ہومیوپیتھک اردو

# میٹیریا میڈیکا

یعنی

## علم الادویہ

طبع چہارم باضافہ و تکملہ جدید معہ مکمل ریپرٹری

مصنفہ و مؤلفہ

عالیجناب فخر ہومیوپیتھی ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب ایم۔ ڈی ہومیو

بہ ترتیب و اضافۂ جدید

از

جناب ڈاکٹر لیشپال ساہی۔ ایم۔ بی۔ بی۔ ایس مینیجنگ ڈائرکٹر

ہومیوپیتھک ہسپتال۔ دہلی

قیمت۔ دس روپے

انڈیا آفسٹ پریس دہلی

ہومیوپیتھک ادویات کے

# نرخ

## بالکل واجبی

اُس صفائی و احتیاط کو مدنظر رکھتے ہوئے جو ہم شیشیوں کے ڈس انفیکٹ کرنے میں ملحوظ رکھتے ہیں۔ ہم ڈنکہ کی چوٹ سے کہتے ہیں کہ ہماری ادویات جہاں اعلیٰ ہیں سستی بھی ہیں۔ ہم سے منگوا لیجئے، آزمائیے۔ دیگر کارخانوں کی ادویات سے مقابلہ کیجئے ہماری صفائی و احتیاط کی داد دیجئے اور ادویات کے اعلیٰ و معتبر ہونے کا سکہ مانیئے۔

نوٹ:۔ امریکہ کی بند شیشیاں سربمہر (ڈائیلیوشنز و بائیو کیمک) بھی ہمارے ہاں سے مل سکتی ہیں۔ نوٹ مفصل پرائس لسٹ طلب کرنے پر مفت بھیجی جاتی ہے۔

المشتہر

**منیجر ہومیوپیتھک ہسپتال بازار کٹرہ بنگش۔ چتلی قبر۔ دہلی**

اوم　　باسمہٖ تعا　　اوم

# میٹریا میڈیکا کے متعلّق چند رائوں کا اقتباس

## عالیجناب ڈاکٹر صادق علی صاحب سرجن میجر ریٹائرڈ اسسٹنٹ سرجن سابق سول سرجن و میڈیکل آفیسر ریاست کپور تھلہ و سابق پرنسپل سنٹرل ہومیوپیتھک کالج لاہور یوں تحریر فرماتے ہیں:-

میٹریا میڈیکا مؤلفہ ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب ایچ۔ ایم۔ بی (کلکتہ) کو میں نے پڑھکر دیکھا ہے۔ میرے خیال میں یہ کتاب ہومیوپیتھی کے طالب علموں کے لئے یعنی اس ملک کے لوگوں کے لئے جو اس فن کو اپنی زبان میں سیکھنا چاہتے ہیں۔ نہایت مفید ہے۔ اور بڑی مدد دینے والی ہے۔ اس کی عبارت صاف اور مطلب خیز اور مختصر ہے۔ زائد اور فضول باتوں سے پاک ہے۔ ایک بڑی فہرست مضامین کی اس کے اخیر میں لگادی گئی ہے جس کے دیکھنے سے دوائی اور علامت مرض اور علاج کا پتہ سہولت سے مل سکتا ہے۔ مجھ کو امید ہے کہ اس ملک کے شائقین ہومیوپیتھی ایسی مفید کتاب کی خوب قدر کریں گے۔

## عالیجناب ڈاکٹر دیوان مہندر نرائن صاحب مالک ہائیجیا ہومیوپیتھک فارمیسی لاہور۔

اس خادم ہومیوپیتھی نے ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب کی تازہ تصنیف موسومہ ہومیوپیتھک میٹریا میڈیکا کا بغور مطالعہ کیا۔ اور اس کو شائقین کے لئے ازبس مفید پایا۔ اُردو زبان میں ایک مکمل ہومیوپیتھک میٹریا میڈیکا کی کمی ایک عرصہ سے محسوس ہو رہی تھی۔ اور شائقین طب اس کا بے قراری سے انتظار کر رہے تھے۔ خوشی کا مقام ہے کہ ڈاکٹر صاحب موصوف نے بڑی محنت اور جانفشانی سے یہ معرکۃ الآرا کتاب لکھکر طبی دنیا پر ایک احسانِ عظیم کیا ہے۔ میں امید کرتا ہوں کہ ہر ایک انسان جو اس سریع التاثیر بے ضرر طریقہ علاج کو سیکھ

کہ بھارت نواسیوں کے درد کا درمان ہونا چاہتا ہے۔ اس کا مطالعہ کرنا اپنا فرض سمجھے گا۔
خواص الادویہ ہذا میں تشخیص دوا بمطابق امراض و علامات ہر دو طریق موجود ہیں۔ عبارات
عام فہم اور سلیس۔ لکھائی چھپائی اور جلد نے اس کی خوبیوں کو دوبالا کر دیا ہے۔ ڈاکٹر صاحب
کو اشاعت ہومیوپیتھی کی اس کوشش بلیغ پر احقر تہہ دل سے مبارکباد دیتا ہے۔

## شریمان پرنسپل دی رائل ہومیوپیتھک انسٹی ٹیوٹ میرٹھ

[illegible] ہومیوپیتھک اردو میٹریا میڈیکا مصنفہ ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب نہایت ہی اعلیٰ [illegible]
[illegible] ہے۔ اور بہت ہی مفید ہے۔

## شریمان ڈاکٹر نرائن داس بجاج ایم۔ بی۔ ہومیو۔ ملتان شہر

میں نے اردو میٹریا میڈیکا مصنفہ ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب کا بغور مطالعہ کیا ہے۔ اور شائقین
ہومیوپیتھی کے لئے اور نیز ہومیوپیتھک ڈاکٹروں کے لئے ازبس مفید پایا ہے۔ میں نے اب
تک اس سے اعلیٰ اور کوئی میٹریا میڈیکا نہیں دیکھا ہے۔

## شریمان مینیجنگ ڈائرکٹر ہومیوپیتھک اینڈ بایوکیمک میڈیکل ہال فتحگڈھ ضلع گورداسپور

میں نے میٹریا میڈیکا تیار کردہ ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب اچھی طرح سے پڑھا ہے۔ میرا
خیال ہے کہ اردو میں یہ پہلی ہومیوپیتھک کتاب ہے۔ جو ایسی قابلیت سے لکھی گئی ہے۔

## برہمچاری رام چندر۔ کانپور

واقعی یہ پستک اردو زبان میں دلچسپ ہے۔ ہومیوپیتھی کے ودیارتھیوں کے لئے یہ
بیشک ایک انمول رتن ہے۔

## شیوک رام ہرگوبند رام صاحب خیرپور ریاست

ہومیوپیتھی کی مکمل و اعلیٰ کتاب لکھائی چھپائی اور تحریر اس قدر سہل صاف اور شستہ
ہے۔ کہ ڈاکٹروں اور عام لوگوں کے لئے نہایت مفید ثابت ہوگی۔

## عالیجناب حکیم جرار حسین صاحب سیدنگلی ضلع مرادآباد

میٹریا میڈیکا میں نے خوب غور سے پڑھا۔ ڈاکٹر صاحب کی محنت اور لیاقت کی داد دینے کے واسطے میرے پاس الفاظ نہیں۔ جو تحریر کر سکوں۔

## شریمان ڈاکٹر بلدیو سہائے دھام پور

میں ڈاکٹر صاحب کا جنھوں نے ایسی قابل قدر کتاب بنا کر ملک پر احسان کیا ہے نہایت شکر گذار ہوں

## شریمان ڈاکٹر لجارام صاحب موضع تندوال ضلع انبالہ

میں نے ڈاکٹر صاحب کا اردو میٹریا میڈیکا نہایت غور سے پڑھا ہے اور اس کے مطالعہ سے مجھے معلوم ہوا ہے کہ واقعی آپ نے کمال محنت سے ایک بڑا احسان پبلک پر ہومیوپیتھی کے پھیلانے کا کیا ہے

## عالیجناب شیخ بہاؤالدین صاحب سب انسپکٹر میو

میں نے ڈاکٹر صاحب کا اردو میٹریا میڈیکا پڑھا۔ واقعی کتاب ہومیوپیتھک دنیا کیلئے ایک بے بہا خزانہ ہے

## عالیجناب ڈاکٹر سید شاہ محمود عالم صاحب موضع متھرا پور

میرے خیال میں اس کتاب کے متعلق یہ کہنا ہرگز مبالغہ نہیں ہوگا۔ کہ علم ہومیوپیتھک کے ذخیرۂ کتب میں یہ کتاب نہایت فائدہ بخش اضافہ ہے۔

## شریمان ڈاکٹر اننت رام صاحب۔ ڈھلوان

میں نے ہومیوپیتھک اردو میٹریا میڈیکا کا بغور مطالعہ کیا ہے۔ میری رائے میں ہومیوپیتھک ڈاکٹروں طلبا کیلئے میٹریا میڈیکا ایک نہایت ہی مفید تصنیف ہے۔ کیونکہ مصنف نے سمندر کو کوزہ میں بند کر دیا ہے۔

## عالیجناب منیجر آر۔ ایس۔ بھارگو میڈیکل ہال انوپ شہر

میری رائے میں اردو میٹریا میڈیکا ایک لاثانی اور لاجواب کتاب ہے۔

## عالیجناب ڈاکٹر سید صابر حسین صاحب مظفرپور

میں نے ہومیوپیتھک اردو میٹریا میڈیکا کو بہت پسند کیا ہے۔ واقعی کتاب ایک اعلیٰ اور قابل مطالعہ ہے

## ڈاکٹر عبدالرشید صاحب ہبلی

مجھے ڈاکٹر صاحب کا تیار کردہ اردو میٹریا میڈیکا پڑھنے سے بڑی بھاری خوشی ہے۔ مصنف صاحب نے اردو داں اصحاب پر بڑا احسان کیا ہے۔

## شریمان ڈاکٹر بشمبر دیال خیراتی شفاخانہ۔ کھرور۔

ہومیوپیتھک اردو میٹریا میڈیکا واقعی ایک قابل تعریف اور لاجواب کتاب ہے۔

## شریمان ڈاکٹر سیتا رام صاحب گپتا۔ ایٹاوہ

میں نے کتاب کو نہایت ہی پسند کیا ہے۔ میں نے ابتک کوئی کتاب اس پایہ کی نہیں دیکھی۔

## عالیجناب چوہدری شب چرن لال صاحب سہری

واقعی یہ کتاب ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب نے بڑی جانفشانی اور عرق ریزی سے تیار کی ہے۔ اردو داں پبلک پر ایک احسانِ عظیم کیا ہے۔

## شریمان بابو گوری شنکر صاحب تحصیلدار۔ قنوج :-

میں نے اردو میٹریا میڈیکا مصنفہ ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب پڑھا ہے۔ واقعی مصنف تحسین کا مستحق ہے۔

## شریمان ایڈیٹر صاحب رسالہ آزاد۔ کانپور

ڈاکٹر دولت سنگھ صاحب کی اردو میٹریا میڈیکا بہت حد تک خاص ضرورت کو پورا کرتی ہے۔

**علاوہ ازیں۔** اور بھی سرٹیفکیٹ نامی گرامی اصحاب کے آئے ہوئے ہیں۔ لیکن بخوفِ طوالت ان کو درج نہیں کیا جاتا۔

پروپرائٹر

# دیباچہ ایڈیشن اوّل

اردو میٹریا میڈیکا کی سخت ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ اور اردو داں پبلک جو کہ ہومیوپیتھی کی شائق تھی۔ اس کے لئے بدون میٹریا میڈیکا کے اس سچی سائنس سے پورا فائدہ اٹھانا مشکل تھا۔ اور یہی وجہ تھی کہ کئی سالوں سے مانگ آ رہی تھی۔ سنہ ۱۹[illegible]ء میں جب کہ راقم نے وبائی و متعدی امراض حصہ اوّل تصنیف کیا تو اس کو پڑھ کر کئی ڈاکٹروں اور حکیموں نے یہ خواہش ظاہر کرنی شروع کر دی۔ اور لگاتار ان کی طرف سے خطوط آنے لگے کہ کسی نہ کسی انگریزی میٹریا میڈیکا کو اردو جامہ پہنانا چاہیے۔ چنانچہ سنہ ۱۹۱۰ء میں جبکہ میں نے مشہور و معروف فرانسیسی ڈاکٹر جہار صاحب کی تصنیف "چالیس سالہ تجربہ" نامی کتاب کے پندرھویں باب کا اردو ترجمہ کیا۔ اور اس کو "امراض امعاء و مقعد" کے نام سے چھپوایا۔ اور نیز "متعدی امراض حصہ دوم" شائع کرایا۔ تو ہومیوپیتھک معالجوں اور اردو داں پبلک نے پھر میٹریا میڈیکا کے لئے زور دینا شروع کیا۔ چونکہ میں بلیک وڈ اور بورک کے میٹریا میڈیکا اپنے شاگردوں کو پڑھایا کرتا تھا۔ اس لئے یہ تجویز ہوئی کہ ان میٹریا میڈیکاؤں کو اردو جامہ پہنانا درست ہوگا۔ یہ خیال دل میں جاگزیں کر کے جو دوائی روزانہ پڑھائی جاتی اس کو اردو جامہ میں تحریر کر لیا جاتا۔ اور اسی طرح سے لگاتار دو سالوں کی محنت سے یہ کتاب تیار ہوئی ہے۔

بلیک وڈ نے جو میٹریا میڈیکا لکھا ہے۔ لائق مصنف نے اس کی وہی طرز رکھی ہے جس کو ہم ایشیائی طرز کہہ سکتے ہیں۔ اور میری بھی یہی خواہش تھی کہ میٹریا میڈیکا ایسی طرز پر لکھا جاوے کہ ہندوستانی ڈاکٹروں اور حکما کی سمجھ میں بآسانی آ جائے۔

---

# دوائی کی پوٹینسی یعنی طاقت

ہر ایک دوائی کے بیان کے نیچے دوائی کی پوٹینسی یعنی طاقت کا ذکر درج کیا گیا ہے۔ طاقت یعنی پوٹینسی کا ذکر کرتے وقت مختلف تصانیف سے مدد لی گئی ہے۔ اور دوائی کی طاقت اور پوٹینسی درج کی گئی ہیں۔ جو کہ عام استعمال میں آتی ہیں۔ اور چوٹی کے [illegible]وں کے تجربہ کا نچوڑ ہیں۔

# دوائی کی خوراک یعنی طاقت ہومیوپیتھی میں ایک ضروری امر ہے اور مشکل بھی

یہاں ڈاکٹروں کا بہت اختلاف پایا جاتا ہے۔ اور ہر ایک کی رائے اپنے تجربہ پر الگ الگ مبنی ہوتی ہے۔ بعض ڈاکٹر صاحبان ماسوائے دو چار ادویات کے باقی سب ادویات کو ۳۰ یا اس سے اونچی پوٹینسی میں استعمال کرنا بتلاتے ہیں اور بہت سے ڈاکٹر نیچی طاقت یعنی لوئر پوٹینسی کے استعمال کے حق میں ہیں۔ لیکن بعض ڈاکٹروں کا یہ خیال ہے کہ مناسب دوائی کا انتخاب ایک نہایت ضروری امر ہے جب دوائی کا انتخاب ہو گیا۔ تو پھر طاقت یا پوٹینسی زیادہ وقعت نہیں رکھتی ہر ایک طاقت میں دوائی اپنا اثر کرتی ہے۔ اور بعض ڈاکٹر پوٹینسی کو ویسا ہی ضروری خیال کرتے ہیں۔ جیسا کہ دوائی کے مناسب انتخاب کو۔ بہرحال مناسب دوائی کا انتخاب تو ازبس لازمی و ضروری ہے۔ یہ بھی ضروری ہے کہ معالج کو علم ہو کہ فلاں فلاں دوائی کس کس طاقت میں استعمال کرنے سے زیادہ موثر و مفید ثابت ہو سکتی ہے۔ ناظرین کی سہولت کے لئے ہم ڈاکٹر ہنیمن صاحب کی تصنیف "آرگنین آف میڈیسن" کی دفعہ ۲۴۶ نقل کرتے ہیں۔

آرگنین دفعہ ۲۴۶ :- **اول** "مناسب ہومیوپیتھک دوائی کا بعد غور و خوض انتخاب کرنا" **دوم** "دوائی کا اس قدر قلیل مقدار میں دینا کہ جس سے جیون شکتی (قوت زیست) میں ایک سا تحریک پیدا ہو جائے" **سوم** "درست انتخاب کردہ دوائی کی قلیل مقدار کو مناسب وقفوں پر دھرانا" بالفاظ دیگر اس کے یہ معنی ہیں :-

**اول**۔ دوائی کا درست انتخاب کرنا۔

**دوسرا**۔ دوائی کی قلیل سے قلیل مناسب مقدار۔

**تیسرا**۔ دوائی کا مناسب وقفوں پر دہرانا۔

"ہر دو حاد اور مزمن امراض میں دوائی کی خوراک کا سوال جیون شکتی (قوت زیست) کی طاقت قبولیت پر منحصر ہوتا ہے۔ یا بالفاظ دیگر بیماری کے زیر اثر کمزور شدہ جیون شکتی کی طاقت مقابلہ پر۔ اگر جیون شکتی کی طاقت مقابلہ حاد یا مزمن مرض کے باعث بہت حد تک کمزور ہو چکی ہے تو اس کے لئے دوائی کی بہت ہی قلیل خوراک یعنی دوائی کی تھوڑی مقدار) درکار ہوتی ہے۔ کیونکہ جیون شکتی اتنی کمزور ہو جاتی ہے کہ وہ بیماری اور دوائی کے اثر کو فوراً قبول کر لیتی ہے۔"

# دیباچہ ایڈیشن چہارم

ہومیوپیتھک اردو میٹریا میڈیکا ایڈیشن اول کا نہایت پرتپاک خیر مقدم کیا گیا۔ جس کی خوبیوں کو معلوم کر کے اکثر چوٹی کے ڈاکٹروں اور معالجوں نے نہایت ہی پسندیدہ نگاہ سے دیکھا۔ اور اس کے طرز بیان اور تشریح کو دیکھ کر بیساختہ تعریفی جملوں کو قلمبند کیا۔ اور اپنی زریں آرائے ارسال کر کے مرہون منت بھی فرمایا۔

اڈیشن اول کے ہاتھوں ہاتھ فروخت ہوجانے پر ایڈیشن دوم کی ضرورت محسوس ہوئی جس میں یکصد دیگر ادویات کا اضافہ کیا گیا۔ یعنی ایڈیشن اول میں چہارصد ادویات کا ذکر تھا۔ اور ایڈیشن دوم میں ادویات کی تعداد پانصد کے قریب ہوگئی اس ایڈیشن کے بھی ختم ہوجانے پر اس نئے ایڈیشن میں ہم نے مندرجہ ذیل ایزادیاں کی ہیں۔

(اول) ایڈیشن دوم میں پانصد ادویات کا ذکر تھا۔ اب قریباً یکصد ادویات کا اور اضافہ کیا گیا ہے۔ یعنی اب تعداد ادویات قریباً ششصد ہوگئی ہے اور نظر ثانی بھی کی گئی ہے

(دوم) ریپرٹری بھی بہ نسبت سابقہ بہت سی بڑھا دی گئی ہے۔ جو مناسب دوائی کے انتخاب کرنے میں نہایت ہی مفید رہنما کا کام دیتی ہے۔ جس کی مدد سے بڑی ... ہومیوپیتھک ڈاکٹر مناسب دوائی تجویز کر سکتا ہے۔ یہ کس طرح؟ اس کا جواب ... کے ابتدا میں یعنی میٹریا میڈیکا کے صفحہ ۶۵۷ و ۶۵۸ پر نہایت وضاحت ...

(سوم) اس ایڈیشن میں باوجود زیادتی ادویات ہر ایک دوائی کے معاون اور مُصلح اور متضاد میں کافی ایزادی کی گئی ہے۔

(چہارم) اس ایڈیشن کو مکمل اور بہترین بنانے کے لیے بہت سے مستند ڈاکٹروں سے مدد لی گئی ہے بالخصوص ڈاکٹر یشپال صاحب ساہی ایم۔ بی۔ بی ایس۔ نے اپنے گراں بہا اور بیش قیمت وقت کو صرف کر کے اس کی نظر ثانی اور اضافہ کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ جن کی اس عرقریزی محنت اور جانفشانی کے ہم تہہ دل سے مرہونِ منت اور گرویدۂ احسان ہیں۔

(پنجم) مزید برآں اس ایڈیشن کی کتابت طباعت اور کاغذ نہایت ہی اعلیٰ اور جلد بندی بھی قابل تعریف ہے۔ باوجود اتنے اوصاف اور کتاب کا حجم بہ نسبت سابقہ بہت بڑھ جانے کے ہم نے اس کی قیمت صرف دس روپیہ رکھی ہے۔ تاکہ عوام الناس اس سے مستفید ہو سکیں۔ ع

گر قبول اُفتد زہے عزّ و شرف

ڈاکٹر دولت سنگھ ایم۔ ڈی (ہومیو)

وزیرآباد۔ (پنجاب)

مورخہ یکم نومبر ۱۹۴۰ء

# میٹریا میڈیکا




ABIES CANADENSIS

**پائینس کیناڈینسس ہیم لاک** PINUS CANADENSIS HEMLOCK

یہ دوائی بدہضمی کے لئے مفید ہے۔ جبکہ مریض چڑچڑے مزاج کا ہو۔ اور خفیف سی بات پر بگڑ بیٹھتا ہو۔ منہ خشک ہو۔ اشتہا تنگ کرتی ہو اور مریض کا معدہ گرتا جاتا ہو۔ مریض گوشت۔ اچار۔ مولی۔ شلغم اور سادہ غذا کھانے کی خواہش کرتا ہو۔ اور اپنی اشتہاء سے زیادہ کھا جاتا ہو۔ غذا کھانے کے بعد انتڑیوں میں ہوا بھرنی شروع ہوجاتی ہو۔ اور گڑگڑ کرتی ہو۔ قبض رہتی ہو۔ اور اکثر اوقات مقعد میں جلن رہا کرتی ہو۔ چونکہ معدہ اور امعاء کے افعال میں نقص واقع ہو جاتا ہے۔ اس لئے مریض کی صحت عامہ بگڑ جاتی ہے۔

مستورات کی آنتوں میں ہوا بھر جانے کے باعث دل کی حرکت میں نقص واقع ہوجاتا ہو۔ ناف ٹل جاتی ہو۔ اور مریضہ پیڑو میں کمزوری محسوس کرتی ہو۔

دائیں کندھے کی ہڈی کے پیچھے درد ہوتا ہے۔ اور مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو۔ کہ دونوں کندھوں کی درمیانی جگہ میں ٹھنڈا پانی بھرا ہوا ہے۔

جلد جسم ٹھنڈی اور چکنی ہو۔ ہاتھ سرد اور مرجھائے ہوئے ہوں۔ مریض نہایت تھکا ٹوٹا معلوم ہوتا ہو۔ اور لیٹنے کی خواہش کرتا ہو۔

بخار۔ ٹھنڈ لگتی ہو۔ اور کپکپاہٹ ہو۔ گویا کہ خون کی جگہ برفانی پانی بھرا ہوا ہے۔

کندھوں کی درمیانی جگہ میں ٹھنڈا پانی محسوس ہو۔ بدن ٹھنڈا اور چکنا ہو۔ شب کو پسینے آتے ہوں ؛ خوراک ۵ کے ایک سے ۳۰ قطرے تک۔ یا ۱× یا ۳× ؛



ABIES NIGRA

## بلیک سپروس BLACK SPRUCE

یہ دوائی نقص ہاضمہ کے لئے مفید ہے۔ جبکہ ایسا محسوس ہو کہ کچی غذا معدہ کے مُنہ میں پڑی ہوئی ہے۔ پیٹ بھر کر کھانے کے بعد معدہ میں درد ہوتا ہو۔ صبح کو بھوک بالکل نہ ہوتی ہو۔ لیکن دوپہر اور شام کو اشتہار تیز ہو جاتی ہو ؛ نقص معدہ کے ساتھ ہی مریض پست ہمت اور مغموم رہتا ہو ؛ مریض اچھی طرح سوچ بچار نہ کر سکتا ہو۔ اور وہ دھیمی دھیمی سردرد کی شکایت کیا کرتا ہو۔ مریض کو قبض کی شکایت رہتی ہو۔ اُس کو ایسا محسوس ہو کہ سینہ میں کوئی چیز پڑی ہوئی درد کر رہی ہے۔ اور وہ اس کو کھانس کر باہر نکالنا چاہتا ہو۔ لیکن کھانسنے سے حالت ابتر ہو جاتی ہو۔ اور کھانسی کے بعد کھٹا پانی مُنہ میں بھر جاتا ہو۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ گلا گھُٹ رہا ہے ؛

بخار۔ گرمی اور ٹھنڈک باری باری سے لگتی ہوں۔ مزمن نوبتی بخار ہو۔ اور ساتھ ہی معدہ میں درد ہو ؛ زیادتی مرض۔ کھانا کھانے کے بعد ؛ خوراک ۹ ایک سے بیس قطرے تک۔ یا ۱× یا ۲× یا ۳× ؛




## سدرن وڈ SOUTHERN WOOD

یہ دوائی بچوں کے چھائی روگ (پرچھاواں) میں کام آتی ہے۔ جبکہ جلد جسم ڈھیلی ڈھالی اور

نرم ہو۔ بچہ سوکھ گیا ہو۔ اور خاص کر اس کی ٹانگیں بہت دبلی ہو گئی ہوں۔ لیکن بھوک اس کو خوب لگتی ہو۔ بچہ چڑچڑے مزاج والا اور ترشرو ہو۔ اور آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے ہوں۔

**تبض** اور درد معدہ میں بھی یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جب کہ مندرجہ بالا علامات موجود ہوں۔

**وجع المفاصل ونقرس** میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ لنگڑاپن اور دکھن بہت ہوں۔ اور درد دل کی جانب نقل مکانی کرتی ہوں۔ یا جبکہ یہ عارضہ اسہال کے دب جانے کے باعث پیدا ہوا ہو۔ یا وجع المفاصل اور بواسیر یا تبض باری باری سے ہوتے ہوں۔

**مزمن سوزش مخلاع اور ورم ستون ریڑھ** میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے جبکہ کرمیں درد ہوتی ہوں جو کہ آناً فاناً نمودار ہو جاتی ہوں۔ اور حرکت کرنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ اور ماؤف مقامات سن ومفلوج ہو گئے ہوں۔

**ورم پردہ صفاق بلی** میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔

جب چھاتی یا پھیپھڑا (غلاف ریہ) میں پانی یا پیپ بھر جانے کے باعث اپریشن کرانا پڑا ہو اور بعد اپریشن اس مقام پر بوجھ پڑا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ تو اس دوائی کے استعمال سے یہ شکایت دور ہو جاتی ہے۔

**انفلوائنزا۔** (زکام وبائی) کے بعد جو کمزوری باقی رہ گئی ہو اس کے دور کرنے کے لئے یہ دوائی بڑی نافع ہوتی ہے۔

**معدہ۔** منہ کا ذائقہ پھیکا ہو۔ اشتہا خاصی ہو۔ لیکن کمزوری روز افزوں ہو۔ غذا بدون ہضم ہونے کے خارج ہو جاتی ہو۔ معدہ میں کاٹنے والے درد ہوتے ہوں جو کہ شب کو زیادتی اختیار کرتے ہوں۔ ایسا محسوس ہوتا ہو گویا کہ معدہ پانی میں تیر رہا ہے اور ٹھنڈا معلوم ہوتا ہو۔ بھوک تنگ کرتی ہو۔ اور بچہ بلبلاتا رہتا ہو۔ بدہضمی ہو اور اور اس کے ساتھ ہی بڑا متعفن مواد قے ہوتا ہو۔ **زیادتی مرض** - سرد ہوا میں اخراج رطوبت کے رک جانے سے۔ **کمی مرض** - حرکت کرنے سے۔ **خوراک** ہے؟ یا ۳x - یا ۳۰ ۔

# ایب سنتھیم ABSINTHIUM R

یہ دوائی مرگی نما تشنج ۔ دماغی اکساہٹ اور شیر خوار بچوں کے ہسٹیریکل تشنج میں کام آتی ہے۔ مرگی کے دورہ کے قبل اعصابی لرزہ ہو چہرہ بدوضع ہوجائے ۔ پتلیاں پھیل جائیں اور مریض اِدھر اُدھر چلنے پھرنے پر مجبور ہو۔

مریض توہمات کاذبہ کا شکار ہو۔ خوفناک شکلیں نظر آئیں ۔ پاگل پن اور وحشیانہ حرکات پر اُتر آتا ہو۔ دماغی اُلجھن کے ساتھ سر میں چکر آئیں۔ اور بجانب پُشت گرنے کا رجحان ہو۔ سر کو جھکائے رکھنا پسند کرتا ہو۔ اور سر کی پُشت میں دھیمے دھیمے درد کی شکایت کرتا ہو۔

دماغ ۔ مڈلا اور نخاع میں اجتماع خون ہو ۔ بازو پھڑکتے ہوں۔ ہاتھ کانپتے ہوں۔ تپ محرقہ میں بیخوابی ہو۔ اور دماغ کے زیریں حصہ میں اجتماع خون ہو۔

خوراک ۔ عـ۵ کے ایک سے تین قطرے تک۔

# اکلفا انڈیکا ACALYPHA INDICA R

## انڈین نیٹل INDIAN NETTLE

یہ دوائی سل کی ابتدائی حالت میں کارآمد ہوتی ہے ۔ جبکہ خشک تکلیف دہ کھانسی ہو اور اس کے بعد مریض خون تھوکے ۔ چھاتی میں لگاتار شدید درد ہوتا ہو ۔ بوقت صبح خون سُرخ اور بکثرت آتا ہو ۔ لیکن بعد دوپہر خون برنگ سیاہ اور منجمد آتا ہو۔ اور بخار ساتھ [illegible] ہوتا ہو۔ مریض صبح کو بہت کمزور ہوا کرتا ہے۔ لیکن دن کو اس کی حالت ٹھیک ہو [illegible] ہے۔ یہ کمزوری روز بروز بڑھتی جاتی ہو۔

ع[illegible]ت سینہ ۔ کھانسی خشک اور سخت ہو اور کھانسی کے بعد خون آئے۔

صبح کے وقت اور رات کے وقت زیادہ ہو ؛ سینہ میں لگاتار اور سخت درد ہوتا ہو۔
حلق۔ خوراک کی نالی اور معدہ میں جلن ہوتی ہو۔

جب اسہال پڑ پڑ کرکے آئیں۔ اور ہوا بڑے زور شور سے بوقت پاخانہ خارج ہو تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ زیادتی مرض۔ صبح کو ؛ خوراک ع۹ کے پانچ قطرے یا ×۳ یا ۶× یا ۳۰ ؛



# ایسی ٹک ایسڈ ACETIC ACID

گلیشیل ایسی ٹک ایسڈ۔ GLACIAL ACETIC ACID

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ جو پتلے دُبلے اور پیلے ہوں اور جن کے عضلات ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ اور جو کمی خون۔ استسقاء۔ نقاہت۔ کوتاہ دمی اور غشی کا شکار رہتے ہوں۔ اور جن کو قے کے ساتھ پسینہ بافراط اور پیشاب بکثرت آتا ہو اور خواب آور ادویات کے زیادہ استعمال کرنے کے باعث جن کو عصبی سر درد رہتا ہو۔ خون کا دورہ بجانب سر ہوتا ہو۔ اور کنپٹیوں کی شریانیں پھولی ہوئی ہوں۔ مگر مریض چڑچڑا ہو۔ اور اس کو ہذیان ہو۔

**سوزشِ حنجرہ**۔ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ آواز بھاری ہوگئی ہو۔ اور حلق میں خراش ہوتی ہو۔ اور حنجرہ و نرخرہ کی لعابدار جھلیوں کے اوپر رطوبت کی تہ جمی رہتی ہو۔ کھانسی خشک آتی ہو۔ اور حلق میں ریتی کے ساتھ رگڑنے کی سی آواز پیدا ہوتی ہو۔ ایسے حالات میں یہ دوائی اندر بھی دی جاتی ہے۔ اور گرم پانی کے ابخرات کے ہمراہ حلق میں خارجی طور پر پہنچائی جاتی ہے۔

**ڈبہ** (CROUP) میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ تنفس میں سس ہس کی آواز پیدا ہوتی ہو۔ سانس اندر کھینچنے سے کھانسی پیدا ہوتی ہو۔ ڈبہ کے آخری درجہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔

**درد معدہ**۔ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ معدہ میں جلن نار درد میں

ہوتا ہوں۔ اور اس میں تیزابی مادہ زیادہ ہوگیا ہو۔ بدہضمی کا پانی اور لعاب دہن منہ میں بہت جمع ہوتا ہو۔ اور کھانا کھانے کے بعد اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں ؛ دبانے سے معدہ میں درد ہوتا ہو ؛ سرطانِ معدہ ہو۔

**شکم :-** ایسا محسوس ہو کہ شکم اندر کو دبا جا رہا ہے ؛ آبی اسہال بوقت صبح زیادہ آتے ہوں۔ شکم تنا ہوا ہو۔ جلودھر کا مرض ہو ؛ انتڑیوں سے اخراج خون ہو۔

**ذیابیطس سادہ** (DIABETES INSIPIDUS) کے لئے یہ مفید دوائی ہے جبکہ زرد پیشاب کثیر مقدار میں آتا ہو۔ پیاس بہت لگتی ہو۔ اور جلد جسم خشک و گرم ہو۔

**وضع حمل** کے بعد یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ خون بکثرت خارج ہوتا ہو کبھی خون بدرجہ کمال ہو۔ اور بدیں وجہ جلد جسم زردی مائل اور چکنی پڑ گئی ہو اور دودھ کمزور نیلگوں۔ پتلا اور بدمزہ ہوگیا ہو۔

**استسقاء** میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے جبکہ جلد زرد اور چکنی ہوگئی ہو اور سطح کی قوت لامسہ گھٹ گئی ہو۔

**تپ دق** (HECTIC FEVER) میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ شب کو سرد پسینے آتے ہوں۔ لیکن پیاس نہ لگتی ہو۔

**کمر درد** - کو صرف شکم کے بل لیٹنے سے آرام آتا ہو۔

مخدر (بیحس کرنے والی) ادویات کوئلے کی گیس۔ افیون۔ دھتورہ۔ اور کاربالک ایسڈ کے زہر کو زائل کرنے کے لئے ایسی ٹک ایسڈ ایک مفید دوائی ہے۔

**جریانِ خون** - خواہ کسی مخرج سے ہو۔ مثلاً ناک۔ حلق۔ پھیپھڑہ۔ معدہ۔ آنت اور رحم وغیرہ سے یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔

**بچوں کے سوکھے** - (چھائی روگ) اور دیگر نقاہت پیدا کرنے والے امراض میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔

ضرب کے لگنے۔ اپریشن کرانے کے بعد۔ اور مخدر ادویات کے استعمال کرنے کے پیچھے جو نقاہت عظیم ہوا کرتی ہے۔ اُس کے دور کرنے کے لئے یہ ایک اعلےٰ دوائی ہے ؛

پیاس۔ شدید ہو اور جلن کے ساتھ ہو۔ استسقاء۔ ذیابیطس۔ اور مزمن اسہال میں پیاس نہ بجھنے والی ہوتی ہو۔ لیکن بخار میں پیاس نہ لگتی ہو ؛

مریض کمر کے بل نہ سو سکتا ہو۔ ایسا احساس ہو۔ کہ شکم دبا جا رہا ہے۔ کوتاہ دمی ہو جاتی ہو۔ شکم کے بل لیٹنے سے آرام ہوتا ہو ؛

خوراک ۳x یا ۳۰ اس دوائی کی خوراکیں بار بار نہیں دہرانی چاہییں سوائے مرض تیز میں



# ایکونائیٹم نیپالس ACONITUM NAPELLUS

ایکونائیٹ۔ ACONITE ۔ مانکس ہڈ۔ میٹھا تیلیا MONKS HOOD

یہ دوائی تپ دموّیہ (جوشِ خون کا بخار) اور وجع المفاصل کے بخاروں کی ابتدائی حالتوں میں استعمال کی جاتی ہے خاص کر جب کہ یہ بخار خشک ٹھنڈی ہوا کے لگنے یا یکایک موسم کی تبدیلی سے پیدا ہوئے ہوں۔ یعنی جب گرمی ہو۔ اور یکایک موسم سرد ہو جائے۔ یا آندھیاں چلنے لگیں ؛ خون کا اجتماع آناً فاناً ہو جاتا ہو۔ اور نبض خوب بھری ہوئی چلتی ہو۔ حرارت بخار تیز ہوتی ہو۔ دل و جسم کی افسردگی۔ بے چینی اور اعصابی اکساہٹ اجتماع خون کے ہمراہ ہوتے ہوں۔ ایکونائیٹ میں ورم کسی خاص جگہ پر مقامی نہیں ہوا کرتی ؛

ایکونائیٹ کا خوف بھی ایک خاص قسم کا ہوا کرتا ہے۔ یہ خوف مرض سے پہلے پیدا ہوا کرتا ہے۔ یعنی مریض کو موت کا خوف لگا رہتا ہے۔ اور وہ پیشین گوئی کرتا ہے کہ میں فلاں وقت یا فلاں روز مر جاؤں گا۔ گھر سے باہر جانے یا بازار میں نکلنے سے اس کو خوف معلوم ہوتا ہو۔ ایام حمل میں حاملہ کو اپنی موت کا یا بچے کے بدشکل پیدا ہونے کا ڈر لگا رہتا ہو ؛

**سر چکرؔ:۔** میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ ایسا احساس ہو کہ دماغ میں ادھر ادھر لہریں پڑ رہی ہیں۔ سر جھکانے سے یا حرکت کرنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ سر چکر کے ہمراہ سر درد بھی ہوتا ہو۔ جس سے دماغ پھٹا جاتا ہو۔ مانو کہ دماغ اُبل رہا ہے۔ اور یا یہ کہ دماغ پیشانی کو پھاڑ کر باہر نکل جائے گا۔ تمازتِ آفتاب

سے جب سر میں اجتماع خون ہو کر چکر آنے شروع ہو جاتے ہوں۔ تو یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

**شدید سوزش امراض چشم۔** میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ آنکھ بہت درد کرتی ہو۔ اور روشنی ناقابل برداشت ہو۔ اور آنکھ کا ڈیلا بہت بڑا محسوس ہوتا ہو۔ ابتدائی نزلی سوزش چشم میں بھی یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جب کہ درد شدید ہو اور مریض نہایت بے چین ہو۔ اس کو یہ ڈر لگا رہتا ہو۔ کہ یہ درد اسے ہلاک کر دے گا۔ آنکھوں میں جب کسی غیر چیز کے پڑ جانے کے باعث یا پلکوں کے بال اندر کی جانب مڑ جانے سے۔ یا آنکھوں میں خون کے اجتماع کے سبب جو سوزش واقع ہو۔ اس کے لئے یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ شدید ککروں میں اور آنکھ کے غباری پردہ (آنکھ میں پردہ چھا جانا) کے لیے یہ دوائی مددگار و معاون ہوتی ہے۔ جب کہ وہ مقامات گرم و خشک ہوں۔ اور پر از خون ہوں۔ جب زیادہ گرمی لگنے لگے یا جسمانی محنت کرنے۔ یا ٹھنڈی سرد ہوا کے لگنے سے امراض چشم پیدا ہوئے ہوں۔ تو یہ دوائی بہت نافع ہوا کرتی ہے۔ جب آنکھ کے کسی گہرے پردے میں شدید سوزش واقع ہو۔ تو اس کی ابتدائی حالت میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جب آنکھ کے ڈیلے کو چھوا نہ جا سکتا ہو۔ اور بہت درد ہوتا ہو۔

**کان درد** میں یہ دوائی بھی بہت مفید ہے۔ جب کہ کان کی کنوتی سرخ اور تنگ ہو اور کان میں ڈنک مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔

**زکام** کی ابتدائی حالت میں یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جب کہ فوری تبدیلی آب و ہوا کے باعث یہ مرض پیدا ہوا ہو۔ اور جب کہ بخار۔ پیاس اور بہت زیادہ بے چینی موجود ہو۔ مریض ناک کے راستہ دم نہ لے سکتا ہو۔ اور اس کو شدید سر درد ہوتا ہو۔ چہرہ متفکر اور ڈرپوک معلوم ہوتا ہو۔ اور آگ کی طرح سرخ اور جلتا ہوا ہو۔ اور ایسا محسوس ہو۔ کہ یہ بہت بڑھ گیا ہے۔ بعض حالات میں چہرہ زرد ہوا کرتا ہے۔ اور اس میں غم اور بے چینی کے علامات آشکارا ہوا کرتے ہیں۔ جب درد عصبی چہرہ کے بائیں طرف ہو جس کے باعث مریض نہایت بے چین اور متفکر ہو۔ ادھر ادھر ہاتھ پاؤں مارتا ہو۔ اور چیختا چلاتا ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

**سوزش زبان** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ اس مرض کا حملہ سردی لگنے سے شروع ہوا ہو۔ اور زبان کے نچلے حصّہ میں جلن اور جھنجھناہٹ کا احساس ہوتا ہو۔ اور یہ حصّہ سُوجا ہوا خشک اور سُرخ ہوتا ہو۔ پیاس زیادہ ہو۔ تشنگی کا احساس ہو۔ ہر ایک چیز کا ذائقہ سوائے پانی کے کڑوا ہو۔ یا مُنہ کا ذائقہ بد مزا ہو۔ اور جی مچلاتا ہو۔

یہ دوائی حلق، حنجرہ، خوراک کی نالی اور غدودوں کی لعابدار جھلیوں کی سوزشی امراض کے ابتدا میں کار آمد ہوتی ہے۔ جب کہ ماؤف مقامات سُرخ ہوں۔ اور ایسا محسوس ہو کہ وہ مقامات کھردرے اور چھلے ہوئے ہیں۔ یا ان میں جلن اور جھنجھناہٹ کا احساس ہوتا ہو۔

**جگر کی سوزش** اور اجتماع خون میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے جبکہ تضیق النفس ہو جگر وزنی ہو اور کھچا ہوا ہو۔ اور نیز جلن دار دردیں جگر سے اُٹھ کر معدہ کی طرف جاتی ہوں اور بعض اوقات یرقان کی خفیف شکایت بھی ساتھ ہوا کرتی ہے۔

**ورم پردۂ صفاق** ۔ پیٹ کی اندرونی جھلی کی سوزش، اور چھوٹی آنتوں کی سوزش میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ بخار تیز ہو۔ اور تمام شکم میں تیز پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں اور تمام شکم تنا ہوا ہو اور چھونے سے درد کرتا ہو۔ بعض اوقات ایسے حالات میں درد قولنج بھی پیدا ہو جاتا ہے۔ جس سے مریض دوہرا ہوا جاتا ہے۔ لیکن کسی پہلو پر بھی اُس کو آرام نہیں ہوتا۔ ورم امعاء اور سوزشِ مثانہ کے ابتدا میں بھی یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے۔ جبکہ پیشاب کرنے کی حاجت لگاتار ہو۔

**انتڑیوں کے حاد امراض** کے ابتداء میں یہ دوائی اکثر مظہر ہوا کرتی ہے۔ جب کہ پاخانے آبی۔ کیچڑ کے مانند یا خونی آتے ہوں۔ پاخانہ بار بار اور تھوڑا تھوڑا آتا ہو۔ اور اس کا باعث موسم کی فوری تبدیلی ہو۔ پیاس زیادہ ہو۔ اور موت کا ڈر لگا رہتا ہو۔

**مرض اسہال** میں یہ دوائی کار آمد ہے۔ جب کہ اسہال آبی اور سبز مانند کُٹے ہوئے پالک کے آتے ہوں۔

**صفراوی اسہال اطفال شیر خوار** میں بھی یہ دوائی نافع ہے جبکہ درد ساتھ ہوتا ہو۔ اور کسی پہلو بھی چین نہ آتا ہو۔

پیچش میں بھی یہ دوائی نہایت مفید پڑتی ہے۔ جبکہ بخار تیز ہو۔ سخت بےچینی اور خوف ساتھ ہو۔ اور تیز پھاڑنے والی۔ جلن دار۔ اور بھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں؛ پاخانے کیچڑ کی مانند آتے ہوں۔ خون آمیز ہوں۔ اور حاجت بار بار ہوتی ہو؛ آلاتِ بول کی شدید شکایات میں جبکہ خراش۔ جلن اور اجتماعِ خون موجود ہوں۔ اور جو کہ گرمی سے سردی کی فوری تبدیلی کے باعث پیدا ہو گئی ہوں۔ پیشاب بمقدار خفیف اور سرخ آتا ہو یا حبسِ بول ہو۔ لیکن بےچینی اور فکر ہمرکاب ہوں۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے؛

جب گردوں کے مقام میں دبانے سے درد ہو۔ اور مثانہ میں تیز گولی مارنے کی سی دردیں ہوں۔ اور سخت جلن ہو۔ پیشاب کی سی حالت لگاتار اور دردناک ہو؛ پیشاب قطرہ قطرہ آوے۔ اور خون سے ملا ہوا آئے۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے؛
بچوں کے حبسِ بول میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جب کہ سردی سے یہ مرض پیدا ہوا ہو۔ اور بچہ نہایت بےچین ہو؛

مردوں کے آلہ تناسل کی شدید سوزش میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے خاص کر سوزاک کے ابتدائی درجہ میں۔ اور جدید سوزشِ خصیہ میں جب کہ ساتھ ہی بخار بہت تیز ہو؛

**امراضِ مستورات:۔** زنانہ امراض میں بھی یہ دوائی بہت کام آتی ہے۔ جب کہ ٹھنڈے پانی سے غسل کرنے یا پاؤں کے بھگونے یا خوف کے باعث حیض کا آنا رک گیا ہو؛ خصیۃ الرحم کی سوزش یا ورم رحم میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ تیز بخار اور بےچینی موجود ہو۔ شرم گاہ کے بیرونی مقامات متورم ہوں۔ اندام نہانی خشک گرم اور چھونے سے درد کرتے ہوں۔ دموی مزاج والی عورتوں کو جب احتباسِ حیض کا عارضہ ہو جائے تو ایکونائٹ کے استعمال سے حیض اکثر اوقات جاری ہو جاتا ہے خواہ رکنے کا کوئی بھی سبب کیوں نہ ہو؛

**وضع حمل** کے دوران میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوا کرتی ہے جبکہ مریضہ نہایت بےچین ہو۔ اور اس کو موت کا خوف ہو۔ اور اس کو ایسا یقین ہو کہ وہ ضرور مر جائیگی وضع حمل کی دردزہ است ہوں، اندام نہانی گرم اور خشک ہو۔ اور فم رحم

چھونے سے درد کرتا ہو اور ناف کا منہ کھلا نہ ہو۔

وضعِ حمل کے بعد جب مریضہ کو دودھ کا بخار ہو جائے۔ پستان گرم اور سخت ہوں اور تنے ہوئے ہوں۔ بخار تیز ہو۔ اور ساتھ ہی تشویش بہت ہو۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔

جب نفاس (وہ خون جو جننے کے بعد عورت کو آئے) کا آنا رُک جائے۔ اور اس کے ہمراہ بخار تیز ہو تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ نیز جب خفیف چھونے سے بھی پیٹ درد کرے اور پردۂ صفاق میں شدید ورم کا خطرہ پیدا ہو جائے تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے۔

ڈبہ میں یہ نہایت کارآمد دوائی ہے۔ جب کہ گرم آب و ہوا کے یکایک سردی میں تبدیل ہو جانے کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ کھانسی خشک اور کھردری ہو اور اونچی آواز دیوے۔ اور سانس میں اونچی آواز پیدا ہو۔ جب مریض سانس باہر نکالے تب کھردری کتے کی کھانسی ہو۔

سوزشِ حنجرہ۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ ٹھنڈی ہوا بہت بُری لگتی ہو اور بخار وغیرہ جیسی ہر دو موجود ہوں۔

نمونیہ اور پلوریسی کے ابتداء میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ بخار تیز شدت کی پیاس، خشک کھانسی اور اعصابی گھبراہٹ موجود ہوں۔ سانس تیز اور تکلیف سے آتا ہو۔ سانس لیتے وقت سینہ اور پہلوؤں میں سوئی چبھنے کا سا درد ہوتا ہو۔ کھانسی رات کو بہت زیادہ اور تکلیف دہ ہوا کرتی ہے۔

پھیپھڑوں میں شدید اجتماعِ خون کے لئے یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ بخار تیز ہو۔ اور دل مغموم ہو۔ چھاتی جکڑی ہوئی ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ سینہ کے گرد کسی نے بند کس دیا ہے۔

خون تھوکنا۔ خون تھوکنے کے مرض میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہے جب کہ خون بڑی آسانی سے باہر نکل آتا ہو۔ خون کثیر المقدار اور چمکیلے سُرخ رنگ کا آتا ہو۔ یہ عارضہ زیادہ جسمانی محنت کرنے یا ٹھنڈی خشک ہوا کے لگنے سے پیدا ہوا ہو۔ اور خوف و دلی تشویش بھی ساتھ ہوں۔

سکتہ کے مرض میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جب کہ نبض بھری ہوئی

اور سخت ہو - اور گردن کی شریانیں نہایت زور سے تڑپتی ہوں ؛

امراضِ قلب :- دل کی بیماریوں میں بھی یہ دوائی استعمال ہوتی ہے جبکہ مقام دل میں تشویش ہو - دل کی دھڑکن تیز - مضبوط اور زوردار ہو - یا تیز کمزور اور دھاگے کی مانند باریک ہو ؛

حمّی دمویہ (بخار دمویہ - خونی بخار - جوشِ خون کا بخار) میں یہ دوائی اُس وقت مفید ہوتی ہے جب کہ نبض بھرپور اور چھلتی ہو - حرارت تیز اور مریض بے چین ہو - نہ بجھنے والی پیاس ہو - اور زیادہ مقدار میں پانی کی طلب ہو - اعصابی اُکساہٹ نہایت زیادہ ہو - اور مریض جاں کنی میں اِدھر اُدھر پاؤں مارتا ہو - بعض اوقات حرارتِ بخار خشک اور جلانے والی ہوتی ہو - جو کہ شام کو اور سوتے وقت تیز ہو جاتی ہو ؛

سوزشی بخار (ورمی بخار) میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے - جبکہ حرارت بہت تیز ہو - جلد جسم خشک اور جلتی ہو - یا پسینہ بافراط آتا ہو - دورانِ پسینہ میں مریض کو تکلیف رہتی ہو - لیکن پسینہ آ چکنے کے بعد آرام معلوم ہوتا ہو ؛

سُرخ بخار (سکارلٹ فیور) کے ابتدا میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے - جب کہ بخار تیز ہو - بے چینی اور تشویش زیادہ ہوتی جاتی ہو - جوں جوں سُرخ یا نیک دانے جسم پر نکلتے ہوں ؛

خسرہ (کھسرہ) میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے - جبکہ سُرخ جھانٹ جسم جسم پر نمودار ہو - اور خشک کتے کھانسی ساتھ ہو - آنکھیں سُرخ ہوں - اور روشنی تکلیف دہ ہو - زبان سُرخ ہو - حرارتِ بخار بہت تیز ہو - مریض نہایت بے چین ہو اور سخت واویلا کرتا ہو ؛

وجع المفاصل (گنٹھیا) کے ابتدائی درجوں میں ایکونائیٹ نہایت مفید ہے - جب کہ ماؤف مقامات سُوجے ہوئے - سُرخ اور چمکیلے ہوں - چھونے سے درد کرتے ہوں - اور بُخار بھی تیز ہو ؛

امراضِ عصبی میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے - جب کہ ایسا محسوس ہو - جیسا کہ جلد جسم میں کوئی سوئیاں چبھو رہا ہے - بے ہوشی ہو - کمر سُن ہو - اور یہ سنسناہٹ

ٹانگوں تک بھی جاتی ہو؛

دماغ۔ ہر ایک مرض کے ساتھ موت کا ڈر۔ تشویش اور بے چینی ساتھ ہوا کرتی ہیں۔ خواہ مرض کیسا ہی خفیف کیوں نہ ہو۔ ہذیان میں غم و فکر و اندیشہ ساتھ ہوں۔ اور مریض بکواس کرتا ہو۔ لیکن بے ہوشی نہ ہو۔ پیشین گوئی کرتا ہو۔ اور ڈرتا ہو۔ مریض کو موت کا ڈر ہو۔ اور مرنے کی گھڑی وہ پہلے ہی بتلا دیتا ہو۔ مریض کو مستقبل کا خوف ہو۔ وہ مجمع میں جانے سے ڈرتا ہو۔ اور بازار میں گذرنے سے خوف کھاتا ہو۔ بے چینی ہو۔ اور مریض ادھر ادھر ہاتھ پاؤں مارتا ہو۔ جھٹ چونک اٹھتا ہو۔ دردیں ناقابل برداشت ہوں۔ اور اُس کو پاگل کر دیتی ہوں۔ راگ رنگ سے متنفر ہو۔ بلکہ اُلٹا غمگین ہو جاوے وہ ایسا خیال کرتا ہو کہ اُس کے خیالات معدہ میں سے نکلتے ہیں۔ اور اُس کے جسم کے حصے غیر معمولی موٹے ہو گئے ہوں۔ وہ ایسا محسوس کرتا ہو کہ جو کچھ ابھی ابھی واقع ہوا ہے وہ خواب تھا؛

سر۔ بھرپور، وزنی اور دھڑکتا ہو۔ گرم ہو گویا پھٹنے لگا ہے اور ایسا احساس ہو کہ اُس میں جلن ہے۔ اور لہریں مار رہا ہے۔ شدید جلن دار سر درد ہو۔ گویا کہ اُبلے ہوئے پانی میں دماغ لہرا رہا ہے۔ سر چکراتا ہو۔ کھڑا ہونے اور سر کو ہلانے سے چکر زیادہ آتے ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ سر کی چوٹی کے بالوں کو کوئی کھینچ رہا ہے؛ خوفناک ہذیان بوقت شب ہوتا ہو؛

آنکھیں؛۔ سُرخ اور متورم ہوں۔ گرم اور خُشک معلوم ہوں۔ اور ایسا محسوس ہو گویا کہ اُن میں ریت بھری ہوئی ہے۔ چھپر سُوجے ہوئے سخت اور سرخ ہوں؛ روشنی سے نفرت ہو؛ خُشک ٹھنڈی ہوا کے لگنے سے۔ برف کے عکس سے یا کوئلہ یا دوسری کسی چیز کے آنکھ میں سے نکالنے کے بعد پانی بکثرت خارج ہوتا ہو؛

کان:۔ شور کے لئے نہایت ذکی الحس ہوں۔ راگ رنگ ناقابل برداشت ہوں؛ کان کے بیرونی حصے گرم۔ سُرخ و سوجے ہوئے اور درد کرتے ہوں۔ کان درد ہو ایسا محسوس ہو کہ بائیں کان میں پانی کا قطرہ پڑا ہے؛

ناک۔ قوتِ شامہ نہایت ذکی الحس ہو۔ ناک کی جڑ میں درد ہوتا ہو۔ نزلہ ہو

چھینکیں بکثرت آتی ہوں۔ نتھنے پھڑپھڑاتے ہوں۔ چمکیلے سرخ خون کا اجراء ناک سے ہوتا ہو؛ ناک کی لعابدار جھلی خشک ہو۔ ناک بند ہو جاتی ہو یا خشک ہو۔ اور اس میں سے خفیف آبی نزلہ گرتا ہو؛

چہرہ۔ سرخ۔ گرم۔ تمتماتا ہوا۔ سوجا ہوا اور متورم ہو۔ ایک رخسارہ سرخ اور ایک دوسرا زرد ہو۔ اٹھنے پر سرخ چہرہ مردنی زرد ہو جاتا ہو۔ یا مریض چکرا جاتا ہو؛ رخساروں میں جھنجھناہٹ اور سنسناہٹ ہو۔ درد عصبی ہو۔ خصوصاً بائیں جانب کا۔ جس کے ساتھ بے چینی۔ جھنجھناہٹ اور سنسناہٹ بھی ہوں۔ جبڑوں میں درد ہو؛

منہ۔ سن۔ خشک اور اس میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو۔ زبان سوجی ہوئی اور اس کی نوک میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو۔ دانت سردی کو زیادہ محسوس کرتے ہوں؛ مریض نچلے جبڑے کو متواتر حرکت دیتا رہتا ہو۔ گویا کہ وہ کچھ چبا رہا ہے؛ مسوڑے گرم اور متورم ہوں۔ زبان پر سفید فر جمی ہو؛

گلو۔ سرخ۔ خشک۔ سکڑا ہوا۔ سن اور جلتا ہوا ہو۔ اور ایسا معلوم ہو جیسا کہ کوئی چیز چبھ رہی ہے۔ یا ڈنک مار رہی ہے۔ غدود گلو متورم اور خشک ہوں؛

معدہ۔ قئیں آتی ہوں۔ اور ساتھ ہی خوف۔ گرمی۔ پیاس۔ بافراط پسینہ اور بکثرت پیشاب آتا ہو۔ سوائے پانی کے باقی تمام چیزوں کا ذائقہ کڑوا ہو۔ بیحد پیاس ہو؛ مریض پانی پیتا ہو۔ اور قے کر چھوڑتا ہو۔ اور یوں کہتا ہو کہ میں مر گیا؛ قئیں صفراوی۔ بلغمی اور خونی یا سبزی مائل آتی ہوں؛ معدہ میں بوجھ ہو۔ اور اس کے ساتھ کوتاہ دمی بھی موجود ہو۔ خونی قئیں آتی ہوں۔ معدہ سے لے کر حلق تک جلن ہوتی ہو؛

شکم۔ گرم۔ سخت اور تنا ہوا ہو؛ چھونے سے درد کرتا ہو؛ درد قولنج ہو۔ اور کسی جانب بھی آرام نہ آتا ہو۔ گرم شوربا پینے کے بعد شکایاتِ شکم میں کمی واقع ہوتی ہو۔ ناف کے مقام میں جلن ہو؛

مقعد:۔ میں درد ہوتا ہو۔ اور رات کو خارش ہوتی ہو۔ اور چبھن پڑتی ہو۔ مروڑ کے ساتھ پاخانہ تھوڑا تھوڑا اور بار بار آتا ہو۔ اور سبز مانند کترے ہوئے چارہ کے آتا ہو۔ براز سفید ہو۔ اور بول سرخ آتا ہو۔ ہیضہ کے اسہال آتے ہوں۔ اور کمال

ضعف ونقاہت۔ تشویش اور بے چینی ساتھ ہوں ؛

**پیشاب**۔ مقدار میں کم۔ سُرخ۔ گرم اور درد سے آتا ہو ؛ مثانے کی گردن میں درد اور جلن ہوتی ہو۔ ناریزہ (پیشاب کی نالی) میں جلن ہوتی ہو۔ حابس بول ہو۔ اور پیشاب خون آمیز آتا ہو ؛ پیشاب کرنے سے پہلے ہمیشہ تشویش لگی رہتی ہو ؛ پیشاب رُک گیا ہو۔ مریض چیختا۔ چلاّتا اور بے چین ہو۔ اور آلۂ تناسل کو ملتا ہو مقامِ گردہ میں چھونے سے درد ہوتا ہو ؛ پیشاب بافراط اور پسینہ و اسہال بمقدار کثیر آتے ہوں ؛

**امراضِ مردانہ**۔ قضیب (آلۂ تناسل) کی سپاری میں رینگنے اور ڈنک مارنے کا احساس ہو۔ خصیوں میں رگڑ کی سی درد ہو۔ سُوجے ہوئے اور سخت ہوں۔ قضیب کی خیزش بار بار ہو اور اس کے ساتھ ہی منی خارج ہو جاتی ہو۔ انتشار دردناک ہوتے ہوں ؛

**امراضِ زنانہ**۔ اندام نہانی (شرمگاہ) خُشک۔ گرم اور ذکی الحس ہوں ؛ خُون حیض بمقدار کثیر آتا ہو۔ ساتھ ہی نکسیر آتی ہو۔ حیض دیر کرکے آتے ہوں۔ اور دیر تک آتے رہتے ہوں ؛ عورت خون حیض کے ظاہر ہوتے ہی پاگل ہو جاتی ہو۔ دموی مزاج والی مستورات کا حیض بوجہ خوف یا سردی لگ جانے کے رُک گیا ہو خصوصاً رحم میں اجتماعِ خُون ہو۔ اور درد کرتے ہوں۔ رحم میں تیز گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛ وضع حمل کے بعد دردیں ہوتی ہوں ؛ اور ساتھ ہی خوف اور بے چینی بھی ہو ؛

**تنفس**۔ چھاتی کے بائیں حصہ میں لگاتار دباؤ ہو۔ اور خفیف سی حرکت کرنے سے سانس بوجھل ہو جاتا ہو۔ کھُردری۔ خُشک ڈبہ کی کھانسی ہوتی ہو۔ سانس دقت سے آتا ہو۔ اور آواز پیدا کرتا ہو۔ بچہ کو جب کھانسی ہوتی ہو۔ وہ گلے کو پکڑتا ہو۔ جب سانس اندر کھینچے تو بہت تکلیف ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ حلق چھونے سے درد کرتا ہو سینہ میں چُبھن کا درد ہو۔ کھانسی خُشک۔ چھوٹی اور تکلیف دہ ہو۔ اور بوقت شب یا بعد از نیم شب بہت تکلیف دہ ہوتی ہو۔ پھیپھڑوں میں گرمی کا احساس ہو ؛ کھانسنے کے ساتھ خُون باہر نکل آتا ہو۔ کھانسی کے بعد سینہ میں

جھنجھناہٹ ہوتی ہو ؛

دل :۔ دھڑکن تیز ہو۔ ساتھ ہی تشویش اور غشی ہو۔ اور ہاتھ کی انگلیوں میں جھنجھناہٹ ہو۔ نبض بھری ہوئی۔ سخت۔ تنی ہوئی اور اُچھلتی ہوئی ہو بعض اوقات نبض رُک رُک کر چلتی ہو۔ جب مریض بیٹھا ہو تو کنپٹی اور گردن کی شریانیں خوب معلوم پڑتی ہوں ؛

کمر۔ سن ہو۔ اکڑی ہوئی اور درد کرتی ہو۔ اور اس میں کسی چیز کے رینگنے اور جھنجھناہٹ کا احساس ہو۔ گویا کہ کمر رگڑ کھائے ہوئے ہے۔ گردن کے پچھلے حصہ میں اکڑاؤ ہو۔ کندھوں کی ہڈیوں کے درمیان رگڑ کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

اطراف (بازو اور ٹانگیں) ہاتھ اور پاؤں سن ہوں۔ اور ان میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو۔ اور گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ برف کی مانند ٹھنڈے ہوں ؛ بازو وزنی اور سن ہوں۔ بائیں بازو کے نیچے تک درد جاتی ہو ؛ ہاتھ گرم اور پاؤں ٹھنڈے ہوں ؛ جوڑوں میں گٹھیا کی سی سوجن ہو۔ رات کے وقت زیادہ ہو۔ جوڑ سُرخ۔ چمکیلے اور سوجے ہوئے ہوں۔ کولھے کے جوڑ اور ران میں لنگڑاؤ کا احساس ہو۔ خاص کر لیٹنے کے بعد گھٹنے قائم نہ رہ سکتے ہوں۔ اور پاؤں کے مڑنے کا میلان ہو۔ تمام جوڑوں کے بند کمزور اور ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ تمام جوڑوں میں بدون درد کے کڑکڑاہٹ ہوتی ہو ہتھیلیوں کے اُبھار بہت سُرخ ہوں ؛

نیند۔ رات کو خوابیں آئیں ؛ مریض بڑبڑائے۔ تشویشناک خوابیں آئیں۔ بے خوابی ہو۔ ساتھ ہی بے چینی ہو۔ اور مریض اِدھر اُدھر ہاتھ پاؤں مارتا ہو ؛ نیند میں چونک اُٹھے۔ خوابیں لمبی آئیں۔ اور سینہ میں تشویش ہو۔ پیری کی بے خوابی میں بھی یہ دوائی مفید ہے ؛

جلد جسم۔ سُرخ۔ گرم۔ متورم خشک اور جلتی ہوئی ہو۔ جسم پر چھانٹ نمودار ہو چھانٹ مانند خسرہ کے ہو ؛ بدن پر کیڑیاں رینگتی ہوئی محسوس ہوں۔ اور بدن سن ہو۔ بچلی کمر میں ٹھنڈک معلوم ہو۔ اور کیڑیاں رینگتی محسوس ہوں ؛ منشیات کے استعمال سے خارش بدن کو تسکین ہوتی ہو ؛

بخار :۔ بدن گرم خشک ہو۔ چہرہ سرخ ہو۔ بوقتِ شب بستر پہ لیٹتے ہی فوراً

لرزہ محسوس ہو ⁂ مریض جس پہلو لیٹے۔ اُسی پہلو پر پسینہ آوے۔ ٹھنڈی لہریں بدن میں چلیں۔ بخار میں پیاس۔ اور بے چینی ہمیشہ موجود ہوں۔ کپڑا اُتارنے یا چھونے سے سردی لگے ⁂

**زیادتی مرض**:۔ گرم کمرہ میں ⁂ شام اور رات کو۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ راگ رنگ سے۔ تمباکو نوشی سے۔ اُٹھنے پر۔ سانس اندر کھینچنے پر ⁂ پہلو کے بل لیٹنے پر ⁂

**کمی مرض**:۔ کھلی ہوا میں ⁂ خاموش بیٹھنے سے ⁂ پسینہ آنے کے بعد ⁂

ایکونائیٹ کے بداثر کو دُور کرنے کے لئے سرکہ مفید ہوتا ہے۔ تیزاب۔ شراب کافیہ۔ لیمونیڈ اور کھٹے پھل کے استعمال سے ایکونائیٹ کا اثر زائل ہو جاتا ہے ⁂

ایکونائیٹ ملیریا بخار اور خفیف بخاروں یا تپ دق اور سمیت خون میں اور اُن سوزشی امراض میں جو کہ ایک خاص جگہ پر مقامی ہوں۔ کام نہیں دیتی ہے۔ ایکونائیٹ کے بعد سلفر کا استعمال مفید ہوا کرتا ہے ⁂

**خوراک**:۔ ۳x۔ ۱x۔ ۲x۔ حاد امراض میں اس کی خوراکیں بار بار دی جاتی ہیں ⁂ ایکونائیٹ ایک زود اثر دوائی ہے ⁂




## بین بیری BANE BERRY

چھوٹے جوڑوں کے وجع المفاصل میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ جوڑ سُوجے ہوئے ہوں۔ اور چلتے پھرتے درد کرتے ہوں۔ جب وجع المفاصل کے درد کلائی کے جوڑوں میں ہوتے ہوں۔ تو یہ دوائی خاص طور پر موثر ہوتی ہے۔ اوپر کے جبڑے میں شدید دردیں ہوتی ہیں۔ جو کہ دانتوں اور جبڑوں کے استخوان تک پھیلتی ہوں

**اجتماع دم الکبد**۔ (جگر میں خون کا جمع ہو جانا) میں یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے۔ جب کہ یہ مقام دُکھتا ہو۔ اور اس میں دھڑکن ہوتی ہو ⁂

**معدہ**:- میں پھاڑنے والی اور بھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں - اور ساتھ ہی قئیں آتی ہوں - معدہ میں کڑل کی مانند دردیں ہوتی ہوں - تنگیٔ نفس ہو اور دم گھٹنے کا سا احساس ہو - کھانا کھانے کے بعد یکایک سستی چھاجاتی ہو -

**اطراف**:- جنگاسوں میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں - چھوٹے جوڑوں مثلاً کلائی - انگلیوں - ٹخنوں اور پاؤں کی انگلیوں میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں :- خفیف تھکاوٹ سے جوڑ سوج جاتے ہوں - کلائی سوج جاتی ہو - اور سُرخ ہوجاتی ہو - حرکت کرنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو - ہاتھوں میں فالجی کمزوری ہوجاتی ہو - بولنے یا کھانے کے بعد یکایک کمزوری ہوجاتی ہو :-

**خوراک**: ۵ یا ۳x




**ہارس چیسٹ نٹ** HORSE CHESTNUT

اس دوائی کا زیادہ استعمال مرض بواسیر میں ہوتا ہے جبکہ کمر کا نچلا حصہ لگاتار دُکھتا رہتا ہو :- کھڑا ہونے کے لئے مریض کو کئی بار جدوجہد کرنی پڑتی ہے - کیونکہ اُس کو درد ہوتا ہے - بواسیری مسّے مقعد سے نکل آئے ہوں - اور اُن کا رنگ نیلگوں ارغوانی ہو اور اُن میں گولی مارنے کا سا درد ہوتا ہو - ایسا احساس ہوتا ہو کہ کوئی تیز چاقو سے مسّوں کو کاٹ رہا ہے :

ورم غدہ قدامیہ (پراسٹیٹ گلینڈ کی سوزش) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے - اور گرمی و خشکی دونوں ہی اس دوائی کے استعمال سے دُور ہوجاتی ہیں - جب کہ ایسا محسوس ہو کہ یہ مقام چھوٹی چھوٹی چھیچڑیوں سے پُر ہے - یا مقعد تک ایسی دردیں جاتی ہوں - مانو کہ کوئی چاقو سے کاٹ رہا ہے - لعابدار جھلی کا رنگ ارغوانی ہو - لیکن خون شاذو نادر ہی آتا ہو - بعض اوقات دردیں اتنی تیز ہوتی ہیں کہ مریض برداشت نہیں

کرسکتا۔ اور کھینچتا چلا آتا ہے ؛

کمر درد۔ میں یہ دوائی کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ ایسا احساس ہو۔ گویا کہ کمر ٹوٹ جائیگی۔ کھڑا ہونے کے لئے اُس کو بوجہ درد بہت جدوجہد کرنی پڑتی ہو۔ تب جا کر وہ کامیاب ہوتا ہو ؛ چلتے پھرتے وقت اور آگے کی جانب جُھکنے پر کمر جواب دے جاتی ہو۔ اور وہ بیٹھنے یا لیٹنے کے لئے مجبور ہوتا ہو ؛

یرقان :۔ میں بھی یہ دوائی شافی ہوتی ہے۔ جب کہ شکم اور بیڑو میں دھڑکن ہوتی ہو ؛ اور شکم و بیڑو میں اجتماعِ خون کی علامات پائی جاتی ہوں ؛ جب جگر کا فعل سُست ہو اور جگر میں اجتماعِ خون ہو۔ اور ساتھ ہی قبض ہو تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ؛

حلق :۔ گرم خشک اور اُچھا ہوا ہو نگلنے کے وقت کانوں میں چبھن پڑتی ہو ؛

لیکوریا۔ جن مستورات کی کمر دُکھتی ہو۔ اور کولھے کے مقام پر بہت بوجھ محسوس ہوتا ہو۔ ان کے سیلان الرحم میں یہ دوائی بہت نافع ہے۔ لیکوریا سیاہی مائل زرد۔ چکنا جلانے والا گرم آتا ہو۔ اور حیض کے بعد زیادہ آتا ہو ؛

ناک خشک ہو۔ سانس اندر کھینچتے وقت نتھنوں میں ہوا ٹھنڈی محسوس ہوتی ہو زکام ہو۔ اور چھینکیں آتی ہوں۔ ناک کی جڑ میں دباؤ ہو ؛

پیشاب۔ کیچڑ نما اور سیاہ آتا ہو۔ اور گرم و جھلسنے والا ہو۔ مریض کو آرام کرتے وقت سُکھ معلوم ہوتا ہو۔ اور چلنے پھرنے یا پاخانہ پھرنے سے تکلیف ہوتی ہو ؛

زیادتی مرض۔ صبح کے وقت جاگنے پر ؛ حرکت کرنے سے۔ پاخانہ پھرنے سے کھانا کھانے کے بعد ؛ بعد دوپہر۔ کھڑا ہونے سے ؛

کمیٔ مرض :۔ آرام کرتے وقت۔ ٹھنڈی کھُلی ہوا میں ؛

خوراک :۔ مدرٹنکچر (Q) کے ایک سے پانچ قطرے یا ۳x ؛

نکتہ۔ امراضِ بواسیر میں سلفر اور نکس وآمیکا کے بعد اس کا استعمال مفید ہوتا ہے ؛

# ایتھوزاسائینا پیئم
# AETHUSA CYNAPIUM

## فولز پارسلے FOOLS PARSLEY

یہ دوائی اُس وقت کام آتی ہے جبکہ بچہ دودھ ہضم کرنے کے ناقابل ہو۔ اور وہ اتنا کمزور ہو کہ نہ تو وہ کھڑا ہو سکتا ہو۔ اور نہ ہی اپنے سر کو اوپر اٹھائے رکھ سکتا ہو۔ اُس کے چہرہ کی طرف دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اُس کو سخت درد و تشویش ہے۔ چہرہ اُتر گیا ہو۔ بچہ دودھ کو کسی حالت میں بھی ہضم نہ کر سکتا ہو۔ جوں ہی کہ وہ دودھ پیتا ہو۔ اُسی وقت بڑے بڑے پھٹ دودھ کے قے کر ڈالتا ہو۔ اور قے کرنے کے بعد وہ نہایت کمزور اور بے ہوش ہو جاتا ہو۔ جب شدید فوری زور دار قے کے ہمراہ جھاگ دار جما ہوا دودھ یا جھاگ دار پنیر نما مادہ خارج ہو۔ تو یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے جب بچے دانت نکال رہے ہوں اور اُن کو بدہضمی کی شکایت ہو خصوصاً موسم گرما میں تو یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے۔

**ہیضۂ اطفال:**۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ دست بزرنگ سبز اور مانند کیچڑ کے آتے ہوں۔ اور نیز بچوں کے تشنج میں بھی یہ دوائی دی جاتی ہے۔ جب کہ بچے کے ہاتھ کے انگوٹھے مڑ گئے ہوں۔ چہرہ سُرخ ہو گیا ہو۔ آنکھیں نیچے کی طرف مڑ گئی ہوں۔ جبڑے آپس میں جُڑ گئے ہوں۔ یعنی دانتی (دندن) پڑ گئی ہو۔ نبض چھوٹی سخت اور تیز چلتی ہو۔ اور مریض ٹھنڈے پسینے سے تر بتر ہو گیا ہو۔ اور پیاس نادارد ہو۔

جب بچہ پاخانہ پھرنے کے بعد یا قے کرنے کے بعد یا تشنج کے بعد پژمردہ اور بیہوش ہو جاتا ہو۔ تو یہ علامت اس دوائی کی مخصوصہ سمجھنی چاہیئے۔

**دماغ**۔ مریض بے چین متفکر اور چیختا۔ چلاتا ہو۔ اس کو جو ہے۔ بلیاں اور کتے دکھائی دیتے ہوں۔ بے ہوش اور ہذیان کی حالت میں ہو۔ نہ مریض سوچ سکتا ہو اور نہ ہی اپنا دھیان لگا سکتا ہو۔ دماغ تھکا ہوا ہو۔

**سر**۔ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ گویا اس کا سر بندھا ہوا ہے۔ یا شکنجے میں کسا ہوا

ہے۔ سر کے پچھلے حصہ میں درد ہوتا ہو جو کہ نخاع (ریڑھ کا ستون) کے نیچے تک پھیلتا ہو۔ لیٹنے اور دبانے سے آرام ہوتا ہو۔ پاخانہ آنے یا ہوا خارج ہو جانے کے بعد شکایاتِ سر کو آرام ہو جاتا ہو۔ ایسا معلوم ہوتا ہو۔ کہ بالوں کو کوئی کھینچ رہا ہے سر چکر کے ہمراہ بے ہوشی ہوتی ہو۔ اور دل کی دھڑکن تیز ہو جاتی ہو۔ جب سر چکر کو آرام ہوتا ہو تو سر گرم ہو جاتا ہو۔

آنکھیں:۔ روشنی سے ڈر لگتا ہو۔ آنکھوں کے ڈیلے چکر لگاتے ہوں۔ آنکھیں نیچے کی جانب کھنچ گئی ہوں۔ پتلیاں پھیل گئی ہوں۔ چھپر کی غدودیں (MEIBOMIAN GLANDS) سوج گئی ہوں۔

کان:۔ ایسا محسوس ہو کہ کان بند ہیں۔ اور ایسا معلوم ہو۔ کہ کان میں کوئی گرم چیز نکل رہی ہے۔ بھِن بھِن کی آواز پیدا ہوتی ہو۔

ناک۔ گاڑھی رطوبت سے بند ہو گیا ہو۔ ناک کے سرے پر پھنسی ہو۔ چھینکنے کی بے سود خواہش متواتر لگی رہتی ہو۔

چہرہ۔ پھولا ہوا اور اس پر سرخ دھبے ہوں۔ اور مُردنی سا ہو۔ دیکھنے سے متفکر معلوم ہوتا ہو۔ اور جبڑوں میں درد ہو۔

مُنہ۔ خشک ہو۔ اس میں چھالے ہوں۔ زبان بہت بڑی معلوم ہو۔ جلن ہو۔ حلق میں آبلے ہوں۔ نگلنا مشکل ہو۔

معدہ۔ دودھ کو کسی حالت میں بھی برداشت نہ کر سکتا ہو۔ پینے کے بعد فوراً قے کر دیتا ہو۔ یا دودھ بڑے بڑے پھٹ بن کر نکل جاتا ہو۔ کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد کھایا پیا قے میں نکل جاتا ہو۔ سفید جھاگ دار مادہ زور سے باہر نکل جاتا ہو۔ خوراک کو دیکھتے ہی جی مچلا جاتا ہو۔ معدہ درد کے ساتھ سکڑتا ہو۔ قے کرنے سے پسینہ آجاتا ہو۔ اور نہایت نقاہت ہو۔ ساتھ ہی تکلیف و تشویش بھی ہو۔ قے کر چکنے کے بعد نیند آجاتی ہو۔

شکم۔ کے اندر اور باہر ٹھنڈک ہو۔ انتڑیوں میں دُکھن ہو۔ درد قولنج کے ساتھ ہی قیئیں۔ سر چکر اور کمزوری واقع ہوتی ہوں۔ شکم تنا ہوا ہو پھولا ہوا اور چھونے سے درد کرتا ہو۔ ایسا محسوس ہوتا ہو کہ ناف کے گرد بلبلے اٹھ رہے ہیں۔

پاخانہ۔ پتلا اور سبزی مائل آتا ہو اور اُس میں غیر ہضم شدہ غذا نکلتی ہو۔ لیکن پیشتر ازیں مروڑ کے ساتھ درد قولنج ہوتا ہو۔ اور پاخانہ آچکنے کے بعد سخت تھکاوٹ اور سستی معلوم ہوتی ہو۔ ہیضۂ اطفال میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جب کہ بچہ سرد چپچپے پسینہ سے تر بتر مدہوش اور ٹکٹکی بندھی ہو۔ اور پتلیاں پھیلی ہوئی ہوں۔ نہایت شاہد ہضمی ہو۔ ایسا معلوم پڑتا ہو کہ انتڑیاں اپنا فعل چھوڑ بیٹھی ہیں ؛

آلات بول:۔ مثانہ میں کاٹنے والے درد۔ اور پیشاب کی حاجت بار بار ہو۔ گردوں میں دردیں ہوتی ہوں ؛

امراض زنانہ۔ اندام نہانی میں برچھی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں پھنسیاں ہوں اور گرمی سے خارش ہوتی ہو۔ حیض آبی آتے ہوں۔ پستان سوجے ہوئے اور اُن میں برچھی مارنے کا سا درد ہوتا ہو ؛

تنفس۔ دقت سے آتا ہو۔ بوجھل اور متفکر ہو۔ گلے میں کڑل کے ساتھ کھچاوٹ ہو۔ بوجہ تکالیف کے مریض گفتگو نہ کر سکتا ہو ؛

دل۔ کی دھڑکن نہایت تیز ہو۔ اور اس کے ساتھ سر میں چکر۔ درد اور بے چینی ہو۔ نبض تیز۔ سخت اور چھوٹی ہو ؛

کمر۔ بازو۔ ٹانگیں۔ کھڑا ہونے یا سر کو سیدھا رکھنے کی طاقت نہ ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ کمر شکنجہ میں کسی ہے۔ کمر میں درد ہو۔ ٹانگیں کمزور ہوں۔ ہاتھوں کی انگلیاں اور انگوٹھے اندر کو مڑ گئے ہوں۔ ہاتھ اور پاؤں سن ہوں۔ تشنج شدید ہو۔ بھینگا پن ہو ؛

جلد جسم۔ چلتے وقت رانیں چھلی جاتی ہوں۔ پسینہ بآسانی آجاتا ہو۔ جلد جسم سرد اور چپچپے پسینہ سے تر بتر ہو۔ غدود مائیہ سوجے ہوئے ہوں۔ جوڑوں کے ارد گرد خراشدار پھنسیاں ہوں۔ ہاتھوں کی جلد خشک اور سکڑی ہوئی ہو۔ جلد پر سیاہ نیلے داغ پڑ گئے ہوں استسقا کا عارضہ ہو ؛

بخار۔ حرارت بہت ہو۔ لیکن پیاس ندارد۔ ٹھنڈا پسینہ بکثرت آتا ہو۔ پسینہ کی حالت میں کپڑا اوڑھے رہتا ہو ؛

نیند۔ یکایک چونک اٹھتا ہو۔ ٹھنڈا پسینہ آتا ہو۔ پاخانہ پا چکنے کے بعد نیند آجاتی ہو ؛

بچہ ایسا چکنا چُور ہو جاتا ہو۔ کہ جھٹ سو جاتا ہو ۞

**زیادتی مرض**۔ گرمی سے موسم گرما میں۔ شام کو۔ تین چار بجے صبح کو ۞

**کمیٔ مرض**۔ کھلی ہوا میں۔ لوگوں کی صحبت میں ۞ **خوراک**۔ ۳x ۱۲x یا ۳۰ ۞




## بگ اگارک BUG AGARIC

یہ دوائی خاصکر بوڑھے آدمیوں کے لئے جن میں خون کی حرکت سست ہو۔ یا شرابیوں کے لئے جن کا ہاضمہ خراب ہو۔ اور جن کو سر درد رہتا ہو۔ مُفید ہوا کرتی ہے ۞ یہ دوائی امراض رعشہ و مرگی و تپ محرقہ اور دیگر اعصاب نخاع کے کئی امراض میں کارآمد ہوتی ہے جن میں عضلات کم و بیش پھڑ پھڑاتے ہوں۔ اور نہایت تیز دردیں ہوتی ہوں ۞

**رعشہ**۔ میں یہ دوائی اُس وقت دی جاتی ہے۔ جب کہ آنکھوں کے چھپر پھڑکتے ہوں یا کسی عضو میں تشنجی حرکات ہوتی ہوں۔ اور تمام جسم ناچتا ہو ۞ بلا ارادی حرکات بند ہو جاتی ہوں۔ جبکہ مریض سو جاتا ہو۔ لیکن بادلوں کی گرج و کڑک میں مرض کا زور ہو جاتا ہو ۞

**تپ محرقہ**۔ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ مریض کانپتا ہو۔ بے چین ہو اور بستر پر سے اُٹھکر جانے کی لگاتار خواہش کرتا رہتا ہو ۞

**نخاع میں اجتماعِ خون** کے لئے بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ ٹانگوں میں لنگڑاپن ہو۔ اور چیونٹیاں رینگتی ہوئی محسوس ہوں۔ تمام اعضا میں جھنجھناہٹ اور چبھن کا احساس ہو۔ کمر میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ یہ دردیں اور بھی زیادہ ہو جاتی ہوں۔ جب کہ گردن اور نخاع اکڑے ہوئے ہوں اور درد کرتے ہوں۔ اور تمام نخاع میں شدید دردیں ہوتی ہوں ۞

**کوتاہ دمی۔ وجع القلب یعنی درد دل**۔ کے لئے یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جب کہ چلنے پھرنے سے مرض کی زیادتی ہوتی ہو۔ مقام دل میں تشویش ہو۔ درد بائیں بازو

اور گردن کے پچھلے حصہ تک پھیلتا ہو۔ جب شراب کی زیادتی سے بیخودی کی حالت ہو جاوے۔ اور مریض کا جگر و تلی بڑھے ہوئے ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے ۔

جب سردی لگنے سے پاؤں کی انگلیاں سوج جاتی ہوں۔ اور اُن میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے ۔

جب مریض کو ایسا احساس ہو کہ اس کے جسم میں برف کی سوئیاں چبھ رہی ہیں تو یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے۔

مُصلح ۔ ایب سنتھم۔ کافیہ۔ کیمفر۔

زیادتی مرض ۔ کھلی سرد ہوا میں۔ کھانا کھانے کے بعد۔ مجامعت کے بعد۔ موسم سرما میں آندھی کے قبل۔ ڈارسل مہروں پر دبانے سے بے اختیار ہنسی آتی ہے ۔

کمی مرض ۔ آہستہ آہستہ حرکت کرنے سے ۔

خوراک ۔ ۲x-۳x-۳۰-۲۰۰ ۔ امراض جلدی میں یہ دوائی ۳x یا ۲x میں استعمال کرنی چاہیئے ۔




سینچری پلانٹ CENTURY PLANT

مسوڑوں کے پھولنے کے باعث جب بدبودار سانس منہ سے آوے۔ تو اس عارضہ میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے ۔

منہ کی رسولی میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ سوزاک کے عارضہ میں انتشار قضیب دردناک ہو ۔ ہلکاؤ میں بھی یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ۔

سکروی۔ (گوشت خورہ) کے مرض میں یہ دوائی نہایت کار آمد ہے۔ جبکہ چہرہ زرد۔ مسوڑے سوجے ہوئے۔ اور اُن میں سے خون نکلتا ہو۔ جب ٹانگوں پر سیاہ ارغوانی رنگ کے دھبے اُبھرے ہوئے ہوں۔ سخت ہوں اور درد کرتے ہوں ۔ مریض کو بھوک

جلدی موت کا شکار ہو جاؤں گا۔ بیدل ہو۔ حافظہ کمزور یعنی نسیان ہو۔ بزدل ہو۔ کستوری کی خوشبو اس کو آتی رہتی ہو۔ عصبی و دلی کمزوری ہو ؛

آنکھیں۔ پتلیاں پھیلی ہوئی ہوں۔ آنکھوں میں خارش ہوتی ہو۔ اور روشنی سے ڈر لگتا ہو ؛

ناک :۔ کستوری کی خوشبو آتی ہو۔ ناک کے پچھلے حصہ میں دکھن ہو جس کو دبانے سے آرام آتا ہو ؛

شکم :۔ طحال پھولی ہوئی اور درد کرتی ہو۔ پاخانے پتلے اور شکل سے خارج ہوتے ہوں۔ مقعد میں گہرے چیر ہوں، اُبکائیاں آتی رہوں۔ ایسا محسوس ہوتا ہو کہ انتڑیاں نیچے کی طرف دبی جا رہی ہیں۔ اور ان کو سہارا دینا پڑتا ہو ؛

امراض مردانہ۔ نائزہ (URETHRA) سے پیلی رطوبت خارج ہوتی ہو ؛ قضیب کھڑا نہ ہوتا ہو۔ نامردی ہو ؛ اعضائے تناسل سرد اور ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ مجامعت کی خواہش مفقود ہو۔ تھوڑی تھوڑی منی نکلتی رہتی ہو۔ زور لگانے پر رطوبت غدود مذی خارج ہو جاتی ہو۔ فرحہ ہو۔ خصیے سرد۔ سوجے ہوئے سخت اور درد کرتے ہوں

امراض زنانہ۔ قلت حیض ہو۔ مجامعت سے نفرت ہو۔ اندام نہانی ڈھیلے ڈھالے ہوں اور سفید رطوبت (لیکوریا) خارج ہوتی رہتی ہو ؛

چھاتیوں میں دودھ پیدا نہ ہوتا ہو۔ اداسی رہتی ہو۔ بانجھ پن ہو۔ سیلان رحم کپڑے پر لگنے سے داغ دیتا ہو ؛

خوراک۔ ۶ یا ۳x یا ۳۰ ؛ عموماً ۶ کے پانچ قطرے صبح اور پانچ قطرے شام کو نصف چھٹانک تازہ پانی میں ڈال کر دیئے جاتے ہیں ؛




نزلہ ہو۔ نتھنے بند ہوں۔ غدود حلق (ADENOIDS) متورم ہوں ؛

بدیں وجہ بہرا پن ہو۔ غدود گلو بڑھ گئے ہوں۔ حلق اور کان سے نزلہ بہتا ہو ؛

خوراک ۹ ۱x ۳x ۔




STAR GRASS

## سٹارگراس

یہ دوائی امراض رحم میں نہایت مفید ہے۔ جب بچے جننے کے باعث یا کام کاج کی زیادتی سے رحم کمزور ہو چکا ہو۔ اور بدیں وجہ حیض قلت سے آتا ہو۔ بوجہ کمزوری سیلان رحم (لیکوریا) کا مرض پیدا ہو گیا ہو۔ ورم باطن رحم ہو (رحم کا اندرونی پردہ متورم ہو گیا ہو) رحم اپنی جگہ سے ٹل گیا ہو۔ اور باہر نکل آتا ہو۔ یا مریضہ میں خون کی کمی ہو۔ اور حیض کا آنا بند ہو گیا ہو۔ یا حاملہ کی طبیعت کا میلان اسقاط حمل کی طرف بنا رہتا ہو تو اس دوائی کے استعمال سے یہ شکایات دور ہو جاتی ہیں۔ بانجھ پن کو دور کرنے کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جوان لڑکیوں میں جب کمی خون اور حبس کا عارضہ پیدا ہو جائے تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

جب رحم کی خرابی کے باعث ہاضمہ میں نقص واقع ہو گیا ہو یعنی کمی اشتہا ہو۔ تھوڑی سی خوراک کھانے کے بعد معدہ میں تناوٹ ہو جاتی ہو۔ خوراک سے نفرت ہو۔ جی متلاتا ہو اور قبض ہو۔ سر میں چکر آ کر غشی کی حالت طاری ہو جاتی ہو۔ تو ان حالات میں یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

یہ دوائی حاملہ عورت کے لئے بھی نافع ہے۔ جبکہ اس میں مذکورہ بالا علامات موجود ہوں اور لگاتار قئیں آتی ہوں۔ خوراک ۹-۱x-۳x-۳۰




یہ دوائی عام کمزوری کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔ اس کے استعمال سے اشتہا بڑھ جاتی

ہے۔ قوت ہاضمہ تیز ہو جاتی ہے۔ اور انسان کا دل وجسم بہت مضبوط ہو جاتا ہے۔ اور وزن بھی بڑھ جاتا ہے۔ ایسے امراض میں جو کہ ناکافی غذا کے باعث پیدا ہو گئے ہوں۔ مثلاً دل و دماغ کی کمزوری۔ نقائص معدہ۔ بے خوابی اور اعصابی کمزوری میں یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ؛

سر۔ کے پچھلے حصہ میں نیز آنکھوں میں اور ان کے ارد گرد مقام میں بھاری پن کا احساس ہو۔ شام کو زیادتی ہو۔ سر کے بائیں جانب درد ہو ؛

معدہ: پیاس کی زیادتی ہو۔ بھوک میں نقص واقع ہو گیا ہو خصوصاً بھوک بہت بڑھ گئی ہو۔ بار بار کھانا پڑتا ہو۔ قبل دوپہر بھوک کی زیادتی ہو ؛

شکم۔ نفخ ہو۔ تنا ہوا ہو۔ کھانا کھانے کے چند گھنٹہ بعد رودہ مستقیم میں نفخ کے ساتھ درد ہو اور درد میں ثقل نکالی کرتی ہوں ؛

نیند۔ علی الصباح معمول کی نسبت نیند اچھی آتی ہو ؛

اس دوائی کے استعمال سے مزید نیند آتی ہے۔ اٹھنے پر اپنے آپ کو مریض تروتازہ پاتا ہے ؛

امراض آلات بول۔ میں بھی اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے جبکہ گردوں کے فعل میں نقص واقع ہو گیا ہو۔ پیشاب کی حاجت بار بار ہو۔ اور اس میں یوریا اور فاسفیٹ بمقدار کثیر خارج ہوتے ہوں۔ ذیابیطس سادہ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔

یہ دوائی بادی کے مزاج والے مریضوں کے لئے خاص کر مفید ہوا کرتی ہے ؛

خوراک۔ ۶ کے ۵ سے ۱۰ قطرے پانی میں ڈال کر دن میں تین مرتبہ پینے چاہئیں اور اس دوائی کو متواتر جاری رکھنا چاہئیے۔ حتیٰ کہ اس کا اثر پورے طور پر واضح ہو جائے ؛




پیاز

REDONION

یہ دوائی شدید زکام میں کام آتی ہے۔ جبکہ ناک سے بہت کڑوا پانی نکلتا ہو اور آنکھوں سے صاف پانی (خراش نہ کرنے والا) خارج ہوتا ہو۔ ناک کے مسوں (POLY PUS) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے:

جو پانی ناک سے بہتا ہو۔ وہ اوپر والے ہونٹ کو جلا دیتا ہو جس سے ہونٹ متورم ہو جاتا ہو اور درد کرتا ہو۔ جب گویوں کو ٹھنڈ لگ جائے۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

**شدید آشوب چشم** میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ آنکھوں سے صاف خراش نہ کرنے والا پانی خارج ہوتا ہو:

**کھانسی:-** جب زکام کا اثر حلق میں چلا جائے۔ کھردری خشک کھانسی حلق میں خراش کی وجہ سے پیدا ہو۔ کھانسی نہایت شدید اور تکلیف دہ ہو۔ مریض کو ایسا محسوس ہو کہ کھانسی حلق کو پھاڑ دے گی۔ اس لیے وہ حلق کو پکڑے رکھتا ہو۔ اور ساتھ ہی آنکھوں سے پانی بہتا ہو:

سردرد کو ایام حیض میں آرام ہو جاتا ہو۔ لیکن بعد اختتام حیض پھر درد شروع ہو جاتا ہو۔ چارپائی سے اٹھتے وقت بہت چھینکیں آئیں:

**زیادتی مرض۔** شام کو گرم کمرہ میں **کمی مرض۔** کھلی ہوا میں۔ سرد کمرہ میں

**مصلح۔** ارنیکا۔ کیمومیلا۔ وارٹرم ایلیم معاون۔ فاسفورس۔ تھوجا۔ پلسٹلا۔

**خوراک:-** ۵ تا ۱×:




**لہسن** GARLIC

یہ دوائی پھیپھڑوں کے نزلی امراض میں مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ بلغم کی ہوا نالیوں میں متواتر غرغر کی آواز پیدا کرتی ہو۔ مریض جب بستر سے صبح کو اٹھتا ہو۔ تو کھانسی ہوتی ہو۔ اور بلغم سخت لیسدار خارج ہوتا ہو۔ جس کو مریض بمشکل باہر نکال سکتا ہو:

مرض سل. میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ اس کے استعمال سے کھانسی اور بلغم کم ہوجاتے ہیں۔ بخار دور ہوجاتا ہے۔ اور مریض کا وزن بڑھ جاتا ہے۔ اور نیند باقاعدہ ہوجاتی ہے۔ نیز جب مریض کے پھیپھڑوں میں سے خون آوے یعنی مریض خون کتھوکے۔ تو اس کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ ان حالات میں لھسن کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے دن میں کئی مرتبہ کھانے چاہیئیں۔

جن مریضوں کو نزلہ کے باعث بہرہ پن کا عارضہ ہوگیا ہو۔ ان کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے؛

جب کھانا کھانے کے بعد بار بار منہ میں بہت میٹھا پانی آتا ہو تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے؛

معاون:- آرسینکم مصلح۔ لائیکوپوڈیم۔ متضاد۔ ایلوز۔ ایلیم سیپا۔ سلا؛

خوراک:- ۲x-۳x-۶x لیکن مرض سل میں ایک ایک گرین کے لھسن کے ٹکڑے دن میں چار مرتبہ یا چھ مرتبہ کھانے چاہیئیں؛




SOCOTRINEALOE مصبر

جب کوئی مریض بہت ساری ادویات بے ترتیبی سے کھاتا رہا ہو۔ اور مرض کے علامات دوائی کے علامات کے ساتھ مل کر خلط ملط ہوگئے ہوں تو اس دوائی کی چند خوراکیں دینے سے اصل مرض کے علامات آشکارا ہوجایا کرتے ہیں۔ اور تشخیص آسان ہوجاتی ہے۔

اس دوائی کا اثر پورٹل وین (وہ ورید جو کہ خونِ جگر کو لے جاتی ہے) میں اجتماع خون پر جس قدر ہوتا ہے۔ اور کسی دوائی پر نہیں ہوتا؛

یہ دوائی مرض اسہال میں بھی نہایت فائدہ مند ہوتی ہے۔ خواہ یہ اسہال علی الصباح آتے ہوں۔ اور خواہ یہ اسہال مزمن قسم کے ہوں۔ اسہال بہ رنگ زرد۔ آبی اور جیلی کی مانند آتے ہوں یا صرف پڑپڑ کر کے ہوا مقعد سے خارج ہوتی ہو؛

شکم کے نچلے حصہ میں مروڑ پڑ کر کم و بیش درد ضرور ہوتا ہو۔ اور حاجت پاخانہ کی ایسی فوری ہوتی ہو۔ ایک منٹ کی بھی فرصت نہ لینے دیتی ہو۔ فوراً ہی پاخانہ کپڑے میں نکل جاتا ہو مقعد کے سوراخ کو بند کرنے والا اعضاء (SPHINGTER ANI) کمزور ہو گیا ہو۔ ہوا خارج کرتے وقت پاخانہ بھی ساتھ ہی نکل جاتا ہو۔ اور مریض کو پتہ بھی نہ لگتا ہو۔ کہ آیا پاخانہ خارج ہوگا یا کہ صرف ہوا ہی۔ بعض اوقات پاخانہ خود بخود نکل جاتا ہو۔ اور مریض کو علم بھی نہ ہوتا ہو۔ پاخانہ پھر چکنے کے بعد مقعد میں درد ہوتا ہو؛ ایسا محسوس ہوتا ہو کہ مقعد میں پانی بھرا ہوا ہے؛

جلائے پاخانہ اور مقعد میں آگ لگی رہتی ہو۔ جب قبض ہو تو شکم کے نچلے حصہ میں بڑا بوجھ معلوم ہوتا ہو؛

بیر پینے سے اگر دست آئیں۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ یہ دوائی پیچش میں بھی کارآمد ہے۔ جب کہ مروڑ آتے ہوں۔ اور اسہال بافراط آتے ہوں۔ سر درد ہوتا ہو۔ اور مقعد میں جلن ہوتی ہو؛

بواسیر۔ میں بھی یہ دوائی خاص شہرت رکھتی ہے۔ جب وریدوں میں اجتماع خون ہو جائے اور خون کثرت سے خارج ہو۔ درد ہوتا ہو؛ جب ارغوانی رنگ کے مسّے انگوروں کے گچھوں کی طرح مقعد سے باہر نکل آتے ہوں۔ اور ان میں سخت درد اور خارش ہوتی ہو۔ ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے درد کو آرام ہوتا ہو؛

سخت قسم کے یرقان میں جب کہ پیٹ کا زور ہو۔ زبان پر فرجی ہوئی ہو۔ اور سانس بدبودار ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ جگر بہت بھرا ہوا اور نہایت وزنی ہے۔ تو یہ دوائی کارآمد ثابت ہوتی ہے؛ بعض اوقات جگر میں سوئی چبھنے کا سا درد ہوتا ہے؛ اور تمام پیٹ دکھتا ہے۔ ذرا پاؤں نیچے اوپر ہو جاوے تو سخت تکلیف ہو جاتی ہے۔ یہ تکلیف ذرا کم ہو جاتی ہے۔ جب کہ مقعد کے راستہ ہوا خارج ہو جاوے۔ اور یہ ہوا گرم اور بدبودار ہوا کرتی ہے؛

کثرتِ حیض۔ میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے جبکہ حیض بیشتر از وقت آنے شروع ہو جاتے ہوں۔ اور مقامِ جنگاسہ میں بوجھ اور بھاری وزن کا احساس ہوتا ہو۔ اور یہ بوجھ مقعد کی جانب نیچے کو بہت دبائے رکھتا ہو۔ خواہ یہ مرض کیسا ہی

تحت کیوں نہ ہو۔ یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛

جن مستورات کو اد میڑپن کی عمر میں رحم سے جریان خون کا عارضہ ہو جاتا ہے اُن کے لئے بھی یہ دوائی بڑے کام کی ثابت ہوتی ہے۔ یہ اجزائے خون کو نہایت کمزور کر دیتا ہے اور کمر و جنگاسہ میں ایسی دردیں ہوتی ہیں جیسی کہ زچگی میں ہوا کرتی ہیں۔ اور بعض اوقات یہ دردیں ٹانگوں تک جاتی ہیں ؛

لیکوریا۔ لیکوریا کے عارضہ میں بھی یہ دوائی معاون ہوتی ہے۔ جبکہ رطوبت خون آلودہ رحم سے خارج ہوتی ہو۔ اور رحم اپنی جگہ سے ٹل گیا ہو۔ اور کمر میں شدید دردیں ہوتی ہوں ؛

صفراوی سردرد۔ میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے جبکہ درد ماتھے تک ہی محدود رہتا ہو۔ اور ماتھے میں بڑا بھاری وزن محسوس ہوتا ہو۔ مریض کوئی دماغی کام نہیں کر سکتا۔ گرمی سے دردِ سر میں اضافہ ہوتا ہو۔ اور ٹھنڈی اشیاء کے لگانے سے آرام معلوم دیتا ہو ؛ بعض اوقات دردِ سر کو آرام ہوتا ہے۔ تو اسہال آنے شروع ہو جاتے ہیں۔ اور جب اسہال کو آرام ہوتا ہے تو پھر دردِ سر شروع ہو جاتا

خارش:۔ ہر سال موسم سرما کی آمد پر ظاہر ہوتی ہے۔

اسہال:۔ کھانے اور پینے کے بعد فوراً دست آجائے۔ مقعد میں خارش اور جلن اس قدر ہو کہ مریض نہ سو سکتا ہو ؛

زیادتی مرض:۔ علی الصباح موسم گرما میں، گرمی سے، گرم خشک ہوائیں۔ کھانے پینے کے بعد۔ کھڑا رہنے یا چلنے پھرنے سے۔ دبانے سے۔ جماہی لینے سے ؛

کمی مرض۔ ٹھنڈا اور کھلی ہوائیں۔ سرد موسم۔ ٹھنڈے پانی۔ پاخانہ اور ہوا خارج ہونے سے۔ نہانے سے۔ روشنی سے ؛

معاون۔ سلفر۔ مصلح ایپیم سلفر۔

خوراک ۱x یا ۳x یا ۶x ———— سجنپ میں ۱ یا ۳ عموماً مستعمل ہوتی ہے۔ لیکن بعض ڈاکٹر صاحبان کا تجربہ ہے کہ ۲۰۰ طاقت میں بھی بہت موثر ہوتی ہے ؛

# الیس ٹونیا ALSTONIA

## ڈٹا بارک DITTA BARK

یہ دوائی ملیریا بخار میں مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ کمزوری بہت ہو ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ معدہ اور شکم ڈوبے جا رہے ہیں ؛

اسہال اور پیچش ۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ اسہال بے تحاشا آتے ہوں جیسا کہ گندہ پانی پینے یا ملیریا کے باعث اسہال آیا کرتے ہیں ؛

بخار کی کمزوری ۔ کو دور کرنے کے لیے یہ دوائی ٹانک کا کام دیتی ہے ؛

خوراک ۔ ۵ تا ۳۰ ۔ پھوڑوں اور وجع المفاصل کے مقام درد پر یہ دوائی خارجی طور پر بھی ملتے ہیں ؛




یہ دوائی بوڑھوں کے لئے نہایت موزوں ہے ۔ جن کو سخت قبض رہتی ہو اور جن کے عضلات کمزور ہوں ۔ اور بعض اوقات ایسا بھی محسوس ہوتا ہو ۔ گویا کہ تمام عضلات جسم شل ہو گئے ہیں ؛

یہ دوائی غدود گلو کے بڑھ جانے میں نہایت کار آمد ہوتی ہے ۔ (جس کو عام اصطلاح میں گلے آجانا کہتے ہیں) جب کہ مریض کو ذرا سی ٹھنڈ لگنے سے بھی شدید زکام لگ جاتا ہو ۔ اور یہ جلن خوراک کی نالی کے نیچے تک جاتی ہو ؛

قبض ۔ کے لئے بھی یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے ۔ جب کہ پاخانہ مانند سنگ مرمر سخت آتا ہو ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ مقعد پاخانہ خارج کرنے میں قاصر ہے ۔ چھ چھ سات سات یوم تک پاخانہ کی حاجت ہی نہ ہوتی ہو ۔ اور اگر پاخانہ آتا بھی ہو ۔ تو مقعد میں جلن و خارش

ہوتی رہتی ہو ؛

تپ محرقہ ۔ میں جب انتڑیوں سے خون کا اجرا ہو تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے جب رحم کی گردن یا پستان سخت ہو گئے ہوں تو ایسی حالت میں یہ نہایت نافع ہوا کرتی ہے ۔

زیادتی مرض ۔ سردی سے تکلیف ہو ۔ سوائے سردرد کے کہ جس کو سردی سے آرام ہوتا ہو خوراک ۔ ۳ سے ۳۰ تک بعض ڈاکٹر صاحبان کا یہ قول ہے کہ اگر پانچ رتی پھٹکڑی کا سفوف زبان پر رکھ دیا جائے تو اس سے دمہ کا حملہ رک جاتا ہے ۔

# الیومینا

ALUMINA

اس دوائی کا استعمال اُن اشخاص کے لئے زیادہ مفید ہوا کرتا ہے جو کہ پیش از وقت بوڑھے ہو گئے ہوں اور کمزور ہوں ۔ نیز ایسے بیمار جن کو ٹھنڈ جلد لگ جاتی ہو ۔ جن حالتوں میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے اُن میں قبض کی شکایت عموماً موجود ہوا کرتی ہے ۔ پاخانہ سخت خشک اور گانٹھ دار آتا ہے ۔ اور مقعد پُر از درد ، خشک اور متورم ہوتی ہے اور اس میں سے خون نکلتا ہے ۔ جیسا کہ عموماً شیر خوار بچوں میں دیکھنے میں آتا ہے ۔

بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ پاخانہ جانے کی کوئی حاجت نہیں ہوا کرتی ۔ یا مقعد کا فعل ایسا معطل ہو جاتا ہے کہ نرم پاخانہ کو بھی باہر نکالنے کے لئے بڑا زور لگانا پڑتا ہے ؛

یہ دوائی حلق کی سوجن (فیرن جائٹس) میں مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ گلا بہت خشک ہو ۔ اور اس کو صاف کرنے کی کوشش مریض متواتر کرتا رہتا ہو یا جب کہ خشک تکلیف دہ کھانسی متواتر ہوتی رہتی ہو ؛

لیکوریا کے مرض میں بھی یہ دوائی مفید ہے ۔ جب کہ تیز شفاف پانی خارج ہوتا ہو ۔ جو کہ اندام نہانی کو جلا دیتا ہو ۔ اور دن کے وقت ٹانگوں پر سے اُترتا ہوا پاؤں پر گرتا ہو ؛

ٹھنڈے پانی میں نہانے سے آرام ہوتا ہو ؎

جب خونِ حیض پیش از وقت خفیف اور زردی مائل آتا ہو اور تھوڑی دیر رہ کر بند ہو جاتا ہو۔ مریضہ کو نہایت کمزور کر دیتا ہو تو یہ دوائی نہایت مظہر ہوا کرتی ہے ؎

**لوکوموٹر اٹکسیا۔** (یہ وہ مرض ہے کہ جس میں نخاع کے اعصاب میں نقص واقع ہو جانے کے باعث ٹانگوں کے فعل میں خرابی واقع ہوتی ہے۔) میں بھی یہ دوائی کارآمد ہے۔ جبکہ ٹانگیں وزنی معلوم ہوں۔ اور بخوبی اپنا فعل سرانجام نہ کر سکتی ہوں۔ مریض چلتے وقت لڑکھڑاتا ہو۔ اور وہ صرف روز روشن میں ہی چل سکتا ہو۔ جب آنکھیں خوب کھلی ہوئی ہوں اور آنکھیں بند کر کے چلنے سے لڑکھڑاتا ہو۔ اور گر پڑتا ہو ؎

یہ دوائی کھانسی میں بھی مفید ہے۔ جبکہ صبح اُٹھتے ہی کھانسی شروع ہو جاتی ہو۔ آواز بھدی۔ گلا بیٹھا ہوا۔ اور حنجرہ میں خراش ہو۔ اور سیٹی بجنے کی سی آواز پیدا ہوتی ہو۔ بولنے یا گانے سے صبح کے وقت کھانسی پیدا ہو جاتی ہو۔ چھاتی سکڑی ہوئی اور کسی ہوئی معلوم ہو۔ شربت یا شیرہ دار اشیاء پینے سے کھانسی پیدا ہوتی ہو۔ گفتگو کرنے سے چھاتی میں درد ہوتا ہو ؎

نشاستہ۔ کھڑیا مٹی (چاک) کوئلہ۔ کافیہ اور دیگر ناقابل انہضام غذا کے کھانے کے لئے مریض کا دل للچاتا رہتا ہو ؎ آلو ناموافق پڑتے ہوں۔ اور گوشت سے نفرت ہو ؎

**دیگر خاص علامات۔** مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ وقت بڑا آہستہ آہستہ گذر رہا ہے۔ گویا ایک گھنٹہ نصف دن کے برابر ہو گیا ہے۔ مریض کو ڈکاروں کا عارضہ کئی سالوں سے ہو۔ اور شام کو تکلیف زیادہ ہو جاتی ہو ؎

خراش دار اشیاء۔ مثلاً نمک۔ شراب۔ سرکہ۔ سیاہ مرچ وغیرہ کے کھانے سے فوراً کھانسی شروع ہو جاتی ہو ؎

قبض کا عارضہ ایسے بچوں کو ہو۔ جن کو ماں کا دودھ نہ پلایا گیا ہو۔ بلکہ بوتل کے دودھ سے ان کی پرورش کی گئی ہو۔ بوڑھے آدمیوں اور حاملہ کے قبض میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوا کرتی ہے۔

پیشاب کرنا ہو تو جائے پاخانہ میں بہت زور لگانا پڑتا ہو۔ پاخانہ کرنے سے تھکاوٹ محسوس ہوتی ہو۔ مریض تھکا ماندہ ہو۔ اور بیٹھنے کو چاہتا ہو۔ آنکھوں کے چھپر نیچے

گر جاتے ہوں۔ اور بدن ہاتھوں پیروں کے اوپر اکڑ سکتے ہوں۔ کانوں میں سنسناہٹ
اور گرج کی آواز ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ کان کی نالی میں جس کو انگریزی میں یوسٹیچین ٹیوب
کہتے ہیں۔ ڈاٹ لگا دیا گیا ہے ؛

**زیادتی مرض:۔** سرد ہوا میں۔ موسم سرما میں۔ بیٹھا رہنے سے۔ آلو کھانے سے شوربا
و شراب پینے سے۔ ہر تیسرے روز ہلال اور بدر کے موقع پر ؛

**کمی مرض۔** گلابی موسم گرما میں۔ گرم اشیا کے پینے سے۔ کھانا کھانے کے دوران میں
مرطوب آب و ہوا میں۔ کھلی ہوا میں۔ ٹھنڈے پانی میں نہانے سے۔ شام کے وقت ؛

**معاون:۔** برائی اونیا مصلح۔ ایکاک۔ کیمومیلا ؛

**خوراک:۔** ۶ سے ۳۰ یا اونچی پوٹینسی۔ اس دوائی کا اثر دیر کے بعد ظاہر ہوتا ہے
جب سیسہ کے کھانے سے زہر پیدا ہو جاوے۔ تو ایسے حالات میں الیومینا دوائی کے دینے
سے سیسہ کا زہر زائل ہو جاتا ہے ؛

**نکتہ۔** برائی اونیا۔ لاکیسس اور سلفر کے بعد یہ دوائی دینی مفید ہوتی ہے۔ اُن
بیماریوں میں جن میں برائی اونیا دی جاتی ہے۔ اگر وہ مزمن ہو جائیں۔ تو الیومینا دینی
چاہیے۔ برائی اونیا کا مزمن الیومینا ہے۔

# ایمبرا گریشیا
## AMBBA GRISIA

اس دوائی کا اثر نازک مزاج اور بیمار صورت اشخاص پر ہوتا ہے۔ جن کو ٹھنڈ آسانی
سے لگ جاتی ہو۔ یعنی ایسے بچوں یا جوان لڑکیوں پر جو کہ عصبی طبیعت کے ہوں اور کمزور
ہوں اور جن کو جلدی طیش آجاتا ہو۔ یا اُن بیمار مردوں پر جن کے اعصاب کمزور ہو چکے
ہوں۔ اور اُن کے خیال میں وقت بہت آہستہ آہستہ گذرتا ہو ؛

**کھانسی۔** میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جو کہ عصبی اور تشنجی قسم کی ہو۔ کھانسی
کے ساتھ گلا بھی بیٹھ گیا ہو۔ دیگر اشخاص کی موجودگی میں یا گفتگو کرنے اور پڑھنے
سے کھانسی کا زور ہو جاتا ہو۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ چھاتی رُکی ہوئی

ہے ؛

یہ دوائی اس وقت بھی مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ خفیف سی بات پر مثلاً لمبا سفر کرنے یا سخت پاخانہ کے آنے سے خونِ حیض جاری ہو جاتا ہو۔ حیض بیشتر از وقت آتے ہوں۔ اور دوران وقفہ کے لیکوریا (سیلان رحم) بہ رنگ ٹیڈکوں آیا کرتا ہو ؛ اندام نہانی میں دکھن و سوجن ہو اور ساتھ ہی خارش بھی ہوتی ہو ؛

ہیجانی۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ کاروبار کے تفکرات سے یا تشویشناک خوابوں کے آنے سے نیند میں خلل واقع ہوتا ہو۔ اور مریض کو اٹھ کر بیٹھنا پڑتا ہو۔ نیز بے چینی بھی ساتھ ہو ؛

شرمگاہ کی خارش۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ خارش کے ساتھ درد بھی ہوتا ہو۔ اور بوجہ خارش کے مجامعت کی خواہش نہایت زبردست ہوتی ہو۔ اور نیند میں خلل واقع ہوتا ہو ؛

قبض۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ پاخانہ جانے کی بے سود حاجت بار بار ہوتی ہو اور پاخانہ پھرتے وقت کسی دوسرے آدمی کی موجودگی ناقابل برداشت ہو ؛

زبان کے نیچے جو گلٹی پیدا ہو جاتی ہے جس کو انگریزی میں رے نولا کہتے ہیں اور منہ سے بدبو آتی ہو۔ اس کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے ؛

زیادتی مرض۔ گرم اشیاء کے پینے سے۔ گرم کمرہ میں۔ موسیقی سے لیٹے پڑھنے یا آواز بلند بولنے سے۔ دیگر اشخاص کی موجودگی میں بڑھ جاتی ہے ؛

کمی مرض۔ کھانا کھانے کے بعد۔ ٹھنڈی ہوائیں۔ ٹھنڈی خوراک سے۔ ٹھنڈی اشیاء پینے سے۔ بستر پر سے اٹھ کر کھڑا ہونے سے۔ مصلح۔ کیمفر۔ کافیہ۔ نکس وامیکا۔ پلسٹیلا۔ سٹافی سیگریا۔ خوراک۔ [illegible] ؛




یہ دوائی بخار کاہی اور کالی کھانسی میں کام آتی ہے۔ ایسا محسوس ہو کہ ناک۔ سر اور

بھانی بند ہو گئے ہوں۔ کھانسی کے ہمراہ سیٹی بجانے کی سی آواز پیدا ہوتی ہو اور سینہ میں درد ہوتا ہو ناک سرخ اور متورم ہو۔ اور اس میں سے پانی بکثرت آتا ہو۔ یا ایسا محسوس ہو کہ ناک خشک اور اکڑی ہوئی ہے۔ نکسیر آتی ہو۔ خوراک :۔ ۹ ایک سے دس قطرے ؛

## امونی ایکم AMMONIACUM

جب کمزور اور بوڑھے آدمیوں کو مزمن براڈنکائٹس کا مرض ہو اور ہوا کی نالیوں میں بکثرت بلغم پیدا ہو جائے جس کا باہر نکالنا مشکل ہو تو ایسے حالات میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ گلا خشک اور سانس وقت سے آتا ہو ؛

نزلی سردرد میں بھی یہ دوائی مفید پڑتی ہے مصلح - برائی اونیا ۔ ارنیکا ؛
خوراک ۔ ۱x ۳x ٹری ٹیوریشن ۔

## امونیم بنزائیکم AMMONIUM BENZ.

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جب کہ بوڑھے آدمیوں کو سلسل بول کا عارضہ ہو اور مثانہ میں خراش ہو۔ پیشاب بمقدار خفیف۔ تیز۔ بدبودار اور برنگ سیاہی مائل سرخ آتا ہو۔ اور گاڑھی تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو ؛

گنٹھیا کے مرض میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ جوڑوں میں ریشہ بیٹھا ہوا ہو اور پیشاب مذکورہ بالاصفات والا ہو ؛

دردگردہ۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہے جبکہ پیشاب میں مذکورہ بالاصفات موجود ہوں ؛

البومی نیوریا۔ (پیشاب میں البومن کا خارج ہونا) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ پیشاب مذکورہ بالاصفات والا آتا ہو۔ اور اس میں البومن بہت خارج ہوتی ہو ؛

خوراک ۔ ۲x ٹری ٹیوریشن ؛

## امونیم برومیٹم
## AMMONIUM BROMATUM

یہ دوائی سردرد میں جو کہ دماغی اجتماع خون کے باعث ہو مفید ہوتی ہے۔ ایسا احساس ہو کہ سر کے ارد گرد بند کسا ہوا ہے۔ اور کنپٹیوں میں سخت کھچاوٹ ہے ؛

یہ دوائی مرگی میں بھی سود مند ہے۔ جب کہ یہ مرض دماغی شدید اجتماع خون کے باعث پیدا ہوا ہو۔ نیز گردن توڑ بخار (CEREBRO-SPINAL MENINGITIS) میں بھی نافع ہے جبکہ خون کا اجتماع بہت ہو ؛

یہ دوائی عموماً خراش حنجرہ اور گلے کی خراش نیز نزلہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ سخت تشنجی کھانسی ہو۔ کھانسی کے دورے تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد ہوں اور متواتر کئی گھنٹوں تک رہتے ہوں خصوصاً لیٹنے پر۔ ماؤف مقامات پر خراش۔ گرمی اور جلن کا احساس ہو ؛

مزمن :۔ برادن کائٹس جبکہ شدید صورت اختیار کر گئی ہو اس میں بھی نافع ہے چھاتی میں بلغم کھڑکھڑاتی ہو۔ بمشکل اور درد کے ساتھ خارج ہوتی ہو۔ دبانے سے چھاتی میں درد کو آرام ہو ؛

ورم حلق۔ میں بھی یہ دوائی مظہر ہوتی ہے جلن ہو۔ اور گاڑھی سفید۔ جھاگدار یا لیسدار بلغم حلق میں جمی ہوئی ہو ؛

آلات تنفس :۔ یکایک چھوٹی کھانسی شروع ہو جائے۔ ایسا احساس ہو کہ گلا گھٹ رہا ہے۔ ہوا کی نالیوں میں خراش ہو۔ کھانسی کا دورہ صبح تین بجے ہوتا ہو۔ جس سے مریض جاگ اٹھتا ہو۔ کالی کھانسی ہو۔ خشک دورے کی کھانسی ہو ؛ خوراک ۱x ؛

## امونیم کاربونیکم
## AMMONIUM CARB.

کاربونیٹ آف امونیا

CARBONATE OF AMMONIA

یہ دوائی ایسی مستورات کے لئے مفید تر ہوتی ہے جو کہ موٹی تازی ہوں۔ اور ہر وقت تھکی ماندی اور بیزار رہتی ہوں۔ جن کو ٹھنڈ بہت جلد لگ جاتی ہو۔ اور جن میں حیض آنے سے قبل ہیضہ کی علامات پیدا ہو جاتی ہوں۔ جسمانی محنت بہت کم کرتی ہوں۔ خون کا دورہ سست ہو۔ اور زیادہ نازک مزاج مستورات جو کہ سونگھنے والی بوتل (SMELLING BOTTLE) کا استعمال بکثرت کرتی رہتی ہوں۔ نبض کمزور چلتی ہو۔ بے چینی رہتی ہو۔ اور ان کو نیند نہ آتی ہو؛

مرض زکام۔ میں یہ دوائی بہت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ مریض کی ناک بند ہو جاتی ہو اور وہ سانس لینے کے لئے ہانپتا ہوا اچانک اٹھتا ہو۔ ریزش جب گلے میں گرتی ہو تو اس کو جلا دیتی ہو۔ اور جس جگہ پہ پڑتی ہو۔ اس کو زخمی کر دیتی ہو؛

بچوں کے گنگنانے (SNUFFLES) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ مذکورہ علامات موجود ہوں۔ جب موسم سرما میں یہ شکایت ہو جاتی ہے۔ تو مریض کو اکثر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کے گلے میں ڈھیلا پھنسا ہوا ہے۔ خشک کھانسی ہوتی ہو۔ جو کہ رات کو نہایت تکلیف دہ ہو جاتی ہو۔ جس سے گلا گھٹتا ہو۔ سینہ کی ہڈی کے نیچے دکھن ہوتی ہو؛

استسقاء سینہ (ہائیڈرو تھوریکس) میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ چھاتی میں جلن کا احساس ہو۔ اور دل کی دھڑکن نہایت زور دار ہو۔ اور دل کے مقام پر سخت تکلیف ہو۔ مریض ہانپتا ہو اور حرکت کرنے سے غشی طاری ہو جاتی ہو؛

سرخ بخار۔ میں بھی یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جبکہ جسم پر یا چہرہ کے دانوں کی مانند چھانٹ نکل آتی ہو۔ غدود گلٹیا سی ہوں۔ سرخ یا نیلے کالے ہوں۔ یا ان میں سڑاند پیدا ہو گئی ہو۔ منہ سے بدبو آتی ہو۔ گردن بہت سوجی ہوتی ہو۔ اور لیسدار تھوک بہت جمع ہو جاتی ہو؛ زبان سب چھالوں سے درد کرتی ہو۔ مریض بے ہوشی میں پڑا رہتا ہو۔ سانس بہت آواز کر کے آتا ہو۔ اور جیون شکتی نہایت کمزور ہو چکی ہو؛

**دیگر خاص علامات۔** آندھی جھکڑ کے موسم میں مریض کی طبیعت پژمردہ اور مزاج چڑچڑا ہو جاتا ہو۔ زکام دیرینہ ہو۔ اور رات کو ناک بند ہو جائے۔ ناک کے راستے مریض سانس نہ لے سکتا ہو۔ منہ دھونے یا کھانے کے بعد نکسیر پھوٹ آتی ہو؛

ناک کے اگلے سرے میں خون جمع ہو جاتا ہو۔ منہ کے کونے پھٹ جاویں اور ان میں جلن ہو۔ پیشاب کی حاجت بار بار ہوتی ہو۔ اور رات کو بلا ارادہ نکل جاتا ہو۔ پیشاب برنگ سفید۔ ریتلا۔ خون آمیز۔ بمقدار کثیر۔ میلا گدلا آتا ہو۔ اور اس میں سے بو آتی ہو۔ ہاتھ سرد اور نیلے ہو جاویں۔ اور وریدیں پھول جاویں۔ بوجہ خوف دل کی دھڑکن سنائی دیوے۔ ٹھنڈا پسینہ (تربلی) آوے۔ آنکھوں سے پانی آوے۔ مریض بول نہ سکے۔ تنفس بآواز بلند آتا ہو؛ اور ہاتھ کانپتے ہوں، بازو نیچے لٹکائے جاویں۔ تو ہاتھوں کی انگلیاں سوج جاتی ہوں اور پنڈلیوں اور تلوؤں میں کڑل پڑتے ہوں۔ بوجہ کمزوری جسم پر چھپاٹ بڑی ...کے انگلیوں کے درمیان۔ ٹانگوں کے درمیان یا مقعد اور عضو تناسل کے اردگرد چھوٹے چھوٹے دانے نکل آویں؛

زیادتی مرض؛ سردی سے۔ موسم برسات میں، تر ٹکیدے سے، دھونے سے۔ بوقت صبح تین چار بجے۔ دوران حیض میں؛

کمی مرض؛۔ ماؤف مقام یا معدہ کے بل لیٹنے سے۔ خشک موسم میں۔

مصلح (ANTIDOTE)۔ اریکا۔ کیمفر۔ ہیپر سلفر؛ متضاد۔ لاکیسس؛

خوراک؛ ۲x تا ۳

نکتہ۔ کوئلے کی گیس کے زہر کو مارنے کے لئے یہ دوائی مفید ہے؛




HYDRATE OF AMMONIA ہائیڈریٹ آف امونیا

یہ دوائی دل کو بڑی طاقت دینے والی ہے۔ جب دل کی حرکت کمزور ہو۔ یعنی بوجہ جریان خون یا فصد کھولنے یا سانپ کے کاٹنے کے باعث دل کی حرکت بند ہونے لگے۔ اور مورچھا (غشی) طاری ہو تو مسیحا کا کام دیتی ہے۔ اس دوائی کو سونگھاتے بھی ہیں؛

ڈبہ و خناق۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ خوراک کی نالی میں جلن ہوتی ہو؛ آواز بیٹھ جانا۔ (انفونیا) میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ خوراک ۱x تا ۳x

# امونیم آیوڈیٹم AMMONIUM IODATUM

یہ دوائی نرخرہ کی سوزش اور بردون کائٹس میں مفید ہوتی ہے جبکہ آیوڈین کے دینے سے آرام نہ ہوا ہو۔ حالانکہ آیوڈین پورے طور پر مظہر ہو۔

آتشکی یا خنازیری مزاج والے مریضوں کو جب کہ ایک ہی مقام پر سر درد رہتا ہو۔ بعض کمزور سا دہ سست چلتی ہو۔ سر چکر آتا ہو۔ چال لڑکھڑاتی ہو اور حرکات ارادی کے اوپر قابو رکھنا مشکل ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

جب نوجوان موٹے تازے (پرورش یافتہ) اشخاص کو لگاتار سر درد ہوتا رہتا ہو جو کہ بند کمروں میں بیٹھے رہتے ہوں۔ اور جن کے چہرے بھدے اور بھاری معلوم دیتے ہوں تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ خوراک ۱x سے ۳x۔

# امونیم میوری ایٹکم AMMONIUM MURIATICUM

## سال امونک SALAMMONICA

یہ دوائی موٹے اور سست دکاہل اشخاص کے لئے موزوں ہوتی ہے جن کی ٹانگیں پتلی اور چھوٹی ہوں۔ ایسے اشخاص کو اکثر زکام تنگ کرتا رہتا ہے۔ اور اس لئے یہ دوائی پرانی زکام میں مفید پڑتی ہے۔ جب کہ ناک سے تیز پانی نکلتا ہو۔ اور جس جگہ ہونٹوں کو لگتا ہو ان کو جلا دیتا ہو۔ مریض کو چھینکیں بہت آتی ہوں۔ اور اس کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ اس کے گلے میں کوئی چیز رینگ رہی ہے۔ ناک دکھتی ہو۔ اور درد کرتی ہو۔ سونگھنے کی قوت (قوتِ شامہ) زائل ہو چکی ہو۔

یہ مرض حنجرہ اور ہوا کی نالیوں تک نیچے کی جانب پھیل جاتا ہے۔ اور برانکیل کٹار (ہوا کی نالیوں کا نزلہ) پیدا ہو جاتا ہے۔ کھانسی کبھی خشک ہوتی ہے۔ کبھی بلغم بکثرت خارج ہوتا ہے۔

اور چھاتی میں غرغر کی آواز پیدا ہوتی ہے۔ چھینکیں بھی ساتھ ہوتی ہیں۔ موخر الذکر حالت اکثر بوڑھوں میں زیادہ دیکھنے میں آتی ہے۔ چھاتی کی ان شکایات کے ہمراہ عموماً کندھے کی ہڈیوں کے درمیانی مقام میں سردی کا احساس ہوتا ہے۔ لیکن جب یہ نزلہ حنجرہ تک ہی محدود رہے تو آواز کا بیٹھ جانا حنجرہ میں درد اور جلن ساتھ ہوا کرتے ہیں؛

اعراض قبض و بواسیر میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ پاخانہ سخت آتا ہو اور اس کو خارج کرنے کے واسطے مریض کو بہت زور لگانا پڑتا ہو؛ پاخانوں کا رنگ مختلف ہوا کرتا ہے۔ دو پاخانے بھی آپس میں نہیں ملا کرتے۔ ایک کا رنگ کچھ ہوتا ہے۔ اور دوسرے کا کچھ اور۔ پاخانہ آتے وقت ہوا بہت خارج ہوتی ہے۔ بواسیر کے مسّوں میں جلن اور درد ہوتا ہو۔ اور پاخانہ آچکنے کے بعد کئی گھنٹوں تک جلن اور ڈنک مارنے کا سا درد ہوتا رہتا ہو؛

قبض اور اسہال۔ جب دوران حیض میں آئیں اور عصبی دردیں پاؤں میں محسوس ہوں اور خون حیض لیٹنے سے اور بوقت شب بکثرت آئیں تو یہ دوائی کارگر ہوا کرتی ہے

دیگر ضروری علامات۔ کھانسی دن کو خشک آتی ہو اور رات کو تر۔ بلغم بہت کھڑکتا ہو۔ گاڑھا۔ چپچپا بلغم خارج ہوتا ہو۔ کندھوں کے درمیانی مقام میں برفانی سردی کا احساس ہو۔ پاؤں میں بڑا بدبودار پسینہ آتا ہو؛

چلنے پھرنے پر رانوں کے پچھلے عضلات کھچے ہوئے اور درد کرتے ہوں۔ گویا کہ عضلات چھوٹے ہو گئے ہوں؛

قبض سخت ہو اور ہوا بہت خارج ہو۔ زیادتی مرض سر اور چھاتی میں تکلیف صبح کے وقت زیادہ ہوتی ہو۔ اور شکم میں بعد دوپہر؛ کمی مرض کھلی ہوا میں۔ مصلح۔ نکسوامیکا۔ کافیہ۔ کاسٹیکم؛ خوراک:- ۵ یا ۳× یا ۶×




یہ دوائی مرض نقرس میں کام آتی ہے۔ جب کہ جوڑوں پر گانٹھیں پڑ گئی ہوں اور د

بد وضع ہو گئے ہوں۔ جوڑوں کے دردوں میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ تنفسی مریضوں کی مزمن براؤنکائیٹس و پرانی کھانسی ، میں یہ دوائی سودمند ہے ؛

پیشاب ۔ میں گلابی تلچھٹ تہ نشین ہو ؛ خوراک :۔ ۳x ؛

## امونیم پکری کم
## AMMONIUM PICRICUM

یہ دوائی ملیریا۔ دردِ عصبی اور صفراوی سر درد میں کام آتی ہے۔ درد سر کے دائیں جانب اور پچھلے حصہ میں ہوتا ہو۔ اٹھنے پر سر چکراتا ہو۔ ساتھ ہی حیض بے قاعدہ ہو۔ اور نفخ ہو۔ نیز مریض دُبلا ہوتا جاتا ہو ؛

کالی کھانسی میں یہ دوائی سودمند ہے۔ جبکہ کھانسی کے دورے شدید ہوں ؛

خوراک :۔ ۳x یا ۶x ؛

## ایمل نائی ٹراسم
## AMYL NITROSUM

ایمل نائٹرائٹ :۔ AMYL NITRITE

یہ دوائی کلوروفارم کے بداثرات کو دُور کرنے میں بہت کارگر ثابت ہوئی ہے اس مرض میں اس کو سُنگھایا جاتا ہے ؛

سٹرکنیا کے زہر کی وجہ سے جب تشنج آویں تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ دل کی دھڑکن میں بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے ؛

ادھیڑپن کی عمر میں جب خون کی گرمی کے باعث چہرہ تمتماجاتا ہو۔ تو یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ؛

مرگی کے دورے۔ دردِ شقیقہ اور دمہ کے دورے کو دُور کرنے کے لئے اس کا اثر جادو نما ہوا کرتا ہے۔ ایسے حالات میں اس دوائی کے چار یا پانچ قطرے

ایک رومال پر ڈال کر مریض کو سونگھاتے ہیں۔ اور فی الفور آرام ہو جاتا ہے ؛

سر کسی حادثہ کے پیش آنے کا فکر لگا رہتا ہو۔ تازہ ہوا کی زبردست طلب ہو ؛ خون کا غلبہ سر اور چہرے کی جانب زیادہ ہو ؛ ایسا محسوس ہو کہ خون جلد جسم سے پھوٹ نکلے گا۔ کانوں پر خون کا غلبہ ہو ؛

مصلح۔ کاکٹس۔ سٹرکنائی نم۔ ارگٹ ؛ خوراک :۔ ۳x ؛



# اناکارڈیم اوری اینٹل
ANCARDIUM ORIENTALE

مارکنگ نٹ (بھلاوہ) MARKING NUT

یہ دوائی اُن مریضوں کے لئے بہت مفید ہوا کرتی ہے جن کو اعصابی کمزوری ہو۔ اور وہمی طبیعت ہوں۔ جو اشخاص زیادہ کسی بات پر سوچتے رہتے ہوں۔ اور ان کا دماغ تھک جاتا ہو۔ اُن کے لئے یہ دوائی بہت مفید ہوا کرتی ہے۔ جو مریض کام کرنے سے متنفر ہوں۔ اپنے آپ پر ان کو بھروسہ نہ ہو اور ہر ایک بات پر بار بار قسمیں کھاتے ہوں۔ اُن کے لئے یہ دوائی کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ جن اشخاص کے دل کمزور ہوں۔ اور حافظہ کمزور ہو۔ اور ہر ایک بات خواب سی معلوم ہوتی ہو۔ اور جو اشخاص کسی امر کا تصفیہ نہ کر سکتے ہوں۔ گویا کہ اُن میں دو ضمیر ہیں۔ ایک اُن کو کسی کام کے کرنے پر آمادہ کرتی ہے تو دوسری روک دیتی ہے۔ وہ کوئی کاروبار نہیں کر سکتے۔ کیونکہ وہ پریشان اور گھبرائے ہوئے رہتے ہیں۔ پس ایسے اشخاص اس دوائی سے زیادہ مستفیض ہوا کرتے ہیں ؛

جن طالب علموں کو امتحان کا ڈر لگا رہتا ہو۔ اُن کے لئے یہ دوائی بڑی فائدہ مند ہوتی ہے ؛

آتشکی مریض جن کے اعصاب کمزور ہو چکے ہوں۔ اس دوائی کے استعمال سے بہت فیضیاب ہو سکتے ہیں ؛

اناکارڈیم کے مریضوں کی یہ بھی حالت ہوا کرتی ہے۔ کہ جب وہ چلتے پھرتے ہیں تو اُن کو ایسی فکر لگی رہتی ہے کہ کوئی شخص پیچھے سے ان کا تعاقب کر رہا ہے ؛

دردِ معدہ :۔ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ درد نہایت شدید ہو لیکن کھانا کھانے سے درد کو آرام آجاتا ہو۔ جب معدہ خالی ہوتا ہو۔ تو پھر درد شروع ہو جاتا ہو۔ اور درد ہوتا رہتا ہو۔ جب تک کہ پھر غذا نہ کھائی جائے ؛

مریض کو پاخانہ جانے کی بہت حاجت بنی رہتی ہو۔ لیکن جب وہ پاخانے بیٹھتا ہو تو بدون پاخانہ آنے کے ہی حاجت زائل ہو جاتی ہو۔ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ مقعد میں کوئی طاقت نہیں ہے۔ گویا کہ یہ شل ہو چکی ہے۔ اور اس کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ مقعد میں کسی نے ڈاٹ لگا دی ہے ؛

اناکارڈیم کے سر درد کی بھی یہ حالت ہے کہ کھانا کھانے سے اور لیٹنے سے سر درد کو آرام ہو جاتا ہے ؛

**دیگر خاص علامات** ۔ ڈاٹ کا احساس یعنی مریض کو ایسا احساس ہوتا ہے کہ اس کے مختلف مقامات جسم میں کسی نے ڈاٹ لگا دی ہے۔ یا کیلا ٹھونک دیا ہے۔ مثلاً آنکھ۔ مقعد۔ مثانہ۔ کان وغیرہ میں نیز یہ بھی محسوس ہوتا ہے کہ جائے ماؤف پر کسی نے بند کس دیا ہے ؛

معدہ میں خلا کا احساس۔ یعنی مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس کا معدہ خالی پڑا ہے اور کھانا کھانے سے مرض کو عارضی آرام ہو جاتا ہو ؛

**زیادتی مرض** :۔ گرم پانی کی ٹکور سے **کمی مرض** ۔ کھانا کھانے سے۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ مالش کرنے سے یا کسی چیز کو پکڑنے سے **مُصلح** ۔ کافیہ۔ رسٹاکس۔ جگلانس۔ کلیمیٹس کروٹن ٹگلیم۔ ہیپر۔ ٹن کیولس۔ گرنڈیلیا ؛

**نکتہ ۱** ۔ لائیکوپوڈیم اور پلسٹلا کے بعد اناکارڈیم کا دینا مفید ہے۔ **نکتہ ۲** ۔ اناکارڈیم بلاڈونا ایک دوسرے کے بعد دی جا سکتی ہیں۔ **خوراک** ۔ ع ۶ یا ۳x یا ۶x یا ۳۰ یا ۲۰۰

# اینتھراکسی نم
# ANTHRACINUM

یہ دوائی کاربنکل (دہرا چشمہ) اور زہریلے زخموں میں کام آتی ہے۔ جبکہ سڑاند ہو

زخم کے اردگرد کے مقام سوجے ہوئے اور سخت ہوں۔ غدودیں سوجی ہوئی ہوں۔ اور چھونے سے درد کرتی ہوں۔ ماؤف مقامات اس طرح جلتے ہوں گویا آگ لگی ہوئی ہے۔

سرخ باد (ERYSIPELAS) میں نیز کیڑے مکوڑوں کے کاٹنے کے باعث اور بدبوؤں کے سونگھنے سے جو نقائص پیدا ہوتے ہیں۔ اُن کے لئے یہ دوائی مفید ہے۔

خوراک: ۳x

## ANTIMONIUM ARSENICUM
## اینٹی مونیم آرسینکم

یہ دوائی شدید کوتاہ دمی اور ایمفائی زیما (EMPHYSEMA) انتفاخ الریہ (پھیپھڑوں میں ہوا بھر جانا) میں نافع ہے۔ جبکہ مریض کمزور اور پژمردہ ہو۔ یہ حالت انتفاخ قلب اور پلورسی میں جبکہ رس چھننا شروع ہو گیا ہو۔ عموماً رونما ہوتی ہے۔ کھانسی ہو اور مریض کو کھانا کھانے کے بعد اور لیٹنے پر زیادہ تکلیف ہو جاتی ہو۔

خوراک: ۳x

## ANTIMONIUM CHLORIDE
## اینٹی مونیم کلورائیڈ

یہ دوائی لعابدار جھلی چھل جانے اور زخموں میں کام آتی ہے۔ مریض کی جلد جسم ٹھنڈی اور چکنی ہو اور اس کو کمزوری بہت ہو۔ خوراک ۳x یا ۶x ۔

## ANTIMONIUM CRUDUM
## اینٹی مونیم کروڈم

BLACK SULPHIDE OF ANTIMONY بلیک سلفائیڈ آف اینٹی منی

اس دوائی کا اثر قوائے ہاضمہ پر خاص طور پر ہوتا ہے۔ طبیعت میں کمال چڑچڑاپن بیزاری اور زبان پر گاڑھی سفید فرجمی ہوئی۔ یہ اس دوائی کی علامات مخصوصہ ہیں۔ گرمی سے اور ٹھنڈے پانی میں غسل کرنے سے مریض کی تکالیف میں اضافہ ہوتا ہے۔ تمازت آفتاب ناقابل برداشت ہوتی ہے۔ مریض فربہ ہوتا جاتا ہے ؛

خرابی ہاضمہ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جبکہ فعل ہاضمہ سست ہو۔ معدہ میں خمیر اٹھتا ہو۔ ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں۔ پاخانہ نرم اور اس میں ڈھیلے نکلتے ہوں ؛

ہیضہ شیر خوارگان۔ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ ان کو ابکائیاں آتی ہوں۔ کاٹنے والے درد قولنج ہوں۔ پاخانہ بزرنگ زرد اور نہایت بدبودار آتا ہو۔ مقعد چھل جاتی ہو۔ بچہ بیزار اور چڑچڑا ہوتا ہو۔ وہ نہ تو کسی سے بولنا پسند کرتا ہو۔ اور نہ ہی وہ برداشت کرسکتا ہو۔ کہ اس کی طرف کوئی نظر اٹھا کر دیکھے۔ اس کا چہرہ گرم اور نبض بے قاعدہ چلتی ہو ؛

ایسے اسہال میں اس دوائی کا پایہ سب سے افضل ہے۔ کہ جو اسہال ترش چیزوں کے کھانے، ترش شراب کے پینے۔ زیادہ گرمی کے لگنے یا ٹھنڈے پانی میں غسل کرنے سے پیدا ہوئے ہوں ؛

جب بڑھاپے میں کبھی دست آتے ہوں۔ اور کبھی قبض ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ امراض جلد میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ نقص ہاضمہ بھی شامل حال ہو۔ پاؤں کے تلووں میں انگلیوں کے نزدیک جب چنڈیاں پڑ جاتی ہوں اور ماؤف مقامات سوج کر بہت درد کرتے ہوں۔ تو ایسے حالات میں اس دوائی کے استعمال سے فائدہ ہوا کرتا ہے ؛ جب نقص ہاضمہ جو گوشت کھانے سے یا زیادہ کھانے کے باعث پیدا ہوا ہو ؛ اور مریض کے جسم پر چھپاکی وغیرہ چھپانٹ نکل آتی ہو۔ تو اس وقت اس دوائی کو ضرور یاد رکھنا چاہیئے ؛

جب ناک کے نتھنے اور ہونٹوں کے سرے پھٹ جاویں۔ درد کریں۔ اور ان پر کھرنڈ بن جاویں۔ تو اس وقت بھی یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے۔

جب ناخن پھٹ کر ان کے نیچے سینگدار جڑیں نکل آتی ہوں جو کہ بہت درد کرتی ہوں۔ تو ان کے لئے یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے ؛

جب ٹھنڈے پانی یا دریا میں غسل کرنے سے سردرد پیدا ہو جاتا ہے۔ گرمی سے تکلیف ہو اور دھوپ ناقابل برداشت ہو۔ آگ کے نزدیک بیٹھنے سے تکلیف میں اضافہ ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

**امراض مردانہ:-** فوطوں اور اعضائے تناسل کے پاس پھنسیاں ہوں۔ نامردی ہو۔ قضیب اور خصیئے چھوٹے ہو گئے ہوں:

**امراض زنانہ:** قبل حیض دانت درد ہو۔ خون حیض پیش از وقت اور بافراط آتے ہوں۔ سرد پانی میں غسل کرنے سے خون حیض رک گیا ہو۔ کولھوں میں دباؤ ہو اور خصیۃ الرحم دکھتے ہوں: لیکوریا (سیلان الرحم) آتی۔ نیز اور اس میں ڈھیلے خارج ہوتے ہوں:

**دیگر خاص علامات:-** اداسی ہو۔ اور مریض رونکا رہتا ہو۔ مریض چڑچڑی طبیعت والا ہو اور زندگی بیزار ہو۔ زبان پر سفید گاڑھی فرجمی ہوئی ہو۔ گویا کہ زبان پر سفیدی کی ہوتی ہے۔ مریض کا دل چٹپٹی اشیاء اور اچار کھانے کو بہت کرتا ہو۔ مریض کو خوراک خوردہ کے ڈکار آتے رہتے ہوں۔ سالہا سال سے مریض کو اوپر اور نیچے سے متواتر ہوا خارج ہوتی رہتی ہو۔ تمازت آفتاب ناقابل برداشت ہو۔ اور موسم گرما میں مریض چکنا چور رہتا ہو۔ ٹھنڈے پانی میں غسل کرنے سے مریض نفرت کرتا ہو۔ جب بچے کو ٹھنڈے پانی میں نہلایا جائے تو وہ چیخے چلائے: ٹھنڈے پانی میں نہانے سے سردرد کا عارضہ ہو جائے۔ ٹھنڈے پانی میں نہانے سے حیض کا آنا رک گیا ہو پانی میں تیرنے سے ٹھنڈ لگ جاوے۔ دودھ پینے کے بعد بچہ دودھ پھٹکیوں میں قے کر ڈالے۔ اور پھر دودھ پینے سے انکار کر دیوے۔ چڑچڑی طبیعت کا ہو۔ بوڑھے آدمیوں کو متواتر غنودگی رہے:

**زیادتی مرض-** شام کو گرمی سے۔ ٹھنڈے پانی میں غسل کرنے سے۔ گیلی پٹیاں سے کھانے کے بعد سرکہ اور ترش شراب کے استعمال سے۔ تمازت آفتاب سے۔ آگ کی گرمی سے۔ حرکت کرنے سے۔ محنت و مشقت سے۔ ہر قسم کے نشہ سے:

**کمیٔ مرض-** آرام کرنے سے۔ کھلی ہوا میں۔ گرم پانی میں نہانے سے۔ ٹھنڈی ہوا سے

**معاون-** سلفر۔ سقولا۔ **مصلح** ہیپر سلف۔ کلکیریا۔ مرکیورس:

خوراک ۳x یا ۶x یا ۱۲x

## اینٹی مونیم سلفیوریٹم آریٹم ANTIMONIUM SULPHURATUM AURATUM.

یہ دوائی مزمن نزلہ ناک و نزلہ شعبیہ (سینہ پر نزلہ گرنا) میں کام آتی ہے۔ ناک اور حلق میں بہت نزلہ پیدا ہوتا ہو۔ منہ دھونے پر نکسیر آجاتی ہو۔ بیپ دار کیلوں کی بڑھیا دوائی ہے۔ ہاتھوں اور پاؤں پر خارش ہوتی ہو۔

**آلات تنفس۔** حلق میں خراش ہوتی ہو۔ سینہ بلغم سے پُر ہو۔ سانس دقت سے آتا ہو۔ سینہ میں دباؤ اور گھبراہٹ ہو۔ بلغم سخت ہو۔ کھانسی خشک اور سخت ہو۔ موسم سرما کی کھانسی ہو۔ اور مریض کا تمام جسم دُکھتا ہو۔ نمونیہ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔

خوراک ۳x یا ۶x

## انٹیم ٹارٹ ANTIM TART

اینٹی مونیم ٹارٹیریکم۔ ANTIMONIUM TARTARICUM.

یہ دوائی اُن مریضوں کے لئے کار آمد ہوا کرتی ہے جو کہ سُست بلغمی طبیعت کے بدمزاج اور اُداس رہتے ہوں۔ اور اپنی صحت یابی کی طرف سے مایوس ہو چکے ہوں۔ یہ دوائی آلات تنفس کے امراض میں خصوصاً کام آتی ہے۔ جبکہ بلغم چھاتی میں کھڑکتا ہو لیکن مریض اس کو باہر پھینک سکتا ہو۔ غنودگی۔ نقاہت اور پسینہ بھی اس دوائی کی خاص علامات میں سے ہیں۔

برونکائٹس۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ کھانسی کے ساتھ غرغر کی آواز آتی ہو۔ حنجرہ میں درد ہوتا ہو۔ اور آواز بھدی پڑ گئی ہو۔

بچوں کے امراض میں یہ دوائی بہت مستعمل ہوتی ہے۔ جبکہ بچے نہایت کمزور ہوں

ہوا کی نالیوں (سینہ) میں بلغم بھر جاتا ہو۔ اور باہر نکالنے کی طاقت ان میں نہ ہو؛

**برانکو نمونیہ** میں (جب برونکائیٹس کے ہمراہ نمونیہ کا مرض شامل ہو) یہ دوائی اپنا مفید اثر دکھلاتی ہے۔ جبکہ سانس لینے میں دقت ہو۔ غرغر کی آواز بھی سنائی دیوے۔ دل کا فعل کمزور ہو۔ اور جسم نیلا اور ٹھنڈا ہو؛

**چیچک**:۔ کے مرض میں یہ دوائی ہر ایک موقع پر کام آتی ہے۔ اس مرض کے دوران میں اس کو دیتے رہنا چاہیئے۔ کیونکہ چیچک کے زہر کو زائل کرنے میں یہ اپنا کمال اثر دکھتی ہے۔ جب اور کوئی دوائی مظہر ہو۔ تو اس کو اور اینٹیم ٹارٹ کو باری باری سے مریض کو دیتے ہیں؛

**ورم پردۂ امعاء** (انتڑیوں کی ورم) میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ مریض نہایت تشویشناک حواس کو اُبکائیاں آتی ہوں۔ اور سبز پانی جھاگ دار جس میں غذا کے ٹکڑے بھی ہوں۔ قے کر ڈالتا ہو نے کے ہمراہ اسہال بھی آتے ہوں۔ یہ اسہال بمقدار کثیر آبی آتے ہوں۔ اور مریض سخت ضعف و نقاہت کی حالت میں ہو۔ جلد جسم۔ ہاتھ اور پاؤں برف کی مانند ٹھنڈے ہوں؛

**کمر درد**۔ میں بھی یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ درد نہایت شدید اور خفیف حرکت کرنے سے جی مچلائے۔ اور ٹھنڈا پسینہ (تریلی) آئے۔

**آلاتِ تنفس**۔ گلا بیٹھا ہوا ہو۔ سینہ بلغم سے پُر ہو۔ لیکن باہر تھوڑا نکلتا ہو۔ سینہ میں جلن ہو۔ اور جلن حلق تک جاتی ہو۔ سانس تیز۔ چھوٹا۔ اور دقت سے آتا ہو۔ اور ایسا معلوم ہو کہ سانس بند ہو جائے گا۔ مریض کو اُٹھ کر بیٹھنا پڑتا ہو۔ کھانے سے کھانسی شروع ہو جاتی ہو۔ حلق اور سینہ درد کرتا ہو۔ پھیپھڑوں کے شل (مفلوج) ہونے کا ڈر ہو۔ دل دھڑکن بہت ہو۔ اور ساتھ ہی مریض کو گرمی محسوس ہوتی ہو۔ نبض تیز۔ کمزور اور لڑکھڑاتی ہو۔ ڈکار آنے سے کوتاہ دمی کو آرام ہوتا ہو۔ دائیں پہلو لیٹنے سے کھانسی اور دم کشی کو آرام ہوتا ہو؛

**دیگر خاص علامات**:۔ بچہ اُس شخص یا عورت سے چمٹ جاتا ہے جو اُس کے نزدیک ہو۔ اور چاہتا ہے کہ اُس کو لے کر چکر لگاتے رہیں۔ جب اُس کو کوئی چھوئے۔ تو وہ چیخے چلائے نبض کو چھونے نہ دے۔ چہرہ ٹھنڈا۔ نیلا اور زرد ہو۔ اور ٹھنڈے پسینے سے تربتر ہو؛

مریض سیب کھانے کی خاص طور پر خواہش ظاہر کرتا ہو۔ سوائے دائیں طرف کے باقی جس طرف بھی مریض لیٹے اس کو قئیں آویں۔ اور قے آنے کے بعد مریض پر غنودگی طاری ہو جاتی ہے۔

پانی میں ڈوب جانے۔ ہوا کی نالیوں میں بلغم بھر جانے۔ پھیپھڑوں کے قریباً شل ہو جانے۔ حنجرہ یا خوراک کی نالی میں کوئی غیر شے کے پڑ جانے کے باعث جب دم گھٹ جائے۔ اور غنودگی و بے ہوشی ساتھ طاری ہوں۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔

ہر ایک مرض کے ہمراہ مریض پر غنودگی طاری ہو اور نیند کا متواتر غلبہ ہو۔ نمونیہ کے ساتھ یرقان بھی ہو۔ اور نمونیہ خصوصاً دائیں طرف کا ہو۔ موسم بہار یا موسم خزاں میں جب برساتیں شروع ہو جائیں اور بچوں کی کھانسی خراب ہونے لگے۔

داغدار بخار میں جب اسہال آویں تو یہ دوائی بہت نافع ہوتی ہے (داغدار بخار میں جلد پر مختلف قسم کے دانے یا دھبے پیدا ہو جاتے ہوں۔ مثلاً چیچک۔ خسرہ وغیرہ کا بخار) جب چھانٹ جسم پر نہ نکلتی ہو اور مریض کو تشنج ہوتے ہوں تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

نکتہ ۱۔ جب ٹیکے کے نقائص دور کرنے میں تھوجا فیل ہو جائے اور سلیشیا بھی مظہر نہ ہو تو انیٹم ٹارٹ مفید ہوتی ہے۔

نکتہ ۲:۔ جب بچوں کی کھانسی میں انیٹم ٹارٹ مظہر ہو اور اس کے دینے سے ٹھیک آرام نہ آئے۔ تو ہیپر سلف دوائی دی جاتی ہے۔

**زیادتی مرض۔** رطوب ٹھنڈے موسم میں رات کو لیٹنے سے۔ گرمی سے۔ بہت کپڑے پہننے سے یا اوڑھنے سے۔ موسم بہار میں یکایک موسم کی تبدیلی سے۔ کھٹی اشیاء اور دودھ کے استعمال سے۔ حرکت کرنے سے۔

**کمی مرض:۔** ٹھنڈی کھلی ہوا میں۔ سیدھا بیٹھنے سے۔ بلغم باہر نکالنے سے۔ ڈکار آنے سے۔ دائیں پہلو کے بل بیٹھنے سے۔

**معاون۔** اپیکاک مصلح۔ پلسٹلا۔ سیپیا۔ اسافوٹیڈا۔ چائنا۔ کاکیولس۔ اپیکاک لاروسی راسس۔ اوپیم۔ رسٹاکس۔

**خوراک:۔** ۶x، ۳x، ۳۰ نیچی پوٹینسی۔ بعض اوقات زیادتی مرض کا باعث ہوا کرتی ہے۔ براؤنکائیٹس۔ کوتاہ دمی۔ کھانسی۔ ورم غدود گلو۔ بلوڈیسی۔ بچوں کے شدید نزلہ۔

تپ محرقہ بمعہ ہذیان اور تشنج میں نیچی پوٹینسی مثلاً × ۲ زیادہ مفید ہوتی ہے ؛ امراض عصبی اور نقائص انہضام۔ مثلاً ابکائیاں۔ قے۔ اسہال۔ نقاہت۔ ٹھنڈک۔ غشی، پھیپھڑوں کا فالج۔ وجع المفاصل۔ امراض جلد اور چیچک میں × ۶ یا × ۱۲ زیادہ موزوں ہوتی ہے ؛




یہ دوائی مرض احمرار، ارتفاع الجلد۔ جلد کی سرخی۔ جلد پر سرخ سرخ دھبے یا داغ پڑنا۔ اریتھیما (ERYTHHEMA) میں کام آتی ہے۔ جس کا ظہور پہلے بازوؤں پر ہو اور پھر ٹانگوں تک پھیل جائے۔ نیز مستورات کی مرض چھپاکی جبکہ خارش شدید ہو اور دانے گٹھیلے ہوں۔ میں نافع ہے۔ شدید خارش اس دوائی کی خاص علامت ہے ؛

**منہ۔** ہونٹ سوج گئے ہوں۔ منہ اور مسوڑھے جلتے ہوں، ہونٹوں اور زبان پر زخم ہوں۔ چھالے اور پھپھولے ہوں۔ زبان سوجی ہوئی ہو۔ رالیں خونی ہوں۔ نچلے جبڑے کے ساتھ دانتوں میں درد ہو ؛

**حلق :۔** نگلنے پر درد ہو۔ تھوک میں بدبودار پیپ خارج ہو۔ کھپوڑا ہو۔ اور اس پر سفید فاسد جھلی ہو۔ حلق میں جلن کا احساس ہو ؛

**امراض زنانہ :۔** اندام نہانی میں خارش اور جلن ہو۔ حبس حیض ہو۔ آبی لیکوریا (سیلان الرحم) خارج ہو ؛

**تنفس :۔** زکام رواں ہو۔ ناک کی لعابدار جھلی متورم ہو۔ پیشانی کی ہڈی کی کوکھ میں دھیمی دھیمی دردیں ہوں۔ آواز بیٹھ گئی ہو ؛ **خوراک :۔** ۲×




THE HONEY BEE

(پنجابی) شہد کی مکھی

یہ دوائی شہد کی مکھی سے تیار کی جاتی ہے ۔ اس لیے جب کبھی مریض میں قدرتی طور پر ایسی علامات ملیں جیسی کہ مکھی کے ڈنک مارنے سے انسان کے کسی حصہ جسم میں پیدا ہو جاتے ہیں ۔ مثلاً کسی حصہ جسم کا سوج جانا یا پھول جانا ۔ اُس کا سُرخ گلابی رنگ کا ہونا ۔ اس میں ایسی دردیں ہونا جیسی کہ ڈنک مارنے سے ہوا کرتی ہیں ۔ مقام ماؤف کا دُکھنا ۔ اور اس میں جلن ہونا ۔ گرمی کا ناقابل برداشت ہونا ۔ سر پھر کو شکایات کا زور پکڑ جانا ۔ یہ سب ایسی علامات ہیں جن میں یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے ۔ مریض اُونگھ میں پڑا رہتا ہے اور اس کو پیاس نہیں لگتی ؛

مریض بھولا بھالا ۔ حاسد ۔ چنچل اور بھدا ہوا کرتا ہے ۔ اور اس کے ہاتھ میں سے بے پرواہی سے چیزیں گر پڑتی ہیں ۔

بچوں کے دماغ کے پردوں میں جب ورم ہو جاتا ہے اور وہ بے ہوشی میں پڑے رہتے ہیں اور یکا یک چیخنے لگتے ہیں تو یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے ۔

ایک طرف کے عضلات پھڑ پھڑاتے ہوں اور دوسری طرف کے مفلوج ہو لیتے ہوں ۔ پیشاب کم آتا ہو ۔ اور پیاس نہ ہو ۔ ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے ۔

آنکھوں کے امراض ۔ میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے جبکہ آنکھ کے چھپروں میں جلن اور ڈنک مارنے کا سا درد ہو ۔ اور آنکھوں سے گرم پانی نکلتا ہو آنکھوں کے چھپر سوجے ہوئے اور چھونے سے سخت معلوم ہوتے ہوں ۔ اور آنکھ کے نیچے تھیلی نما سوجن پیدا ہو گئی ہو ؛

سوزش زبان ۔ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ۔ جبکہ وہ سوجی ہوئی سرخ اور موٹی ہو اور اس میں ڈنک مارنے کی سی دردیں ۔ جلن کے ساتھ ہوتی ہوں ؛

ورم حنجرہ ورم گلو اور خناق ۔ میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے ۔ سرخ بخار کی سوزش میں بھی دوائی کارگر ہوتی ہے ۔ جبکہ گلا بہت سرخ ۔ خشک اور چمکیلا ہو ۔ اور نگلنے پر جلن دار ڈنک مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

سوزش گردہ ۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جبکہ پیشاب بمقدار خفیف اور برنگ سیاہ آتا ہو ۔ کم و بیش استسقاء ہو اور شکم کی دیواروں میں ڈھکن ہو ؛

سوزش مثانہ۔ میں بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ پیشاب نہایت رنگین اور بمقدار خفیف آتا ہو۔ اور مثانہ کے مقام میں درد ہوتا ہو؛

یہ دوائی اکثر البومی نیوریا اور جلو دھر کے امراض میں نہایت مفید ثابت ہوتی ہے جبکہ امراض سرخ بخار کے بعد پیدا ہوگئے ہوں؛

یہ دوائی فوطوں میں پانی بھر جانے کے لئے بھی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ یہ بہت پھول گئے ہوں۔ نیز عضو تناسل کی آماس اور سوزش خصیہ میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔

مستورات کے امراض مثلاً جلن وغیرہ سوزش خصیۃ الرحم میں یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے جب کہ خصیۃ الرحم کے مقام میں ڈنک مارنے کی سی دردیں جلن کے ساتھ ہوتی ہوں۔ نیز خصیۃ الرحم کی سوزش میں بھی یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ خصیۃ الرحم بڑھ گیا ہو۔ متورم ہو۔ چھونے سے درد کرتا ہو۔ اور اس میں نہایت شدید دردیں۔ دورے کے ساتھ ہوتی ہوں؛

چھاتی کی سوج اور استسقاء میں بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے۔ غلاف قلب کی سوزش میں جب کہ نبض سخت چھوٹی اور تیز چلتی ہو۔ یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

جوڑوں کے اندر جھلی کی شدید سوجن۔ میں بھی یہ دوائی نہایت مؤثر ثابت ہوتی ہے۔ گھٹنے سوجے ہوئے چمکیلے اور دکھتے ہوں۔ اُن میں ڈنک مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں؛

بخار۔ میں بھی یہ دوائی اُس وقت کام آتی ہے جبکہ بخار سہ پہر کو لرزہ اور پیاس کے ساتھ ہوتا ہو۔ حرکت کرنے اور گرمی سے تکلیف بڑھ جایا کرتی ہو۔ مریض غنودگی میں پڑا رہتا ہو۔ پسینہ اکثر بار بار آتا ہو۔ اور سوکھ جاتا ہو۔ مریض کو بیرونی گرمی لگتی ہو۔ اور مریض بخار ہو چکنے کے بعد سو جاتا ہو۔ پسینہ آنے کے بعد جسم پر چھپاٹ نکل آتی ہو اور ساتھ ہی کپکپاہٹ بھی ہوتی ہو؛

جلد جسم کے امراض۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ کسی جانور کے کاٹنے کے بعد ورم ہو جاوے۔ اور ڈنک مارنے کا سا درد ہو۔ سرخ باد۔ چھپاکی اور کاربنکل میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ آماس ہو۔ اور ڈنک مارنے کی سی دردیں جلن کے ساتھ ہوتی ہوں؛

تسلسل بول - میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے جبکہ آلات بول میں خراش وجلن ہوتی ہو۔ مریض ایک منٹ کے لئے بھی پیشاب نہ روک سکتا ہو۔ آخری قطرے پیشاب کے نہایت شدید جلن کے ساتھ نکلتے ہوں۔ پیشاب بمقدار خفیف اور بہت رنگین آتا ہو؛

قبض - میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ اجابت کے وقت مریض کو ایسا احساس ہو کہ اگر اس نے زور لگایا تو شکم میں کوئی نہ کوئی چیز ٹوٹ جاوے گی۔ اس دوائی کا اثر جسم کے دائیں طرف کے امراض میں خصوصاً ہوتا ہے؛

معاون - نیٹرم میور - برائٹا کارب - متضاد - رسٹاکس؛

مصلح - (ANTIDOTE) کاربالک ایسڈ - کینتھرس - اپیکاک - لاکے سس لیکٹک ایسڈ - لیڈم - نیٹرم میور -

جب رسٹاکس سے پہلے یا بعد میں یہ دوائی استعمال کی جاوے تو ناموافق پڑتی ہے - ایپس کے بعد آرسینکم اور پلسٹلا ادویات کا اثر نہایت موثر ہوا کرتا ہے؛

زیادتی مرض - سونے کے بعد گرم کمرہ ناقابل برداشت ہوا کرتا ہے - گرمی ہر صورت میں ناموافق ہوا کرتی ہے - چھونے دبانے سے - بعد دوپہر - دائیں پہلو میں؛

کمی مرض: کھلی ہوا میں - کپڑا اتارنے سے - ٹھنڈے پانی میں - نہانے یا ماؤف مقام کو دھونے سے؛

خوراک: ۲x - ۳x - ۳۰ یا ۳۰ بعض اوقات اس دوائی کا اثر بہت دیر کے بعد ہوا کرتا ہے - کئی روز کے استعمال کے بعد اثر ظاہر ہوتا ہے - اور اس وقت پیشاب کی مقدار بڑھ جاتی ہے؛

## ایپیم گریویولینس
## APIUM GRAVEOLENS

یہ دوائی عصبی اکساہٹ اور بے چینی میں کام آتی ہے - جبکہ مریض مختلف خیالات میں مستغرق شدہ سو نہ سکتا ہو - سینہ کی ہڈی کے زیرین کھچاوٹ ہو - اور کھچاوٹ کمر تک

جاتی ہو۔ خوراک۔ ۱x تا ۳x۔

# اپوسائی نم کینابی نم APOCYNUM CANNAB

## انڈین ہیمپ INDIAN HEMP

یہ دوائی جلودھر۔ استسقا اور آماس میں کام آتی ہے۔ جب کہ یہ امراض گردوں کے فعل میں نقص واقع ہونے کے باعث پیدا ہوتے ہوں۔ پیشاب بمقدار خفیف اور بزنگ سیاہ آتا ہو۔ جسم تنی ہوئی اور چمکیلی ہو۔ دوران خون سست ہو۔ اور قبض کی شکایت ہو تا ایسا محسوس ہو کہ گویا معدہ دوبا جارہا ہے۔ پیاس زیادہ لگتی ہو۔ لیکن پانی ناموافق پڑتا ہو۔ یا تو اس کے پینے سے درد ہونے لگتا ہو۔ یا مریض خود قے کر ڈالتا ہو :

جب استسقا کا مرض پورٹل سسٹم میں اجتماع خون کے باعث واقع ہوا ہو تو اس دوائی کا استعمال سود مند ہوا کرتا ہے۔ (جگر میں خون کی وریدوں کا جال جو بچھا ہوا ہے اس کو پورٹل سسٹم کہتے ہیں) :

پرسوت کے تشنج میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ سپٹ بول کے بعد یہ مرض پیدا ہوا ہو۔ ایسے حالات میں مریض کی جلد میں اس دوائی کا انجکشن (Injection) کرنا زیادہ موزوں ہوا کرتا ہے :

جب استسقا کا مرض دل کی کمزوری کے باعث پیدا ہوا ہو اور خون کا دباؤ کم ہو گیا ہو۔ تو اس دوائی کو کبھی نہیں بھولنا چاہیئے۔ دل کے امراض کے آخری درجوں میں جب کہ تمام جسم میں استسقا کا عارضہ ہو جاوے۔ تو اس دوائی کے دینے سے دوران خون کو تقویت ملتی ہے۔

استسقا سر میں بھی اس دوائی کا اثر شفا بخش ہوا کرتا ہے۔

برائیٹس ڈزیز۔ (گردوں کی سوزش) جب قے۔ ہچکیاں۔ غنودگی اور تنگی تنفس ساتھ ہوں، تو یہ دوائی نہایت سود مند ثابت ہوتی ہے۔ لیکن یہ شرط ہے کہ پیاس زیادہ لگے اور معدہ میں خراشش ہو :

استسقا رسینہ۔ میں بھی اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے۔ جب کوتاہ دمی ہو۔ اور نہایت تکلیف دہ اور دم گھٹنے والی کھانسی ساتھ ہوتی ہو:

مستورات کے امراض۔ میں بھی یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جبکہ وہ ڈھیلی ڈھالی اور بلغمی سی ہوں۔ ایسی مستورات میں خون کی کمی ہوا کرتی ہے۔ اور کثرت حیض کی شکایت ہوا کرتی ہے۔

ٹخنوں کے نزدیک سوجن ہوا کرتی ہے۔ پیشاب بمقدار خفیف اور دل کا فعل کمزور اور خون کا دباؤ کم ہوا کرتا ہے:

اکثر ایسا بھی ہوتا ہے کہ بعض حمیات مثلاً تپ محرقہ، سرخ بخار وغیرہ اور کونین کے استعمال کے بعد استسقا کا مرض ہو جایا کرتا ہے۔ اس کے لئے بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے:

دوران حمل میں چھوٹی اور خشک کھانسی یا گہری اور بلغم دار کھانسی کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

زیادتی مرض:۔ موسم سرما میں ٹھنڈی اشیاء پینے سے۔ نہ ڈھانپنے سے:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے دس قطرے تین مرتبہ یومیہ۔

## اپومارفین ہائیڈروکلوراس
## APOMURPHINAE HYDROCHLORAS.

یہ دوائی امراض معدہ میں کام آتی ہے۔ گاہے بگاہے ابکائیاں آتی ہوں۔ اور خوراک کھانے پر زیادہ ہو جاتی ہوں:

زبان صاف رہتی ہو۔ بدون دل متلانے کے یکایک قئیں شروع ہو جاتی ہوں۔ سر چکر آتے ہوں۔ آنکھوں کی پتلیاں پھیلی ہوتی ہوں۔ کبھی کبھی معدہ میں جلن ہو۔ اور کندھوں کی چپنیوں کے درمیانی مقام میں درد ہو:

خوراک:۔ ۳x تا ۶x:

## اریلیا ریسی موسی ARALIA RAGEMOSA

### امریکن سپایکنارڈ AMERICAN SPIKENARD

اس دوائی کا زیادہ تر استعمال اس وقت ہوتا ہے جبکہ ٹھنڈی ہوا لگنے کے باعث حیض کا آنا رُک گیا ہو۔ یا جب کہ نفاس (وہ خون جو جننے کے بعد عورت کو آئے (LOCHIA) رُک گیا ہو۔ رحم میں درد بھی نفخ ہو ؛

لیکوریا میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ تیز اور نہایت بدبودار سیلان رحم ہو۔ اور ساتھ ہی نیچے کو دبانے والی دردیں نہایت تکلیف دہ ہوتی ہوں ؛

دمہ کے مرض میں جبکہ تشنجی کھانسی اور گلے میں خراش ہو۔ بوقت شب اور لیٹنے سے مرض میں زیادتی ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

زیادتی مرض :۔ رات کے گیارہ بجے کے قریب کھانسی زیادہ ہوتی ہو ؛

خوراک۔ ۶ یا ۱۲x

## اریٹیا ڈیاڈیما ARANEA DIADEMA

### پیپل کراس سپائیڈر۔ PA[illegible]L CROSS SPIDER

یہ دوائی اس قسم کے سردرد میں مفید ہوا کرتی ہے جس میں اتبا کو بیٹھنے سے اور کھلی ہوا میں آرام ہوتا ہو ؛

شدید درد دانت :۔ میں جب کہ تمام دانتوں میں درد ہوتا ہو اور جو کہ رات کے وقت بستر پر لیٹتے ہی شروع ہو جاتا ہو۔ یہ نہایت شفا بخش دوائی ہے ؛

جب شکم میں بوجھ کا احساس ہو طحال بڑھی ہوئی ہو۔ پاخانے پتلے اور درد سے آتے ہوں اور ان تمام شکایات کا دورہ روزانہ عین ایک ہی وقت پر شروع ہوتا ہو۔

اور موسم برسات میں یا مرطوب جگہوں میں رہنے سے مرض کی زیادتی ہوتی ہو۔ تو ان حالات میں یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ؛

**زیادتی مرض:-** مرطوب آب و ہوا میں۔ برسات میں۔ سہ پہر اور آدھی رات کو ؛
**کمی مرض:-** تمباکو پینے سے ؛ خوراک ۶x یا ۳۰ ؛




**چاندی:-** SILVER

یہ دوائی دبلے۔ پتلے لمبے اور چڑچڑے مزاج والے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے ؛

اس دوائی کا اثر زیادہ تر ہڈیوں کے جوڑوں، ہڈیوں جھلیوں اور حنجرہ پر ہوتا ہے حنجرہ کی حاد اور مزمن سوزش میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ آواز بھدی اور گلا بیٹھا ہوا ہو۔ حنجرہ میں درد اور دکھن ہو۔ اور سینہ کی ہڈی کے اوپر والے مقام میں دکھن ہو۔ جب گویوں کا گلا بیٹھ جاوے یا اُن کی آواز میں نقص واقع ہو جاوے تو اُس وقت یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے۔ بلغم مانند اُبلے ہوئے نشاستہ کے آتا ہو۔ اور آسانی سے باہر نکل جاتا ہو ؛

جب کہنیوں اور گھٹنوں کے جوڑوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ ٹانگیں کمزور اور لڑکھڑاتی ہوں۔ تو یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ دیگر جوڑوں کے دردوں میں بھی اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوا کرتا ہے ؛

احتلام کو روکنے کے لئے بھی یہ دوائی نہایت کارگر ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ اخراج بدون شہوتِ نفسانی کے ہو جاتا ہو۔ خصیے کچلے جاتے ہوں ؛

مستورات کے امراض میں بھی یہ دوائی کارگر ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ نیچے کی جانب دبانے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اور رطوبت بدبودار جلن پیدا کرنیوالا سیلان الرحم ہو۔ رحم اپنی جگہ سے ٹل گیا ہو۔ خصیۃ الرحم بڑھے ہوئے معلوم ہوتے ہوں۔ اور تمام جسم میں دکھن ہو ؛

جو کہ حرکت کرنے سے زیادہ ہو جاتا ہو:

دیگر خاص علامات۔ جبکہ پارہ کے ناجائز استعمال سے تکالیف پیدا ہو گئی ہوں۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جلق کی بدعادت کے باعث اعضائے تناسل کے فعل میں نقائص پیدا ہو گئے ہوں:

منی کا اجرا تقریباً ہررات کو بدون خیزش کے ہوتا ہو یا بعد ہمبند رسی کے۔ اور قضیب سکڑ گیا ہو:

ادھیڑپن کی عمر میں مستورات کے رحم میں سے خون کا اجرا ہو۔ نزلہ کے بہنے اور چھینکوں کے آنے سے مریض نہایت تھکا چور ہو گیا ہو:

ہنسنے سے کھانسی پیدا ہو جاتی ہو نگلنے اور کھانسنے سے حنجرہ اور گلے میں دکھن و درد پیدا ہو جاتے ہوں:

زور لگا کر پڑھنے کے بعد کھانسی اور خراش گلے میں پیدا ہو جاتی ہو اور آواز بدل جاتی ہو: ایلم کے بعد اس دوائی کا استعمال نہایت موثر ثابت ہوتا ہے:

مصلح۔ پلسٹلا۔ مرکیورس:

زیادتی مرض۔ گاڑی میں سوار ہونے سے۔ چھونے یا دبانے سے۔ گانے یا آواز بلند پڑھنے سے۔ دوپہر کے وقت:

کمی مرض:۔ کھلی ہوا میں۔ رات کو لیٹنے سے کھانسی کو آرام ہوتا ہے۔

خوراک۔ ~~تا~~ ۲ ٹری ٹیوریشن:




NITRATE OF SILVER نائٹریٹ آف سلور

اس دوائی کا اثر امراض عصبی اور لعابدار جھلیوں کی نزلی سوزش میں جبکہ گاڑھی یا ترسیل خارج ہوتی ہو۔ زیادہ تر ہوا کرتا ہے۔ یہ رطوبت جسم کے خواہ کسی مخرج سے نکلے۔ مثلاً منہ گلا۔ ناک۔ آنکھ۔ کان۔ نالژہ۔ مقعد وغیرہ۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ

مواد مانند پیپ کے خارج ہوتا ہو :

اس دوائی کی خاص علامات یہ بھی ہیں کہ مریض مٹھائی کھانے کی بہت خواہش کرتا ہے ایسی دردیں ہوتی ہیں جیسی کہ لکڑی کا ٹکڑا چبھنے سے ہوا کرتی ہیں :

مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہے گویا کہ جسم کے حصے پھیل رہے ہیں ۔ مریض کی شکل وصورت مرجھائی ہوئی اور جسم سوکھا ہوا ہوتا ہے ۔ اور دردیں بتدریج بڑھتی ہیں ۔ اور ویسے ہی بتدریج کم ہوتی ہیں :

پیدائشی آنکھ دکھنے ورمد سوزاکی ۔ ککروں اور آشوب چشم میں اجبکہ کیچڑ بہت آتا ہو) یہ دوائی نہایت ہی مفید ہوتی ہے ۔ اور ان امراض میں اندرونی و خارجی ہر دو طریقوں سے اس دوائی کو استعمال کرتے ہیں :

مرض نزلہ :۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ ناک کی گھوڑی (دو نتھنوں کی درمیانی دیوار) میں زخم ہو ۔ جب مسوڑھے درد کرتے ہوں ۔ اور ان سے خون بڑی آسانی سے نکلتا رہتا ہو تو اس وقت بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے :

جب زبان کا سرا سرخ ہو ۔ درد کرے ۔ اور زبان پر سرخ دانے بخوبی نظر آویں ۔ تو ایسے حالات میں بھی یہ دوائی کارگر ثابت ہوتی ہے ۔

حلق کی حاد یا مزمن نزلی سوزش میں بھی یہ دوائی نہایت سودمند ثابت ہوتی ہے ۔ نگلتے وقت جب حلق میں کسی لکڑی کے ٹکڑے کے اٹکنے کا احساس ہو ۔ زخم ہوں اور اس میں سے گاڑھی لیسدار رطوبت خارج ہوتی ہو ۔ گلے کو صاف کرنے کے لئے مریض کو دیر تک کھنوں کھنوں کرنا پڑتا ہو ۔ گویوں کی پرانی سوزش حنجرہ کے لئے اور بہتا کو نوشی کرنے والوں کے نزلی امراض میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ جب کہ پیپ دار مواد حلق میں سے خارج ہوتے ہوں ۔ ہوا کی نالیوں کے نزلی امراض میں بھی اس دوائی کو نہیں بھولنا چاہیئے ۔ جبکہ کو تاہ دمی ہو چھاتی میں جلن اور بوجھ ہو ۔ اور مریض پیپ دار رطوبت خون سے ملی ہوئی باہر نکالتا ہو ۔

پیٹ کی پرانی ورم ۔ کے لئے بھی یہ ایک خاص دوائی ہے ۔ جب کہ تمام معدہ چھبنے سے درد کرتا ہو ۔ اور تکلیف ہوتی ہو ، اپھارہ ہو ۔ اور لیسدار بلغم بمقدار کثیر مریض قے میں خارج کرتا ہو ۔ ایسے کیسوں میں اس دوائی کے ۲x پوٹینسی کے ۲ قطرے نصف گلاس گرم پانی میں ڈال کر کھانا کھانے سے پیشتر دن میں دو مرتبہ استعمال کرنے چاہیئیں :

**حنجرہ کی سل** میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ نرخرہ کی تہوں میں تبدیلی واقع ہو چکی ہو۔ گلا بیٹھ گیا ہو۔ خشک و تشنجی کھانسی ہوتی ہو۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ حنجرہ پھٹا جا رہا ہے لیٹنے اور آرام کرنے سے کھانسی زیادہ ہوتی ہو۔ یہ دوائی دردِ معدہ اور ہسٹیریکل کمزور نازک مزاج مستورات کی تناوٹ شکم میں بھی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ یہ عوارضات کسی غم و غصہ کے نتائج ہوں۔ درد آہستہ آہستہ بڑھتا ہو۔ اور ویسے ہی آہستہ آہستہ کم ہوتا ہو۔ درد بڑا غضبناک ہوتا ہو۔ اور مضبوط دبانے سے درد کو آرام ہوتا ہو۔ کھانا کھانے کے بعد درد میں اضافہ ہوتا ہو۔ اکثر اوقات ایسی حالتوں میں تشنج بھی ہوا کرتا ہے۔ معدہ خوب تنا ہوا ہوتا ہے۔ اور ڈکار آنے وقت ہوا بڑے زور سے نکلتی ہے:

**زخمِ معدہ۔** میں بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ مریض کو قے اور کچی خون کی شکایت ہو۔ اور درد مقامِ معدہ سے نخاع تک جاتا ہو:

**اسہال مزمنہ۔** کے لئے بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ مریض عصبی مزاج کا ہو۔ اس کو کثرت اور زور دار ڈکاروں کے باعث بہت تکلیف رہتی ہو۔ اسہال میں بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو۔ لیکن درد بہت ہی کم یا بالکل ہی نہ ہوتا ہو:

**ورم الامعاء۔** میں بھی اس دوائی کو استعمال میں لانا چاہیئے۔ جبکہ پاخانہ میں سرخ یا سبز رنگ کے چھیچھڑے خارج ہوتے ہوں۔ اور امعاء میں درد ہوتا ہو۔ اور مریض عصبی مزاج کا ہو:

**ذیابیطس سادہ۔** میں بھی اس دوائی کا اثر نہایت مفید ہوا کرتا ہے۔ جبکہ نقاہت و کمزوری زیادہ ہو چکی ہو۔ پیشاب مقدار میں کثیر اور گدلا آتا ہو۔ اور حاجت بار بار ہوتی ہو نیز علاماتِ معدہ بھی اس دوائی کی موجود ہوں:

**نیفرلجیا** (NEPHRALGIA) (یعنی دردِ گردہ) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ اس کا باعث گردوں میں اجتماعِ خون ہو۔ یا کنکر کا گذرنا ہو۔ کمر میں درد رہتا ہو۔ اور یہ درد مثانہ تک پھیل جاتا ہو۔ پیشاب بےرنگ۔ سیاہ اور اس میں بُو تک اور خون اور گردہ کے چھیچھڑے ملے ہوئے نکلتے ہوں۔ پیشاب کرتے وقت جلن ہوتی ہو:

**لوکوموٹر ایٹیکسیا۔** (یہ وہ مرض ہے کہ جس میں نخاع کے اعصاب میں نقص ہونے کے

باعث ٹانگوں کے فعل میں نقص واقع ہو جاتا ہے)۔ یہ دوائی یاد رکھنے کے قابل ہے۔ جب کہ مریض چلتے وقت لڑکھڑاتا ہو۔ آنکھیں بند کر کے وہ چل پھر نہ سکتا ہو۔ اندھیرے میں بدون لڑکھڑانے کے نہ چل سکتا ہو۔ اور ٹانگیں ایسی معلوم ہوتی ہوں۔ گویا کہ لکڑی کی بنی ہوئی ہیں۔ اعصاب بصارت بھی سوکھ گئے ہوں۔ پتلیاں سکڑ گئی ہوں۔ اور پتلیوں میں قوت انعکاس زائل ہو چکی ہو۔ مثانہ شل ہو گیا ہو۔ خواہش نفسانی زائل ہو چکی ہو۔ درد معدہ ہو۔ اور گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں؛

**پیراپلیجیا** (PARAPLEGIA) (نیچے کے نصف حصہ کا مارا جانا) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کمر کے نچلے حصہ میں درد ہو۔ اور نخاع کمزور ہو۔ اعضا کمزور ہوں۔ چکر آتے ہوں۔ بصارت میں دھندلا پن ہو؛

**سوزش دماغ و نخاع اور مرگی۔** میں بھی یہ دوائی اعانت کرتی ہے۔ جبکہ علامات معدہ اس دوائی کی موجود ہوں؛

یہ دوائی نقائص دماغ اور وہم میں مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ سن کی حالت بہت پست ہو۔ نقاہت کے باعث مریض نہایت مغموم رہتا ہو۔ اور جب کہ یہ حالتیں بوجہ کثرت مجامعت اور شراب نوشی پیدا ہو گئی ہوں؛

جب کسی مریض کو مرجھایا ہوا اور سوکھا ہوا دیکھیں۔ جو کہ اپنی عمر کی نسبت زیادہ بوڑھا معلوم ہوتا ہو تو سب سے پہلے آرجنٹم نائٹریکم کا خیال کرنا چاہیئے۔

جب کمزوری سال بسال بڑھتی جاوے۔ نیچے کا دھڑ زیادہ کمزور ہو۔ اور سوکھے کا عارضہ ہو۔ تو یہ دوائی مددگار ہوا کرتی ہے؛

**دیگر خاص علامات۔** پرستش گاہ وناچ تماشہ میں جانے سے ڈر لگے۔ اور اسہال آنے شروع ہو جاویں۔ مریض کو وقت بڑا لمبا معلوم ہوتا ہو۔ ہر ایک کام کو جلدی میں کرنا چاہے تیز چلے۔ چڑچڑی طبیعت کا اور زود رنج ہو۔

مریض کو ایسا محسوس ہو کہ اس کے جسم کی ہڈیاں پھیل رہی ہیں۔ یعنی ایک دوسری سے الگ ہو رہی ہیں۔ سر درد کو آرام زور سے دبانے سے یا مضبوط باندھنے سے [illegible] ہو۔ مریض میٹھا کھانے کی بہت خواہش ظاہر کرے۔ اور بچے مٹھائی کا بڑا مشتاق ہو۔ لیکن [illegible] اسہال آنے شروع ہو جاویں۔ نقائص معدہ کے ساتھ ڈکار آویں اور بلند [illegible]

اسہال مانند کنکری یا لک کے آتے ہوں - ادھر کچھ پیا - اور اُدھر دست آ گیا - پیشاب رات دن بے خبری میں نکلتا رہتا ہو - نامردی ہو - اور عین مجامعت کے وقت قضیب ڈھیلا پڑ جاتا ہو - بوقت مجامعت درد ہوتا ہو - اور عورت کے اندام نہانی سے خون خارج ہوتا ہو - گویوں کو آواز بلند گانے سے کھانسی پیدا ہو جاتی ہو - چلنے پھرنے یا گھوڑے کی سواری کرنے سے ایسا محسوس ہو کہ رحم میں یا اس کے نزدیک لکڑی اٹکی ہوئی ہے - منہ ڈھانپنے سے ٹھنڈ محسوس ہو - لیکن ڈھانپنے سے ایسا محسوس ہو کہ دم گھٹا جا رہا ہے - اور تازہ ہوا کی مریض خواہش کرتا ہو:

زیادتی مرض - ٹھنڈی خوراک سے - مٹھائی کھانے سے - آئیس کریم کے استعمال سے - غیر معمولی تھکاوٹ سے - گرمی سے - بوقت شب - کھانا کھانے کے بعد - ایام حیض میں - اور بائیں طرف میں:

کمی مرض:- ڈکار لینے سے - تازہ ہوا سے - ٹھنڈ سے - زور کے ساتھ دیلنے سے ٹھنڈے پانی میں نہانے سے - مریض یہ چاہتا ہو کہ ہوا اس کے چہرہ کو لگتی رہے:

مصلح:- نیٹرم میور - آرسینکم - کلکیریا - لائیکوپوڈیم - مرکیورس - سلیشیا - فاسفورس - پلسٹلا - رسٹاکس - سی پیا - سلفر -

تکملہ - پیدائشی آنکھ دکھنے کے مرض میں جس کو انگریزی میں افلتھلمیا نیونا ٹورم اور طب میں رمد مولودی کہتے ہیں - کاسٹک کے لگانے سے جب آرام نہ آئے تو اس دوائی کی ۲۰۰ یا ۱۰۰۰ ڈائی لیوشن کو آب مقطر میں تیار کر کے آنکھ میں ڈالنے سے آرام آجاتا ہے:




LEOPARDS BANE لیپرڈز بین -

(ہندی) پہاڑی تمباکو (سنسکرت) بارونی کنار بترا - بارونی دھوم بترا -

یہ دوائی دموی مزاج والے اشخاص کے لئے جو کہ ہنس مکھ ہوں اور جن کے چہرے بہت سرخ ہوں - خاصکر زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے - اور ان اشخاص کے لئے جو کہ کمزور

اور کھنچتے ہوں۔ اور جن میں خون کی کمی ہو۔ کم فائدہ مند ہوتی ہے۔

چوٹ آنے۔ عضلات کو کھینچ لگنے۔ یا مروڑ آنے یا چوٹ لگنے کے باعث جریان خون ہونے یا ہڈی ٹوٹنے پر جب کہ دیگر نرم عضلات کو بھی چوٹ آجائے یا رگڑ لگنے۔ جسم پر نیلے داغ پڑنے یا دماغ یا نخاع پر چوٹ آنے یا جلد جسم اور ٹشوز میں سوزش ہونے پر جب کہ ماؤف مقامات چھونے سے دکھتے ہوں۔ یہ دوائی مظہر ہوتی ہے:

چونکہ اس دوائی کا اثر عضلات پر زیادہ ہوتا ہے اس لئے یہ درد عضلات میں زیادہ کام آتی ہے۔ جبکہ یہ درد میں زیادہ جسمانی محنت کرنے یا کمزور عضلات سے زیادہ کام لینے کے باعث پیدا ہوئی ہوں۔ اور یہی وجہ ہے کہ درد سینہ، درد پہلو اور وجع المفاصل میں بھی شفا بخش ہوتی ہے۔

امراض دل۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ زیادہ مشقت کرنے یا عضلات دل کو کھینچ لگنے کے باعث یہ عوارضات پیدا ہوئے ہوں۔ سینہ کی ہڈی کے زیر میں دباؤ معلوم ہوتا ہو۔ نبض چھوٹی اور بے قاعدہ چلتی ہو۔ اور کوتاہ دمی و تشویش شامل حال ہوں:

لیکچراروں اور گویوں کے درد گلو۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ یہ دردیں زور سے بولنے یا گانے۔ یا عضلات گلو کو کھینچ لگنے کے باعث پیدا ہوئی ہوں:

امراض جلد۔ مثلاً ماشرا۔ سرخ باد (ERYSIPELAS) اور پھوڑے پھنسیوں میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جب کہ جلد سرخ۔ گرم۔ سوجی ہوئی ہو۔ اور چھونے سے درد کرتی ہو۔ پھنسیاں ایک کے بعد دوسری نمودار ہوتی ہو۔ اور بہت سخت درد کرتی ہوں:

اسہال:۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ شب کو دست بلا ارادہ نکل جاتے ہوں اور ان میں ناہضم شدہ غذا۔ آؤں اور بدبودار فضلہ خارج ہوتا ہو:

تپ محرقہ اور کئی قسم کے کم حرارت والے بخاروں میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ مریض کا تمام جسم دکھتا ہو۔ اور بستر اس کو بہت سخت معلوم ہوتا ہو۔ جس کے باعث اس کو بار بار کروٹیں بدلنی پڑتی ہوں۔ چہرہ گہرا سرخ ہو۔ اور بول و براز بے ہوشی میں نکل جاتے ہوں۔ جب مریض کو بلایا جائے۔ تو وہ ٹھیک جواب دیتا ہو۔ لیکن اس کے بعد فوراً ہی بیہوشی میں چلا جاتا ہو۔ اور ہذیان ہو جاتا ہو:

وجع المفاصل ۔ میں یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے جب کہ ماؤف مقام کو چھونے سے یا مریض کے نزدیک جانے سے اس کو خوف آتا ہو:

جب چوٹ آنے ۔ صدمہ پہنچنے یا دماغ کے ٹھوکر کھانے کے باعث سرسام ورم پردہ ہائے دماغ (MENINGITIS) کا عارضہ ہو گیا ہو ۔ تو آرنیکا ایک اعلیٰ دوائی ثابت ہوتی ہے:

استسقاء سر میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔

مقام پیرو میں درد ہونے کے باعث مریض سیدھا کھڑا ہو کر چل پھر نہیں سکتا۔

وضع حمل کے بعد ارنیکا دوائی بہت مفید ثابت ہوتی ہے جبکہ اندام نہانی دکھتے ہوں ۔ نیز جریان خون کو بھی یہ دوائی قابو میں رکھتی ہے ۔ اور ہر قسم کی پیچیدگی پڑنے سے بچاتی ہے:

وضع حمل کے جب حبس بول (RETENTION) کا عارضہ ہو جاوے یا سلسل بول (INCONTINENCE) ہو تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے:

قبض ۔ میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ مقعد فضلہ سے لدھا ہوئی ہو لیکن فضلہ باہر نہ نکلتا ہو۔

بائیں طرف کے فالج میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ نبض بھری ہوئی اور زوردار چلتی ہو ۔ اور مریض آہیں بھرتا ہو ۔ اور بڑبڑاتا ہو۔

دماغ ۔ چھونے سے یا کسی شخص کے نزدیک آنے سے ڈر لگتا ہو ۔ مریض بیہوش ہو لیکن جب کچھ پوچھا جاوے تو ٹھیک جواب دیتا ہو ۔ پھر فوراً ہی غنودگی میں چلا جاتا ہو ۔ ذکی الحس اور درد کو برداشت نہ کر سکتا ہو ۔ کسی قسم کی شکایت زبان پر نہ لاتا ہو ۔ اکیلا پڑا رہنا چاہتا ہو:

سر گرم اور جسم ٹھنڈا ہو ۔ کھوپری سکڑی ہوئی معلوم ہو ۔

آنکھیں ۔ چوٹ آنے کے باعث ایک کے دو دو نظر آتے ہوں ۔ عضلات چشم شل ہو گئے ہوں ۔ باریک کام کرنے کے بعد آنکھیں دکھتی ہوں ۔ آنکھیں کھلی رکھنی پڑتی ہوں ۔ بند کرنے پر سر چکرا جاتا ہو:

کان ۔ خون کا دورہ سر کی جانب ہونے کے باعث کانوں میں شور ہوتا ہو ۔ کانوں

اور بار دگرد گولی مارنے کا سا درد ہوتا ہو۔ کانوں کی کریاں (CAR TILAGIS) دکھتی ہوں ؛

ناک۔ کھانسی کے ہر ایک دورہ کے بعد ناک سے خون بہتا ہو۔ سیاہ پتلا خون نکلتا ہو ناک دکھتی ہو۔ اور ٹھنڈی ہو ؛

منہ۔ تنفس بدبودار ہو۔ خشک ہو۔ اور پیاس لگتی ہو۔ ذائقہ کڑوا ہو۔ خراب انڈوں کی مانند منہ کا ذائقہ ہو۔ دانت نکلوانے کے بعد مسوڑے دکھتے ہوں۔

چہرہ۔ اندر گھسا ہوا ہو۔ اور بہت سرخ ہو۔ ہونٹوں میں گرمی ہو۔ چہرے پر پھنسیاں ہوں ؛

معدہ۔ سرکہ کی بہت خواہش ہو۔ دودھ اور گوشت نہ بھاتا ہو۔ خونی قے آتی ہو۔ کھاتے وقت معدہ میں درد ہوتا ہو۔ ہوا اوپر اور نیچے سے خارج ہوتی رہتی ہو۔ معدہ میں پتھر کی مانند دباؤ ہو۔ ایسا احساس ہو کہ معدہ کو نخاع کے اوپر دبایا جا رہا ہے۔ بدبودار قئیں آتی ہوں ؛

شکم۔ چھوٹی پسلیوں کے نیچے چبھن پڑتی ہو۔ شکم تنا ہوا ہو۔ بدبودار ہوا خارج ہوتی ہو

مقعد:۔ اسہال میں مروڑ کے ساتھ زور لگانا پڑتا ہو۔

پاخانہ:۔ بدبودار۔ براؤن۔ خون آمیز۔ بے اختیار نکل جاتا ہو۔ خاکستری جھاگ کی مانند پاخانوں کا رنگ ہو۔ ہر بار پاخانہ جانے کے بعد مریض کو لیٹنا پڑتا ہو۔ تپ دق کے اسہال آتے ہوں۔ بائیں پہلو لیٹنے پر زیادہ آتے ہوں۔

پیشاب۔ زیادہ مشقت کرنے کے باعث پیشاب رک گیا ہو۔ گہری سرخ مانند خاکہ خشت تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو ؛

امراض زنانہ:۔ وضع حمل کے بعد اعضائے تناسل دکھتے ہوں۔ وضع حمل کے بعد کی دردیں نہایت شدید ہوں۔ مجامعت کے بعد بوجہ ضرب لگنے کے رحم سے خون آتا ہو ؛ ڈھنڈیاں (NIPPLES) دکھتی ہوں۔ بوجہ چوٹ کے پستانوں میں سوزش ہو گئی ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ گویا جنین رحم کے اندر الٹا پڑا ہوا ہے ؛

آلات تنفس۔ چوٹ آنے کے باعث کھانسی آتی ہو۔ رات کو سوتے وقت کھانسی کے دورے ہوتے ہوں ؛

**وجع القلب** ۔ (ANGINA PECTORIS) ہو۔ بائیں بازو کی کہنی میں نہایت
سخت درد ہوتا ہو۔ زیادہ بولنے کے باعث آواز بیٹھ گئی ہو۔ صبح کے وقت دُکھن ہو؛
رونے اور چلانے سے کھانسی پیدا ہوتی ہو۔ حلق کے زیرین حصہ میں خراشش ہونے کے باعث
خُشک کھانسی ہوتی ہو۔ خونی بلغم آتا ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ اور ساتھ ہی مریض کو خونی قے
آتی ہو۔ سینہ کی تمام استخوان اور کرتیاں درد کرتی ہوں۔ دل میں چُبھن ہوتی ہو۔ نبض کمزور اور بے
قاعدہ چلتی ہو۔ شدید تشنجی کھانسی ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی چہرہ پر پھنسیاں ہوں۔ کالی کھانسی ہو
اور بچہ کھانسنے سے پہلے چیختا چلاتا ہو؛

**اطراف** ۔ گنٹھیا ہو۔ چھونے یا نزدیک آنے سے ڈر لگتا ہو۔ کمر اور اعضاء میں دردیں
ہوتی ہوں۔ گویا کہ رگڑ آگئی ہے۔ یا کسی نے کوٹ کر دھر دیا ہے۔ زیادہ مشقت کرنے کے
بعد ٹانگیں اور بازو دُکھتے ہوں۔ جس چیز پر مریض لیٹتا ہو۔ وہ اس کو سخت معلوم ہوتی ہو
بازو کا اگلا حصہ بہت سرد ہو۔ پیڑو میں درد ہونے کے باعث مریض سیدھا ہو کر نہ چل
سکتا ہو۔ وجع المفاصل کی دردیں نیچے سے شروع ہوتی ہوں۔ اور اوپر کو چڑھتی ہوں۔
(لیڈم)۔

**جلد جسم** ۔ سیاہ اور نیلی ہو۔ خارشش ہوتی ہو۔ جلن ہوتی ہو۔ اور چھوٹے چھوٹے کیل
نکل آتے ہوں۔ چھوٹی چھوٹی پھنسیوں کی بھرمار ہو۔ جلد کے نیچے خون کے نیلے دھبے پڑ گئے ہوں۔
پھوڑے پڑ گئے ہوں۔ کیل نکل آتے ہوں؛

**نیند** ۔ بے ہوشی و غنودگی ہو۔ گرم سر کے باعث مریض جاگ اُٹھتا ہو۔ موت کی
و دیگر خوفناک خوابیں آتی ہوں۔ رات کو ڈر لگتا ہو۔ سوتے سوتے بے اختیار پاخانہ
نکل جاتا ہو؛

**بخار** ۔ تمام جسم میں کپکپاہٹ ہو۔ سر گرم اور سرخ ہو۔ لیکن باقی کا دھڑ سرد ہو۔
اندرونی گرمی ہو۔ لیکن پاؤں اور ہاتھ ٹھنڈے ہوں۔ رات کو کھٹے بدبودار پسینے آتے ہوں؛

**زیادتی مرض** ۔ خفیف چھونے سے۔ حرکت کرنے سے۔ آرام کرنے سے۔ شراب
پینے سے۔ تر سردی میں۔

**کمی مرض** ۔ لیٹنے سے یا سر کو نیچا کرنے سے؛

**مصلح** ۔ کیمفر۔ ایکونائیٹ۔ آرسینکم۔ چائنا۔ ایپیکاک۔ اگنیشیا۔ **معاون** ۔ ایکونائیٹ

اپی کاک۔ ہائی پیریکم۔ رسٹاکس۔ ویراٹرم ؛

ڈوراک۔ ۱۲x تا ۳x ،۱x۵ ؛ اس دوائی کو خارجی طور پر لوشن یا مرہم کی شکل میں استعمال کرتے ہیں۔ ارنیکا آئیل بالوں کے نرم رکھنے اور ان کی جڑوں کو مضبوط کرنے کے لئے تاکہ وہ جلدی سفید نہ ہو جاویں۔ ایک خاص تیل ہے ؛

اس دوائی کی مدر ٹنکچر کو گرم کر کے خارجی طور پر نہیں لگانا چاہیئے۔ اور نہ ہی ایسی جگہ لگانا چاہیئے جہاں کی جلد چھل گئی ہو۔ اور نیچے سے خون نکل آیا ہو ؛




آرسی نی اس ایسڈ۔ (سنکھیا سفید) ARSENOUS ACID

اس دوائی کی خاص علامات یہ ہیں۔ کمزوری و نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ خاص کر خفیف سی حرکت کرنے پر اور ساتھ ہی بےچینی۔ تشویش اور جلن ہو۔ نہ بجھنے والی پیاس۔ لیکن مریض تھوڑا تھوڑا پانی بار بار پیتا ہو۔ آرام کرتے وقت دردوں میں زیادتی ہو۔ اور ٹھنڈ سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ تمام تکالیف بارہ بجے رات سے دو بجے تک ترقی پذیر ہوتی ہوں۔ مریض کو موت کا ڈر لگا رہتا ہو۔ اور بےچین رہتا ہو۔ اور خودکشی کرنے پر آمادہ ہوتا ہو ؛

مالی نقصان کے باعث جب مالیخولیا کا عارضہ ہو جاوے اور مریض یہ یقین کر بیٹھے کہ وہ مارے فاقوں کے مر جائے گا۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ راتیں بےخوابی اور تشویش میں گذرتی ہوں۔ بےچینی رہتی ہو۔ اور موت کا ڈر لگا رہتا ہو ؛

جب مریض کو یہ وہم ہو کہ۔ اس کی بیماری لاعلاج ہے۔ اور وہ چڑچڑا۔ پست ہمت اور بےچین رہتا ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے ؛

کئی اقسام کے سر دردوں میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ مثلاً دورے کے سر درد میں جبکہ سر اوپر اٹھانے کے ساتھ ہی قے آجاتی ہو۔ اور ساتھ ہی شدید سر چکر اور تشویش بھی ہوتی ہو ؛

دردِ شقیقہ۔ میں جب کہ صفرا کا دور ہو۔ سر میں چکر آتے ہوں۔ جی متلاتا ہو۔ اور صفراوی قئیں آتی ہوں؛

موسمِ سرما کے زکام۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ پتلا پانی ناک سے بہتا ہو اور اوپر کے ہونٹ کو جلا دیتا ہو۔ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس کی ناک بند ہو رہی ہے۔ ماتھے میں درد ہو۔ روشنی ناقابلِ برداشت ہو۔ اور چھینکیں بہت آتی ہوں۔ تازہ ہوا میں چلنے سے مریض کو زیادہ تکلیف معلوم ہوتی ہو۔ لیکن جلن کا کسی قدر آرام کھلی ہوا میں جانے سے ہوتا ہو۔ اور آگ کے نزدیک بیٹھنے سے جلن زیادہ ہوتی ہو؛

زکام وبائی۔(انفلوئنزا) میں بھی یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے۔ جبکہ تمام اخراج بکثرت اور جلتے ہوئے نکلتے ہوں۔ اور تمام عضلات میں دردیں ہوتی ہوں۔ اور مریض اپنے آپ کو نہایت تھکا ماندہ محسوس کرتا ہو۔

زبان۔ سرخ۔ خشک۔ سیاہ۔ تپ محرقہ میں۔ اور دیگر سڑاندوار امراض میں ہوا کرتی ہے اور اگر زبان پر چھالے ہوں تو وہ آگ کی مانند جلتے ہوں؛

منہ۔ خشک رہتا ہو اور اس لئے مریض بار بار اور تھوڑی تھوڑی مقدار میں پانی پینے کی خواہش کرتا رہتا ہو؛

خناق وبائی۔ میں یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ بخار بہت تیز ہو۔ بےچینی بدرجہ کمال اور نقاہت بہت ہو۔ جلن ہوتی ہو۔ اور پیاس بہت لگتی ہو۔ سانس بدبودار آتا ہو گلے کی جھلیاں خشک اور مرجھائی ہوئی ہوں۔ اور گلا خشک اور مانند چھلے ہوئے کے معلوم ہوتا ہو۔ یا اس میں سڑاند پیدا ہو گئی ہو؛

شدید سوزشِ معدہ۔(ACUTE GASTRITIS) میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ درد ہوتا ہو۔ پیاس لگتی ہو۔ بےچینی ہو۔ اور اسہال آتے ہوں۔ مریض ٹھنڈا پانی پینے کی خواہش کرتا ہو۔ لیکن ٹھنڈا پانی پینے سے اس کی تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ ایسا محسوس ہوتا ہو گویا کہ معدہ آگ پر رکھا ہوا ہے۔ ایسے کیسوں میں جب ابکائیاں آتی ہوں۔ تو نقاہت اور تشویش ساتھ ہی ہوا کرتی ہے۔ اور ابکائیاں اکثر وقتاً فوقتاً آیا کرتی ہیں۔

آئیس کریم۔ ملائی دار برف کھانے کے باعث اور نیز برف کا پانی پینے سے

جو تکالیف پیدا ہو جاتی ہیں۔ معدہ بھرا ہوا محسوس ہو۔ اور تنا ہوا ہو۔ اور ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے:

جب ٹھنڈی اشیا کے لگاتار پینے یا عرصہ سے شراب خوری کرنے کے باعث معدہ میں مزمن نزلی سوزش کا عارضہ ہو۔ اور معدہ میں جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ پیاس بے چینی و تشویش بہت زیادہ ہوں۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے۔

دردِ معدہ:۔ (GASTRALGIA)۔ بس جب کہ مریض کمزور اور تھکا ہو۔ دردیں جلن کے ساتھ ہوتی ہوں۔ اور مختلف اطراف میں جاتی ہوں۔ تو یہ دوائی شفابخش ہوتی ہے:

معدہ کے جریانِ خون۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ مریض میں کمی خون ہو اور اندر سڑاند پیدا ہونے کے علامات آشکارا ہوں:

سرطانِ معدہ۔ (CANCER OF THE STOMACH) میں اس دوائی کے دینے سے جلن دار دردوں اور تکلیف کو آرام آجایا کرتا ہے:

ٹیریا بخار کے بعد جب جگر و طحال بڑھ گئے ہوں اور ان میں جلن دار اور چبھن والی دردیں ہوتی ہوں تو یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔

ورم پردہ صفاق۔ میں اس دوائی کا اثر نمایاں ہوا کرتا ہے۔ جبکہ شکم میں جلن کی ایسی شکایت ہو۔ مانو کہ اندر آگ کے کوئلے سلگ رہے ہیں۔ اور ساتھ ہی کمال کی بے چینی اور تشویش بھی موجود ہوں:

پیچش۔ کے مرض میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ شدید پھاڑنے والی دردیں شکم میں ہوتی ہوں۔ اور شکم خوب تنا ہوا ہو۔ اجابتیں بار بار ہوتی ہوں اور ان کے ہمراہ غشی کے دورے ہونے ہوں۔ ٹھنڈے پسینے آتے ہوں:

مرضِ ہیضہ:۔ میں یہ دوائی اپنا جادو نما اثر دکھلاتی ہے۔ جبکہ نہایت شدید قئیں اور چاول کی پیچ کی مانند دست آتے ہوں۔ دست کھلے اور آبی آتے ہوں۔ جلن پیاس۔ موت کا ڈر اور بے چینی جو کہ اس دوائی کی علامات مخصوصہ ہیں سب موجود ہوں۔ مریض کو اندر تو آگ لگی ہوئی معلوم ہوتی ہو۔ لیکن باہر سے جسم ٹھنڈا ٹھار ہوتا ہو۔

ہیضہ اطفال۔ شیر خوار۔ میں جبکہ مذکورہ علامات موجود ہوں۔ اور بچے غذا کے

پاخانے آتے ہوں۔ کھانا کھانے کے ساتھ پاخانہ آجاتا ہو۔ اور تکلیف آدھی رات کے بعد زیادہ ہوتی ہو۔ جلد جسم کھُردری اور زردی مائل ہو۔ اور بچہ جلدی جلدی کمزور ہوتا جاتا ہو تو اس دوائی کو کبھی نہیں بھولنا چاہیے۔

**نوبتی بخاروں۔** میں بھی اس دوائی کو کم شہرت نہیں ہے۔ جبکہ لرزہ بے قاعدہ کھل کر نہ لگتا ہو حرارت بہت تیز ہو اور گرم پانی پینے کی خواہش بہت زیادہ ہو۔ ٹھنڈی اشیاء پینے سے کپکپاہٹ شروع ہو جاتی ہو۔ پسینہ آنے سے آرام نہ آتا ہو۔ مریض نہایت نحیف ہوتا جاتا ہو اور جگر و تلی کے بڑھ جانے سے استسقاء (DROPSY) کا عارضہ ہو گیا ہو بعض کیسوں میں دردِ عصبی بھی شروع ہو جایا کرتا ہے۔

**لازمی بخار۔** مثلاً تپ محرقہ میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ اسہال آتے ہوں اور یہ اسہال زردی مائل آبی بدبودار آتے ہوں۔ اور آدھی رات کے بعد زیادہ آتے ہوں۔ بخار تیز ہو۔ خون میں تبدیلی ہو چکی ہو ضعف و نقاہت۔ جاں کنی کی سی حالت اور پیاس جو کہ اس دوائی کی علامات مخصوصہ ہیں۔ موجود ہوں۔

**خسرہ اور سرخ بخار** کے بعد جب امراض دل مثلاً ورم قلب (MYOCARDITIS) ورم حجاب القلب (PERICARDITIS) پیدا ہو گئے ہوں بے چینی۔ نقاہت اور تشویش جو کہ اس دوائی کا خاصہ ہیں۔ موجود ہوں۔ کوتاہ دمی بھی ساتھ ہو۔ جو کہ آدھی رات کے بعد اور لیٹنے پر زیادہ ہو جاتی ہو۔ جلد جسم ٹھنڈی اور چپچپی ہو۔ لیکن مریض اندرونی گرمی کی بڑی شکایت کرتا ہو۔ حرکت قلب پہلے تو نہایت تند ہوتی ہو۔ پھر کچھ عرصہ کے بعد استسقاء جلندر کا عارضہ نمودار ہوتا ہو۔ پیشاب میں البومن کے اجزا خارج ہوتے ہوں اور گردوں کے زائل ہونے کی تمام علامات آشکارا ہوں۔ جلد جسم پیلی پڑ گئی ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی اپنا عجیب اثر دکھاتی ہے۔

**گردوں کی مزمن سوزش۔** میں یہ دوائی اس وقت کارگر ہوتی ہے جب کہ لعابدار جھلیوں کے خلاء (SEROUS CAVITIES) میں رس بھرنے سے استسقاء کا عارضہ ہو گیا ہو۔ اس کے ہمراہ کمیٔ خون۔ جلن و خراش معدہ و امعاء زیادتی پیاس تشویش۔ بے چینی کوتاہ دمی۔ بوقتِ شب مرض کی زیادتی اور سرہانہ اونچا کر کے لیٹنے کی خواہش یہ سب علامات موجود ہوں۔

امراض جلد میں بھی اس دوائی کا رتبہ کچھ کم نہیں ہے۔ جبکہ خارش جلن سوج اور خشک [illegible] چھلکا دار پھنسیاں نمودار ہوں۔ جو کہ ٹھنڈ لگنے اور کھجلانے سے زیادہ تکلیف دہ ہو جاتی ہوں۔ شدید قسم کے پھوڑے جن میں سے بدبودار مواد باہر نکلتا ہو اور کاربنکل۔ زہر بے زخم اور چھپاکی جن کے ساتھ جلن و بے چینی موجود ہوں اور نیز چنبل دنا سور وغیرہ ہوں۔

دماغ۔ بہت تشویش اور بے قراری ہو۔ مریض متواتر جگہ تبدیل کرتا رہتا ہو۔ موت سے اور اکیلا رہنے سے ڈر لگتا ہو۔ بہت خوف لگتا ہو۔ اور ٹھنڈا پسینہ آتا ہو۔ مریض خیال کرتا ہو کہ علاج کرنا لاحاصل ہے۔ خودکشی کا خیال کرتا ہو۔ قوت شامہ و طاقت بصارت دھوکہ دے جاتی ہو۔ مایوسی جگہ بہ جگہ لئے پھرتی ہو۔ مریض کنجوس۔ کینہ ور اور پست ہمت ہو۔

سر۔ سر درد کو ٹھنڈ سے آرام ہوتا ہو۔ لیکن دیگر تکالیف بڑھ جاتی ہوں۔ نوبتی جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ ساتھ ہی بے چینی بھی ہو۔ اور جلد جسم سرد ہو۔ درد شقیقہ ہو۔ ساتھ ہی کھوپری برف کا ٹھنڈی معلوم ہوتی ہو۔ کمزوری بہت ہو۔ ہذیان خمری ہو۔ مریض قسمیں کھاتا اور بکواس کرتا ہو۔ سر لگاتار ہلتا رہتا ہو۔ کھوپری پر ناقابل برداشت خارش ہوتی ہو۔ گول چٹاخ پڑ گئے ہوں۔ کھوپری کھردری۔ گندی۔ ذکی الحس اور خشک چھلکوں سے ڈھپی ہوئی ہو۔ رات کو جلن اور خارش ہوتی ہو۔ گنج ہو۔

آنکھیں۔ آنکھوں میں جلن ہو۔ کڑوا پانی نکلتا ہو۔ چھپر سرخ اور زخمی ہوں۔ اور [illegible] کے درد ہوں۔ آنکھوں کے ارد گرد آماس ہو۔ بیرونی سوزش ہو۔ درد شدید ہو۔ آنکھوں سے پانی گرم اور جلتا ہوا نکلتا ہو اور جس جگہ لگتا ہو اس کو چھیل دیتا ہو۔ قرنیہ پر گھاؤ ہو۔ روشنی بالکل ناقابل برداشت ہو۔ خارجی گرمی سے آرام ہو۔

کان۔ کی اندرونی جلد کچی اور جلتی ہو۔ کان سے پتلا جلانے والا بدبودار مادہ نکلتا ہو۔ درد ہوتے وقت کانوں میں گرجنے کی آوازیں آتی ہوں۔

ناک۔ پتلا جلانے والا پانی بہتا ہو۔ ناک بند معلوم ہو۔ چھینکیں آتی ہوں۔ لیکن اُن کے آنے سے آرام نہ آتا ہو۔ زکام کا ہی اور تر ہو۔ کھلی ہوا میں تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ اور بند کمرہ میں آرام ہو۔ ناک میں جلن ہوتی ہو۔ اور خون نکلتا ہو۔

چہرہ۔ سُوجا ہوا۔ پیلا۔ زرد۔ اندر گھُسا ہوا۔ سرد اور پسینہ سے تر بتر ہو۔ جاں کنی کی سی حالت نمودار ہو۔ پھاڑنے والی۔ سوئی چبھنے کی سی دردیں ہوتی ہوں یعنی سوفی ہو۔ ہونٹ سیاہ اور نیلے ہوں ؛

منہ۔ مسوڑھوں سے خون بآسانی نکل آتا ہو۔ منہ میں زخم ہو۔ خشک ہو۔ اور اس میں گرمی ہو۔ زبان خشک۔ صاف اور سُرخ ہو۔ چبھن دار جلن والی دردیں ہوتی ہوں۔ لعاب میں خونی آتا ہو۔ دانتوں میں عصبی درد ہو۔ لمبے محسوس ہوتے ہوں اور تکلیف ہوں۔ آدھی رات کے بعد درد زیادہ ہوتا ہو۔ گرمی پہنچانے سے آرام ہوتا ہو۔ منہ میں معدنیات کا ذائقہ ہو۔ جلتا ہوا پانی منہ میں بھر آتا ہو۔

حلق۔ سوجا ہوا۔ پھولا ہوا۔ اور گھُٹا جاتا ہو۔ جلن ہوتی ہو۔ اور نگلنا دشوار ہو ؛

معدہ۔ مریض خوراک کو نہ ہی دیکھنا گوارا کرسکتا ہو۔ اور نہ ہی سونگھنا۔ پیاس بہت لگتی ہو۔ پینا بار بار ہو۔ لیکن تھوڑا تھوڑا۔ کھانے یا پینے کے بعد ہچکیاں آتی ہوں۔ جی متلاتا ہو۔ اور قئیں آتی ہوں۔ جلن دار درد ہوتا ہو۔ مریض ترشیات کھانے اور کافی پینے کی خواہش کرتا ہو۔ معدہ جلتا ہو۔ اور کھٹا و کڑوا پانی منہ میں آتا ہو۔ جو کہ گلے کو جلا دیتا ہو۔ دیر تک ڈکار آتے رہتے ہوں۔ قئے میں خون۔ صفرا۔ سبز مادہ یا خاکستری سیاہ خون آمیز نکلتا ہو۔ تھوڑی سی غذا کھانے یا کچھ پینے سے دردِ معدہ شروع ہو جاتا ہو۔ سرکہ۔ ترشیات۔ ملائی دار برف۔ برف کا پانی یا تمباکو کھانے سے بدہضمی ہوگئی ہو۔ درد معدہ کے ہمراہ بہت ڈر اور کوتاہ دمی ہو۔ نیز غشی ہو۔ جسم برف کی مانند ٹھنڈا ٹھار ہو۔ اور نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ جو کچھ کھایا جاوے۔ مریض کو ایسا محسوس ہو کہ وہ آسی فیگس (مری) وہ خوراک کی نالی جو حلق سے معدہ تک جاتی ہے) میں پڑا ہے اور نالی بند ہوگئی ہے۔ اور اس میں سے کچھ گذر نہیں سکتا۔ جو شکایات گلی سڑی سبزی ترکاری۔ تربوز اور آبی پھل کھانے کے باعث پیدا ہوتی ہوں اُن کے لیے یہ بڑی اعلیٰ دوائی ہے ؛

شکم۔ میں جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ مانند آگ کے کوئلوں کے اور گرمی پہنچانے سے آرام ہوتا ہو۔ جگر اور طحال بڑھ گئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ استسقاء شکم ہو۔ پیٹ سوجا ہوا ہوا اور درد کرتا ہو۔ کھانسنے وقت شکم میں زخم کی مانند درد ہوتا ہو ؛

مبرز اور مقعد۔ میں جلن دار دردیں ہوتی ہوں اور بوجھ پڑا ہوا ہو ؛

پاخانہ۔ تھوڑا۔ بدبُودار، سیاہ آتا ہو۔ اور بہت نقاہت پیدا کر دیتا ہو۔ شب کو اور کھانے پینے کے بعد پاخانے زیادہ تکلیف دہ ہوں۔ یا معدہ کو ٹھنڈک پہنچانے۔ زیادہ شراب نوشی کرنے۔ یا گندا سڑا گوشت کھانے سے پاخانوں کی تکلیف ہو گئی ہو۔ پیچش سیاہ۔ خونی اور نہایت بدبُودار آتی ہو۔ ہیضہ ہو اور ساتھ ہی جان کنی کی سی حالت ہو۔ اور نہایت جلن دار پیاس ہو جسم برف کی مانند ٹھنڈا ہو۔ بواسیری مسّے آگ کی مانند جلتے ہوں۔ مقعد کے آس پاس جلد چھل گئی ہو۔

پیشاب۔ تھوڑا جلتا ہوا اور بے اختیار نکل جاتا ہو۔ مثانہ گویا کہ شل ہو گیا ہے۔ پیشاب میں البومن خارج ہوتی ہو۔ پیشاب میں غلافی ٹیوبز کے اجزا اور پیپ و خون کی گولیاں نکلتی ہوں۔ پیشاب کر چکنے کے بعد شکم میں کمزوری محسوس ہوتی ہو۔ برائیٹس ڈیزیز ہو: ذیابیطیس ہو۔

امراض زنانہ:۔ خون حیض بہت زیادہ اور بہت ہی جلد آتے ہوں۔ حفیۃ الرحم کے مقام میں جلن ہوتی ہو۔ لیکوریا تیز جلتا ہوا۔ بدبُودار، اور پتلا آتا ہو۔ درد ایسا ہوتا ہو جیسا کہ سُرخ گرم لوہے کی تاروں کو چھونے سے ہوا کرتا ہے۔ خفیف حرکت کرنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ تھکاوٹ بہت محسوس ہوتی ہو۔ گرم کمرہ میں آرام ہوتا ہو۔ کثرت الطمث (MENORRHAGIA) کا عارضہ ہو۔

آلات تنفس۔ مریض لیٹنے کے ناقابل ہو۔ دم گھٹنے کا ڈر ہو۔ ہوا کی نالیاں رُک گئی ہوں۔ نیم شب کو دمہ کا دَورہ ہو۔ سینہ میں جلن ہو۔ دم گھٹنے والا زکام ہو۔ نیم شب کے بعد کھانسی کا زور ہو۔ کمر کے بل لیٹنے سے کھانسی کا زور ہو۔ بلغم بمقدار خفیف اور مانند جھاگ کے آتی ہو۔ دائیں پھیپھڑے کے اوپر کے حصہ میں بھالا مارنے کا سا درد ہو۔ سانس میں سیٹی کی آواز آتی ہو۔ مریض خون تھوکتا ہو۔ کندھوں کے درمیانی مقام میں درد ہوتا ہو۔ اور جلن تمام جسم میں ہوتی ہو۔ کھانسی خشک ہو۔ گویا کہ گندھک کا دھواں اُٹھ رہا ہے۔

دل۔ دھڑکن ہو۔ درد ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ اور غشی ہو۔ تمباکو نوشوں اور تمباکو چبانے والوں کے دل میں جلن و خراش ہوتی ہو۔ صبح کو نبض بہت تیز ہوتی ہو کمر میں کمزوری ہو۔ جلن و درد ہوتا ہو۔

اطراف:۔ (EXTREMITIES) کانپتے ہوں۔ جھٹکتے ہوں۔ تشنج۔ کمزوری

بوجھ اور بے چینی معلوم ہوتی ہو۔ پنڈلیوں میں کرڈل پڑتے ہوں۔ پاؤں سوجے ہوئے ہوں۔ لنگڑی کا درد ہو۔ جلن دار درد بن ہوتی ہوں ؛

جلد جسم۔ خارش ہو۔ جلتی ہو۔ سوجی ہوئی۔ پھولی ہوئی۔ اور اس پر دانے خشک کھردرے اور چھلکے دار ہوں۔ ٹھنڈے اور کھجلانے سے زیادہ تکلیف ہوتی ہو۔ پھوڑے ہوں جن سے بدبو دار مواد نکلتا ہو۔ کار بنکل ہو۔ زہریلے زخم ہوں۔ چھپاکی ہو اور اس کے ساتھ جلن و بے چینی ہوتی ہو۔ چنبل ہو۔ جلد برف کی مانند سرد ہو ؛

نیند۔ میں خلل واقع ہو۔ مریض متفکر اور بے چین رہتا ہو۔ نیند کے دوران میں دم گھٹنے والے حملے ہوتے ہوں۔ سر کے اوپر ہاتھ رکھ کر سوتا ہو۔ اندیشہ ناک وخوفناک خوابیں آتی ہوں۔ غنودگی ہو ؛

بخار :- حرارت تیز ہو۔ نوبتی بخار کے ساتھ کمزوری بہت ہوتی ہو۔ عفونتی بخار ہو۔ تپ محرقہ میں کبھی یہ دوائی دی جاتی ہے۔ لیکن شروع میں نہیں۔ بسا اوقات رسٹاکس کے بعد۔ نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ ہذیان ہو۔ جو کہ نیم شب کے بعد زیادہ ہو۔ بے چینی بہت ہو۔ تین بجے صبح کو حرارت تیز ہوتی ہو ؛

زیادتی مرض :- رات کو خصوصاً نیم شب کے بعد۔ سردی سے۔ ٹھنڈی اشیا کھانے یا پینے سے۔ دائیں پہلو میں نیند سے۔ بیدار ہونے پر، ٹھنڈی جگہ میں جانے سے ٹھنڈی ہوا میں۔ پینے کے بعد۔ مشقت سے۔ لیٹتے وقت سر نیچا کرنے سے۔ پھلوں سے۔ دودھ سے۔ شراب سے۔ اوپر چڑھنے پر۔ حرکت کرنے کے بعد۔ خواب کے دوران میں۔ پاخانہ پھرنے کے دوران میں۔ قے کرنے سے ؛

کمئی مرض :- گرمی سے۔ سر اونچا رکھنے سے۔ گرم گرم پینے سے۔ نیچے کی جانب جانے سے۔ گرم اشیا سے۔ اندھیرے کمرے میں لیٹنے سے۔ گرم آتشدان کے نزدیک ؛

معاون۔ نیٹرم سلف۔ پائی۔ وجینیم۔ رسٹاکس۔ کاربوویجی۔ فاسفورس۔ تھوجا۔ ایلیم سٹیوا۔

مصلح۔ اوپیم۔ کاربوویجی۔ چائنا۔ ہیپر سلف۔ نکس وامیکا۔ چینینم سلف۔ کیمفر۔ یوفربیا۔ فیرم۔ گریفائٹس۔ آیوڈیم۔ اپی کاک۔ مرکیورس۔ نکس ماسکاٹا۔ سلفر۔ ٹبیکم۔ ویراٹرم۔ کالی برومیٹم۔ سمبوکس ؛

خوراک۔ ۳ سے ۳۰ طاقت تک :: بہت اونچی پوٹینسی نہایت شاندار نتائج پیدا کرتی ہے ::
امراض معدہ، امعاء اور گردوں میں یہ دوائی نیچی طاقت میں دینی چاہیئے۔ لیکن عصبی عوارض
درد عصبی اور جلدی امراض میں اونچی پوٹینسی دینی چاہیئے ::

نکتہ نمبر ۱۔ اگر یہ دوائی مرتے وقت اونچی طاقت میں مریض کو دی جاوے۔ تو اس کو
آخری دم تک تسکین رہتی ہے ::

نمبر ۲۔ مرض ہیضہ کے روک تھام کے لئے اس دوائی کا استعمال مفید ہوا کرتا ہے۔ اس
کے استعمال سے مرض سے بچاؤ رہتا ہے ::




برومائیڈ آف آرسینک۔ BROMIDE OF ARSENIC

یہ دوائی سوزاک اور آتشکی زہر کو ہلاک کرنے میں نہایت کامیاب ثابت ہوئی ہے ::
پھوڑے۔ پھنسیوں۔ آتشکی زخموں۔ ہجیروں اور ضدی نوبتی بخاروں اور ذیابیطس میں
اس کا اثر نہایت قابل تعریف ہوا کرتا ہے۔ خوراک۔ ۵ کے دو سے چار قطرے تک۔
روزانہ پانی میں۔ ذیابیطس کے مرض میں تین قطرے پانی میں خوراک کے حساب سے
دن میں تین مرتبہ ::




یہ دوائی زرد بخار اور مرض ہیضہ کے درجہ کولیپس (کمال ضعف و نقاہت) میں نہایت
مفید ثابت ہوتی ہے۔ زرد بخار میں یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جب کہ اکساہٹ بہت
ہو۔ مریض بولنے کی بہت خواہش کرتا ہو۔ اور چہرہ و تمام جسم تانبے کے رنگ کی مانند ہوں۔
تھوڑی سی غذا کھانے یا کچھ پینے سے متواتر جی متلاتا رہتا ہو۔ قئیں آتی ہوں۔ سبز گرٹوا پانی

قبضیوں کے ساتھ آتا ہو۔ اور شکم میں درد و گرمی محسوس ہوتے ہوں۔ پیشاب بہ رنگ سیاہ آتا ہو۔ اور اس میں خالص خون خارج ہوتا ہو۔ نبض تیز چلتی ہو۔ اور نیند نہ آتی ہو؛

ہیضہ کے درجہ کولیپس میں یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے۔ جب کہ چہرہ نہایت اندوہگیں ہو جسم ٹھنڈا ٹھار اور نقاہت بدرجہ کمال ہو؛

بول الدم (خونی پیشاب HAEMATURIA) میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔

خوراک :- ۲x تا ۳x ؛

## آرسینکم آیوڈیٹم ARSENICUM IODATUM

### آیوڈائیڈ آف آرسنک IODIDE OF ARSENIC

خنازیری مزاج والے اشخاص کو جب کہ نزلہ گرتا ہو۔ اور جس لعاب دار جھلی سے گذرتا ہو۔ اس کو جلا دیتا ہو۔ یہ دوائی فائدہ بخش ہوتی ہے۔ نیز یہ دوائی مرض سل و امراض شریان و دل اور جلد کے مزمن امراض میں کارآمد ہوتی ہے؛

مرض نزلہ۔ میں یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے۔ جب کہ مریض کو ٹھنڈ لگتی رہتی ہو اور موسم سرما اس کے لئے ناقابل برداشت ہو (عموماً ایسے مریضوں کے خاندان میں مرض سل موجود ہوا کرتا ہے) مریض نہایت تھکا ہوا رہتا ہو۔ یہ نزلہ جس حصہ جسم پر سے گذرتا ہو۔ اس کو جلا دیتا ہو۔ جب مذکورہ بالا علامات موجود ہوں۔ تو یہ دوائی ہے۔ فیور (بخلہ کاہی) وانفلوائنزا (زکام وبائی) اور نزلہ کان میں سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ ماؤف مقامات سرخ سوجے ہوئے اور جلتے ہوں۔ اور کھجلاتے ہوں۔ آلہ تناسل کے نزلہ میں بھی یہ دوائی شافی ہوتی ہے جبکہ مذکورہ بالا علامات موجود ہوں؛

مرض سل اور مزمن نزلی نمونیہ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ شب کو پسینے آتے ہوں۔ تکلیف دہ کھانسی۔ پیپ دار بلغم۔ کوتاہ دمی۔ کمزوری بسیار۔ تیز نبض۔ دبلا پن موجود ہوں۔ اور اسہال آتے ہوں۔ جب یہ علامات موجود ہوں۔ تو یہ دوائی مزمن نمونیہ اور پھیپھڑوں کے پھوڑوں میں بھی مفید پڑتی ہے۔

امراضِ شریان و دل :۔ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ چکر آتے ہوں ۔ اور کپکپاہٹ ہو ۔ اور دل بڑا ہو گیا ہو ۔ اور اس کا فعل بے قاعدہ اور تیز ہو ۔ جب نبض پر انگلی رکھی جاوے تو گولی مارنے کا سا جھٹکا ہو ۔ اور لگتا ہے کہ دل میں خفیف درد بھی ہوتی ہوں ؛

امراضِ جلد میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ جلد جسم خشک ہو ۔ اور اس پر سے چھلکے اترتے ہوں ۔

ریش کی چھاجن :۔ (ECZEMA OF THE BEARD) یہ وہ مرض ہے کہ جس میں مقامِ ریش پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں بہت گنجان پیدا ہو جاتی ہیں ۔ اور ان میں درد ، جلن اور شدت کی خارش ہوا کرتی ہے ) میں بھی یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے ۔ جب کہ پھنسیوں سے پانی نکلتا ہو ۔ اور خارش ہوتی ہو ۔ دھونے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو ۔ اور ارد گرد کے غدود بھی متورم ہوں ۔ خوراک ۔ ۲x ، ۳x یا ۶x ؛




میٹلک آرسنک
METALLIC ARSENIC

یہ دوائی کمال نقاہت میں کار آمد ہوتی ہے ۔ جبکہ نقاہت کا دورہ ہر دوسرے یا تیسرے ہفتے ہو جایا کرتا ہو ۔ منہ زخمی اور دکھتا ہو ۔ اور زبان پر دانتوں کے نشانات ہوں خوراک ۳x یا ۶x یا اونچی پوٹینسی ؛




یہ دوائی برص ( پھلبہری ) اور آتشکی داغوں کے لئے مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ اعضائے تناسل کے آس پاس کی جلد پر سے چھلکے اتر کر داغ پیدا ہو گئے ہوں ؛

تنگی تنفس ۔ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ۔ خوراک : ع ۲x یا ۳x یا ۶x ؛ ٹری ٹیوریشن ۔




مگ وارٹ :- MUGVART

یہ دوائی امراض مرگی ۔ ہسٹیریا ۔ خراش نخاع اور تشنج اطفال میں کام آتی ہے ۔ مرگی کا دورہ شروع ہونے سے پیشتر سرسراہٹ نہ ہوتی ہو ۔ اور مرگی کے دورے چھوٹے چھوٹے ہوتے ہوں ۔ یہ عارضہ خوف یا غم وغصہ یا جلق کی بدعادت کے باعث پیدا ہو گیا ہو دورے تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد عود کر آتے ہوں تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے لیکن یہ یاد رہے کہ ایسی مرگی جس میں کسی چیز کے رینگ کر پاؤں سے اوپر کی جانب چڑھنے کا احساس ہو ۔ اس دوائی کی زد میں نہیں آتی ۔ ایسے مریضوں کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے جو کہ رات کو اٹھ کر پھرتے رہتے ہوں ۔ یا کام کرتے رہتے ہوں ۔ لیکن صبح ان کو کچھ بھی یاد نہ رہتا ہو ۔ خوراک ۔ ع ۲x یا ۳x ؛




جب ناک سے پتلا اور جلتا ہوا پانی خارج ہوتا ہو اور ناک چھلی ہوئی اور درد کرتی ہو تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ۔

سرخ بخار :- میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ ناک سے پتلا اور جلتا ہوا پانی خارج ہوتا ہو ۔ جو کہ ناک اور ہونٹوں کو جلا دیتا ہو ۔ مریض کو ہذیان ہوتا ہو ۔ منہ کھول کر سانس لیتا ہو ۔ اور ناک کو لگاتار چٹکیاں بھرتا رہتا ہو ۔ حتیٰ کہ اس میں سے خون جاری ہو جاتا ہو ؛

مرضِ خناق - میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے - جبکہ منہ اور تالو میں مواد جما ہوا ہو کئی ایک جگہوں پر منہ میں زخم ہوں - لعاب دہن تیز اور جلتا ہوا نکلتا ہو - اور غدود گردن سوجے ہوئے درد کرتے ہوں :

منہ آنے کے عارضے (سٹامے ٹائیٹس) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے - جب کہ جلن دار دردیں ہوتی ہوں - لعاب دہن بکثرت پیدا ہوتا ہو اور اندرونی جھلیاں اوپھی (چھلی ہوئی) ہوں - اور دکھتی ہوں - زبان پان کے پتے کی مانند سرخ ہو - اور اوپر اس کے بو بہت اٹھی ہوئی ہو :

لیکچراروں کے دردِ گلو - میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے - جو حدِ اعتدال سے بڑھ کر بولتے ہوں - اور بدیں وجہ ان کا گلا بیٹھ جاتا ہو - درد کرتا ہو - اور بلغم بمقدار کثیر اس میں جمع ہو جاتی ہو :

زیادتی مرض :- شمال مغربی ہوا سے - لیٹنے سے - مصلح :- دودھ - ایسی ٹک ایسڈ بیلاڈونا - لیکٹک ایسڈ - پلسٹلا - متضاد - کلاڈیم -

خوراک - ۵ یا ۳x یا ۳۰ :




یہ دوائی مرض نزلہ اور بخار کاہی (HAY FEVER) میں کام آتی ہے : زکام ہو - قوتِ شامہ (سونگھنے کی قوت) زائل ہو گئی ہو - کان کے سوراخ میں جلن اور خارش ہو - نزلہ - ہوا کی نالیوں تک پھیل گیا ہو - کھانسی ہو - کوتاہ دمی ہو - اور بلغم نیلگوں خارج ہوتی ہو :

شیر خوار بچوں کے اسہال - میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے - جبکہ دست سبز رنگ کے آتے ہوں - اور مقعد کو جلا دیتے ہوں :

جلد جسم پر بھی اس کا اثر نمایاں ہے - جلن دار پھنسیاں (ECZEMA ایگزیما) کے لئے نافع ہے - جب کہ خارش اور جلن ساتھ ہو - اور بازو پھولے ہوئے (OEDEMA) ہوں -

پاؤں کے تلوے جلتے ہوں اور ان سے بکثرت بدبودار پسینہ نکلتا ہو۔ خوراک ٹ ۵ کے ایک سے لے کر دس قطرے تک یا ۲x۳ یا ۶x :

# ایسافوٹیڈا ASAFOETIDA.

## ہینگ

یہ دوائی ہسٹریکل مزاج والے۔ وہمی اور ذکی الحس اشخاص کے لئے جو کہ موٹے اور گدر گدے ہوں موزوں ہوا کرتی ہے۔ ایسے مریض کمزور۔ نازک اور ہسٹریکل مزاج کے ہوتے ہیں۔ اور ان کو نفخ اور ڈکاروں کی شکایت رہا کرتی ہے۔ ہوا سے وہ پریشان رہتے ہیں۔ جو کہ اوپر کی جانب کو اٹھتی ہے۔ اور نیچے کی جانب کو نہیں جاتی۔ اور اوپر کی جانب ہوا کا اتنا دباؤ ہوتا ہے۔ مانو کہ ہوا اُن کو پھاڑ دے گی۔

گلوبس ہسٹیریا۔ (یہ وہ مرض ہے۔ کہ جس میں مریضہ کو ایسا احساس ہوتا ہے۔ کہ باؤ گولہ گلے کی جانب اٹھ رہا ہے۔ بلکہ پھر یہ آتے آتے اٹک جاتا ہے جس سبب سے اس کا دم گھٹنے لگتا ہے۔ اور ہسٹیریا کا دورہ شروع ہو جاتا ہے) میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔

استخوان کے امراض۔ میں جو کہ آتشک کے باعث یا پارہ کے زیادہ استعمال کرنے کے سبب یا اسکیروں کی وجہ سے پیدا ہو گئے ہوں۔ مثلاً ہڈیوں کا گلنا سڑنا یا پھوڑوں کا پیدا ہو جانا۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ نیز جب کہ غلاف استخوان (PERIOSTITIS) میں سوزش ہو یا آتشکی زہر کے باعث آنکھوں میں دردِ عصبی ہو تو بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ ایسے کیسوں میں علاوہ درد کے ماؤف مقامات نہایت ذکی الحس اور نیلے پڑ جاتے ہیں۔ پھوڑوں کے سرے اونچے اور سخت ہوا کرتے ہیں۔ اور چھونے سے درد ہوتا ہے۔ اُن میں سے خون بآسانی نکل آتا ہے۔ ہر قسم کے اخراج بدبودار ہوا کرتے ہیں :

ہسٹریکل دمہ۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ سینہ کی ہوا اور ہیں تشنجی کھچاوٹ ہو؛ اور ایسا محسوس ہو کہ گویا پھیپھڑے بخوبی پھیل نہیں سکتے۔

ذکی الحس اور ہسٹریکل مزاج والی مستورات کی چھاتیوں میں اس دوائی کے استعمال سے دودھ زیادہ پیدا ہو سکتا ہے:

معدہ :- ڈکار لینے میں بڑی سخت تکلیف ہو۔ نفخ ہو۔ اور سیال اشیاء منہ کی جانب آتی ہوں۔ ہسٹریکل نفخ ہو۔ معدہ خوب تنا ہوا ہو۔ معدہ میں کمزوری ہو۔ خلاء کا احساس ہو۔ ساتھ ہی تناوٹ ہو۔ ڈکار آتے وقت بآواز زور سے باہر نکلتی ہو معدہ میں دھڑکن ہوتی ہو۔ معدہ میں درد شدید ہو۔ ساتھ ہی پھاڑنے والے درد ہوتے ہوں۔ جلن ہوتی ہو۔ ہوا اگر ڈکر گرتی ہو۔ بکھرتی ہو۔ اور پھر بآواز بلند اور تکلیف سے ڈکار آتے ہوں:

امراض زنانہ:- بدون حاملہ ہونے کے چھاتیاں دودھ سے بھر جاویں۔ یا دودھ چھاتیوں میں کم پیدا ہوتا ہو۔ اور ساتھ ہی عورت ذکی الحس بہت ہو:

زیادتی مرض :- بوقت شب چھونے سے۔ بائیں پہلو۔ آرام کرتے وقت۔ گرم تکمید سے:

کمی مرض :- کھلی ہوا میں۔ حرکت کرنے سے۔ دبانے سے مصلح۔ جاٹنا ، کیبورس کاسٹیکم۔ کیمفر۔ پلسٹلا۔ ویلیریانہ :- خوراک :- ۳ سے ۲۰۰ :

## اسارم یوروپیم

ASARUM EUROP

یوروپین سنیک روٹ۔ EUROPEAN SNAKE ROOT

یہ دوائی ایسی حالتوں میں مظہر ہوا کرتی ہے جہاں کہ عصبی تیزی بہت ہو۔ اور کام کرنے کی طاقت زائل ہو چکی ہو۔ تمام حواس ذکی الحس ہوں۔ مریض خفیف سے خفیف شور بھی برداشت نہ کر سکتا ہو۔ زود حسی بہت بڑھ گئی ہو۔ اور ساتھ ہی ٹھنڈ لگتی ہو۔ یہ حالت اکثر نیوراسٹھینیا (عصبی کمزوری۔ وہم) کے کیسوں میں دیکھی جاتی ہے۔ جبکہ قوت ادراک بہت بڑھ چکی ہو۔ کسی امر کا تصور باندھنے سے ہی مریضہ کو ایسا یقین ہو جاتا ہو کہ یہ فعل واقعی عمل میں آ چکا ہے:

آشوب چشم اور ضعف بصارت :- میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ آنکھیں تپی ہوئی اور جلتی ہوئی محسوس ہوں۔ یا ٹھنڈی معلوم ہوں۔ ٹھنڈی ہوا یا ٹھنڈے پانی سے آرام ہوتا ہو۔ اور سورج کی روشنی میں تکلیف زیادہ ہوتی ہو:

آلات انہضام۔ مثلاً سوزش زدہ معدہ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ مریض شراب پینے کی بہت خواہش کرتا ہو۔ بھوک ماری گئی ہو۔ ڈکار اور متلی آتی ہوں: پاخانوں میں ناہضم شدہ غذا اور آنوں کی لڑیاں نکلتی ہوں:

مریض ایسا ذکی الحس ہو گیا ہے کہ خفیف سے خفیف شور یا آواز مثلاً کپڑے کے پھاڑنے کی آواز۔ یا کاغذ کی کھڑکھڑاہٹ بھی اس کے لئے ناقابل برداشت ہوا کرتی ہے:

پڑھتے وقت مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ اس کی آنکھیں اندر گھس جائیں گی۔ یا باہر نکل پڑیں گی۔ ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے آنکھوں کو آرام معلوم ہوتا ہو: ٹھنڈی ہوا یا ٹھنڈا پانی آنکھوں کے لئے خوشگوار ہو۔ سورج کی روشنی چمک اور آندھی ناقابل برداشت ہوتی ہوں:

جب اپریشن کرانے کے بعد آنکھوں میں بھالا چبھنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے۔ حلقہ نوشی کا ذائقہ کڑوا ہو:

زیادتی مرض:- ٹھنڈے خشک موسم میں رشوت سے۔ کمی مرض۔ دھونے سے۔ مرطوب اور تر موسم میں۔ خوراک۔ عہ ۵ یا ۳x یا ۶x:




پلوریسی :- میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ دردیں تیز ہوتی ہوں اور ساتھ خشک کھانسی ہو۔ یا بلغم خفیف نکلتی ہو۔ سینہ کی ہڈی کے نزدیک پسلیوں کی درمیانی جگہ کو دبانے سے درد ہوتا ہو:

وجع المفاصلی سوزش غلاف قلب (PERICARDITIS) میں یہ دوائی نافع ہے بائیں چھاتی کے نیچے درد ہوتا ہو۔ دل دھڑکن اور کوتاہ دمی ہو:

صفراوی اسہال۔ میں جب کہ اجابت سے پہلے شکم میں گڑگڑاہٹ ہو۔ اور ما بعد پاخانہ جانے کی حاجت بنی رہتی ہو۔ نیز موسم خزاں کی پیچش اور اسہال میں یہ دوائی موثر ہوتی ہے۔

کمر شدید ورم امعاء میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ پاخانہ آنے کے بعد پیٹ دکھتا ہو ؛

خوراک ء ۵ کے پانچ سے لیکر ۳۰ قطرے تک یا ۱x ؛

## ایس پیرگیس آفشی نالس ASPARAGUS OFFCINALIS

یہ دوائی ضعف قلب میں کام آتی ہے۔ جب کہ نبض ہلکی ہو۔ اور ساتھ ہی استسقا ہو۔ پیشاب میں بو، ٹس۔ پیپ اور رطوبت خارج ہوتی ہو۔ اور خاص قسم کی بو آتی ہو پیشاب کرتے وقت مجری البول (URETHRA) میں جھجھکن پڑتی ہو۔ ورم مثانہ اور سنگ مثانہ میں بھی کام آتی ہے ؛

وجع المفاصل۔ میں بھی یہ دوائی کارگر ہوتی ہے۔ جب کہ درد بین دل میں اور بائیں کندھے کے آس پاس ہوتی ہوں ؛

مصلح :- اکونائیٹ۔ ایپس خوراک ء ۵ کے دس قطرے یا ۳x - ۶x ؛

## ایس پائیڈوس پرمن ASPIDOSPERMIN

یہ دوائی کوتاہ دمی میں نافع ہے۔ نیز اس وقت بھی جب کہ کوتاہ دمی کا باعث انتفاخ الریہ (EMPHYSEMA) (پھیپھڑوں میں ہوا بھر جانا) ہو۔ چہرہ پیلا۔ مغموم اور نیلگوں ہو ہونٹ کالے پڑ گئے ہوں۔ نبض جلدی۔ بے قاعدہ۔ اور نرم ہو۔ اور دبانے سے آسانی سے دب جاتی ہو۔ یہ دوائی قلبی دمہ اور پیری کی کوتاہ دمی میں مفید ہوتی ہے ؛

براؤنکائیٹس اور دمہ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ دل کا فعل پست پڑ گیا ہو ؛
خوراک ۔ ۵ یا ۱۲ ؛




یہ دوائی دردِ عصبی اور دردِ سر میں نافع ہے ۔ درد انتہا شدید ہو ۔ جیسا کہ سرسام کے مرض میں ہوتا ہے ۔ دردِ معدہ میں بھی اس دوائی کا خیال رکھنا چاہیئے ۔ جب کہ یہ درد خالص دردِ عصبی ہو ؛ پیشاب کرنے کی حاجت باربار ہو اور رُک نہ سکتا ہو ۔ بہت درد کے ساتھ آتا ہو ۔ خصیۃ الرحم کے دردِ عصبی میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ جب کہ شدید دردوں کے دورے ہوتے ہوں ؛

دردِ قولنج ۔ (ILEUS) جو کہ آنت میں گرہ پڑ جانے یا اپنی جگہ سے ٹل جانے یا بل کھا جانے سے پیدا ہوا ہو) ۔ اور انتڑیوں میں رکاوٹ جو کہ بوجہ ہرنیا ہوئی ہو ؛ میں یہ کام آتی ہے ۔ اس دوائی کا ۱/۱۰۰ گرین ہر چار گھنٹہ کے بعد دینا چاہیئے ؛




میٹیلک گولڈ (سونا) METALLIC GOLD

شدید مالیخولیا ۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ مریض کا دل ہر وقت خودکشی کرنے پر تلا رہتا ہو ۔ یہ دوائی خاصکر خنازیری مزاج والوں اور موٹے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے ۔ مریض اپنے آپ کو ہر وقت تباہ کرنے کے لئے ہر ایک موقع کا متلاشی رہا کرتا ہے ۔ جب ہڈیاں اندر سے گل سڑ رہی ہوں ۔ اور ان کے اوپر گلٹیاں پیدا ہو گئی ہوں ۔ بوقت شب استخوان میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہوں ۔ خاص کر کھوپری ۔ ناک ۔ تالو کی ہڈیوں میں تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛

زمانہ قدیم سے سونا بطور دوائی کے امراض آلہ تناسل و خشاخیہ میں کام آتا رہا ہے۔

آتشک کے درجہ ثانوی میں اور پارہ کے ناجائز استعمال سے جو تکالیف پیدا ہوجاتی ہیں۔ اُن کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔

جگر و فوطوں میں جب کہ اجتماع خون ہو۔ اور آتشکی۔ خنازیری و پارہ کے عوارضات میں جب کہ مایوسی باکمال ساتھ ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ اسی طرح سے جب کہ کھوپڑی کی ہڈیاں درد کرتی ہوں۔ اور ہڈیوں کے اوپر ابھار ہوگئے ہوں۔ دبانے سے درد ہوتا ہو۔ رات کو درد بہت زیادہ ہوتی ہوں۔ منہ سے بو آتی ہو۔ چھالے ہوں۔ ناک کی ہڈیاں درد کرتی ہوں اور دانتوں کے پاس زخم ہوں۔ جن میں سے بڑی بدبو آتی ہو۔ بینزنا مردی۔ آنکھ کے آتشکی امراض اور مذہبی مالیخولیا میں یہ دوائی کار آمد ہوا کرتی ہے۔ جبکہ مایوسی اور زندگی سے بیزاری بدرجہ کمال موجود ہوں۔

دماغ :۔ مایوسی بدرجہ کمال ہو۔ زندگی سے بیزاری ہو۔ اور خودکشی کے خیالات زوروں پر ہوں۔ مریض ہروقت خودکشی کے خیالات ظاہر کرتا رہتا ہو۔ لیکن مرنے سے اُس کو خوف لگتا ہو جب مریض کی تھوڑی سی بھی مخالفت کی جائے تو وہ نیلا پیلا اور تند ہوجاتا ہو۔ انسانوں سے اُس کو ڈر لگتا ہو۔ دل و دماغ پراگندہ رہتے ہوں۔ مریض لگاتار جلدی جلدی سوالات کرتا جاتا ہو۔ اور جواب تک کا انتظار نہ کرتا ہو۔ مریض نہایت ذکی الحس ہو۔

سر۔ میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ بوقت شب زیادہ ہوتی ہوں۔ اور باہر کی جانب دردوں کا دباؤ معلوم ہوتا ہو۔ سر میں گرج اٹھتی ہو۔ سر چکراتا ہو۔ پھاڑنے والی دردیں دماغ سے بجانب پیشانی جاتی ہوں۔ ہڈیوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ جو کہ چہرہ تک پھیلتی ہوں۔ سر میں خون کا اجتماع ہو۔ کھوپڑی پر پھوڑے اور پھنسیاں ہوں۔

آنکھیں۔ روشنی ناقابل برداشت ہو۔ آنکھوں کے اردگرد اور ڈیلوں میں بہت درد ہوتا ہو۔ ایک کے دو دو نظر آتے ہوں۔ چیز کا اوپر کا حصہ دکھلائی نہ دیتا ہو۔ آنکھیں تنی ہوئی معلوم ہوتی ہوں۔ چیزیں آگ کی مانند چمکتی ہوئی دکھلائی دیتی ہوں۔ قرنیہ پر خون کی لکیریں ہوں قرنیہ پر غباری پردہ ہو۔ باہر کی جانب سے دردیں اندر کی جانب جاتی ہوں۔ پرانے روہے ہوں اور غباری پردہ ہو۔

کان کی اندرونی ہڈیاں گل سڑ گئی ہوں۔ سرخ بخار کے بعد ناک سے بدبودار مواد

خارج ہوتا ہو۔ باہر سے کان پیپ سے لت پت ہو۔ مزمن عصبی بہرہ پن ہو:

ناک۔ چھلی ہوئی پُرازدرد سُوجی ہوئی۔ اور بند ہو۔ ناک میں ورم ہو۔ ہڈیاں گل سڑ گئی ہوں۔ بار بار مواد پیپ دار وخونی خارج ہوتا ہو۔ درد میں رات کو زیادتی ہوتی ہوں اور ناک نہایت ذکی الحس ہو۔ ناک اور منہ سے نہایت ہی بدبودار بُو آتی ہو۔ ناک کی نوک گول ہو:

منہ۔ سن بلوغت میں جوان لڑکیوں کے منہ سے بدبُو آتی ہو۔ ذائقہ خراب یا کڑوا ہو مسوڑوں پر زخم ہوں:

چہرہ۔ اوپر کے جبڑے میں پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ چہرہ کی ہڈیوں میں ورم ہو:

حلق۔ نگلتے وقت سوئی چبھنے کا سا درد ہوتا ہو۔ غدود گلو درد کرتے ہوں۔ تالو گل سڑ گیا ہو:

معدہ:۔ بھوک اور پیاس زیادہ ہو۔ ابکائیاں آتی ہوں۔ معدہ و امعاء میں ورم ہو۔ معدہ میں جلن ہو۔ اور گرم ڈکار آتے ہوں:

شکم۔ دایاں پہلو گرم اور پُرازدرد ہو۔ پیٹ میں ہوا بند ہو۔ جو کہ باہر نہ نکلتی ہو۔ غدود جنگاسہ سوجے ہوئے ہوں۔ اور پیپ دار ہوں:

پیشاب۔ پیشاب گدلا مانند دودھ کے آتا ہو۔ اور گاڑھی تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ درد کے ساتھ پیشاب رُک جاتا ہو:

مقعد۔ قبض ہو۔ پاخانہ سخت اور گانٹھ دار آتا ہو۔ بوقت شب اسہال آتے ہوں اور ساتھ ہی مقعد میں جلن ہوتی ہو:

امراضِ مردانہ۔ جیسے سُدیم و پُرازدرد ہوں۔ خصیوں میں پرانی ورم ہو۔ انتشار نہایت تُند ہوں۔ بچوں کے خصیے سُوکھ گئے ہوں۔ فوطوں میں پانی بھر گیا ہو:

امراضِ زنانہ:۔ اندام نہانی نہایت ذکی الحس ہوں۔ رحم بڑھ گیا ہو۔ اور اپنی جگہ سے ٹل گیا ہو۔ بانجھ پن ہو۔ اور اندام نہانی اینٹھ گئے ہوں۔

دل۔ ایسا احساس ہو گویا کہ دل نے دو تین سکنڈوں کے لئے حرکت بند کر دی ہے۔ اور پھر فوراً ہی خون کا جوش ہو جاتا ہو۔ اور معدہ ڈوبتا جاتا ہو۔ دل کی دھڑکن تیز ہو۔ نبض تیز کمزور اور بے قاعدہ ہو۔ دل بڑھ گیا ہو۔

تنفس ۔ رات کو تنگی تنفس ہو ۔ مریض بار بار گہرا سانس لیتا ہو ۔ سینہ کی ہڈی میں چبھن پڑتی ہو :

استخوان ۔ مانند آتشک کے ہڈیاں کھائی جا رہی ہوں ۔ ناک ۔ تالو ۔ اور کھوپری کی ہڈیاں گل سڑ گئی ہوں :

اطراف ۔ ایسا احساس ہو گویا کہ خون سر کی جانب سے ٹانگوں میں جا رہا ہے ۔ ٹانگوں کا استسقاء ہو ۔ خون کا جوش ہو ۔ ایسا معلوم ہو کہ تمام وریدوں میں خون اُبل رہا ہے : جوڑ شل ہو گئے ہوں ۔ اور اُن میں کانٹے کی سی دردیں ہوتی ہوں ۔ گھٹنے کمزور ہوں :

نیند ۔ بے خوابی ہو ۔ خواب میں مریض بآواز بلند سسکیاں بھرتا ہو ۔ خوفناک خوابیں آتی ہوں :

بوجہ آتشکی زہر یا پارہ کے بداثرات کے بال جھڑ رہے ہوں :

زیادتی مرض :۔ موسم سرما میں بھیگنے سے ۔ بہت سی شکایات موسم سرما میں پیدا ہو جایا کرتی ہیں ۔ غروب آفتاب سے لیکر طلوع آفتاب تک تکلیف رہتی ہو :

مصلح ۔ بیلاڈونا ۔ سنکونا ۔ کوپرم ۔ مرکیورس ۔ کاکیولس ۔ کافی ۔ سپائی جیلیا ۔ سولانم نائیگرم ۔ پلسٹلا ۔




SODIUM CHLORO-AURATE سوڈیم کلورو آریٹ ۔

مالیخولیا :۔ کے مرض میں یہ دوائی خاص اثر رکھتی ہے ۔ جب کہ مریض موت کا طالب رہتا ہو ۔ اور خاص کر ایسے اشخاص کہ جن کے جسم وجان آتشکی زہر کے باعث نہایت کمزور ہو چکے ہوں ۔ اس دوائی کے استعمال سے زیادہ مستفید ہوتے ہیں :

مرض سرطان میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ آتشکی زہر کے باعث استخوان وغلاف استخوان میں دردیں ہوتی ہوں ۔ اور مریض کے دل کی حالت وہی ہو جو کہ اوپر بیان

کی گئی ہے۔

بدہضمی میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ اعصاب کمزور ہوں۔ زبان سرخ اور ایسی چمکیلی ہو گویا کہ اوپر روغن کیا ہوا ہے۔ اور معدہ میں جلن دار چبھن کا احساس ہو۔ بعض اوقات معدہ میں درد ہونے لگتا ہو۔ جو کہ کھانا کھانے سے زیادتی پکڑ لیتا ہو۔ اور ساتھ ہی اسہال بھی آتے ہوں۔ بعض اوقات درد معدہ کے ہمراہ اُبکائیاں آتی ہوں۔ قبض ہوتی ہو۔ اور بڑی آنتوں کی لعابدار جھلی میں سوزش ہو۔

سوزش امعاء جب کہ نہایت شدید قسم کی ہو۔ نہایت شدید کڑل پڑتے ہوں۔ اور ساتھ ہی تشنج۔ کپکپاہٹ۔ بیخوابی اور بیہوشی بھی شامل ہوں۔

امراضِ زنانہ۔ میں یہ دوائی اس وقت اعانت کرتی ہے جب کہ اُن کو سوزش رحم و ورم خصیۃ الرحم کے عوارض بمعہ کثرت حیض کے واقع ہوں۔ مریضہ کا مزاج اسقاطِ حمل کی طرف ہمیشہ راغب رہتا ہو۔ اور مجامعت کا جنون ہو۔

امراض مردانہ۔ میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ قوت باہ کم ہو گئی ہو۔ اور روزانہ منی کا اخراج ہوتا ہو۔ اور انتشار ناکافی ہوتا ہو اور بدون کسی خیال کے رات کو احتلام ہو جاتا ہو۔ خوراک:۔ ۳x،۲x،۱x ٹری ٹیوریشن۔




کامن اوٹ:۔ COMMON OAT.

اس دوائی کا خاص اثر دماغ اور نظام عصبی پر ہوا کرتا ہے۔ اور یہ اُن کے نشو و نما میں خاص طور پر موثر ہوتی ہے۔ یہ دوائی اُن اشخاص کے لئے مفید ہوا کرتی ہے جو کہ دماغی محنت زیادہ کرتے ہوں۔ مثلاً سکول ماسٹر، اور دیگر اہل علم وغیرہ اور نیز وہ اشخاص کہ جن کے اعصاب بوجہ فکر و غم۔ سوچ و بچار۔ تشویش و رنج اور دیگر حاد امراض کے باعث کمزور ہو چکے ہوں اس دوائی کے استعمال سے مستفید ہوتے ہیں۔ جن اشخاص کے اعصاب کمزور ہوں۔ دماغ تھکا ماندہ ہو۔ اور جسم میں خون کا دورہ سست ہو۔ یہ دوائی معاون اور مددگار

ہوا کرتی ہے جب ایسے اشخاص کے سر کے پچھلے حصہ میں درد ہوتا ہو اور پیشاب میں فاسفیٹ خارج ہوتے ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے:

بیخوابی۔ میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ مریض کے دل و دماغ کمزور ہوں اور وہ جلق و کثرت مجامعت کا شکار رہ چکا ہو۔ یا بوجہ کثرت مےخوری (شراب نوشی) نیند نہ آتی ہو:

جریان منی و نامردی کے لئے بھی یہ ایک خاص دوائی ہے۔ جب کہ یہ امراض جلق کی بد عادت یا کثرت مجامعت کے باعث پیدا ہوتے ہوں:

امراض زنانہ۔ حیض کا بند ہو جانا۔ یا حیض کا تکلیف سے آنا یا امراض حضیۃ الرحم میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ ان کے اعصاب اور دل و دماغ کمزور ہوں اور دوران خون سست ہو:

شدید امراض کے بعد کی کمزوری کو دور کرنے کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے۔

قوت باہ کی کمزوری اور اعصابی کمزوری کو دور کرنے کے لئے یہ ایک نہایت ہی اعلیٰ دوائی ہے:

افیون یا شراب خوری۔ کے بد نتائج کو دور کرنے کے لئے یہ دوائی خاص شہرت رکھتی ہے اس دوائی کے استعمال سے افیون خوری اور تمباکو پینے کی عادت چھوٹ سکتی ہے:

رعشہ پیری اور رعشہ فالج میں یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے:

دل کے وجع المفاصل۔ میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے:

خوراک۔ مٹ کے ۱۰ سے لیکر ۲۰ قطرے گرم پانی میں ملا کے چاہئیں۔ دن میں دو مرتبہ اور رات کو سوتے وقت:

## آزادرختا انڈیکا　AZADIRACHTA INIDICA.

NEEM

نیم

بخار کا بعد دوپہر ہونا۔ اور ساتھ ہی جسم کے مختلف حصوں میں وجع المفاصل کی دردوں

کا ہونا اس دوائی کی علامت ہے ۔ درد بیا سینہ کی ہڈی اور پسلیوں میں ۔ کمر کندھوں اور بازوؤں و ٹانگوں میں ہوتی ہوں ۔ گرمی لگتی ہو ہاتھوں خاصکر ہتھیلیوں ۔ انگلیوں اور پاؤں کی انگلیوں میں دکھن اور چبھن ہوتی ہو ۔

بخار ۔ خفیف لرزہ ہو ۔ بعد دوپہر بخار چڑھے ۔ چہرہ ۔ ہاتھ اور پاؤں تپتے ہوں ۔ اور جسم کے اوپر کا حصہ میں بکثرت پسینہ آتا ہو ۔ خوراک ۶ کا ایک قطرہ یا ۳× یا ۳۰ ؛




## ٹیوبرکولائینم TUBERCULINUM

یہ دوائی زیادہ تر مرض سل میں کام آتی ہے ۔ نیز برانکوریا (بہت بلغم والی کھانسی) اور مزمن نزلی امراض میں بھی یہ مفید پڑتی ہے ۔ جبکہ پھیپھڑوں میں دوران خون کمزور پڑ گیا ہو ۔ ان امراض کے ہمراہ کوتاہ دمی اور پھیپھڑوں میں بوجھ ہوا کرتا ہے ۔ اور مریض جلدی سردی قبول کر لیتا ہے ۔ یعنی اس کو جھٹ سردی لگ جاتی ہے ۔ مرض سل میں اس کو دینے سے تھوک میں تبدیلی واقع ہو جاتی ہے ۔ یعنی مقدار میں وہ کم آتی ہے ۔ اور اخراج بلغم بھی گھٹ جاتا ہے ؛

دوران خون کمزور ہو اور بوقت شب گلا گھونٹنے والی کھانسی کے دورے ہوتے ہوں تو یہ دوائی کام گر ہوا کرتی ہے ؛

کھوپری کی داد کے لیئے بھی یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ؛

پیری میں جب بلغم بہت خارج ہوتی ہو اور مزمن نزلہ کی شکایت ہو ۔ تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ؛

اس دوائی کے استعمال سے دانتوں پہ سے میل اتر جاتی ہے ۔ تر دمہ میں یہ نافع ہے ؛

زیادتی مرض ۔ شب کو علی الصباح ۔ ٹھنڈی ہوا میں ۔ معاون ۔ کلکیریا فاس ۔ کالی کارب ؛

خوراک ۔ ۳۰، ۲۰۰، ۱۰۰۰ اونچی پوٹینسی میں دینے سے زیادہ فائدہ ہوا کرتا ہے ۔ اس دوائی کی خوراکیں بار بار دہرانی نہیں چاہیئیں ۔ اور خوراک ۳۰ سے نیچے نہیں دینی چاہیئے ۔

## بیڈی آگا BADIAGA

FRESH WATER SPONGE

فریش واٹر سپنج

یہ دوائی متورم اور سخت گلٹیوں ( INDURATED BUBOS ) میں اور ناخوش خبر کے ملنے سے دل کی دھڑکن تیز ہو جانے میں سردرد کے لئے جبکہ دردماتھے میں ہو اور آنکھوں کے ڈیلوں تک پھیل جائے۔ مفید ہوا کرتی ہے :

کالی کھانسی ۔ میں جب کہ تھوک گاڑھا ہو ۔ اور منہ وناک میں سے اڑتا جائے ۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ::

درد عضلی : ۔ میں جب کہ عضلات دکھتے ہوں اور درد کرتے ہوں جیسے مارنے سے درد ہوا کرتا ہے تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ::

زیادتی مرض : ۔ سردی سے ۔ کمی مرض گرمی سے معاون ۔ سلفر ۔ مرکیورس ۔ اور آیوڈیم ۔

خوراک ۲x سے ۶x ( اس دوائی کی مدر ٹنکچر ملیگ کی بیبو دگاٹی ) پر لگاتے ہیں ::

## بالسےمم پیرووی ایم BALSAMUM PERUVIANUM

PERUVIAN BALSAN

ملبسان پیرو ۔

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جب کہ کھانسی میں پیپ دار بلغم برنگ زرد ، سبز اور بدبودار بکثرت خارج ہوتی ہو ::

بوڑھے اور خنازیری مزاج والے مریضوں کی مزمن کھانسی میں یہ دوائی کارگر ہوا کرتی ہے ::

مرض نمونیہ کے بعد جب کھانسی ہوتی ہو اور اس میں زرد رنگ کا بدبودار ۔ موٹا کھنگار خارج ہوتا ہو ۔ تو یہ دوائی دینی چاہیئے ::

تپ دق کے مرض میں یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔ جبکہ لعابدار جھلی میں پیپ پڑ جانے کے باعث یہ بخار شروع ہوا ہو۔ رات کو پسینے آتے ہوں۔ اور خراشدار چھوٹی چھوٹی کھانسی ہوتی ہو۔ اور بلغم بہت تھوڑی نکلتی ہو؛

معدہ کے مزمن نزلہ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ شدید قبض آتی ہوں۔ اور ان میں خوراک و بلغم لت پت ہو کر نکلتی ہو؛

انتڑیوں اور مثانہ کے مزمن نزلہ کے لئے بھی یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے۔ جب کہ پیشاب تھوڑا آتا ہو۔ اور اس میں بلغمی تلچھٹ زیادہ تہ نشین ہوتی ہو؛

شدید لیکوریا۔ (سیلان الرحم) میں اس دوائی کو دیتے ہیں۔ خوراک۔ ۱x۔ ۳x۔ تپ دق میں ۶x ؛

نوٹ نمبر۱۔ خارجی استعمال سست پھوڑوں (جب کہ انگور بھر نا رک گیا ہو) نیز خارش۔ پھٹی ہوئی پھنسیاں اور خشک خارش میں اس دوائی کو خارجی طور پر اوپر لگاتے ہیں۔ اس سے انگور بھرنا شروع ہو جاتا ہے۔ اور دیگر امراض بالا کو فائدہ ہوتا ہے؛

نمبر۲۔ اندرونی استعمال۔ مزمن براؤنکائیٹس (کھانسی) میں بلغم کے خارج کرنے کے لئے اس دوائی کے ۵ سے ۱۵ قطرے انڈے کی زردی میں ملا کر دیتے ہیں؛




WILD INDIGO

نیل صحرائی۔

نقاہت عظیم۔ میں جبکہ رطوبات جسم متعفن ہو گئی ہوں اور لعابدار جھلیوں میں زخم ہو گئے ہوں اور میعادی امراض میں جبکہ جسم کے تمام عضلات دکھتے ہوں اور درد کرتے ہوں۔ مریض بیحد کمزور ہو گیا ہو تو ایسے حالات میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے؛

سردرد میں جب کہ سر دھیمی دھیمی ہو اور خیالات منتشر رہتے ہوں تو اس دوائی کو دیتے ہیں؛

تپ محرقہ میں یہ دوائی نہایت ہی بیش قیمت ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ ہذیان ہو۔

چہرہ سیاہی مائل سُرخ اور دیوانہ وار ہو۔ (بورا) آنکھیں اندر کی جانب گھُسی ہوئی ہوں۔ زبان پر پیلا فر۔ خاصکر درمیان میں جما ہوا ہو۔ اور زبان خشک ہو۔ تنفس بدبودار اور دانتوں پر میل جمی ہوئی ہو۔ اگر اسہال آتے ہوں۔ تو بول و براز میں بہت بدبُو آتی ہو۔ مریض کو ہذیان ہوتا ہو۔ اور وہ ایسا محسوس کرتا ہو گویا کہ اس کے جسم کے مختلف حصّے الگ الگ ہوئے ہیں۔ اور ان کو اکٹھا کرنے کے لئے وہ اِدھر اُدھر بستر پر ہاتھ پاؤں مارتا پھرتا ہو۔ خیالات اس کے منتشر ہوں اور جب اس سے کوئی سوال پوچھا جائے تو جواب دیتے دیتے وہ سو جاتا ہو یعنی جواب کے درمیان میں اس کو پھر ہذیان ہو جاتا ہو؛

خناق۔ کے مرض میں بھی اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے جبکہ حلق متورّم ہو۔ اور اس کا رنگ سیاہی مائل سرخ ہو۔ جھلی ڈھلے ہوئے چمڑے کی مانند سیاہ رنگ کی ہو۔ غدود گلو (ٹانسلز) اور غدود مائیہ (لیمفیٹک گلینڈز) بڑھ گئے ہوں۔ تنفس نہایت بدبودار آتا ہو۔ سر کمر اور اعضا میں ایسا درد جیسا کہ ان کو کسی نے خوب کوٹ کر دھر دیا ہے۔ بے چینی اور خفیف بخار ساتھ ہو۔ اور سوائے سیال اشیا کے اور کچھ نہ نگلا جا سکتا ہو؛

پیچش پیری (بوڑھے آدمیوں کے مروڑ) اور اسہال اطفال میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوئی ہے۔ جبکہ پاخانہ تھوڑا آتا ہو۔ اور اس میں خون و آنوؤں ملے ہوئے آتے ہوں۔ مروڑ شدید ہوں۔ اور خفیف قسم کا بخار ہو؛

مرض سِل کی آخری حالت اور شدید سل میں بھی یہ دوائی یاد رکھنی چاہیئے۔ جبکہ کھانسی خشک آتی ہو۔ اور یا پیپ دار بلغم خارج ہوتی ہو۔ حرارت بخار تیز ہو۔ سردی صبح دس بجے اور شام کو تین بجے لگتی ہو۔ خوراک سے نفرت ہو اور ڈکار آتے ہوں۔

دیگر خاص علامات۔ زبان جُھلسی ہوئی زردی مائل۔ میٹلی۔ اور کنارے اس کے سُرخ و چمکیلے ہوں۔ اور اوپر سے پھٹی ہوئی ہو۔ مریض صرف سیال اشیا نگل سکتا ہو۔ اور خفیف ٹھوس غذا بھی حلق کو بند کر دیتی ہو۔ جس پہلو مریض لیٹے وہ پہلو درد کرتا ہو۔

تپ محرقہ اور دیگر کم حرارت والے بخاروں کے اسہال میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جبکہ اسہال بدرنگ سیاہ پتلے اور بہت بدبودار آتے ہوں؛

زیادتیٔ مرض۔ حرکت سے۔ مرطوب گرمی سے۔ کہر سے۔ کمرہ کے اندر شور سے۔ دائیں پہلو جھکنے سے۔ بیدار ہونے سے۔ کمیٔ مرض۔ آرام سے۔ کھُلی ہوا میں؛

خوراک ۹ یا ۱x یا ۳ یا ۱۲x یا ۳۰x ؛

نکتہ۔ تپ محرقہ میں جب جریان خون ہوتو بپ ٹیشیا کے بعد ہماملس۔ کروٹن ،مائیٹرک ایسڈ۔ ٹیری بن تھینہ کا استعمال فائدہ بخش ہوتا ہے ؛

## باروسما کرینا ٹا

BAROSMA CRENATA

یہ دوائی۔ پیڑو۔ گردوں اور مثانہ کی جھلی کی مزمن سوزش میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیپ نما رطوبت بکثرت خارج ہوتی ہو۔ پیشاب میں ترشی ( ACIDITY ) بہت ہو اور پیشاب کی حاجت لگاتار ہو۔ پیشاب کر چکنے کے بعد بھی حاجت بنی رہتی ہو ؛

یہ دوائی پراسٹیٹ گلینڈ کے عوارض۔ نزلہ مثانہ بارگیہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیشاب میں رطوبت بکثرت خارج ہوتی ہو۔ جب بوجہ جلق مارنے یا کثرت مجامعت تازہ یا پراسٹیٹ گلینڈ سے بکثرت مادہ خارج ہوتا ہو۔ تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے ؛ خوراک ۲x یا ۳x ۔

## برائیٹا ایسی ٹیکا

BARYTA ACETICA

یہ دوائی دردِ عصبی میں کام آتی ہے۔ اور نیز ایسے فالج میں مفید ہوتی ہے جوکہ بازوؤں اور ٹانگوں سے شروع ہو۔ اور جسم کی طرف پھیلتا جائے۔ خوراک۔ ۲x یا ۳x ۔

## برائیٹا کارب

BRYTA CARB

کاربونیٹ آف بیریم

CARBONATE OF BARYTA

میٹریا میڈیکا از دولت سنگھ

یہ دوائی زیادہ تر بچوں اور بوڑھوں کے امراض میں استعمال کی جاتی ہے۔ باؤنے اور بدشکل بچے جن کو ٹھنڈ جلدی لگ جاتی ہو۔ اور غدود گلو متورم ہو جاتے ہوں۔ ان کو یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ بوڑھے آدمی جن کے غدۂ قدامیہ (پراسٹیٹ گلینڈز) بہت بڑھ گئے ہوں۔ اور فوطے سوج کر سخت ہو گئے ہوں۔ اس دوائی کے استعمال سے مستفید ہو سکتے ہیں۔

گلے پڑنے کے عارضہ میں جس کو انگریزی میں کوانیزی (QUINZY) اور طب میں خناق کہتے ہیں۔ یہ ایک نہایت کار آمد دوائی ہے۔ جب کہ مریض کو نزلہ بہت جلدی آگھیرتا ہو۔ اس کے غدۂ گلو متورم ہو جاتے ہوں اور ان میں مواد پڑنے کا اندیشہ لگ جاتا ہو۔ مریض سوائے سیال اشیا کے اور کچھ نگل نہ سکتا ہو۔ چونکہ اس دوائی کا اثر تمام غدود جسمانی پر ہوا کرتا ہے۔ اس لئے جب کبھی کسی حصۂ جسم کے غدود متورم ہو جاویں۔ ان کے لئے یہ دوائی کار آمد ہوا کرتی ہے۔ مثلاً غدودِ گلو۔ غدودِ گردن۔ بغلی اور بدّیں (غدود جنگاسہ)۔

سکتۂ پیری و سر دردِ پیری۔ میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ بوڑھے کا مزاج مانند طفل کے ہو۔

سوکھا۔ میں بھی یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جب کہ بچہ بہت سوکھتا جاوے۔ پیٹ بڑھا ہوا ہو۔ اور بھوک بدستور رہو۔ لیکن بچہ روز بروز پتلا ہوتا جاتا ہو۔ اور اس کا دل کمزور ہو۔

نوجوانوں کی بدہضمی۔ میں یہ ایک کار آمد دوائی ہے۔ جب کہ بدہضمی کا باعث جلق اور جریانِ منی ہوں۔ اور ساتھ ہی دل کی جلن و دھڑکن بڑھی ہوئی ہوں۔

دیگر خاص علامات۔ جب مریض پیشاب کرنے بیٹھے۔ تو بواسیر کے مسے باہر نکل آئیں۔ مریض اجنبی سے ملنا پسند نہ کرتا ہو۔ آفتاب کی دھوپ میں سوئیاں چبھتی ہوں۔

زیادتی مرض۔ علامات مرض کا خیال کرنے سے۔ دھونے سے۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ کمی مرض۔ کھلی ہوا میں سیر کرنے سے۔

معاون:۔ ڈلکامارا۔ سلیشیا۔ سوراینم۔ مصلح۔ ایپسم سالٹ۔ انٹیم ٹارٹ۔ بیلا ڈونا۔ کیمفر ڈلکامارا۔ زنکم۔ متضاد۔ کلکیریا۔

خوراک۔ ۱x۳ یا ۳۰

حکمت۔ اگر یہ دوائی ۳ طاقت میں دی جاوے تو خناق کے مرض سے بچا ورہتا ہے یعنی اس کو گلے نہیں پڑتے ؛

## برائیٹا آیوڈاٹا

## BRAYTA IODATA

آیوڈائیڈ آف بیریم IODIDE OF BARYTA

یہ دوائی غدود کی سختائی اور غدود گلو کے بڑھ جانے میں مظہر ہوا کرتی ہے ؛ نیز خصیوں کی دیرینہ ورم وسختائی کے لئے مفید ہے ؛

کھینگا (گلھڑ) کے مرض میں بھی اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے۔ آنکھوں کے غدود (جن کو انگریزی میں می بومی ان گلینڈز کہتے ہیں) سوج جاویں اور ساتھ ہی خنازیری آنکھ دکھنے کا عارضہ ہو تو اس دوائی کو کبھی نہیں بھولنا چاہیئے ؛

خوراک ۲x یا ۳ ٹرائی ٹیوریشن ؛

## برائیٹا میوریاٹیکا

## BARYTA MUR

کلورائیڈ آف بیریم CHLORIDE OF BARIUM.

یہ دوائی بوڑھوں اور بالکوں کے امراض میں مظہر ہوا کرتی ہے۔ جب پیری میں سر وزنی معلوم ہو۔ لیکن درد بہت تیز نہ ہو۔ تو یہ دوائی دیتے ہیں ؛

اس دوائی کا زیادہ تر اثر رودہ مستقیم (بڑی انتڑیوں) اور مبرز پر ہوا کرتا ہے ؛

تخم معدہ کے عارضہ میں یہ دوائی نہایت مجرب ہے۔ جبکہ کھانا کھانے کے بعد فوراً بمقام سکر گم درد کرتا ہو۔ سخت ہو جاتا ہو۔ اور معدہ میں دکھن ہوتی ہو ؛

دیگر خاص علامات۔ جنون مجامعت ہو۔ اور عورت نفسانی خواہش کے ماتحت مردوں کے پیچھے دوڑتی پھرتی ہو۔ جسم برف کی مانند سرد اور شل ہو ؛

انفلوانزا ۔ (زکام وبائی) دخناق کے بعد فالج کا عارضہ ہوگیا ہو۔ بوقت صبح جسم تھکا ماندہ معلوم ہو۔ خاصکر ٹانگوں میں کمزوری محسوس ہو۔ اور عضلات اکڑے ہوئے ہوں :

بچہ ناک میں گفتگو کرتا ہو۔ اور چلتے وقت اپنا منہ کھول کر چلتا ہو۔ کان میں بوقت چبانے ۔ نگلنے اور چھینکنے کے شور ہوتا ہو۔ بڑھاپے میں بلغم بہت اکٹھی ہوجاتی ہو۔ اور سینہ میں کھڑکھڑاتی ہو۔ لیکن باہر نہ نکلتی ہو۔ تو اس دوائی کے استعمال سے بلغم باسانی باہر نکل آتی ہے :

پیشاب میں یورک ایسڈ زیادہ آتا ہو اور کلورایڈز کم آتے ہوں :

خوراک ۔ تھرٹی پوٹینسی :



ڈیڈلی نائٹ شیڈ DEADLY NIGHT SHADE

اس دوائی کا زیادہ اثر صفراوی اور دموی مزاج والے مریضوں پر ہوتا ہے۔ اور ایسے مریض بحالت تندرستی خوش مزاج و ہنس مکھ ہوا کرتے ہیں۔ لیکن جب بیمار ہوں۔ تو وہ تند مزاج ہوجاتے ہیں اور اکثر ہذیان میں مبتلا ہوجاتے ہیں۔ ان کو تشنج کا ڈر لگا رہتا ہے۔ ایسے مریض ہوا کے جھونکے سے ڈرتے ہیں۔ اور کھلی ہوا میں بیٹھنے اور سر کے بال کٹوانے سے ان کو جھٹ ٹھنڈک لگ جاتی ہے۔ دردیں آناً فاناً تیز ہوجایا کرتی ہیں اور ویسے ہی یکایک معدوم ہوجاتی ہیں۔ دردیں عموماً تھوڑی دیر رہا کرتی ہیں۔ چہرہ سرخ کنپٹیوں میں اجتماع خون۔ آنکھیں ٹکٹکی باندھے ہوئے اور پتلیاں پھیلی ہوئی ہوتی ہیں۔ سر کی جانب خون پہنچانے والی شریانیں (جن کو انگریزی میں کیروٹڈ آرٹریز کہتے ہیں) خوب تڑپتی ہیں۔ نبض بھری ہوئی چلتی ہے۔ لعابدار جھلیاں خشک ہوتی ہیں۔ جب اعصاب حسی و حرکتی (SENSORY AND MOTOR NERVES) ہر دو میں سے کسی کے فعل میں نقص واقع ہو۔ تو اس دوائی کو خیال میں لانا چاہیئے۔ جب اعصاب میں اکساہٹ بدرجہ کمال ہو۔ اعصاب حرکتی میں نقص ہونے کے باعث جب عضلات جھٹکا کھاتے ہوں

اور بے چینی ہو تو یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے ؛

ایسی علامات کی بدولت یہ دوائی بہ امراض تشنج ۔ زچگی و تشنج اطفال شیرخوار و مرگی و ہلکاؤ و حنجرہ کی اینٹھن اور کالی کھانسی میں موثر ہوا کرتی ہے ؛

شدید بخاروں میں جب کہ خون کا اجتماع بجانب سر ہو۔ اور اس سے ہذیان پیدا ہو جائے تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ؛

سر جھکیے : میں یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ۔ جب کہ یہ عارضہ بوجہ اجتماع خون پیدا ہوا ہو عصبی و اجتماع خون کے سر دردوں میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ۔ جبکہ چہرہ تمتاتا ہوا اور سرگرم ہو ۔ سپوٹے گر رہے ہوں ۔ اور وزنی معلوم پڑتے ہوں ۔ آنکھوں کے آگے روشنی کی شعلیں چمکتی ہوں اور مریض کو ایسا محسوس ہو کہ آنکھیں بینائی کھو بیٹھی ہیں ۔ روشنی ۔ شور ۔ حرکت اور لیٹنے سے سر درد میں زیادتی ہوتی ہو ؛

جب دماغ کی شریانوں میں خون بھر جائے تو یہ دوائی نہایت کارگر ہوا کرتی ہے ؛

تمازت آفتاب کے باعث جب سر میں خون کا اجتماع ہو جائے تو اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوا کرتا ہے ۔ (گلونائین دوائی کا درجہ اس عارضہ میں بیلاڈونا سے افضل تر ہے) ؛

چھوٹے بچوں کے نیورلجیا (عصبی درد) میں یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے ۔ جب کہ ابھی ابتدائی حالت ہو ۔ خون کا اجتماع ساتھ موجود ہو ؛ درد میں شام کو بوقت پانچ بجے زیادہ ہوا کرتی ہوں ۔ آغاز بھی ان کا فوری ہوتا ہو ۔ اور انجام بھی فوری ۔ حرکت کرنے سے درد میں زیادتی پکڑتی ہوں ؛

بخاروں میں اس دوائی کا درجہ ایکونائیٹ اور آرسینکم کے بین بین ہوا کرتا ہے

(۱) لازمی بخاروں میں یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ چہرہ میں خون کا اجتماع ہو ۔ آنکھیں چمکتی ہوں ۔ اور دیگر علامات دوائی موجود ہوں ؛

(۲) پر سپورل فیور (پرسوتہ جور ۔ یعنی پرسوت کا بخار) اور چیچک کے ابتدا میں یہ دوائی نہایت کام کی چیز ثابت ہوتی ہے ؛

(۳) سکارلیٹینا (سرخ بخار) میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ جلد جسم سرخ اور چمکیلی ہو ۔ خشک ۔ گرم اور جلتی ہو ۔ جب جسم پر ہاتھ رکھا جائے تو ہاتھ جل اٹھے ۔

اگر اس دوائی کو بطور حفظ ماتقدم دیا جائے تو سرخ بخار کی روک تھام کیلئے کارآمد

ہوا کرتی ہے۔ اس کے دینے سے مرض کا حملہ خفیف ہو جاتا ہے اور مرض رک بھی جاتا ہے۔

امراضِ گلو۔ یعنی سوزشِ حنجرہ و گلے پڑ جانے میں اس دوائی کو استعمال کرتے ہیں؛ جبکہ گلا خشک و سکڑا ہوا معلوم ہو۔ درد کرے اور نگلنے وقت تکلیف ہو۔ ماؤف مقامات متورم اور جلن دار ہوں؛

اری سیپلس (ماشرا۔ سرخ باد) اس دوائی کا فعل قابل تعریف ہے۔ جبکہ جلد گرم خشک اور جلن دار ہو؛

سوزشِ چشم۔ میں جبکہ جلن اور خشکی موجود ہوں۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے؛

گردوں میں اجتماعِ خون۔ کے لئے بھی یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے۔ جبکہ حبس بول کا عارضہ عارضی طور پر ہو جاوے۔ اور پیشاب میں البومن آتی ہو۔ مثانہ میں جلن و خراش ہوا اور پیشاب رک رک کر آتا ہو؛

سوزش و اجتماعِ خون رحم۔ کے لیے بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جبکہ جلن شدید ہو۔ سوئی چبھنے کا سا درد ہو۔ اور رحم بھرا ہوا۔ اور ایسا محسوس ہو کہ پیٹ میں سے تمام چیزیں رحم کے راستہ باہر نکل جاویں گی۔ نیچے کی جانب بڑا بوجھ پڑا ہوا ہو؛

ورم پردہ صفاق۔ (PERITONITIS) میں یہ دوائی سود مند ہے۔ جبکہ رودۂ مستقیم کا حصہ جس کو انگریزی میں ٹرانس ورس کولن کہتے ہیں گدے کی مانند پھولا ہوا ہو تمام شکم تنا ہوا اور نرم ہو۔ اور ذرا سا چھونے سے بھی درد کرتا ہو؛

یہ دوائی خشک کھانسی میں بھی مفید ہوا کرتی ہے۔ جو کہ نہایت تکلیف دہ ہو۔ شام اور پہلی رات کو زیادہ ہوتی ہو؛

پلورو نمونیہ (جبکہ نمونیہ اور پلوریسی دونوں موجود ہوں) کے مرض میں برائی اونیا کے استعمال کے بعد جب پہلو میں دکھن رہ جائے۔ اور مریض کو ماؤف پہلو کے بل سونے میں تکلیف ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوتا ہے۔ اور شکایت دور ہو جاتی ہے؛

مستورات کی چھاتیوں کی ورم۔ کے لئے بھی یہ دوائی کارآمد ہے۔ جب کہ برائی اونیا مظہر نہ ہو۔ پستان وزنی سخت اور سرخ ہوں۔ چہرہ تمتماتا ہو۔ اور آنکھوں کے ڈیلے باہر کو نکلے ہوئے ہوں۔ نبض بھری ہوئی اور تپکن کا سر درد ہوتا ہو۔ آنکھیں

روشنی برداشت نہ کرسکتی ہو :

دماغ :۔ مریض کو دیو اور ڈراونی شکلیں نظر آتی ہوں۔ اور ہذیان ہوتا ہو۔ مریض تُند۔ غصہ ور۔ مارتا اور کاٹتا ہو۔ اور دوڑ جانے کی کوشش کرتا ہو۔ بے ہوش ہو گفتگو کرنے کو دل نہ کرتا ہو : ضد کرتا اور روتا ہو۔ حواس خمسہ بہت ذکی الحس ہوں :

سر میں چکر آتے ہوں۔ بائیں پہلو یا پُشت کی جانب مریض گرتا ہو۔ ذرا سا چھُونا بھی مریض برداشت نہ کرسکتا ہو۔ سر میں ٹپکن اور گرمی ہوتی ہو۔ پُشت۔ گردن و کنپٹیوں اور خاصکر ماتھے میں بوجھ اور درد ہوتا ہو۔ مریض یکایک چونک اُٹھتا ہو۔ اور چیخنے لگتا ہو۔ روشنی سے۔ شور وغل سے۔ چھونے سے لیٹنے سے۔ اور سہ پہر کو درد میں زیادہ ہوتی ہوں۔ دبانے سے اور تکیہ لگا کر بیٹھنے سے آرام ہو۔ مریض تکیہ میں سر کو گھسیڑتا ہو۔ اِدھر اُدھر سر گھماتا ہو۔ متواتر بڑبڑاتا اور ہنستا ہو۔ بال چِر گئے ہوں۔ خشک ہوں۔ اور جھڑتے ہوں۔ لیٹنے۔ دائیں پہلو کے بل ہونے یا سر کے بال کٹوانے سے سر درد میں اضافہ ہوتا ہو :

چہرہ :۔ سُرخ۔ گرم۔ سُوجا ہوا۔ اور چمکیلا ہو۔ عضلات چہرہ میں تشنجی حرکات ہوں اوپر کا ہونٹ متورم ہو :

آنکھیں۔ لیٹنے پر آنکھوں میں ٹپکن کا درد ہو۔ پُتلیاں پھیلی ہوئی ہوں۔ آنکھیں متورم اور اُبھری ہوئی معلوم ہوں۔ چمکیلی اور ٹکٹکی باندھے ہوں۔ آنکھ کا پردہ (CONJUNCTIVA) سُرخ۔ خشک اور جلتا ہو۔ روشنی ناقابل برداشت ہو۔ آنکھوں میں گولی مارنے کا سا درد ہوتا ہو۔ آنکھوں کے آگے آگ چمکتی معلوم ہوتی ہو۔ ایک کے دو دو نظر آتے ہوں۔ بھینگا پن اور پپوٹوں میں تشنج ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ آنکھیں آدھی بند ہیں :

کان۔ میں پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ بھنبھناہٹ کی آواز اندر ہوتی ہو۔ کان کا پردہ مانند چمکنے کے پھولا ہوا اور اُبھرا ہوا ہو۔ کن پیڑے (PAROTID GLANDS) سُوجے ہوئے ہوں۔ اونچی آواز ناپسند ہو۔ شنوائی نہایت ذکی الحس ہو۔ اندرونی کان سُوجا ہوا ہو بوجہ درد ہذیان ہو جاتا ہو۔ بچہ نیند میں چیخ اُٹھتا ہو۔ کان میں ٹپکن کا درد

ہوتا ہو۔ اور دل کی حرکت کے ساتھ کان میں بھی تڑپن ہوتی ہو؛

ناک۔ میں کئی قسموں کی فرضی بوئیں آتی ہوں۔ ناک کے سرے میں جھنجھناہٹ۔ سُرخی اور ورم ہو۔ چہرہ سُرخ ہو۔ اور نکسیر پھوٹتی ہو۔ زکام ہو۔ مواد سے خون ملا ہوا نکلتا ہو۔

منہ۔ خشک ہو۔ دانتوں میں ٹیکن کا درد ہو۔ مسوڑوں پر پھوڑے ہوں۔ زبان کے کنارے سُرخ ہوں۔ زبان پر سُرخ سُرخ دانے اُبھرے ہوئے ہوں۔ مریض دانت پیستا ہو۔ زبان پر پھر از درد اور سوجن بھی ہوتی ہو؛

حلق۔ خشک جیساکہ اندر سے روغن کیا ہوا ہے۔ اس میں اجتماع خون ہو۔ اور سُرخ ہو۔ گلے کا دایاں حصہ زیادہ خراب ہو۔ غدودِ گلو بڑھے ہوئے ہوں۔ ایسا معلوم ہو کہ گلا ملا ہوا ہے۔ نگلنا مشکل ہو۔ اور سیال اشیا کے نگلنے میں نہایت تکلیف ہوتی ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ گلے میں کوئی ڈھیلا پڑا ہے۔ خوراک کی نالی جو کہ گلے سے معدہ تک جاتی ہے۔ جس کو اُسی فیگس کہتے ہیں۔ سکڑی ہوئی ہو۔ حلق میں تشنج ہوں اور مریض بار بار نگلنے کی کوشش کرتا ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ گلے کو کسی نے کھرچ دیا ہے۔ نگلنے کے عضلات بہت درد کرتے ہوں؛

معدہ؛۔ کمی اشتہا ہو۔ دودھ و گوشت سے نفرت ہو۔ معدہ میں تشنجی دردیں اور سکڑاؤ ہو۔ اور دردیں نخاع تک جاتی ہوں۔ اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں۔ ٹھنڈے پانی کی بہت طلب ہو۔ خالی اُبکائیاں آتی ہوں۔ پانی وغیرہ سیال اشیا سے نفرت ہو۔ تشنجی ہچکیاں آتی ہوں۔ پانی پینے کو جی نہ کرتا ہو۔ پینے سے خوف آتا ہو۔ قئیں بے تحاشا آتی ہوں؛

شکم؛۔ تنا ہوا اور گرم ہو۔ ستوازی رودۂ مستقیم (ٹرانسورس کولن) گدی کی مانند پھولا ہوا ہو۔ درد کرتا ہو۔ اور سوجا ہوا ہو۔ ایسی دردیں ہوں۔ گویا کوئی ہاتھ سے مروڑ رہا ہے۔ چھونے اور دباؤ سے دردیں زیادہ ہوتی ہوں۔ تمام پیٹ میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ کھانسنے۔ چھینکنے یا چھونے سے شکم کے بائیں پہلو میں سوئی چبھنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ چھوا نہ جا سکے۔ کپڑے کا چھونا بھی تکلیف دہ ہو؛

پاخانہ؛۔ پتلے سبز رنگ کے اسہال آویں۔ اور چاک کی مانند ڈھیلے آویں۔ پاخانہ

بھرتے وقت کپکپاہٹ ہو۔ مقعد میں ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوں۔ تشنجی سکڑاؤ ہو بواسیری مسوں اور کمر میں دردیں ہوتی ہوں۔ کانچ باہر نکل آتی ہو؛

پیشاب۔ مثانہ میں حرکت کا احساس ہو۔ جیسے کہ کوئی کیڑا اندر چل رہا ہے۔ پیشاب مقدار میں کم اور درد کے ساتھ آوے۔ سیاہ اور گدلا ہو۔ اور اس میں فاسفیٹ بہت خارج ہوں۔ جلتے مثانہ درد کرے۔ پیشاب کے قطرے بلا ارادہ اور لگاتار گرتے رہیں۔ پیشاب بار بار اور بمقدار کثیر آوے؛

امراضِ مردانہ۔ خصیتے سخت اور اوپر کو کھچے ہوئے اور متورم ہوں۔ بوقت شب اعضائے تناسل پر پسینہ آتا ہو۔ پراسٹیٹ گلینڈ (غدۂ قدامیہ) سے رطوبت خارج ہوتی ہو۔ مجامعت کی خواہش کم ہو؛

امراض زنانہ۔ نیچے کی جانب دباؤ بہت ہو۔ گویا کہ پیٹ میں سے سب کچھ براستہ آلات تناسل باہر نکل جاوے گا۔ اندام نہانی میں گرمی اور خشکی ہو۔ کمر کے گرد دباؤ ہو۔ کولھے میں درد ہو۔ خونِ حیض چمکیلا۔ سرخ اور بہت آتا ہو۔ اور پیش از وقت آتا ہو۔ خون گرم نکلتا ہو۔ ایک کولھے سے دوسرے کولھے تک کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ خونِ حیض اور نفاس بہت بدبودار اور گرم خارج ہوں۔ دردیں یکایک ظاہر ہوں۔ اور فوراً ہی گم ہو جاویں۔ چھاتیوں میں دردیں ہوں۔ تنکن ہو۔ اور سرخ ہوں۔ چھاتیوں میں گلٹیاں ہوں۔ لیٹنے سے تکلیف زیادہ ہو؛

تنفس۔ ناک حلق حنجرہ اور ہوا کی نالی خشک ہوں۔ کھانسی خشک۔ چھوٹی اور خراش کرنے والی آتی ہو۔ اور رات کو کھانسی کا زور ہوتا ہو۔ حنجرہ درد کرتا ہو۔ سانس دبا ہوا جلدی جلدی اور ناہموار آتا ہو۔ آواز بھدی سی ہو۔ اور گلا بیٹھا ہوا ہو۔ لیکن درد نہ ہو۔ کھانسنے سے بائیں کولھے میں درد ہوتا ہو۔ معدہ میں درد ہو۔ اُس کے بعد کُتے کھانسی یا کالی کھانسی کا دورہ ہو۔ اور اس کے ساتھ خون تھوک میں آتا ہو۔ کھانستے وقت چھاتی میں چبھن کا درد ہو۔ حنجرہ میں سخت درد ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ کوئی غیر چیز اُس میں پڑی ہوئی ہے۔ اور کھانسی ہوتی ہو۔ سانس میں اونچی سیٹی کی آواز نکلتی ہو؛

دل۔ کی دھڑکن بہت زیادہ ہو۔ تھوڑی سی محنت کرنے سے دھڑکن بڑھ جاتی ہو

دل بہت بڑھا ہوا معلوم ہو۔ نبض تیز لیکن کمزور ہو:

اطراف:۔ جوڑ سوجے ہوئے سُرخ اور چمکیلے ہوں۔ رفتار میں لڑکھڑاہٹ ہو وجع المفاصل کی دردیں ایک مقام سے دوسرے مقام میں نقلِ مکانی کرتی ہوں:

گردن۔ اکڑی ہوئی ہے۔ گردن کے غدود متورم۔ گردن میں ایسی درد گویا کہ ٹوٹ جاوے گی:

جلد جسم۔ خشک۔ گرم۔ متورم۔ ذکی الحس۔ جلتی ہوئی اور سُرخ ہو:

بخار۔ نہایت شدید ہو۔ لیکن سمیتِ خون بہت ہی کم ہو۔ ہاتھ کو جلانے والی حرارت ہو۔ پاؤں مانند برف کے ٹھنڈے ہوں۔ جسم کے اوپر خون کی رگیں تنی ہوئی ہوں۔ بخار بدون پیاس کے ہو۔ پسینہ آتا ہو۔ لیکن سر خشک ہو:

نیند۔ مریض بے چین اور چلاتا ہو۔ اور دانتوں کو پیستا ہو۔ شریانوں کی تڑپن کی وجہ سے مریض سو نہ سکتا ہو۔ بے خوابی ہو۔ اور صرف اونگھ ہو۔ آنکھیں بند کرتے وقت یا نیند میں مریض جھٹ چونک اُٹھتا ہو۔ مریض اپنے ہاتھ سر کے نیچے رکھکر سوتا ہو:

زیادتی مرض۔ چھونے سے۔ جھٹکے سے۔ شور سے۔ ہوا کے جھونکے سے۔ شام کو۔ ٹھنڈ لگنے کے بعد۔ بال کٹوانے کے بعد۔ پیتے وقت۔ (اکثر اوقات سیال اشیا ناک کے راستہ باہر نکل جاتی ہیں) چمکیلی اشیا کے دیکھنے سے۔ خواب آور اشیا کے استعمال کے بعد۔ پسینہ دب جانے کے بعد۔ دوران حمل میں۔ اُٹھنے پر۔ خواب میں۔ تیز بُو سے تیز دھوپ سے۔ چلنے پھرنے سے۔ خصوصاً ہوا میں۔ سر ہلانے سے۔ سر بھگونے سے۔ روشنی سے۔ سہ پہر کو تین بجے کے بعد اور پھر نیم شب کے بعد:

کمی مرض۔ سہارا لے کر بیٹھنے سے۔ کھڑا ہونے سے۔ گرم کمرہ میں۔ آرام سے کھلی ہوا میں۔ لیٹنے سے۔ سانس روکنے سے:

مصلح۔ کیمفر کافیہ۔ اوپیم۔ ایکونائیٹ، ہیپر سلف ہائیو سائی مس۔ مرکیوس۔ پلسٹلا

معاون۔ کلکیریا کارب۔ بیلاڈونا کے بعد کلکیریا کارب دینے سے شفائے کلی حاصل ہو جاتی ہے:

مخالف۔ ایسی ٹک ایسڈ۔ ڈلکامارا:

احتیاط - بیلاڈونا اور ایسی ٹک ایسڈ ایک ساتھ استعمال نہیں کرنے چاہئیں ؛

خوراک - ϕ ۱x ۳ – ۳۰ ؛ اور اونچی پوٹینسی - حاد امراض میں اس کی خوراکیں جلدی جلدی اور بار بار دی جاتی ہیں ؛

## بلیس پیرینس BELLIS PERENNIS.

جو امراض چوٹ آنے کی وجہ سے پیدا ہوئے ہوں - اُن میں یہ دوائی کام آتی ہے ؛ پٹھے چوٹ آنے کی وجہ سے بہت دُکھتے ہوں - ٹھنڈے پانی میں نہانا برداشت نہ ہو سکتا ہو - نقرس کے بعد اعضا میں جو کمزوری واقع ہو - اس کے دُور کرنے میں یہ دوائی بڑی کارگر ہے - حلق کے بد نتائج کو دُور کرتی ہے - موچ اور مچکوڑ کی اعلیٰ دوائی ہے جب جسم گرم ہو - تو ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈی غذا کھانے سے جو تکالیف پیدا ہو جاتی ہیں اُن کے لئے یہ نافع ہے -

امراضِ زنانہ - چھاتیوں اور رحم میں خون بھر گیا ہو - حمل میں دردیں محسوس ہوتی ہوں - دورانِ حمل میں چلنا پھرنا دشوار ہو - رحم دُکھتا ہو - ایسا محسوس ہو کہ رحم پکڑا گیا ہے - شکم - شکم کی دیواروں اور رحم کی دیواروں میں دُکھن ہو - حال بڑھ گئی ہو - دُکھتی ہو - اور چبھن پڑتی ہو ؛

زیادتی مرض - بائیں پہلو - گرم پانی میں نہانے سے - بستر کی گرمی سے ؛
کمی مرض - سردی سے - لگاتار حرکت کرنے سے - خوراک ϕ سے ۳x ؛

## بنزائیکم ایسیڈم BENZOICUM ACIDUM

ایسیڈم بنزائیکم ACIDUM BENZOICUM.
بنزائیک ایسڈ BEZOIC ACID.

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے جب کہ آلات بول میں نقص واقع ہو اور یورک ایسڈ کی زیادتی ہو۔ بول گہرے سرخ رنگ کا آتا ہو۔ اور اس سے تیز بُو آتی ہو۔ مانند بول اسپ کے۔ پیشاب کی بُو اور اس کا رنگ اس دوائی کی خاص علامات ہیں۔ اور جب بھی یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے تو یہ علامات تقریباً موجود ہوا کرتی ہیں؛

نقرس معدی۔ (GASTRIC GOUT) میں یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ ہاضمہ کمزور ہو۔ قئیں آتی ہوں۔ نفخ ہو اور جگر کا فعل سست ہو۔ دست بافراط آبی ہلکے رنگ کے۔ بدبودار اور بہت نقاہت پیدا کرنے والے آتے ہوں۔ لیکن پیشاب کی علامات مخصوصہ موجود ہوں؛

آلات تنفس ماؤف ہوں۔ سانس لیتے وقت تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ اور کھانسی ہوتی ہو۔ سبز رنگ کی بلغم خارج ہوتی ہو۔ براؤنکائیٹس۔ دمہ یا نمونیہ کا عارضہ پیدا ہو گیا ہو اور ساتھ ہی بخار وجع المفاصلی آتا ہو؛

نقرس دل کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ دل کی دھڑکن بہت تیز ہو اور شریانیں تڑپتی ہوں؛

اطراف۔ یعنی ٹانگوں اور بازوؤں کے جوڑوں میں نقرس کا زہر ہو۔ کڑکڑ کرتی ہوں اور خشک ہوں۔ اور گھٹنے کے پاس درد ہوتا ہو؛

نزلہ مثانہ۔ سوزشِ مثانہ۔ شب کے درد قولنج۔ اور تقطیر بول پیری میں یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے؛

وجع المفاصل آتشکی اور سوزاکی میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے؛

تسلسل بول اطفال میں یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے۔ جب کہ رات کو بلا ارادہ پیشاب قطرہ قطرہ آتا رہتا ہو؛

نزلہ مثانہ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جو کہ سوزاک کے دب جانے کے باعث پیدا ہوا ہو؛

زیادتی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ کپڑا اتارنے سے؛

مصلح کوپیوا۔ متضاد۔ شراب۔

خوراک ۳x تا ۳۰۔

## بربریس ایکی فولیم BERBERIS AQUIFOLIUM

یہ دوائی جلد جسم کے مزمن امراض میں کام آتی ہے۔ پھنسیاں خواہ خشک ہوں اور خواہ پیپ دار۔ آتشکی زہر کی وجہ سے عضلات اور استخوان میں درد ہوتی ہوں۔ اور جلد پر آتشکی دھبے نمودار ہوں :

یہ دوائی چہرہ کے صدتی کیلوں اور جلد جسم کے کھردرا پن کو دور کرنے کے لئے خاص اثر رکھتی ہے۔ اعضائے تناسل کی کھجلی اور ایگزیما (جلن دار پھنسیاں) کے لئے بہت مفید ہے :

چنبل کی ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ خراب خون کو صاف کرنے میں اس دوائی کا اثر نمایاں ہے :

خوراک عرق کے پانچ سے کر بیس قطرے تک :

## بربریس ولگریس BERBERIS VULGARIS

(رسوت۔ دارہلد) BARBERRY.

اس دوائی کی خاص علامت۔ علامات فوری تبدیلی ہے۔ دردیں اپنی جگہیں اور حالتیں تبدیل کرتی رہتی ہوں۔ کبھی پیاس زیادہ ہو۔ تو پھر بالکل ندارد۔ اس دوائی کا زیادہ تر استعمال امراض گردہ میں ہوتا ہے۔ جبکہ مقام گردہ سُن ہو۔ اس میں دُکھن اور جلن ہو اور چھونے سے درد کرے۔ لیٹنے اور بیٹھنے سے تکالیف کی زیادتی ہو۔ دردیں مقام گردہ سے کمر اور یوریٹر کے نیچے تک جاتی ہوں۔ یوریٹر انگریزی میں ان نالیوں کو کہتے ہیں جو کہ گردوں سے پیشاب مثانہ میں لے جاتی ہیں۔ اور یہ دردیں تیز چبھنے والی ہوں :

جب گردہ کے مقام میں ایسا محسوس ہو کہ۔ گویا بلبلے اُٹھ رہے ہیں۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جایا کرتا ہے :

مریض کا چہرہ بیمار معلوم ہوتا ہے۔ اندر کو گھسا ہوا۔ نہایت کمزور۔ زرد و نیلگوں حلقے آنکھوں کے گرد پڑے ہوئے ہوتے ہیں؛

**امراض مثانہ:** میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے جبکہ کاٹنے والی دردیں مقام مثانہ سے مجری البول (یوریتھرا) تک پھیلتی ہوں۔ پیشاب کرنے کے بعد جلن ہوتی ہو۔ پیشاب برنگ زرد و گدلا آتا ہو۔ اور سفید تلچھٹ نہ نشین ہوتی ہو۔ لیکن بول اگر تھوڑی دیر رکھا رہے تو سرخ اور گاڑھا ہو جاتا ہو؛

**امراض جگر**۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ گال بلیڈر (پتا) میں دردیں ہوتی ہوں اور بعض اوقات گال اسٹون کا کک (پتہ میں کنکری کا درد) یعنی درد جگر پیدا ہو جاتا ہو۔ مریض کو یرقان کا عارضہ ہو۔ اور پاخانے مٹی رنگے آتے ہوں؛

**شکم**۔ پتا (گال بلیڈر) کے مقام میں چبھن پڑتی ہوں۔ معدہ تک پھیلتی ہوں۔ دبانے سے زیادہ تکلیف ہوتی ہو۔ گال بلیڈر کا نزلہ ہو۔ ساتھ ہی قبض ہو اور مریض کا رنگ زرد ہو۔ گردوں میں چبھن کے ساتھ دردیں ہوتی ہوں۔ جو کہ جگر۔ طحال۔ معدہ اور جنگاسوں تک پھیلتی ہوں؛

**پاخانہ:**۔ پاخانہ جانے کی حاجت لگاتار ہو۔ اسہال بدون درد کے مٹی رنگے اور جلن کے ساتھ آتے ہوں۔ مقعد اور مقام سیون میں جلن ہوتی ہو۔ مقعد کے ارد گرد پھاڑنے والے درد ہوتے ہوں۔ بھگندر (ناسور مقعد) ہو

**پیشاب**۔ جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ پیشاب کر چکنے کے بعد کچھ پیشاب باقی رہ گیا ہے۔ پیشاب چمکیلا سرخ اور اس میں گاڑھا مادہ خارج ہوتا ہو؛ گردے دکھتے ہوں۔ اور ان میں بلبلے اٹھنے کا احساس ہو۔ مثانہ میں دردیں ہوتی ہوں رانوں اور جنگاسوں میں پیشاب کرنے وقت درد ہوتا ہو۔ پیشاب بار بار آوے اور اگر پیشاب نہ کیا جائے تو نالزہ میں جلن ہو۔

**امراض مردانہ**۔ خصیوں اور منی کی ڈوری میں درد عصبی ہوتا ہو۔ خصیوں اور فوطہ میں جلن اور چبھن پڑتی ہو؛

**امراض زنانہ**۔ اندام نہانی میں جلن اور دکھن ہو۔ خواہش مجامعت کم ہو گئی ہو۔ بوقت مجامعت کاٹنے والی دردیں ہوں۔ خون حیض کم آتا ہو۔ لیکوریا (سیلان الرحم) ہو۔ مٹیالی رطوبت دہشتناک

کی تکالیف ساتھ ہوں ؛

کمر گردن اور کمر میں چبھن پڑتی ہو۔ سانس لیتے وقت زیادہ تکلیف ہو۔ گردوں کے مقام میں درد ہوں۔ اور وہاں سے شکم کے گرد اگرد پھیل کر کولھوں اور جنگاسوں میں جاتی ہوں بھن بھن ہوں۔ اور دکھن ہو۔ گردوں سے مثانہ میں چبھن کے درد ہوتے ہوں۔ درد کمر ہو۔ پشت و سست و پشت پا میں بچکوڑ کا احساس ہو ؛

اطراف۔ کندھوں۔ بازوؤں۔ ہاتھوں۔ انگلیوں۔ ٹانگوں اور پاؤں میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ انگلیوں کے ناخنوں کے نیچے عصبی درد ہو۔ ایڑیوں میں درد ہوتا ہو۔ قدم اٹھاتے وقت پاؤں کے اگلے حصّے درد کرتے ہوں۔ تھوڑا فاصلہ پیدل چلنے کے بعد ٹانگیں تھک جاتی ہوں۔ اور لنگڑا جاتی ہوں ؛

جلد جسم؛ خارش اور جلن ہو۔ کھجلانے کے بعد تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ ٹھنڈی چیز لگانے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ تمام جسم پر چھوٹی چھوٹی پیپ دار پھنسیاں ہوں ؛

دیگر خاص علامات۔ جبکہ ایسا احساس ہو کہ پیشاب کر چکنے کے بعد پیشاب کے کچھ قطرے باقی رہ گئے ہیں ؛

وجع المفاصل و گنٹھیا کے مرض میں جب پیشاب کی تکلیف بھی ساتھ ہو۔ تو یہ دوا خاص طور پر نافع ہوتی ہے ؛

ایسا محسوس ہو کہ کھوپری کے اوپر لٹو گھومتا ہوا ہوتی ہے ؛

پیشاب کرتے وقت رانوں اور مقام جنگاسہ میں دردیں ہوتی ہوں۔ پیشاب بار بار آتا ہو۔ اور اگر پیشاب نہ کیا جائے تو مجری البول (یوریتھرا) میں جلن ہوتی ہو ؛

زیادتی مرض۔ حرکت کرنے سے۔ کھڑا رہنے سے کیونکہ ایسا کرنے سے پیشاب کی تکالیف پیدا ہو جاتی ہیں یا بڑھ جاتی ہیں ؛ مصلح۔ کیمفر۔ بیلاڈونا۔ خوراک ۶x-۳x-۱x-۵ ؛




BISMUTHUM. سونا مکھی۔ روپا مکھی

اس دوائی کا خاص استعمال قنات غذائیہ ( ALIMENTARY CANAL غذا کی نالی جو منہ سے لے کر مقعد تک جاتی ہے ) نزلی سوزش و جلن و اندر خراش کے لئے ہوتا ہے نیز درد معدہ میں بھی جبکہ دردیں بھالا مارنے کی سی جلن دار یا مروڑ دار پیدا کرنے والی ہوتی ہوں جن کے باعث مریض پیچھے کی جانب دوہرا ہونے پر مجبور ہوتا ہو ۔ قے آنے سے جو کچھ کھایا پیا ہو ۔ سب زور سے باہر نکل جاتا ہو ؛ اور کمر میں دھیما دھیما درد ہوتا رہتا ہو ؛

بعض اوقات ایسا بھی دیکھنے میں آتا ہے کہ جب سردرد کا آرام آیا ۔ تو درد معدہ شروع ہو گیا ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارگر ثابت ہوتی ہے ؛

سوزش معدہ ۔ کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ جب کہ معدہ میں نہایت زیادہ اکساہٹ ہو ۔ مریض کو ٹھنڈی چیزیں پینے سے آرام معلوم ہو ۔ لیکن جوں ہی کہ معدہ پُر ہو جاوے تو بیمار قے کر چھوڑے ۔ یا جوں ہی کہ ٹھنڈی اشیاء معدہ میں پہنچیں ۔ فوراً ہی قے ہو جاویں ۔ معدہ میں بوجھ کا احساس ہو ۔ فعل انہضام سُست ہو اور ایک عرصہ تک غذا معدہ میں پڑی رہ کر قے ہو جاتی ہو ۔ ایسے کیسوں میں زبان سفید ہوا کرتی ہے ۔ اور ذائقہ یا تو میٹھا ہوتا ہے اور یا ایسے جیسے کہ کوئی دھات منہ میں گھلی ہوئی ہے ؛

امراضِ امعاء میں بھی جب کہ اسہال بدون دردوں کے آتے ہوں ۔ اور پیاس زیادہ ہو ۔ قئیں اور پیشاب بار بار آتے ہوں ۔ ٹانگوں اور بازوؤں میں کڑل کی دردیں ہوتی ہوں ۔ اور عاشقانہ خواب آنے کے باعث بے خوابی رہتی ہو ۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ؛

بچوں کے اسہال میں یہ دوائی بہت سود مند ہے ۔ اسہال بدون درد کے آتے ہوں اور پیاس بہت لگتی ہو ۔ پیشاب بار بار آتا ہو ۔ اور قئیں بھی آتی ہوں ۔ بعض اوقات شکم کے نچلے حصہ میں درد ہوتا ہو ۔ اور گڑگڑ ہوتی ہو ۔ ایسی حالت میں ۱x یا ۲x ٹرائی ٹیوریشن دن میں تین یا چار مرتبہ دینی چاہیے ؛

مصلح ۔ نکس وامیکا ۔ کیپسکم ۔ کلکیریا ۔ کافیہ ؛

خوراک ۔ ۱x ۔ ۳x ۔ ۶x ؛

# بلاٹا اورینٹیالس BLATTA ORIENTALIS.

INDIAN COCK ROACH

یہ دوائی دمہ کے لئے مجرب ہے۔ اور ہندوستان میں اس مرض کے لئے بہت مستعمل ہے خواہ دمہ کا کوئی مرض ہو۔ یہ اس کے لئے مفید ہے۔ اور خاصکر فربہ جسم مریضوں کے لئے تو اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

شدید کھانسی۔ میں جب کہ کوتاہ دمی ساتھ ہو۔ اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے۔ خوراک۔ جب مرض کا زور ہو تو اس دوائی کی مدر ٹنکچر کے دو یا تین قطرے نصف چھٹانک پانی میں ڈال کر ہر ایک یا دو گھنٹے کے بعد دیئے جاتے ہیں۔ اور مرض کی خفیف حالت میں اس دوائی کی تین یا چار خوراکیں دن میں دی جاتی ہیں۔ جب مرض کا دورہ ختم ہو چکا ہو۔ تو دوسرے دورہ کے آغاز تک اس دوائی کی ۲x یا ۳۰ کی ایک یا دو خوراکیں یومیہ دیتے رہنا چاہیئے۔

# بوراسکم ایسڈم BORICUM ACIDUM.

## بورک ایسڈ BORIC ACID.

یہ دوائی کام آتی ہے۔ عام اری تھیما کے مرض میں (جلد کی غیر معمولی سرخی) جب کہ آنکھوں کے ارد گرد سوجن ہو۔ ادھیڑ پن کی عمر میں جب کہ چہرہ تمتماتا ہے۔ اور مریضہ کو اندام نہانی میں ٹھنڈک محسوس ہو۔ نیز امراض گردہ میں جبکہ یوریٹرز (وہ نالیاں جو گردوں سے پیشاب مثانہ میں لاتی ہیں) دردیں ہوں۔ اور پیشاب کی حاجت بار بار ہو:

زخموں پر اس دوائی کا سفوف چھڑکتے ہیں۔ اور سولیوشن بنا کر اس سے زخموں کو دھوتے ہیں۔ منہ آنے پر جبکہ چھالے ہی چھالے منہ میں پیدا ہو جاویں۔ تو یہ سولیوشن

لگاتے ہیں۔ آشوب چشم میں جبکہ آنکھیں دکھتی ہوں۔ اس سولیوشن سے آنکھوں کو دھوتے ہیں۔ گوہانجنی (سٹائی) کے لئے بھی یہ سولیوشن نہایت کارآمد ہے۔ اس مطلب کے لئے پندرہ گرین بورک ایسڈ ایک اونس پانی میں ملاکر سولیوشن تیار کیا جاتا ہے۔ اس دوائی کے سولیوشن میں پٹی بھگو کر سُرخ باد (ماشرا) پھوڑوں اور کاربنکل کے اوپر رکھتے ہیں ؛

ایک حصہ بورک ایسڈ اور چالیس حصے گلیسرین ملاکر اس سے بوروگلیسلائیڈ تیار کیا جاتا ہے۔ یہ رحم کے زخموں پر لگانے کے کام آتا ہے۔ یہ ایک نہایت زبردست اینٹی سیپٹک دوائی بن جاتی ہے۔ جو سِاک ۳x ٹری ٹیوریشن ؛

## بوریکس BORAX.

سوہاگہ BORATE OF SODIUM.

جب مریض نیچے کی جانب جائے تو اس کو ڈر لگے۔ اس دوائی کی خاص علامت ہے اور بچوں میں یہ علامت خاص طور پر دیکھی گئی ہے۔ مریض شور وغل سے زیادہ تکلیف محسوس کرتا ہے۔ سیڑھیوں پر سے نیچے اترنے۔ جھولا جھولنے۔ یا بچے کو گودی سے چارپائی پر لٹاتے وقت یہ خوف خوب آشکارا ہوتا ہے۔ سوتے ہوئے جھٹ بچہ جاگ اٹھتا ہے۔ اور چلانے لگتا ہے۔ اور لٹانے والے کے ساتھ چمٹ جاتا ہے ؛

جب منہ میں سفید چھالے ہوں۔ اسہال آتے ہوں اور نیچے کی جانب جانے سے بڑا ڈر لگے۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی جادو نما اثر دکھلاتی ہے ؛

یہ چھالے منُہ۔ زبان۔ اور رخساروں کے اندر یکایک پیدا ہو جاتے ہیں۔ منہ میں بہت گرمی اور خشکی ہوتی ہے۔ دودھ پیتے وقت بچہ روتا ہے۔ اور پستان کو چھوڑ دیتا ہے اور ساتھ ہی اسہال بھی آتے ہیں۔ جو کہ ہلکے زردی مائل اور آبی ہوتے ہیں۔ اُن میں آؤں بکثرت آتی ہے۔ اور جس حصہ پر سے گذرتے ہیں۔ اس کو جلا دیتے ہیں۔ بچہ بیہوش اور نہایت کمزور ہو جاتا ہے ؛

بانجھ پن :۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ اس کے استعمال سے حمل جلد

قرار پا جاتا ہے۔

جب مستورات کے فم رحم واندام نہانی میں چھالے ہوں اور جگہ چھلی ہوئی ہو۔ اور انڈے کی سفیدی کی مانند رطوبت لیکوریا خارج ہو۔ تیز ہو۔ اور گرم پانی کی طرح بہتی ہوئی معلوم ہو۔ اور حیض وقت ونکلیف سے آتا ہو تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

شرمگاہ میں خارش اور پھنسیوں کے لئے اس دوائی کو خارجی واندرونی ہر دو طریق سے استعمال میں لایا جاتا ہے:

جب ٹھنڈ لگنے سے یکایک گلا بیٹھ جاوے اور آواز بھدی پڑ جاوے تو بوریکس کی ایک ٹکڑا مٹر کے دانے کے برابر منہ میں رکھ لینے سے فوراً آرام ہو جایا کرتا ہے۔ اور ایک گھنٹہ کے اندر اندر آواز صاف اور گلا ٹھیک ہو جاتا ہے۔

دیگر خاص علامات۔ شور وغل ناقابل برداشت ہو۔ بندوق کی آواز سے خواہ وہ دور ہی کیوں نہ ہو خوف آوے:

بادل کی گرج سے دہشت لگے۔ بالوں کے سرے آپس میں الجھ جاویں۔ اور الگ الگ نہ ہو سکیں اور کنگھی نہ ہو سکے۔ آنکھوں کی پلکیں اندر کی جانب مڑ جاویں اور آنکھوں کو سوجا دیویں۔ پڑوال پیدا ہوں۔ چہرے پر نقاب کا احساس ہو۔ ناک کی نوک سرخ چمکیلی ہو: نوجوان عورتوں کی ناک سرخ ہو۔ منہ میں چھالے گرم اور خشک ہوں: کھانے وقت خون نکل پڑے۔ منہ آنے کے ساتھ اسہال بھی موجود ہوں۔ بچہ پیشاب کرنے سے ڈرے۔ اور قبل ازیں چیخے چلائے۔ چھاتیوں میں دودھ کی بہتات ہو۔ بچہ کو دودھ پلاتے وقت بالمقابل پستان میں درد ہو:

زیادتی مرض۔ نیچے کی جانب حرکت کرنے سے۔ شور سے۔ تمباکو نوشی سے۔ موسم گرما میں حیض کے بعد۔

کمی مرض۔ دبانے سے۔ شام کو۔ ٹھنڈے موسم میں:

مصلح۔ کیمومیلا۔ کافیہ:

متضاد۔ ایسی ٹاک ایسڈ۔ شراب۔ سرکہ:

خوراک۔ ۳x-۱۲x-۳۰:




## پف بال PUFF-BALL.

لیکوریا (سیلان الرحم)، مینوراجیا (کثرت حیض) اور میٹراجیہ (استحاضہ) کے عوارضات میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ حیض کے قبل یا دوران میں جبکہ پتلا اسہال شروع ہو جایا کرتے ہیں۔ اور حیض پیش از وقت و بافراط آتا ہو۔ خاصکر بوقت شب یا علی الصباح زیادہ آتا ہو۔ نیز ایام حیض کے ختم ہو جانے کے بعد دوسرے حیض کے آنے تک۔ اس وقفہ میں گاہے گاہے خون آتا رہتا ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے ؛

لیکوریا۔ انڈے کی سفیدی کی مانند آتا ہو۔ اور اکثر حیض کے چند یوم قبل یا مابعد میں آیا کرتا ہو ؛

ہاتھ کی پشت پر جلن دار پھنسیاں (ایگزیما) نکل آتی ہیں۔ یا چھپاکی جس کے ہمراہ اسہال بھی آیا کرتے ہیں۔ اُن کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے ؛

لکڑی کے کوئلے کے دھوئیں کے زہر کے اثر کو زائل کرنے کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے ؛

یہ دوائی اُن مریضوں کے لئے بھی نافع ہے جو بھدے ہوں۔ بات چیت کرنے میں ہکلاتے (تھتلاتے) ہوں ؛

یہ دوائی پیری میں مستورات کے دل کی دھڑکن کے لئے بھی مفید ہے۔ بغل کے پسینہ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ پسینہ سے پیاز کی بُو آتی ہو ؛

دانت نکلوانے کے بعد اگر خون جاری رہے تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب ناک سے نکسیر بہے۔ اور خون گاڑھا اور ڈور دار نکلے تو ایسے حالات میں اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوتا ہے ؛

دیگر خاص علامات۔ مریض کے لئے کمر کے گرد کپڑا کس کر باندھنا ناقابل برداشت ہوتا ہے ؛ جوڑوں میں بہت کمزوری اور ہاتھ پاؤں میں تھکاوٹ محسوس ہو۔ گرمی پڑنا قابل برداشت

خارش ہو۔ مریض اتنا کھجلاتے کہ مقام ماؤف زخمی ہو کر درد کرنے لگے۔

نکتہ نمبر۱۔ بوسٹاکول تار اور کول گیس کے زہر کے بدنتائج کو دُور کرتی ہے:

نکتہ نمبر۲۔ مرض چھپاکی میں جب رسٹاکس شفا دینے سے قاصر ہے تو اس دوائی کے دینے سے آرام آجاتا ہے۔ مصلح۔کیمفر۔ مخالف۔کافیہ:

خوراک۔ ۵ ۔ ۳x یا ۶x:




## برومائین　　BROMINE.

اس دوائی کا اثر آلات تنفس کے سوزشی امراض میں جبکہ اُن مقامات میں جلن دار خراش بہت زیادہ ہوتی ہو۔ اور تشنج و سکڑاؤ ہو۔ نیز سوزشی غدود مثلاً ہجیروں وغیرہ میں ہوا کرتا ہے:

برومیم کے مریض عموماً خوش وضع وقطع، خوبصورت، ہلکی نیلی چشم، ملائم بال، نرم جلد جسم اور خنازیری مزاج ہوتے ہیں: یہ دوائی زکام رواں میں نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ چھینکیں لگاتار آتی ہوں۔ ناک میں جلن دار خراش ہوتی ہو حنجرہ کی لعابدار جھلی متورم ہو اور سانس اندر کھینچتے وقت ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ تکلیف و درد ہوتا ہو۔ اور ٹھنڈی ہوا میں سانس لینے سے کھانسی پیدا ہو جاتی ہو۔ اور نگلتے وقت دم گھٹتا ہو:

امراض دُبّہ و خناق میں یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جبکہ کھانسی آتے وقت ہوا کی نالیوں میں بلغم کھڑکتی ہو۔ نیز براؤنکائیٹس کے عارضہ میں بھی اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے۔ جب کہ کوتاہ دمی ساتھ ہو۔ اور مریض اندر کی جانب گہرا سانس نہ لے سکتا ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ ہوا کی نالیاں دھوئیں یا گندھک کے ابخرات سے پُر ہیں۔ آواز میں سیٹی بجتی سنائی دیتی ہو۔ اور خشک سی آواز ہو۔ ان حالات میں اس دوائی کی (x۲ یا x۳) طاقت کو سونگھنے سے جلدی آرام آیا کرتا ہے۔ بہ نسبت دوائی کو اندر دینے کے۔ روئی پر چند قطرے ڈال کر مریض سونگھے:

مرض ڈبہ میں جب بخار اُتر جاوے لیکن مرض ڈبہ موجود ہو۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے؛

امراض غدود ہجیروں میں یہ دوائی نہایت کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ غدود بڑھ گئے ہوں پتھر کی مانند سخت ہوں۔ اور خاصکر جبڑے اور گلے کے غدود متورم اور سخت ہوں۔ نیز سخت گلھیگا میں بھی یہ دوائی نہایت شفا بخش ثابت ہوتی ہے؛

کالی کھانسی کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہے لیکن اس کو متواتر دس یوم تک بلا توقف دیئے جانا چاہیئے؛

دیگر خاص علامات۔ چہرہ پر نقاب کا احساس ہو نتھنے پنکھے کی مانند پھڑپھڑاتے ہوں؛ (لائیکوپوڈیم) حلقوں کو خشکی پہنچانے سے دمہ کا عارضہ ہو جاتا ہو۔ خناقی یا ڈبہ کی فاسد جھلی پیدا ہو گئی ہو۔ اور کھانستے وقت بلغم کھڑکھڑاتی ہو۔ لیکن دم نہ گھٹتا ہو۔ اور نہ ہی کوئی بلغم نکلتی ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ مریض اندر کی جانب گہرا سانس نہ لے سکتا ہو۔ اور ایسا احساس ہو کہ حلق دھوئیں یا انجرات گندھک سے پُر ہے؛

نوجوان لڑکوں کے دل میں جمناسٹک دکھیل؛ کرتے وقت خون کا اجتماع ہو جاتا ہو جب آیوڈین کے دینے سے سخت گلھیگے کو آرام نہ ہو تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے۔ بائیں جانب کا درد شقیقہ ہو۔ اور جھکنے سے درد میں زیادہ ہوتی ہوں۔ اور خاصکر دودھ پینے کے بعد؛

سر درد دھوپ میں پھرنے یا جلدی جلدی حرکت کرنے سے پیدا ہو گیا ہو۔ نکسیر آنے سے چھاتی میں آرام معلوم ہوتا ہو؛

خصیئے متورم اور سخت ہوں اور خفیف چھونے سے بھی درد کرتے ہوں؛ بائیں پستان میں گلٹی ہو۔ دردیں پستانوں سے بغل میں جاتی ہوں؛

نفخۃ الرحم (یعنی رحم میں ہوا بھر جانا) اندام نہانی سے اونچی آواز کر کے نکلتی ہو؛

زیادتی مرض۔ شام سے لے کر نیم شب تک۔ گرم کمرہ میں بیٹھنے سے۔ گرم مرطوب آب و ہوا میں؛

کمی مرض۔ حرکت کرنے سے۔ ورزش کرنے سے۔ ساحل سمندر پر جانے سے؛

مصلح۔ امونیم کارب۔ کیمفر۔ میگنیشیا کارب۔ اوپیم؛

نکتہ۔ نمک برومیم کے اثر کو زائل کر دیتا ہے۔ دودھ بھی اس دوائی کے ساتھ استعمال

نہیں کرنا چاہیئے :

**خوراک :** - ۱x–۳x : اس دوائی کا ڈائیلیوشن تازہ بتازہ تیار کرنا چاہیئے کیونکہ ڈائیلوشن جلدی خراب ہو جاتا ہے :



# برائی اونیا BRYONIA.

## وائلڈ ہاپس WILD HOPS.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لیئے زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے جن کا مزاج رنجی و صفراوی و چڑچڑا ہو۔ غصہ جن کو جلدی آتا ہو۔ ایسے اشخاص عموماً سیاہ رنگ اور مضبوط اعضاء والے ہوتے ہیں۔ پیاس زیادہ لگتی ہے۔ اور عرصہ کے بعد پانی بمقدار کثیر پینا چاہتے ہیں۔ دردیں پھاڑنے والی اور چبھنے والی ہوا کرتی ہیں۔ بوقت شب اور حرکت سے زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ چپ چاپ پڑا رہنے سے آرام معلوم ہوتا ہے :

سرسام کی حالت میں مریض اپنے خانگی کاروبار کے متعلق بکتا رہتا ہے۔ وہ یہی خواہش کرتا ہے کہ بستر پر سے اٹھ کر اپنے گھر چلا جاوے :

یہ دوائی ایسے سر دردوں میں مفید ہوا کرتی ہے جو کہ خرابی معدہ یا بادی یا اجتماع خون کی وجہ سے پیدا ہوئے ہوں۔ قبض یا کپڑوں کو لوہا کرنے سے سر درد پیدا ہو گیا ہو۔ درد پیشانی میں ہوتا ہو۔ جھکنے یا کھانسنے سے دردوں میں زیادتی ہوتی ہو۔ علی الصباح شروع ہو جاتا ہو۔ اور سارا دن رہتا ہو۔ اور خون کا دورہ سر کی جانب ہو :

بخار کے لیئے بھی یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے جبکہ حرکت کرنے سے تکلیف زیادہ ہو۔ پیاس بہت لگے۔ اور دردیں چبھنے کی سی ہوں :

وجع المفاصل کے بخاروں میں بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جبکہ جوڑ سرخ اور متورم ہوں اور خفیف حرکت کرنے سے چبھنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ یہ دردیں رطوبتی جھلیوں اور غشائے زلالی میں اور نیز عضلات میں بہت زیادہ ہوا کرتی ہیں :

پسینہ بدبودار آتا ہو۔ اور مریض کمزور و نحیف ہو۔ اور اٹھ کر بیٹھنے سے عالم غشی

طاری ہو جاتا ہے اور ابکائیاں آتی ہوں:

تپ محرقہ. تپ صفراوی و تپ بدہضمی میں یہ دوائی بکثرت استعمال ہوتی ہے:
جب کہ رطوبتی جھلیاں خشک ہوں۔ ہونٹ اور زبان پھٹے ہوئے اور اُچھے ہوئے ہوں. پاخانہ
خشک مانند جلے ہوئے کے یا اسہال آتے ہوں. پیشاب سیاہ اور بمقدار خفیف آتا ہو:
مریض دن کے وقت سوتا ہو۔ یا اونگھتا رہتا ہو۔ لیکن رات کو ہذیان ہوتا ہو اور
چُپ رہنا پسند کرتا ہو:

نوبتی بخاروں میں۔ لرزہ ہونٹوں اور انگلیوں کے سروں سے شروع ہوتا ہو اور
پیاس ہر حالت میں لگتی ہو۔ پسینہ بدبودار اور تیل کی مانند چکنا آتا ہو:

رطوبتی جھلیوں کے اجتماع خون۔ میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے. چنانچہ
جب سر میں سخت سردی لگنے یا قبض یا قدرتی اخراج کے رُک جانے کے باعث دماغ بوجھل
ہو جاوے تو اس دوائی کا جادو نما اثر قابل دید ہوا کرتا ہے. سردرد نہایت شدید. ماتو کہ
سر پھٹا جا رہا ہے اور درد ماتھے میں نہایت زیادہ ہوتا ہو:

پلاسٹک پلورسی (ذات الجنب سوداوی. رطوبت کم ہو جانے کی وجہ سے پلورا کے
دونوں پردے آپس میں چپاں ہو جاویں) میں اس دوائی کا اثر نہایت ہی قابل تعریف
ہے. اور اندر بھی دی جاتی ہے۔ اور مقام ماؤف پر مالش بھی اس دوائی کی کی جاتی ہے
لیکن جب رطوبت زیادہ بہنی شروع ہو جاوے تو یہ دوائی نہیں دینی چاہیئے۔ اس موقعہ پر
یہ کچھ کارآمد نہ ہوگی۔ دردیں نہایت شدید اور چھُبن مارنے کی سی ہوتی ہوں: سانس
لینے یا خفیف حرکت کرنے سے دردیں بڑھ جاتی ہوں۔ سانس چھوٹا چھوٹا اور جلدی جلدی
آتا ہو۔ سل و نمونیہ کے امراض میں جب کہ خشک پلورسی ساتھ ہو۔ تو یہ دوائی
مفید ہوا کرتی ہے:

شدید نزلہ۔ آلات تنفس میں یہ دوائی ایکونائیٹ سے دوسرے درجہ پر ہے۔
جبکہ حرارت ہو۔ اور سینہ کی ہڈی کے نیچے درد ہو۔ تکلیف دہ کھانسی ہو جس میں نہایت
ہی خفیف بلغم خارج ہوتی ہو. کھانسی کے ہمراہ اُبکائیاں بھی آتی ہوں۔ اور ایسا
معلوم ہوتا ہو کہ سینہ کی ہڈی کے زیریں لگاتار خراش ہونے کے باعث کھانسی اٹھ
رہی ہے۔ کھانسی دن کو بہ نسبت شب کے زیادہ ہوتی ہو۔ جس سے سارا جسم ہل جاتا ہو.

اور شکم ۔ سر اور چھاتی میں درد ہوتی ہوں :

**مزمن کھانسی** :- میں بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ جبکہ بلغم نہایت خفیف آتی ہو ۔ پھیپھڑوں کی خفیف شقت سے بھی کھانسی زیادہ ہوتی ہو ۔ اور کھانسی صبح و شام زیادہ ہوتی ہو :

**نمونیہ** :- کے مرض میں یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے ۔ جب کھانسی موجود ہو اور کھانستے وقت چھاتی یا بغل کے پیچھے سوئی چبھنے کا سا درد ہو ۔ ہلنے جلنے سے بیمار کو تکلیف زیادہ ہو اور بیمار چپ چاپ پڑا رہنا پسند کرتا ہو ۔ ماؤف پھیپھڑے کو نیچے دبائے رکھنے سے آرام معلوم ہوتا ہو ۔ اور کھانسنے وقت مریض چھاتی کو دونوں ہاتھوں سے سہارا دیتا ہو ۔ منہ خشک زبان خشک اور لب خشک ہوں ۔ شدید سر درد ہو ۔ ایسی حالتوں میں یہ دوائی اکیلی ہی شفا بخش ثابت ہوتی ہے :

جب کھانسی تکلیف دہ ہو اور اس میں خون کی لس بھی ساتھ ہو ۔ زبان پر گاڑھی سفید فرجمی ہوئی ہو ۔ ہونٹ اور منہ خشک اور پیاس زیادہ ہو ۔ معدہ و جگر کے افعال سست پڑ گئے ہوں ۔ قبض ساتھ ہو ۔ پیشاب سرخ اور مقدار میں کم آتا ہو ۔ اور نبض کی دھڑکن تیز ہو تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت ہی سودمند ہوتی ہے :

آلات انہضام پر بھی اس دوائی کا اثر نہایت قابل تعریف ہوا کرتا ہے :

**درد معدہ** :- میں جبکہ ایسا محسوس ہو ۔ گویا کہ پتھر رکھا ہوا ہے ۔ خواہ معدہ خالی ہو اور خواہ پُر ہو ۔ لیکن یہ احساس برابر بنا رہتا ہو ۔ بعض اوقات ثقیل اغذیہ کھانے ۔ یا بیر ۔ برانڈی ۔ یا نبیذ کا فینہ پینے سے ایسا ہو جایا کرتا ہے ۔ بعض اوقات نفخ بھی ساتھ ہوا کرتا ہے ۔ اور گندہ مادہ قے میں خارج ہوتا ہے ۔ پیٹ کو دبانے سے بڑا درد ہوتا ہے اور قبض موجود ہوا کرتی ہے ۔ ڈکار آنے سے آرام معلوم ہوتا ہے :

**جگر** :- کے اجتماع خون میں بھی یہ دوائی نہایت سودمند ثابت ہوتی ہے ۔ جبکہ جلد جسم کا رنگ خفیف زرد ہو اور دائیں کندھے کے پاس تکلیف ہوتی ہو ۔ اور کم و بیش چکر سر میں آتے ہوں :

**قبض** :- کے لئے بھی یہ دوائی سودمند ہے ۔ جبکہ انتڑیوں میں پاخانہ خارج کرنے کی رغبت موجود نہ ہو ۔ پاخانہ لمبا ۔ سیاہی مائل ۔ سخت اور خشک آتا ہو ۔ گویا کہ جلا ہوا ہے :

اسہال:۔ ان میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ اسہال موسم گرما میں زیادہ کھانے۔ ٹھنڈی اشیا پینے۔ میوہ جات کھانے یا زیادہ گرمی لگنے سے پیدا ہو گئے ہوں۔ اسہال صفراوی اور سبز آتے ہوں۔ اور معدہ میں درد ہوتا ہو۔ یہ اسہال بوقت صبح اور حرکت کرنے سے زیادہ ہوتے ہوں:

پستانوں کی شدید سوجن میں بھی یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ پستان سوجے ہوئے پُر درد اور گرم ہوں۔ اور ان میں گانٹھ سی موجود ہو۔ یہ حالت اکثر یکا یک دودھ چھڑانے کے بعد پیدا ہو جایا کرتی ہے۔

امراض چشم۔ مثلاً سوزش آئرس (IRITIS) وغیرہ میں یہ دوائی نہایت نافع ہے جب کہ گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ حرکت کرنے اور چھونے سے دردوں میں زیادتی ہوتی ہو۔ اٹھ کر بیٹھنے کی جب مریض کوشش کرتا ہو۔ تو اس کو غشی آجاتی ہو۔ گرم اشیاء کے کھانے اور رطوبتوں کے قدرتی اخراج کو روکنے سے تکالیف چشم میں اضافہ ہو جاتا ہو:

امراض زنانہ:۔ حیض وقت سے بہت پہلے اور بہت زیادہ آتے ہوں۔ حرکت کرنے سے زیادتی ہوتی ہو۔ ٹانگوں میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ یا حیض دب گئے ہوں اور خون بجائے رحم سے خارج ہونے کے ناک اور منہ سے خارج ہوتا ہو۔ پھاڑنے والا سر درد ہوتا ہو۔ گہرا سانس لینے سے خصیۃ الرحم میں چبھن پڑتی ہو۔ اور چھونے سے بہت درد کرتے ہوں۔ دردیں دائیں خصیۃ الرحم میں ہوتی ہوں۔ اور رانوں تک پھیلتی ہوں۔ دودھ کے چڑھ جانے کے باعث بخار پیدا ہو گیا ہو۔ حیض کے دنوں میں پستانوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ پستان گرم اور درد کرتے ہوں۔ اور سخت ہوں۔ پستانوں میں پھوڑا ہو۔ حیض کے نمودار ہونے پر نکسیر پھوٹ نکلتی ہو۔ بے قاعدگی حیض ہو۔ اور معدہ میں بھی خلل ہو۔ خصیۃ الرحم متورم ہوں۔

مریض کو اٹھ کر بیٹھنے سے ابکائیاں اور غشی آتی ہو:

پیشاب۔ سُرخ بھورا مانند بیر کے اور مقدار میں تھوڑا اور گرم آتا ہو:

معاون۔ رسٹاکس۔ ایلومینا۔

مصلح۔ ایکونائیٹ۔ کیموبیلا۔ نکس وامیکا۔ کیمفر۔ چیلی ڈونیم۔ کلی میٹس۔ کافیہ۔ اگنیشیا۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ سنیگا۔ میوریاٹک ایسڈ:

زیادتی مرض۔ شام کو۔ گرمی سے۔ سونے کے قبل۔ جھکنے سے۔ گہرا سانس لینے سے۔

نزلہ کے رک جانے سے۔ ٹھنڈ لگنے کے بعد۔ کھانستے وقت۔ چھاتی کے دب جانے سے۔ مشقت کرنے سے۔ کھانے سے۔ آنکھیں بند کرنے سے۔ گرمی لگنے سے۔ اوپر چڑھنے سے۔ آنکھوں کو حرکت دینے سے۔ گوبھی کھانے سے: پھلوں سے۔ گرم خوراک سے۔ اٹھنے سے دوڑنے سے چلنے پھرنے سے۔ دوران خواب ہیں:

کمی مرض۔ سانس باہر نکالنے سے۔ ڈکار آنے کے بعد۔ نیچے کی جانب جانے سے: لیٹے رہنے پر۔ چپ چاپ پڑا رہنے سے۔ بیٹھنے سے۔ ٹھنڈی اشیا سے۔ ٹھنڈی خوراک سے۔ دبانے سے۔ اندھیرے کمرے ہیں:

خوراک Q-۱x-۳x-۱۲x-۳۰-۲۰۰:




POISON OF THE TOAD

## زہر مینڈک

یہ دوائی نظام عصبی اور جلد جسم پر خاص اثر رکھتی ہے۔ جبکہ نظام عصبی پست پڑ چکا ہو۔ اور دل کمزور ہو:

مرگی میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ یہ عارضہ آلہ تناسل کی خرابی کے باعث پیدا ہو۔ یعنی جلق وغیرہ کے باعث:

مریض کی حالت عجیب ہوا کرتی ہے۔ وہ کاٹنے کو دوڑتا ہے۔ اور چیختا چلاتا ہے۔ بے صبر اور زود رنج ہوتا ہے۔ اکیلا رہنا پسند کرتا ہے۔ اور بڑا کمزور دل ہوتا ہے۔

مریض کو مجامعت کے دوران میں اکثر مرگی کا دورہ ہو جاتا ہے:

مریض روشن اشیا کا دیکھنا برداشت نہ کر سکتا ہو۔ اور راگ رنگ سے اس کو نفرت ہو:

مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کا دل بڑھ گیا ہے۔ اور دل کی دھڑکن تیز ہو مریضہ کو بوقت حیض مرگی کا دورہ ہو جاتا ہو۔ حیض وقت سے پہلے آتے ہوں:

اور لیکوریا آتا ہو۔ مقام رحم و حضبتہ الرحم میں جلن ہوتی ہو۔ دودھ میں خون ملا ہوا آتا ہو۔

جب دودھ پلانے والی عورت کی ٹانگوں کی وریدیں پھول جاویں۔ تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے:

جب بے اختیار منی خارج ہوجاتی ہو۔ نامردی ہو۔ سرعت انزال ہو۔ اور بوقت مجامعت تشنج ہوتے ہوں۔ مریض ہر وقت اعضائے تناسل کو پکڑے رکھتا ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

معاون۔ سلامنڈرا۔ مصلح۔ لاکسس۔ سنی گا:

زیادتی مرض:۔ گرم کمرہ میں۔ جاگنے پر: کمی مرض۔ نہانے یا ٹھنڈی ہوا سے۔ گرم پانی میں پاؤں ڈالنے سے: خوراک ۲x۔ ۳۰ یا ۲۰۰:

# CACTUS GRANDIFLORUS. کاکٹس گرینڈیفلورس

## NIGHT BLOOMING CEREUS. نائٹ بلومنگ سیرس

اس دوائی کا زیادہ تر اثر دل اور شریانوں پر ہوا کرتا ہے۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہے گویا کہ اُن کو کسی نے لوہے کے بند سے جکڑ دیا ہے۔ ایسے مریض جن کا مزاج دموی ہو۔ اور اجتماع خون کسی نہ کسی حصہ جسم میں ہوجاتا ہو۔ جس کے باعث جریان خون یا سکتہ کا عارضہ ہوجایا کرتا ہو اس دوائی کی زد میں آتے ہیں۔ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو۔ کہ اُس کا دل لوہے کے بند سے جکڑا ہوا ہے۔ اور حرکت کرنے کے لئے کوئی جگہ باقی نہیں ہے۔ بعض اوقات دل کے فعل میں بسبب اکساہٹ معدہ اعصابی کمزوری۔ یا سگریٹ نوشی اور جلق کے باعث یا بائیسکل پر زیادہ سواری کرنے سے نقص واقع ہوجایا کرتا ہے۔ عضلات دل کمزور ہوجاتے ہیں۔ کوتاہ دمی کے ساتھ چھاتی میں بوجھ اور جکڑا ہوتا ہے۔ اور بایاں ہاتھ اور بایاں پاؤں پھول (OEDEMA) جاتے ہیں۔ ایسے حالات میں یہ دوائی کارگر ثابت ہوتی ہے:

سر درد کے لئے یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ یہ درد عصبی ہو۔ یا اجتماعِ خون کے باعث ہو۔ سر کی چوٹی یا دائیں پہلو پر بوجھ پڑا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ درد بہت شدید اور تکلیف والی ہوتی ہوں اور اکثر اوقات ان کے ساتھ مستورات کے پیڑو میں اکساہٹ دھکڑاؤ کا احساس ہوتا ہو۔ اوھیڑپن کے سر درد کے لئے بھی یہ ایک مفید دوائی ہے:

ڈایافرام٭ (DIAPHRAM) سوزش میں یہ دوائی نافع ہے جبکہ اس میں بڑی تیز گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور سکڑاؤ معلوم ہو:

بعض اوقات مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کا تمام جسم مقفس ہے۔ اور ہر ایک قفس کی تار خوب کس کر اس کے گرد لپیٹی گئی ہے۔ یہ جکڑاؤ تمام جسم یا کسی خاص حصہ جسم میں محسوس ہوتا ہو۔ مثلاً حلق۔ سینہ۔ دل۔ مثانہ۔ مبرز۔ رحم۔ اندام نہانی وغیرہ۔ بعض اوقات یہ جکڑاؤ دردوں میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ اور یہ دردیں ہر حصہ جسم میں تیر کی مانند چکر لگاتی ہیں گویا کہ بجلی کی لہریں موجزن ہیں:

یہ دوائی مانع جریانِ خون بھی ہے۔ خواہ یہ خون کسی حصہ جسم سے آتا ہو۔ مثلاً ناک۔ پھیپھڑہ۔ معدہ۔ مبرز۔ مثانہ وغیرہ سے۔ جب خونِ حیض جاری ہو اور مریض لیٹ جائے تو خون آنا بند ہو جاتا ہو:

جب چلنے پھرنے اور بائیں پہلو لیٹنے سے دل کی دھڑکن زیادہ ہوتی ہو یا حیض آنے کے قبل دل کی دھڑکن بڑھ جاتی ہو۔ تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے:

دردِ دل۔ (ANGINA PECTORIS) کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ دم گھٹتا ہو۔ ٹھنڈے پسینے آتے ہوں۔ اور لوہے کے بند سے دل جکڑا ہوا محسوس ہوتا ہو:

مصلح :- ایکونائیٹ۔ کیمفر۔ چائنا۔

زیادتیٔ مرض :- بائیں جانب لیٹنے سے۔ چلنے پھرنے سے۔ سیڑھی پر چڑھنے سے۔ گیارہ بجے دن اور گیارہ بجے رات کو۔ کھانا کھانے کے بعد۔ بوقتِ شب:

---

نوٹ٭۔ ڈایافرام یہ ایک عضلاتی پردہ ہے۔ جو کہ سینہ و شکم کے درمیان [illegible] طور پر واقع ہے اور آلاتِ تنفس کو آلاتِ غذا سے جدا کرتا ہے۔ یعنی دل اور پھیپھڑے اس کے اوپر ہوتے ہیں اور جگر، معدہ وغیرہ اس کے نیچے:

کمی مرض :۔ شام کو سونے سے ۔ آرام کرنے سے ۔ تازہ ہوا میں ۔ کھلی ہوا میں ۔

خوراک ۔ ۶ ۔ ۱۲ ۔ ۳۰ ؛

## کاڈمیم سلف CADMIUM SULPH.

یہ دوائی ہیضہ اور زرد بخار میں کام آتی ہے ۔ شدید اُبکائیاں اور اُباک کرتے ہوں قے میں مادہ سیاہ ۔ سبز کیچڑ نما نکلتا ہو ۔ اور بعض اوقات اس میں خون بھی ملا ہوا آتا ہو ؛ قے سیاہ ہو ۔ شکم دکھتا ہو ۔ اور تنا ہوا ہو ؛

جگر کا مقام دُکھتا ہو ۔ انتڑیوں سے بدبُودار خون کے ڈھیلے خارج ہوتے ہوں ۔ یہ دوائی بخار میں بھی دی جاتی ہے ۔ جب کہ مریض برف کی مانند سرد ہو ۔ جب مریض سو جاتا ہو تو اس کا دم رُک جاتا ہو ۔ اور دم رُکے ہوئے اُٹھ بیٹھتا ہو ۔ اور پھر سونے سے ڈرتا ہو ۔ تا کہ دم رُک نہ جاوے ؛

زیادتی مرض ۔ چلنے پھرنے سے ۔ بوجھ اٹھا کر چلنے سے ۔ نیند کے بعد ۔ کھلی ہوا میں ۔ منشیات سے ؛

کمی مرض ۔ کھانے اور آرام کرنے سے ؛ خوراک ۳ ۔ ۶ ۔ ۱۲ ۔ ۳۰ ؛

## کیجوپوٹم CAJUPUTUM.

CAJUPUT OIL.

کیجوپٹ آئیل

یہ دوائی درد قولنج نفخی اور تناوٹ شکم میں کار آمد ہوا کرتی ہے ۔ نفخ کے ہمراہ درد قولنج ہو ۔

ہچکی ۔ کے لئے یہ دوائی نہایت مفید ہے ؛

جب زبان بہت بڑھی ہوئی معلوم ہوتی ہو اور سارے منہ کو بھر دیتی ہو ۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ؛

زیادتیٔ مرض۔ صبح پانچ بجے کے قریب۔ رات کو:
خوراک ع ۱x - ۳x یا ۶ کے ایک سے دس قطرے کھانڈ کی ڈلی پر ڈال کر:




## امریکن آرم AMERICAN ARUM.

یہ دوائی مستورات کی شرمگاہ و اندام نہانی کی خارش کے لئے نہایت مفید ہے۔ یہ خارش ایام حمل میں ہوتی ہو۔ اور گاڑھا سواد خارج ہوتا ہو۔ نیز جبکہ اندام نہانی میں خارش ہونے کے باعث جلق کی بدعادت پڑ گئی ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے نفع ہوتا ہے:

مردوں کے عضو تناسل کی خارش میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ یہ مقامات ٹھنڈے اور پھولے ہوئے ہوں اور ان میں پسینہ بکثرت آتا ہو۔

بدہضمی میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ ایسا محسوس ہو کہ پیٹ خشک خوراک سے بھرا ہوا ہے:

مریض تھوڑے سے شور کو بھی برداشت نہ کرسکتا ہو۔ خفیف آواز سے اس کی نیند جھٹ اُکھڑ جاتی ہو:

مریض کو ڈکار بکثرت آتے ہوں اور اُن میں تھوڑی ہوا خارج ہوتی ہو:

نامردی کے لیے بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جب کہ دل کی حالت پست ہو۔ قضیب ڈھیلا ڈھالا ہو۔ لیکن مجامعت کی خواہش وا گساہٹ ساتھ ہوں۔ بوسہ لینے یا پیار کرنے سے بھی قضیب میں خیزش پیدا نہ ہوتی ہو۔ مجامعت کے وقت نہ ہی تو انزال ہوتا ہو۔ اور نہ ہی ہوشیاری آتی ہو۔ مریض کو میٹھا پسینہ آتا ہو۔ اور مکھیاں اس پر کھیچی چلی آتی ہوں:

یہ دوائی تمباکو کی عادت چھڑانے کے لئے مفید ہے۔ اس کے استعمال سے حقہ نوشی کی خواہش جاتی رہتی ہے:

مچھر یا کسی اور جانور کے کاٹنے سے جلن اور شدید خارش ہوتی ہو:

معاون نائٹرک ایسڈ۔ متضاد۔ آرم ٹری فائیلم۔ یہ دوائی کلاڈیم کے ساتھ نہیں دی جاتی ہے۔

مصلح کیمفر۔ کیپ سی کم۔ کاربو ویج۔ اگنیشیا۔ ہائیوسائی مس۔ مرکیوریس:
زیادتی مرض۔ حرکت کرنے سے۔ کمی مرض۔ پسینہ آنے سے۔ دن کو سونے کے بعد:
خوراک۔ ۵ تا ۶x:

## کلکیریا ایسی ٹیکا
## CALCARIA ACETICA.

یہ دوائی براؤنکائٹس (شدید کھانسی) میں کام آتی ہے۔ جبکہ سانس باہر نکالتے وقت بلغم کھڑکتی ہو۔ کھانسی تر ہو۔ اور ہوا کی نالیوں کی لعابدار جھلیوں کے چھیچھڑے بلغم میں خارج ہوتے ہوں۔ سانس دقت سے آتا ہو اور چھاتی میں گھبراہٹ اور سکڑاؤ کا احساس ہو:
یہ دوائی دردِ شقیقہ میں نافع ہے جبکہ سر میں ٹھنڈک ہو اور منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ کھلی ہوا میں سر چکر آویں۔ خوراک ۳x ٹرائی ٹیوریشن:

## کلکیریا آرسینیکا
## CALCARIA ARSENICA.

ARSENITE OF LIME. آرسینائٹ آف لائم

اس دوائی کا اثر ایسی مستورات پر زیادہ ہوا کرتا ہے جو کہ موٹاپے کے باعث تکلیف میں ہوں۔ اور ادھیڑ پن کی عمر میں تھوڑا کام کرنے سے بھی اُن کا دل دھڑکنے لگ جاتا ہو۔ فعل دل کمزور ہو۔ کوتاہ دمی ساتھ ہو۔ اور وہ ٹھنڈک محسوس کرتی رہتی ہو:
پرانے ملیریا کے لئے بھی یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:
سوزش گردہ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ گردوں کے مقام بہت دُکھتے ہوں۔ کوتاہ دمی ساتھ ہو۔ اور دل کا فعل سُست ہو:
پیشاب میں البیومن خارج ہوتی ہو۔ ہر گھنٹہ پیشاب کی حاجت ہوتی ہو:
جب بچوں کے جگر و طحال بڑھ جاویں تو اس دوائی کے دینے سے وہ اپنی اصلی جگہ پر

آجاتے ہیں اور ان میں سُرخ دانۂ خون کا اضافہ ہو جاتا ہے :

سرطان الرحم ۔ کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے ۔ جبکہ جلن دار درد ہوتی ہوں :

پنکریاس ۔ (PANCREAS) کے سرطان کی جلن دار دردوں کو تسکین دینے کے لئے اس دوائی کا اثر نہایت قابل تعریف ہے ۔

مرگی کے دوروں میں بھی یہ دوائی کام کرتی ہے ۔ جبکہ دورہ سر کی جانب خون جانے سے ہوتا ہو ۔

شراب خوری کی عادت کو چھوڑنے سے جو تکالیف پیدا ہو جاتی ہیں اُن کے لئے یہ بڑی اعلیٰ دوائی ہے :

زیادتی مرض ۔ تھوڑی سی بھی محنت کرنے سے : مصلح کاربو ویجی ۔ گلونائین ۔ پلسٹلا :

خوراک ۳x یا ۶x ٹری ٹیوریشن :

# کلکیریا کارب ۔ کلکیریا اسٹریم

CALCARIA CARB - CALCARIA OSTREARUM.

CARBONATE OF LIME.

کاربونیٹ آف لائم

یہ دوائی زیادہ تر پھولے ہوئے اور خنازیری مزاج والے مریضوں کے لئے مؤثر ہوتی ہے ایسے مریض پہلے زرد اور تھوڑی سی محنت کرنے سے جلدی تھک جاتے ہیں اور موٹاپے کی طرف اُن کی طبیعت کا رجحان ہوا کرتا ہے ۔ ان کے عضلات نرم اور ڈھیلے ڈھالے ہوتے ہیں :

بچوں کے مرض میں جس کو انگریزی میں رکٹس یا دکا ئیٹس کہتے ہیں ۔ یہ دوائی نہایت سود مند ہے ۔ اس کی علامات یہ ہیں ۔ سر بڑا ۔ نخاع بد وضع ۔ شکم بڑھا ہوا ۔ ٹانگیں خم کھائی ہوئی ۔ اور تمام جسم کے عضلات ڈھیلے ڈھالے ہوتے ہیں ۔ دانت دیر سے نکلتے ہیں ۔ بچہ چلنا بھی دیر سے سیکھتا ہے ۔ اور سر کی ہڈیوں کے جوڑ آپس میں دیر سے ملتے ہیں :

جب بچہ سوتا ہے تو سر میں پسینہ بکثرت آتا ہے۔ جس کی وجہ سے تکیہ تر بتر ہو جاتا ہے :۔

خنازیری مزاج والے مریضوں کے لئے یہ دوائی بڑی نافع ہے۔ جب کہ اُن کے پیٹ کے غدود بڑھے ہوئے ہوں۔ اور ابتدائی عمر میں ہی موٹاپے کی طرف ان کی طبیعت کا رجحان ہو۔ چونکہ ایسے مریضوں میں سرخ خون کم پیدا ہوتا ہے۔ اس لئے اُن کے شکم میں چربی جمع ہو جاتی ہے۔ جس کی نشو و نما کم ہوتی ہے۔ خون میں سُرخ ذرات کی کمی اور سفید ذرات کی زیادتی ہوتی ہے :۔

مرض سل میں بھی یہ دوائی کارآمد ہے۔ جب کہ مریض بہت جلدی بڑھ گیا ہو اور اُس کو ایسا محسوس ہو کہ مرطوب ہوا اور سردی اس کے اندر گھس جاتی ہیں۔ زکام اس کو متواتر لگا رہتا ہو۔ دوران خون میں نقص واقع ہو۔ کھانا کھانے کے بعد کھٹے یا بدبودار ڈکار آیا کرتے ہوں۔ جب مریض کوئی مرغن غذا کھا لیوے۔ تو ڈکار اور بھی زیادہ آتے ہوں۔ کھانسی بلغمی ہو اور ہوا کی نالی بلغم سے بھرپور معلوم دیتی ہو۔ مریض روز بروز کمزور ہوتا جاتا ہو۔ ٹھنڈ اُس کو تنگ کرتی ہو۔ اور اس کی تمام چھاتی دُکھتی ہو :۔

حیض کی بیقاعدگی۔ میں بھی اس دوائی کا فعل قابل تعریف ہے۔ دموی مزاج والی موٹی لڑکیاں جو کہ بہت جلد بڑھ گئی ہوں۔ اور جن کو حیض پیش از وقت اور بافراط دیر تک آتے رہتے ہوں اور ما بعد میں ان کو کمی خون و حبس کا عارضہ ہو کر حیض کا آنا بند ہو گیا ہو تو ایسی حالت میں یہ دوائی اپنا جادو نما اثر دکھلاتی ہے :۔

جب مستورات کو حیض پیش از وقت اور بافراط آتا ہو۔ اور خون کا رکنا مشکل ہو۔ اور تھوڑی سی اکساہٹ سے پھر حیض آنا شروع ہو جاتا ہو۔ مریضہ کمزور ہو۔ اور اکثر وہ شکایت کیا کرتی ہو کہ اُس کے ہاتھ اور پاؤں ٹھنڈے ہیں۔ گویا کہ پانی میں ڈوبے ہوئے ہیں تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ اکثر اوقات ایسے مریضوں کو سیلان رحم (لیکوریا) مانند دودھ کے آیا کرتا ہے۔ اُس کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے :۔

استسقائے سر (HYCROCEPHALUS) (سر کا جلودھر) کے حاد و مزمن مرض میں۔ نیز اُن تمام عوارض میں جو کہ غذا کے باقاعدہ تحلیل نہ ہونے کے باعث پیدا ہو جاتے ہیں۔ کلکیریا کارب ایک نہایت مفید دوائی ہے۔ بشرطیکہ اس کی علامات مخصوصہ موجود ہوں :۔

بچوں کے کھٹے بدبُودار اسہال اور قبضوں میں بھی یہ دوائی معاون ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ بچہ کے جسم سے کھٹی بُو آتی ہو ۔ اور بچہ انڈا کھانے کی خواہش لگاتار ظاہر کرتا ہو ۔ مقام معدہ سُوجا ہوا ہو ۔ اور ایسا معلوم دیتا ہو گویا کہ طشتری کو اُلٹا کر کے رکھا ہوا ہے :

رسولی کی ایک بہترین دوائی ہے :

صفراوی پتھری کے باعث جو درد ہوتا ہے اُس کو کم کرنے میں اس دوائی کا فعل قابل تعریف ہے جب کہ اس کو ۳۰ طاقت میں دیا جائے :

بچوں کے کبڑا پن (خمیدہ استخواں) کے لیے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے ۔ خاصکر جبکہ نخاع یا ٹانگوں کی لمبی ہڈیاں خمیدہ ہو گئی ہوں ۔ یا ٹانگوں یا بازوؤں کی ہڈیاں بد وضع و بدشکل ہو گئی ہوں :

دردِ گُردہ :۔ کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے :

دھوبی لوگ جب دیر تک پانی میں کھڑا رہتے ہیں ۔ اور اس باعث ان کو عوارضات آگھیرتے ہیں ۔ اُن کے لیے یہ ایک نہایت مفید دوائی ہے ۔

جب پسینہ کسی خاص حصۂ جسم پر آتا ہو ۔ مثلاً سر ۔ گردن ۔ چھاتی ۔ بغل ۔ ہاتھ ۔ پاؤں ۔ یا رانوں پر تو یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے :

بخار کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے جبکہ لرزہ دوپہر کو مقام معدہ سے شروع ہوتا ہو ۔ اور بخار میں پسینہ آتا ہو ۔ نبض بھری ہوئی اور تیز ہو ۔ پسینہ کسی کسی مقام پر آتا ہو ۔ اور اس کو خاصکر سر ۔ گردن اور چھاتی پر آتا ہو :

سر ۔ سر درد کے ساتھ ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہوں ۔ چڑھائی چڑھتے وقت یا سر کو گھمانے سے سر میں چکر آتے ہوں ۔ کسی چیز کو اوپر اٹھانے سے یا دماغی کام کرنے سے سر میں درد ہوتا ہو ۔ اور اُبکائیاں آتی ہوں ۔ سر گرم اور وزنی ہو ۔ اور چہرہ زرد ہو ۔ سر کے اندر اور اوپر برف کی مانند ٹھنڈک ہو ۔ اور خاصکر دائیں پہلو میں ۔ چوٹی کی استخوان کھلی ہوں ۔ سر بڑا ہو ۔ اور بہت پسینہ آتا ہو ۔ جو کہ تکیہ کو تر بتر کر دیتا ہو ۔ کھوپری پر خارش ہوتی ہو ۔ جاگنے پر مریض سر کو کھجلاتا ہو :

آنکھیں ۔ روشنی برداشت نہ کر سکتی ہوں ۔ کھلی ہوا میں اور علی الصباح آنکھوں سے پانی جاتا ہو ۔ قرنیہ پر دھبے اور گھاؤ ہوں ۔ سردی کے لگ جانے سے آنسو کی نالیاں بند

ہو گئی ہوں۔ آنکھیں جلدی تھک جاتی ہوں۔ دُور کی چیزیں بخوبی دکھلائی نہ پڑتی ہوں
پپوٹے کھجلاتے ہوں۔ اور سُوجے ہوئے ہوں۔ پتلیوں کا رُخ پھیلاؤ ہو؛ موتیا بند ہو؛
بینائی دھندلی ہو۔ گویا کہ مریض کہر میں دیکھ رہا ہے۔ آنکھوں کا ناسُور ہو۔ درد خنازیری
ہو؛

کان۔ تپکن اور کڑکن کانوں میں ہو۔ چبھن پڑتی ہو۔ اور تپکن کا درد ہو۔ گویا
کہ کوئی چیز باہر نکل پڑے گی؛

پانی کے اندر کام کرنے سے بہرہ پن کا عارضہ ہو گیا ہو۔ کانوں میں مسّے (POLYPI)
ہوں۔ جن سے خون بآسانی بہ نکلتا ہو؛

خنازیری ورم ہو۔ اور کانوں سے پیپ دار مواد بہتا ہو۔ غدود سُوجے ہوئے
ہوں۔ شنوائی درست نہ ہو۔ کانوں میں شور ہوتا ہو؛ شنوائی سخت ہو؛

ناک۔ نتھنے خشک اور دُکھتے ہوں اور زخمی ہوں۔ بوجہ متعفن زرد مواد ناک بند
ہو۔ ناک سے بدبُو آتی ہو۔ ناک میں مسّے (POLYPI) ہوں۔ جبڑہ متورّم ہو۔ نکسیر
پھوٹتی ہو۔ نزلہ ہو۔ ہر موسم کی تبدیلی پر ٹھنڈ لگ جاتی ہو۔ علامات زکام کے ساتھ
بھوک بھی لگتی ہو۔ نزلہ اور دردِ قولنج باری باری سے ہوتے ہوں؛

مُنہ۔ ذائقہ لگاتار بدبُودار ہو۔ مُنہ میں بدمزہ پانی بھر جاتا ہو۔ رات کو زبان خشک
ہو جاتی ہو۔ مسوڑھوں سے خون نکلتا ہو۔ دانت دیر سے اور مشکل سے نکلتے ہوں۔ دانت درد
ہو۔ ہوا کا جھونکا لگنے اور گرم سرد اشیا کے استعمال سے درد زیادہ ہوتا ہو۔ مُنہ سے
بڑی بدبُو آتی ہو۔ زبان کے سرے میں جلن والی درد ہوتی ہوں۔ گرم چیز کھاتے
سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو؛

حلق:۔ غدود و جبڑے کے نیچے کے غدود (SUBMAXILLARY GLANDS)
متورّم ہو گئے ہوں۔ نگلنے پر چبھن پڑتی ہو۔ نگلنے میں تکلیف ہوتی ہو؛
گلہ بیٹھ گیا ہو۔ کانوں میں کڑک کی آوازیں پیدا ہوتی ہوں۔ کان کے غدود (PAROTID)
کا ناسُور ہو؛

معدہ۔ گوشت اور اُبلی ہوئی چیزوں سے نفرت ہو۔ ثقیل اشیا مثلاً چاک، کوئلہ، پنسل
انڈے، نمک اور مٹھائیوں کی طلب ہو۔ دودھ ناموافق بیٹھتا ہو۔ کھٹے ڈکار

بہت آتے ہوں۔ کھٹی قئیں آتی ہوں۔ چربیدا غذا سے نفرت ہو۔ زیادہ مشقت کرنے سے بھوک ماری جاتی ہو۔ معدہ جلتا ہو۔ اور ڈکار آواز بلند آتے ہوں۔ معدہ میں کڑل پڑتے ہوں۔ دبانے اور ٹھنڈا پانی پینے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ اشتہا بہت ہو: معدہ پھولا ہوا ہو۔ مانو کرطباق اُلٹا رکھا ہوا ہے۔ گرم اشیاء سے نفرت ہو۔ چھونے سے مقام معدہ میں درد ہوتا ہو۔ پیاس بہت ہو۔ اور ٹھنڈے پانی کی طلب ہو۔ کھانے سے تکلیف بڑھتی ہو:

شکم :۔ تھوڑا دبانے سے درد ہوتا ہو۔ جھکنے سے کلیجہ دُکھتا ہو۔ شکم میں کاٹنے والے درد ہوتے ہوں۔ شکم بڑھا ہوا ہو۔ نفخ ہو۔ اور ہوا رُکی ہوئی ہو۔ شکم و حبنگاسہ کے غدود سوجے ہوئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ کمر میں کپڑا کس کرنہ باندھا جا سکتا ہو۔ شکم تنا ہوا ہو۔ اور سخت ہو۔ پتہ میں بوجہ پتھری کے درد ہو۔ شکم میں چربی بڑھ گئی ہو۔ نتو السُرّہ (UMBILICAL HERNIA) ہو۔ ناف کے مقام پر اُبھار سا پیدا ہو گیا ہو۔ بچے دیر سے چلنا پھرنا سیکھتے ہوں:

پاخانہ۔ مبرز میں رینگنے اور جکڑاؤ کا احساس ہو۔ پاخانہ لمبا۔ سخت۔ سفیدی مائل آبی اور کھٹی بُو والا آتا ہو۔ کانچ نکلتی ہو۔ مسّے جلتے ہوں۔ اور اُن میں چبھن پڑتی ہو۔ ناہضم شدہ غذا کے دست آتے ہوں۔ بدبودار ہوں۔ اور ساتھ ہی بھوک بہت لگتی ہو: اسہال اطفال میں یہ دوائی بہت مفید ہے۔ قبض ہو۔ پاخانہ پہلے تو سخت آتا ہو پھر مانند لئی کے۔ اور پھر سیّال آتا ہو۔ کلکیریا کے مریض کی حالت قبض میں درست رہتی ہے:

پیشاب :۔ سیاہ۔ براؤن۔ کھٹا۔ بدبودار۔ اور بافراط آتا ہو۔ اور سفید تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ خونی پیشاب آتا ہو۔ مثانہ میں خراش ہوتی ہو:

امراض مردانہ۔ احتلام بار بار ہوتا ہو۔ مجامعت کی خواہش بہت زیادہ ہو۔ سرعت انزال ہو۔ مجامعت کے بعد چڑچڑا پن اور کمزوری ہو جاتی ہو:

امراض زنانہ۔ حیض کے قبل سردرد۔ درد قولنج۔ ٹھنڈک۔ اور لیکوریا کے عوارض ہو جاتے ہوں۔ دوران حیض میں رحم میں کاٹنے والے درد ہوتے ہوں۔ حیض پیش از وقت بکثرت اور بہت دیر تک آتے رہتے ہوں۔ اور سر میں چکر آتے ہوں۔ دانتوں میں درد

ہوتا ہو۔ اور پاؤں ٹھنڈے اور بھیگے ہوئے ہوں۔ خفیف اکساہٹ سے بھی خون حیض جاری ہو جاتا ہو۔ ناف بآسانی اپنی جگہ سے ٹل جاتی ہو۔ لیکوریا مانند دودھ کے آتا ہو۔ چھوٹی لڑکیوں میں قبل و مابعد حیض کے اندام نہانی میں جلن و خارش ہوتی ہو۔ مجامعت کی خواہش بہت زیادہ ہو۔ چھاتیاں گرم اور متورم ہوں۔ قبل حیض کے پستان سوج جاتے ہوں اور دُکھتے ہوں۔ پستانوں میں دودھ بہت ہو لیکن بچہ کے موافق نہ پڑتا ہو۔ شرمگاہ کے آس پاس بہت پسینہ آتا ہو۔ حیض بافراط آتا ہو۔ یا کمی ہو۔

تنفس۔ کھانسی شب کو زیادہ تکلیف دہ ہوتی ہو۔ خشک ہوتی ہو۔ اور صبح کو بلغم بآسانی خارج ہوتی ہو۔ پیانو بجاتے وقت کھانسی پیدا ہو جاتی ہو۔ کوتاہ دمی بہت ہو۔ یا درد کے گلا بیٹھ گیا ہو۔ صبح کو گلے کی تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ بلغم صرف دن کے وقت خارج ہوتی ہو۔ گاڑھی زرد بلغم نکلتی ہو۔ تھوک میں خون آتا ہو۔ اور سینہ میں کھٹائی کا احساس ہوتا ہو۔ دم گھٹنے والے کھانسی کے دورے ہوتے ہوں۔ سینہ میں تناؤ۔ جلن اور دُکھن ہوتی ہو۔ سیڑھیاں چڑھنے پر سینہ کی تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ تازہ ہوا کی طلب ہو۔

دل۔ بوقت شب اور کھانا کھانے کے بعد دل کی دھڑکن تیز ہوتی ہو۔ دھڑکن کے ساتھ ٹھنڈک کا احساس ہو۔ اور سینہ میں بے چینی کے ساتھ دباؤ کا احساس ہو۔ چھاتی کے دب جانے کے بعد دل کی دھڑکن بڑھ گئی ہو۔ حلق میں خراش ہونے سے رات کو کھانسی ہوتی ہو۔ اور مرطوب آب و ہوا سے زیادہ ہوتی ہو۔ سینہ میں تیز درد میں آگے سے پیچھے کو جاتی ہوں۔ چھونے سے یا تھوکنے سے یا دبانے سے چھاتی بہت دُکھتی ہو۔

کمر۔ کمر میں ایسی درد ہو کہ مانو موچ آگئی ہے۔ اٹھنا محال ہو۔ کوئی شے اوپر اٹھانے سے کمر میں درد ہوتا ہو۔ کندھوں کی استخوان کے درمیانی مقام میں درد ہوتا ہو جس سے دم رُکتا ہو۔ کمر میں وجع المفاصل کا درد ہو۔ کمر میں کمزوری ہو۔ ڈارسل مہرے (وہ مہرے جن کے ساتھ پسلیوں کے سرے جُڑے ہوتے ہیں) خمیدہ ہو گئے ہوں۔ پشت گردن سخت ہو کر اکڑ گئی ہو۔ درد گردہ ہو۔

اطراف ٹانگیں اور بازو:۔ وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ جیسا کہ بھیگنے کے بعد ہوا کرتی ہیں۔ ایسی تیز اور چبھنے والی گویا کہ ماؤف مقامات مروڑ دیئے گئے

ہیں یا ان میں موچ آگئی ہے:۔

**پاؤں**:۔ ٹھنڈے اور سرد ہوں۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو۔ گویا بھیگی ہوئی جرابیں پہن رکھی ہیں۔ پنڈلیوں میں کرل پڑتے ہوں۔ پاؤں کے پسینہ سے کھٹی بو آتی ہو۔ ٹانگیں اور بازو کمزور ہوں۔ جوڑ متورم ہوں۔ اور خاصکر گھٹنوں کے جوڑ۔ پاؤں کے تلوے جلتے ہوں۔ ہاتھوں پر پسینہ آتا ہو۔ نقرس کی گلٹیاں ہوں۔ پاؤں کے تلوے کچے ہوگئے ہوں۔ بوقت شب پاؤں سرد۔ اور مردہ سا ہو جاتے ہوں۔ پرانی موچیں آئی ہوئی ہوں:۔

**جلد**:۔ جسم علیل ہو۔ جلدی زخمی ہوجاتی ہو۔ خفیف زخم بھی جلدی سے شفایاب نہ ہوتے ہوں۔ غدود سوجے ہوئے ہوں۔ سرد ہوا میں پتی کو آرام ہوتا ہو۔ چہرہ اور ہاتھوں پر دہلے ہوں۔ ہوائیاں کھجتی ہوں:۔ کلوڑے ہوں:۔

**زیادتی مرض**۔ بوقت صبح۔ بوقت شام۔ آدھی رات کے بعد۔ سونے سے پہلے۔ دھونے پر۔ جھکنے پر۔ نزلہ رک جانے سے۔ مجامعت سے:۔ ٹھنڈے مرطوب موسم میں۔ کھانے کے بعد۔ دماغی کام کرنے سے۔ اوپر چڑھنے سے:۔ رطوبات کے اخراج سے:۔ اعضا نیچے لٹکانے سے۔ سورج کی روشنی میں کسی چیز پر ٹکٹکی باندھنے سے۔ اوپر کی جانب دیکھنے سے۔ خشک غذاؤں سے۔ دودھ سے۔ پڑھنے سے۔ کثرت مجامعت سے۔ ماؤف اعضا کو پھیلانے سے۔ سر گھمانے سے۔ پسینہ کے دب جانے سے۔ بولنے سے۔ جب چاند پورا ہو:۔

**کمی مرض**۔ خشک آب و ہوا میں۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ اٹھنے پر:۔

**مصلح**۔ کیمفر۔ اپی کاک۔ نائیٹرک ایسڈ۔ نکس وامیکا۔ برائی اونیا۔ چائنا۔

**معاون**۔ بیلاڈونا۔ رسٹاکس۔ لائیکوپوڈیم۔ سلیشیا۔

**متضاد**۔ برائی اونیا۔ اور سلفر کلکیریا کے بعد نہیں دینی چاہیے۔ اور نہ ہی برائی اونیا اور کلکیریا کو ایک ساتھ استعمال کرنا چاہیے:۔

**خوراک**۔ ۳۰ یا ۲۰۰ تا ۲۳ بوڑھے مریضوں کو یہ دوائی بار بار نہیں دینی چاہیے۔ لیکن بچوں میں یہ دوائی بار بار دہرائی جاسکتی ہے۔

:۔

# کلکیریا فلوریکا CALCARIA FLUORICA.

## فلورائیڈ آف لائم FLUORIDE OF LIME.

یہ دوائی سخت پتھر کی مانند گلٹیوں اور پھولی ہوئی پُر درد وریدوں میں تجویز کی جاتی ہے۔ نیز جب ہڈیوں نے پوری نشو و نما نہ پائی ہو۔ یا ایسے مقام جو کہ سخت ہو گئے ہوں اور جن میں پیپ پڑنے کا ڈر ہو۔ اور نیز امراض چشم میں یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے۔ ہڈیوں کے اوپر جو گلٹیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اُن کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

موروثی پیدائشی آتشک میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب سفلس کے باعث گلے اور منہ میں گھاؤ ہو جاویں۔ یا ہڈیاں گل سڑ جاویں۔ چھیدنے کی سی دردیں ہوں۔ اور ماؤف مقام گرم ہوں :

مستورات کی چھاتیوں میں سخت گلٹیوں کے لئے بھی یہ دوائی بڑی سودمند ہوتی ہے :

مرض گھینگا میں بھی یہ دوائی دی جاتی ہے۔ موتیابند کے لئے یہ دوائی نہایت ہی سودمند ثابت ہوئی ہے :

جب دانت ہلتے ہوں اور درد کرتے ہوں۔ دانت اپنے اپنے خانوں میں ڈھیلے ڈھالے ہو جاویں اور ہلتے ہوں تو اس دوائی کے دینے سے آرام آجایا کرتا ہے : دانتوں کے ساتھ غذا چھوتے سے دانتوں میں درد ہو۔ مسوڑوں کا پھوڑا ہو :

ہچکی میں بھی یہ دوائی نہایت مفید مطلب ہے :

فوطوں میں پانی بھر جانے (ہائیڈروسیل) اور خصیوں کے سخت ہو جانے میں بھی یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے :

مزمن دردِ کمر۔ میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ آغاز حرکت میں درد کی زیادتی ہو۔ اور متواتر حرکت کرنے سے افاقہ ہوتا ہو :

ببھری۔ (جس کو انگریزی میں (وٹلو) اور پنجابی میں (ملبوہا) کہتے ہیں) کے لئے

یہ ایک نہایت مجرب دوائی ہے ؛

**دیگر خاص علامات۔** مالی نقصان کا فرضی غم لگا رہتا ہو۔ آنکھوں کے سامنے شعلے سے ملتی ہوئی معلوم دیویں۔ اور آگ کے چنگاریے نظر آویں۔ قرنیہ پر گھاؤ ہو۔ موتیا بند کا عارضہ ہو؛

کان کے درمیانی حصہ میں مزمن پیپ دار سوزش ہو۔ زبان پھٹی ہوئی معلوم دیوے خواہ درد ہو خواہ نہ ہو۔ گلے میں درد اور جلن ہو۔ گرم اشیا پینے سے آرام اور سرد اشیا پینے سے تکلیف ہو؛

کنکوا (یووُلا) ڈھیلا ڈھالا ہو جاوے۔ اور حنجرہ کے ساتھ لگ کر خراش کرے ؛

شیر خوار بچوں میں ران کی ہڈی بیڈول سی ہو جاوے۔ گھٹنوں کے جوڑوں میں دیرینہ سوزش ہو۔ پھوڑوں کے بعد اُن کے نشانات رہ جاویں ؛ یا اپریشن کے بعد زخم کا نشان باقی رہے ؛

ہتھیلیوں کی جلد پھٹ جاوے۔ اور چیر آجاویں۔ یا چمڑہ سخت ہو جاوے۔ مقعد کی جلد پھٹ جاوے (فشر آف دی اینس)؛

سر۔ قبض کے ہمراہ سر درد ہو۔ اور اس میں درد ہوتی ہو۔ بعد دوپہر پیشانی درد ہوتا ہو۔ اُبکائیاں آتی ہوں۔ شام کو آرام ہو۔ تمام سر میں درد ہوتا ہو۔ نوزائیدہ بچہ کی کھوپری پر جیسی رسولیاں بڑھ گئی ہوں؛

**آنکھیں۔** تھوڑی دیر استعمال کرنے کے بعد آنکھوں میں اور آنکھوں کے ڈیلوں میں درد ہوتا ہو۔ آنکھیں بند کرنے سے اور اوپر سے دبانے سے کسی قدر آرام ہوتا ہو ؛

آشوب چشم ہو۔ قرنیہ پر دھبے ہوں۔ تھوڑی دیر لکھنے کے بعد آنکھیں چندھیا جاتی ہوں۔ آنکھوں کے آگے خصوصاً بائیں آنکھ کے آگے چنگاریاں اُڑتی ہوں۔ موتیا بند ہو۔ قرنیے کو رچنی ہو چہرہ پر رسولیاں ہوں۔ غدود بڑھ گئے ہوں۔ استخوان و پردہ استخوان ملفوف ہونے کی وجہ سے کانوں کے امراض پیدا ہو گئے ہوں ؛

**ناک۔** نکسیر آتی ہو۔ ناک سے بدبو آتی ہو۔ ناک ہڈیاں مبتلائے مرض ہوں ؛ خشک نزلہ ہو ؛

**چہرہ۔** جبڑے کی ہڈی میں سخت سوزش ہو۔ ٹھنڈے پھوڑے ہونٹوں پر ہوں۔ ہونٹ پھٹے ہوئے ہوں۔ دانتوں کی نسبت جبڑے کی ہڈی میں درد زیادہ ہوتی ہوں ؛

**دانت**۔ دانتوں کا روغن کم ہو گیا ہو۔ روغن سخت اور پتلا ہو گیا ہو۔ دانت نرم اور ہلتے ہوں اور درد کرتے ہوں۔ دانتوں کا روغن کم ہونے کی وجہ سے دانت جلدی خراب ہوتے ہوں جب کوئی غذا دانتوں کو چھوئے۔ تو دانت درد شروع ہو جائے؛

**منہ**۔ رخساروں کے اندر دانوں میں زخم ہو۔ ہونٹ پھٹے ہوئے ہوں۔ اور جبڑہ کی ہڈی متورم ہو۔ مسوڑھوں پر پھوڑا ہو۔ منہ اور حلق خشک ہو؛

**حلق**: گلے میں درد ہوتا ہو؛ گلے میں جلن۔ چبھن اور گلا گھٹنے کا احساس ہو۔ بوقت شب اور ٹھنڈی اشیا پینے سے تکلیف زیادہ ہو۔ گرم اشیاء پینے سے آرام ہو؛ گلا ڈھیلا ڈھالا ہو۔ کوا بڑھ گیا ہو۔ جو کہ حلق میں گر کر خراش اور کھانسی پیدا کرتا ہو۔ خناق وبائی میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ با آواز بلند پڑھنے یا ہنسنے سے گلا بیٹھ جاتا ہو۔ دمہ ہو اور ساتھ ہی چھوٹے زرد بلغم کے ڈھیلے مشکل سے باہر نکلتے ہوں؛ اصلی ذبحہ کی یہ ایک خاص دوائی ہے؛

**زبان**۔ زبان کھٹی ہوئی ہو۔ خواہ درد ہوتا ہو اور خواہ بلا درد کے ہو۔ زبان متورم ہونے کے بعد سخت ہو گئی ہو؛

**امراض استخوان**۔ ہڈیوں کا ابھار سخت اور کھردرا ہو۔ استخوان دکھتی ہوں۔ ناک کی استخوان ماؤف ہو۔ بوجہ سفلس یا پارہ کے بکثرت استعمال کے استخوان گل سڑ رہی ہوں؛

**معدہ**۔ دن کا کھانا کھانے کے بعد کھانسی شروع ہو جاتی ہو۔ ناہضم شدہ غذا قے ہو جاتی ہو۔ شکم کے پہلو میں درد ہوتا ہو۔ مخالف پہلو لیٹنے سے آرام ہو۔ اور چلنے پھرنے سے آرام ہو۔ جگر میں صبح آٹھ بجے بھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ بیٹھنے سے تکلیف زیادہ ہو چلنے پھرنے سے آرام ہو۔ جگر میں درد اور بیقراری ہو؛

**مقعد**۔ رات کو کرم مقعد میں خارش کرتے ہوں۔ اور مریض جاگ اٹھتا ہو؛ خونی بواسیر ہو۔ اور خون کا دورہ بجانب سر ہو۔ مسے باہر لٹکتے ہوں۔ اور خارش کرتے ہوں۔ بادی بواسیر ہو۔ کمر میں درد ہو۔ اور قبض ہو۔ مقعد پھٹ گئی ہو۔ قبض کے ہمراہ کاہلی و سر درد ہو۔ پاخانہ مریض باہر نہ نکال سکتا ہو۔

**آلات بول**۔ صبح آٹھ بجے سے لے کر تین بجے شام تک اور نیز رات کو پیلا آبی

پیشاب بکثرت خارج ہوتا ہو۔ حاجت لگاتار رہتی رہے۔ منی اور مذی لگاتار گرتی رہیں۔ اور خصیے سکڑ گئے ہوں۔ رات کو پیشاب گرتا رہے۔ پیشاب سخت بدبودار۔ تھوڑا۔ نہایت رنگین اور گدلا آوے۔ پیشاب کی نالی میں خصوصاً بیرونی سرے پر پیشاب خارج کرتے وقت گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ خصیے سخت ہو گئے ہوں۔ خصیوں کا استسقاء ہو۔ خصیوں میں پانی بھر گیا ہو۔ چھاتیوں میں سخت گانٹھیں پڑ گئی ہوں۔ خون حیض سیلاب کی مانند خارج ہو۔ اور نیچے کی جانب رحم کی دردیں ہوں؛

(اگر یہ دوائی دوران حمل میں دی جائے تو بچہ جننا آسان ہو جاتا ہے۔)

ٹانگیں اور بازو۔ انگوٹھوں۔ انگلیوں اور جوڑوں میں درد اور ورم ہو۔ یا استخوان بڑھ کر سخت ہو گئی ہوں۔ پھولی ہوئی وریدوں کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ کہنی سوج گئی ہو۔ کلائی کی پشت پر رسولیاں ہوں۔ بوجہ گنٹھیا انگلیوں کے جوڑ بڑھ گئے ہوں۔ گھٹنے کے جوڑ متورم ہو گئے ہوں۔ مزمن عارضہ ہو۔ ہڈیوں میں پیپ پڑ گئی ہو؛

نیند۔ سارا دن مریض تھکا ٹوٹا اور کمزوری محسوس کرے۔ صبح کو تھکاوٹ اور کمزوری زیادہ ہو؛

بخار۔ بخار کا دورہ ایک ہفتہ یا زیادہ عرصہ تک لگا رہے۔ ساتھ ہی پیاس۔ خشکی بیخوابی۔ بے چینی موجود ہوں۔ اور زبان کا رنگ براؤن ہو؛

زیادتی مرض:۔ آرام کرنے سے۔ موسم کی تبدیلی سے؛

کمی مرض۔ گرمی سے گرم تکمید سے؛

خوراک۔ ۳x-۶x-۳۰ یا ۱۲x؛ کچھ عرصہ استعمال کرنے کے بعد یہ دوائی اپنا اثر دکھلاتی ہے؛




آیوڈائیڈ آف لائم

IODIDE OF LIME.

یہ دوائی بچیروں کے مرض میں نہایت کارآمد ہے۔ نیز غدود گلو کے بڑھ جانے اور

غدہ و حنجرہ (ADENOIDS) کے لئے بھی نہایت مفید ہے:

مرض ڈبہ:۔ میں بھی یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے۔ اس عارضہ میں نیچی طاقت میں یہ دوائی دی جاتی ہے:

پستانوں کی رسولیوں کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جب کہ اُن میں تیز تیر مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور دبانے سے درد کرتے ہوں۔ شفایابی کے لئے اس دوائی کا عرصہ تک جاری رکھنا ضروری ہے:

رکٹی بچوں کے لئے جن کا سر بڑا ہو۔ پیٹ پھولا ہوا۔ گردن اور ٹانگیں کمزور۔ اور ہڈیاں ٹیڑھی ہوں۔ یہ دوائی نہایت مجرب ہے۔ ایسے بچے چلنے۔ کھڑا ہونے اور اٹھنے کی کبھی کوشش نہیں کرتے:

خوراک۔ ۲x یا ۳x ٹری ٹیوریشن:

# کلکیریا فاسفوریکا CALCARIA PHOSPHORICA.

کالکیریا فاس CALCARIA PHOS

فاسفیٹ آف لائم PHOSPHATE OF LIME.

یہ دوائی سیاہ رنگ والے پتلے دُبلے اور کمزور اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ جن کے بال اور آنکھیں سیاہ ہوں۔ نیز اُن بچوں کے لئے جو کہ اوّل یا دوسری مرتبہ دانت نکال رہے ہوں۔ اور اُن کو اسہال آتے ہوں۔ اپھارہ ہو۔ اور وہ نمکین گوشت کے شائقین ہوں:

رکٹی بچوں کے لئے بھی یہ نہایت سود مند دوائی ہے۔ جب کہ بچے دُبلے پتلے ہوں۔ اور کھڑا ہونے کی طاقت نہ رکھتے ہوں۔ سر کی ہڈیاں پتلی اور جلدی ٹوٹ جانے والی ہوں۔ سر کی ہڈیوں کے جوڑ کھلے ہوں۔ اور یا بند ہو کر پھر کھل گئے ہوں: ایسے بچوں کے دانت دیر سے نکلتے ہیں۔ اور وہ چلنا بھی دیر سے سیکھتے ہیں۔ شکم ڈھیلا ڈھالا اور اندر کی جانب گھسا ہوتا ہے:

کبڑاپن۔ کے لئے بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جبکہ نخاع کی ہڈیاں ٹیڑھی ہوگئی ہوں کمر کمزور ہو۔ اور جسم کا بخوبی سہار نہ سکتی ہو۔ جو بچے جلدی بڑھ جاتے ہیں۔ اُن کی کمزوری اور کمی خون کو دور کرنے کے لئے جو کہ بوجہ ناکافی غذا کھانے کے پیدا ہو جاتی ہیں۔ یہ دوائی مفید ہوتی ہے یہ حالت اکثر نوجوان لڑکیوں میں بھی دیکھی جاتی ہے۔ جن کی استخوان نرم ہوا کرتی ہیں۔ اور نخاع میں کبڑاپن پیدا ہو جاتا ہے۔ اگر یہ حالت جلدی جلدی بچے جننے یا دیر تک دودھ پلانے۔ یا بکثرت حیض آنے کے باعث پیدا ہوئی ہو تو بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے:

پڑھنے والی لڑکیوں کے سر درد میں یہ دوائی نہایت آزمودہ ہے۔ جن میں خون کی کمی ہو۔ بدہضمی اور اپھارہ ہو۔ کھانا کھانے کے بعد تکلیف زیادہ ہو جاتی ہو۔ جن کو غم ہو۔ اور عشق میں مایوسی ہو۔ اور وہ بے اختیار گہرے ٹھنڈے سانس (آہیں) لیتی رہتی ہوں:

ہڈیوں کے ٹوٹ جانے یا جوڑ نہ ملنے سے یا سرد آب و ہوا کے باعث جب وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے:

بچوں کے معدہ و شکم کے امراض میں یہ دوائی بڑی مجرب ہے:

## دیگر خاص علامات

ناف سے خون آمیز پانی نکلتا ہو: مریض جوں جوں اپنی بیماری کا خیال کرے تکالیف زیادہ محسوس ہوتی ہوں۔ مریض بے اختیار آہیں بھرتا رہتا ہو۔ وجع المفاصل کا مرض موسم سرما میں شروع ہو۔ موسم بہار میں دور ہو جاوے۔ لیکن خزاں میں پھر عود کر آوے۔ کھانا کھاتے وقت پیٹ میں درد قولنج شروع ہو جاتا ہو۔ مقعد میں ناسور ہو۔ اور امراض سینہ سے اس کا تبادلہ ہوتا رہتا ہو۔ جسم میں سردی کا احساس ہو۔ ٹھنڈا پسینہ آتا ہو: اور جسم عموماً ٹھنڈا رہتا ہو:

دماغی حالت۔ عوارضات جو بوجہ غم یا عشق میں مایوسی کی وجہ سے پیدا ہوئے ہوں۔ بچہ متفکر اور ترشرو ہو۔ تفکرات کی وجہ سے پست ہمتی ہوگئی ہو۔ خواہش تنہائی ہو۔ صاف صاف تمیز کرنا مشکل ہو۔ جو کام کرنا چاہے وہ نہ کرے:

دل یکسو نہ ہو۔ کبھی یہاں کبھی وہاں گھومتا پھرتا ہو۔ نسیان ہو۔ تھوڑی دیر کے لئے
بات یاد رہتی ہو۔ غم اور غصہ کرتا ہے۔ بے اختیار آہیں بھرتا ہو۔ آگ کے خواب آتے ہوں
ہذیان خمری ہو؛

**سر۔** دماغی محنت کرنے سے یا ٹھنڈے پانی کے ساتھ سر دھونے سے سر درد
ہوتا ہو؛ ایسا محسوس ہوتا ہو کہ دماغ کھوپڑی سے پیوست ہو رہا ہے۔ سر کی چوٹی پر
جلن ہوتی ہو۔ اور نیچے انگوٹھوں تک دوڑتی ہو۔ آنکھوں کے اوپر دباؤ ہو۔ پیشانی
میں درد ہو اور ساتھ ہی سر اور بازوؤں میں دردیں ہوتی ہوں۔ سن بلوغت پر
لڑکیوں کو سر درد ہو۔ اور ساتھ ہی اسہال۔ بے چینی۔ اور عصبی اکساہٹ ہو۔ سر درد
کو تمباکو نوشی سے آرام ہو۔ کھوپڑی کی ہڈیاں ٹوٹنے کے بعد جڑی نہ ہوں۔ خصوصاً پیری
میں سر ٹھنڈا محسوس ہو اور چھونے سے بھی ٹھنڈا لگے۔ ایسا محسوس ہو کہ سر کی پشت پر برف
رکھی ہوئی ہے۔ سر کے بال کم اگیں۔ یا گنج ہو؛

**آنکھیں۔** آنکھوں کے ڈیلے دکھتے ہوں۔ موتیا بند کے لئے یہ دوائی بہت مفید
ہے۔ بھینگا پن میں نافع ہے۔ مریض پڑھ نہ سکتا ہو۔ روشنی خصوصاً گیس اور موم بتی
کی روشنی آنکھوں کو نقصان پہنچاتی ہو۔ آنکھوں کے سامنے آگ کے حلقے دکھائی
دیتے ہوں۔ آنکھوں کو بند کرنے اور ان پر دباؤ سے آرام ہوتا ہو۔ آشوب چشم
ہو۔ قرنیہ پر زخم اور گھاؤ ہوں۔ آنکھوں کے چھپرولیا پر گرمی معلوم ہوتی ہو۔ ایسا
محسوس ہو کہ آنکھوں میں کوئی چیز پڑی ہوئی ہے۔ یا آنکھوں کے سامنے نقاب پڑا ہے
آنکھوں کے چھپر اینٹھتے ہوں۔ جمائی لینے سے آنکھوں سے پانی بہتا ہو۔ بائیں آنکھ اور غدود
متورم ہوں۔ روشنی سے ڈر لگتا ہو؛ دائیں آنکھ کے اوپر دھیمی درد ہو۔ آنکھوں کے ڈیلے کسی قدر ابھرے ہوئے ہوں

**کان۔** کانوں کے ارد گرد کی تمام ہڈیاں دکھتی اور درد کرتی ہوں۔ درد اوپر کو
جاتا ہو۔ کان سوجے ہوئے جلتے اور خارش کرتے ہوں۔ کانوں میں گانے اور دیگر
شور کی آوازیں آتی ہوں۔ خنازیری مزاج کے بچوں کے غدود متورم ہو گئے ہوں؛
کانوں سے جلانے والا مواد نکلتا ہو۔ کان کا مزمن نزلہ ہو۔ اور ساتھ ہی گلے
میں تکلیف ہو؛ شنوائی سخت ہو؛ کانوں پر پھنسیاں ہوں۔ کان اندر اور
باہر سے سوجے ہوئے ہوں۔ اور دکھتے ہوں۔ خارش کرتے ہوں۔ اور

گرم ہوں:

**ناک**۔ نکسیر آتی ہو۔ خنازیری بچوں کو مزمن نزلہ ہو۔ سر میں جھٹ ٹھنڈ لگ جاتی ہو۔ ناک کی نوک ٹھنڈی ہو۔ ٹھنڈے کمرے میں زکام رواں ہو۔ مگر جب باہر نکلتے وقت اور گرم ہواؤں میں جانے سے نزلہ رک جاتا ہو۔ ناک میں خراش ہو۔ اور چھینکیں آتی ہوں: نتھنے دُکھتے ہوں۔ پھوڑے ہوں۔ زخم ہوں۔ ناک سے مادہ حلق میں گرتا ہو۔ اور کھانسی پیدا کرتا ہو۔ ناک سے بو آتی ہو: ناک سوجی ہوئی ہو۔ اور نتھنوں کے کنارے بہت متورم ہوں:

**چہرہ**:۔ چہرے کا رنگ سفید یا خاکستری ہو۔ چہرہ پر سرد پسینہ آتا ہو۔ جسم سرد ہو: چہرہ کا رنگ زرد سانولا ہو۔ کیلوں اور پھنسیوں سے پُر ہو۔ نوجوانوں خصوصاً جوان لڑکیوں کے چہرہ پر چھائیاں اور پھنسیاں ہوں۔ چہرہ دُکھتا ہو۔ وجع المفاصل کی عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ اور رات کو زیادہ ہوتی ہوں۔ منہ پر چھالے ہوں۔ اوپر کا ہونٹ متورم ہو۔ اور اس میں جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ گلے کے غدود متورم ہوں:

**دانت**۔ دانتوں کے تمام عوارض کی یہ خاص دوائی ہے۔ اگر مسوڑھے پیلے پڑ گئے ہوں۔ تو یہ دوائی خاص طور پر موثر ہوتی ہے۔ دانت درد ہو۔ شب کو زیادہ سرد یا گرم چیزوں سے زیادہ ہوتا ہو۔ چبانے سے دانت دُکھتے ہوں۔ دانت نکالنے کے زمانہ کے عوارض کی جب کہ سینہ میں بلغم کھڑکتی ہو۔ یہ ایک خاص دوائی ہے۔ دانت نکالنے کے زمانہ میں اسہال آتے ہوں۔ اور بخار نہ ہو۔ بچہ دانت تکلیف سے اور دیر سے نکالتا ہو۔ دانت آہستہ آہستہ بڑھتے ہوں۔ مسوڑھے متورم اور درد کرتے ہوں دانت بڑی تیزی سے سڑ رہے ہوں:

**زبان**۔ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ گندم کی روٹی کڑوی لگتی ہو۔ صبح کے وقت منہ کڑوا ہو: اور ساتھ ہی سر درد ہو۔ زبان کی نوک پر چھالے اور پھنسیاں ہوں۔ جاگنے پر منہ کا ذائقہ بد ہو: زبان کی نوک دُکھتی ہو۔ اور جلتی ہو۔ زبان متورم ہو۔ نگلتے وقت زبان میں درد ہوتا ہو۔ نزلہ کے ہمراہ رالیں بہت بہتی ہوں۔ منہ اور زبان خشک ہوں۔ خواہ پیاس ہو۔ اور خواہ نہ ہو۔

حلق:۔ حلق دُکھتا ہو۔ نگلتے وقت اور سوتے وقت زیادہ دُکھتا ہو۔ گرم پینے سے
آرام ہو؛ نگلتے وقت سینہ میں درد ہو۔ غدود گلو و بر بینہ متورم ہوں۔ پیاس ہو۔ اور
ساتھ ہی شب کو حلق اور منہ خشک ہوں۔ غدود درد کرتے ہوں۔ دُکھتے ہوں۔ اور نگلنا
دشوار ہو۔ ناک سے مادہ حلق میں گر کر جلن اور دُکھن پیدا کرتا ہو۔ گھیگا ہو۔ لیکچراروں کا
گلا دُکھتا ہو۔ اگر کالی فاس اور فیرم فاس باری باری سے استعمال کی جاویں تو لیکچراروں
کو بہت نافع ہوتی ہے؛

آلاتِ تنفس:۔ دم گھٹنے کے حملے ہوں۔ سانس جلدی جلدی۔ چھوٹا اور تکلیف
سے آتا ہو۔ گہرا سانس لینے اور آہیں بھرنے کو دل چاہتا ہو؛ سینہ اور جگر
میں ساتھ ہی درد ہوتا ہو۔ آہیں بے اختیار نکلتی ہوں۔ مسلول کی مزمن کھانسی
میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جن کے پاؤں اور ٹانگیں ٹھنڈی رہتی ہوں۔ کالی کھانسی
ہو۔ اور ساتھ ہی بخار۔ خشکی اور پیاس موجود ہوں۔ کھانسی کے ہمراہ زرد بلغم نکلتی ہو
صبح کو زیادہ ہو۔ سینہ میں بلغم کھڑکتی ہو۔ پھیپھڑے دُکھتے ہوں۔ مرض سل میں
بہت پسینہ آتا ہو۔ خصوصاً سر اور گردن پر؛ ناسور مقعد کے ساتھ تکالیف سینہ
بھی ہوں؛

دل۔ دل دھڑکن کے ہمراہ کمزوری۔ تشویش اور اُداسی ہو۔ نبض تیز چلتی ہو
مقامِ دل میں گولی مارنے کا سا درد ہوتا ہو۔ خصوصاً اندر جاتے وقت۔ دورانِ خون
کمزور ہو۔ اور ہاتھ اور ٹانگیں ٹھنڈی ہوں؛

معدہ۔ اشتہا ندارد ہو؛ یا بہت زیادہ لگتی ہو۔ لیکن کھانے سے تکلیف ہو جاتی
ہو؛ دن کے آخری حصہ میں منہ اور زبان خشک اور پیاس زیادہ لگتی ہو۔ چار بجے
شام کو بھوک لگتی ہو۔ نفخ بہت ہو۔ جس وقت کچھ کھایا جاوے۔ درد قولنج شروع
ہو جاوے۔ تھوڑی سی بھی خوراک کھانے سے درد شروع ہو جاتا ہو۔ ٹھنڈا
کھانے اور پینے سے درد زیادہ ہو۔ لیکن گرمی سے درد کا آرام ہو۔ معدہ میں
بوجھ اور جلن ہو۔ ملائی دار برف بوقت شام کھانے کے بعد درد قولنج ہو۔ اور
اگلی صبح قے ہو جاتی ہو۔ کافی پینے یا تمباکو نوشی کے بعد اُبکائیاں آویں؛ معدہ
میں شدید درد ہو۔ کمزوری۔ کاہلی۔ سر درد۔ اور اسہال ساتھ ہوں۔ خوراک کھانے

سے تکلیف زیادہ بڑھ جاوے۔ شکم کے پہلو میں لگاتار درد ہو۔ ڈکار آنے یا ہوا خارج ہونے سے آرام ہو۔ جگر کے عوارض اور دل کی بیماری کے بعد استسقا کا عارضہ ہو گیا ہو۔ صفراوی پتھری ہو۔ مقام طحال میں درد ہو۔ بچہ کا شکم بڑھ گیا ہو۔ بچہ کو سوکھا ہو۔ درد شکم کو آرام آوے۔ ہوا خارج ہونے سے۔ اسہال سے۔ سیلان الرحم (لیکوریا) سے۔ شیر خوار بچہ کی ناف سے خون خارج ہو اور وہ ہر وقت دودھ پینے کی خواہش کرتا ہو۔

پاخانہ۔ پاخانہ آنے سے پہلے درد کے ساتھ حاجت ہو۔ پاخانہ آنے کے بعد خون آوے۔ فکر و تردد کی وجہ سے اسہال آویں۔ دانت نکالنے والے بچوں کو اسہال آویں اسہال لیسدار سبز اور درد کے ساتھ آویں۔ ہیضۂ اطفال شیر خوار میں یہ دوائی بہت اعلیٰ ہے۔ دودھ پیتے وقت بچہ چیخنے چلانے لگے۔ دودھ پھٹکڑوں میں قے کر دیوے۔ دودھ پینے کی خواہش لگاتار ہو۔ اور بار بار قے کر چھوڑے۔ پاخانہ کی حاجت بار بار ہو لیکن خارج کچھ نہ ہو۔ کاہلی اور سر درد کے ساتھ قبض ہو۔ ناسور مقعد ہو۔

مقعد۔ شقاق المقعد (مقعد کا پھٹ جانا) ہو۔ ناسور مقعد ہو۔ ناسور مقعد اور سینہ کے عوارض باری باری سے ہوتے ہوں۔ خارش مقعد رات کو تکلیف دہ ہو۔ مقعد میں جلن ہو۔ اور گولی مارنے کی سی درد ہو۔ بواسیری مسے باہر نکلے ہوئے ہوں۔ مسوں سے انڈوں کی سفیدی کی مانند مادہ نکلتا ہو۔

آلات بول:۔ پیشاب سخت رنگین آتا ہو۔ پیشاب جانے کی حاجت بار بار ہو۔ مثانہ میں دباؤ ہو۔ اور پیشاب خارج کرنے میں دقت ہو۔ مثانہ کی گردن میں اور مجری البول (پیشاب کی نالی) میں نیز گولی مارنے کی سی اور جلن کے ساتھ دردیں ہوتی ہوں۔ پیشاب زیادہ مقدار میں خارج ہو۔ اور کمزوری ہو۔ گردوں کے عارضہ کے بعد استسقا رکا مرض ہو گیا ہو ذیابیطس شکری ہو جبکہ پھیپھڑے مبتلائے مرض ہوں۔ بڑھاپے میں اعضا شل ہو جانے کی وجہ سے پیشاب روکنے کی طاقت معدوم ہو گئی ہو۔ پیشاب کرتے وقت مجری البول (پیشاب کی نالی) میں جلن اور درد ہوتی ہو۔ چڑے کا فقق ہو۔ پیشاب میں فاسفیٹس خارج ہوں۔ پیشاب میں سنگریزہ کی ملچھٹ تہ نشین ہو۔ پتھری ہو۔ اس دوائی کے استعمال سے پتھری کا بننا رک جاتا ہے۔ کمزور اشخاص کو زخمہ (پرانا سوزاک) کا عارضہ ہو۔ خصیے متورم ہوں اور استسقا ہو۔

**امراض زنانہ۔** نوجوان کمزور لڑکیوں کو خونِ حیض یا تو بہت جلدی آتا ہو۔ یا بہت دیر کر کے آتا ہو۔ خونِ حیض چمکیلا۔ سُرخ اور بار بار آتا ہو۔ دورانِ حیض میں سر چکراتا ہو۔ اور چھاتی میں درد ہو۔ اشتہا بند اور۔ سر درد۔ پیٹ درد۔ اسہال۔ کمر درد۔ ٹانگیں وزنی۔ ہر وقت تھکی۔ ٹوٹی۔ سیڑھیاں چڑھنے سے تھکنا چور۔ سر کی جانب خون کا دورہ۔ اور ٹانگیں و بازو سرد ہوں۔ قبل اور دورانِ حیض میں بچہ جننے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ حیض کے بعد بھوک نہ لگتی ہو۔ اور کمر درد ہوتی ہو۔ خونِ حیض سیاہ اور منجمد آتا ہو۔ بچہ کو دودھ پلاتے وقت خونِ حیض جاری ہو جاتا ہو۔ حیض کے بعد انتڑیوں میں گڑگڑاہٹ اور درد ہوتی ہو۔ اجرائے حیض سے تین یا سات روز قبل سر درد ہونا شروع ہو جاتا ہو۔ نہانے سے حیض کا آنا رُک گیا ہو۔ چھاتیاں دُکھتی اور درد کرتی ہوں۔ بچہ ماں کا دودھ پینے سے انکار کر دیتا ہو۔ دودھ کا ذائقہ نمکین اور رنگ نیلگوں ہو۔ چھاتیوں میں جلن اور دردیں ہوتی ہوں۔

**گردن اور کمر۔** کندھوں کی ہڈیوں کے نیچے اور درمیانی جگہ میں یا نیچے بازو میں درد ہوتا ہو۔ ذرا حرکت کرنے سے نچلی کمر میں سخت درد ہوتا ہو۔ بچہ کی گردن پتلی ہو۔ پہلے گردن کی ایک طرف اور پھر دوسری طرف کڑل کی دردیں ہوتی ہوں۔ کمر میں کڑک پڑتی ہو۔ ریڑھ کا کُبڑا پن ہو۔ لنگڑاتا ہو۔ کمر کے مہروں میں پھوڑا ہو۔ گردن کے اوپر خبیث رسولیاں ہوں۔

**بازو اور ٹانگیں۔** بازو اور ہاتھ کانپتے ہوں۔ کندھوں سے لے کر انگلیوں تک بازوؤں میں دھیمی دھیمی دردیں ہوتی ہوں۔ موسم کی تبدیلی سے زیادہ ہو جاتی ہوں۔ کندھے سے لے کر تمام بازوؤں میں گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ بازو میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ ورمی وجع المفاصل ہو۔ خاص کر سردی کے موسم میں۔ موسم بہار میں آرام ہوتا ہو۔ اور موسم خزاں میں مرض عود کر آتا ہو۔ بوجہ آتشک پردۂ استخوان کی سوزش ہو۔ اور زخم ہوں۔ ہاتھ سن ہو جاتے ہوں۔ بازوؤں اور انگوٹھوں کی ہڈیاں درد کرتی ہوں۔ انگلیوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ شکم اور ٹانگیں سو جاتی ہوں۔ جگہ سے اُٹھا نہ جاتا ہو۔ بچوں کی ٹانگیں کمان کی مانند مڑ گئی ہوں۔ گھٹنوں کی مزمن سوزش ہو۔ تلوؤں میں ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔

**بخار۔** خنازیری بچوں کو پرانا نوبتی بخار ہو۔ کپکپاہٹ ہو۔ چہرہ گرم۔ اور شکم میں درد

ہوتا ہو ۔ مرض سل میں رات کو کثرت پسینے آتے ہوں ؛

معاون ۔ روٹا ۔ ہیپر سلف ۔ سلفر ۔ زنکم ۔

زیادتی مرض مرطوب و ٹھنڈی آب و ہوا میں رہنے سے ۔ برف کے پگھلنے سے ؛ مشقت سے ۔ دن کا کھانا کھانے کے بعد ۔ تیز چلنے سے ۔ دائیں پہلو ؛

کمی مرض ؛ موسم گرما میں ۔ گرم خشک آب و ہوا میں ۔ لیٹنے سے ۔ سر کھجلانے سے ۔ ہوا خارج ہونے سے ۔ خوراک ۱x-۳x-۱۲x-۶x ؛

## کلکیریا پکری کم CALCARIA PIRICUM.

یہ دوائی کان کے سوراخ کی سوزش میں کام آتی ہے ۔ جب ہیپر سلف اور پکرک ایسڈ اس مرض میں ناکامیاب ثابت ہوئی ہوں ؛ تو اس دوائی کے دینے سے اکثر آرام آجایا کرتا ہے ۔ خوراک ۱x-۳x ؛

## کلکیریا رینالس CALCARIA RENALIS.

یہ دوائی گردہ کی پتھری اور ریگ کے لئے مفید مانی گئی ہے ؛

خوراک ۱x-۳x-۶x ٹرائی ٹیوریشن یا ۳۰ ڈائیلیوشن ؛

## کلکیریا سلفیوریکا CALCARIA SULPHURICA.

پلاسٹر آف پیرس PLASTER OF PARIS

سلفیٹ آف لائم SULPHATE OF LIME

یہ دوائی پیپ دار زخموں کے لئے مفید ہوا کرتی ہے۔ جن میں سے مواد پھوٹ نکلا ہو۔ یعنی اب اُن کے اندر رس نہ چھن رہا ہو۔ بلکہ اُن میں سے پیپ خارج ہونے لگ پڑی ہو۔

ایکزیما۔ (جلن دار پھنسیاں)، اور غدودی ورموں کی سوزش کے لئے بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جبکہ اُن پر زرد چھلکے آتے ہوتے ہوں۔ اور کئی منہ بن گئے ہوں۔

سخت اور بڑھی ہوئی غدودوں کے لئے بھی یہ دوائی سودمند ہے۔ جب اُن میں سے مواد خارج ہو رہا ہو رہا ہو۔ مواد اکثر زرد گاڑھا اور موٹا نکلتا ہو۔

بخار۔ پیپ کے باعث دھیما دھیما بخار رہتا ہو۔ کھانسی ہوتی ہو۔ اور پاؤں کے تلوے جلتے ہوں۔

سر۔ سر چکراتا ہو۔ اور سخت اکائیاں آتی ہوں۔ کنگھی کرنے سے بال جھڑتے ہوں۔ بچوں میں سر کی بھوسی کا عارضہ ہو۔ یا اُن کا سر جل گیا ہو۔ سر پر پھنسیاں نکل آتی ہوں۔ جو کہ درد کرتی ہوں۔ اور اُن میں سے زرد پیپ دار مواد نکلتا ہو۔

آنکھیں۔ آنکھوں کے سامنے حصہ (ANTERIOR CHAMBER) میں پیپ ہو۔ ایسا محسوس ہو۔ کہ کوئی غیر چیز اندر پڑی ہے۔ دائیں آنکھ میں لگاتار دھیما درد رہتا ہو۔ شام کو تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ قرنیہ پر زخم ہوں۔ پیپ گاڑھی اور زرد نکلتی ہو۔ آنکھیں متورم ہوں۔ اور موٹی زرد چیپڑ نکلتی ہو۔ کاغذ کے ٹکڑے کی طرف دیکھنے سے دائیں آنکھ میں درد ہوتا ہو۔ مریض کو ہر ایک چیز کا صرف نصف حصہ دکھلائی دیتا ہو۔

کان۔ کان پر دھپڑ مارنے سے کان سوج گیا ہو۔ کان کے پیچھے ورم ہو۔ اور اس میں پیپ پڑنے کا ڈر ہو۔ گرم کمرہ میں کان کے بیرونی حصہ میں جلن اور خراش ہوتی ہو۔ دائیں کان میں گانے اور شور کی آوازیں سنائی دیتی ہوں۔ کان سے جو مواد نکلے گاڑھا اور زرد ہو۔ اور بعض اوقات اس میں خون ملا ہوا ہو۔ بہرہ پن ہو۔ اور کان کے اندر سے پیپ نکلتی ہو۔ بعض اوقات اس میں خون ملا ہوا بھی آتا ہو۔

ناک:۔ نزلہ ہو۔ صبح کو منہ دھونے سے اور کھلی ہوا میں آرام رہتا ہو۔ نکسیر آتی ہو۔ دن کے وقت دائیں نتھنے سے مواد خارج ہوتا ہو۔ اور بائیں کو بائیں سے گاڑھا

زرد سواد خارج ہوتا ہو۔ بعض اوقات اس میں خون ملا ہوا آتا ہو۔ نتھنوں کے سرے سوجے ہوئے چھلے ہوئے اور دکھتے ہوں ؛

چہرہ۔ چہرے پر کیل اور پھنسیاں ہوں۔ نوجوانوں کی پیشانی پر پھنسیاں اور کیل ہوں ؛

دانت اور مسوڑھے ؛ دانت کرنے یا برش کرنے سے مسوڑھوں سے خون نکلے۔ ٹھنڈا پانی اول دانت درد کو بڑھا دیوے لیکن بعد میں جھٹ آرام آجاوے۔ سونے میں دانت درد ہو۔ مسوڑھے سوجے ہوئے۔ درد کرتے ہوں۔ اور آسانی سے اُن میں سے خون نکل آوے۔ دانتوں میں وجع المفاصل کا درد ہو۔ دانت درد ہو۔ اور رخسارہ متورم ہو۔ مسوڑھوں پر پھوڑے ہوں ؛

آلاتِ تنفس۔ نزلہ ہو۔ گاڑھی سفید یا زرد پیپ نما رطوبت خارج ہوتی ہو۔ دمہ ہو۔ اور کھوڑا بخار ہو۔ سل کے آخری درجہ میں جب کہ پیپ دار مواد۔ یا خونی بلغم نکلتی ہو۔ پیپ برتن کے پیندے میں چلی جاتی ہو۔ اور پھیل جاتی ہو۔ برانکائیٹس اور نمونیہ کے آخری درجہ میں یہ دوائی کام آتی ہے ؛

معدہ۔ پیاس اور بھوک بہت لگتی ہو۔ کھانے کے بعد آرام رہتا ہو۔ دوہرا ہونے سے درد کا آرام ہو۔ دن کا کھانا کھانے کے بعد دل متلاتا ہو۔ اور سر درد ہو۔ معدہ سے درد جگر تک پھیلتا ہو۔ اور جگر میں سخت درد ہوتا ہو۔ درد قولنج ہو۔ ساتھ ہی ہوا پھرتی ہو۔ اور اسہال آتے ہوں۔ اسہال میں پیپ یا خونی پیپ آتی ہو۔ کاربخ نکلتی ہو ؛

نیند۔ مریض رات کو جاگتا ہو۔ اور دن کو سویا رہتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ بھیگنے سے۔ کمی مرض۔ کھلی ہوا کی بہت طلب ہو ؛

مقدار۔ [illegible]

# کیلنڈولا آفیشینالس

CALENDULA.

گیندا

MARIGOLD.

یہ دوائی زیادہ تر کھلے زخموں میں کام آتی ہے۔ جہاں کہ اس کو خارجی طور پر لگاتے ہیں۔
مریض کو سبب کہ جلدی ٹھنڈ لگ جاتی ہو۔ خاص کر مرطوب آب و ہوا میں تو یہ دوائی اندر پلائی
جاتی ہے۔ دانت درد کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ بہرہ پن کیلئے بھی یہ دوائی مفید ہے:
جن اشخاص کو ماشرا (سرخ باد۔ اری سپلس) کا عارضہ ہوتا رہتا ہو۔ اُن کے لئے یہ
نہایت موزوں ہے:

جب چوٹ لگنے سے زخم بن جاوے تو زخم کو شروع میں ہی بند کر دینے اور پیپ پڑنے
سے روکنے کے لئے یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:

جب زخم کے اوپر کا نرم گوشت اُڑ گیا ہو اور چپیدہ پلستر سے کام نہ چل سکتا ہو۔ تو
اس دوائی کے لگانے سے زخم جلدی بھر جاتا ہے:

یہ دوائی زخموں میں انگور بھرنے کے لئے سب ادویات سے بڑھ کر ہے۔ کسی نے
کیا خوب کہا ہے۔ کہ "اس دوائی کی موجودگی میں پیپ نہیں رہ سکتی"

**دیگر خاص علامات۔** زخم تو خفیف ہو۔ لیکن دردیں اس کے مقابلہ میں غضب
کی ہوتی ہیں:

بچہ کو دودھ پینے کے بعد فوراً ہی بھوک لگ آتی ہو:

اپریشن کے بعد آنکھ کے زخم میں پیپ پڑ جانے کا اندیشہ لگا رہتا ہو۔ مریض ریل
گاڑی پر یا دور کی آواز بخوبی سُن سکتا ہو۔ لیکن ویسے بہرہ ہو:

**مصلح۔** چیلیڈونیم۔ روہیم۔ ارنیکا۔ **معاون۔** ہیپر سلف۔ **متضاد۔** کیمفر:

**زیادتی مرض:۔** مرطوب موسم میں جبکہ گھرے بادل آئے ہوئے ہوں:

**خوراک** ۵ یا ۳ خارجی طور پر مدر ٹنکچر کا لوشن استعمال کیا جاتا ہے:




**آک۔ مدار** MADAR-BARK

یہ دوائی آتشک ثانوی (SECONDARY SYPHILIS.)

میں کام آتی ہے۔ اس دوائی کے دینے سے آتشکی زخم درست ہو جاتے ہیں۔ اور جلد جسم صاف ہو جاتی ہے۔ مریض کبھی خون کا شکار ہوا کرتا ہے ؛

کوڑھ (LEPROSY) فیل پا (ELEPHANTIASIS)۔ اور شدید پیچش میں بھی یہ دوائی نافع ہے ؛

نمونک تھائی سس (PNEUMONIC PHTHISIS) میں بھی یہ دوائی نافع ہے ؛

معدہ میں گرمی کا ہونا اس کی ایک خاص علامت ہے ؛

خوراک ۳ کے ایک سے پانچ قطرے تک دن میں تین مرتبہ ؛




کافور CAMPHOR.

یہ دوائی امراض نزلہ اور ہیضہ میں مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ چھونے سے جسم ٹھنڈا معلوم ہو۔ لیکن مریض کپڑے کا اوڑھنا برداشت نہ کرسکتا ہو۔ مریض کولیپس (ضعف و نقاہت) کی حالت میں ہو۔ دماغ کمزور اور مزاج چڑچڑا ہو ؛

ایشیائی ہیضہ۔ اور اس کے متعلقہ عوارض میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے جبکہ مریض کی طاقت آناً فاناً زائل ہو جاوے۔ اور جسم ٹھنڈا پڑ جاوے۔ چہرہ زرد اور نیلا ہو۔ ہونٹ نیلے اور قئیں و دست آتے ہوں۔ مریض بے چین ہو اور متفکر ہو۔ لیکن کپڑا اوڑھنا پسند نہ کرتا ہو ؛

زکام کی ابتدائی حالت۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جبکہ مریض ٹھنڈ متواتر محسوس کرتا رہتا ہو۔ پرانے زکام میں بھی جب کہ اس کا دورہ ہوتا رہتا ہو۔ یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے ؛

جبکہ خسرہ وغیرہ کے دانے ظاہر ہو کر دب جاویں۔ اور بچہ کا چہرہ نیلا۔ ٹھنڈا اور متوحش ہو۔ بے چین ہو۔ اور کپڑا اوپر نہ لیتا ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے دانے پھر

نکل آیا کرتے ہیں :

جب چوٹ کی وجہ سے صدمہ پہنچے۔ اور اس دوائی کی دیگر علامات مخصوصہ موجود ہوں

تو یہ دوائی دینی چاہیئے :

اوپریشن کرانے کے بعد حرارت غریزی گر جاوے۔ خون کا دباؤ کم ہو جاوے تو ۱x کا

کی تین خوراکیں ہر پندرہ پندرہ منٹ کے بعد دینی چاہئیں :

دیگر خاص علامات۔ مرض کا خیال کرنے سے درد میں افاقہ ہو۔ مریض جسمانی

اور دماغی طور پر کمزور ہو۔ مریض کو سردی بڑی لگتی ہو۔ مریض کا جسم چھونے سے ٹھنڈا

لگے۔ لیکن مریض کپڑا نہ اوڑھے۔ بلکہ کپڑا اتار دیوے۔ تمام جسم چھونے سے بہت

درد کرے :

زبان ٹھنڈی۔ ڈھیلی ڈھالی اور کانپتی ہو۔ قیوں اور اسہال کا حملہ یکایک ہو

جائے۔ ناک ٹھنڈی اور نکیلی ہو۔ مریض متفکر اور بے چین ہو۔ جلد جسم اور تنفس ٹھنڈے

ہوں :

خسرہ کے مرض میں کوئی پیچیدگی پڑ گئی ہو :

سخت قسم کا نوبتی بخار ہو۔ یکایک مریض کی طاقت زائل ہو جاوے جسم نہایت

ٹھنڈا پڑ جاوے۔ سردی بہت لگے۔ اور نبض کمزور ہو۔ چھوٹی اور مشکل سے معلوم پڑتی

ہو :

زکام میں سردرد ہو۔ چھینکیں آتی ہوں۔ ناک ٹھنڈی اور نکیلی ہو۔ یا جب کہ ناک

بند ہو۔ چھینکیں بکثرت آتی ہوں۔ اور موسم کی تبدیلی سے زکام بہنا شروع ہو

جاتا ہو :

پیشاب رک رک کر اور جل کر آتا ہو۔ اور مثانہ کی گردن میں مروڑ پڑتے ہوں۔ مثانہ تو

پُر ہو۔ لیکن پیشاب بند ہو :

کندھوں کی درمیانی جگہ میں لمبائی کی دردیں ہوتی ہوں۔ حرکت کرنا مشکل ہو۔ جگہ ماؤف

سُن۔ سرد اور اس میں جھنجھناہٹ ہو :

پاؤں برف کی مانند ٹھنڈے ہوں۔ اور ایسا درد کریں۔ گویا سوج آئی ہوئی ہے :

نعوظ سوزاکی (CHORDEE) کا عارضہ ہو۔ مجامعت کی خواہش بڑی زبردست

ہو۔ آلہ تناسل کا زرد ناک اکڑا اور رہتا ہو۔ اور رات کو احتلام ہو جاتا ہو۔

بیخوابی رہتی ہو۔ ہاتھ پاؤں سرد رہتے ہوں جھنجھلاتے ہوں۔ اور بے چینی رہتی ہو۔

معاون۔ کینتھرس۔ متضاد۔ کالی نائٹریکم۔ مصلح۔ اوپیم۔ ڈلکامارا۔ فاسفورس کینتھرس نائیٹری سپرٹ ایتھر ڈلس۔

زیادتی مرض۔ حرکت کرنے سے۔ رات کو، چھونے سے۔ ٹھنڈی ہوا میں۔

کمی مرض۔ گرمی سے۔ مرض کا خیال کرنے سے۔ ٹھنڈا پانی پینے سے۔

خوراک۔ ۳ سے مدر ٹنکچر۔ اس دوائی کی خوراکیں جلد جلد دہرائی جاتی ہیں۔ اور یہ دوائی (SPIRIT OF CAMPHOR) سنگھائی بھی جاتی ہے۔



# کیمفورا مونو برومانا

CAMPHORA MONO BROMATA.

مونو برومائیڈ آف کیمفر MONO BROMIDE OF CAMPHOR.

یہ دوائی اجتماع دم (خون) الدماغ میں کام آتی ہے۔ جبکہ اعصاب میں اکساہٹ ہو۔ سردردوں کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جو کہ زیادہ مطالعہ کرنے والی اکساہٹ اور مہلک اثرات کے باعث پیدا ہوئے ہیں۔

نیز جبکہ دماغ میں خون کی کمی ہو۔ اور ساتھ ہی سردی۔ کاہلی اور کمزوری بھی ہو۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ دماغ میں خون کی کمی کے باعث جب سردرد کا عارضہ ہو جائے اور نیند نہ آتی ہو تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔

ہسٹیریا۔ مرگی۔ تشنج اور رعشہ میں یہ دوائی بڑی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ جسم اور اطراف ٹھنڈے ہوں۔ کڑل پڑتے ہوں۔ کپکپاہٹ ہو۔ اور اعصابی اکساہٹ ہو۔ بیخوابی ہو اور نظر دھوکا دیتی ہو۔ جب مجامعت کی خواہش بہت ہو۔ قضیب کی خرخراہٹ تنگ کرتی ہو۔ احتلام ہو جاتا ہو۔ اور ساتھ ہسٹیریا کے علامات بھی موجود ہوں۔ تو اس دوائی کو استعمال میں لانا چاہیے۔

دل کا فعل بے قاعدہ ہو۔ دھڑکن تیز ہو۔ اور ان کا باعث معکوس اثرات ہوں۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے :

رعشہ (CHORBA) رعشہ مع فالج (PARALYSIS AQITANS.) ۔ اور بے خوابی کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ اس مطلب کے لئے اس دوائی کی خوراک تین گرین سے لیکر بارہ گرین تک دی جاتی ہے :

ہسٹیریا میں مریضہ کبھی ہنس دیتی ہو۔ اور کبھی رو دیتی ہو :

خوراک ۱x سے ۲x ٹری ٹیوریشن :




سینٹوری CENTAURY

یہ دوائی شدید قسم کے نیوبے کے بخاروں میں کام آتی ہے۔ تمام جسم چکنا چور ہو اور دکھتا ہو۔ خاصکر ٹانگیں یہ لرزہ ہوتا ہو۔ اور بخار کا دورہ ہچکیوں اور قبضوں کے ساتھ ہوتا ہو جلد جسم پر ٹیکس ہوں۔ خوراک۔ مدر ٹنکچر پانچ سے بیس قطرے :




بھنگ HASHISH.

اس دوائی کا خاص اثر حواس پر ہوتا ہے۔ حواس دھوکا دیتے ہیں۔ اور مختلف تصورات سامنے آتے رہتے ہیں۔ گھڑیاں سال معلوم دیتی ہیں۔ گزوں کا فاصلہ میلوں کا فاصلہ دکھائی دیتا ہے۔ مریض کو اپنا آپ یاد نہیں رہتا۔ دل اس کا ایک جگہ نہیں جمتا۔ خیال ادھر ادھر دوڑتے پھرتے ہیں :

مریض کا حافظہ نہایت کمزور ہوتا ہے۔ گفتگو کرتے کرتے اپنے الفاظ کو بھول جاتا ہے :

اور یہ بھی اس کو یاد نہیں رہتا کہ وہ کس مضمون پر گفتگو کر رہا تھا۔ کوئی بات وہ یاد میں نہیں لا سکتا۔ کیونکہ مختلف خیالات کے باعث اس کے دماغ میں گڑبڑ سی رہتی ہے۔ مریض متواتر کوئی نہ کوئی نئی بات گھڑتا رہتا ہے :

سر درد میں مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ سر کھل رہا ہے۔ اور بند ہو رہا ہے :

مریض ٹکٹکی باندھے رہتا ہے۔ اور پڑھتے وقت حروف اکٹھے دوڑتے نظر آتے ہیں :

مستورات کے لئے یہ دوائی اس وقت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ اُن کے اندام نہانی میں اکساہٹ بہت بڑھ گئی ہو۔ اور مجامعت کی خواہش نہایت زوروں پر ہو۔ اور ایام حیض میں ہسٹیریا کا عارضہ ہو جاتا ہو۔ ایسے حالات میں یہ دوائی مجامعت کی خواہش کو اعتدال میں رکھنے کے لئے نہایت کارآمد ہوتی ہے :

مردوں کے امراض میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ سوزاک کا عارضہ ہو۔ اور مجامعت کی خواہش نہایت زوروں پر ہو۔ اور منی گرتی ہو :

پیری کی بےخوابی کے لئے بھی یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ بےچینی مالیخولیا۔ درد عصبی اور درد شقیقہ موجود ہوں :

امراض معدہ میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ معدہ میں گڑبڑ ہو۔ درد ہوتا ہو اور بھوک سخت تنگ کرتی ہو۔

**دیگر خاص علامات**۔ ہنسی اختیار سے باہر ہو جاتی ہو۔ معمولی سی بات پر ہنس ہنس کر دوہرا ہوتا جاتا ہو۔ مریض کو شرارت میں مزہ آتا ہو۔ ہذیان خمری ہو۔ مریض بڑی بکواس کرتا ہو۔ اور اس کو وقت اور فاصلہ کا بڑا دھوکا رہتا ہو :

مریض کو مقام سیون یا مقعد کے نزدیک سوزش معلوم ہوتی ہو۔ اور اُس کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ گویا وہ کسی گولے پر بیٹھا ہوا ہے۔ مجامعت کرنے کے بعد کمر درد ہونے لگ پڑتی ہے :

مریض کو کندھوں اور نخاع میں بڑا درد ہوتا ہو۔ اس کو جھک کر چلنا پڑتا ہو۔ سیدھا ہو کر وہ نہ چل سکتا ہو۔ ٹانگیں شل ہو گئی ہوں۔ اور تھوڑا سا چلنے سے بھی بڑی تھکاوٹ ہو جاتی ہو :

پیشاب کرنے میں بڑا زور لگانا پڑتا ہو۔ بول قطرہ قطرہ آتا ہو۔ اور انتظار کے بعد پیشاب آتا ہو۔ سر بلا ارادہ ہلتا رہتا ہو؛

زیادتی مرض۔ صبح کو کافیہ۔ شراب یا تمباکو پینے سے۔ دائیں پہلو کے بل لیٹنے سے؛

کمی مرض۔ تازہ ہوا میں۔ ٹھنڈے پانی سے۔ آرام کرنے سے؛

خوراک۔ ۹ یا ۱x؛



# کینابس سٹائیوا
# CANNABIS SATIVA.

## ہیمپ HEMP.

اس دوائی کا خاص استعمال سوزاک کے مرض میں ہوا کرتا ہے۔ جبکہ سوزش شدید ہو جھونے یا دباؤ سے نائزہ (پیشاب کا سوراخ) میں بڑا درد ہوتا ہو۔ مریض ٹانگیں جوڑ کر نہ چل سکتا ہو۔ ایسا کرنے سے مجری البول میں درد ہوتا ہو؛

دمہ۔ میں جبکہ کھانسی تر آتی ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ مریض صرف بیٹھ کر سانس لے سکتا ہو تو ایسے حالات میں یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے۔ مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کے سر یا دل پر پانی کے قطرے گر رہے ہیں؛

پھولا۔ (آنکھ کا پھولا) دور کرنے میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ یہ عارضہ آنکھوں کے دکھنے کے بعد پیدا ہو گیا ہو۔ (خاص کر خنازیری مزاج والے مریضوں کو)؛

دیگر خاص علامات۔ مریض کو ایسا احساس ہو۔ کہ اس کے سر پر یا دل۔ معدہ اور مقعد سے پانی کے قطرے گر رہے ہیں؛

قبض ایسی سخت ہو کہ جس کے باعث پیشاب رک جاوے۔ اور مقعد میں سکڑاؤ کا احساس ہو؛

سیڑھی چڑھتے وقت گھٹنے کی چپنی اپنی جگہ سے ٹل جاتی ہو؛

دمہ ہو۔ یا کوتاہ دمی ہو۔ لیکن مریض صرف کھڑا ہو کر ہی سانس لے سکتا ہو؛

نگلتے وقت دم گھٹتا ہو۔ اور چیزیں غلط راستہ میں جاتی ہوں:

انزو۔ ضیق قلفہ (PHIMOSIS) کا عارضہ ہو۔ اور مواد پیپ سے پیشاب کا سوراخ بند ہو جاتا ہو:

گکنت کا عارضہ ہو:

زیادتی مرض:۔ لیٹنے سے۔ سیڑھیوں پر چڑھنے سے۔ مصلح۔ کیمفر۔ مرکیوریس۔ لائیم جوس۔

خوراک۔ ۵-۳x۔ گکنت میں یہ دوائی ۳۰ طاقت میں دی جاتی ہے:




SPANISH FLY.

سپین کی مکس

اس دوائی کا زیادہ تر استعمال ورم گردہ اور سوزش مثانہ میں ہوا کرتا ہے۔ جب کہ پیشاب کرنے کی حاجت لگاتار بنی رہتی ہو۔ پیشاب کی فوری حاجت ہر وقت تنگ کرتی رہتی ہو۔ جیسے حاجت قبل بول ہوا کرتی ہے۔ ویسے ہی پیشاب کر چکنے کے بعد بھی حاجت بنی رہتی ہو۔ پیشاب کرتے وقت صرف چند قطرے ہی ٹپکتے ہوں۔ پیشاب خون آمیز آتا ہو اور اس میں البومن خارج ہوتی ہو۔ مثانہ میں سخت مروڑ پڑتے ہوں۔ اور درد ہوتا ہو۔ سوراخ بول میں ایسا درد ہو گویا کہ کوئی چاقو سے کاٹ رہا ہے۔ پیشاب کرنے کی حاجت بنی رہتی ہو۔ لیکن پیشاب مکمل کرنا آتا ہو:

درد گردہ۔ کے ساتھ جنگاسہ اور شکم میں بھی دردیں ہوتی ہوں۔ اور پیشاب کرنے کی حاجت متواتر بنی رہتی ہو۔ پیشاب بمقدار خفیف نہایت رنگین۔ خون آمیز اور پُر از البومن آتا ہو۔ اور اس میں چھیچھڑے بہت مقدار میں خارج ہوتے ہوں۔ ایسے حالات میں یہ دوائی اپنا حیرت انگیز اثر دکھلاتی ہے:

پیری۔ جب پیشاب وقت سے آوے۔ اور عضلات مثانہ کمزور ہو کر شل ہو جاویں۔ حاجت بول لگاتار بنی رہے۔ لیکن پیشاب خارج نہ ہو۔ تو ایسے حالات میں

یہ دوائی اپنا جادو نما اثر دکھلاتی ہے ؛

زن ہو یا مرد۔ جب مجامعت کی خواہش لگاتار بنی رہتی ہو۔ اور اس کے باعث نیند نہ آتی ہو۔ اور کبھی کبھی منی کا اخراج بھی ہو جایا کرتا ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے ؛

پلورسی۔ (ذات الجنب) میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جبکہ رطوبتی جھلی سے رطوبت بکثرت خارج ہوتی ہو۔ کوتاہ دمی۔ کھانسی۔ اور دل کی دھڑکن ساتھ ہوں۔ اور غشی کا ڈر لگا رہے۔ مریض کو پسینہ بکثرت آتا ہو۔ لیکن پیشاب مقدار میں کم خارج ہوتا ہو ؛

سوزش امعاء میں بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جبکہ پاخانہ میں چھیچھڑے خارج ہوتے ہوں۔ بعض اوقات خالص خون بھی ساتھ آتا ہو۔ یا کبھی کبھی خون ملا ہوا پاخانہ آتا ہو۔ اور سخت مروڑ پڑتے ہوں۔ شکم تنا ہوا ہو۔ اور درد کرتا ہو۔ شکم اور معقعد میں جلن کا احساس ہوتا ہو۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ جلن مثانہ کی پشت سے شروع ہوتی ہے ؛

اری سپلس (ماشرا جب بدن پر چھالے پڑ جاویں) میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہے۔ اس کو اندر بھی دیتے ہیں۔ اور خارجی طور پر بھی اس دوائی کا لوشن بنا کر اور اس میں کپڑے کا ٹکڑا بھگو بھگو کر مقام ماؤف پر رکھتے ہیں ؛

اکزیما (جلن دار پھنسیاں) اور فیل پا (ELEPHANTIASIS) کے مزمن امراض میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ تمام جگہ درد کرتی ہو۔ جلن ہوتی ہو۔ اور جلد پر چھالے ہوں ؛

امراض مستورات میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ رحم کے اندر بچہ مر جاوے یا گوشت کے لوتھڑے رحم کے اندر ہوں۔ اور باہر نہ نکلتے ہوں۔ ان کو باہر نکالنے کے لئے یہ دوائی دی جاتی ہے ؛

جریان خون میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ خون ناک۔ معہ انتڑیوں۔ آلات بول و اعضائے تناسل سے آتا ہو ؛

جب جسم کا کوئی حصہ آگ۔ گرم پانی یا دیگر گرم چیزوں سے یا تمازت آفتاب سے

سے جھلس گیا ہو۔ اور اس میں جلن ہوتی ہو۔ اور چینک بڑتی ہو تا آنام کی خاطر اس پر ٹھنڈی
اشیا لگائی جا چکی ہوں اور ان کے لگانے کے بعد سوزش بہت بڑھ گئی ہو۔ تو اس دوائی کو اندرونی
اور خارجی طور پر دونوں طریقوں سے استعمال کیا جاتا ہے ؛

دیگر خاص علامات۔ تمام حصص جسم نہایت ذکی الحس ہوں۔ اور درد اور جلن ہر
حصہ جسم میں ہوتی ہوں ۔ مریض کو ہر شئے سے نفرت ہو ۔ کھانے پینے اور
تمباکو نوشی سے ۔

تھوڑا سا پانی پینے سے بھی مثانہ میں درد بڑھ جاتا ہو۔ پیشاب کی حاجت لگاتار
بنی رہتی ہو۔ اور صرف چند قطرے ہی خارج ہوتے ہوں۔ پیشاب کی تندی نہایت
زیادہ ہو۔ پیشاب کرنے سے پہلے۔ دوران میں۔ اور پیشاب کر چکنے کے بعد بھی حاجت
لگاتار بنی رہتی ہو۔ اور یہ تندی ناقابل برداشت ہو۔ مثانہ میں شدید دردیں ہوتی ہوں
رات کو منی خارج ہو جاتی ہو۔ اور اس میں گاہے خون بھی ملا ہوا آتا ہو ؛

سورج کی کرنوں کے باعث جلن دار پھنسیاں نکل آئی ہوں ۔ کافیہ پینے سے
معدہ ۔ جگر اور شکم میں شکایات پیدا ہو جاتی ہوں ۔ یا کافیہ پینے سے مثانہ میں
درد ہوتا ہو۔

دماغ میں جلن ہو۔ اور ایسا محسوس ہو۔ کہ گویا دماغ میں ابلتا ہوا پانی پڑا
ہے ۔ سر میں چکر آتے ہوں ۔ اور کھلی ہوا میں زیادہ تکلیف ہوتی ہو۔ آنکھوں میں جلن ہو
اور چیزیں زرد نظر آتی ہوں ؛

کان میں سے ہوا (خاصکر گرم ہوا) خارج ہونے کا احساس ہو۔ زبان کے
اوپر گہری فر ہو۔ اور زبان چھالوں سے پر ہو۔ اور کنارے سرخ ہوں۔ مائیہ اشیاء
نگلنے میں بڑی تکلیف ہوتی ہو ؛

گلے میں سوزش ہو۔ اور ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ اس میں آگ لگی ہوئی ہے۔
حلق ملا ہوا ہو۔ اور منہ میں چھالے ہوں۔ پیاس تو بہت ہو۔ لیکن ہر پینے کی شے
سے نفرت ہو ؛

بعد از وضع حمل آنول (جیر) اندر رہ گئی ہے۔ تو اس کو باہر نکالنے میں

دوائی اثر رکھتی ہے :

وضع حمل کے بعد رحم میں سوزش ہو۔ اور ساتھ ہی مثانہ میں بھی ورم ہو۔ حفیفۃ الرحم میں جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ اور چھونے سے یہ مقامات بہت دکھتے ہوں :

بہت زیادہ پسینہ آنے کے بعد اعضائے تناسل اور فوطوں پر پھنسیاں نکل آئی ہوں جسم پر چھالے چھالے پھنسیاں نکل آویں۔ اور اُن میں جلن وخارش ہوتی ہو۔ رات کو پاؤں کے تلوے جلتے ہوں :

**زیادتی مرض۔** چھونے سے۔ پیشاب کرنے سے ٹھنڈا پانی یا کافیہ پینے سے :

**کمی مرض۔** مالش کرنے سے :

**مصلح۔** ایکونائیٹ۔ کیمفر۔ پلسٹلا۔ ایپس۔ کالی نائٹریکم۔ لوراسی راسس۔ اور ییم

**معاون۔** کیمفر۔ **متضاد۔** کافیہ۔

**خوراک۔** ۲x۔ ۳x۔ ۶x یا ۳۰ : خارجی طور پر ۱x ڈائیلیوشن کو پانی میں ملاکر یا اُس کی مرہم بناکر استعمال کرتے ہیں۔ جلے ہوئے مقام پر چھالا پڑنے سے پہلے یا جب کہ چھالے پڑ چکے ہوں۔ یہ دوائی اوپر لگائی جاتی ہے۔ اگر چمڑہ پھٹا نہ ہو۔ تو اس دوائی کے ۲x یا ۳x سولیوشن میں (جو کہ الکوحل میں تیار کیا گیا ہو) روئی بھگو کر اوپر لگانا چاہیئے اس درد کو بہت جلدی آرام آجاتا ہے۔ اور چھالے بھی نہیں پڑتے۔ اگر چمڑہ پھٹ چکا ہو تو اس دوائی کو اُبلے ہوئے یا مقطر پانی میں ڈالکر روئی کے ساتھ اوپر لگانا چاہیئے۔ اور اندر بھی دوائی کھلانی چاہیئے :




## CAYENNE PEPPER. سُرخ مرچ

یہ دوائی اس وقت مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ صحت عامہ خراب ہو۔ تمام عضلات کمزور اور ڈھیلے ڈھالے ہو گئے ہوں۔ مریض بلغمی مزاج کا ہو۔ اور تمام طاقتیں پست

ہو چکی ہوں:

بدہضمی۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔ جبکہ نفخ کے ساتھ درد قولنج بھی ہو جیسا کہ عموماً شرابیوں میں دیکھنے میں آتا ہے۔ اور معدہ میں جلن ہوتی ہو:

اسہال اور پیچش میں بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ اسہال جلن دار ہوں اور اسہال آنے کے بعد پیاس لگتی ہو:

نوبتی بخاروں میں بھی یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے۔ جبکہ جگر اور طحال بڑھے ہوئے ہوں۔ اور چھونے سے درد کرتے ہوں۔ لرزہ کمر اور کندھوں کے درمیانی مقام سے شروع ہوتا ہو۔ دوران لرزہ میں پیاس بہت لگتی ہو۔ اور جب بھی مریض پانی پیتا ہو اُس کو کپکپاہٹ شروع ہو جاتی ہو:

حنجرہ۔ کے عضلات جب ڈھیلے ڈھلے ہو چکے ہوں اور اُن میں شدید ورم ہو تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ جلن کا احساس موجود ہو۔ حلق کی جھلی پہ دانے دانے پیدا ہو گئے ہوں۔ اور رنگت سیاہ یا ارغوانی ہو چکی ہو۔ لہٰذا ایسے حالات میں یہ دوائی اندرونی و بیرونی مستعمل ہوتی ہے:

جب مندرجہ بالا علامات امراض خناق اور گلے پڑنے میں پائی جاویں تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ یہ دوائی ورم گردہ۔ جریان سنی اور نامردی میں بھی مفید ہے۔ جبکہ ان اعضا کی حالت بہت ڈھیلی ڈھالی ہو چکی ہو:

جو مریض افیون کھانے کے عادی ہو چکے ہوں۔ اُن کے امراض میں یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے:

تمام جسم یا کسی حصہ جسم کے شل (PARALYSIS) ہو جانے میں یہ دوائی نہایت بہتر نتائج کے ساتھ استعمال کی جاتی ہے۔ اس کو اندرونی اور خارجی دونوں طرح پر استعمال کیا جاتا ہے:

شراب خوری کی عادت چھوڑنے کے بعد کوئی تکلیف پیدا ہو جاوے تو یہ دوائی مشکل کشا ہوا کرتی ہے:

**دیگر خاص علامات۔** مریض اکیلا رہنا پسند کرے۔ لیٹا رہے۔ اور سویا رہے تالو۔ گلو۔ ناک۔ چھاتی۔ نائزہ اور مقعد میں سکڑاؤ کا احساس ہو۔ حلق و دیگر مقامات

میں جلن کا احساس ہو۔ جیسا کہ لال مرچ زیادہ کھانے سے ہوا کرتا ہے ؛

گلے پڑ گئے ہوں۔ جلن اور چبھن ہوتی ہو۔ نہایت سخت درد ہو۔ گلے میں جلنے والا سکڑاؤ ہو۔ اور گلا متورم اور سیاہی مائل سرخ ہو۔ کسی شے کے نگلنے وقت جلن دار تشنجی سکڑاؤ ہوتا ہو۔ کان کے پیچھے سوجن ہو۔ اور چھونے سے نہایت سخت درد کرتا ہو ؛

جتنی مرتبہ مریض پاخانہ جاوے۔ اُس کو پیاس لگے۔ اور جب پانی پیوے تو کپکپی ہو۔

جوں جوں مریض کا جسم سرد ہوتا جاتا ہو۔ توں توں مریض بدمزاج ہوتا جاتا ہو۔ کھانسنے وقت درد بن جسم کے دور مقامات میں ہوتی ہوں۔ مثلاً ٹانگوں۔ کان۔ مثانہ گھٹنوں وغیرہ ہیں ؛

عصبی تشنجی کھانسی یکایک شروع ہو جاوے اور ایسا احساس ہو۔ گویا کہ سر ٹکڑے ٹکڑے ہو کر اُڑ رہا ہے۔ مریض ملنیات کی بڑی زبردست خواہش ظاہر کرتا رہتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ نسنکار ہنسنے سے۔ اور ہوا کے جھونکوں سے ؛
کمی مرض کھانے وقت۔ اور گرمی سے۔ **مصلح**۔ سائینا۔ کلاڈیم۔ کیمفر۔ جائنا۔ سلفیورک ایسڈ ؛

**خوراک** ۵-۱x-۳x یا ۶x ؛ ہذیان بے خودی (شراب نوشی) میں اس دوائی کی بڑی بڑی خوراکیں دی جاتی ہیں۔ مدر ٹنکچر کی خوراکیں دودھ میں ملا کر دی جاتی ہیں ؛




ANIMAL CHARCOAL.
(راکھ حیوانی)

یہ دوائی زیادہ تر خنازیری مزاج والوں میں استعمال کی جاتی ہے۔ جن کی وریدیں پھولی ہوئی ہوں۔ رطوبتی جھلیوں کا رنگ ارغوانی ہو۔ غدود سخت ہو گئے ہوں۔ سوجے

ٹھکنے تھوڑا سا وزن اوپر اٹھانے سے ناڑیاں اوپر نیچے ہو جاتی ہوں۔ یعنی موچ آجاتی ہو۔ چلنے پھرنے سے گھٹنے مڑ جاتے ہوں۔

خوراک۔ ۳x یا ۳۰:



# کاربو ویجی ٹیبلس CARBO VEGETABILIS.

## راکھ کوئلہ لکڑی VEGETABLE CHARCOAL.

یہ دوائی ایسی حالت میں مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ جسم میں آکسیجن اپنا پورا فعل سرانجام نہ کرتی ہو۔ جلد جسم نیلی اور ہاتھ پاؤں سرد ہوں۔ جیون شکتی پست پڑ چکی ہو۔ اور مریض یہی خواہش کرتا ہو کہ اس کو پنکھا کیا جائے۔ قوت ہاضمہ میں نقص واقع ہو۔ اور اسی لئے جو کچھ بھی کھایا جاوے تکلیف کا باعث بنتا ہو۔ معدہ میں گیس (ہوا) بہت زیادہ اکٹھی اکٹھی ہو جاتی ہو۔ ڈکار آنے سے عارضی آرام معلوم ہوتا ہو:

بدہضمی (DYSPEPSIA.) میں بھی یہ دوائی نہایت سودمند ثابت ہوتی ہے جب کہ شکم میں خمیر سا اٹھتا ہو۔ اور جی کھٹا ہوتا ہو۔ تھوڑی سی غذا بھی ناموافق پڑتی ہو۔ اور معدہ میں تناؤ پیدا کر دیتی ہو۔ اور اتنی ہوا بھر جاتی ہو کہ مریض کے لئے نہایت تکلیف دہ ہوتی ہو۔ قبض نہ ہو۔ بلکہ اسہال آتے ہوں۔ مریض کی طرف دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس میں خون ٹھیک طور پر نہ تو دورہ کرتا ہے۔ اور نہ ہی آکسیجن کے ساتھ مل کر سرخ بنتا ہے:

یہ دوائی آواز بیٹھ جانے کے مزمن مرض میں سودمند ہوا کرتی ہے۔ جب کہ حنجرہ کھردرا ہو۔ اور آواز بڑی گہری۔ بھدی نکلتی ہو۔ تھوڑی سی مشقت کرنے سے آواز بالکل زائل ہو جاتی ہو:

پیری کی مزمن کھانسی (برانکائٹس) میں یہ دوائی نہایت کارگر ہوتی ہے جب کہ بلغم بکثرت نکلتی ہو لیکن نکلنے میں بڑی تکلیف ہوتی ہو۔ اور دوران خون میں نقص واقع ہو گیا ہو۔ مریض کو کمزوری و نقاہت ہو۔ اور سینہ میں جلن

ہوتی ہو:

کاربوویجی کا مریض عموماً سست۔ موٹا اور بھدا ہوا کرتا ہے۔ اور اس کے امراض مزمن صورت اختیار کر لیا کرتے ہیں۔ ایسے مریضوں کے عروق شعریہ (کیپلیریز) میں خون ساکن معلوم ہوتا ہے۔ جس کے باعث اُن کا جسم نیلا۔ ٹھنڈا۔ اور اُس میں نیلگوں دھبے دکھلائی دیتے ہیں۔ جسم نیلا اور مانند برف ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔ اور اکثر اوقات زہریلے مادے اس میں نشوونما پا جاتے ہیں:

**مرض ہیضہ:**۔ میں جب کولیپس کی حالت ہو۔ اور ایسا ہی تپ محرقہ میں جب کہ مریض نیم مردہ سا معلوم ہو۔ سر اُس کا گرم ہو۔ باقی جسم ٹھنڈا ٹھار۔ سانس ٹھنڈا۔ نبض گم اور تنفس کی رفتار تیز ہو۔ لیکن سانس مشکل سے آتا ہو۔ مریض ہوا کی بڑی زبردست خواہش کرتا ہو۔ یہی چاہتا ہو کہ اس کو بڑے زور سے پنکھا کیا جائے اور سب کھڑکیاں کھلی رہیں۔ تو یہ دوائی اپنا جادو نما اثر دکھلاتی ہے۔

مریض بہت جلدی بیہوش ہو جاتا ہو۔ اور نہایت تھکا وٹوٹا ہوتا ہو۔ اس کو تازہ ہوا کی بڑی خواہش لگی رہتی ہو:

**جریان خون**۔ میں بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ خون کسی مخرج سے خارج ہوتا ہو۔ مریض نہایت نحیف ہو۔ اور کمزور ہو چکا ہو۔ جبکہ کمزور ٹشوز سے خون نکلتا ہو۔ اور جیون شکتی کمزور پڑ چکی ہو:

**بخار**۔ لرزہ کے ہمراہ پیاس بھی ہو۔ کئی مقامات جلتے ہوں۔ کھلتے وقت پسینہ آتا ہو تپ دق ہو اور نقاہت پیدا کرنے والے پسینے آتے ہوں:

**دیگر خاص علامات**۔ بچپن میں خسرہ وغیرہ نکلنے کے بعد دمہ کا عارضہ ہو گیا ہو کثرت مے خوری (شراب نوشی) کے باعث بدہضمی کا عارضہ ہو گیا ہو۔ دیرینہ چوٹ کا بد اثر باقی رہ گیا ہو۔ تپ محرقہ کے اثرات مریض میں باقی رہ گئے ہوں۔ اور وہ ان سے کلی شفایاب نہ ہوا ہو:

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے نہایت موزوں پڑتی ہے جو کہ سابقہ بیماری سے پورے طور پر شفایاب نہ ہوئے ہوں:

کونین کے ناجائز استعمال سے شکایات پیدا ہو گئی ہوں۔ خاصکر جبکہ نوبتی بخار

کو کوئین کے دینے سے دبایا گیا ہو۔

پارہ۔ نمک۔ نمکین گوشت۔ سڑی ہوئی مچھلی۔ باسڑا ہوا گوشت و چربی کے کھانے سے عوارضات پیدا ہو گئے ہوں۔

زیادہ گرمی کے باعث ناد لگ گیا ہو۔

قیمتی رطوبتوں۔ جسم کی دھاتوں کے اخراج سے عوارضات پیدا ہو گئے ہوں۔

حافظہ کمزور ہو۔ اور سوچ بچار سست ہو۔

روزانہ نکسیر پھوٹ نکلتی ہو۔ اور کئی ہفتے آتی رہتی ہو۔ تھوڑا سا کام کرنے سے نکسیر نکل آتی ہو۔ مریض کا چہرہ زرد ہوتا جاتا ہو۔

کھانا چباتے وقت دانت درد کرتے ہوں۔ مسوڑھے دانتوں سے پرے ہٹ گئے ہوں۔ اور اُن میں سے بآسانی خون نکل آتا ہو۔ دانتوں کو صاف کرتے وقت مسوڑوں سے خون نکل آتا ہو۔

ڈکار آنے سے عارضی آرام معلوم ہوتا ہو۔

مریض ٹھنڈے ہاتھ پاؤں کے باعث جاگ اٹھتا ہو۔ اور رات کو اس کے گھٹنے ٹھنڈے رہتے ہوں۔

اسہال بکثرت اور بلا ارادہ آتے ہوں۔ اور اُن میں مردہ کی سی بُو آتی ہو۔ اسہال آچکنے کے بعد جلن ہوتی ہو۔

مرض کے آخری وقت میں ٹھنڈے پسینے (ترلی) بہ افراط آتے ہوں۔ سانس ٹھنڈا زبان سرد۔ اور آواز معدوم ہو چکی ہو۔

یہ دوائی بعض اوقات بجھی ہوئی زندگی کی شمع کو از سر نو روشن کر دیتی ہے۔ مریض اندھیرا پسند نہ کرے۔ بھوت وغیرہ کا ڈر لگے۔ آنکھوں کے سامنے سیاہ دھبے لہراتے ہوئے نظر آویں ضعف البصر ہو۔ اور آنکھوں میں جلن ہو۔

کسی مرض مثلاً خسرہ وغیرہ کے بعد کان بہتا رہتا ہو۔ ہاضمہ کمزور ہو۔ اور ہضم ہونے سے پہلے ہی کھانا پیٹ میں سڑنا شروع ہو جاتا ہو۔ دودھ۔ گوشت اور چربیہ غذا سے نفرت ہو۔

تھوڑی سی غذا کھانے سے بھی تکلیف ہو جاتی ہو۔ بدبودار ہوا مقعد کے راستہ

بہت خارج ہوتی ہو؛

شکم میں بہت نفخ ہو۔ ہوا خارج ہونے سے آرام ہو۔ اور درد کچھی سا نظر ہو۔ پاخانہ پھرتے وقت پراسٹیٹ گلینڈ (غدہ قدامیہ) سے رطوبت خارج ہوتی ہو۔ حیض کے وقت ہاتھ اور پاؤں جلتے ہوں۔

کھانسی کے ساتھ سینہ میں جلن ہو۔ شام کو کھلی ہوا میں۔ کھانے اور گفتگو کرنے کے بعد کھانسی زیادہ ہوتی ہو۔ کمزوری عامہ کے باعث بال جھڑنے شروع ہو گئے ہوں؛

زیادتی مرض۔ صبح کو۔ شام کو۔ سونے سے پہلے۔ کھاتے وقت۔ آواز بلند پڑھنے سے گانے سے۔ بستر سے اٹھنے پر۔ پارہ یا کونین کے بد اثرات سے؛ مرغن اغذیہ سے۔ گرم مرطوب موسم میں۔ رات کو گرم کمرہ میں۔ کافیہ سے۔ شراب نوشی سے؛

کمی مرض۔ ڈکار آنے سے۔ بیٹھنے پر۔ ٹھنڈ سے پنکھا کرنے سے۔ کھلی ہوا میں؛

مصلح۔ کیمفر۔ امبراگریشیا۔ آرسینکم۔ کافیہ۔ لاکیسس۔ نائیٹری سپری ٹس؛

معاون۔ کالی کارب۔ فاسفورس۔ ٹھوڈا اسرا؛

خوراک ۳x تا ۱۰ امراض معدہ میں ۳۰ یا اونچی پوٹینسی۔ مزمن امراض اور نقاہت میں؛

## کاربالک ایسڈ CARBOLIC ACID

### کاربالیکم ایسیڈم CARBOLICUM ACIDUM

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ کسی حصہ جسم سے بدبودار سڑا ہوا مادہ خارج ہوتا ہو۔ کمزوری بہت ہو۔ اور ضعف و نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ تمام جسم سرد پسینہ (تریلی) سے تر بتر ہو؛

شدید سر درد میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ خواہ یہ پیشانی میں ہوتا ہو۔ اور خواہ کنپٹیوں میں۔ جبکہ مریض کو ایسا محسوس ہو کہ سر کے گرد بند باندھ دیا ہے۔ ایسے بہت سے کیسوں میں مریضوں کی انتڑیوں میں زہر (TOXAEMIA) چڑھ جاتا ہے؛

خناق۔ میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ منہ سے بدبو آتی ہو؛ کھانسی ہو اور

ناک سے بدبودار مواد خارج ہوتا ہو۔ بخار بہت تیز ہو۔ اور غدود گردن متورم ہوں؛

**سرخ بخار۔** (سکارلٹ فیور) کی شدید حالتوں میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے؛ جبکہ چہرہ سیاہی مائل سرخ ہو۔ منہ اور زبان سیاہ۔ ہونٹوں اور رخساروں کے اندر زخم ہوں۔ اور منہ سے بڑی سخت بدبو آتی ہو؛ تالو سرخ۔ گرم اور سوجے ہوئے ہوں؛ نگلتے وقت سیال اشیاء (مثلاً پانی وغیرہ) ناک کے راستہ باہر آجاتی ہوں؛ ایسے حالات میں یہ دوائی آغاز میں ہی شروع کر دینی چاہیئے۔ اور بڑی بڑی خوراکیں دینی چاہیئیں؛

یہ دوائی ایام حمل میں جی متلانے۔ قبضوں میں۔ نیز سمندری بیماری میں۔ ورم گردہ اور سرطان معدہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ بدبودار پانی نکلتا ہو۔ معدہ کے آس پاس تکلیف محسوس ہوتی ہو۔ اور جو مادہ خارج ہوتا ہو۔ وہ سیاہ رنگ کا ہوتا ہو؛

**دیگر خاص علامات۔** دردیں یکایک ظاہر ہوں۔ شدید ہوں۔ اور فوراً ہی غائب ہو جاویں۔ اور تھوڑی مدت میں؛

نقاہت بدرجۂ کمال ہو۔ اور جلد جسم زرد ہو۔ اور سرد پسینہ سے تر بتر ہو جسمانی محنت اور خاص کر زیادہ چلتے پھرتے کسی حصۂ جسم میں پھوڑا پیدا ہو جاوے۔ خاصکر دائیں کان میں۔ جلی ہوئی جگہ میں پیپ پڑنے کا ڈر ہو۔ اور بدبودار پانی خارج ہوتا ہو؛

منہ۔ ناک۔ گلو۔ نتھنوں۔ مقعد اور اندام نہانی سے بدبودار مادہ خارج ہوتا ہو۔ مریض وسکی اور تمباکو کی بڑی خواہش کرتا ہو؛

پیچش میں انتڑیوں کی لعاب دار جھلی کے چھلکے نکلتے ہوں اور مروڑ پڑتے ہوں۔ اسہال پتلے۔ سیاہ اور بے اختیار نکل جاتے ہوں۔ اور بو ناقابل برداشت ہو؛

متعفن ہوا اور نہایت سخت بدبودار سانس آتا ہو۔ لیکوریا (سیلان الرحم) تیز الی۔ جلانے والا۔ بدبودار۔ سبز بمقدار کثیر آتا ہو؛

سر درد کو سبز چائے پینے یا تمباکو نوشی سے آرام آجاتا ہو؛

مصلح۔ سرکہ۔ چاک۔ آیوڈیم۔ منقضاد۔ گلیسرین۔ روغن نباتات؛

خوراک ۳x-۶x-۳۰ یا ۲۰۰؛

## کاربونیم سلفیوریٹم — CARBONEUM SULPHURATUM

یہ دوائی ۔ MENIER'S DISEASE (سرچکر جو بوجہ امراض کان پیدا ہوئے ہوں) میں کام آتی ہے ۔ کانوں میں گھنٹی بجنے کی سی آواز سنائی دیتی ہو اور شنوائی ماری گئی ہو ؛

سیایٹیکا ۔ (لنگڑی کا درد) میں بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ جبکہ درد بہ نقل مکانی کرتی ہوں ۔ اور ساتھ ہی کڑل پڑتے ہوں اور جسم پر چیونٹیاں چلتی محسوس ہوں ؛

یہ دوائی اس وقت سودمند ہوتی ہے جب کہ RETINA (شبکیہ آنکھ کا سب سے اندر کا جالدار پردہ) میں اجتماع خون ہو گیا ہو ۔ بینائی کم ہو گئی ہو ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ مریض دھند میں دیکھ رہا ہے ؛

زیادتی مرض ۔ ناشتہ کرنے کے بعد ۔ نہانے سے ۔ گرم مرطوب موسم میں ۔

کمی مرض ۔ کھلی ہوا میں ۔ خوراک 1x ؛

FACIAL NEURALGIA (چہرہ کا عصبی درد) اور سیاٹیکا (لنگڑی کا درد) میں یہ دوائی خارجی طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے ؛

## کارڈوس مریانس — CARDUUS MARIANUS.

یہ دوائی امراض جگر میں نہایت مفید ہے ۔ جبکہ جگر کا بایاں حصہ سخت ہو ۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو ۔ اور اس جگہ پر دبانے سے کھانسی شروع ہو جائے ۔ اور سانس وقت کے ساتھ آوے ؛

جب جگر میں درد ہو ۔ پاؤں میں ورم ہو ۔ پیشاب تھوڑا اور نہایت رنگین آوے ۔ یرقان کا عارضہ ہو ۔ پاخانہ سخت اور گانٹھ دار آوے ۔ کبھی قبض ہو اور کبھی دست شروع

ہو جاویں تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے :

جگر میں اجتماع خون ہو۔ یرقان ہو۔ جگر کی شکل میں تبدیلی واقع ہو جاوے یعنی وہ سخت ہو جائے اور اس پر ابھار ہو جائیں۔ CIRRHOSIS اور استسقا ساتھ ہو۔ چہرہ زرد۔ بھوک بے قاعدہ۔ اور مریض ذکی الحس۔ بے قرار۔ اداس دکھیں۔ اور جسمانی کمزوری کا شاکی ہو۔ تو یہ دوائی نہایت نافع ہوتی ہے :

جگر میں جب پت کا زور ہو اور قے میں کھٹا۔ کڑوا اور سبز پانی خارج ہو۔ داہنی طرف جگر میں درد ہو۔ تو یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے :

مے خوری (شراب نوشی) سے جب جگر میں نقص واقع ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت ہی سود مند ثابت ہوتی ہے :

جب جسم کے کسی حصہ کی وریدیں پھول جاویں اور درد کریں۔ خواہ جگر یا طحال میں کوئی نقص ہو یا نہ ہو۔ تو یہ دوائی نہایت کامیاب ثابت ہوتی ہے :

نیز اس دوائی کا لوشن پانی میں تیار کر کے اور اس میں کپڑا بھگو کر بادف وریدوں پر بھی رکھتے ہیں :

خوراک۔ عرق ایک سے بیس قطرے یا ۱x یا ۲x :




SACRED BARK.

سیکرڈ بارک

یہ دوائی قبض کے لئے خاص کر مفید ہے۔ جبکہ سانس بدبودار ہو۔ زبان چوڑی ڈھیلی ڈھالی ہو۔ اور سر میں درد ہوتا ہو :

جب وجع المفاصل کی دردیں ہوں۔ اور قبض ساتھ ہو تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے :

خوراک عرق کے پندرہ قطرے :




یہ دوائی بدہضمی میں کام آتی ہے۔ جب کہ کھانا کھانے کے فوراً بعد بھوک لگ پڑتی ہو:

غرض اسہال میں بھی کام آتی ہے۔ جب کہ اسہال اور قبض باری باری سے ہوتے ہوں۔ پاخانہ سخت اور ڈھیلے وار آتا ہو۔ اور ساتھ ہی کمزوری و نقاہت ہو۔ معدہ میں نفخ اور درد ہو:

خوراک ۳x یا ۱x :




یہ دوائی ہر قسم کے سرطان میں مفید ہوتی ہے۔ خاصکر سرطان پستان و سرطان رحم میں جبکہ شدید درد ساتھ ہو۔ اور بدبودار مواد رحم سے نکلتا ہو۔ اور جریان خون ہو:

خوراک ۳۰ تا ۲۰۰ : ایک خوراک بوقت شب یا گاہے گاہے :




یہ دوائی کالی کھانسی کی ابتدائی حالت میں کام آتی ہے۔ جبکہ کھانسی شدید تشنجی اور خشک ہو:

گرم پینے کی خواہش ہو۔ پیاس بہت ہو۔ عدم اشتہا ہو۔ اسہال آتے ہوں۔ پیشاب گاڑھا آتا ہو۔ خوراک۔ مدر ٹنکچر کے ۵ سے ۳۰ قطرے تک :

## کیسٹر ایکوائی CASTOR EQUEI.

یہ دوائی پھٹی ہوئی اور زخمی بھٹنیوں میں کام آتی ہے ۔ پستان متورم ۔ اور اُن میں شدید خارش ہوتی ہو ۔ پیشانی و لب تالوں پر مسے ہوں ۔ ہاتھوں کا چمڑہ پھٹا ہوا ہو ۔ خوراک ۔ ۲x تا ۶x ۔

## کیسٹوریم CASTOREUM.

(بیور ۔ اود بلاؤ) THE BEAVER.

یہ دوائی عصبی مزاج والی ہسٹیریکل عورات کے لئے نہایت موزوں ہوتی ہے جو کہ کسی مرض کے باعث بہت کمزور ہو چکی ہوں ۔ اور نقاہت پیدا کرنے والے پسینے آنے کے باعث ان کا مزاج چڑچڑا ہو گیا ہو ۔

مریضہ کو لگاتار جمائیاں آتی رہتی ہوں ۔ دن کی روشنی ناقابل برداشت ہو ۔ اور ہر شے سے بیزاری رہتی ہو ۔ خوفناک خوابیں آتی رہتی ہوں ۔ اور ساتھ ہی پھاڑنے والا سر درد ہوتا ہو کمر پری دُکھتی ہو مضبوط دبانے یا ملنے سے آرام ہوتا ہو ۔

**خونِ حیض** ۔ پیش از وقت ۔ اور درد کے ساتھ آتا ہو ۔ درد ران سے شروع ہو کر کمر اور شکم تک جاتا ہو ۔ مریضہ زرد رو ۔ اور سرد پسینہ سے تر بتر رہتی ہو ۔ پاخانہ خون آمیز سفید یا سبز آؤں والا آتا ہو ۔ رفع حاجت کے قبل کاٹنے والے درد ہوتے ہوں ۔ اور ان دردوں کو دبانے سے یا آگے کی جانب جھکنے سے آرام ہوتا ہو ۔ مقعد میں جلن کا احساس ہوتا ہو ۔

**مصلح** ۔ کالیجی کم ۔

**خوراک** ۔ ۵ یا ۱x یا ۲x ۔

# کالوفائیلم CAULOPHYLLUM.

BLUE COHOSH.

بلیوکوہوش

یہ دوائی مستورات کے امراض میں کام آتی ہے۔ جب حیض کا آنا رک جاتا ہے۔ اور اس کے باعث رعشہ، مرگی اور ہسٹیریا کے عوارضات پیدا ہوجاویں۔ تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے:

ایام حمل میں جبکہ رحم کی کمزوری کے باعث جھوٹی دردیں شروع ہوجاویں۔ اور اسقاط حمل کا ڈر ہو۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ نیز جب بار بار اسقاط ہونے کے باعث کمزوری بہت ہوجاوے تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ مزمنہ اور نیز وکرڈ والیکو ریا میں بھی یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے۔ جو کہ بہت نحیف کردیتا ہو:

جب آنکھ کے اوپر کے پپوٹے میں بہت کمزوری ہو اور وہ وزنی معلوم ہو۔ اٹھائے بغیر اوپر نہ اٹھ سکے تو ایسے حالات میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے:

وضع حمل کے دوران میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ دردزہ تھوڑی اور اکائی ہوں۔ بے قاعدہ تشنجی اور تکلیف دہ ہوں۔ رحم کا منہ سخت ہو اور بچہ باہر نہ نکل سکتا ہو۔ تو ۵ کے پانچ قطرے نصف چھٹانک پانی میں ڈال کر ہر نیم گھنٹہ کے بعد دینے جانا چاہیئے۔ رحم کی گردن میں بڑی تیز دردیں ہوں۔ وضع حمل کے بعد جبکہ تشنجی دردیں شکم کے نچلے حصہ میں ہوتی ہوں تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہوجاتا ہے:

جب یکایک بچہ پیدا ہوجاوے۔ اور اس کے بعد خون کا آنا جاری رہے۔ یا اسقاط حمل کے بعد خون آتا رہے۔ تو یہ دوائی دی جاتی ہے:

نفاس (LOCHIA) عرصہ تک آتا رہے:

ہاتھوں کے چھوٹے جوڑوں میں جب وجع المفاصل کی دردیں ہوں تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے:

زیادتی مرض:۔ کھلی ہوا میں۔ کافی پینے سے:

کمی مرض۔ ہوا خارج ہونے سے: مضاد۔ کافیہ۔

خوراک:- ۶ (مدر ٹنکچر) تین سے دس قطرے یا ۱x ۱۲x:




اس دوائی کا اثر زیادہ تر مضبوط پٹھے والے اشخاص پر ہوتا ہے۔ جو کہ خنازیری مزاج کے ہوں۔ اور اعضائے تنفس و آلات بول کے عوارضات میں مبتلا رہتے ہوں۔ ایسے اشخاص اداس اور اندوہگیں رہا کرتے ہیں اور ہر ایک شے کا سیاہ پہلو دیکھنے کے عادی ہوا کرتے ہیں:

کاسٹیکم کے مریضوں کی جلد جسم گندمی۔ سفید۔ زرد ہوتی ہے۔ اور چہرے کے اوپر مسوہات ہوا کرتے ہیں جلن اور دکھن اس دوائی کی خاص علامات ہیں:

نزلہ کے لئے یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ حلق میں نزلہ گرتا ہو۔ اور آواز کسی قدر جاتی رہی ہو صبح اور شام دونوں وقت آواز زیادہ بھدی پڑ جاتی ہو۔ اس کے ہمراہ بعض اوقات کھانسی بھی ہوا کرتی ہے۔ جو کہ بڑی شدید اور تکلیف دہ ہوتی ہے۔ کھانستے وقت ہوا کی نالی سے نیچے تک درد محسوس ہوتا ہے۔ اور ساتھ ہی پیشاب بھی نکل آتا ہے:

عضلات حلق چشم اور مثانہ جب شل ہو جاویں تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ رات کو بے ارادہ پیشاب خارج ہوتا رہتا ہو اور ایسی آسانی سے پیشاب نکل جاتا ہو کہ مریض کو پتہ نہ لگتا ہو۔ نیز چھینکتے۔ کھانستے۔ یا ناک صاف کرتے وقت پیشاب بلا ارادہ خارج ہو جاتا ہو:

امراض چشم خنازیری۔ میں یہ دوائی بڑی سود مند ہے۔ جبکہ چشم خشک ہو۔ اور روشنی ناقابل برداشت ہو۔ اور مریض کو ایسا احساس ہو کہ اس کی آنکھ میں ریت کے دانے پڑے ہوئے ہوں:

دماغ۔ بچہ اکیلا بستر پر پڑا رہنا پسند نہ کرے۔ خفیف سی بات پر وہ چلا اٹھے اداس اور غمگین ہو:

کسی دیرینہ غم یا یکایک جذبات کے پیدا ہو جانے کی وجہ سے عوارضات

پیدا ہو گئے ہوں ؛

تکلیفات کا خیال کرنے سے خصوصاً بواسیر تکلیف دہ ہو جاوے ؛

**سر**. ایسا احساس ہو کہ مابین پیشانی اور دماغ کے خالی جگہ پڑی ہوئی ہے ؛

**چہرہ**. چہرہ کا دایاں حصہ مفلوج ہو. (لقوہ) چہرے کی ہڈیاں درد کرتی ہوں. دانتوں میں ناسور ہو. جبڑوں میں ایسا درد. کہ مریض مشکل سے منہ کھول سکتا ہو؛

**آنکھ**. آنکھوں کے آگے آگ کی چنگاریاں یا سیاہ نشانات پھرتے ہوں ؛ اوپر کے پپوٹے کا چھپر بدون ہاتھ کی مدد کے اوپر نہ اٹھ سکتا ہو. سردی لگنے کے باعث عضلاتِ چشم شل ہو گئے ہوں ؛

**کان**. کانوں میں گھنٹی بجنے. گرجنے اور ٹنکن کی آوازیں آتی ہوں. اور بہرہ پن ساتھ ہو. الفاظ اور آوازِ قدم کانوں میں گونجتے ہوں. کان بہنے کا عارضہ دیرینہ ہو. اور میل بھری رہتی ہو؛

**منہ**. مریض چباتے وقت گال کا اندرونی حصہ کاٹ کھاوے. زبان مفلوج ہو ؛ اور صاف طور پر نہ بول سکے. نیچے کے جبڑے میں دردیں ہوں. مسوڑوں سے بہ آسانی خون نکل آوے؛

**معدہ**. منہ کا ذائقہ چربیہ ہو. مٹھائی سے نفرت ہو. ایسا محسوس ہو کہ معدہ میں چونہ جل رہا ہے. حلق میں گولا اٹھنے کا سا احساس ہو. معدہ سے ترش پانی نکلتا ہو؛

**پاخانہ**. پاخانہ نرم. تھوڑا اور لمبا آتا ہو. یا سخت ہو. اور بلغم سے ڈھانپا ہوا ہو چربی کی مانند چمکتا ہو. پاخانہ خارج کرتے وقت بہت زور لگانا پڑتا ہو. یا صرف کھڑا ہونے سے ہی پاخانہ خارج ہو جاتا ہو؛

**مقعد** کے عضلات نیم شل ہوں. مبرز میں درد اور جلن ہو. ناسور اور جلے بواسیری مسّے ہوں؛

**پیشاب**. کھانسنے یا چھینکنے سے پیشاب بلا ارادہ خارج ہو جاتا ہو. پیشاب بہت آہستہ آہستہ خارج ہو. اور بعض اوقات رک جاوے. اول نیم شب میں. اور نیز تھوڑے

تھوڑے سے اشتغال سے پیشاب بلا ارادہ خارج ہوتا ہے - اپریشن کے بعد پیشاب رُک جائے - پیشاب خارج ہوتے وقت مریض کو خبر تک بھی نہ ہو:

امراضِ زنانہ - وضع حمل کے بعد رحم میں کوئی حرکت پیدا نہ ہو - خونِ حیض دن کو آئے اور رات کو بند ہو جائے - لیکوریا رات کو خارج ہو - اور بڑی نقاہت ہوتی ہو - خونِ حیض دیر کر کے آتا ہو -

صبح کو آواز بیٹھ جاوے - چھاتی میں دردیں ہوں - آواز بالکل بند ہو جاوے - اور حلق درد کرے۔

تنفس - کھانسی کے ساتھ چھاتی میں درد ہو - تھوک کم ہو - اور مریض پھر نگل لیوے - یا باہر نہ نکال سکے - یا کھانسی کے ساتھ کولہے میں درد ہو - خاصکر بائیں کولہے میں - اور شام کو زیادہ ہو - ٹھنڈا پانی پینے سے آرام ہو - لیکن بستر کی گرمی سے تکلیف زیادہ ہو - چھاتی میں درد ہو - اور دل کی دھڑکن بہت زیادہ ہو - مریض رات کو نہ لیٹ سکتا ہو - کندھوں کے درمیانی مقام میں اکڑاؤ ہو - گردن کے پچھلے حصہ میں دھیمی دردیں ہوں:

اطراف - بائیں طرف لنگڑی (سائیٹیکا) کا درد ہو - اور یہ حصہ سن ہو - کوئی مقام مفلوج ہو گیا ہو - بازوؤں اور ہاتھوں میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں - بوجھل اور کمزور ہوں - جوڑوں میں پھاڑنے والی دردیں ہوں، بازوؤں اور ہاتھوں کے عضلات میں توازن قائم نہ ہو - ہاتھوں میں طاقتِ حس مفقود ہو - جوڑوں کے بندھن سکڑ گئے ہوں - ٹخنے کمزور ہوں - بدون تکلیف کے چلنا محال ہو - اعضا میں وجع المفاصلی درد ہوتا ہو - گرمی اور خاصکر بستر کی گرمی سے آرام ہوتا ہو - جوڑوں میں جلن ہوتی ہو - بچہ چلنا دیر میں سیکھتا ہو - چلتے پھرتے لڑکھڑا جاتا ہو - اور بآسانی گر جاتا ہو - شب کو ٹانگوں میں بے چینی رہتی ہو - گھٹنوں میں کڑکڑ اور کھچاوٹ رہتی ہو - پاؤں کی پشت پر خارش ہوتی ہو:

متضاد - فاسفورس - کافیہ - ایسڈز -

مصلح - ایسا فوٹیڈا - کالوسنتھ - ڈلکامارا - گوائکم - نکس وامیکا - سیسہ کے زہر کے باعث جب فالج ہو - تو کاسٹیکم مفید ہوتی ہے:

معاون۔ کاربو ویج۔ ہیڑ سیلی نم۔ کالو سینتھ۔

زیادتی مرض۔ خشک سرد ہوا میں۔ صاف ستھرے موسم میں۔ ٹھنڈی ہوا سے۔ گاڑی کی حرکت سے۔ چلنے سے۔ بلغم باہر نکلنے سے۔ پاخانہ پھرنے کے بعد ::

کمی مرض۔ مرطوب آب و ہوا میں۔ اور گرمی سے۔ ٹھنڈے پانی سے تازہ ہوا میں نیچے جھکنے سے۔ ہوا خارج کرنے سے ::

خوراک ۳x یا ۳۰ :: مزمن امراض اور خاصکر فالج میں اونچی طاقت کی ایک یا دو خوراکیں ہفتہ میں دینی چاہئیں ::




نیو جرسی ٹی۔ NEW JERSEY TEA.

یہ دوائی شدید ورم طحال میں کام آتی ہے۔ جبکہ دردیں زوروں پر ہوں۔ اور طحال بڑھی ہوئی ہو ::

جب ملیریا یا موسمی بخار کے بعد تلی بڑھ جاوے یا تلی درد کرے۔ تو اس دوائی کا استعمال نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔ یہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ بخار کے مریض جب کونین کا بہت استعمال کرتے ہیں تو اکثر اُن کی تلی اور جگر بڑھ جاتے ہیں۔ ایسی حالت میں اس دوائی کے متواتر استعمال سے تلی و جگر اپنی اصلی حالت پر آجاتے ہیں۔ یہ دوائی بخار کے اتر جانے کے بعد اور دوران بخار میں بھی دی جاتی ہے ::

جب پرانی کھانسی ہو اور اس کے ساتھ بلغم بہت خارج ہوتی ہو۔ نیز مریض کی تلی بھی بڑھی ہوئی ہو۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے ::

طحال (تلی) کی تمام بیماریوں کے لئے یہ آزمودہ و مشہور دوائی ہے ::

زیادتی مرض۔ حرکت کرنے سے۔ بائیں جانب لیٹنے سے ::

خوراک۔ دس قطرے مدر ٹنکچر کے نصف چھٹانک پانی میں دن میں تین مرتبہ ::




## رٹیل سنیک بین　RATTLESNAKEBEAN.

عابین الوقتی اس دوائی کی خاص علامت ہے۔ جب کہ مرض کا دورہ ہر روز ٹھیک ایک ہی وقت پر ہوتا ہو۔ اور ایک منٹ کا بھی فرق نہ پڑتا ہو۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے :

یہ دوائی خصوصاً گرم یا مرطوب گرم دلدلی ممالک کے لئے نہایت موزوں پڑتی ہے :

ملیریا کے علاج میں اس دوائی کا خاص حصہ ہے۔ خاصکر جبکہ درد عصبی ساتھ ہوں اس دوائی کا مریض عاشقانہ طبیعت والا اور زود رنج ہوا کرتا ہے :

سانپ ناٹے اور کیڑوں کے ڈنکوں کے زہر کے اثر کو معدوم کرنے کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے۔ اس مطلب کے لئے مدر ٹنکچر زخم پر لیتے ہیں۔ یا اس دوائی کے دانے کو ڈنک کے اوپر رگڑتے ہیں :

موسمی بخار میں یہ دوائی نہایت کارگر ہوتی ہے۔ جب کہ لرزہ ٹھیک وقت پر شروع ہو جایا کرتا ہو :

**دیگر خاص علامات۔** درد آنکھوں کے ارد گرد ایک کنپٹی سے دوسری کنپٹی تک جاتا ہے :

دردیں چہرہ کے تمام دائیں پہلو پر ہوتی ہوں۔ جو ٹھیک نو بجے صبح شروع ہوتی ہوں :

کونین کے استعمال کے باعث کانوں میں شاں شاں کی آواز پیدا ہوتی ہو۔ بائیں آنکھ پر گولی مارنے کا سا درد ہو۔ آنکھ کے ڈھیلا میں بڑی سخت درد ہو۔ اور یہ دردیں آنکھ کے ارد گرد پھیلتی ہوں۔ نیز ناک میں بھی جاتی ہوں۔ آنکھوں سے جلتا ہوا پانی نکلتا ہو سپرا آربٹل نرو SUPRA ORBATAL NERVE (یہ ایک عصب ہے جو کہ آنکھ کے اوپر

پیشانی میں واقع ہے۔) میں عین الوقت درد ہوتا ہو۔ جوڑوں میں کھا نا مارنے کی سی درد ہیں ہوتی ہوں۔ ہاتھ اور پاؤں میں زیادہ ہوتی ہوں؛
مصلح لاکسس؛ خوراک ۳x یا ۶x؛




یہ دوائی حاملہ کی ابکائیوں اور قیئوں میں مفید تر ہوتی ہے۔ تشنجی کھانسی مثلاً کالی کھانسی میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ شیئیں آتی ہوں۔ اور خون آتا ہو۔ نیز دموی مزاج کی مستورات کے عسر الطمث (حیض کا تکلیف سے آنا) میں بھی کارآمد ہے۔ ابتدا میں درد بہت ہوتی ہو لیکن جب خون حیض جاری ہو جاوے تو آرام ہوتا ہو؛
خوراک ۱x ٹرٹی بیوریشن؛




جرمن کیمومائل GERMAN CHMOMILE.

یہ دوائی عصبی مزاج والے اشخاص کے لئے نہایت سود مند ہے۔ جو کہ درد کو بہت محسوس کرتے ہوں۔ چڑچڑے مزاج والے اور زود رنج ہوں۔ دردیں ان کو پاگل کر دیتی ہوں۔ اور وہ کسی سوال کا جواب وصیح سے نہ دے سکتے ہوں۔ ایسے مریض عموماً وہ ہوا کرتے ہیں جو کہ چائے و کافیہ کا استعمال بکثرت کرتے رہے ہوں۔ یا نیند آور اشیا کے استعمال کے عادی ہوں۔ ذکی الحس۔ چڑچڑاپن۔ پیاس۔ گرمی۔ اور مقام ماؤف کا سن ہو جانا۔ اس دوائی کی خاص علامات ہیں۔ دل کی قراری کیموملا کے مریض سے کوسوں دور رہتی ہو؛

اس دوائی کا مریض بچہ ہوا کرتا ہے۔ جو کہ چڑچڑے مزاج والا ہوتا ہے اور جلبلاتا

رہتا ہے اور بے کرو پھرنے سے اس کو آرام معلوم دیتا ہے ۔ وہ مختلف اشیاء کی خواہش کرتا ہے ۔ لیکن اگر نہ دی جاویں تو خفا ہو جاتا ہے ۔ مریض کی صورت ایسی بن جاتی ہے کہ اس کی طرف دیکھنے سے پتہ لگتا ہے کہ وہ زندگی سے بیزار ہے ؛

مریض چڑچڑا اور زود رنج ہوتا ہے ۔ بات کرنا بھی نہیں چاہتا ۔ ایک رخسارہ سُرخ ہوتا ہے اور دوسرا زرد ؛

یہ دوائی اس وقت موثر ہوا کرتی ہے جبکہ دردیں ناقابل برداشت ہوں ۔ رات کے وقت اور گرمی سے دردیں زیادہ ہوتی ہوں ؛

یہ دوائی ایام حمل کے آخری دنوں میں کام آتی ہے ۔ جب کہ تشنجی دردیں اور کڑل پڑتے ہوں ؛

دانت نکالنے کے زمانہ میں جب کہ بچہ زود رنج چڑچڑا اور بے چین ہو ۔ اور نیز اس کو تشنج بھی آتے ہوں ۔ اور یہی ضد کرتا ہو کہ اس کو اٹھا کر پھرایا جاوے ۔ تو یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے ؛

دانت نکلنے کے ایام میں جب بچہ کو اسہال آتے ہوں تو کیمومیلا کے استعمال سے اسہال پر قابو رہتا ہے ۔ اور وہ زیادہ بڑھنے یا تکلیف دہ ہونے نہیں پاتے ؛

بخار ۔ جو کہ غصہ کے باعث پیدا ہوا ہو ۔ اور صفرا کا سبب زور ہو ۔ تو یہ دوائی نہایت مجرب ثابت ہوتی ہے ؛

دردیں ناقابل برداشت ہوں ۔ مریض کو مایوس کر دیتی ہوں ۔ گرمی سے شام کے وقت اور آدھی رات سے پہلے پہلے زیادہ ہوتی ہوں ۔ اور ساتھ ہی گرمی ہو ۔ پیاس ہو اور غشی ہو ۔ ماؤف مقامات سن ہوں ؛

دانت درد کے لئے بھی یہ ایک بڑی اعلیٰ دوائی ہے ۔ جبکہ گرم اشیاء ، اور کافیہ ۔ کے پینے سے اور بوقت شب زیادہ ہو جاتی ہو ۔ اور مریض کو حیران کر دیتی ہو ۔ اور اگر دوران حیض یا حمل میں دانت درد ہو تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛

سر ۔ نصف سر میں دھڑکن کا سر درد ہو ۔ مریض سر کو پیچھے کی جانب جھکانا چاہتا ہو اور کھوپری و پیشانی پر گرم چکنا پسینہ آتا ہو ؛

کان ۔ گھنٹی بجنے کی سی آوازیں کانوں میں ہوتی ہوں ۔ کان درد کرتا ہو ۔ اور

دُکھتا ہو۔ سوزش اور گرمی کے باعث مریض پاگل سا ہو جاتا ہو۔ کان بند معلوم ہوتے ہوں۔

ناک۔ زکام کے باعث مریض کو نیند نہ آوے۔ ہر قسم کی بو کے لئے نہایت ذکی الحس ہو:

چہرہ۔ ایک رخسارہ سرخ اور گرم ہو اور دوسرا زرد اور ٹھنڈا۔ جبڑوں میں جھٹکوں کا درد ہوتا ہو جو کہ کان کے میانہ اور دانتوں میں جاتا ہو:

حلق۔ گردن اور گلے کے غدود موٹے ہو گئے ہوں گلے میں کھچاوٹ اور درد ہیں ایسی ہوں جیسا کہ کوئی ڈاٹ لگا دیا گیا ہے:

مُنہ گرم اشیا کے استعمال۔ کافیہ کے پینے اور ایام حمل میں دانت درد ہوتا ہو۔ اور رات کو منہ سے رالیں بہت ٹپکتی ہوں:

معدہ۔ ڈکار بدبودار آتے ہوں۔ کافیہ کے پینے کے بعد جی متلاتا ہو۔ کھانے یا پینے کے بعد پسینہ آتا ہو۔ گرم اشیا سے نفرت ہو۔ زبان زرد اور ذائقہ کڑوا ہو: قے میں پت خارج ہوتے ہوں۔ قے کڑوی آتی ہو۔ پیٹ میں درد ہو گویا کہ پتھر کا بوجھ پڑا ہوا ہے:

شکم تنا ہوا ہو۔ ناف کے مقام میں درد ہوتا ہو۔ غصہ کے بعد نفخ اور درد قولنج ہو۔ رخسارے سرخ اور سینہ گرم ہو۔ مقام جگر میں درد ہو۔ بارہ انگشتی آنت (DUODENITIS) میں شدید سوجن ہو:

پاخانہ۔ اسہال سبز۔ گرم۔ آبی۔ بدبودار اور لیسدار آتے ہوں۔ آؤں سفید و زرد ملی ہوئی آتی ہو۔ جیسا کہ انڈے اور ساگ پالک کا کترا ہوتا ہے۔ اسہال دانت نکالنے کے زمانہ میں آتے ہوں۔ مقعد دُکھتی ہو۔ بواسیری مسّے ہوں اور مقعد پھٹی ہوئی ہو:

اطراف۔ شدید وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ اور رات کو مریض اُٹھ کھڑا ہوتا ہو۔ اور چلنے پھرنے پر مجبور ہوتا ہو۔ رات کو پاؤں کے تلوے جلتے ہوں۔ بعد دوپہر ٹخنے کمزور پڑ جاتے ہوں۔ رات کو پاؤں میں طاقت چلنے پھرنے کی نہ رہتی ہو۔ گویا کرسش ہو گئے ہوں۔ نیند میں بچہ رو دے۔ اور بلبلائے۔ اور اس کو ڈراؤنی خواب

آویں۔ آنکھیں نیم کشادہ ہوں۔

**زیادتی مرض** گرمی سے۔ غصہ سے۔ کھلی ہوا میں۔ آندھی میں۔ رات کے وقت ڈکار کرنے سے۔ نبیذ اور ادویات کھانے سے۔ کافیہ پینے سے۔ دوران پسینہ میں۔ دوران حمل میں۔ خواب میں۔ پاخانہ پھرتے وقت۔ ماؤف مقامات کو چھونے سے:۔

**کمی مرض**۔ اٹھا کر پھرنے سے۔ گرم مرطوب موسم میں۔ فاقہ کرنے سے۔ پسینہ آنے کے بعد:۔

**مصلح**۔ کیمفر۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ ایکونائٹ۔ بورکیس۔ چائنا۔ کاکیولس۔ کافیہ کالوسنتھ۔ کونیم۔ اگنیشیا۔ ویلیریانہ۔ **متضاد**۔ زنکم۔ **معاون**۔ بیلاڈونا۔ میگنیشیا کارب بچوں کے امراض میں بیلاڈونا کے بعد کیمو میلا کا استعمال بڑا مفید ہوتا ہے۔ نیز جب افیون یا مارفین کے دینے سے بچوں میں خرابی ہو جاوے۔ تو اُس کو دُور کرنے میں کیمو میلا دوائی نہایت مفید ثابت ہوئی ہے:۔

**خوراک** ۶ یا ×۳ یا ۳۰:۔




سی لین ڈائین:۔ CELANDINE.

یہ دوائی زیادہ تر چڑچڑے مزاج والے اور گندمی رنگ والے اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے۔ جن کو جگر اور معدہ کی شکایات بنی رہتی ہوں۔ عموماً دائیں کندھے کی ہڈی کے نچلے زاویہ میں متواتر درد رہتا ہو۔ اکثر اوقات مریض قبض کا شکار رہتا ہو۔ پاخانہ سخت بھیڑ کی مانند مینگنیں آتی ہوں۔ اور پاخانہ چمکیلا۔ زردلی کی مانند۔ خاکستری رنگت والا آتا ہو۔ اگر مریض کو دست آتے ہوں۔ تو اُن کا رنگ بھورا یا زردی مائل ہوتا ہو۔ اور پانی کی مانند لئی سی کیچڑ کی طرح ہوتے ہوں۔ اور رات کو زیادہ آیا کرتے ہوں:۔ ہر موسم کی تبدیلی پر سب شکایات بڑھ جاتی ہوں۔ یا پھر عود کر آتی ہوں:۔ کھانا کھانے کے بعد مریض کمزوری اور نقاہت کی شکایات کرتا ہو۔ اور وہ لیٹنے کی خواہش کرتا رہتا ہو۔

یرقان۔ گال سٹون (پتّا کی پتھری) اور سوزش جگر میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ ان تمام حالات میں جگر کے مقام میں تیز یا دھیمی دھیمی درد ہوتی رہتی ہو۔ اور کندھے کی ہڈی کے نچلے زاویہ (اندرونی) میں درد ہوتا ہو:

پاخانہ یا تو نرم اور چمکیلا۔ زرد ہلکے رنگ کا یا قبض کے ساتھ آتا ہو۔ پیشاب میں پت (صفرا) خارج ہوتے ہیں۔

برانکو نمونیہ اور کالی کھانسی میں یہ دوائی اکثر استعمال میں آتی ہے۔ جبکہ صفرا کی علامات موجود ہوں۔ مثلاً یرقان۔ صفراوی متلی۔ اور زرد اسہال۔ دائیں کندھے کے پاس درد رہتا ہو۔ بلغم بہت جمع رہتی ہو۔ لیکن مریض اس کو باہر نہ نکال سکتا ہو:

امراض گردہ میں بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جبکہ گردوں میں جلن دار خراش ہو۔ اور پیشاب میں چھیچھڑے خارج ہوتے ہوں۔ اور یورک ایسڈ بہت نکلتا ہو:

نوبتی درد عصبی میں بھی یہ دوائی نہایت شفا بخش ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ درد یں سر کے دائیں حصہ میں ہوتی ہوں۔ اور آنکھوں سے پانی بکثرت بہتا ہو۔ ایام حمل میں جب حاملہ کو صفرا کے بڑھنے سے شکایات پیدا ہو جائیں تو اُن کے لئے یہ ایک بہترین دوائی ہوا کرتی ہے:

سر۔ جگر میں خرابی ہونے کے باعث سر میں چکر آتے ہوں۔ درد عصبی دائیں آنکھ کے اوپر یا دائیں رخسارہ کی استخوان میں۔ یا دائیں کان کے اوپر ہوتی ہوں۔ آنکھوں سے پانی بہت بہتا ہو۔ اور جگر میں بھی درد ہو:

آنکھیں۔ آنکھوں کے سفید پردے کا رنگ دھندلا زرد ہو گیا ہو۔ اوپر کی جانب دیکھنے سے درد ہوتا ہو:

چہرہ۔ چہرے کا رنگ زرد ہو۔ ناک اور رخسارے زیادہ زرد ہوں:

معدہ۔ زبان کا رنگ زرد ہو۔ دانتوں کے نشانات اس پر موجود ہوں۔ لمبی چوڑی ڈھیلی ڈھالی ہو:

مریض گرم پانی اور گرم غذا پسند کرتا ہو۔ متلی اور قے کو گرم پانی پینے سے آرام ہو جاتا ہو۔ درد معدہ ہو۔ اور کھانا کھانے سے عارضی افاقہ درد میں ہوتا ہو۔ خاصکر جبکہ ساتھ ہی جگر بھی ماؤف ہو:

شکم۔ یرقان کا عارضہ بسبب جگر اور پتا میں صفرا کی رکاوٹ کے باعث ہوگیا ہو ؛
پیشاب۔ پیشاب بمقدار کثیر جھاگ دار اور زرد رنگ کا مانند بیر کے آتا ہو۔ سیاہ رنگ زرد اور گرد لا آتا ہو ؛
تنفس۔ دائیں کندھے اور سینہ کے دائیں حصہ میں دردیں ہوتی ہوں تنفس دقت سے آتا ہو۔ کھانسنے وقت بلغم کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے منہ سے اڑ کر باہر نکلتے ہوں ؛
کمر۔ دائیں کندھے کی ہڈی کے نچلے زاویہ میں لگاتار دردیں ہوتی رہتی ہوں۔
اطراف۔ انگلیوں کے سرے برف کی مانند ٹھنڈے ہوں۔ کلائیاں درد کرتی ہوں اور ہتھیلی کی ہڈیوں میں پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں ؛
جلد جسم۔ خشک۔ گرم اور زرد ہو۔ اور اس میں خارش ہوتی ہو ؛
زیادتی مرض۔ دائیں پہلو میں۔ حرکت کرنے سے۔ چھونے سے۔ تبدیلی موسم سے علی الصباح ؛
کمی مرض۔ دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد۔ دبانے سے ؛
معاون۔ لائیکوپوڈیم۔ برائی اونیا۔ مصلح۔ کیمو میلا۔ ایکونائیٹ۔ کافیہ۔ ایسڈز ؛
نکتہ۔ چیلڈونیم دینے کے بعد اگر سلفر دوائی دی جاوے تو کلی شفا میں مددگار ہوا کرتی ہے ؛
خوراک عث کے پانچ سے ۲۰ قطرے تک اور یا ۱×۱×۲ ؛

# چینوپوڈیم انیتھل منٹیکم

## CHENOPODIUM ANTHELMINTICUM.

یہ دوائی مظہر ہوتی ہے جبکہ دائیں کندھے کی چینی کے نچلے زاویہ اور نخاع (ریڑھ) کا ستون کے درمیان شدت کی دردیں ہوتی ہوں ؛
نیم سر درد۔ میں بھی نافع ہے۔ جبکہ درد سر کے دائیں حصہ پر ہوتا ہو۔ اور ساتھ ہی

کانوں میں شور ہوتا ہو۔ اور بینائی مدہم ہو؛

پیشاب بکثرت، زرد اور جھاگدار آتا ہو؛

یہ دوائی دمہ اور سنگھے پڑنے میں بھی کام آتی ہے؛

خوراک۔ ٹنکچر کے دس قطرے سے لیکر سو قطرے تک۔ یا [illegible]

نکتہ چینوپوڈیم کا تیل HOOK WORM (پیٹ کے ایسے کیڑے جن کے منہ کے آگے ہک (HOOK) ہوتا ہے) کیلئے بہت مفید ہے۔ دس قطرے ہر دو گھنٹہ کے بعد۔ ایسی تین خوراکیں دینی چاہئیں؛




PIPSISSEWA.

پپسی سیوا؛

یہ دوائی گردوں اور مثانہ بول کے مزمن امراض میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیشاب بمقدار خفیف آتا ہو۔ اور اس میں پیپ دار لیسدار مادہ بہت خارج ہوتا ہو؛

بول الدم (دائمی جریان) البیومن یوریا (پیشاب کا پیلا ہونا) ڈائی سوریا (پیشاب کا مشکل سے آنا) اور سوزاک (گنوریا) کے امراض میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ پیشاب کرنے کی حاجت بہت سخت ہو۔ دوران بول میں جلن محسوس ہوتی ہے۔ اور بعد میں کھچاوٹ معلوم ہوتی ہو؛

پراسٹیٹ گلینڈ (غدہ قدامیہ) کی شدید سوزش میں یہ دوائی نہایت نافع ہوتی ہے۔ جبکہ اس میں سے رطوبت بہت خارج ہوتی ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ مقام سیون میں کوئی گولہ پڑا ہوا تکلیف دے رہا ہے؛

پیشاب۔ تھوڑا اور پیپ دار لیسدار مواد سے بھرپور آتا ہو۔ پیشاب کی دھار آنے سے پہلے زور لگانا پڑتا ہو؛

پیشاب میں شکر آتی ہو۔ مریض بدون کھڑا ہونے اور ٹانگوں کو بنا پھیلائے اور جسم کو آگے کی جانب بلا جھکائے پیشاب نہ کر سکتا ہو؛

امراضِ زنانہ۔ مستورات کے پستان بڑھے ہوئے ہوں اور اُن میں گلٹیاں ہوں اور تیز درد ہوتی ہوں:

زیادتیٔ مرض۔ مرطوب موسم میں۔ ٹھنڈ سے بچنے اور فرش پر بیٹھنے سے۔ بائیں پہلو میں

خوراک۔ [illegible]




## آرسینیٹ آف کونین ARSENITE OF QUININE

اس دوائی کا زیادہ تر استعمال اس وقت ہوتا ہے جبکہ مریض تھکاوٹ و نقاہت بہت محسوس کرتا ہو۔ مریض تھکا ماندہ۔ تشویشناک اور چڑچڑا ہوا کرتا ہے۔ اور اس کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کا سر وزنی ہے۔

**خناق و شدید قسم کے سرخ بخار۔** میں جبکہ مذکورہ بالا علامات موجود ہوں تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے:

**لازمی بخار** میں بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جبکہ رات کو بخار بہ نسبت دن کے تیز ہوتا ہو:

**ملیریا بخار** میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ لرزہ قبل از دوپہر شروع ہوتا ہو۔ خواہ پسینہ آتا ہو۔ خواہ نہ آتا ہو۔ بخار کا آغاز سردرد۔ انگڑائیوں اور جمائیوں سے ہوتا ہو۔ حسب ملیریا کے باعث نوبتی دردِ عصبی ہوتا ہو۔ تو بھی یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے:

**اسہال** میں بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ خواہ یہ اسہال ملیریا کے زہر سے پیدا ہوتے ہوں۔ یا ویسے ہی ہوں۔ اسہال آبی ہوں۔ بدون دردوں کے آتے ہوں۔ عموماً بدبودار ہوتے ہوں۔ دست آنے کے بعد مقعد میں جلن ہوتی رہتی ہو۔ مریض کمزور اور زرد ہو۔ اور نہایت ہی نحیف ہو:

**بچوں کے امراض امعاء** میں بھی یہ دوائی نہایت سودمند ہوا کرتی ہے۔ جو کہ

بوجہ اخراج رطوبتِ زندگی یا ناکافی و ناقص غذا کے باعث کمزور ہو چکے ہوں؛

مرض سل میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ مریض کو ٹھنڈا پسینہ آتا ہو۔ اور پیاس و تشویش مصیبت ہو۔ اور مریض کا دم گلا بگلے سے گھٹتا ہو۔ بعض اوقات مریض کو دل کی تکلیف آگھیرتی ہو۔ وہ ایسا محسوس کرتا ہو کہ دل اپنی حرکت بند کردے گا۔ بیماری کی حالت بالکل وجع القلب کے مریض کی سی ہوا کرتی ہے۔ اور نیلے خون کا اجتماع ہونے سے مریض نیلا پیلا ہو جاتا ہو؛

دیگر خاص علامات۔ دمہ کا دورہ ہو جاتا ہو۔ اور اس کے ساتھ بڑی کمزوری ہو جاتی ہو؛

اوپر کی طرف نظر اٹھانے سے سر میں چکر لگتے ہوں؛ سر دردی ہو۔ اور پیشانی و پشت میں دھیمی دھیمی دردیں ہوتی ہوں؛

مریض روشنی کو بالکل برداشت نہ کرسکتا ہو۔ اور اس کی آنکھوں میں تشنجی دردیں ہوتی ہوں اور گرم آنسو نکلتے ہوں؛

زبان پر گہری قرحی ہوئی ہو۔ زبان زرد ہو۔ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ بھوک ندارد ہو۔ پانی کی تو پیاس ہو لیکن پانی پینے سے معدہ میں گڑبڑ مچ جاتی ہو؛

انڈے کھانے سے اسہال پیدا ہو جاتے ہوں۔ دل کی دھڑکن بڑھی ہوئی ہو۔ ایسا احساس ہو کہ دل اپنی حرکت بند کردے گا؛

عصبی شکایات کے باعث نیند نہ آتی ہو۔ ایسی حالت میں ۲x کی طاقت کی ایک خوراک کافی ہوا کرتی ہے؛

بازو و ٹانگیں کمزور پڑ گئی ہوں۔ ہاتھ و پاؤں۔ گھٹنے اور اعضاء ٹھنڈے رہتے ہوں

خوراک۔ ۲x، ۳x، ۶x ٹرائی ٹیوریشن؛




سلفیٹ آف کونین

SULPHATE OF QUININE.

ملیریا بخار کے لئے یہ بڑی کامل دوائی ہے۔ جبکہ لرزہ۔ حرارت اور پسینہ تینوں

حالتیں صاف صاف ظاہر ہوتی ہوں۔ اور درد بخار کا معین وقت پر ہوتا ہو۔ جب یہ تینوں حالتیں صاف طور پر بخار میں پائی جاویں۔ تو پھر اس امر کو کوئی خاص اہمیت نہیں ہوا کرتی کہ آیا بخار ملیریا ہے۔ یا اور کسی قسم کا۔ بشرطیکہ یہ تینوں حالتیں صاف صاف ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام آجایا کرتا ہے۔ پسینہ آنے سے مریض کمزور ہو جاتا ہو۔ اور سوائے سر درد کے باقی ہر طرح سے مریض کو آرام آجایا کرتا ہو۔ بعض اوقات ملیریا بخار کی شکل درد عصبی میں تبدیل ہوجایا کرتی ہے۔ دردیں معین وقت پر حملے کیا کرتی ہیں۔ مریض کمزور تھکا ماندہ اور رنجی محسوس ہوا کرتا ہے۔ اور تھوڑی سی محنت سے دل کی دھڑکن بڑھ جاتی ہے ؛

بعض اوقات ملیریا بخار کی بجائے تلی میں خراش خلش کا عارضہ پیدا ہو جاتا ہے۔ اور گردن و کمر کے مہروں میں دباؤ کے ساتھ درد ہوتا ہے۔ دردیں سر اور گردن تک پھیلتی ہیں۔ تو ایسے حالات میں بھی یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ؛

دیگر خاص علامات۔ جوڑوں میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ ملیریا کے زہر کے باعث ٹانگوں اور پنڈلیوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ اور یہ دردیں صبح کو شروع ہو کر آہستہ آہستہ بڑھتی جاتی ہوں۔ اور دوپہر کو بہت زیادہ ہو جاتی ہوں۔ سر میں چکر آتے ہوں۔ چکروں کا دور بائیں طرف ہوتا ہو۔ مریض گر پڑ سکتا ہو۔ اور آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہو ؛

کانوں میں جھنجھناہٹ۔ بھنبھناہٹ اور گرجنے کی سی شدید آوازیں پیدا ہوں۔ اور ساتھ ہی بہرہ پن بھی ہو ؛

دردِ عصبی آنکھ کے اوپر سے شروع ہو کر آنکھ کے اندر اور ارد گرد پھیلتا ہو۔ یہ درد ٹھیک وقت پر دورہ کرتا ہے اور دبانے سے افاقہ معلوم ہوتا ہو۔

پیشاب خونی۔ گدلا۔ پیلا اور مٹیالا آتا ہو۔ اور کبھی اس میں تہ نشین ہوتی ہو۔ پیشاب بکثرت آتا ہو۔ اور اس میں البومن بہت خارج ہوتی ہو ؛

خارش۔ پھنسیاں۔ چھپاکی اور چھالے جسم پر پیدا ہو گئے ہوں۔ جلد میں شکن پڑ گئے ہوں اور چھونے سے بہت درد ہوتی ہو ؛

بخار چڑھتے وقت لرزہ کے دوران میں کبھی ایک وریدیں پھول جاتی ہوں۔ اور درد کرتی ہوں۔ گرم کمرہ میں بھی مریض لرزہ سے کانپتا رہتا ہو ؛

مصلح۔ نیٹرم میور۔ لاکسس۔ ارنیکا۔ پلسٹلا۔ پلڈٹیم ؛
خوراک ۱x سے ۳x ڈی ڈیلیوشن۔ اور نیز ۳۰ اور اس سے اونچی پوٹنسی بھی ؛




(فرنج ٹری) FRINGE TREE.

یہ دوائی یرقان میں کام آتی ہے۔ جبکہ جگر میں اجتماع خون شدید ہو۔ شکم کے دائیں پہلو میں بہت تکلیف ہوتی ہو۔ اور کٹرل کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ قبض ہو۔ پاخانہ مٹیالے رنگ کا آتا ہو۔ پیشاب سیاہ اور زبان پر فرجی ہو۔ بھوک مندمد ہو ؛

نوبتی دردِ عصبی۔ ضعفِ عصبی۔ اور صفراوی سر درد میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ جگر میں خرابی واقع ہو۔ پیشانی میں اور خاصکر آنکھوں کے اوپر درد ہوتا ہو۔ آنکھوں کے ڈیلے درد کرتے ہوں ؛

جب خون حیض کے رک جانے کے باعث یرقان کا عارضہ ہو گیا ہو تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛

منہ میں خشکی کا احساس ہو۔ اور پانی پینے سے خشکی دور نہ ہوتی ہو۔ اور نیز منہ سے پانی بھی بہت جاتا ہو ؛

نکتہ۔ اگر اس دوائی کے چند قطرے روزانہ استعمال کئی دنوں تک کئے جاویں۔ تو دائمی سر درد کی شکایت جاتی رہتی ہے۔ خوراک ۔ ۵ سے دس قطرے ؛




کلورل ہائیڈریٹ CHLORAL HYDRETE.

یہ دوائی پرسوتی تشنج میں کام آتی ہے۔ نیز زچگی میں جبکہ رحم کا منہ سخت ہو۔ مفید

ہوتی ہے ؛

**کالی کھانسی**۔ دمہ اور کوتاہ دمی میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ؛

**مرگی** میں بھی یہ دوائی نافع ہے ؛

**بچوں** کو رات کے وقت ڈر لگتا ہو۔ اس کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ؛

**چھپاکی**۔ میں یہ دوائی بہت نافع ہے ؛

**زیادتی مرض**۔ گرم پینے کے بعد۔ منشیات سے۔ کھانے سے۔ رات کے وقت ؛

**خوراک** ۱x چھپاکی میں دی جاتی ہے۔ دیگر امراض میں اونچی طاقت میں ؛

# کولیسٹیری نم
## CHOLESTERINUM.

### کولیسٹرائین
### CHOLESTERINE.

یہ دوائی جگر کے اجتماعِ خون میں کام آتی ہے۔ اور ہر حالت میں یہ مفید پڑتی ہے۔ خواہ مرض زور وں پر ہو۔ اور خواہ نرم ہو ؛

**سرطانِ جگر**: میں بھی یہ دوائی مفید مانی گئی ہے۔ جبکہ جگر بڑھ گیا ہو۔ اور اس میں درد ہوتا ہو۔ خواہ یہ درد گال سٹون (پتا کی پتھری) کے باعث ہوتا ہو۔ اور خواہ پت کے گاڑھا ہونے کے باعث ؛

مریض کی حالت بوجہ سمیت خون جو سرطان کے باعث ہو۔ مرجھائی رہتی ہو۔ جلد جسم سانولی۔ اور آنکھیں زرد ہوتی ہوں۔ بے خوابی رہتی ہو ؛

جگر کے امراض میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے اور جبکہ دیگر ادویات ناکامیاب رہی ہوں۔ یہ دوائی کامیاب ہوا کرتی ہے۔ مریض کو اکثر پہلو میں جلن دار درد ہوتی ہیں۔ اور چلتے وقت وہ اپنے ہاتھ پہلوؤں پر رکھ کر چلتا ہے ؛

**خوراک**۔ ۱x یا ۳x یا ۶x ؛

## کرائی سارو بنم CHRYSAROBINUM.

CHRYSOPHANIC ACID. (کرائی سوفینک ایسڈ)

یہ دوائی داد۔ مہاسوں اور ٹانگوں کے اکزیما جو کہ بڑی خارش کرتی ہوں۔ اور اُن سے بڑا بد بودار مواد خارج ہوتا ہو۔ میں نہایت شفا بخش ہوتی ہے: نیز امراض چشم مثلاً آنکھ دکھنے۔ باھنی اور ورم قرنیہ میں اور کان کے اکزیما میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:

خارجی طور پر بھی اس دوائی کا استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ ایک بڑی طاقتور قاتل جراثیم امراض جلد جسم ہے۔ اس مطلب کے لئے یہ دوائی ایک اونس ویسلین میں چار سے آٹھ گرین تک ملا کر اس کی مرہم تیار کی جاتی ہے:

بالچھڑ میں بھی یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے۔ خوراک ۳x-۶x:

## سائیکوٹا ورسا CICUTA VIROSA.

WATER HEMLOCK. (واٹر ہیملاک)

یہ دوائی اُن اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے جن کا نظام عصبی بہت ترقی یافتہ ہو اور جن کو تشنج نہایت شدید قسم کے ہوتے ہوں۔ خاص علامات اس کی یہ ہیں کہ۔ سر گردن اور نخاع پیچھے کی جانب جھکے رہتے ہیں۔ مریض اندرونی سردی محسوس کرتا رہتا ہے۔ اور اُس کی حرکات واہیات ہوا کرتی ہیں:

بچوں کے تشنج میں جب کہ وہ دانت نکال رہے ہوں یہ دوائی نہایت نافع ہوا کرتی ہے۔ جب سائنا دوائی بہت کامیاب ثابت نہ ہو:

ورم غشہ دماغ و نخاع۔ (سیری برو سپائنل مینجائٹس۔ گردن توڑ بخار) کی بھی یہ

ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

مرگی میں بھی یہ دوائی استعمال ہوتی ہے۔ جبکہ اس کے ساتھ معدہ میں تناوٹ ہو۔ مریض چیختا چلاتا ہو۔ اس کا چہرہ سرخ ہو۔ بے ہوش ہو۔ اعضاء بدشکل ہو گئے ہوں دماغی (TRISMUS) بھی ہو۔

پرسوت کے تشنج میں بھی یہ دوائی نہایت سودمند ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ جسم کا اوپر کا دھڑ ماؤف ہو۔ اور تنفس تھوڑی دیر کے لئے رُک جاتا ہو۔

امراض جلد مثلاً اکنیا زعلبن دار پھنسیاں ) اور دیگر پیپ دار پھنسیوں کے لئے جو کہ چہرہ سر اور دیگر حصص جسم پر موٹی زرد پیپڑیاں بنالیتی ہیں۔ یہ ایک نہایت سودمند دوائی ہے۔

مرض ہذیان (بے ہوشی۔ بے خودی) میں مریض گاتا ہو۔ ناچتا ہو۔ اور کئی قسم کے عجیب عجیب اشارات کرتا ہو۔ اس کو ہر ایک چیز عجیبی اور خوفناک معلوم ہوتی ہو۔

سر ایک جانب کو مڑ گیا ہو۔ گردن کے عضلات سکڑ گئے ہوں۔ سر چکر آتے ہوں۔ لیکن ساتھ ہی پیٹ میں درد بھی ہو۔ مریض ایک ہی چیز کی جانب متواتر ٹکٹکی باندھے دیکھتا رہتا ہو۔ دماغ کے ہل جانے سے تشنج کا عارضہ ہو گیا ہو۔ جو خارج ہونے سے شکایات سر کو آرام ہو جایا کرتا ہو۔ سر پر زرد موٹی پیپڑیاں جمی ہوئی ہوں۔

آنکھیں۔ پڑھتے پڑھتے حروف گم ہو جاتے ہوں۔ پتلیاں پھیلی ہوئی اور بے معلوم بھینگا پن ہو۔ اشیاء پیچھے ہٹتی ہوں۔ پھر پاس آتی ہوں۔ اور ڈبل معلوم دیتی ہوں۔ آنکھوں کی ٹکٹکی بندھی ہو۔ سر گھمانے سے پتلیاں اوپر کے چھپر کے پیچھے ہو جاتی ہوں۔ چشم اور اس کے ملحقہ عضلات میں تشنج ہوتے ہوں۔

کان۔ شنوائی مشکل ہو۔ نگلتے وقت کانوں میں یکایک کڑک کی آواز پڑتی ہو۔ کانوں سے خون بہتا ہو۔

چہرہ۔ پیپ دار پھنسیاں ایک کے ساتھ دوسری اکٹھی مل کر چہرہ۔ سر۔ منہ کے کناروں اور ٹھوڑی پر زرد رنگ کی پیپڑیاں بن گئی ہوں۔ اور اُن میں جلن اور درد ہوتی ہو۔ چہرہ سرخ ہو۔ مریض دانت پیسنے کا مشتاق ہو۔

حلق۔ گلا خشک ہو۔ خوراک کی نالی (آسی فیگس) میں تشنج ہوں۔ مریض نگل نہ سکتا ہو ہڈی کا کوئی تیز ٹکڑا نگلنے سے خوراک کی نالی میں شکایات پیدا ہو گئی ہوں۔

**معدہ۔** پیاس ہو اور معدہ میں جلن ہو۔ ہچکی آتی ہو۔ معدہ میں دھڑکن ہو۔ معدہ مٹھی کے قدر کے برابر پھول گیا ہو۔ کوئلہ۔ چاک اور ثقیل اشیاء کھانے کو دل کرتا رہتا ہو؛

**شکم** میں تناوٹ درد ہو۔ درد قولنج کے ساتھ تشنج ہوتے ہوں؛

**مقعد۔** صبح کو اسہال آتے ہیں۔ پیشاب کرنے کی حاجت نہایت زبردست ہو۔ مقعد میں خارش ہوتی ہو؛

**تنفس۔** سینہ میں تناوٹ ہو۔ مریض بمشکل سانس لے سکتا ہو۔ سینہ میں گرمی ہو؛

**اطراف۔** گردن کی پشت کے عضلات میں تشنج اور کھنچاؤ ہوتے ہوں۔ اور سر پیچھے کی جانب مڑگیا ہو۔ کمر مانند کمان پیچھے کی جانب جھک گئی ہو۔ ٹانگوں میں جھٹکا اور پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ خاص کر حیض کے دوران میں؛

**جلد جسم۔** اکزیما۔ جلن اور پھنسیاں) ہوں۔ لیکن خارش نہ ہوتی ہو۔ رطوبت سیم سیم سرخ رنگ لیموں پپڑیاں بن گئی ہوں۔ پھنسیاں مٹروں کے دانوں کی مانند اونچی ہو گئی ہوں۔ کھجلیوں یا خارش کے دب جانے سے عوارضات دماغ پیدا ہو گئے ہوں؛

**زیادتی مرض۔** چھونے سے۔ ہوا کے جھونکوں سے جھٹکے سے۔ تمباکو نوشی سے؛

**مصلح۔** اوپیم۔ آرنیکا۔ کافیہ۔ بیلکم؛

**خوراک۔** ایک سے ۳ قطرے یا ۳x۔ ۶۔ ۳۰۔ ۳۰۰؛




یہ دوائی نوبتی بخاروں میں کام آتی ہے۔ جبکہ مریض کو ٹھنڈ لگتی رہتی ہو۔ اور بیٹھنے پر سردی زیادہ لگتی ہو۔ تمام جوڑوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ گویا کہ جوڑوں کے بندھن (جن کو TENDONS کہتے ہیں) بہت چھوٹے ہو گئے ہوں۔ مریض اپنے آپ کو تھکا ماندہ محسوس کرتا ہو۔ اور اعضاء کو تاننے لگتا ہو۔ درد سر پیشانی پر شدت کا ہوتا ہو۔ قبض ہو۔ پاخانہ خشک اور چھوٹی چھوٹی گولیوں میں خارج ہوتا ہو؛

امراض زنانہ ۔ گولی مارنے کی سی دردیں اندام نہانی سے اٹھ کر بائیں حفبۃ الرحم کی طرف جاتی ہوں ؛

**بخار** ۔ لرزہ تمام جسم میں ہو ۔ ایسا محسوس ہو گویا کہ گھٹنوں پر آندھی چل رہی ہے ۔ تمام جوڑوں میں دردیں ہوتی ہوں ۔ مانو کہ بندھن بہت چھوٹے ہو گئے ہیں ۔ خصوصاً گھٹنوں کے بندھن ۔ لرزہ لیٹنے پر زیادہ ہوتا ہو ۔ بخار کا دورہ ہونے کے قبل یعنی آرام کی حالت میں پیاس لگتی ہو ۔ لیکن دوران لرزہ پیاس کم لگتی ہو ۔ بخار کی حالت میں اور بھی کم ۔ اور پسینہ کی حالت میں بالکل ندارد ۔ پسینہ بدبودار آتا ہو ؛

**خوراک** [illegible] سے لے کر ۲ پوٹینسی تک ؛



# سمی سی فیوگا ریسی موسا
CIMCIFUGA RACEMOSA.

ایکٹیا ریسی موسا ACTAEA RACEMOSA.

یہ دوائی عصبی و ہسٹیریکل مزاج والے اشخاص کے لئے نہایت موزوں ہوا کرتی ہے ۔ جو کہ وجع المفاصل ۔ اعصابی و رعشہ کے امراض میں مبتلا رہتے ہوں ؛

عضلاتی دردوں ۔ مثلاً فاسد بلوریسی (ادد پسلی) کمر درد اور درد گردن میں یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے ۔ ماؤف عضلات نہایت ذکی الحس و پتھر درد ہوا کرتے ہیں ۔ عضلہ کا درمیانی حصہ زیادہ ماؤف ہوا کرتا ہے ؛

ناچنے اور سکیٹنگ (برف پر پھسلنے کی کھیل) کے باعث جب عضلات میں دردیں ہوتی ہوں تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

**بے قاعدگی حیض** میں یہ دوائی بہت سودمند ثابت ہوتی ہے ۔ جبکہ حیض دب گیا ہو یا دیر سے آتا ہو ۔ پیڑو میں گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ۔ اور مریضہ کو ایسا احساس ہوتا ہو کہ نیچے کی طرف بوجھ پڑا ہوا ہے ؛

جب رحم کی خرابی کی وجہ سے ہسٹیریا یا مرگی کے تشنج ہوتے ہوں تو یہ دوائی دی جاتی ہے ؛

ایام حمل میں جبکہ جی متلاتا رہتا ہو۔ بے چینی اور بے خوابی ہو تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ شکم کے اردگرد چھوٹی زچگی کی سی دردیں جب پیدا ہو جاویں۔ یا تیسرے مہینے اسقاط حمل کا ڈھنگ جاوے تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے :

پرسوت میں بھی یہ دوائی دی جاتی ہے۔ جبکہ مریضہ کا مبتی ہو۔ ذکی الحس ہو۔ اور اس کو تشنج بھی ہوتے ہوں۔ رحم کا منہ سخت ہو۔ اور دردیں نہایت شدید اور تشنجی ہوتی ہوں :

پستان کے زیرین جو دردیں رحم کی خرابی کے باعث ہوا کرتی ہیں ان کے لئے یہ دوائی بہت سود مند ہوتی ہے :

رعشہ کے عارضہ میں جب کہ یہ وجع المفاصل یا رحم کے فعل میں نقص واقع ہونے کے باعث پیدا ہو گیا ہو تو اس دوائی کے دینے سے آرام آجایا کرتا ہے :

امراض دل میں جو کہ بوجہ نقص رحم پیدا ہو گئے ہوں۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔ جب دردیں بجلی کی لہروں کی مانند کبھی یہاں اور کبھی وہاں ظاہر ہوں۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے :

دماغ کی یہ حالت ہو کہ مریضہ اپنے آپ کو بادل میں گھری ہوئی معلوم کرے۔ اس کو یہی ڈر لگا رہے کہ کوئی نہ کوئی آفت اس پر آپڑے گی۔ لگاتار بولتی رہے۔ چوہے اور بلیوں کی خوابیں دیکھتی رہے۔ ہذیان خمری ہو۔ اور اپنے آپ کو زخمی کرنے کی کوشش کرے عصبی دردوں کے مفقود ہونے کے بعد MANIA (جنون کا مرض ہو جاوے :

سر کی یہ حالت ہو کہ اس میں گولی مارنے اور ٹیکن کی سی دردیں بوجہ کثرت کار، ماتمی یا مطالعہ یا رحم کی خرابی سے پیدا ہو گئی ہوں :

دماغ میں ایسا احساس ہو کہ لہریں مار رہا ہے۔ یا کھل رہا ہے۔ اور بند ہو رہا ہے۔ دماغ بہت بڑا معلوم ہو۔ کان بجتے ہوں۔ اور تھوڑی سی آواز بھی برداشت نہ ہوتی ہو :

آنکھ۔ بیرونی تکلیف کے ساتھ ضعف بصر کا عارضہ ہو گیا ہو : آنکھوں میں گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں اور مصنوعی روشنی ناقابل برداشت ہو۔ آنکھوں کے ڈیلوں میں بڑا سخت درد ہوتا ہو۔ درد آنکھوں سے سر کی چوٹی میں جاتا ہو :

معدہ۔ نخاع یا گردن پر دبانے سے اُبکائیاں اور قئیں آجاتی ہوں۔ معدہ ڈوبا

جاتا ہو۔ کلسنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

امراض مستورات۔ مستورات کے خصیۃ الرحم میں دردیں ہوتی ہوں اور پیڑو، دیں اوپر کی جانب اور رانوں کے نیچے تک بھی جاتی ہوں۔ حیض آنے کے پیشتر دردیں ہوتی ہوں۔ خون حیض کثرت سے سیاہ منجمد اور بدبودار آتا ہو۔ اور اس کے ساتھ گدگدی ہو۔ اور اکساہٹ ہو۔ حیض ہمیشہ بے قاعدہ آتے ہوں۔ خصیۃ الرحم میں تشنجی دردیں ہوں۔ ایک کوٹھے سے دوسرے کوٹھے میں دردیں پیڑو تک آ جاتی ہوں۔ وضع حمل کے بعد دردیں نہایت شدید ہوتی ہوں مگر مریضہ برداشت نہ کر سکتی ہو۔ پستانوں کے نیچے دردیں بہت زیادہ ہوتی ہوں۔ اور خاص کر بائیں پستان میں۔ نوجوان مستورات کے چہروں پر دھبے (چھائیاں) پڑ گئے ہوں ؛

کمر۔ نخاع کا خصوصاً اوپر کا حصہ زیادہ ذکی الحس ہو۔ گردن اور پیٹھ کے عضلات اکڑ گئے ہوں۔ اور سکڑ گئے ہوں ؛

پسلیوں کے درمیانی عضلات میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں ؛

نیند۔ بےخوابی ہو۔ دانت نکلنے کے زمانہ میں بچوں کے دماغ میں اکساہٹ رہتی ہو ؛

زیادتی مرض۔ ایام حیض میں جتنا خون حیض زیادہ آوے۔ اتنی ہی تکلیف بھی زیادہ ہو ؛

کمی مرض۔ گرمی سے۔ کھانے سے۔ مصلح۔ اکونائیٹ۔ بیپ ٹیشیا ؛

خوراک۔ ۳۔۳۰۔۲۰۰ ؛




(ورم سیڈ) WORM SEED.

یہ بچوں کی دوائی ہے ؛

یہ دوائی ایسے مریضوں کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ علیل اور زرد رُو ہوں ؛ اور جن کی آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے پڑے ہوئے ہوں۔ بچہ چڑچڑا اور ترش رُو ہوا کرتا ہے۔ اور وہ یہی چاہتا ہے کہ اس کو لے کر پھرتے رہیں۔ لیکن اس سے بھی اس کو تسکین

نہیں ہوتی۔ بچہ نہیں چاہتا کہ کوئی اس کو چھوئے۔ یا اس کے نزدیک آوے۔ وہ بہت چیزوں کی خواہش کرتا ہے۔ لیکن جب وہ مہیا کی جاویں تو پرے پھینک دیتا ہے؛

بچہ اپنی ناک متواتر ملتا رہتا ہے۔ جب جاگتا ہے تو روتا رہتا ہے۔ اور جب سوتا ہے تو سوتے سوتے جھٹ چونک اٹھتا ہے۔ اور چلّانے لگ پڑتا ہے؛

چُنّوں۔ یا پیٹ کے کیڑوں کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ بھوک بہت لگتی ہو۔ ناک اور مقعد میں خارش ہوتی ہو۔ نیند بے آرام ہو۔ اور دیگر علامات جو کہ اوپر بیان کی گئی ہیں موجود ہوں؛

تشنج میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ پیٹ کے کیڑوں کی امعاء میں موجودگی کے باعث تشنج ہوتے ہوں؛

نوبتی اور لازمی بخاروں کے لئے بھی یہ دوائی اکثر استعمال میں آتی ہے؛

سر۔ سر درد اور پیٹ درد باری باری سے ہوتے ہوں۔ یا آنکھوں کو زیادہ استعمال کرنے سے سر میں درد ہوتا ہو؛

آنکھیں۔ ملنے کے باعث بصارت کمزور ہو گئی ہو۔ اور پپوٹے کا عضلہ پھڑکتا ہو؛

کان۔ بچہ کانوں کو کریدتا رہتا ہے۔ اور کھینچتا رہتا ہے؛

چہرہ۔ زرد و گرم اور آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے ہوں۔ چہرہ پر ٹھنڈا پسینہ آتا ہو۔ سوتے سوتے مریض دانت پیستا ہو۔ چہرہ اور ہاتھوں میں رعشہ کی حرکات ہوں؛

معدہ۔ کھانا کھانے کے فوراً بعد ہی بھوک لگ آتی ہو۔ معدہ میں درد ہو۔ صبح اٹھتے وقت اور کھانا کھانے کے قبل درد میں زیادتی ہوتی ہو۔ کھانے اور پینے کے فوراً بعد قئیں اور دست آنے شروع ہو جاتے ہوں۔ زبان صاف ہو۔ اور قئیں آتی ہوں۔ بچہ میٹھا کھانے کی بڑی خواہش کرتا ہو؛

شکم۔ ناف کے ارد گرد شکم میں درد ہو۔ شکم تنا ہوا اور سخت ہو؛

پاخانہ میں سفید بلغم آتی ہو۔ جیسا کہ مکی کے دانے بھنے ہوئے ہوتے ہوں۔ اور پاخانہ آنے کے قبل چٹکی بھرنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ مقعد میں خارش ہوتی ہو اور چُرنے ہوں؛

پیشاب۔ گدلا سفید ہو۔ اور تھوڑی دیر ٹھہرنے کے بعد دودھ کی مانند ہو جاتا ہو؛

اور جم جاتا ہو۔ پیشاب بوقت شب بے اختیار نکلتا رہتا ہو:

امراض مستورات۔ سن بلوغ کے قبل رحم سے اخراج خون ہوتا ہو:

تنفس۔ صبح کو دم گھٹنے والی کھانسی ہوتی ہو۔ کالی کھانسی ہو۔ کھانسی کے بعد تشنج ہوتے ہوں۔ کھانسی اتنی شدید ہو کہ جس سے سینہ کی ہڈی میں درد ہوتا ہو۔ اور آنسو نکل آتے ہوں مریض کو ایسا معلوم ہو کہ اندر کوئی چیز ٹوٹ گئی ہے۔ کھانسی نوبتی ہو۔ اور موسم بہار و خزاں میں عود کر آتی ہو۔ بچہ کھانسی کے ڈر کے مارے نہ تو حرکت کرنا چاہتا ہو۔ اور نہ ہی بولنا چاہتا ہو۔ کھانسنے کے بعد بچہ روتا ہو۔ گہرا سانس لیتا ہو۔ اور زرد رنگ ہو جاتا ہو:

اطراف۔ بازو اور ٹانگیں جھٹکاتی ہوں۔ اور لرزتی ہوں۔ بچہ کبھی بازو ادھر کھینچتا ہو۔ اور کبھی ادھر۔ رات کو تشنج ہو جاتے ہوں۔ مریض دائیں ہاتھ کی انگلیاں اندر کی جانب یکایک جھٹکا لیتا ہو۔ بایاں پاؤں متواتر حرکت کرتا رہتا ہو:

نیند میں بچہ ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل اوندھا لیٹ جاتا ہو، یا پیٹ کے بل لیٹتا ہو۔ رات کو بچہ چیختا چلاتا ہو۔ اور ڈر اٹھتا ہو۔ انگڑائیاں لیتے وقت بہت تکلیف ہوتی ہو۔ بچہ نیند میں باتیں کرتا۔ اور چیختا ہو اور دانت پیستا ہو:

بخار میں سردی کم لگتی ہو۔ زبان تو صاف ہو۔ لیکن بخار سخت ہو۔ بھوک بہت لگتی ہو۔ درد قولنج ہو: اور لرزہ کے ساتھ پیاس بھی لگتی ہو۔ ٹھنڈا پسینہ ماتھے۔ ناک۔ اور ہاتھوں پر آتا ہو۔ سانٹانا کے بخار میں چہرہ ٹھنڈا اور ہاتھ گرم ہوتے ہیں:

زیادتی مرض۔ کسی شے پر نظر جما کر دیکھنے سے۔ چرنوں سے: رات کے وقت: دھوپ میں اور موسم گرما میں۔ بوقت صبح۔ شام کو: چھونے سے۔ کھانے کے بعد۔ کھلی ہوا میں۔ بھرنے سے۔ دباؤ سے:

کمی مرض۔ آنکھوں کو ملنے سے۔ حرکت کرنے سے۔ سر کو ادھر ادھر گھمانے سے۔ شکم کے بل لیٹنے سے: مصلح۔ کیمفر۔ کیپ سی کم۔ ارنیکا۔ چائنا:

خوراک۔ ع۔ ۰-۱x-۳x: عصبی اور چڑچڑے مزاج والے بچوں کو ع۳۰ ع۲۰۰ طاقت زیادہ مفید پڑتی ہے:




(پیرووین بارک) PERUVIAN BARK.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے۔ جو کہ کبھی مضبوط اور توانا تھے لیکن کمزور کرنے والے عوارض کے باعث مثلاً اخراج رطوبت یا جریان منی یا جریان خون یا زیادہ عرصہ دودھ پلانے کے سبب سے کمزور و نحیف ہو گئے ہوں: اور نوبت یہاں تک پہنچ گئی ہو کہ نقاہت اور لرزش نے آگھیرا ہو۔ مریض ورزش کا کام نہ کرنا چاہتا ہو۔ تند مزاج ہو۔ اور چھونے یا درد یا ہوا کے جھونکوں سے بہت بیزار ہوتا ہو:

**نوبتی بخار۔** میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہے۔ خواہ یہ بخار تیئے کا ہو۔ اور خواہ روزانہ بلکہ دن میں کبھی دو مرتبہ چڑھ جاتا ہو۔ اور خواہ بخار کا دورہ ہر ساتویں یا پندرہویں روز ہو جاتا ہو۔ کئی گھنٹے پہلے ہی بخار چڑھنے کا پتہ لگ جاتا ہو۔ اور بخار کے قبل لرزہ ہوتا ہو۔ بخار چڑھنے کے قبل بہت پیاس لگتی ہو۔ اور بھوک بھی لگتی ہو۔ نیز جی متلاتا ہو۔ تشویش سر درد۔ اور کمزوری بہت ہوتی ہو۔ لیکن لرزہ لگنے وقت پیاس نہ لگتی ہو۔ بلکہ تمام جسم کانپتا رہتا ہو۔ سردی گھٹنوں کے زیرین ٹانگوں میں لگنی شروع ہوتی ہو۔ اور وہاں سے تمام جسم میں پھیل جاتی ہو۔ پسینہ آتا ہو۔ اور ساتھ ہی پیاس لگتی ہو۔ ایسی حالت میں کپڑا اوڑھنے سے تکلیف اور بھی بڑھ جاتی ہو:

بخار کی نوبتوں کے درمیانی عرصہ میں مریض کو پسینہ آتا رہتا ہو۔ اور بہت کمزوری ہو۔ رات کو کمزور کرنے والے پسینے آتے ہوں۔ کانوں میں گھنٹی بجنے کی سی آوازیں آتی رہتی ہوں۔ اور جلد۔ کھوپری۔ چہرے۔ گردن۔ چھاتی اور شکم کا رنگ زعفرانی (گہرا زرد) ہوتا ہو:

**حبس اور کمزوری۔** جو کہ رطوبات زندگی مثلاً عرصہ سے جریان خون اور بہت عرصہ دودھ پلانے۔ اسہال۔ کثرت مجامعت یا جریان منی وغیرہ کے باعث پیدا ہوئی

ہو۔ اس دوائی کی زد میں آجاتی ہے۔ اور یہاں وہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے: مریض کا چہرہ زرد اور اندر دھنسا ہوا ہو۔ آنکھیں اندر کو دھنسی ہوئی اور ان کے گرد سیاہ حلقے پڑ گئے ہوں:

اسہال۔ کے مرض میں بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جبکہ اسہال بدون درد کے آتے ہوں اور اجابت کے وقت درد شکم کرتا ہو۔ ان کی زیادتی ہو۔ اسہال کے ہمراہ تشنج بھی ہوتا ہو اور یہ بڑے کڑوے کچے مادے ہوتے ہوں:

سنگرہنی میں یہ دوائی اکثر کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ یہ معلوم ہو جاوے کہ رطوبات زندگی بہت مقدار میں اور عرصہ تک مریض بدن سے خارج ہوتے رہے ہیں:

سر درد میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ یہ محسوس ہو کہ گویا پھٹ جاوے گی سر میں اور گردن کی شریانوں (CAROTIDS) میں تپکن ہو۔ درد پشت سے شروع ہو کر تمام سر میں پھیل جاتا ہو۔ بیٹھنے یا لیٹنے سے دردیں زیادہ ہوتی ہوں۔ اور اٹھنے پھرنے اور کھڑا ہونے سے آرام معلوم ہوتا ہو: سر درد۔ جریان خون یا کثرت مجامعت کا نتیجہ ہو:

جب منی بے اختیار خفیف سی اکساہٹ کے ساتھ خارج ہو جاتی ہو۔ اور مجامعت کے لئے طبیعت میں اکساہٹ لگی رہتی ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوا کرتا ہے۔ مریض بوجہ نقصان منی نہایت ضعیف و کمزور ہوا کرتا ہے:

نفخ کو بھی یہ دوائی درست کرتی ہے۔ جبکہ ڈکار یا ریاح کے آنے سے ذرا بھی افاقہ نہ ہوتا ہو۔ میوہ جات کے کھانے سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ یا جبکہ نفخ۔ درد شکم کے ساتھ ہو جایا کرتا ہو۔ اور یہ درد دوری ہوتا ہو۔ کھانا کھانے کے بعد اور رات کو زیادہ ہوا کرتا ہو:

وجع المفاصل اور عصبی دردوں کو بھی اس دوائی سے آرام ہو جایا کرتا ہے جبکہ دردیں پھاڑنے والی ہوں۔ ماؤف مقامات میں کچلاوٹ اور دکھن کا احساس ہو۔ ذرا سا چھونے سے دردیں عود کر آتی ہوں۔ اور بہت ہی شدید ہو جاتی ہوں۔ سخت دباؤ سے دردوں کو آرام ہوتا ہو:

بے خوابی اور بے آرام نیند کے لئے بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے:

گال سٹون (پتا میں کنکر) کی پیدائش کو روکنے میں اس دوائی کو خاص شہرت حاصل ہے:

چائے نوشی کے بداثرات کو دور کرنے کے لئے بھی یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے:

**دماغ**۔ دل کی بات پر نہ لگتا ہو۔ مریض منقبض، کم گو۔ مایوس ہو۔ دل میں خیالات کے
اجتماع کے باعث نیند نہ آتی ہو؛

**سر**۔ میں احساس ہو۔ کہ دماغ کبھی ادھر اُدھر ہل رہا ہے اور کھوپڑی کو ٹکرا رہا ہے۔
جس کے باعث درد بہت ہوتی ہو۔

**جریانِ خون** یا کثرت مجامعت یا رطوبات زندگی کے ضائع ہونے [illegible]
ہو کنگھی کرنے سے بالوں میں درد ہوتا ہو؛

**آنکھیں**۔ آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے ہوں۔ آنکھوں میں زردی ہو۔ آنکھوں
کے آگے سیاہ دھبے۔ یا چمکیلی۔ چندھیانے والی روشن اشکال پھرتی ہوں۔ رتوندہ کا
عارضہ ہو۔ رات کو کچھ نظر نہ آتا ہو۔ روشنی ناقابل برداشت ہو۔ آنکھوں کے ڈیلے
بدشکل ہوگئے ہوں۔ آنکھوں میں مواد ہو۔ بینائی اچانک جاتی رہی ہو۔ آنکھوں سے
پانی جلتا ہوا نکلتا ہو؛

**کان**۔ کانوں میں گھنٹی بجنے کی سی آوازیں آتی ہوں۔ کان کو چھونے سے درد ہوتا ہو؛
**ناک** سے بہ آسانی خون بہہ نکلتا ہو۔ خاصکر چارپائی سے اٹھتے وقت نزلہ ہو۔
چھینکیں آتی ہوں۔ اور ناک سے پانی بہتا ہو۔ خشک چھینکیں بکثرت آتی ہوں۔ ناک کے ارد
گرد ٹھنڈا پسینہ آتا ہو۔ زکام رکا ہوا ہو؛

**منہ**۔ دانت درد ہو۔ اور دانتوں کو ایک دوسرے کے ساتھ جوڑ کر زور سے دبانے
یا گرمی سے دانت درد کو آرام آجاتا ہو؛

زبان گندی ہو۔ اور اس پر موٹی فرجمی ہوئی ہو۔ سر جلتا ہو۔ اور بعد میں منہ سے پانی
نکلنا شروع ہوجاتا ہو۔ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ خوراک کا ذائقہ سخت نمکین معلوم دیتا ہو۔

**معدہ**۔ ٹھنڈا اور چھونے سے درد کرتا ہو۔ مریض ناہضم شدہ غذا نے کر چھوڑتا ہو۔ غذا کا
انہضام سست ہو۔ کھانے کے بعد بوجھ محسوس ہو۔ بھوک تو لگتی ہو لیکن کھانے کو جی نہ کرتا
ہو۔ دودھ ناموافق پڑتا ہو؛

**شکم** میں نفخ کے ساتھ درد قولنج ہو۔ اور دو ہرا ہونے سے آرام معلوم دیتا ہو۔ شکم میں
تنادٹ ہو۔ دائیں پہلو میں درد ہو۔ جگر اور طحال پھیل کر بڑے ہوگئے ہوں۔ یرقان ہو۔ شکم
اور معدہ میں اندرونی ٹھنڈک ہو۔ پتا میں پتھری کا درد قولنج ہو؛

پاخانہ ۔ پاخانہ بدون درد کے بہ رنگ زرد ۔ ناہضم شدہ جھاگ دار آتے ہوں ۔ رات کو کھانا کھانے کے بعد موسم گرما میں یا پھل کھانے ۔ دودھ یا بیر پینے سے زیادہ آتے ہوں نفخ بہت ہوتا ہو ۔ اور پاخانے نہایت اکڑ کر دیتے ہوں :

جلد جسم ۔ ایک ہاتھ برف کی مانند سرد ۔ اور دوسرا گرم ہوتا ہو ۔ تمام جسم کو چھونے سے درد ہوتا ہو ۔ لیکن زور کے ساتھ دبانے سے آرام معلوم ہوتا ہو ۔ خشک ہو اور پسینہ بہت آتا ہو :

زیادتی مرض ۔ ذرا سا چھونے سے ہوا کے جھونکے سے ۔ رطوبات زندگی کے ضائع ہونے سے ۔ رات کو کھانے کے بعد کسی چیز کے اوپر جھکنے سے ۔ بوقت شب نوبتی طور پر ۔ بیٹھنے کے بعد ۔ پھلوں سے ۔ دودھ سے ۔ پسینہ آنے کے بعد ۔ پسینہ رکنے ۔ دبانے سے ۔ گنگنا کپڑا ۔ چلنے پھرنے سے :

کمی مرض ۔ دوہرا ہونے سے سخت دباؤ سے ۔ کھلی ہوا میں ۔ گرمی سے لیٹنے سے :

مصلح ۔ ارنیکا ۔ آرسینکم ۔ نکس وامیکا ۔ اپی کاک ۔ معاون ۔ فیرم ۔ کلکیریا فاس :

متضاد ۔ ڈیجی ٹیلس ۔ بسا لیئم : خوراک ۱x - ۳x - ۶x - ۳۰ - یا ۲۰۰ :




DUSTY MILLER. ڈسٹی ملر

یہ دوائی موتیا بند اور آنکھ کے جالا ۔ دھند اور پھولا میں کام آتی ہے :

یعنی اس دوائی کی آنکھ میں چار یا پانچ مرتبہ یومیہ ڈالی جاتی ہے ۔ اور یہ دوائی کئی ماہ تک جاری رکھنی چاہیئے ۔

جب چوٹ آنے کے باعث آنکھ میں عوارض پیدا ہو گئے ہوں ۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے :




CINNA-BARIS. — شنگرف۔

MERC: SUL-RUBER. — مرکیوریس سلفیوریٹیس ربر۔

MERCURIUS SULPHIDE. — مرکیوریس سلفائیڈ۔

آنکھوں کے عصبی دردوں میں جبکہ درد آنکھ کے اندر کی طرف سے شروع ہو کر تمام آنکھ میں پھیلتی ہوئی باہر کی جانب جاتی ہو۔ اور آنکھوں میں سرخی بہت ہو نیز جب آتشکی زہر کے باعث آنکھ میں زخم ہو گئے ہوں۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے:

**زکام** میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ ناک کی جڑ میں دباؤ ہو۔ حلق اور نتھنے سوجے ہوئے اور خشک سا ہوں۔ ناک میں۔ سے بلغم کی تاریں گلے میں گرتی ہوں:

**امراض مردانہ** میں یہ دوائی اس وقت کام آ رہی ہوتی ہے۔ جبکہ سخت شنکر (آتشکی زخم) پیدا ہو گیا ہو۔ اور اس میں جلن و خراش ہو۔ گنورمنٹ (پری پیوس) سوجا ہوا ہو۔ خصیئے بڑھ گئے ہوں۔ اور غدود جنگاسہ متورم ہو گئے ہوں:

**دیگر خاص علامات۔** ناک پر ایسا معلوم ہو گویا کہ ایک وزنی عینک پہنی ہوئی ہے۔ آگ کی مانند سرخ چمکیلا زخم منہ اور گلے میں ہو۔ منہ اور حلق بہت خشک ہوں۔ مریض کو بار بار منہ گیلا کرنا پڑتا ہو:

آتشکی زخم ہوں۔ خواہ چھلے دار ہوں اور خواہ دیگر۔ پنڈلی کی ہڈی پر گانٹھیں پڑ گئی ہوں۔ جسم پر گلٹیاں ہوں جن میں سے خون بآسانی نکل سکتا ہو:

**زیادتی مرض۔** دائیں جانب لیٹنے سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جسم کے تمام اعضا دائیں جانب کو کھنچ گئے ہیں:

**مصلح۔** ہیپر سلف۔ سلفر:

**خوراک۔** ۱ x ۳ ٹرائی ٹوریشن:




## دارصینی — CINNAMON.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ وضع حمل کے بعد۔ یا کسی اور باعث سے رحم سے خون جاتا ہو۔ خون بکثرت خارج ہوتا ہو۔ بازو اور ٹانگیں ٹھنڈی۔ اور جلد جسم زرد ہو خون حیض قبل از وقت اور بمقدار کثیر آتا ہو۔ سرخ اور چمکیلا ہوتا ہو۔ اگرچہ رحم سے اخراج خون کو روکنے میں اس کا اثر نہایت مجرب ہے۔ لیکن دیگر حصۂ جسم سے خون کے اجراء کو روکنے میں بھی یہ کسی قدر معاون ہوا کرتی ہے۔ سرطان میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ درد اور بدبو موجود ہوں:

مصلح۔ ایکونائیٹ۔ خوراک ۲x–۳x سرطان کے لئے تیز جوشاندہ اس دوائی کا بناکر دن میں تین چھٹانک پینا چاہیئے:

دارچینی کا تیل پانی میں سولیوشن تیار کیا ہوا ایک اعلیٰ مقامی دافع انفیکشن ( دافع تعفن ) ہے۔ تین یا چار بوندیں ڈیڑھ سیر پانی میں ڈال کر اس سے زہریلے جراثیم کو ہلاک کرنے اور تعفن کو دور کرنے کے لئے پچکاری بھی کی جاتی ہے:




غدہ لمفاویہ ( LYMPHATIC GLANDS ) اور سیمابی آتشکی زخموں کی سختائی کی حالت میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ سردی بہت بری لگتی ہو:

مختلف مقامات میں سردی کا احساس ہو:

نزلہ حلق میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ حلق میں ٹھنڈ لگتی ہو اور تنفس سرد ہو

لگنے لگے حلق دُکھنے لگ پڑتا ہو۔

یہ ایک گہرا اثر کرنے والی اینٹی سورک (ANTI PSORIC) دوائی ہے یعنی سودا کے زہر کو ہلاک کرتی ہے۔ اس کا نمایاں اثر امراض غدود۔ پھنسیوں۔ مزمن ورموں پر ہوا کرتا ہے۔ جبکہ مریض سردی کا بہت ذکی الحس ہو؛ جسم کے مختلف حصوں میں سردی محسوس کرتا رہتا ہو؛

خنازیری آشوب چشم ہو؛

گردن کے غدود کے خبیث مرض میں یہ بہت نافع ہے؛

**منہ**۔ تکری۔ سوڑھے متورم منہ سرد محسوس ہو۔ بدبودار اور گندہ سانس آوے؛

**پائیوریا**۔ دمرکیورس کار، کاسٹیکم۔ سٹائی سیگریا۔ [illegible] زبان باہر نکالنے پر تکلیف ہو؛

**حلق**۔ زیادہ خشک اور ٹھنڈی ہوا حلق میں سے گذرتے وقت درد پیدا کرے؛ سانس، زبان اور حلق ٹھنڈے محسوس ہوں۔ کنکوا اور غدود گلو متورم ہوں؛ حلق میں ایک چھوٹا سا گولہ [illegible] پانی گھونٹ گھونٹ بار بار پینا پڑے۔ غدود گلو متورم اور ان میں پیپ پڑ گئی ہو۔ گردن میں ورم کی وجہ سے سر ایک طرف مڑ جاوے۔ حلق میں گرمی ہو۔ اور خارش ہو؛

**معدہ**۔ قبل و مابعد طعام معدہ میں ٹھنڈ محسوس ہو۔ تمام شکم میں ٹھنڈک کا احساس ہو۔ پنیر کھانے کی خواہش ہو؛

**پاخانہ**۔ کافیہ پینے اور پھل کھانے سے اسہال پیدا ہو جاویں۔ پتلے۔ زرد۔ اور زوردار دست آویں۔ بوقت صبح زیادہ دست آویں؛

**جلد جسم**۔ تمام جسم پر خارش ہو۔ چھوٹی چھوٹی درد کرنے والی پھنسیاں ہوں؛ غدود متورم اور سخت ہوں۔ سیمابی آتشکی زخم ہوں۔ ہاتھوں کی جلد سخت۔ موٹی۔ خشک پھٹی ہوئی ہو۔ متورم ہاتھوں اور بازوؤں کی خارش۔ کھجلی سے نیند نہ آئے؛

**زیادتی مرض**۔ خفیف سرد ہوا کے لگنے سے تکلیف بڑھ جائے۔ کمی مرض کھانا کھانے پر کمی مرض ہو۔ **مصلح**۔ رسٹاکس۔ سی پیا۔ **خوراک** علا سے ۳۰ پوٹینسی تک۔ ؛ خارجی

استعمال سے بدبودار رطوبتوں کا اخراج رُک جاتا ہے ؛

# کلیمٹس ایریکٹا CLEMATIS ERECTA.

VIRGIN'S BOVER

ورجنز بوور

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں ثابت ہوا کرتی ہے۔ جو کہ سوزاک۔ آتشک۔ وجع المفاصل یا خنازیری زہر سے متاثر ہوں ؛

**امراض مستورات۔** میں اس دوائی کا عمل قابل تعریف ہے۔ جبکہ ان کو بجوانی ہو۔ ریشہ کی دردیں ہوتی ہوں۔ یا عصبی سر درد ہوا کرتا ہو۔ اور اعصاب ذکی الحس ہوں۔ جسم کے مختلف حصوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ سر کی درد کنپٹیوں تک محدود رہتی ہو۔ اور چھپنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ رحم ضعیف۔ ارحم میں خراش ہوتی ہو ؛

امراض مردانہ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جب کہ فوطہ میں عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ خصیے سخت ہوں۔ اور دُکھتے ہوں۔ عموماً دایاں خصیہ ماؤف ہوا کرتا ہے۔ منی کی ڈوری میں بھی دردیں ہوتی ہوں ؛

پیشاب کی دھار کامل کر نہ آتی ہو۔ رُک جاتی ہو۔ اور پیشاب کر چکنے کے بعد بوند قطرہ قطرہ گرتا رہتا ہو ؛

اکیزیما (جلن دار پھنسیوں) اور پیپ دار پھنسیوں میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ ان میں شدید جلن ہوتی ہو۔ اور اس میں شدید خارش ہوتی ہو ؛

غدود متورم۔ گرم اور درد کرتے ہوں۔ ٹھنڈے پانی سے نہانے سے مرض میں زیادتی ہوتی ہو ؛

**دیگر خاص علامات۔** دانتوں میں درد ہو۔ رات کے وقت۔ اور تمباکو نوشی سے زیادہ ہوتا ہو۔ دانت بہت لمبے معلوم دیتے ہوں ؛

سوزاک کے دب جانے سے مختلف شکایات پیدا ہوگئی ہوں۔ خصیہ شدید ہو اور اس وقت اکثر شوکی کھچنے کی دردیں ہوتی ہوں ؛

خصیئے یا تو نیچے کی جانب ڈھلک گئے ہوں۔ اور یا اوپر کی جانب کھچ گئے ہوں؛ اور منی کی ڈوری میں درد ہوتی ہو۔ فاسکر دائیں طرف ہیں۔ حضیہ متورم ہوگیا ہو۔ نائزہ میں جھنجھناہٹ ہو۔ اور یہ جھنجھناہٹ پیشاب کر چکنے کے کچھ عرصہ بعد تک رہتی ہو۔ پیشاب بار بار اور تھوڑا تھوڑا آتا ہو۔ نائزہ کے منہ میں جلن ہوتی ہو۔ پیشاب کی دھار ٹوٹ ٹوٹ کر آتی ہو۔ پیشاب کی نالی سکڑی ہوئی ہو۔ پیشاب قطرہ قطرہ گرتا ہو۔ تمام پیشاب خارج نہ ہوتا ہو۔ پیشاب کر چکنے کے بعد قطرہ قطرہ گرتا رہتا ہو؛

زیادتی مرض۔ شب کو۔ اور بستر کی گرمی سے۔ ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے ہلال کے نکلنے پر؛

کمی مرض۔ کھلی ہوا میں؛

مُصلح۔ برائی اونیا۔ کیمفر۔ اناکارڈیم۔ کیمومیلا۔ کروٹن ٹگلم۔ پیٹاکس۔ رسٹاکس۔ نکس وامیکا؛

خوراک؛ ۳۰-۳x-۵ ؛




یہ دوا ضعف عصبی میں کام آتی ہے۔ مردوں کی کمر میں درد ہو۔ بیٹھنے سے درد زیادہ ہو لیکن چلنے پھرنے اور لیٹنے سے افاقہ ہوتا ہو۔ بدون خیزش کے احتلام ہو جاتا ہو۔ شہوتی خوابیں آتی ہوں۔ نیند اکثر ٹوٹ جاتی ہو۔ اور نیند بدمزہ ہو جاتی ہو؛

امراض مردانہ۔ دائیں حضیہ میں درد ہوتا ہو۔ پیشاب کرتے وقت درد کو آرام ہو؛ بدون خیزش کے احتلام ہو جاتا ہو۔ نامردی ہو۔ کمر کے نچلے حصہ میں درد ہو۔ اور ٹانگوں کمزور ہوں۔ شہوتی خوابیں آتی ہوں۔ نائزہ کے سرا میں درد ہوتا ہو۔ سفید پیپ آتی ہو۔ اعضائے تناسل اور شکم پر پھوڑے دھبے ہوں۔ احتلام کے بعد کمر میں درد ہوتا ہو۔ اور ٹانگوں میں کمزوری ہوتی ہو؛

مریض مغموم ہو اکرتا ہے۔ اور تھوڑی سی دلی گھبراہٹ سے تکالیف میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ خوراک۔ ۶x-۳x-۱x اور اونچی پوٹینسی؛




یہ دوائی اس وقت مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ اعصاب کے فعل میں نقص واقع ہو گیا ہو اور ساتھ ہی ہاضمہ خراب ہو۔ سر میں چکر آتے ہوں۔ اور سر کی پشت و گردن میں درد ہوتا ہو۔

دردِ شقیقہ میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ یہ عارضہ تھکاوٹ اور ماندگی کے باعث پیدا ہوا ہو۔ سر درد کے قبل روشنی کی لہریں آنکھوں کے آگے پھرتی ہوں۔ اور ساتھ ہی سر میں چکر بھی آتے ہوں:

اُن اشخاص کے لئے یہ دوائی بڑی فائدہ مند ہوتی ہے۔ جو کہ شاہ زوری کے کرتب دکھلایا کرتے ہوں۔ یا وہ اشخاص جن کو پہاڑ پر چڑھنا پڑتا ہو۔ ایسے اشخاص کی کوتاہ دمی اور دل کی دھڑکن کو آرام کرتی ہے۔ اور پھیپھڑوں سے خون کے اجراء کو روکتی ہے۔

سل کے درجۂ ابتدائیہ میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ کیونکہ اس کے استعمال سے مریض اس قابل ہو جاتا ہے کہ وہ سابقہ کی نسبت زیادہ ورزش کر سکتا ہے۔

آواز کے بیٹھ جانے میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ اس مطلب کے لئے اس دوائی کے پانچ پانچ قطرے ہر نیم گھنٹہ کے بعد استعمال کرنے سے دو گھنٹہ میں آواز ٹھیک ہو جاتی ہے:

جو اشخاص ہر وقت دماغی یا جسمانی محنت میں مصروف رہتے ہیں یا جن کے اعصاب و دماغ تھکے ماندے ہو جاتے ہیں اُن کے لئے یہ دوائی نہایت فائدہ بخش ہوتی ہے:

دل کی دھڑکن جو کہ تمباکو پینے سے یا پیشاب کے رُک جانے کے باعث یا زیادہ محنت کرنے کے سبب بڑھ گئی ہو۔ اُس کے لئے یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

دانتوں کے گلنے سڑنے میں یہ دوائی بڑا مفید اثر دکھلاتی ہے:

زیادتی مرض۔ اوپر چڑھائی چڑھنے سے:

کمی مرض۔ شراب سے۔ سواری کرنے سے۔ کھلی ہوا میں۔ تیز رفتار چلنے سے:

مصلح جلسیمم۔ خوراک۔ مدر ٹنکچر ۵ سے ۳۰ قطرے یا ۳x:




یہ دوائی مقامی مخدر (انس تھے ٹک) کے علاوہ ہومیو پیتھی میں اپنی خاص شہرت رکھتی ہے۔

یہ دوائی ہذیان خمری کے لئے نہایت موزوں ہے۔ جبکہ مریض کو کھٹمل اور کیڑے اپنے اوپر چلتے ہوئے محسوس ہوں۔ اس کی اخلاقی طاقت پست ہو گئی ہو۔ اور اپنے آپ سے بے خبر ہو:

رعشہ، رعشہ فالج اور لرزش پیری کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے:

حاملہ کو جب لگاتار قیئیں آتی ہوں تو اس دوائی کے دینے سے آرام آجایا کرتا ہے: سمندری بیماری میں خراش کو کم کرتی ہے:

دیگر خاص علامات مریض کو اپنی جلد جسم کے زیریں کیڑوں وغیرہ کی موجودگی کا احساس ہو۔ مریض بہت بکواس کرتا ہو۔ اور وہ اپنی طاقت سے بڑھکر بہادری کے کام کرنے کی خواہش کرتا ہو:

مریض میٹھا کھانے کی بہت خواہش کرتا ہو۔ اگلے پاؤں اور ہاتھوں میں کیڑیاں چلتی ہوئی محسوس ہوں اور وہ سن ہو:

بے چینی ہو۔ اور مریض کو کئی گھنٹوں تک باوجود بستر میں پڑا رہنے کے نیند نہ آتی ہو:

خوراک ۳x-۱x :




LADYBUG لیڈی بگ

یہ دوائی عصبی سر درد میں کام آتی ہے جب کہ درد پیشانی میں دائیں آنکھ کے اوپر ہوتا ہو

اور چھونے سے مقام ماؤف دُکھتا ہو۔ درد کے دوران میں مریض آنکھ کو نہیں کھول سکتا۔ درد تپکن کا ہوا کرتا ہے۔ اور چمکیلی اشیا کی طرف دیکھنے سے درد زیادہ ہوتا ہے۔ اور سونے سے درد کو آرام ہوتا ہے۔

**دانت درد** کے لئے یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقام میں ٹھنڈک محسوس ہو۔ یعنی دانت۔ مسوڑھوں اور منہ میں سردی کا احساس ہو۔ اور لعاب دہن بہت اکٹھا ہوتا ہو۔

**خوراک**۔ عرق ۱ سے ۵ قطرے ۱x ۳۔




(انڈین کاکل) INDAN COCKLE.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے جو کہ گاڑی۔ موٹر اور کشتی میں چڑھنے سے بیمار ہو جاتے ہیں۔ یا کشتی کو متحرک دیکھنے سے نہایت آزردہ ہوتے ہوں۔

**سمندری بیماری** (SEASICKNESS) کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

**تشنجی قولنج اور نفخ دار قولنج** میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ ایسی دردیں ہوں گویا کہ شکم میں کوئی تیز پتھر رگڑ رہا ہے۔ ہوا خارج ہونے سے کوئی آرام نہ ہوتا ہو۔ اور کھانسنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ یہ علامات حاملہ مستورات یا نفاس میں اکثر پائی جاتی ہیں۔

**سر چکر**۔ میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جبکہ مریض کی حالت مخموری کی سی ہو۔ اور بستر پر سے اُٹھنے وقت اس کو ایسا معلوم ہو کہ اُس کو قے آ جاوے گی۔

یہ دوائی ایسی فالجی حالت کے لئے بھی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ ٹانگیں بہت کمزور ہوں اور چلتے چلتے گھٹنے رہ جاتے ہوں۔ رانیں درد کرتی ہوں۔ اور پاؤں کے تلوے چلنا چور ہو جاتے ہوں۔ عضلات گردن سر کو سہار نہ سکتے ہوں۔

رات کو جاگنے سے جو شکایات پیدا ہو جاتی ہیں اُن کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

**دیگر خاص علامات** ۔ حاملہ کو اُبکائیاں آتی ہوں ۔ اور کمر میں درد ہوتی ہو ۔ مریض بآواز بلند نہ بول سکتا ہو ۔ بہت کمزوری محسوس کرتا ہو ۔ چہرے کا فالج ہو ؛

کشتی یا گاڑی میں چڑھنے سے یا متحرک کشتی کو دیکھنے سے جی متلانے لگتا ہو ۔ کمر میں فالج کی درد ہوں ۔ کندھوں اور بازوؤں میں گھسیٹر لگنے کی سی دردیں ہوں ۔ بازو سو جاتے ہوں ۔ حرکت کرتے وقت گھٹنوں کی ہڈیاں کڑکڑ کرتی ہوں ؛

**زیادتی مرض** ۔ کھانے سے ۔ جاگتا رہنے سے ۔ کھلی ہوا میں ۔ تمباکو نوشی سے ۔ سواری کرنے سے ۔ تیرنے سے ۔ چھونے سے ۔ شور سے ۔ کھڑکھڑاہٹ سے ۔ بعد دوپہر ۔ ایام حیض میں ؛

**مصلح** ۔ کافیہ ۔ نکس وامیکا ۔ کیمفر ۔ کیموميلا ۔ کوپرم ۔ اگنیشیا ؛

**خوراک** ۶ ۔ ۳x ۔ ۳۰ ؛




COCHINEAL.

(کیچ نل)

یہ دوائی ... کھانسی ۔ سوزش حنجرہ اور نزلی براونکائٹس میں کام آتی ہے جبکہ چیپدار اور لیسدار بلغم بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو ؛

**کالی کھانسی** ۔ یہ دوائی اس وقت کار آمد ہے جبکہ لیسدار اور سخت بلغم نکلنے کے بعد کھانسی کا دورہ ختم ہو جاتا ہو ؛

یہ دوائی ایسی کھانسی کے لئے بھی مفید ہے جو کہ دانتوں کو برش کرنے اور حلق کو تر کرنے سے پیدا ہو جاتی ہو ۔ اور بلغم بہت پیدا ہوتی ہو ؛

**درد گردہ اور خراش مثانہ و نائزہ** کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ جبکہ یہ دردیں گردوں سے مثانہ تک پھیلتی ہوں ؛

پیشاب کی حاجت بار بار ہوتی ہو ۔ پیشاب بمقدار کثیر اور مانند پانی صاف آتا ہو ؛ پیشاب میں بعض اوقات خون بھی خارج ہوتا ہو ؛ یا تھوڑی دیر پڑا رہنے سے سرخ تہ ...

خاک کی مانند محسوس ہوتی ہو:
**دیگر خاص علامات۔** کنکوا ڈیٹوولا کے بڑھ جانے سے مریض متواتر کھوں کھوں کرتا رہے۔ چپچپی۔ گاڑھی بلغم بہت مقدار میں اکٹھی ہوگئی ہو۔ اور بڑی مشکل سے نکلتی ہو:

حنجرہ میں روئی کے ٹکڑے کے اٹکنے کا احساس ہو اور مریض لگاتار کھنکارتا ہے:

**زیادتیٔ مرض۔** بائیں پہلو میں۔ سونے کے بعد۔ چھونے سے: کپڑوں کے دباؤ سے:
دانتوں کو بُرش کرنے سے۔ خفیف سی ورزش سے:

**کمیٔ مرض۔** چلنے پھرنے سے: خوراک ٭ ۵ ایک سے دس قطرے تک۔ یا ۲ یا ۱۲ × ۳۰ ڈگری ڈیویلیوشن:

# کوچلیریا امورا کا COCHLEARIA.

## ہارس ریڈش HORSE-RADISH.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ مثانہ میں جلن اور کاٹنے والی درد بول خارج کرنے کے قبل دوران۔ یا مابعد میں ہوتی ہیں۔ اور پیشاب بار بار آتا ہو:

حلق کے دُکھنے اور سکروی میں اس دوائی کے غرارے بھی کرائے جاتے ہیں۔ گنج کے اوپر لگانے سے یہ دوائی شفابخش ثابت ہوتی ہے۔ خوراک۔ ٭۵۔ ۱x۔ ۲x:

# کافیہ کروڈا COFFEA CRUDA.

## (انروسٹڈ کافی) UNROASTED COFFEE.

یہ دوائی خصوصاً لمبے پتلے۔ سیاہ رنگ انسانوں کے لئے جن کا مزاج دسوی ہو۔ اور جو چلتے وقت آگے کی جانب جھک کر چلتے ہوں۔ زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے:

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ تمام حواس بہت زیادہ ذکی الحس ہوں۔ اور مریض دردوں کو ایسا تیز محسوس کرتا ہو۔ گویا کہ وہ اس کے لئے نا قابل برداشت ہیں۔ اور یہ درد ہی مریض کو حیران کر دیتی ہیں۔ دل و دماغ غیر معمولی طور پر ذکی الحس ہوں؛

**بیخوابی** کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ خیالات کا اجتماع ہو۔ اور اس سبب سے نیند نہ آتی ہو۔ مختلف خیالات دماغ میں چکر لگاتے رہتے ہوں؛

**درد عصبی** (نیورلجیا) میں بھی یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے۔ جبکہ یہ دردیں آنتوں میں ہوتی ہوں۔ اور بے چینی بہت ہو۔ اور ٹھنڈا پانی منہ میں رکھنے سے تھوڑی دیر کے لئے دردوں کو آرام ہوتا ہو؛

**درد شقیقہ** میں بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جبکہ درد بوجہ زیادتی محنت دماغی سوچ بچار و زیادہ گفتگو کرنے سے پیدا ہوا ہو۔ علی الصبح بستر پر سے اٹھنے کے بعد درد شروع ہو جاتا ہو اور اس کے ساتھ بعض اوقات جلن بھی ہوتی ہو۔ سر کی جلد چھونے سے درد کرنے لگتی ہو مریض تھکا ماندہ ہو۔ اور وہ روشنی و شور کے ڈر سے اندھیرے خاموش کمرے میں چلا جاتا ہو کیونکہ اس کو روشنی اور شور سے زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ جلد جسم خصوصاً ہاتھ اور پاؤں متلی کے آنے سے ٹھنڈے ہو جاتے ہوں۔ اور مریض کھانا پینا نہ چاہتا ہو۔ کبھی کبھی قے بھی ہو جاتی ہو لیکن اس سے آرام نہ ہوتا ہو۔ رات کی آمد کے ساتھ ہی اس کو آرام بھی آنا شروع ہو جاتا ہو۔ بعض حالات میں دردیں ایسی ہوتی ہیں جیسا کہ کوئی دماغ میں کیل ٹھونک رہا ہے اور دماغ کے ٹکڑے کر رہا ہے؛

**دیگر خاص علامات۔** چہرہ سخت گرم ہو۔ اور رخسارے سرخ ہوں۔ ڈاڑھوں، کانوں، پیشانی اور سر کی کھوپری تک دردیں پھیلتی ہوں؛

ٹھنڈا پانی منہ میں رکھنے سے کچھ دیر کے لئے دانت درد کا آرام ہوتا ہو۔ مریض کو تین بجے صبح تک تو نیند آجاتی ہو۔ بعد میں وہ صرف اونگھتا رہتا ہو۔ خوابوں کے آنے سے جھٹ چونک اٹھتا ہو؛

ٹانگوں میں عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ رات و سر پر کو حرکت کرنے سے دردوں میں زیادتی ہو جاتی ہو۔ اور دبانے سے آرام ہوتا ہو؛ نازک عصبی مزاج بچوں کو خسرہ کی خشک کھانسی تھوڑی تھوڑی ہوتی رہتی ہو؛

زیادتی مرض ۔ جذبات کے بھڑکاؤ مثلاً خوشی وغیرہ کی زیادتی سے ۔ خواب آور ادویات
کے استعمال سے ۔ نیز خوشبوؤں سے ۔ شور سے ۔ کھلی ہوا میں ۔ ٹھنڈ سے ۔ رات کو ؛

کمی مرض ۔ گرمی سے ۔ لیٹنے سے ۔ منہ میں برف رکھنے سے ؛

متنافر ۔ کیمومِلا ۔ کاکیولس ۔ کیفیا ۔ کاسٹیکم ۔ اگنیشیا ؛

[illegible]ون ۔ ایکونائٹ ۔ ٹیبیکم ؛

مُصلح نکس وامیکا ۔ ایکونائٹ ۔ ایسیٹک ایسڈ ۔ کیمومیلا ۔ چائنا ۔ مرکیورس ۔ پلسٹلا ۔ سلفر ۔
شگفتہ ۔ سیاہ نیز کافیہ گرما گرم پینے سے کئی ایک زہر خاص کر خواب آور ادویات کے زہریلے
اثر دور ہو جاتے ہیں ۔ کولیپس (ضعف ونقاہت) کی حالت میں گرم کافیہ کی پچکاری برائے مقعد کرنی چاہیے

خوراک ۔ ع ۔ ۵ ۔ ۳x ۔ ۳۰ ۔ ۲۰۰ ؛




MEADOW SAFFRON.

سورنجان

یہ دوائی مضبوط جسم اشخاص پر اثر کرتی ہے ۔ جن کو وجع المفاصل اور گنٹھیے کی شکایات
عام رہتی ہوں ۔ اور نیز پیری کے امراض میں یہ دوائی کار آمد ہے ؛

کالرا (ہیضہ) میں یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے جبکہ معدہ میں ٹھنڈک محسوس ہو ۔ اور
متلی ۔ کریڈل اور نقاہت بے حد ہوں ؛

موسم خزاں کی پیچش میں بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ جب کہ شکم میں تناؤ
بہت ہو ۔ اسہال خونی ۔ اور اُن میں سفید چھیچھڑے خارج ہوتے ہوں ۔ اور مروڑ
نہایت شدید ہوں ؛

وجع المفاصل اور گنٹھیے کے امراض میں یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے جبکہ ماؤف
مقامات کو چھونے سے مریض چیخ اُٹھتا ہو ۔ اعضا کمزور اور اکڑے ہوئے ہوں ۔ اور بخار
کی شکایت بھی ساتھ ہو ۔ دردیں ایک مقام سے دوسرے مقام میں نقل مکانی کرجاتی
ہوں ۔ اور رات کو دردیں شدید ہوتی ہوں ؛

پاؤں کے انگوٹھے اور ایڑی کے گنٹھیے میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جب مریض ان کو کسی چیز کے ساتھ چھونا برداشت نہ کر سکتا ہو:

جب گنٹھیے کی مرض اندرونی اعضا پر اثر کر چکی ہوں اور ان میں رس پڑ گیا ہو۔ مثلاً ورم غلاف قلب میں۔ تو اس دوائی کے دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے:

جب گردے مبتلائے مرض ہوں۔ اور پیشاب برنگ سیاہ مقدار قلیل رک رک کر یا خون آمیز آتا ہو اور اس میں البومن خارج ہوتی ہو تو یہ دوائی نہایت نافع ہوا کرتی ہے:

دیگر خاص علامات۔ رات کو جاگنے یا زیادہ مطالعہ کرنے سے شکایات پیدا ہو گئی ہوں: کھانے کی بو اور خاص کر مچھلی کی بو سے جی متلانے لگ جاتا ہو۔ اور غشی تک نوبت آجاتی ہو۔ منہ میں لعاب بھر جاتا ہو:

مریض بہت چیزوں کی خواہش کرتا ہو۔ لیکن ان کی بو سے نفرت پیدا ہو جاتی ہو اور جی متلانے لگ جاتا ہو:

شکم میں گنٹھیے کا درد ہوتا ہو۔ اور مریض ٹانگیں نہ پھیلا سکتا ہو۔ شکم ہوا سے بہت زیادہ تن جاتا ہو۔ معدہ یا پیٹ میں جلن یا برف کی مانند ٹھنڈک ہو: کمر میں درد ہوتا ہو اور چکاسہ کے ارد گرد دھیما دھیما درد ہوتا رہتا ہو۔ کمر درد کو لیٹنے اور دبانے سے آرام ہوتا ہو:

زیادتی مرض۔ غروب آفتاب سے لے کر طلوع آفتاب تک۔ حرکت سے۔ بے خوابی سے خوراک کی بو سے: شام کو: دماغی محنت سے:

کمی مرض۔ جھکنے سے:

مصلح۔ کھتوریا۔ کیمفر۔ کاکیولس۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ بیلاڈونا۔ سپائی جیلیا۔ لیڈم:

خوراک ۶-۳x-۳۰:




COLLINSONIA CANADENSIS.

STONE ROOT. سٹون روٹ

یہ دوائی بواسیر اور قبض میں زیادہ کام آتی ہے ۔ جبکہ ایسا ہو کہ مبرز میں کوئی تیز چیز یا فارن باڈی بھری ہوئی ہے ۔ وریدوں میں خون کا دورہ سست ہوتا ہو۔ جبکہ بواسیری مسّے نکلنے نمودار ہوئے ہوں اور ان مسّوں اور ان کے اردگرد کے مقامات کا رنگ سیاہی مائل نیلگوں ہو ۔ اور قبض بھی ساتھ ہو تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ۔

مخفی بواسیر کے لئے تو یہ دوائی نہایت ہی مجرب ہے ۔ جبکہ قبض ساتھ ہو ۔ اور پیٹ میں ابھارہ (نفخ) بھی ہو ۔ لیکن اگر حمل کے آخری مہینوں میں بواسیر پیدا ہو جاوے تو اس دوائی کا اثر خاص طور پر جادو نما ہوا کرتا ہے ۔ خواہ بواسیر خشک ہو ۔ اور خواہ خونی ۔ اور خواہ مزمن ہی کیوں نہ ہو ۔ یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

بعض اوقات دست ۔ اور قبض باری باری سے ہوتے ہیں ؛

بواسیری پیچش میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہے ۔ جبکہ مروڑ پڑتے ہوں ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ مبرز ریت سے بھری ہوئی ہے ؛

اگر حاملہ کو اندام نہانی کی خارش بہت تنگ کرتی ہو ۔ اور قبض و دیگر علامات مبرز بھی موجود ہوں تو یہ دوائی صحت بخش ثابت ہوتی ہے ؛

نزلی سوزش معدہ میں اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے ۔ جبکہ وریدوں کے دورہ خون میں نقص ہو ۔ اور نیز مزمن ورم حنجرہ و سوزش گلو میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جب کہ لعابدار جھلیاں ڈھیلی پڑ گئی ہوں ۔ اور ان کی رنگت سیاہ ہو گئی ہو ۔ جس سے دورہ خون کی کمی کا اظہار ہوتا ہو ؛

دل کی دھڑکن اور جلو دھر میں بھی یہ دوائی موثر ہوتی ہے ۔ جبکہ وریدوں میں خون کا اجتماع ہو گیا ہو ؛

بچوں کی قبض کے لئے یہ مفید دوائی ہے ۔ جب کہ یہ عارضہ انتڑیوں کی کمزوری کے باعث ہو ؛

دیگر خاص علامات ۔ بواسیر کے دب جانے سے سر درد پیدا ہو گیا ہو ۔ قبض بڑی سخت ہو ۔ اور بواسیری مسّے باہر نکل آئے ہوں ؛

حیض ورد سے آتے ہوں ۔ اندام نہانی میں خارش ہو ۔ رحم باہر نکل آتا ہو ۔ آلات ولادت میں سوزش ہو ۔ اُن کی رنگت سیاہ ہو ۔ بیٹھنے سے درد ہوتی ہو ۔ اور قبض ساتھ

ہو یعنی آنے کے بعد ٹھنڈک محسوس ہو ؛

زیادہ بولنے سے کھانسی شروع ہو جاوے حنجرہ میں تیز دردیں ہوتی ہوں آواز بیٹھتی ہو۔ کھانسی خشک اور تکلیف دہ ہو ؛

دل کی علامات کے تخفیف ہونے کے بعد بواسیر یا خون حیض نمودار ہو جاتے ہوں۔ حیض کی جگہ بواسیری خون آتا ہو، جسمانی ہیں درد اور بواسیر باری باری سے ہوتے ہوں ؛

زیادتی مرض :۔ دل جذبات کے بھڑک اٹھنے سے ٹھنڈک سے اور سردی سے ؛

کمی مرض۔ گرمی سے ؛ مُصلح۔ نکس وامیکا ؛

خوراک ۔ ۹ کے ایک سے لیکر پانچ قطرے یا ۳x۔ دل کے امراض ہوا ونچی طاقت مفید پڑتی ہے ؛

## کالوسنتھس

COLOCYNTHIS.

کالوسنتھ COLOCYNTH.

ثمرہ حنظل BITTER CUCUMBER.

یہ دوائی سر اور شکم پر خاص اثر رکھتی ہے۔ جبکہ اُن میں شدید درد عصبی ہوں ؛

ہیضہ اور اسہال کے امراض میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ ناف کے پاس ایسی سخت دردیں ہوں کہ جان کنی تک نوبت پہنچ جاوے۔ اور مریض کو ایسا محسوس ہو گیا کہ کوئی انتڑیوں کو مروڑ رہا ہے۔ مریض مارے درد کے دوہرا ہوتا جاتا ہو۔ اور شکم کو خوب زور سے دبائے رکھتا ہو۔ ہر چند لمحوں کے بعد دردیں تیز ہو جایا کرتی ہوں۔ کھانے یا پینے سے دردوں میں زیادتی ہو جاتی ہو۔ پاخانہ یا ہوا خارج ہونے سے عارضی آرام ہوتا ہو ؛

نیورلجیا۔ (درد عصبی ریشہ کا درد) میں یہ دوائی بڑی کار آمد ہے ؛

شیاٹیکا۔ اور ٹانگوں کے اعصاب پر اس کا خاص طور پر اثر ہوا کرتا ہے۔ جب کہ کولھے میں ایسی سخت درد ہوتی ہو۔ مانو کہ کوئی شخص زنبور سے پکڑ کر بل چڑھا رہا ہے۔ دردیں گولی مارنے کی سی ہوتی ہوں۔ اور تمام بائیں ٹانگ میں گھٹنوں تک مانند بجلی کے لہرزن ہوتی ہوں ؛

خفیفتہ الرحم میں جب عصبی دردیں (نیورلیجیا) ہوں۔ دردیں کبھی پیٹ اور کبھی پنڈ لیوں کے بھی تیز ہو جایا کرتی ہوں۔ اور دوہرا ہونے سے راحت معلوم ہوتی ہو۔ تو ایسی دردوں میں یہ دوائی موثر ہوتی ہے:

جب غصہ و رنج کرنے سے اسہال قبض اور درد قولنج پیدا ہو جاویں تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے:

جب موسم تو گرم ہو اور تمازت آفتاب بھی تیز ہو۔ لیکن ٹھنڈی ہوا چلتی ہو تو ایسے موسم میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے:

چڑچڑے مزاج والے اشخاص جن کو غصہ بہت جلدی آتا ہو۔ اور بسبب غصہ کے وہ کئی امراض کے شکار ہوتے ہوں۔ یا ایسی مستورات جن کو خون حیض بکثرت آتا ہو۔ اور وہ بیٹھے رہنے کی عادی ہوں۔ یا ایسے اشخاص جن کی طبیعت کا رجحان موٹاپی کی طرف ہو یہ سب اس دوائی سے فیضیاب ہوتے ہیں:

شکم میں درد قولنج نہایت غضب کا ہوتا ہو۔ اور اس کے باعث مریض کو دوہرا ہونا پڑتا ہو۔ یہ دوائی کی خاص علامت ہے:

**دیگر خاص علامت**۔ آدھا سیسی ہو متلی اور قئیں ساتھ ہوں۔ دبلنے اور گرمی سے آرام ہوتا ہو:

آنکھوں میں تیز چھیدنے کا سا درد ہو: اور آگے کی جانب جھکنے سے ایسا معلوم ہو۔ کہ آنکھ گر پڑے گی:

درد معدہ کے ہمراہ دانتوں یا سر میں بھی درد ہوتا ہو۔ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ زبان کھردری ہو۔ اور جھلسی ہوئی ہو۔ اور ایسی کھردری ہو۔ جیسی کہ ریت:

شکم میں سخت درد ہو دوہرا ہونے سے آرام ہوتا ہو۔ اور ایسا احساس ہو گویا کہ پتھروں کو آپس میں کوئی رگڑ رہا ہے۔ درد شکم کے ہمراہ پنڈلیوں میں کڑل پڑتے ہوں:

ناف کے زیریں چھوٹے سے مقام میں درد ہوتا ہو جتنی بار مریض کھائے یا پئے مروڑ کے ساتھ پاخانہ آجاتا ہو:

خفیفتہ الرحم میں درد ہوتا ہو۔ مریضہ ٹانگوں کو اکٹھا کر کے پیٹ کے ساتھ لگائے

رکھتی ہو۔ اور سخت بے چینی ہو۔ خفقان الرحم میں گول گلٹیاں ہوں۔ مریض شکم کو مضبوط باندھے رکھنا چاہتا ہو:

پیشاب کرنے وقت مجری البول میں سخت جلن ہوتی ہو۔ مثانہ سے تیز لعاب خارج ہوتا ہو۔ مانند انڈے کی تازہ سفیدی کے۔ پیشاب کی حاجت اکثر بنی رہتی ہو۔ پیشاب کرنے سے تمام شکم میں دردیں ہوتی ہوں:

عضلات کا سکڑاؤ ہو۔ دایئں کندھے کے عضلہ میں درد ہوتا ہو۔ کولھے میں کڑل کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور مریض بادث سقام کے بل لیٹتا ہو۔ جوڑوں میں اکڑاؤ ہو اور جوڑوں کے بندھن چھوٹے ہو گئے ہوں:

شیاٹیکا کی دردیں بایئں طرف سخت کاٹنے والی ہوں۔ خفیف چھوٹ سے دردوں میں اضافہ ہوتا ہو۔ اور دباؤ و گرمی سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ عضلات سکڑ گئے ہوں اور دردوں کے ہمراہ سنساہٹ بھی ہو: دایئں ران میں درد ہو۔ عضلات اور بندھن بہت چھوٹے معلوم ہوتے ہوں:

زیادتی مرض۔ غم و غصہ سے:

کمی مرض۔ دوہرا ہونے سے۔ سخت دباؤ سے۔ گرمی سے۔ اور سر کو آگے کی جانب جھکا کر لیٹنے سے:

مصلح۔ کافیہ۔ سٹافی سیگریا۔ کیموملا۔ کیمفر۔ کاسٹیکم۔ اوپیم:

خوراک ۵-۱x-۳x-۶x-۳۰:




یہ دوائی سرطان میں کام آتی ہے۔ خصوصاً سرطان معدہ میں اور زخم معدہ میں جبکہ نزلی ورم معدہ کی شکایات موجود ہوں:

سفلس میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ ناک اور پیشانی کی ہڈی کی کھوکھلی رطوبتی جھلیوں میں اجتماع خون ہو: اور جسم پر پھنسیاں و بثورات نکلی ہوئی ہوں۔ اور جو براؤن نشان جسم پر چھوڑ جاتی ہوں:

بواویں نشان جسم پر چھوڑ جاتی ہوں ؛

منہ کے کناروں پر دردکرنے والے شگاف ۔ اس دوائی کی خاص علامت ہے ؛

معدہ ۔ معدہ کی تکالیف ۔ زخم معدہ ۔ غذا کا قے ہوجانا ۔ لگاتار جلن دار دردوں کا ہونا ، غذا کی نالی کا تنگ ہوجانا ۔ سینہ کی سامنے والی ہڈی (STERNUM) کے پیچھے جلن دار دردوں کا ہونا ۔ جہاں کہ غذا پہنچتی ہوئی معلوم دیتی ہو ۔ غذا کی قے ۔ اور شکم کی بائیں جانب سختائی مسلسل جلن دار دردوں کے ساتھ ؛

خوراک ۳ ؎ سے ایک سے لے کر تیس قطروں تک ؛



## کونیم CONIUM.

### پائزن آف ہم لاک ۔ POISON OF HEMLOCK.

یہ دوائی بوڑھے مردوں دستورات کے امراض میں اور نیز ایسے اشخاص کے لئے جن کے بال ہلکے رنگ کے ہوں ۔ جن کو جلدی غصہ آجاتا ہو ۔ اور جن کے پٹھے مضبوط ہوں کام آتی ہے ؛

سوزش غدود کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ جب کہ یہ غدود مانند پتھر کے سخت ہوں ۔ اور یہ سختائی بوجہ کسی صدمہ یا چوٹ کے پیدا ہوگئی ہو ۔ نیز مستورات کے پستانوں میں جو گلٹیاں پڑجاتی ہیں ۔ ان کے لئے بھی یہ مفید ہے ۔ جب کہ یہ گلٹیاں ایام حیض میں پیدا ہوجاتی ہوں ؛

تجرد پن (نا کتخدائی) کے بدنتائج اور نیز کثرت مجامعت کے بداثرات کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ جبکہ مریض وہمی ۔ پست ہمت ۔ کمزوردل ۔ اور سوسائٹی سے متنفر ہو ۔ اور اکیلا بیٹھنے سے اس کو خوف آتا ہو ؛

ہوائی نالیوں کے نزلہ میں بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ جبکہ کھانسی تشنجی ہو ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ حنجرہ میں کوئی جگہ خشک ہوگئی ہے ۔ اور اس میں سے کھانسی اٹھ رہی ہے

ہے۔ گلو یا چھاتی میں خراش ہونے سے کھانسی پیدا ہو جاتی ہو۔ کھانسی بوقتِ شب بسترہ میں لیٹنے یا ایام حمل میں زیادتی ہو:

**سرطان** کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جب کہ پتھر کی مانند سخت ہو۔ اور اس میں تیز کھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں:

**سر چکر** میں یہ دوائی اس وقت مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ مریض کسی جانب بھی سر نہ موڑ سکتا ہو۔ اور لیٹے یا کروٹ بدلنے سے۔ یا سر یا آنکھوں کو موڑنے سے سر میں چکر آتے ہوں سر کے ہلانے۔ شور و غل یا گفتگو کرنے سے چکروں میں زیادتی ہوتی ہو:

**فالج** میں یہ دوائی نہایت اعلیٰ کام کرتی ہے۔ جب کہ فالج نیچے سے اوپر کو آتا ہو۔ اور آہستہ آہستہ تندرست اعضا کو بھی مبتلائے مرض کرتا جاتا ہو۔ خاصکر بازو اور ٹانگیں بوجھل معلوم ہوں:

**زکام وبائی**۔ کے بعد یہ دوائی ٹانک کا کام دیتی ہے۔ اور کمزوری کو دور کرتی ہے

**کان**۔ قوتِ سامعہ میں نقص ہو اور کان سے گلے سڑے کاغذ کی مانند میل خارج ہوتی ہو:

**پاخانہ**: دفع حاجت کے بعد مریض کو اتنی کمزوری ہو جاتی ہو کہ وہ لڑکھڑاتا ہو۔ دوران پاخانہ میں مبرز میں گرمی اور جلن محسوس ہوتی ہو:

**پیشاب**۔ پیشاب خارج کرنے میں بہت وقت ہو۔ پیشاب کی دھار آتی ہو۔ پھر رک جاتی ہو۔ اور رک رک کر پیشاب خارج ہوتا ہو۔ پیری میں تقطیر بول کا عارضہ ہو:

**امراضِ مردانہ** مجامعت کی خواہش تو بہت بڑھ گئی ہو۔ لیکن طاقت کم ہو گئی ہو: ایستادگی بہت کم ہو۔ مجامعت کی خواہش کو روکنے سے بد نتائج پیدا ہو گئے ہوں جیسے سخت اور بڑھ گئے ہوں:

**امراضِ زنانہ**:۔ پستان نرم اور سکڑے ہوئے ہوں۔ سخت ہوں اور چھونے سے درد کرتے ہوں۔ پستانوں میں سوئی چبھنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ پستانوں کو ہاتھ سے مضبوط دبانے کی خواہش ہوتی ہو۔ حیض دیر سے اور تھوڑے تھوڑے سے آتے ہوں: اندام نہانی ذکی الحس ہو۔ ایام حیض میں یا قبل پستان بڑے ہو کر درد

کرتے ہوں۔ حیض کے قبل جسم پر چھانٹ نکل آتی ہوں ؛ شرمگاہ کے ارد گرد خارش ہوتی ہو ؛ رحم کا منہ و گردن سخت ہو گئے ہوں ؛ حشفۃ الرحم میں سوزش ہو۔ اور بڑھ گئے ہوں ؛ سخت ہوں ؛ اور اُن میں بھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛ پیشاب کرنے کے بعد (سیلان الرحم) لیکوریا آتا ہو ؛

جلد جسم۔ آنکھیں بند کرنے سے۔ یا سونے کے ساتھ ہی پسینہ آجاتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ لیٹنے سے۔ کروٹ لینے یا بستر پر سے اُٹھنے سے۔ مجامعت سے ؛ قبل یا دوران حیض میں۔ سردی لگنے سے۔ جسمانی اور دماغی محنت سے ؛ بوقت شب ؛ مصنوعی روشنی میں ؛ دودھ سے ؛ ملنے سے ؛ زمین پر دباکر قدم رکھنے سے جیض کے رُکنے سے ؛ بازو اوپر اٹھانے سے۔ لیمپ کی روشنی میں ؛

کمی مرض :۔ فاقے سے۔ اندھیرے میں۔ ہاتھوں کو نیچے لٹکانے سے۔ حرکت سے دباؤ سے ؛ چلنے پھرنے سے ؛ جسم کو آگے کی جانب جھکانے سے ؛

معاون۔ برائٹا میور ؛

مُصلح۔ کافیہ۔ ڈلکا مارا۔ نائٹرک ایسڈ۔ نائی ٹری سپری ٹس ڈلسس ؛

خوراک۔ اونچی طاقت میں یہ دوائی زیادہ نفع کرتی ہے۔ اور بار بار دہرانی نہیں چاہیئے۔ خاصکر امراض فالج اور گلٹیوں میں ؛ عام طور پر ۶ سے ۳۰ ؛




LILY OF THE VALLY.　للی آف دی ویلی

یہ دوائی زیادہ تر دل پر اثر کرتی ہے ؛ اور اس کے فعل کو باقاعدہ بناتی ہے ؛ جب کہ دل کا فعل کمزور ہو ؛ باقاعدہ کام نہ کرتا ہو ؛ اور استسقاء کا عارضہ ہوگیا ہو ؛ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ؛ جب مقام رحم میں گھٹن ہو۔ اور اس کے ساتھ دل کی دھڑکن بھی بڑھی ہوئی ہو۔ تو یہ دوائی نہایت موثر

ہوتی ہے:
جب دل کی حرکت تیز ہو۔ نبض کمزور اور بے قاعدہ ہو اور استسقاء کی حالت آشکارا ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے:

**دل کی اندرونی جھلی کی سوزش:۔** (اینڈو کارڈائٹس) اور وجع المفاصلی ورم قلب (کارڈائٹس) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے: جبکہ مریض کو دل کی دھڑکن کا احساس تمام جسم میں ہوتا ہو: اور بغیر سیدھا کھڑا ہونے کے مریض بخوبی سانس نہ لے سکتا ہو۔

**تمباکو نوشی اور سگریٹ پینے** سے جب دل پر خراب اثر پڑا ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

**مرض دمہ** میں یہ دوائی اس وقت کارگر ہوتی ہے جبکہ دل کی کمزوری کے باعث یہ عارضہ واقع ہوا ہو:

**دیگر خاص علامات:۔** مثانہ میں دکھن ہو: پھیلاؤ معلوم ہو: پیشاب کی حاجت بار بار ہوتی ہو: اور پیشاب بدبودار آتا ہو:
مقام رحم میں بہت دکھن ہو۔ اور ساتھ ہی دل کی دھڑکن بھی بڑھی ہوئی ہو:
پلمونری کنجشن ہو (پھیپھڑوں میں اجتماع خون ہو) سوزش بھی ہو: اور اس کے باعث دل کے فعل میں نقص واقع ہوا ہو: مریض صرف کھڑا ہو کر سانس لے سکتا ہو چلنے پھرنے سے تنفس میں تنگی ہوتی ہو:
ایسا احساس ہو کہ دل ساکن ہو جاتا ہے۔ اور پھر یکایک متحرک ہو جاتا ہے۔ تھوڑا سا کام جسمانی کرنے سے دل پھول جاتا ہو: دل کی دھڑکن بڑھ جاتی ہو:
وجع القلب کا عارضہ ہو۔ نبض نہایت تیز اور بے قاعدہ چلتی ہو:

**زیادتی مرض۔** گرم کمرہ میں:

**کمیٔ مرض۔** کھلی ہوا میں:

**خوراک۔** ۳x عام طور پر: لیکن جب دل کی حالت معطل ہو رہی ہو جس کو دل کا فیل ہونا کہتے ہیں۔ تو مدر ٹنکچر دی جاتی ہے: خوراک ایک قطرہ سے ۵ قطروں تک:




یہ دوائی میوکس ممبرین (لعابدار جھلی) اور خاص کر آلات بول و آلات تنفس اور جلد جسم کی لعابدار جھلی پر خاص اثر کرتی ہے ؛

**مزمن نزلی امراض :-** میں اور نیز مرض سوزاک (گنوریا) میں جب کہ حاد علامات پست پڑ چکی ہوں۔ اور قرحہ (گلیٹ) اور نائزہ کی مزمن سوزش (کرانک یوریتھرائیٹس) میں جب کہ تمام مجری البول (پیشاب کی نالی) اور غدۂ غدامیہ (پراسٹیٹ گلینڈ) میں جلن ہوتی ہو خصوصاً پیشاب کرتے وقت۔ تو یہ دوائی کام آتی ہے ؛

کبھی کبھی خصیئے بھی متورم ہوتے ہیں۔ اور بول بھی خون ملا ہوا آتا ہے ؛ اور پیشاب سے بنفشہ کی سی بو آتی ہے۔ بعض اوقات ورم مثانہ تک پہنچ جاتی ہے ؛ اور اس سے سوزش مثانہ (سسٹائیٹس) کا عارضہ ہوجاتا ہے ؛ پیشاب مقدار میں کم آتا ہے۔ اور درد کرکے آتا ہے ؛

**بوڑھی مستورات :-** کے مثانہ اور مجری البول میں جب جلن اور خراش ہوتی ہو تو ان کے لئے یہ دوائی نہایت ہی مفید ہوا کرتی ہے ؛

**مزمن کھانسی** (کرانک برانکائیٹس) و نزلی کھانسی (برانکیل کٹار) اور جب ہوا کی نالیوں سے بہت بلغم خارج ہوتی ہو۔ بلغم بکثرت برنگ سبزی مائل خاکستری اور بدبودار آتی ہو۔ تو یہ دوائی بہت نافع ہوا کرتی ہے ؛

**سوزش رودۂ مستقیم** (کولائیٹس)، میں جب کہ پاخانہ آنوؤں کے ساتھ ڈھانپا ہوا صبح و شام کو آتا ہو۔ اور گذرگاہ پاخانہ میں درد اور ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ہوا کرتی ہے ؛

**دیگر خاص علامات :-** بہت سا گاڑھا۔ بدبودار مادہ ناک میں سے خارج ہوکر گلے میں رات کے وقت گرتا ہو۔ اور نتھنوں میں درد و دکھن ہو ؛

خوراک کا ذائقہ بہت نمکین ہو۔ ایام حیض میں۔ یا چھپاکی نکلنے کے بعد نقایص

باعث ظہور پذیر ہوں:

پیشاب قطرہ قطرہ جلن کے ساتھ اور دیر کر کے آتا ہو: جبس بول ہو: اور مثانہ مقعد و مبرز میں دردیں ہوتی ہوں: مثانہ سے نزلہ گرتا ہو۔ اور پیشاب درد سے آتا ہو:

مجری البول کا مُنہ متورم اور پیشاب کی حاجت لگاتار رہتی ہو: پیشاب کا رنگ سبز اور گدلا ہو: اور اس میں سے بنفشہ کی بُو آتی ہو: بواسیر کے باعث مقعد میں جلن اور خارش ہوتی ہو:

خصیے سُوجے ہوئے اور درد کرتے ہوں۔ کاکڑا لاکڑا کا عارضہ ہو۔ اور بخار و قبض ساتھ ہوں:

سُرخ باد خصوصاً شکم کے آس پاس ہو: بچوں کو چھپاکی کا پڑنا عارضہ ہو:

مصلح۔ بیلاڈونا۔ مرکیورس:

خوراک: ۳x تا ۳۰x:

## کورالیم رُبرم CORALLIUM RUBRUM.

(مونگا)

یہ دوائی کالی کھانسی کے تشنجی دردوں میں کام آتی ہے۔ نیز عصبی کھانسی میں جبکہ کھانسی دھیمی دھیمی اور لگاتار ہوتی رہتی ہو: کھانسی ایسی لگاتار ہوتی ہو کہ ایک منٹ کا وقفہ بھی نہ لینے دیتی ہو۔ بوقت شب کھانسی کے دورے بہت شدید ہوتے ہوں:

اس دوائی کو تشنج الحنجرہ (LARYNGISMUS STRIDULUS) اور دمہ میں بھی یاد رکھنا چاہیئے: جب کہ سانس دقت سے آتا ہو: اور ساتھ ہی تشنجی کھانسی ہوتی ہو:

ناک کے نزلہ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے: اور بہت سے کیسوں میں آزمودہ ثابت ہوتی ہے:

یہ دوائی آتشکی (CHANCRE) نافع ہے جبکہ زخم سرخ چپٹا ہو۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو؛

ناک۔ وغیرہ۔ پیاز وغیرہ کی بو۔ نتھنوں میں درد کرنے والا زخم۔ بہت زیادہ مقدار میں نزلہ حلق میں گرتا ہوا معلوم ہو؛ ہوا بہت ٹھنڈی محسوس ہو؛ نزلہ خشک۔ ناک بند۔ اوپا چھینکی ہوتی۔ نکسیر؛

آلات تنفس:۔ کھانسنے سے بلغم بمقدار کثیر نکلے۔ حلق بہت ذکی الحس۔ خصوصاً ہوا بہت بری لگے؛ ناک کا نزلہ بکثرت۔ اندر سانس کھینچتے وقت ہوا ٹھنڈی لگے۔ حلق میں بلغم بکثرت گرے؛ خشک تشنجی۔ دم گھٹنے والی کھانسی۔ بہت تیز کھانسی۔ چھوٹی چھوٹی کھانسی۔ اور کھٹے کھانسی۔ کالی کھانسی کے بعد ایسا معلوم ہو کہ دم گھٹ رہا ہے۔ اور نقاہت بہت ہے؛

امراض مردانہ: حشفہ کے اوپر اور گھونگٹ کے اندرون میں زخم۔ زرد پیپ احتلام اور ضعف باہ۔ آلات مردانہ پر بکثرت پسینہ؛

جلد:۔ جسم سرخ۔ چپٹے زخم۔ پہلے مونگ کے رنگ کے۔ پھر سیاہی مائل سرخ داغ بعد میں یہ داغ تانبے کے رنگ کے ہو جاویں۔ ہتھیلیوں اور تلووں کا چنبل؛

معاون۔ سلفر۔ خوراک۔ ۲ سے ۳۰ تک؛

## کارنس سرسی ناٹا CORNUS CIRCINATA.

یہ دوائی مزمن ملیریا کے مرض میں کام آتی ہے؛ جبکہ جگر میں اجتماع خون ہو؛ اور یرقان بھی ساتھ ہو؛ بد ہضمی ہو۔ جی متلاتا ہو؛ اور غذا سے نفرت ہو؛ شکم تنا ہوا ہو۔ اور معدہ دبانے پر درد کرتا ہو؛ اسہال آتے ہوں؛ بر رنگ سیاہ۔ صفراوی اور ساتھ ہی ہوا بہت خارج ہوتی ہو؛

خوراک عرق کے دو سے لے کر دس قطروں تک یا ۳x یا ۶x؛

# کاٹی لیڈن COTYLEDON.

یہ دوائی مرگی میں نزلہ حلق میں۔ اور ہسٹیریکل جوڑوں میں کام آتی ہے:
(جب بوجہ ہسٹیریا جوڑا بنا مثل معطل کردیویں تو اس کو ہسٹیریکل جوڑوں کا درد کہتے ہیں:)
اور نیز عصبی دردوں میں یہ نافع ہے۔ جب کہ دردیں بائیں پستان سے شروع ہوکر شانے کی جھپنی تک جاتی ہوں:

سینہ۔ بائیں پستان کے زیریں درد اور دائیں جانب کی چھاتی میں دکھن: بائیں پستان سے لے کر شانے کی جھپنی تک درد۔ شانوں کی جھپنیوں کے نچلے کونوں میں درد: سینہ بھرپور محسوس ہو: گویا کہ دل میں خون رکا ہوا ہے۔ حلق میں گلا گھٹنے کا سا احساس سانس تکلیف سے آئے:

اطراف:۔ کمر اور رانوں میں دکھن۔ تمام جوڑوں میں دکھن۔ جلد جسم بہت ذکی الحس یہاں تک کہ پتلون کی رگڑ سے تیز سوئیاں چبھنے کا احساس ہو: ٹانگیں اور بازو بھاری معلوم ہوں اور درد کریں:

خوراک۔ ع ۹ - ۳x :

# کرائی گس آکسی کنیتھا CRATAEGUS OXY.

## ہاتھارن بیریز HAWTHORN BERRIES.

یہ دوائی عضلات دل پر اثر کرتی ہے: اور دل کے لئے یہ ٹانک ہے۔ اس کو ہارٹ ٹانک کے نام سے پکارا جاتا ہے:

دل کے فیل ہوجانے میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ خواہ اسکی کوئی وجہ

ہو۔ نبض کی حرکت کو یہ دھیما کرتی ہے۔ اور مضبوط کرتی ہے۔ تنفس آسانی سے آتا ہے۔ پیشاب کو زیادہ لاتی ہے۔ اور استسقا کو دُور کرتی ہے۔

دل درد کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جبکہ خفیف سی حرکت کرنے سے بھی درد ہونا شروع ہو جاتا ہو۔

دل دھڑکن اور تنگی تنفس کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

وجع القلب ( ANGINA PECTORIS ) میں اس کا فعل نہایت ہی قابلِ تعریف ہے۔

سوزشِ دل میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔

اس دوائی کے استعمال سے وبائی امراض میں دل برقرار رہتا ہے۔ اور دل کو فیل ہونے سے بچاتی ہے۔

زیادتی مرض۔ گرم کرہ میں۔

کمی مرض۔ تازہ ہوا میں۔ آرام سے اور چپ چاپ پڑا رہنے سے۔

خوراک ۔ ایک سے پندرہ قطروں تک۔

اس دوائی کو کچھ عرصہ جاری رکھنے سے اس کے مفید اثرات واضح طور پر نمایاں ہوتے ہیں۔




SAFFRON.

زعفران

یہ دوائی اس وقت استعمال کی جاتی ہے جبکہ شکم میں کسی زندہ چیز کی حرکات کا احساس ہو۔

جریانِ رحم کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ خون برنگِ سیاہ۔ لیسدار اور منجمد ریشوں میں آتا ہو۔

ہسٹیریا (باؤ گولہ) میں یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جبکہ مندرجہ بالا علامات موجود

ہوں۔ اور مریضہ کی حالت میں یکایک تبدیلی واقع ہو جاتی ہو۔ ایک منٹ میں تو وہ بہت خوش و خرم اور پُر از محبت معلوم ہوتی ہو۔ اور دوسرے لمحہ میں غصہ ور اور غمگین ہو جاتی ہو۔

جریان خون۔ جریان خون کی یہ ایک بیش قیمت دوائی ہے جبکہ خون برنگ سیاہ جما ہوا اور ریشوں میں آتا ہو۔ خواہ یہ خون کسی حصہ جسم سے آتا ہو۔ اکثر اوقات مستورات کو جریان خون کی شکایت اوعبور کی عمر میں ہو جایا کرتی ہے۔ اور ساتھ ہی تھکن کا سر درد بھی ہوتا ہے۔

رعشہ ذکوریاں اور عضلات کے تشنجی جھٹکاؤ کے لئے بھی یہ ایک مفید دوائی ہے۔

## دیگر خاص علامات

آنکھوں کے سامنے بجلی کے شرارے معلوم پڑتے ہوں۔ اور مریض آنکھوں کو بار بار پونچھتا ہو۔ گویا کہ اُن میں پانی یا چیپڑ بھری ہوئی ہے۔ آنکھیں ایسی معلوم ہوں گویا کہ بہت عرصہ تک روتی رہی ہیں۔ آنکھوں کی حالت ایسی ہو جیسی کہ دھواں لگنے سے ہوا کرتی ہے۔ درد آنکھوں سے شروع ہو کر سر کی چوٹی میں جاتا ہو۔ ایسا احساس ہو کہ سرد ہوا آنکھوں کے اندر سے گذر رہی ہے۔

اسقاط حمل کا ڈر ہو اور خاص کر جبکہ خون سیاہ اور ریشہ دار آتا ہو۔ نکسیر آتی ہو۔ اور سیاہ خون کے ریشے ناک میں سے لٹکتے ہوں۔

کمر میں یکایک سردی معلوم ہونے لگ پڑتی ہو۔ گویا کہ کوئی ٹھنڈا پانی اُس پر گرا رہا ہے۔ ٹانگیں اور بازو مانند برف کے ٹھنڈے ہوں۔ بازو سو جاتے ہوں۔

زیادتی مرض :۔ لیٹنے سے۔ موسم گرما میں۔ گرم کمرہ میں۔ صبح کو۔ فاقہ کشی سے۔ صبح کے ناشتہ سے پیشتر۔ کسی چیز کی طرف ٹکٹکی باندھنے سے۔

کمی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ مُصلح۔ اوپیم۔ بیلاڈونا۔ اکیونائیٹ۔

ادویات جو کروکس کے بعد دی ہوئی نفع کرتی ہیں۔ چائنا۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ سلفر۔ خوراک ۶-۱۲-۳x-۳۰۔




(رٹیل سنیک) RATTLE SNAKE.

یہ دوائی ایسی کمزور طبیعتوں کے لیئے موثر ہوا کرتی ہے جن کا میلان جریانِ خون کی طرف ہو: مریض نہایت نحیف ہوا کرتا ہے: اور اس کو نرم قسم کا ہذیان بھی ہوجایا کرتا ہے۔ پت اور خون ملے ہوئے قے میں آتے ہوں۔ اور کسی ایک یا تمام مخرجوں سے خون نکلا کرتا ہو:

نہایت شدید قسم کے وبائی امراض میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جب کہ اُن میں اجرائے خون ہوتا ہو۔ اور نہایت سخت تکلیف ہو:

زرد بخار۔ میں اس دوائی کے ساتھ اور کوئی دوائی مقابلہ نہیں کرسکتی: اس مرض کی تمام حالتوں میں یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے:

سمیت خون۔ خواہ کسی وجہ سے ہو۔ یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

جسم پر خونی دھبے نمودار ہوں۔ اور کئی مخرجوں سے خون کا اجراء ہو۔ تو یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے: خاص کر جب کہ ماؤف مقامات گلنے سڑنے لگ پڑے ہوں:

کاربنکل ۔ پلیگ ہیضہ اور شدید سرخ بخار میں یہ دوائی اپنا صحت بخش اثر دکھلاتی ہے۔ جب کہ خون کے اجزاء الگ الگ ہورہے ہوں۔ اور جریانِ خون بھی ہو:

چشم۔ مریض روشنی کو برداشت نہ کرسکتا ہو۔ خاص کر لیمپ کی روشنی کو۔ آنکھوں کا رنگ زرد ہو۔ آنکھ کے اندر جریانِ خون ہوتا ہو: اس خون کو جاذب کرنے میں یہ دوائی خاص اثر رکھتی ہے:

کان۔ کانوں سے خون نکلتا ہو:

ناک۔ نکسیر کا عارضہ ہو۔ اور خون سیاہ لیسدار نکلتا ہو۔ جسم پر خونی دھبوں کے

بعد یا آتشک کے باعث ناک گل سڑ رہی ہو؛

چہرہ - چہرہ پر کیل ہوں؛ ہونٹ سُوجے ہوئے اور سن ہوں - سیسہ کے رنگ کی مانند اور زرد چہرہ ہو - کزاز کا عارضہ ہو؛

منہ زبان مانند آتشک سُرخ ہو - چھوٹی ہو؛ اور سُوجی ہوئی معلوم دیوے - درمیان میں خشک اور ایسی ہو جیسا کہ روغن کیا ہوا ہے - اور زبان باہر نکالنے پر دائیں جانب کو سرک جاتی ہو؛

حلق - خشک - سُوجا ہوا - اور سیاہی مائل سُرخ ہو؛ خوراک کی نالی تشنج ہو اور مریض ٹھوس خوراک نہ نگل سکتا ہو؛ گلے میں سڑاند ہو - اور بہت سوجن ہو؛

معدہ - مریض صفرا اور خون کی قئیں لگاتار کرتا ہو - خونِ حیض آنے کے بعد ہر ماہ اُبکائیاں اور قئیں متواتر آتی رہتی ہوں - دائیں جانب لیٹنے سے سیاہ سبز رنگ کی قئیں آتی ہوں؛ پرانے شرابیوں کو سوزشِ معدہ کا عارضہ ہو؛

پاخانہ - مانند کافیہ پسی ہوئی کے سیاہ پتلے اور بدبودار پاخانے آتے ہوں - جریانِ خون ہو؛ کھڑا ہونے یا چلنے پھرنے سے مبرز سے خون جاری ہو جاتا ہو؛

امراض زنانہ - پرسوت کا بخار ہو - آنول بدبودار ہو - رحم سے خون خارج ہوتا ہو غشی ہو - اور معدہ ڈوبا جا رہا ہو - پرسوت میں ٹانگ سُوج جاتی ہو - اور ٹانگ کا رنگ دودھ کی مانند سفید ہو؛

پیشاب - سیاہ خون ملا ہوا پیشاب آتا ہو؛

تنفس - کھانسی کے ہمراہ خون آمیز کھنکھار آتا ہو؛

اطراف - ٹانگیں بہت جلدی سو جاتی ہوں؛

زیادتیٔ مرض - دائیں طرف؛ کھلی ہوا میں - شام اور صبح کو - موسم بہار میں - موسم گرما کی آمد پر - جاگنے پر - تری اور نمی میں

مصلح - لاکسس - الکوحل؛

خوراک - ۳ - ۶x - ۱۲x - ۳۰؛

# کروٹن ٹگلیئم

**CROTON TIGLIUM.**

**CROTON OIL SEED.**

(جمال گوٹہ)

یہ دوائی اسہال۔ موسم گرما کے امراض۔ اور جلد جسم کی بیماریوں میں کام آتی ہے:

اسہال:۔ کے مرض میں یہ دوائی اُس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ گولی کی مانند زور سے دست باہر نکلتا ہو۔ گویا کہ پانی کی مشین سے زور سے پانی خارج ہو رہا ہے۔ کھانے اور پینے کے بعد اسہالوں میں زیادتی ہوتی ہو۔ اسہال میں زرد پانی خارج ہوتا ہو۔ اور حاجت لگاتار بنی رہتی ہو:

اکزیما۔ میں جب کہ چہرے پر جلن دار پھنسیاں پیدا ہو جاویں۔ یا آلہ تناسل پر پھنسیاں نمودار ہوں۔ اور اُن میں نہایت شدید خارش ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے:

چونکہ مقامات ماؤف بہت نرم ہوتے ہیں۔ اس لئے مریض کھجلا نہیں سکتا۔ نرم مالش کرنے سے آرام معلوم ہوتا ہو:

دودھ پلانے والی مستورات کے پستان جب کہ نرم ہو کر دکھتے ہوں۔ اور دُودھ پلاتے وقت درد بیں ٹھٹنی سے کندھے کی ہڈی تک جاتی ہوں۔ تو ایسی حالت میں یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

**دیگر خاص علامات**۔ مریض کو تمام جسم کسا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ خوراک کی نالی (اسوفیگس) میں جلن ہوتی ہو:

آنکھوں میں کنکرے ہوں۔ قرنیہ پر پیپ دار پھنسی ہو: رات کو پیشاب جھاگ دار آتا ہو: اور اس کا رنگ سیاہ نارنجی ہوتا ہو۔ کچھ دیر پڑا رہنے پر گدلا ہو جاتا ہو۔ اور اُس کے اوپر چربی کی مانند چکناہٹ آجاتی ہو۔ لیکن دن کا پیشاب پیلے رنگ کا آتا ہو: اور سفید تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو:

تکیہ پر سر رکھتے ہی کھانسی شروع ہو جاتی ہو۔ مریض کو اٹھ کر بیٹھنا یا چلنا پھرنا پڑتا ہو۔ اور گہرا سانس لینے سے تکلیف ہوتی ہو۔ مریض کرسی پر سو سکتا ہو۔

خارش شدید ہوتی ہو۔ لیکن کھجلانے سے تکلیف ہوتی ہو۔ چہرہ اور آلۂ تناسل کے اوپر پیپ دار پھنسیاں ہوں۔ جن میں بڑی سخت خارش ہوتی ہو۔ اور بعد میں دردناک جلن ہوتی ہو۔ بڑے گھنے چھالے ہوں اور ان میں سے رس نکلتا ہو۔

زیادتی مرض:۔ تھوڑا سا بھی کھانے یا پینے سے۔ موسم گرما میں جھوٹے سے۔ صبح اور رات کو۔ دھونے سے۔ میوہ جات اور مٹھائی کھانے سے۔ کھاتے وقت دودھ پیتے وقت۔

مصلح۔ انٹیم ٹارٹ۔ اناکارڈیم۔ رسٹاکس۔ کلی مٹیس۔ ریسے نن کیوبس۔ بلیوسس۔

خوراک:۔ ۶x۔ ۳x۔ ۳۰ یا ۳۰۔




(کوبیبز) CUBEBS.

یہ دوائی سوزش نائزہ۔ ہوا کی نالیوں کی نزلی سوزش اور سیحیش میں کام آتی ہے۔

سوزش نائزہ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ حاد علامات گذر چکی ہوں اور مزمن علامات کا اظہار ہو۔ پیشاب کرتے وقت پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں اور پیشاب میں خون نکلتا ہو۔

ورم غدہ قدامیہ۔ (پراسیٹ گلینڈ کی سوزش) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ گاڑھی۔ زرد رطوبت خارج ہوتی ہو۔

ورم مثانہ میں جب کہ رات کو پیشاب بے اختیار نکل جاتا ہو۔ یا منی بلا ارادہ خارج ہو جاتی ہو۔

جب چھوٹی لڑکیوں کو لیکوریا (سفید رطوبت) کا عارضہ ہو تو یہ دوائی شافی ہوتا

کرتی ہے :

جب ناک اور حلق میں نزلہ کی شکایت ہو۔ بڑی بدبُودار رطوبت خارج ہوتی ہو۔ اور یہ مقامات دُکھتے ہوں۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے :

پیچیش میں یہ دوائی اُس وقت کام آتی ہے جب کہ اسہال بلا رنگ کے آتے ہوں اور چاولوں کی مانند اجزاء اُن میں خارج ہوتے ہوں : خوراک ۳x-۵ :

## کیوکربٹیا پیپوسیمن

CUCURBIT PEPO SEMEN.

یہ دوائی حاملہ کی قے کے لئے ۔ اور سمندری بیماری میں کام آتی ہے۔ بعد طعام فوراً بے حد متلی :

کدو دانے کی یہ بہترین دوائی ہے۔ اس مطلب کے لئے بیج کا نصف چھٹانک گُودہ نکال کر بارہ گھنٹہ کی فاقہ کشی کے بعد دیتے ہیں : اور اس کے دو گھنٹہ کے بعد کیسٹر آئیل دیتے ہیں۔ خوراک ۵ ایک قطرہ سے تیس قطروں تک :

## کیوکربٹیا سٹرولس

CUCURBITA CITRULLUS.

SEEDS OF WATER MELON. سیڈز آف واٹر میلن

اس کا جوشاندہ اُس وقت کام آتا ہے۔ جبکہ پیشاب درد کے ساتھ آتا ہو۔ اور پیشاب کی نالی میں سکڑاؤ کا احساس ہو۔ اور کمر درد ہو :




یہ دوائی سر چکر کے لئے نافع ہے۔ جب کہ سر چکر کا عارضہ ناک چھینکنے سے پیدا ہوا ہو؛ ایسی حالت میں ایسا محسوس ہوتا ہے۔ گویا کہ کان بڑھ رہا ؛

خوراک ۶x سے لیکر ۳۰ تک۔ اور اس سے بھی اونچی؛




فلکس ویڈ FLUX-WEED.

یہ دوائی ہیضہ اطفال میں کام آتی ہے جبکہ معدہ میں ترشی بہت ہو۔ بار بار سبز آبی اور ترش اسہال آتے ہوں۔ مروڑ پڑتے ہوں۔ اور سخت درد ہوتی ہو۔ بخار تیز ہو۔ بےچینی اور بیخوابی ہو۔ بچہ غیر منہضم غذا لقے کر چھوڑتا ہو۔ مروڑ کے ساتھ پاخانوں میں خون کی لس بھی نکلتی ہو؛

خوراک۔ θ کے ایک سے لیکر دس قطروں تک بلحاظ عمر؛




ایسی ٹیٹ آف کاپر ACETATE OF COPPER.

یہ دوائی ایسے اشخاص پر اپنا خاص اثر کرتی ہے جن کی جلد جسم گندمی۔ رنگ سانولا۔ یا سبزی مائل ہو۔ زبان چوڑی۔ صفا اور زرد ہو۔ لعاب دار جھلیاں بوجہ کمی خون زرد ہوں۔ نبض تیز لیکن چھوٹی اور با سانی دب جاتی ہو؛ اگر مریض کو قبض کی شکایت ہو۔ تو پاخانہ بے رنگ آتا ہو اور اگر اسہال آتے ہوں۔ تو مانند چاولوں کی پیچھ کے آتے ہوں؛

انیمیا۔ (کمیٔ خون) اور کیکس میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ ٹشوز (ساخت جسم) نرم پڑ گئے ہوں:

ہوپنگ کف۔ (کوکر کھانسی) اور شدید تشنجی کھانسی میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ چھاتی میں تشنجی سکڑاؤ ہو۔ تنفس چھوٹا اور بدقت آتا ہو: اور کوتاہ دمی ہو:

ہیضہ (کالرا) میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ معدہ اور شکم میں کڑل پڑتے ہوں۔ پاخانہ براؤن اور مانند کیچڑ کے آتا ہو۔ اور شدید مروڑ پڑتے ہوں:

زیادتیٔ مرض۔ دلی جذبات کے بھڑکاؤ سے۔ چھونے سے:

کمیٔ مرض۔ جیانے سے۔ دباؤ سے۔ رات کو۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ گرمی سے:

خوراک۔ ۳x-۶x تری ٹیوریشن:



# کوپرم آرسینی ٹم

CUPRUM ARSENITUM.

ARSENITE OF COPPER. (آرسینی نائیٹ آف کاپر)

یہ دوائی معدہ و امعاء و گردہ اور اعصاب پر اثر کرتی ہے۔ ایسے کیس جن میں کھلے اسہال آتے ہوں۔ نیز شدید آبی قئیں آتی ہوں۔ اور ساتھ ہی درد قولنج بھی نہایت تیز ہوتا ہو۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

اسہال عموماً بدبودار اور سبزی مائل آتے ہوں: سوزش روده مستقیم۔ و ہیضہ اطفال و اسہال اطفال میں یہ دوائی بڑی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ دست آبی بدبودار اور سبزی مائل آتے ہوں۔ ٹانگوں اور بازوؤں میں تشنجی دردیں اور کڑل پڑتے ہوں۔ جن کے باعث بچہ چیخ پڑتا ہو:

پیچش و تپ محرقہ:۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ اس دوائی کی علامات معدہ و شکم میں موجود ہوں:

عصبی مزاج والے مریضوں کے پیٹ درد - دردِ امعاء اور عصبی بدہضمی میں یہ دوائی کام آتی ہے - جب کہ یہ پتہ لگے - کہ مریض نے کوئی ناموافق اور نامناسب غذا استعمال کی ہے :

سِلّی مریضوں کی بدہضمی کو جب کہ متلی - اُبکائیاں متیں کریٹل و اسہال موجود ہوں تو اکثر اوقات اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوا کرتا ہے :

شدید سمیت بول میں یہ دوائی معاون ہوا کرتی ہے - اور یہ تشنج کو دُور کرتی ہے - اور شدید سوزشِ گردہ میں بھی مددگار ہوتی ہے : جبکہ معدہ اور امعاء کی لعابدار جھلیوں میں سوزش واقع ہوئی ہو ؛ اور پیشاب مقدار میں بہت کم آتا ہو - یا بالکل ہی بند ہو گیا ہو - یہ حالت سردی لگنے کے باعث یا جلد جسم جل جانے کے بعد جب کہ اس میں حس لامسہ کم ہو گئی ہو - ہو جایا کرتی ہے :

مزمن سمیت بول :- میں بھی یہ دوائی نافع ہے - جب کہ پیشاب مقدار میں کم آتا ہو اور پیشاب کے رکنے کے باعث تکالیف پیدا ہو گئی ہوں : اس دوائی کر کچھ عرصہ استعمال کرنے سے پیشاب اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے :

جب حاملہ کو سوزشِ گردہ کا عارضہ ہو - تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے :

## دیگر ضروری علامات

کمر لگاتار دکھتی رہتی ہو - اور چھاتی تنی ہوئی معلوم ہوتی ہو - پیشاب سے لہسن کی بُو آتی ہو : پیشاب کا وزن مخصوص (SPECIFIC GRAVITY) بڑھ گیا ہو : فوطوں پر پسینہ آتا ہو - اور وہ متواتر تر اور بھیگے رہتے ہوں - فوطوں پر پھنسیاں ہوں :

پنڈلیوں میں کرٹل - پڑتے ہوں اور آدھی رات کے بعد زیادہ ہو جاتے ہوں - اور بستر پر سے اُٹھ کر کھڑا ہونے سے ہی صرف آرام ہوتا ہو :

خوراک :- ۳x-۲x-۶x ٹری ٹیوریشن :

# کوپرم میٹیلیکم
# CUPRUM METALLICUM.

(تانبا) COPPER.

یہ دوائی کمی خون و اعصاب و معدہ و امعاء کے امراض میں کام آتی ہے۔ جبکہ علامات رات کو یا قے آنے کے بعد زیادہ تکلیف دہ ہوجاتی ہوں: اور ٹھنڈا پانی پینے یا پسینہ آنے سے آرام معلوم ہوتا ہو:

سوزش معدہ و امعاء میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ اُن میں سخت کڑل پڑتے ہوں۔ اور دردیں ہوتی ہوں۔ شکم تنا ہوا اور گرم ہو۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو قئیں اور اسہال برنگ سبز بڑے کھُلے آتے ہوں:

ہیضہ:۔ میں اس دوائی کا خاص اثر مانا گیا ہے۔ جب کہ تشنجی قئیں آتی ہوں۔ اور مریض کی حالت کولیپس (حالت ضعف و نقاہت) کی طرف جارہی ہو۔ اور اسہال ہیضیہ بمقدار کثیر آتے ہوں۔ معدہ اور شکم میں نہایت سخت تشنجی کڑل پڑتے ہوں:

اسہال و ہیضۂ اطفال میں بھی اس دوائی کا اثر نہایت ہی قابل تعریف ہے: جب کہ آنکھیں اندر کو گھس گئی ہوں: اور اُن کے گرد نیلگوں حلقے پڑ گئے ہوں: جلد جسم نیلی اور ٹھنڈی ہو۔ ٹانگوں اور پاؤں میں نہایت شدید کڑل پڑتے ہوں:

کالی کھانسی (ہوپنگ کف) میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ دورے نہایت شدید ہوں۔ کوتاہ دمی۔ دم گھٹنا۔ اور جسم کا نیلا پڑ جانا۔ اور بلغمی قئیوں کا آنا۔ یہ سب موجود ہوں۔ ٹھنڈا پانی پینے سے آرام ہوتا ہو:

جب کوئی شدید چھپانٹ جسم پر نکل رہی ہو اور وہ یکایک رک جائے۔ اور اس کے باعث ہونٹ نیلے جسم ٹھنڈا۔ اور قئیں تشنج کے ساتھ آتی ہوں، اور ان حالات میں دماغ کے شل ہوجانے سے یہ دوائی بچاتی ہے:

جب سمیت بول کے باعث تشنج ہوتے ہوں۔ اور ہذیان ہو جس میں مریض بہت بکواس کرتا ہو۔ اور بعد ازاں زبان ٹھنڈی۔ سانس سرد اور کولیپس کی حالت طاری ہوجاتی ہو

تو یہ دوائی نہایت سودمند ثابت ہوتی ہے۔ پیشاب سیاہی مائل سرخ اور رُک کر آتا ہو:

سر۔ میں خلاء کا احساس ہو۔ ارعوانی، سرخ ورم سر میں ہو اور ساتھ ہی تشنج ہوتے ہوں۔ سر اور آنکھوں کو گھماتے وقت درد ہوتا ہو۔ سرسام ہو۔ ایسا احساس ہو گویا کہ سر پہ پانی گر رہا ہے:

آنکھیں۔ آنکھیں گڑی ہوئی ہوں ٹکٹکی باندھے ہوں۔ اور اندر ڈوبی ہوں چمکیلی ہوں۔ اور اوپر کی جانب پھری ہوئی ہوں۔ ڈیلے بہت جلدی جلدی چکر لگاتے ہوں جبکہ آنکھیں بند ہوں:

چہرہ۔ بدوضع۔ پیلا۔ نیلا اور ہونٹ نیلگوں ہوں۔ جبڑے سکڑے ہوئے ہوں اور منہ میں جھاگ آتی ہو:

ناک۔ ایسا احساس ہو کہ خون کا اجتماع ناک کی جانب ہے:

منہ کا ذائقہ تیز میٹھا۔ اور تانبہ کی مانند ہو۔ اور تھوک بکثرت آتا ہو۔ سانپ کی طرح مریض زبان باہر نکالتا ہو۔ اور اندر کھینچتا ہو۔ زبان شل ہو گئی ہو۔ اور تتلاتی ہو:

معدہ۔ تشنج آنے سے پہلے ہچکیاں آتی ہوں۔ جی متلاتا ہو۔ ٹھنڈا پانی پینے سے قئیوں کو افاقہ ہو۔ اور ساتھ ہی درد قولنج و اسہال آتے ہوں۔ اور تشنج ہوتے ہوں۔ ذائقہ تانبہ کی مانند ہو۔ پانی معدہ میں اُترتے وقت گڑگڑ کی آواز پیدا کرتا ہو۔ ٹھنڈا پانی پینے کی مریض زبردست خواہش کرتا ہو:

شکم۔ سخت گرم اور چھونے پر درد کرتا ہو۔ سکڑا ہوا ہو۔ درد قولنج ہو۔ شدید اور نوبتی ہو۔ ایک انتڑی دوسری انتڑی میں گھس گئی ہو (INTUSSUSCEPTION):

پاخانہ سیاہ مع انددرد۔ خون آمیز اور مروڑ کے ساتھ آتا ہو۔ اور نقاہت ہو۔ ہیضہ کے ساتھ شکم اور پنڈلیوں میں کڑل پڑتے ہوں:

امراض زنانہ۔ خون حیض بہت دیر کے بعد اور عرصہ تک آتا رہتا ہو۔ حیض کے قبل و دوران یا حیض کے دب جانے کے باعث کڑل پڑتے ہوں۔ اور سینہ تک پھیلتے ہوں۔ یا دودھ کا پسینہ دب جانے کے بعد کڑل پڑتے ہوں:

تنفس۔ کھانسی میں گڑگڑ کی آواز پیدا ہوتی ہو۔ ٹھنڈا پانی پینے سے آرام ہوتا ہو۔

کھانسی کے دم گھٹنے والے حملے ہوتے ہوں - اور رات کے تین بجے کے بعد زیادہ تکلیف ہوتی ہو - جسمانی جکڑی ہوئی ہو - تشنجی دمہ ہو - کالی کھانسی کو پانی پینے سے آرام ہوتا ہو کالی کھانسی کے ساتھ تشنج آتی ہوں - اور تشنج پڑتے ہوں - چہرہ ارغوانی ہو :

اطراف - عضلات جھٹلاتے - جھٹکاتے ہوں - ہاتھ ٹھنڈے ہوں ہتھیلیوں میں کڑل پڑتے ہوں - ٹانگیں اور بازو بہت تھکے ماندے ہوں - پنڈلیوں اور تلووں میں کڑل پڑتے ہوں - مرگی ہو - اور سرسراہٹ گھٹنوں سے شروع ہوتی ہو - انگوٹھے اندر کو کھچ گئے ہوں :

جلد جسم - نیلی اور سنگ سفید کی طرح ہو :

نیند - گہری ہو - جسم میں صدمات پہنچتے ہوں - نیند کے دوران میں پیٹ میں گڑ گڑ ہوتی ہو :

زیادتی مرض - قبل از حیض - قے آنے سے - دائیں پہلو - چھونے سے : حرکت کرنے سے - دبانے سے - جھکنے سے :

کمی مرض - پسینہ کے دوران میں - ٹھنڈا پانی پینے سے - گرمی سے - پاخانہ آنے سے :

مُصلح - بیلاڈونا - ہیپر - کیمفر - سائی کیوٹا - جاٹنا - کاکیولس - کونیم - ڈلکامارا - اپی کاک مرکیورس - نکس وامیکا - پلسٹلا :

معاون - کلکیریا - خوراک ۱ - ۶x - ۳x - ۳۰ :




ARROW-POISON. ایرو پائزن -

یہ دوائی مظہر ہوتی ہے جبکہ موٹر نروس سٹرکچر (MOTOR NERVOUS STRUCTUES) یعنی اعصاب حرکتی کے افعال سست پڑ گئے ہوں - بڑھاپے میں اعصاب کمزور پڑ جائیں - بازو سُن ہو جائیں اور وزنی ہوں - گویا کہ اُن کے ساتھ بوجھ لٹک رہا ہے :

تنفس کے فالج میں بھی یہ دوائی نافع ہے - جب مریض سو جائے تو اس کا سانس

رنگ جاوے :

پھیپھڑہ کی انتفاخ الریہ (PULMONARY EMPHYSEMA) اور فالجی کوتاہ دمی میں بھی یہ دوائی نافع ہے :

کوڑھ میں بھی یہ دوائی کسی قدر فائدہ بخش ہے - مریض کی جلد جسم گندی ہو - اور اُس سے خون رستا ہو :

زیادتی مرض - بلی میں - ٹھنڈے موسم میں - ٹھنڈی ہوا میں - دو بجے رات کو - دوا میں پیلے - خوراک ۶x سے لیکر ۳۰ تک :



# سائی کلیمن CYCLAMEN.

(سو برَیڈ) SOW-BREAD.

یہ دوائی کمی خون اور حبس میں کام آتی ہے - مریضہ کا سر چکراتا ہو - اور سب چیزیں دائرہ میں گھومتی معلوم دیتی ہوں - آنکھوں کے آگے چیزیں پھرتی ہوں - پست ہمت ہو - روتی ہو - اور الگ تھلگ رہنا چاہتی ہو :

رطوبات نزلی، گاڑھی ہوں اور قوائے ہاضمہ میں نقص ہو - چرب اغذیہ تکلیف دہ ہوتی ہوں - مریض کو پیاس بہت ہو - اور خوراک کا ذائقہ نمکین ہو :

خون حیض تکلیف کے ساتھ آتا ہو - خون بکثرت - سیاہ - جما ہوا - اور چھیچھڑے دار خارج ہوتا ہو - اور کمر میں مانند زچگی کے درد ہوتی ہوں :

وضع حمل کے بعد جب خون جاری رہے تو یہ ایک کارآمد دوائی ہے - جب کہ دردیں قولنج کی سی ہوتی ہوں - اور نیچے کی جانب بوجھ پڑا ہوا ہو : اور خون کے نکلنے کے بعد آرام معلوم دیتا ہو :

نیند کا غلبہ - ترشروئی اور ماندگی - اس دوائی کی خاص علامات ہیں :

دیگر خاص علامات - چند لقمے کھانے سے بھوک جاتی رہتی ہو - اور دل بھر جاتا ہو - اُبکائیاں اور متلی آتی ہوں - تھوک اور ہر قسم کی غذا کا ذائقہ نمکین معلوم ہوتا ہو - کافیہ کا پیالہ

پینے کے بعد دست آجاتا ہو حمل کے دوران میں ہچکی کا عارضہ ہوگیا ہو:

زیادتی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ شام کو بیٹھنے سے۔ کھڑا ہونے سے۔ سردیائی سے:

کمی مرض۔ دورانِ حیض میں۔ حرکت کرنے سے: مالش کرنے سے۔ گرم کمرہ میں: لیمینیڈ پینے سے

مُصلح۔ کیمفر۔ کافیہ۔ پلسٹلا۔ خوراک ۵-۱x-۳x:



# سائی پری پیڈیم

CYPRIPEDIUM.

یلیولیڈیز سلپر (YELLOW LADY'S SLIPPER.

اعصابی کمزوری کے لئے یہ دوائی بہت مفید ہے: مریض مایوس وناامید رہتا ہو: ہذیانِ مےخوری میں۔ ضعف ونقاہت میں۔ بےخوابی میں۔ اور مرگی میں یہ دوائی نافع ہے۔

جریانِ منی۔ میں بھی یہ دوائی نفع بخش ہوتی ہے۔ جبکہ اعصابی کمزوری موجود ہو: اور مریض مغموم ومایوس رہتا ہو۔ بےتوجہی اور لاپرواہی بہت زیادہ ہو۔ ہر ایک چیز کے متعلق اپنی تعلیم۔ فرائض۔ اور زندگی کی عام اخلاقی باتوں میں: مطالعہ۔ سوچ وبچار اور لیکچروں کو سننے کی ناقابلیت:

معکوسی تشنج۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ یہ تشنج چڑچڑے اور عصبی مزاج والے بچوں کو ہوا کرتے ہیں: یا ایسے بچوں کو جن کے دماغ میں عصبی اُکساہٹ ہو۔ جس سے بچہ سو نہ سکے۔ بلکہ رات کو بھی اس کو نیند نہ آئے۔ بچہ کی طبیعت میں بڑی تبدیلی واقع ہوتی رہتی ہے۔ ایک لمحہ وہ کھیلتا کودتا ہے۔ اور دوسرے لمحہ میں وہ چڑچڑے مزاج والا اور ترش رُو ہوجاتا ہے:

ایسے کیسوں میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جبکہ بچہ دانت نکال رہا ہو۔ یا جبکہ اُس کی انتڑیوں میں اُکساہٹ وجلن ہو:

بےخوابی۔ ہو اور ساتھ ہی جسمانی بےچینی ہو۔ اور ٹانگیں اور بازو جھٹکتے ہوں:

مریض بولنے کی خواہش کرتا ہو۔ اور اس کے دماغ میں خوش منظر جمع رہتے ہوں:

نفرس کے بعد کمزوری کو دور کرنے میں یہ دوائی کام آتی ہے:

استسقاء الدماغ۔ (سر میں پانی بھر جانا) میں یہ دوائی نفع بخش ہے جبکہ یہ عارضہ دیر پا اور ضعف پیدا کرنے والے اسہال کے نتیجہ کے طور پر پیدا ہوا ہو:

بیخوابی۔ یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

سر۔ بچہ رات کو چیختا چلاتا ہو۔ بیدار رہتا ہو۔ اور ہنستا کھیلتا ہو: پیرانہ سالی اور ادھیڑ پن کی عمر میں سر درد رہتا ہو:

مقابلہ کرو ایبراگریشیا۔ کالی برومیٹم۔ سکوٹی لریا۔ ڈیلیریانہ اور اگنیشیا سے:

خوراک۔ ۵ سے نمبر ۱ تک:



ٹرنیرا) TURNERA.

نامردی کی یہ ایک خاص دوائی ہے۔ خواہ یہ نامردی بوجہ چوٹ نخاع۔ کثرتِ مجامعت۔ آتشک یا سوزاک پیدا ہوئی ہو۔ اور خواہ کوئی اور سبب ہو۔ یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

بانجھ پن۔ کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ خواہ اس کا باعث کثرتِ حیض یا قلتِ حیض یا لیکوریا ہو۔ اور خواہ کوئی اور سبب ہو۔ مثلاً رحم کی دیواروں کا سخت ہو جانا۔ یا منہ کا نہ کھلنا:

یہ دوائی ٹانک بھی ہے۔ جب جسمانی محنت یا دماغی محنت کرنے سے اعصاب کمزور ہو چکے ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے اعصاب کو طاقت ملتی ہے۔ اور کمزوری عامہ دور ہو کر جسم تندرست و توانا ہو جاتا ہے:

پیری کے تسلسل بول۔ کے لئے بھی یہ ایک نادر دوائی ہے۔ اس کے استعمال سے اعصاب طاقتور ہو جاتے ہیں۔ اور بدیں وجہ پیشاب کا گرنا رک جاتا ہے:

جریان منی کے لئے بھی یہ نافع ہے۔ جب کہ یہ عارضہ بوجہ کمزوری اعصاب پیدا ہوا ہو:

پراسٹیٹ گلینڈ (غدہ قدامیہ) کے مزمن نزلی رطوبات کا اخراج بھی اس دوائی کے دینے سے رک جاتا ہے۔ اور مرض جاتا رہتا ہے:

نوجوان لڑکیوں کی بیقاعدگی حیض۔ کو باقاعدہ کرنے میں یہ دوائی ممد و معاون ہوتی ہے:

اس دوائی کے دینے سے دودھ بڑھ جاتا ہے:

خوراک ۳ کے دس سے لیکر چالیس قطروں تک:




سپرج لارل SPURGE LAUREL.

یہ دوائی اپنا فعل عضلات۔ استخوان۔ اور جلد پر کرتی ہے۔ جسم کے مختلف حصوں میں فوری بجلی نما جھٹکے لگتے ہوں:

تمباکو نوشی کی زبردست خواہش رہو۔ معدہ میں جلن ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ جسم کے اعضا الگ تھلگ ہیں۔ دبیب ٹیٹیا تنفس۔ پیشاب اور پسینہ متعفن ہو:

یہ دوائی سیمابی آتشکی عوارضات میں کام آتی ہے:

وجع المفاصل کی دردیں:۔ پاؤں۔ رانوں اور گھٹنوں میں ہوتی ہوں۔ جو کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ نقل مکانی کرتی ہوں:

سر:۔ ایسا احساس ہو کہ کھوپڑی پھٹ جاوے گی۔ گویا کہ جسم سے سر الگ تھلگ ہے۔ سر میں خصوصاً چندیا میں گرمی۔ فرزبان کے صرف ایک طرف جمی ہو۔ (رسٹاکس) لعاب دہن گرم ہو:

پیشاب۔ گاڑھا گدلا۔ زردی مائل گلے سڑے انڈوں کی مانند:

اطراف۔ پاؤں کا دایاں انگوٹھا متورم۔ درد کرے۔ درد شکم میں اور دل میں اوپر

کی جانب گولی کی مانند جاتی ہو۔ رانوں اور گھٹنوں میں جوڑوں ٹیبی وجع المفاصل کی درد ہوتی ہو۔ چوتڑوں پر سردی کا احساس ہو؛ گولی مارنے کی سی درد جو بسرعت نقلِ مکانی کرتی ہوں۔ ٹھنڈی ہوا سے دردوں میں زیادتی ہوتی ہو؛

نیند:۔ نیند بالکل نہ لے سکے۔ بعض اوقات استخوان میں دکھن کی وجہ سے؛ خوابیں آویں۔ بلیوں کی۔ خصوصاً سیاہ بلیوں کی؛ نیند میں چونک پڑنا۔ ٹھنڈک اور چپچپاہٹ کے احساس کے ساتھ؛

مصلح۔ برائی اونیا۔ رسٹاکس؛ خوراک ۳x سے ۶x؛



# ڈجی ٹیلس DIGITALIS

(فاکس گلوو) FOXGLOVE.

یہ دوائی دل کے امراض میں کام آتی ہے۔ جبکہ نبض کمزور۔ بے قاعدہ اور رک رک کر چلتی ہو۔ خفیف حرکت سے دل کی دھڑکن بہت بڑھ جاتی ہو؛ مریض بہت نحیف۔ کمزور اور حالت غشی میں ہوا کرتا ہے۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہے کہ وہ مر رہا ہے؛

انبساطِ قلب (دل کی پھیلاوٹ ڈائی لے ٹیشن آف دی ہارٹ) میں یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جبکہ دل پھیل گیا ہو۔ اور اس کا فعل بیقاعدہ۔ نبض کمزور اور سست پڑگئی ہو؛ وریدیں پھول گئی ہوں۔ اور جن پر نیلاپن پیدا ہوگیا ہو؛

استسقاء دل:۔ دل کا جلودھر (کارڈیایک ڈراپسی) میں یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ مریض لیٹنے کے ناقابل ہوتا ہے۔ اور مجبوراً اس کو اٹھ کر بیٹھنا پڑتا ہے؛ گردن کی وریدیں پھول جاتی ہیں؛ چہرے کا رنگ نیلگوں ہو جاتا ہے۔ اور تر کھانسی نہایت سخت تنگ کرتی ہے۔ پیشاب میں البومن خارج ہوتی ہے۔ اور پیشاب بمقدار خفیف آتا ہے؛

دل کا بایاں حصہ پھیل گیا ہو؛ MITRAL REGURGITATION (قلب

کے بائیں اذن اور بائیں بطن کے درمیانی سوراخ کے کواڑ میں نقص پیدا ہو گیا ہو) کے عارضہ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ نیز AORTIC VALVE (دل کی بڑی شریان کے منہ کا کواڑ) کی خرابی میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے ؛

مریض کا دل اتنا کمزور ہوتا ہے کہ اُس کو حرکت کرنے سے ڈر لگتا ہے۔ مبادا کہ دل اپنی حرکت کو بند نہ کر دیوے ؛

استسقاء عامہ کے لئے بھی یہ ایک بہتر دوائی ہے ؛

مزمن نمونیہ اور پرانی کھانسی میں بھی اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے۔ جبکہ استسقاء عامہ موجود ہو۔ اور کھڑ کھڑ کرنے والی تر کھانسی بھی موجود ہو۔ تنفس دقت سے آتا ہو۔ اور دل پھیلا ہوا ہو ؛

اجتماع خون مجہولی۔ (ہیپو کنجشن) کے لئے یہ ایک نہایت کار آمد دوائی ہے۔ جبکہ کمزوری عامہ یا دل کی حرکت کے فیل ہو جانے کی وجہ سے یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ جلد جسم پپوٹے۔ ہونٹ۔ اور زبان نیلے ہوا کرتے ہیں ؛

یرقان۔ (جانڈس) کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ جگر میں اجتماع خون مجہولی کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ اور اصل منبع دل کا عارضہ ہو۔ پاخانہ ہلکے رنگ کا آتا ہو۔ جگر بڑھا ہوا ہو۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو ؛ پیشاب گہرے رنگ کا اور تھوڑا تھوڑا آتا ہو ؛ اور اس میں پیت کی موجودگی کا پتہ ملتا ہو ؛

اجتماع خون گردہ۔ (سوزش گردہ) میں اس دوائی کا اثر نہایت ہی نافع ہوا کرتا ہے جبکہ پیشاب رُکا ہوا ہو ؛

احتلام کے لئے بھی یہ دوائی دی جاتی ہے۔ جب کہ آلات تناسل میں نہایت کمزوری ہو۔ اور مریض کا دل بہت اُداس رہتا ہو۔ ایسی حالت میں ڈجی ٹیلس × ۳ ایک گرین ہر تیسرے دن صبح کو دینی چاہیئے ؛

دیگر خاص علامات۔ ایسا احساس ہو کہ اگر مریض نے حرکت کی۔ تو دل کی حرکت بند ہو جائے گی۔ جسمانی بہت کمزور ہو۔ اور گفتگو کرنی دشوار ہو۔ نبض بھری ہوئی بیقاعدہ بڑی دھیمی اور کمزور چلتی ہو۔ اور ہر تیسری یا پانچویں یا ساتویں دھڑکن (BEAT) نہ ہوتی ہو ؛

ہاتھوں کی انگلیاں باربار اور آسانی سو جاتی ہوں۔ سیدھا کھڑا ہونے سے مریض کو ہلک غشی طاری ہو جاتی ہو۔ آنکھوں کے سامنے مکھیوں کی مانند سیاہ چیزیں اڑتی دکھلائی پڑتی ہوں؛

ٹھنڈا پانی یا ملائی دار برف کھانے کے بعد پیشانی میں تیز بھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور یہ دردیں ناک تک پھیلتی ہوں۔ مریض سوتے سوتے جھٹ چونک اٹھتا ہو جیسا کہ اس کو کوئی بلندی سے گرا رہا ہے؛

زیادتی مرض۔ سیدھا بیٹھنے سے۔ کھانا کھانے یا راگ رنگ کے بعد، حرکت سے؛

کمی مرض:۔ جبکہ معدہ خالی ہو۔ کھلی ہوا میں۔ دباؤ سے۔ بکثرت پیشاب آنے سے؛

مصلح۔ کیمفر۔ ایپس۔ کلکیریا۔ کالچیکم۔ نکسوامیکا۔ نائیٹرک ایسڈ۔ اوپیم؛

متضاد۔ جائنا۔ خوراک ۳ سے ایک قطرہ سے پندرہ قطروں تک۔ جب کہ دل کو محرک کرنا مطلوب ہو۔ ۱/۲۸ حصہ دوائی اور ۲۸/۲۹ حصہ پانی میں جیسا ندہ بنا کر دینا چاہیئے۔ مدرٹنکچر کو کھانڈ یا روٹی کے ٹکڑے پر رکھ دیتے ہیں اور اس کے دینے کے بعد بیس منٹ تک پانی نہیں پینا چاہیئے۔ اور نہ ہی بیس منٹ قبل۔ یا ×۳۔ ۳۰؛



# ڈایاسکوریاولوسا
DIOSCOREA VILLOSA.

## زمین قند
WILD YAM.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے۔ جن کے قوائے ہاضمہ کمزور ہوں۔ چائے پینے کے عادی ہوں۔ اور نفخ بہت رہتا ہو؛

صفراوی قولنج۔ (بلیئیس کالک) میں اور نیز گال سٹون (صفراوی پتھری) میں جو دردیں ہوا کرتی ہیں اُن کے لئے یہ دوائی بڑی مفید ہے۔ جب کہ دردیں بہت شدید ہوتی ہوں۔ گویا کہ کوئی ہاتھ سے پکڑ کر مروڑ رہا ہے۔ اور یہ دردیں ٹھیک وقت پہ عود کر آیا کرتی ہیں۔ آگے کی جانب جھکنے یا لیٹنے سے دردوں میں اضافہ ہوتا ہو۔ اور کھڑا ہونے یا پیچھے کی جانب مُڑنے سے آرام ہوتا ہو؛

ہیضہ ہیضۃ اطفال۔ ڈسمنوریا۔ (حیض کا درد اور تکلیف سے آنا) اور درد حضیتہ الرحم میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ مذکورہ بالا اصفات والی دردیں موجود ہوں:

جریان منی۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ شہوتی خواب آتی رہتی ہوں۔ اور منی خارج ہو جاتی ہو۔ گھٹنے کمزور اور آلات تناسل ٹھنڈے و ڈھیلے ڈھالے ہوں: اور سخت مایوسی ہو:

معدہ:۔ ڈکار آتے رہتے ہوں۔ اور بدبودار ہوں۔ معدہ میں دردِ عصبی ہو: معدہ ڈوبتا جاتا ہو۔ بدہضمی کے ڈکار آتے ہوں۔ سینہ کی ہڈی کے ساتھ ساتھ درد ہوتا ہو جو کہ بازوؤں تک پھیلتا ہو۔ گندی بدبودار ڈکاروں کے ساتھ خارج ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی ہچکیاں بھی آتی ہوں۔ معدہ میں سخت درد ہو۔ اور سیدھا کھڑا ہونے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ دردیں دوڑ دوڑ کر مختلف مقامات میں ظاہر ہوتی ہوں۔ مثلاً ہاتھ اور پاؤں کی انگلیوں میں۔ پیٹ میں گڑگڑ رہتی ہو۔ اور ہوا بہت خارج ہوتی ہو۔ پیٹ میں کاٹنے کی سی دردیں ہوں۔ معدہ اور چھوٹی انتڑیوں میں رُک رُک کر کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں:

درد قولنج ہو۔ چلنے پھرنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ دردیں شکم سے کمر۔ سینہ اور بازوؤں کی جانب پھیلتی ہوں۔ آگے کی جانب جھکنے سے یا لیٹنے سے دردوں میں زیادتی ہوتی ہو۔ پتہ میں پتھری کا درد ہو: (گال سٹون کالک) تیز دردیں جگر سے ہو کر دائیں پستان کو چڑھتی ہوں۔ دردِ گردہ ہو: اور دردیں ٹانگوں اور بازوؤں میں جاتی ہوں:

دل۔ وجع القلب (ANGINA PECTORIS) ہو۔ اور دردیں سینہ کی ہڈی کی پُشت سے لے کر بازوؤں تک جاتی ہوں۔ تنفس تنگی سے آتا ہو۔ اور دل کا فعل سُست ہو:

مقعد۔ بواسیر میں تیر مارنے کی سی دردیں جگر تک جاتی ہوں۔ اور مسّے انگوروں کے گچھے کی مانند ہوں۔ پاخانہ آنے کے بعد مسّے باہر نکل آتے ہوں۔ اور مقعد میں درد ہوتی ہو:

اسہال۔ زرد رنگ کے آتے ہوں (خصوصاً بوقت صبح) مریض کو سخت نقاہت ہو جاتی ہو۔ پاخانہ اور ہوا اکٹھے خارج ہو:

امراض مردانہ۔ اخفائے تناسل ڈھیلے ڈھیلے اور سرد ہوں۔ دردوں کی ٹیسیں گردوں سے خصیوں میں تیر مارنے کی مانند جاتی ہوں۔ فوطوں اور آلہ تناسل کے ارد گرد مقام مجامعت (عانہ) میں بڑی تیز بو والا پسینہ آتا ہو۔ نیند میں احتلام ہوجاتا ہو:

امراض زنانہ۔ مستورات کے رحم میں درد ہوتا ہو۔ دردیں رحم سے ادھر ادھر پھیلتی ہوں۔ اور شہوتی خواب آتی ہوں:

اطراف۔ لنگڑی کی دردیں (سشیاٹیکا) رانوں کے نیچے تک جاتی ہوں۔ دائیں طرف میں زیادہ تکلیف دہ ہوں۔ اور بالکل بے حس و حرکت رہنے سے آرام ہوتا ہو۔ کمر دکھتی ہو۔ اور جھکنے سے درد زیادہ ہوتا ہو۔ جوڑوں میں دکھن دار اکڑاؤ ہو۔ [illegible] کا آغاز ہو۔ اور دردیں ابھی شروع ہوتی ہوں۔ ناخن لوہے سے ہو گئے ہوں:

زیادتی مرض۔ شام اور رات کو۔ لیٹنے سے۔ دوہرا ہونے سے:

کمی مرض۔ سیدھا کھڑا ہونے سے۔ کھلی ہوا میں پھرنے سے۔ دباؤ سے:

مصلح۔ کیموملا۔ کیمفر: خوراک۔ ۳۰ سے ۲۰۰:




یہ دوائی خنازیری مزاج والے اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے۔ جن کو آلات تنفس میں نزلہ کی شکایت رہتی ہو:

شدید قسم کے ڈفتھیریا (خناق) میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ غدود بڑھ گئے ہوں۔ اور چھونے سے درد کرتے ہوں۔ زبان سرخ و متورم ہو۔ تمام رطوبتیں بدبودار خارج ہوتی ہوں۔ نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ اور نکسیر آتی ہو:

جب ڈفتھیریا (خناق) کے بعد فالج کا عارضہ ہونے کا ڈر پیدا ہو جاوے تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے:

خناق بلادرد - (بین لیس ڈفتھیریا) کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ جبکہ مریض بہت کمزور ۔ بیزار ۔ اور ایسا چکنا چور ہو ۔ کہ وہ شکایت بھی نہ کر سکتا ہو ۔ اور مدہوشی اور اونگھ میں رہتا ہو ۔ لیکن جب کوئی سوال کیا جاوے تو وہ جھٹ جاگ اٹھتا ہو ؛

جب گلے کی جھلی سوئی ہو ۔ اور اس کا رنگ سیاہی مائل خاکستری یا بھونسلا سیاہ ہو ۔ حرارت غریزی معمول سے کم ہو ۔ نبض کمزور اور تیز ہو ۔ ٹانگیں اور بازو سرد ۔ اور نہایت کمزور ہو یا مریض نیم بیہوشی کی حالت میں پڑا رہتا ہو ۔ آنکھیں بھدی اور مخمور ہوں ۔ تو یہ دوائی نہایت نافع ہوا کرتی ہے ؛

مریض بدون درد کے نگل سکتا ہو ۔ لیکن سیال اشیا یا تو قے کر چھوڑتا ہو ۔ یا ناک کے راستہ خارج ہو جاتی ہوں ۔ تنفس نہایت ہی بدبودار آتا ہو ؛

جبکہ مریض کی حالت آغاز میں خطرناک ہو جائے ۔ اور عمدہ انتخاب کردہ دوائی فائدہ دینے سے قاصر رہے تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے خوراک :- ع ۳۰ ۔ ۲۰۰ ۔ ۱۰۰۰ ؛

یہ دوائی ع ۳ طاقت سے کم میں استعمال کرنی بے فائدہ ہوا کرتی ہے ۔ جوں جوں پوٹینسی بڑھتی جاتی ہے توں توں اس کے صحت بخش صفات ترقی کرتے جاتے ہیں ۔ ع ۲۰۰ تا ع ۱۰۰۰ بلکہ ع ۱۰۰۰۰ میں یہ دوائی زیادہ موثر ہوا کرتی ہے ۔ اس دوائی کی خوراکیں بار بار نہیں دہرانی چاہیئیں ؛

مانع مرض :- یہ دوائی مانع مرض بھی ہے ۔ ڈاکٹر ایچ ۔ سی ۔ ایلن ۔ ایم ۔ ڈی کا بڑا لمبا تجربہ بتلاتا ہے کہ جب کبھی انہوں نے یہ دوائی حفظ ما تقدم کے طور پر کسی خاندان میں استعمال کی ۔ تو پھر اس خاندان میں خناق کا حملہ نہیں ہوا ؛




DOLICHOS PURIENS - MUCUNA -

COWHAGE - (کاؤ ہیج)

یہ دوائی مظہر ہوتی ہے ۔ جبکہ تمام جسم پر خارش ہو ۔ لیکن خارش کے دانے

نمودار نہ ہوں۔

یرقان کے ہمراہ جو خارش ہوا کرتی ہے۔ اُس کے لیے یہ دوائی نافع ہے ؛

یہ دوائی ورم حلق میں کام آتی ہے۔ جبکہ جبڑے کے دائیں زاویہ کے نیچے درد ہوتی ہو۔ گویا کہ اُس مقام پر لکڑی کا ٹکڑا پھنسا ہوا ہے ؛

یہ دوائی قبض میں مفید ہوتی ہے۔ جبکہ شدید خارش جسم پر ہوتی ہو۔ شکم تنا ہوا۔ اور سیاہ رنگ کے پاخانے آتے ہوں ؛

پیری کی کھجلی۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہے ؛

بواسیر میں جبکہ جلن ہوتی ہو۔ یہ دوائی نفع بخش ہے ؛

زیادتی مرض۔ بوقت شب۔ کھجلانے سے۔ دائیں طرف ؛

مقابلہ کرو۔ رسٹاکس۔ بیلاڈونا۔ ہیپر سلف۔ نائٹرک ایسڈ۔ فیگو پائی رین سے ؛

خوراک ۶x سے نمبر ۱۲ ؛ بواسیر میں مدر ٹنکچر (Q) استعمال کی جاتی ہے ؛




(کولوریڈو پوٹیٹو بگ) COLORADO POTATO-BUG.

یہ دوائی ورم نائزہ (التہاب مجری البول۔ URETHRITIS) میں کام آتی ہے۔ پیشاب وقت سے آتا ہو۔ لہٰذا یہ دوائی مرض سوزاک و قرحہ میں کام آتی ہے ؛

مجری البول متورم ہو۔ اور پیشاب کرتے وقت درد ہوتا ہو۔ کمر میں درد ہوتا ہو۔ ٹانگیں اور بازو کانپتے ہوں۔ اور نقاہت بہت ہو ؛

"تھکن کا احساس" اس کی علامت ہے ؛

مصلح۔ سٹرامونیم ؛

مقابلہ کرو۔ اگاریکس۔ ایپس۔ کینتھرس۔ لاکےسِس ؛

خوراک Q کے ایک سے لیکر تین قطروں تک یا ۶x سے لیکر ۳۰ نمبر تک :




SUNDEW. (سن ڈیو)

یہ دوائی آلات تنفس پر خاص اثر رکھتی ہے۔ ڈاکٹر ہینمن نے کالی کھانسی کے لئے اس دوائی کو خاص مانا ہے ؛

**کالی کھانسی** ۔ (ہوپنگ کف ۔ پرٹوسس) کے لئے یہ اکسیر کا حکم رکھتی ہے ۔ جبکہ کھانسی کے دورے یکے بعد دیگرے بڑی جلدی جلدی ہوتے ہوں ۔ مریض سانس بھی نہ لے سکتا ہو ۔ اور اس کا گلا گھٹتا ہو ۔ کھانسی بڑی گہری ۔ کھردری اور آدھی رات کے بعد زیادہ تکلیف دہ ہو جاتی ہو ؛

**خسرہ** ۔ کے مرض میں جب کھانسی پیدا ہو جاوے ۔ یا اس عارضہ کے بعد کھانسی کا ظہور ہو تو یہ دوائی نہایت نافع ہوا کرتی ہے ؛

**بچوں کی کھانسی** کے لئے یہ ایک نہایت سود مند دوائی ہے ۔ جونہی کہ بچہ لیٹتا ہو کھانسی شروع ہو جاتی ہو ۔ اور نہایت تکلیف دیتی ہو ؛

**واعظین کے درد گلو** ۔ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ حلق میں گھردراپن اور خشکی کا احساس ہو ۔ آواز گہری ۔ بھدی اور بےسُر ہوا کرتی ہے ۔ اور بولنے کے لئے نہایت محنت درکار ہوتی ہے ؛

**سل حنجرہ** (لے رنجیل تھائی سس) میں بھی یہ ایک مفید دوائی ہے ۔ جبکہ مریض بسرعت کمزور ہوتا جا رہا ہو ۔ اور حنجرہ میں اس دوائی کی علامات موجود ہوں ؛

**وبائی کالی کھانسی** کے دوران میں خواہ کوئی عارضہ پیدا ہو گیا ہو ۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ؛

**دیگر خاص علامات** ۔ مریض سل (مسکول) کو شب میں کھانسی ہوتی ہو ۔ بلغم خون آمیز سبب دار آتی ہو ۔ کھانسی گرمی سے ۔ پینے سے ۔ گانے سے ۔ ہنسنے سے ۔ رونے سے ۔ لیٹنے سے ۔ اور آدھی رات کے بعد زیادہ ہو جاتی ہو ؛

دوران کھانسی جب مریض پانی اور بلغم وغیرہ نے کر چھوڑتا ہو۔ اور اکثر ناک اور منہ سے خون جاری ہو جاتا ہو:

ایسا احساس ہو گویا حلق میں کوئی پر (فیدر) کھینچا رہا ہے۔ اور کھانسی کو اکسا رہا ہے۔ جی متلاتا ہو۔ دالیبٹز، ترشیات کے کھانے کو دل نہ چاہتا ہو۔ یا اُن کے استعمال سے جو بداثرات پیدا ہو گئے ہوں۔ اُن کے دور کرنے کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے:

بایاں نصف چہرہ تو ٹھنڈا ہو۔ اور اس میں ڈنک مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں اور دایاں حصہ خشک بہ گرم ہو:

زیادتی مرض:- آدھی رات کے بعد بستر کی گرمی سے [illegible] سے گانے سے ہنسنے سے۔ رونے سے۔ لیٹنے سے:

کمی مرض۔ جھکنے سے۔ چھونے سے۔ ہاتھوں کو سر سے سہارا دینے سے:

معاون۔ نکس وامیکا۔ مُصلح۔ کیمفر:

خوراک ۱x-۳x-۱۲x-۳۰:




BITER SWEET. (بٹر سویٹ)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے۔ جن کا مزاج بلغمی و خنازیری ہو اور وہ بے چین و چڑچڑے مزاج کے ہوں۔ اس کا اثر نزلی (کٹارل) و وجع المفاصل (رہیمٹک) اور جلدی (سکن) امراض پر ہوتا ہے۔ جب کہ یہ امراض بوجہ سرد و مرطوب آب و ہوا پیدا ہوئے ہوں۔ جلد جسم نرم ہو۔ اور جب کبھی مریض کو سردی لگ جاوے تو جھٹ جسم پر چھپاٹ نکل آتی ہوں:

جب کبھی چھپاٹ نکل کر پھر بوجہ سردی لگنے کے دب جاوے۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے:

شدید زکام اور برانکیل کٹار - (یعنی ہوا کی نالیوں کا نزلہ) اور دمہ میں یہ دوائی نافع ہے جبکہ ان کا باعث سردی کا لگنا ہو؛

معمولی زکام میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جبکہ سرد پانی میں چلنے پھرنے سے اسہال (ڈوائریا) پیدا ہو گئے ہوں - یا نزلہ و مثانہ (کٹار آف بلیڈر) کا عارضہ ہو گیا ہو جس میں پیشاب دودھیا آتا ہو؛

جوان بچوں کو حبس بول کا عارضہ ہو گیا ہو - یا پیشاب بلا ارادہ خارج ہوتا رہتا ہو - تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

جب سرد مرطوب موسم کی آمد پر وجع المفاصل کی دردوں اور دیگر امراض میں ایک نمایاں زیادتی ہو جاتی ہو تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے ؛

امراض جلد میں یہ دوائی اس وقت کام دیتی ہے - جب کہ جسم کو سرد ہوا کے لگنے سے مرض میں زیادتی ہو جایا کرتی ہو؛

چھپاکی کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے - جبکہ جلد جسم نرم ہو - اور سردی کو جھٹ قبول کر لیتی ہو - اور ذراسی ٹھنڈ لگنے یا ٹھنڈی ہوا میں دیر تک رہنے سے چھپاکی نکل آتی ہو خارش ہوتی ہو - اور کھجلی کرنے کے بعد جلن ہوتی ہو؛

اسہال کے لئے یہ دوائی خاص کر مفید ہے - جبکہ مرطوب جگہ میں سردی کے لگ جانے سے یا مرطوب و کہری آب و ہوا میں رہنے سے یا گرمی سے سرد موسم کی تبدیلی پر اسہال آنے شروع ہو گئے ہوں ؛

دیگر خاص علامات :- لعابدار جھلیوں میں رطوبت بکثرت پیدا ہوتی ہو - سردی لگنے سے پسینہ دب گیا ہو ؛

مرطوب سرد جگہ میں کام کرنے یا رہنے سے یا ڈائری فارم میں کام کرنے سے کوئی عارضہ پیدا ہو گیا ہو ؛

پسینہ کے دب جانے جھانٹ کے رک جانے اور سردی کے لگ جانے سے استسقار (ڈراپسی) کا عارضہ پیدا ہو گیا ہو ؛

حیض کے قبل جھانٹ جسم پر نکل آیا کرتی ہو - گفتگو کرنے سے سردرد کو آرام معلوم ہوتا ہو - ذراسی سردی لگ جانے سے ناک بند ہو جاتی ہو - کھانسنے کو دل نہ کرتا ہو - لیکن

ٹھنڈا پانی سے پینے کو بڑا دل چاہتا ہو ؛ سردی لگنے سے پیشاب ضرور آجاتا ہو۔ خارش سردی اور مرطوب آب ہوا میں ہمیشہ زیادہ ہوا کرتی ہے ؛

زیادتی مرض۔ رات کو۔ سردی لگنے سے۔ موسم برسات میں۔ آرام کرتے وقت۔ مرطوب آب و ہوا میں ؛

کمی مرض۔ چلنے پھرنے سے۔ بیرونی گرمی سے۔ کھڑا ہونے سے۔ گرم ہوا میں ؛

مصلح۔ کیمفر۔ کوپرم۔ اپی کاک۔ کالی کارب۔ مرکیورس ؛

متضاد۔ بیلاڈونا۔ لاکسس۔ ایسیٹک ایسڈ ؛

معاون۔ برائٹا کارب۔ کالی سلف۔ کلکیریا۔ سلفر ؛

خوراک :۔ ۳ء ۶ء ۱۲ء ۳۰ء ۲۰۰ ؛



ECHINACEA ANGUSTIFOLIA.

یہ دوائی ان عوارض میں کام آتی ہے۔ جن میں خون زہر آلودہ ہو گیا ہو۔ یا تعفن شروع ہو گیا ہو ؛

تپ محرقہ۔ عفونت دار بخاروں (SEPTIC FEVERS) اور پرسوت کے بخار میں یہ دوائی نہایت مفید اثر دکھلاتی ہے۔ جب کہ کمر میں سردی کی لہریں اٹھتی ہوں۔ مریض نہایت کمزور ہو۔ سر درد کے ساتھ چہرہ بھی گا ہے بگاہے تمتماتا ہو ؛

تپ محرقہ میں امعاء کے زہر کو ہلاک کرنے کے لئے یہ دوائی دی جاتی ہے ؛ اس کے دینے سے دستوں میں بدبو آتی بند ہو جاتی ہے۔ اور تعداد میں بھی دست کم ہو جاتے ہیں۔ اور بخار کو بھی تسکین ہوتی ہے ؛

خناق وبائی :۔ میں بھی یہ دوائی نہایت قابل قدر اثر دکھلاتی ہے ؛ گلے کے اندر بھی لگاتے ہیں۔ اور پلاتے بھی ہیں ؛

بدبودار اسہال۔ پیچش اور ہیضۂ اطفال۔ میں یہ دوائی امعاء

کے زہر کو ہلاک کرنے کے لئے نہایت مفید اور بے ضرر ثابت ہوتی ہے ؛

ہر قسم کی سڑاند میں یہ دوائی سب دوائیوں کی سرتاج ہے . جن زخموں سے نہایت گندی بو آتی ہو . اُن کے لئے بڑی مفید ہے . اندرونی اور خارجی دونوں طور پر استعمال کی جاتی ہے . جب کسی عضو میں سڑاند پیدا ہو گئی ہو تو اس دوائی کو نہیں بھولنا چاہیئے ؛

پرسوت کے بخار میں جب خون زہر آلودہ ہو جاوے . تو یہ دوائی زہریلے اجزاء کو مارنے میں نہایت مفید ثابت ہوتی ہے . اس کے دینے سے حرارت بخار میں کمی واقع ہوتی ہے ؛

مستورات کے اندام نہانی میں اس دوائی کی پچکاری بھی کی جاتی ہے ؛

سُرخ باد :- (ماشرا . اری سپلس) کے مرض میں اس دوائی کا اثر نہایت قابل تعریف ہے . ایک حصہ دوائی اور نو حصے ابلا ہوا پانی ملا کر اس کا لوشن تیار کرتے ہیں . اور اس میں کپڑا بھگو بھگو کر متواتر ماؤف جگہ پر رکھتے رہتے ہیں . دوائی کو اندر بھی پلاتے ہیں جلن بھی بند ہو جاتی ہے . بخار بھی کم ہو جاتا ہے . اور مرض کی ترقی مسدود ہو جاتی ہے ؛

بواسیری مسّوں پر یہ دوائی خارجی طور پر لگاتے ہیں . ایک حصہ دوائی اور ایک حصہ تیل ملا کر دوائی تیار کی جاتی ہے ؛

مرض براؤنکائیٹس میں یہ دوائی مفید ہے . جب کہ بلغم و سانس بدبودار نکلتے ہوں ؛

مرض سل میں بھی یہ دوائی مفید ہے . جبکہ مندرجہ بالا علامات موجود ہوں ؛

منہ آنے (STOMATITIS) کے عارضہ میں اس دوائی کو اندر بھی دیتے ہیں . اور اس کا لوشن بنا کر اس کے غرارے بھی کراتے ہیں . جب ناک سے بدبودار رطوبت خارج ہوتی ہو . اور سخت بدبو آتی ہو . تو یہ دوائی خارجی اور اندرونی دونوں طریقوں پر استعمال کی جاتی ہے ؛

جلدی امراض - مثلاً پھوڑے . کاربنکل . پھنسیاں . اور ہجیروں کے لئے بھی یہ دوائی نہایت کار آمد ہے ؛

آتشک کے مرض میں یہ دوائی نہایت حیرت انگیز اثر دکھلاتی ہے . عرصہ تک جاری

رکھنے سے آتشکی زہر ہلاک ہو جاتا ہے ؛

سوزاک میں بھی یہ دوائی نہایت مفید اثر دکھلاتی ہے ؛

اپنڈے سائٹس ؛- (اندھی آنت کی سوزش) کے عارضہ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ؛

یہ دوائی اعلیٰ درجہ کی مصفی خون ہے ۔ زہر کو ہلاک کر کے خون کو صاف کرتی ہے ؛

خوراک ؛- ع کے ۵ سے ۱۵ قطروں تک ۔ شدید امراض میں ۱۰ قطرے ہر ایک گھنٹہ کے بعد ۔ جب شدید علامات جاتی رہیں ۔ تو پھر چار یا پانچ قطرے دوائی کے دن میں تین چار مرتبہ ؛




(کورل سنیک) CORAL SNAKE.

یہ دوائی شدید سر درد میں کام آتی ہے ۔ جو کہ پہلے بائیں آنکھ میں ۔ اور پھر دائیں آنکھ میں ظاہر ہوتا ہو ۔ اور پیشانی سے سر کی پشت میں جاتا ہو ۔ نیز جبکہ یکایک کان میں درد وں کے باعث بہرہ پن ہو جائے اور رات کے وقت کانوں میں گرجنے اور کڑکنے کی آوازیں آئیں ؛

ناک کے نزلہ اور بدبو دار زخم (اوزینا) ، میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ خشک چھیچھڑے ناک کو بند کئے ہوئے ہوں ۔ کھانسی اور نکسیر آتی ہوں ۔ خون سیاہ ہو پھیپھڑے میں شدید درد میں ہوں ۔ اور چھاتی میں ٹھنڈک کا احساس ہو ؛

حمایہ مواد سیاہ خارج ہوتے ہوں ۔ ٹھنڈی اشیاء سے نفرت ہو ۔ شیریں دودھ کی خواہش رہتی ہو ۔ اُبکائیاں اور قیئیں آتی ہوں ۔ معدہ میں ترشی اور اس کے باعث خشکی معلوم ہو ۔ خوراک کی نالی (اِسوفیگس) ، میں تشنج ہوتے ہوں ۔ اور گلا سکڑا جاتا ہو ۔ اور کھایا پیا یکایک رک جاتا ہو ۔ اور پھر بڑے زور سے معدہ کے اوپر گر پڑتا ہو ۔ پینے کے بعد چھاتی میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو ۔ مرے ہوئے اشخاص کے خواب آتے ہوں ؛

خوراک ۔ ع ۶x – ۳۰ ؛




SQUIRTING CUCUMBER. (اسقوٹنگ کوکمبر)

یہ دوائی جی متلانے کے کام آتی ہے۔ جبکہ سبز رنگ کی قئیں آبی آتی ہوں۔ اور ساتھ ہی شکم میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اسہال بھی بڑے کھلے اور جھاگ دار آتے ہوں۔ اور عموماً سبز رنگ کے آتے ہوں:

استسقاء میں اس دوائی کا خاص اثر ہوا کرتا ہے۔ جسم سے پانی بہت خارج کرتی ہے اور اس لئے جلودھر کے مرض کو آرام دیتی ہے۔ اگرچہ یہ دوائی اس مطلب کے لئے بڑی کامل ہے۔ لیکن بوڑھوں اور کمزور آدمیوں کو یہ دوائی دینے میں بڑی احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے:

بخار۔ میں یہ دوائی اس وقت کام دیتی ہے جب کہ لرزہ لگنے وقت جمائیاں اور انگڑائیاں بہت آتی ہوں۔ اور لرزہ کے دوران میں یہ متواتر آتی رہتی ہوں۔ ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں میں بھالا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ لرزہ اور تپ میں پڑپڑ کرکے اسہال آتے ہوں:

زیادتی مرض۔ مرطوب زمین پر بیٹھنے سے:

خوراک۔ ۳x - ۳۰ جلودھر کے عارضہ میں پانی خارج کرنے کے لئے الاٹیرین (الاٹیریم کا ست) ۱/۲۰ گرین دی جاتی ہے۔ یہ بہت جلدی تسکین دہ ثابت ہوتی ہے:




یہ دوائی مزمن ورم مثانہ (پرانے التہاب المثانہ) (CHRONIC CYSTITIS

میں کام آتی ہے۔ اور ایسی حالتوں میں جبکہ مثانہ میں اکساہٹ وجلن ہوتی ہو: پیشاب میں یورک ایسڈ یوریٹس (یولات۔ نمکیات (URATES) پیپ (PUS) اور خون بکثرت خارج ہوتے ہوں: ریگ۔ کنکری۔ اور پتھری گردہ میں نافع ہے۔ خاکستری رنگ کی باریک ریگ پیشاب میں خارج ہوتی ہو۔ پیشاب دقت سے آتا ہو۔ اور پیشاب کرتے وقت مثانہ کی گردن میں جلن ہوتی ہو اور بعد میں مروڑ پڑتے ہوں:

اپیجیا کے استعمال سے پیشاب کی جلن کم ہو جاتی ہے۔ لہذا وقت بول۔ مثانہ کے مروڑ اور تقطیر البول میں اضافہ ہوتا ہے:

جب پیشاب میں خونی مادہ اور پیپ خارج ہوں۔ تو یہ اس دوائی کی خاص علامت سمجھنی چاہیئے:

سوزش حوض گردہ (PYELITIS) اور تقطیر البول کی یہ ایک اعلےٰ دوائی ہے:

مقابلہ کرو۔ یووا ارسی۔ جیما فیلا۔ پریرا:

خوراک ۳x کے پانچ قطرے ہر تین گھنٹہ کے بعد نصف چھٹانک تازہ پانی میں ڈالکر:




SCOURING RUSH. سکورنگ رش

یہ دوائی سوزش مثانہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ مثانہ میں شدید دردیں ہوتی ہوں اور پیشاب کرنے کے بعد بھی درد کو آرام نہ آتا ہو:

پیشاب کرنے کی حاجت بار بار اور ناقابل برداشت ہوتی رہتی ہو۔ اور پیشاب کر چکنے کے بعد بڑا سخت درد ہوتا ہو:

پیشاب کرنے کی خواہش لگاتار بنی رہے۔ پیشاب صاف پانی کی مانند بمقدار کثیر خارج ہوتا ہو۔ اس کے خارج ہونے سے آرام نہ آتا ہو:

پیشاب کرتے وقت نالیٔ (یوریتھرا) میں تیز کاٹنے والی اور جلن دار دردیں

ہوتی ہوں - بوڑھی مستورات کا مثانہ شل ہو گیا ہو ؛

رات کو پیشاب بلا ارادہ خارج ہوتا رہتا ہو - پیشاب بمقدار کثیر مانند پانی کے آتا ہو اور کسی سبب کا پتہ نہ لگتا ہو ؛

ایام حمل اور وضع حمل کے بعد پیشاب میں رکاوٹ واقع ہو - اور بڑی دقت سے خارج ہوتا ہو -

زیادتی مرض - دائیں پہلو - حرکت کرنے سے - دباؤ سے چھونے سے ؛

کمی مرض - نشست سے - بوقت شام لیٹنے سے ؛

خوراک - عث - ۲x - ۳x - ۶x ؛




(فائر ویڈ) FIRE WEED.

لعابدار جھلیوں کی نزلی سوزش میں یہ دوائی کام آتی ہے - جب کہ کسی حصہ جسم سے خون نکلتا ہو - پیشاب بمقدار خفیف آتا ہو - ٹانگیں اور بازو پھول گئے ہوں - بوجہ انبساط خون کے دورہ میں تیزی ہو جاوے - بدیں وجہ جریان خون ہو ؛

جب چمکیلے - سرخ خون کی نکسیر آتی ہو - تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے ؛

خوراک - عث ایک سے بیس قطروں تک ؛




جریان خون از رحم - میں یہ دوائی کام آتی ہے - جب کہ خون برنگ سیاہ خارج ہوتا ہو - خواہ منجمد ہو - اور خواہ سیال ہو - حرکت کرنے سے خون زیادہ خارج ہوتا ہو - اور نیز جبکہ وضع حمل کے بعد رحم سکڑ کر اپنی اصلی حالت پر نہ آیا ہو - تو یہ دوائی دی جاتی ہے ؛

نچلے دھڑ کے فالج میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ یہ عارضہ نخاع میں کمزوری کے باعث پیدا ہوا ہو؛ خوراک:- ۱x-۳x؛




FLEA BANE. (فلی بین)

جریان خون کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ خارجی اور اندرونی دونوں طرح پر استعمال کی جاتی ہے؛

جریان خون از مثانہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ پیشاب خارج کرتے وقت درد ہوتا ہو؛

میٹراجیا (کثرت خون از رحم) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ خروج رحم بھی ساتھ ہو۔ خون بافراط اور چمکدار سرخ آتا ہو؛

لیکوریا (سیلان رحم) میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ آلات بول میں خراش ہوتی ہو؛

زیادتی مرض۔ بائیں پہلو؛

خوراک ۱x-۳x۔ پیٹ کے اپھارہ میں عطا کی جاتی ہے۔ ایک ڈرام آئیل آف اری جیرن۔ ایک انڈے کی زردی اور ڈیڑھ پاؤ دودھ ملا کر انیما کرنے سے سخت سے سخت نفخ بھی کم ہو جاتا ہے؛




YERBA SANTA. (یربا سانٹا)

MOUNTAIN BALM. (ماؤنٹین بام)

مزمن دمہ اور مزمن برانکائٹس :- میں یہ دوائی کام آتی ہے - جبکہ تھوک بکثرت اور بآسانی خارج ہوتی ہو۔ اور اس کے اخراج سے آرام ہوتا ہو۔ عموماً ہوا کی نالیوں کی لعابدار جھلیاں موٹی ہو جایا کرتی ہیں۔ بھوک ماری گئی ہو - اور ہاضمہ خراب ہو۔ انفلوانزا کے بعد جب کھانسی آتی ہے تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

خوراک ۔ ۱/۲ سے ۳ قطروں تک ؛

# ارنجیئم ایکو اٹیکم

ERYNGIUM AQUATICUM.

(بٹن سنیک روٹ) BUTTON SNAKE - ROOT.

یہ دوائی آلات بول کی جلن و اکساہٹ میں کام آتی ہے۔ جب کہ جلن وار درد یں اور پیشاب کی بار بار حاجت ساتھ ہوں ؛

یہ دوائی ورم نازہ (URETHRITIS) میں مفید ہوتی ہے۔ جب کہ گاڑھا زرد مادہ خارج ہوتا ہو۔ دقت بول ہو۔ اور تنگی تضیق (STICTURE) ہو۔ موئے زہار (PUBES) کے پیچھے دردیں ہوتی ہوں - نیز ایسی حالتوں میں جب کہ خفیف اکساہٹ سے مذی (PROSTATIC FLUID) خارج ہو جاتی ہو ؛

انفلوانزا ۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے ؛

شام کو پسینہ پیشاب کی بو کا سا آتا ہو ؛

دردِ گردہ کی بھی یہ ایک دوائی ہے (پریرا - کلکیریا) ؛

گردوں میں اجتماعِ خون ہو - کمر میں دھیما دھیما درد ہو - جو کہ پیشاب کی نالیوں میں جاتا ہو ؛

غدۂ قدامیہ (PROSTATE GLAND) کے بڑھ جانے یا رحم کے دباؤ کی وجہ سے - مثانہ میں اکساہٹ پیدا ہو گئی ہو - بدون خیزش کے منی خارج ہو جاتی ہو - اور

ساتھ ہی کا ہلی ہو۔ (ڈایاسکوریا۔ فاسفورک ایسڈ)؛

مقابلہ کرو۔ کونیم۔ کینابس۔ ڈایاسکوریا۔ ادسی مم۔ کلیمیٹس؛

خوراک۔ ٹ۔ کے ایک سے لیکر ۲ قطروں تک یا ۱x ۳x؛

# یوکلپٹس گلوبیولس

EUCALYPTUS GLOBULUS.

(بلیوگم ٹری) BLUE GUM-TREE.

یہ دوائی مزمن اور کم شدید ملیریل امراض میں کام آتی ہے۔ جب کہ کونین بڑی بڑی مقدار میں مریض کو استعمال کرائی جا چکی ہو۔ اکثر اوقات اسہال یا پیچش ہوا کرتے ہیں؛

بعض اوقات سوزش معدہ (گاسٹرک کٹار) کے باعث ڈس پیپسیا (بدہضمی) کا عارضہ ہوا کرتا ہے۔ یہ دوائی غذا کو تحلیل کرنے میں مددگار ہوا کرتی ہے جسم کو بناتی ہے۔ اور بیماری کے بعد جلدی جلدی طاقت بڑھانے میں مددگار ہوا کرتی ہے؛

تپ محرقہ اور دیگر عفونتی بخاروں (SEPTIC FEVERS) میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ سر میں اجتماع خون کے باعث دھیمی دھیمی درد ہوتی ہو۔ اور پتلے پانی کی مانند بدبودار اسہال آتے ہوں؛

نزلہ اور بلغم دار کھانسی اور دیگر مزمن امراض میں جن میں کہ پیپ دار بلغم بہت خارج ہوتی ہو۔ یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔

سل اور تپ دق کے بخاروں میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ پسینے بہ افراط اور کمزوری کرنے والے آتے ہوں؛

نحیف و کمزور اشخاص کو جب دمہ کا عارضہ ہو اور اس کے ساتھ کوتاہ دمی اور دل کی دھڑکن بہت بڑھ گئی ہو۔ دمہ تیز ہو۔ سفید گاڑھی بلغم خارج ہوتی ہو۔ تو ایسے حالات میں اس دوائی کو سنگھانا مفید ہوا کرتا ہے؛

سوء ہضم (ڈس پیپسیا) اور معدہ و امعا کی مزمن نزلی امراض میں بھی یہ دوائی

کام آتی ہے۔ جبکہ فعل انہضام سست ہو۔ اور معدہ میں جلن گرمی محسوس ہو ؛

مثانہ کے مرض شدہ لہ اور ورم و سوزش گردہ میں بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے

امراض مستورات جبکہ ہسٹیریا کی عمر میں ہوں ۔ تو بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے جبکہ

نفخ ۔ دل کی دھڑکن اور چہرہ کی فوری تمتماہٹ موجود ہوں ؛

لیکوریا میں اس دوائی کو خارجی اور اندرونی دونوں طریقوں پر استعمال کرتے ہیں ؛

یہ دوائی ایک بڑی اعلیٰ قسم ان فیکٹنٹ (دافع تعفن) بھی ہے۔ اور اس کو خارجی اور

اندرونی دونوں طریقوں پر استعمال کرتے ہیں ؛

نزلہ ۔ کے لئے یہ ایک بڑی اعلیٰ دوائی ہے۔ جب کہ ناک بند ہو۔ پتلا پانی ناک سے

بہتا ہو اور ناک کا ٹپک کسا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ گلا دکھتا ہو۔ ڈھیلا ڈھالا ہو۔ منہ و تالو میں

سفید چھالے ہوگئے ہوں۔ اور منہ سے پانی بہت جاتا ہو۔ ایسا احساس ہو کہ گلے میں بلغم پھنسی

ہوئی ہے ؛ اور غدود گلو متورم و بڑھے ہوئے ہوں ؛

اسہال کے شدید عارضہ میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہے۔ جبکہ اسہال پتلے پانی

کی مانند آتے ہوں۔ اور قبل آنے کے تیز درد پیٹ میں ہوتی ہوں ؛

انفلوانزا (زکام وبائی) میں یہ دوائی نہایت مفید اثر دکھاتی ہے ؛ کئی قسم کے

بخاروں کے لئے یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ حرارت بہت تیز رہتی ہو ؛

لازمی بخاروں۔ تپ محرقہ۔ سرخ بخار۔ اور انفلوانزا میں یہ دوائی استعمال کی

جاتی ہے۔ اور ایسے حالات میں مدر ٹنکچر دی جاتی ہے۔

خوراک ؏ عدد کھانسی کے لئے اس کی مدر ٹنکچر شربت میں ملا کر دیتے ہیں ؛

نکتہ۔ سٹرکینا کے بد اثرات کو یوکلپٹس دور کرتی ہے ؛




ROSE APPLE . روز ایپل

یہ دوائی سادہ کیلوں اور سرخ کیلوں میں کام آتی ہے۔ جبکہ کیلوں کے اِردگرد

کی سطح متورم ہو۔ جلد میں شگاف ہوں۔ یعنی جلد پھٹی ہوئی ہو۔ خصوصاً پاؤں کی انگلیوں کے درمیان:

متلی کو تمباکو نوشی سے آرام:

اطراف۔ پاؤں کے تلووں میں بوقت شب کرل پڑتے ہوں۔ (کوپیم) پاؤں کی انگلیوں کے پاس شگاف ہوں۔ ناخنوں سے گوشت پرے ہٹ گیا ہو۔ اور پیپ پڑ گئی ہو:

مقابلہ کرو۔ انیٹم کروڈم: بربریس ایکی فولیم:

خوراک۔ ۳ یا ۵ کے ایک سے تین قطروں تک:




EUONYMUS ATROPURPUREUS.

WAHOO. (واہو)

یہ دوائی عدم اشتہار (بھوک کا مارا جانا ANOREXIA) بدہضمی اور قبض میں کام آتی ہے۔ جبکہ یہ امراض ضعفِ جگر کی وجہ سے پیدا ہوتے ہوں:

ملیریا۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ بدہضمی اور صفرا موجود ہوں۔ قبض ہو جگر بڑھ گیا ہو۔ آنکھوں اور جلد کا رنگ زرد پڑ گیا ہو:

جب جگر کے فعل میں بے قاعدگی کی وجہ سے صفرا بڑھ جاوے۔ اور بدیں وجہ کبھی اسہال آنے شروع ہو جاویں۔ اور کبھی قبض ہو۔ یعنی قبض اور اسہال باری باری سے ہوتے ہوں۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے:

عموماً سر درد کی شکایت رہتی ہے۔ زبان پر زرد تہ۔ اور منہ کا ذائقہ خراب ہوتا ہے آنکھوں کے آگے سیاہ دھبے۔ اور دماغی اور جسمانی کام کرنے سے بے رغبتی۔ پیشاب کا رنگ سیاہ اور جلد جسم کا رنگ خاکستری:

بچوں کے موسم گرما کے اسہال میں یہ دوائی نافع ہے۔ پاخانے بہ رنگ سبز، زرد۔ یا نیلگوں آتے ہوں۔ درد قولنج ہو۔ اور ساتھ ہی متلی اور پیٹ کی تشنج آتی ہوں۔ یا خون

ہیں اور پیٹ خارج ہوتی ہو۔ خفیف بخار ہو۔ اور حافظہ بھی کافی درستی ہو۔ لیکن وہ پاخانوں کا رنگ بھی ایک سا نہ ہوتا ہو۔ جیسے کیچوں جیسا ۔ یہ دوائی نفع بخش ہوتی ہے ؛

اس کے علاوہ پیشاب میں البیومن خارج ہوتا ہو تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جب کہ مذکورہ بالا بخار کی علامات موجود ہوں ؛

یہ دوائی مرض سرسام کو نہ کی مرض ۔ شٹری ہو کے چھوٹوں سے ؛ دبلے سے ؛

خوراک ۱۔ ۳ سے ۶ تک ؛




EUPATORIUM AROMATICUM.

POOL-ROOT. (پول روٹ)

یہ دوائی اعصابی اسک ہٹ ۔ بے چینی اور تشنج میں کام آتی ہے ۔ ہسٹیریا اور رعشہ میں نافع ہے ۔ خفیف بخاروں میں جبکہ بے چینی شدید ہو ۔ یہ دوائی نفع بخش ہوتی ہے ۔ منہ میں چھالے ہوں ۔ پھنسیاں دکھتی ہوں ۔ شیرخوار بچوں کا منہ دکھتا ہو ۔ پیٹ کی تنیں آتی ہوں ۔ معدہ میں درد ۔ سردرد اور بخار ہو ؛

خوراک ۔ Q کے ایک سے لیکر دس قطروں تک یا ۲x ۳ ۔ جب منہ دکھتا ہو ۔ اور پھنسیاں دکھتی ہوں ۔ تو اس دوائی کی Q خارجی طور پر لگائی جاتی ہے ؛




BONE SET. (بون سیٹ)

یہ دوائی صفراوی ۔ نوبتی ۔ ڈنگیو دہڈ توڑ بخار اور انفلوانزا کے بخاروں میں کام آتی ہے

جب کہ کمر اور ٹانگوں میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ گویا کہ ہڈیاں ٹوٹ رہی ہیں۔ اور آنکھوں کے ڈیلے دکھتے ہوں۔ چہرہ اور آنکھیں زرد ہوں ؛

**صفراوی بخار** میں جبکہ شدید سردرد ہوتا ہو۔ سر کی کھوپڑی اور آنکھوں کے ڈیلے دکھتے ہوں۔ چہرہ سرخ ہو۔ جی متلاتا ہو۔ صفراوی قئیں آتی ہوں۔ اور سخت کمزوری پیدا کر دیتی ہوں۔ مقام جگر دکھتا ہو۔ نبض ساقط ہو۔ اور پیشاب بڑا رنگین آتا ہو۔ تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے ؛

**نوبتی بخار** میں یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے جب کہ لرزہ صبح سات بجے سے نو بجے تک ایک روز اور دوپہر دوسرے روز ہوا کرتا ہو۔ پیاس۔ لرزہ اور حرارت کے قبل و دوران میں لگتی ہو۔ استخوان میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ اور صفراوی قئیں آتی ہوں ؛ لرزہ اور حرارت کے قبل و دوران میں پیاس اتنی شدید لگتی ہو۔ کہ ریش کو پانی پینے سے تسکین نہ ہوتی ہو ؛

**ڈنگیو** (ہڈی توڑ بخار) میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ استخوان میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہوں۔ اور اسی طرح انفلوائنزا (زکام وبائی) کے لئے بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہے۔ جبکہ تمام جسم بہت دکھتا ہو۔ اور ہڈیوں میں ایسی دردیں ہوتی ہوں۔ گویا کہ ٹوٹ جاویں گی۔ کھانسی ہو۔ اور آواز بھدی پڑ گئی ہو۔ کھانسی کے ساتھ گلے اور چھاتی میں درد ہوتا ہو۔ اور کھانستے وقت مریض اپنے ہاتھوں سے سینہ کو سہارا دیتا ہو۔ نبض کمزور ہو۔ زکام ہو۔ پیاس ہو۔ اور صفراوی علامات ساتھ ہوں ؛

**سر چکر** (دوران سر) کے لئے یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ مریض کو ایسا احساس ہو کہ وہ بائیں طرف گر رہا ہے ؛

**مزمن و تر کھانسی** کے لئے جبکہ چھاتی دکھتی ہو۔ مریض چھاتی کو اپنے ہاتھوں سے سہارا دیتا ہو (برائی اونیا۔ نیٹرم کارب) رات کو کھانسی زیادہ ہوتی ہو۔ یا جبکہ کھانسی خسرہ کے بعد یا نوبتی بخار دب جانے کے باعث پیدا ہوئی ہو ؛

**زبان** - زبان کی رنگت سفید یا زرد۔ ذائقہ کڑوا۔ اور خوراک کا کوئی ذائقہ نہیں ہوتا۔ ملائی دار برف کھانے کی خواہش ہوتی ہے۔ اور پیاس بہت لگتی ہے۔ منہ کی لعاب دار جھلی کا رنگ زرد۔ لبوں کے کنارے پھٹے ہوئے ہوتے ہیں ؛

ہچکی۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے ؛

بخار۔ میں پسینہ آنے سے سوائے سردرد کے باقی تمام تکالیف کو آرام ہوتا ہو ؛ نزد دلدلی مقامات میں یہ دوائی نعمت غیر مترقبہ ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ بخار ہو اور ہڈیوں میں بڑا درد ہوتا ہو۔ یا صفراوی نوبتی بخار کے عرصہ تک آنے کے باعث مریض نحیف ہو گیا ہو ؛

زیادتی مرض۔ اوقات معینہ پر ( PERIODICALLY ) ؛ تیسرے یا ساتویں روز۔ بائیں پہلو۔

کمی مرض۔ گفتگو کرنے سے۔ ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل ہونے سے ؛

خوراک $\frac{\text{۳}}{\text{۳۰}}$ ؛



# یوپاٹوریم پرپیورم

EUPATORIUM PURPUREUM.

QUEEN OF THE MEADOW. (کوئین آف دی میڈو)

یہ دوائی مؤثر ہوتی ہے جب کہ مثانہ زنانہ میں خراش وجلن ہوتی ہو۔ و نیز مسلسل بول ہو۔ اور پیشاب کرنے کی حاجت بار بار ہوتی ہو۔ اور درد کر کے آتا ہو۔ جنگاسہ میں درد ہو رہی ہوں اور دردیں مثانہ تک جاتی ہوں۔ پیشاب بمقدار خفیف دودھیا آتا ہو۔ اور اس میں سفید رطوبت وخون ملا ہوا ہوتا ہو۔ مریض میں یورک ایسڈ کا غلبہ ہوا کرتا ہے ؛

ڈائی سوریا۔ (پیشاب کا رک رک کر اور تکلیف سے آنا۔) میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے جبکہ پیشاب کرنے وقت درد ہوتا ہو۔ اور ایسا محسوس ہو۔ کہ راستہ رکا ہوا ہے ؛

نوبتی بخار میں بھی یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ لرزہ کمر سے شروع ہوتا ہو۔ اور خاصی کپکپاہٹ ہوتی ہو۔ لیکن سردی زیادہ نہ ہوتی ہو۔ سردی لگنے وقت کوئی پیاس نہ لگتی ہو۔ لیکن ماتھا بہت درد کرتا ہو ؛

سردرد۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ سردرد صبح کو شروع ہوتا ہو۔ اور سہ پہر کو یا شام کو بہت زیادہ ہوتا ہو۔ اور ٹھنڈی ہوا درد کو بڑھا دیتی ہو ؛

استسقائے گردہ میں بھی یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ؛

ذیابیطس سادہ (DIABETES INSIPIDUS) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے -

خوراک ۔ ۵ کے ایک سے ۲۰ قطروں تک - یا ۲x ؛

# یوفوربیالی تھائی رس

EUPHORBIA LATHYRIS.

(گوفر پلانٹ) GOPHER-PLANT.

سرخ باد (ERYSIPELAS) اور جلد کی سرخی (احمرار ارتفاع الجلد ERYTHEMA) میں کام آتی ہے - جبکہ ابھار سخت جلن دار ہوں اور چھلکا اُترتا ہو ؛

کالی کھانسی - وجع المفاصل کی دردیں آرام کرتے وقت - جوڑوں میں کمزوری - ان امراض میں یہ دوائی نافع ہے ؛

زہباد فی مرض - چھونے سے اور ٹھنڈی ہوا سے -

کمی مرض - بند کمرے میں - میٹھے تیل کی مالش کرنے سے ؛

یوفوربیا کا مصلح رسٹاکس (جلدی امراض میں) اور ویراٹرم البیم - قے - دست اور کھانسی میں ؛

خوراک ۔ ۵ کے ایک سے لیکر ۵ قطروں تک اور ۲x سے لیکر ۳۰ تک ؛




سپرج SPURGE.

یہ دوائی سوزش معدہ و امعاء اور اسہال مہیضہ میں کام آتی ہے - جبکہ دماغ میں خراش

ہوتی ہو۔ اور ہذیان ہو؛

انٹی ٹارٹ (سرخ بادہ ٹارٹر) جب یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ چھالے ہوں۔
اُن میں تند مواد بھرا ہوا ہو؛

معدہ۔ بھوک بہت قلیل ہو۔ نمکین لعاب دہن بافراط آتا ہو۔ بد ہضمی کا پانی منہ میں
بھرا رہتا ہو۔ ٹھنڈے پانی کی طلب بہت ہوتی ہو؛

شکم۔ پھولا ہوا ہو۔ تشنجی تلخی درد قولنج ہو۔ پاخانہ بھرا بھرا ہوا۔ بافراط اور مٹی رنگا آتا
ہو۔ شکم میں ٹھنڈک کا احساس ہو؛

مصلح۔ کیمفر۔ اپیکاک۔ ایسیٹک ایسڈ؛

خوراک۔ عرق کے ایک یا دو قطرے۔ یا ۳x - ۶x؛




(آئی برائٹ) EYE BRIGHT.

شدید نزلی آشوب چشم (آنکھ دکھنا) میں کام آتی ہے۔ جبکہ کنجنکٹیوا
(پردہ ملتحمہ) میں جلن ہو۔ اور روشنی بالکل ناقابل برداشت ہو؛

آنکھوں سے تیز پانی نکلتا ہو۔ جو کہ آنکھوں کے پپوٹوں اور رخسارے کے اس حصہ کو
جس پر کہ وہ پڑتا ہو۔ جلا دیتا ہو۔ اور نیز پپوٹے سوجے ہوئے ہوں۔ اور ان پر زخم ہوں؛
سوزش صرف کنجنکٹیوا تک محدود نہیں رہتی۔ بلکہ پردہ قرنیہ (کارنیا) و آنسو پیدا کرنے والا
غدود اور تھیلی (LASHRYMAL GLAND AND SAC) سب ہی متورم ہو جاتے
ہیں۔ اس لئے یہ دوائی چوٹ لگنے یا پپوٹوں کے متورم ہونے کے باعث شدید نزلی آنکھ آنے
میں درجہ ابتدائیہ میں کام آتی ہے؛

نزلی سوزش۔ پردہ ناک تک بھی پھیل جاتی ہے۔ نتھنوں کے پردے متورم ہو جاتے
ہیں۔ اُن میں سے بہت رطوبت نکلتی ہے۔ جو کہ بالکل صاف ہوتی ہے چھینکیں آتی ہیں
اور کوتاہ دمی ہوتی ہے؛

نیز سوزشِ حلق اور ہوا کی نلی (TRACHEA) تک پہنچتی ہے۔ اور ان کو متورم کر دیتی ہے۔ جس کے باعث تر کھانسی آتی ہو۔ اور اندر اور باہر سے خشخشی محسوس ہوتی ہو؛

یوفریزیا کی یہ خاص علامت ہے۔ کہ آنکھوں سے پانی کڑوا تیز آتا ہو۔ اور ناک سے صاف بہتا ہو۔ آنکھوں سے پانی متواتر بہتا رہتا ہو۔ صبح کے وقت چپکی رہتی ہوں۔ پپوٹوں کے سروں میں ورم اور جلن ہوتی ہو؛

صبح کے وقت بہت نزلہ گرتا ہو۔ شدید کھانسی ہوتی ہو۔ اور بلغم بمقدار کثیر آتی ہو۔ گرم جنوبی ہوا لگنے سے زیادہ تکلیف ہوتی ہو؛

جب مریض صبح کے وقت حلق میں سے بلغم یا پیپ زدہ نکالنے کی کوشش کرتا ہو۔ تو اس کو بہت کھانسنا پڑتا ہو۔ حتیٰ کہ جو کچھ صبح کو کھایا پیا ہوتا ہو۔ سب نکل جاتا ہو۔ (برائی اونیا)؛

حیض کی بے قاعدگی ہو۔ لیکن ناک اور چشم میں نزلی علامات موجود ہوں۔ اور آنکھوں سے تیز کڑوا پانی بمقدار کثیر نکلتا رہتا ہو؛

خونِ حیض۔ جبکہ وقت پر آتا ہو۔ لیکن درد کر کے آتا ہو۔ اور صرف ایک گھنٹہ رہتا ہو یا اگر دیر کر کے آتا ہو تو مقدار میں کم اور صرف ایک روز رہتا ہو؛

کالی کھانسی۔ کھانسی کے ہمراہ آنسو بہت بہتے ہوں۔ اور کھانسی صرف دن کو ہوتی ہو۔ (فیرم نیٹرم میور)؛

یہ بھی یاد رہے کہ یوفریزیا کے مریض کو کھلی ہوا میں آرام رہتا ہے؛

سردرد۔ پھٹنے والا۔ ساتھ ہی آنکھ میں چندھیائی ہوتی ہوں۔ سردرد نزلی ہو۔ آنکھوں اور ناک میں سے پانی بہتا ہو؛

آنکھوں میں دھندلا پن۔ پھولا (OPACITY) آئیرس کی وجع المفاصلی سوزش (RHEUMATIC IRITIS) اور اوپر کے پپوٹے کا ڈھیلا ہو کر نیچے گرنا (PTOSIS) (کاسٹیکم جلسیمیم) ان سب امراض میں یہ ایک کارآمد دوائی ہے؛

خسرہ کے درجۂ ابتدائیہ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ اس دوائی کی علامات چشم بھی موجود ہوں؛

دیگر خاص علامات۔ حقنہ نوشی کے بعد جی متلاوے۔ اور کڑوا پن ہو جاوے۔ اعضائے تناسل میں تشنجی سکڑاؤ ہوتا ہو۔ اور پیڑو کی ہڈی کے اوپر بوجھ ہو۔ کھلی ہوا میں پھرنے سے بہت جمائیاں آتی ہوں؛

زیادتی مرض۔ شام کو بند کمرہ میں۔ گرمی سے۔ جنوبی ہوا سے۔ روشنی سے؛

کمی مرض:- کافیہ پینے سے۔ اندھیرے میں۔

مصلح۔ کیمفر پلسٹلا۔ کاسٹیکم؛ خوراک ۶×-۳×-۶ ؛




یہ دوائی ناف کے ٹل جانے میں کام آتی ہے۔ جب کمر میں درد ہوتا ہو۔ کسی چیز کا سہارا لینے سے آرام ہوتا ہو۔ ساتھ ہی صاف لیکوریا بنیزی سے خارج ہوتا ہو۔ اور پیشاب کرنے کی حاجت بار بار ہوتی ہو۔ خفیف حرکت کرنے سے پسینہ بافراط آتا ہو؛

پنڈلیوں میں کڑل پڑتے ہوں۔ اور رات کو زیادتی ہوتی ہو؛

حیض کے بعد لیکوریا برنگ زرد خارج ہوتا ہو۔ اور ساتھ ہی شدید کمر درد ہو؛

خوراک۔ ۶ سے ۱۰ قطرے یا ۳× ؛




BUCK WHEAT. (بک ویٹ)

یہ دوائی خارش میں کام آتی ہے۔ جسم پر سرخ دھبے یعنی نشان پڑ جاتے ہوں۔ خارش ہوتی ہو؛

اندام نہانی میں خارش ہوتی ہو۔ اور زرد لیکوریا خارج ہوتا ہو۔ نیز گھٹنوں۔ کہنیوں اور بالوں والے حصوں پر خارش ہوتی ہو؛

زکام رواں ۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔
زیادتی مرض ۔ بعد دوپہر سورج کی روشنی سے ؛
کمی مرض ۔ ٹھنڈے پانی سے ۔ کافیہ سے ؛
مقابلہ کرو ۔ ڈولی کولس ۔ بووسٹا ؛
خوراک ۔ ۵ کے ایک قطرہ سے بیکروس قطروں تک یا ۳x ۔ ۱۲x ؛




یہ دوائی شدید کمی خون اور کمزوری میں کام آتی ہے ۔ ایسے بچے جن کے جسم تیلے ۔ کمزور اور پیلے ہوں اور جلدی جلدی بڑھتے ہوں لیکن ہر وقت لوٹے رہتے ہوں ۔ یہ دوائی نافع ہوتی ہے خصوصاً جبکہ وہ خون تھوکتے ہوں ۔ اور ان کو نکسیر آتی ہو ؛

کثرت حیض میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جبکہ مریض نہایت کمزور اور اس میں خون کی بہت کمی ہو ؛ خوراک ۔ ۱x ۔ ۳x ۔ ۶x ؛




یہ دوائی جریان منی میں کام آتی ہے ۔ جب کہ کمی خون ۔ نقاہت اور افسردگی شامل حال ہو ؛
خوراک ۱x ؛




BERLIN BLUE. (برلن بلیو)

یہ دوائی عصبی امراض میں کام آتی ہے۔ مثلاً مرگی۔ ہسٹیریا۔ ضعف عصبی۔ درد عصبی۔ رعشہ و تشنج اور تمام ایسے امراض جو کہ دماغ اور نخاع کے افعال میں نقص واقع ہونے کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں ؛

خوراک۔ خالص دوائی کی ایک سے لیکر ۳ گرین تک ؛




(آیوڈائیڈ آف آئرن۔) IODIDE OF IRON.

یہ دوائی کمزور مزاج والے اشخاص کے لئے کارآمد ہوتی ہے۔ جن کے غدود بڑھ گئے ہوں۔ رسولیاں (TUMORS) ہوں اور رحم اپنی جگہ سے ٹل گیا ہو۔ (UTERINE DISPLACEMENTS) اور نیز ایسے تمام کیسوں میں جن میں ضعف ہو۔ کمی اشتہا ہو۔ اور ہاضمہ بگڑا ہوا ہو؛

تھائی سس (مرض سل) کے کیسوں میں جب کہ مریض کمزور ہو۔ اور نزلہ کام میں مبتلا رہتا ہو اور ناک جلتی۔ ہوا کی نالیوں سے ٹرنشارج ہوتا ہو۔ چھاتی دکھتی ہو۔ اور سینہ کی ہڈی کے زیریں تکلیف معلوم ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی مریض تھوکتا ہو؛

مستورات کے حیض میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ اندام نہانی میں خارش چلوں ہوتی ہو۔ رحم اپنی جگہ سے ٹل گیا ہو۔ اور مریضہ شکایت کرتی ہو کہ اس کو ایسا احساس ہوتا ہے کہ جب وہ بیٹھتی ہے۔ تو کوئی چیز اوپر کی جانب دباتی ہے ؛

جب خسرہ اندفاعیہ (داغدار بخار) (ERUPTIVE FEVER) کے بعد شدید ورم گردہ کا عارضہ ہو جاوے تو اس دوائی کو نہیں بھولنا چاہیئے۔ پیشاب برنگ سیاہ آتا ہو اور اس کے روکنے میں اکثر وقت پیش آتی ہو ؛

ناتواں کمزور بچوں کے تسلسل بول میں یہ کامیاب دوائی سمجھی جاتی ہے ؛

مقابلہ کرو۔ پلسٹلا۔ آرسینکم آیوڈائیڈ۔ فاسفورس ؛

خوراک ۲x-۳x ؛

# فیرم میٹلی کم

# FERRUM METALLICUM.

## فولاد — IRON.

یہ دوائی نوجوان کمزور اشخاص کے لئے جن کو قبض ہو۔ اور خون کی کمی ہو۔ چہرہ پر جھوٹی لالی ہو۔ اور اس پر جھٹ گرمی آجاتی ہو۔ ٹانگیں اور بازو سرد ہوں۔ نہایت ذکی الحس اور تھوڑا کام کرنے سے تھک جاتے ہوں۔ ظاہراً تو مضبوط نظر آتے ہوں لیکن گفتگو کرنے یا چلنے پھرنے سے تھک جاتے ہوں۔ جلد جسم در طوبتی جھلیاں اور چہرہ کبھی زرد ہوتے ہوں۔ اور کبھی اس پر لالی آجاتی ہو۔ خون کا جوش چہرہ چھاتی سر اور پھیپھڑوں وغیرہ کی جانب ہوتا ہو۔ عضلات ملائم۔ نرم اور ڈھیلے ڈھالے ہوں مفید ہوتی ہے ؛

ازاط خون و اجتماع خون کی نقاب کے نیچے کمی خون آشکارا ہو۔ کبھی تو چہرے کا رنگ مردہ کی مانند زرد یا سبزی مائل ہوجاتا ہو۔ اور کبھی درد یا محنت جسمانی کے باعث آگ کی مانند سرخ ہوجاتا ہو۔ اور اس کے ساتھ سر میں چکر اور کانوں میں گھنٹی بجنے کی سی آوازیں آتی ہوں دل کی دھڑکن اور کوتاہ دمی ساتھ ہوں ؛

کمی خون اور قبض کے ہمراہ تمام عضلات کمزور اور ڈھیلے پڑگئے ہوں۔ ساتھ ہی نقاہت ہو۔ اور ٹانگیں اور بازو ٹھنڈے ہوجاتے ہوں۔ باوجود نقاہت کمال کے مریض کو خراماں خراماں چلنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ چونکہ کمی خون بدرجہ کمال ہوا کرتی ہے۔ اس لئے معدہ اپنا فعل سرانجام دینے میں قاصر ہوتا ہے۔ اور مریض کھانا کھاتے یا کھانے کے بعد کھایا پیا قے کر چھوڑتا ہو۔ قے کردہ مادہ سبز اور کڑوا ہوتا ہے۔ پاخانہ میں اکثر کچی غذا نکل جاتی ہے ؛

اسہال بلا درد۔ صبح کو زیادہ آیا کرتے ہوں۔ اور یہ اکثر آبی اور کیچڑ کی مانند ہوتے ہوں اور بے اختیار نکل جاتے ہوں۔ اسہال آتے وقت آگ کی مانند چہرہ سرخ ہوجاتا اور مقعد چھل جاتی ہو۔ اس قسم کے مزمن اسہال کمزور بچوں میں اکثر دیکھے جاتے

ہیں۔ جوں ہی کہ بچہ نے کچھ کھایا پیا۔ اسی وقت یکایک بدون درد یا تکلیف کے دست آگیا اور اس میں بہت سا حصہ کچی غذا کا نکل گیا ؛

بعض اوقات قبض بھی ہوا کرتی ہے ۔ پاخانہ جانے کی بے سود حاجت بنی رہتی ہے ہاتھ اور پاؤں ٹھنڈے ہوتے ہیں ۔ لیکن تھوڑا سا زور لگانے سے بھی زرد دھبا چہرہ آگ کی مانند لال ہو کر چمکنے لگتا ہے ؛

**شب کے تقطیر البول** ۔ (NOCTURNAL ENURESIS) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ پیشاب سیاہی مائل سرخ آتا ہو ۔ مثانہ کی گردن اور ناسرہ میں خراش ہوتی ہو ۔ اور نقاہت بھی ساتھ ہو ؛

**مزمن نزلہ ۔ مثانہ** اور قرحہ میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

**امراض زنانہ** ۔ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ جبکہ مریضہ کمزور ہو ۔ اور کمی خون ہو ۔ خون حیض بکثرت آتا ہو ۔ اور خون بار بار دیر تک آتا رہتا ہو ۔ حیض آنے کے قبل کانوں میں شائیں شائیں اور ڈنک مارنے کا سا درد ہوتا ہو ؛ دوران حیض میں مریضہ چپ چاپ پڑا رہنے کے لئے مجبور ہوتی ہو ۔ کیونکہ خفیف سی حرکت کرنے سے بھی خون بہت سا آنے لگ جاتا ہو ۔ کمزور اور نازک مزاج مستورات کو شرمگاہ میں خارش ہوتی ہو اور سیلان رحم (لیکوریا) میں مبتلا رہا کرتی ہوں ۔ جو کہ آبی اور دودھیا سفید آتا ہو ۔ جلن دار ہو ۔ اور جس جگہ سے گذرتا ہو اُسے زخمی کر دیتا ہو ؛

**نوجوان** ۔ سرخرو اشخاص کو جب سل کا عارضہ ہو ۔ اور پھیپھڑوں میں اجتماع خون و خون قے آنے کی طرف طبیعت کا میلان ہو ۔ دل کی دھڑکن تیز ہو ۔ اور سینہ میں درد کبھی اِس مقام میں ہوتا ہو اور کبھی اُس مقام میں ۔ مریض میں کمی خون ہو جھٹ پٹ اس کا چہرہ تمتما جاتا ہو ۔ اور کوتاہ دمی ہو جاتی ہو ۔ ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے ؛

**نوبتی بخاروں** ۔ میں جبکہ کونین بہت مقدار میں مریض کو دی گئی ہو ۔ اور اس کو کھنسی ہو ۔ اور جھوٹا افراط خون ہو ۔ طحال بڑھی ہوئی ۔ خون کا اجتماع بجانب سر اور تمام خوراک کو قے کر چھوڑنے کی طرف طبیعت کا میلان ۔ مریض کو پسینہ بآسانی آجاتا ہو ۔ خاص کر رات کو سوتے وقت یا کپڑا اوڑھنے پر ۔ تو ان حالات میں یہ دوائی

مظہر ہوا کرتی ہے ؛

بائیں بازو کے عضلہ میں جس کو انگریزی میں ڈیل ٹائیڈ مس کہتے ہیں - وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ پھاڑنے والی دردیں رات کو زیادہ ہوجاتی ہوں - اور مریض بستر پر سے اُٹھنے کے لئے مجبور ہوجاتا ہو - حرکت کرنے سے دردوں میں کمی ہوتی ہو ؛

**چڑچڑاپن** - خفیف شور یہاں تک کہ کاغذ کی کھڑکھڑاہٹ بھی ناقابل برداشت ہوتی ہو ؛

بدون جی متلانے کے خوراک منہ میں واپس آتی ہو - اور ڈکار آتے ہوں - بہت استشہاء ہو - یا کمی اشتہا ہو - اور خوراک سے نفرت ہو - مریض آدھی رات کے بعد کھایا پیا قے کر چھوڑتا ہو یا ادھر خوراک کھائی - اُدھر بدون اُبکائیوں کے قے کر دی - اور سب کھایا پیا نکال دیا - اور پھر بیٹھ کر کھانے لگا - خراماں خراماں چلنے سے مریض کو ہر طرح سے آرام رہتا ہو ؛ لیکن بہ سبب کمزوری کے مریض لیٹنے کے لئے مجبور ہو جاتا ہو ؛

**کھانسی** - صرف دن کے وقت آتی ہو - (یوفریا) لیٹنے اور کھانے سے کھانسی کو آرام رہتا ہو ؛

**استسقاء** - کا عارضہ زندگی کے جوہروں کے ضائع ہوجانے کے بعد یا کونین کے ناجائز استعمال سے یا ملیریا کے دب جانے سے پیدا ہوگیا ہو ؛ (کاربو ویجی - سنکونا) ؛

**بخار** - بازو اور ٹانگیں ٹھنڈی ہوں - سر اور چہرہ گرم - لرزہ چار بجے صبح کو ہوتا ہو ہتھیلیوں اور تلووں میں گرمی ہوتی ہو - بکثرت اور کمزور کرنیوالے پسینے آتے ہوں ؛

**زیادتی مرض** - پسینہ آنے پر - رات کو - چُپ چاپ بیٹھے رہنے سے ؛ سرد پانی کے ساتھ نہانے - یا زیادہ گرم ہوجانے کے بعد - آدھی رات کو - گفتگو کرنے سے - کسی شخص کو دیکھنے سے ؛

**کمی مرض** - خراماں خراماں ٹہلنے سے - سو کر اُٹھنے کے بعد - دباؤ سے - موسم گرما میں ؛ تنہائی سے ؛

**مصلح** - آرسینکم - ہیپر سلف - ارنیکا - بیلاڈونا - چائنا - اپی کاک ؛

**معاون** - چائنا - ہمامیلس ؛ **متضاد** - ایسیٹک ایسڈ ؛

خوراک ۔ جبکہ خون میں سرخ اجزا کی کمی ہو ۔ اور کمزوری بھی ہو ۔ تو ۲x طاقت ۵ سے ۱۰ گرین تک ۔ لیکن جریان خون کی حالت میں ۶x ۳x ؛

نکتہ ۱ ۔ سنکونا (چائنا) اس دوائی کی خاص معاون ہے ۔ ہر ایک مرض میں خواہ حاد ہو اور خواہ مزمن ۔ یہ فیرم کے بعد بھی مفید ہوا کرتی ہے ؛

نکتہ ۲ ۔ فیرم التہابی امراض میں ہرگز نہیں دینا چاہیئے ۔ مریض کی حالت کو خراب کر دیتا ہے ؛




FERRUM MURIATICUM.

عظم الطحال بوجہ ملیریا یا بخار کی یہ بہترین دوائی ہے ۔ پیٹ کے بائیں پہلو میں سخت درد ہوتی ہو ۔ رات کو زیادہ ہو ۔ چہرہ زرد اور پھیکا ہوا ۔ سر چکراتا ہو ۔ بھوک ماری گئی ہو ۔ نیند نہ آتی ہو ۔ کبھی سردی لگتی ہو ۔ اور کبھی گرمی ۔ اور کئی گھنٹوں تک یہ حالت بنی رہتی ہو ؛

اسہال مزمنہ میں بھی یہ دوائی مفید ہے ۔ جبکہ اسہال درد اور مروڑ کے ساتھ آتے ہوں ۔ اور بھوک ندارد ہو ۔ اسہال میں خون اور چھیچھڑے خارج ہوتے ہوں ؛

خوراک : ۱x ۵ ؛




FERRUM PHOS. (فیرم فاس)

PHOSPHATE OF IRON. (فاسفیٹ آف آئرن)

امراضِ نزلہ و بخار اور سوزش کے درجۂ ابتدائیہ میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے

جبکہ ابھی سوزشی مقام سے رطوبت خارج ہونی شروع نہ ہوئی ہو۔ نیز جن اشخاص میں خون کی کمی واقع ہوئی ہو۔ اس کمی کو پورا کرنے اور ازسرنو تندرست و توانا بنانے میں اس دوائی کو خاص شہرت حاصل ہے۔ بلکہ وہ بچوں کیلئے جن کو اشتہا کم لگتی ہو۔ اور وزن و طاقت میں روز بروز گھٹتے جاتے ہوں۔ یہ نہایت کارآمد ثابت ہوئی ہے ؛

شدید کھانسی :- (ACUTE BRONCHITIS) اور پھیپھڑوں میں اجتماع خون (HYPERAEMIA) کے لئے یہ ایک نہایت ہی سود مند دوائی ہے جب کہ تھوک بہت تکلیف ہو۔ اور بے چینی و تنگ مزاجی جو کہ ایکونائیٹ کا خاصہ ہیں موجود نہ ہوں ؛

کیپلری براؤنکائیٹس۔ (سعال شریہ۔ پسلی چلنا) اور برانکو نمونیہ (کھانسی کا نمونیہ) (BRONCHO-PNEUMONIA) میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے ؛

خون تھوکنا۔ نفث الدم (HAEMOPTYSIS) میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مقدار میں تھوڑا۔ لیکن سرخ چمکیلا خون مریض تھوکتا ہو ؛ اور اکثر نزلہ شعبی (BRONCHIAL CATARRH) سر درد اور نکسیر کا شکار بنا رہتا ہو ؛ مریض بمقابلہ اپنی عمر کے زیادہ جلدی بڑھ گیا ہو اور سل کی طرف رجحان ہو ؛

سوزش قولون (بڑی آنت کی سوزش) ENTROCOLITIS - اور ہیضہ اطفال شیرخوار (CHOLERA INFANTUM) میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ بچہ چپ چاپ پڑا رہے۔ اور غنودگی اس پر طاری رہے۔ مروڑ پڑتے ہوں۔ پاخانہ مانند کیچڑ آتا ہو۔ اور اس میں خون کی لس آتی ہو ؛

کبڑا پن (RICKETS) کی طرف جب بچوں کی طبیعت کا میلان ہو۔ اعضا ملائم اور حرکت کرنے سے درد کرتے ہوں تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

شدید سل۔ (ACUTE PHTHISIS) میں یا جبکہ سل مزمنہ کے شدید حملے شروع ہو گئے ہوں۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے ؛

تسلسل بول در روز روشن (DIURNAL ENURESIS) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ یہ عارضہ مثانہ کی خراش کے باعث پیدا ہوا ہو

مثانہ کی گردن میں درد ہوتا ہو۔ اور پیشاب فوراً خارج کرنا پڑتا ہو۔ کھڑا رہنے سے درد زیادہ ہوتا ہو۔ اور لیٹنے سے آرام معلوم ہوتا ہو:

جریانِ خون۔ (HAEMORRHAGE.) خواہ کسی حصۂ جسم سے ہو۔ بشرطیکہ خون سرخ چمکیلا ہو۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے:

سر درد (HEAD ACHE.) سر درد کو آرام سرد ٹکیدر سے ہوتا ہے:

کان کی شدید سوزش (ACUTE OTITIS) میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ بیلاڈونا ناکامیاب رہی ہو۔ نیز اس دوائی کے دینے سے پیپ پڑنے نہیں پاتی:

زکام کے درجۂ ابتدائیہ میں یہ دوائی کام آتی ہے:

چہرہ کے درد عصبی (FACIAL NEURALGIA) میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ سر کو ہلانے یا جھکانے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ دودھ اور گوشت سے نفرت ہو۔ اور منشیات کی خواہش ہو: جب کھانسی ہوتی ہو۔ تو پیشاب ساتھ نکل جاتا ہو۔ جب نیند بے آرام ہو اور بے خوابی رہتی ہو۔ تشویشناک خوابیں آتی ہوں۔ اور بوجہ کمزوری وکمی خون رات کو پسینے بہت آتے ہوں:

سر درد کے ہمراہ خون کا جوش بجانب سر ہو۔ حرکت کرنے سے۔ جھکنے سے۔ اور سر کو ہلانے سے درد زیادہ ہو۔ قدم اٹھانے پر سر اور چوتڑ میں تکلیف محسوس ہوتی ہو۔ سر درد بوجہ اجتماعِ خون ہو۔ ہتھوڑا مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ دائیں پہلو میں زیادہ تکلیف ہو۔ ماؤف مقام پر کسی سرد چیز کو دبانے سے درد کو آرام ہو:

بچوں کے سر درد کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے:

پیشانی میں درد ہو۔ جس کو نکسیر آنے سے آرام ہو۔ سر وزنی ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ گویا ہر ایک چیز اس کے اردگرد تیر رہی ہے۔ بوجہ اجتماعِ خونِ دماغ سر چکر آوے: سورج کی گرمی سے عوارضات پیدا ہو گئے ہوں۔ سر کی چوٹی میں ٹھنڈی ہوا بڑی لگتی ہو۔ کھوپری بہت دکھتی ہو۔ بالوں کو چھونا برداشت نہ ہو سکتا ہو۔ سر درد کے ہمراہ کھایا پیا قے ہو جاوے:

**آنکھیں:-** سوزش ہو۔ آنکھیں سرخ ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ چھپڑوں کے نیچے ریت کے دانے پڑے ہوئے ہیں۔ آنکھوں کو حرکت دینے سے درد زیادہ ہو۔ دانت نکالنے کے عرصہ میں آنکھیں متورم ہو جاویں۔ آشوب چشم کے درجۂ ابتدائیہ میں یہ دوا کام آتی ہے۔ آنکھوں میں سرخی اور درد بہت ہو۔ اور کچھ گاڑھی پیپ نہ دار ہو۔ خسرہ یا دیگر واعدار بخاروں میں آنکھیں سوج گئی ہوں۔ آنکھوں کو دینے یا ان کو استعمال کرنے سے درد زیادہ ہوتا ہو۔ روشنی ناقابل برداشت ہو۔ مصنوعی روشنی سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ دائیں آنکھ کے نچلے چھپڑ پر گوہانجنی (STYE) ہو۔ سر جھکانے پر دکھائی کچھ نہ دیوے۔ ایسا معلوم ہو۔ کہ تمام خون آنکھوں میں دوڑ آیا ہے۔ آنکھوں میں جلن ہو۔ قرنیہ کا پھوڑا ہو۔ اور ورم و درد ساتھ ہوں:

**کان۔** کان میں ورمی دردیں ہوں۔ کان بہتا ہو۔ کان کی سوزش ہو۔ کان کے غدود (PAROTIS) خواہ ایک خواہ دونوں مرض خسرہ کے بعد درد کرتے ہوں۔ سرخ ہوں اور متورم ہو گئے ہوں۔ کان کی جلن ہو۔ اور کان رنگ سیاہی مائل سرخ ہو۔ کان سے پیپ خارج ہو۔ لیکن درد کو آرام نہ آوے۔ جریان خون کا ڈر ہو۔ شور برداشت نہ ہو سکتا ہو۔ بہرہ پن ہو۔ کان میں تیز اور تپکن کی دردیں ہوں۔ بیرونی کان سوجا ہوا ہو:

**ناک۔** بچہ کو نکسیر چمکیلے سرخ رنگ کی آوے۔ نکسیر آنے سے سر درد کو آرام ہو۔ ناک کا نزلہ ہو۔ اور ساتھ ہی اس میں خراش ہو:

**چہرہ۔** چہرہ سرخ۔ گرم اور درد کرتا ہو۔ دانت درد کے ہمراہ رخسارے گرم ہوں۔ چہرہ سرخ ہو اور ساتھ ہی گردن کی پشت میں ٹھنڈک کا احساس ہو۔ چہرہ میں گرمی اور دردیں ہوں۔ لیکن ٹھنڈی چیزوں کے لگانے سے آرام ہو۔ چہرے کا درد عصبی ہو۔ سرخ باد میں جبکہ ورم سرخی اور درد موجود ہوں:

**دانت اور مسوڑھے۔** دانت درد کو ٹھنڈک سے آرام ہو۔ حرکت سے تکلیف ہو۔ دانت درد کے ساتھ رخسارے گرم ہوں۔ گرم اشیا پینے سے دانت درد تیز ہو۔ ٹھنڈی چیزیں پینے سے آرام ہو۔ خوراک کھانے کے بعد دانت درد شروع ہو جاوے۔ چبانے سے تکلیف زیادہ ہو۔ دانتوں میں ڈنک مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ مسوڑھے متورم ہوں۔ اور دانت درد کرتے ہوں۔ مسوڑھے سرخ۔ سوجے ہوئے اور درد کرتے ہوں۔

**زبان** ۔ زبان سوجی ہوئی ۔ صاف اور سیاہی مائل سُرخ ہو ۔ حلق ۔ غدد گلو اور زبان متورم ہوں ؛

**حلق** ۔ گلا دُکھتا ہو ۔ آواز بیٹھ گئی ہو ۔ حلق خشک ۔ سُرخ ۔ سوجا ہوا ۔ اور درد کرتا ہو گویوں اور لیکچراروں کا گلا دکھتا ہو ۔ اور آواز بیٹھ گئی ہو ۔ زور سے بولنے یا سردی لگنے سے گلا بیٹھ گیا ہو ۔ تالو ۔ غدد گلو ۔ اور حلق متورم ہوں ۔ دُکھتے ہوں ۔ سُرخ ہوں ۔ اور درد کرتے ہوں ؛

**خناق وبائی** ۔ درجہ ابتدائیہ میں یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے ؛
چھوٹے بچوں کے منہ میں چھالے ہوں ۔ یا منہ دُکھتا ہو ۔ حلق میں زخم ہوں ۔ درد کرتا ہو ۔ اور ساتھ ہی بخار ہو ؛

**کھانسی** :۔ ہر قسم کی کھانسی اور زکام کی ابتدا میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ کھانسی شدید چھوٹی چھوٹی اور تشنجی ہوتی ہو ۔ اور درد کرتی ہو ۔ صبح کپڑے پہنتے وقت تشنجی کھانسی ہوتی ہو ۔ کھلی ہوا میں چلنے سے بہت زیادہ ہوتی ہو ۔ کھانسی کے ہمراہ غذا قے ہو جاتی ہو ۔ کھانسی بدون بلغم کے ہو ۔ کھانسی رات دن ہوتی رہتی ہو ۔ لیکن رات کو زیادہ ہو ؛ خشک کھانسی ہو ۔ اور سینہ میں خرخراہٹ ہو ۔ گرنے یا مکا لگنے کے بعد مریض خون تھوکے تھکنے سے سخت کھانسی شروع ہو جائے ؛

**آلات تنفس** ۔ براؤنکائیٹس و شدید کھانسی کے آغاز میں بخار ۔ گرمی ۔ درد اور اجتماعِ خون کے لئے یہ دوائی دی جاتی ہے ۔ کھانسی چھوٹی اور پُر از درد ہو ۔ سانس چھوٹا اور دقت سے آوے ۔ تھوک نہ آوے ۔ چھوٹی تکلیف دہ کھانسی ہو ۔ کھانسی کے ہمراہ پھیپھڑوں میں دُکھن ہو ۔ اور گلے میں خراش ہو ؛

**نمونیہ** ۔ براؤنکائیٹس ۔ پلوریسی ۔ ذبحہ ۔ ورم حنجرہ کے آغاز میں جب کہ بخار اور درد ہمراہ ہوں تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔

مریض چمکیلا ۔ سُرخ خون پھیپھڑوں سے تھوکے ۔ دمہ کے ساتھ چھاتی دُکھتی ہو ۔ نمونیہ میں مریض خالص خون تھوکے ۔ کالی کھانسی میں جب کہ نزلی یا ورمی حالت موجود ہو بچے کی چھاتی میں نزلہ ہو ۔ پلوریسی اور نمونیہ کے درجہ ابتدائیہ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے ؛
مرض سل میں مریض خون تھوکے ۔ سینہ کے اوپر کے حصہ میں وجع المفاصل کی دردیں ہوں

معدہ۔ اشتہا زیادہ۔ گوشت کی خواہش ندارد۔ گوشت اور دودھ سے نفرت ہو۔ چاء پینے سے آرام ہو۔ برانڈی وغیرہ پینے کی خواہش ہو۔ پیاس بہت ہو۔ کھانا کھاتے وقت سردی لگے۔ معدہ میں ورم ہو اور ساتھ ہی درد بسوزش اور تھکن ہو۔ مریض ناہضم شدہ غذا قے کر چھوڑے۔ بدہضمی ہو اور چہرہ گرم و تمتمایا ہوا ہو۔ تھوڑی غذا کھانے سے بھی معدہ میں درد ہو جاتا ہو۔ اور چھونے سے معدہ درد کرے۔

غذا خوردہ کے ڈکار آویں۔ کھانے کے بعد قے اور ابکائی آویں۔ قے میں ناہضم شدہ غذا یا سرخ چمکیلا خون خارج ہو۔ قے شدہ مادہ بہت کھٹا ہو۔ دانتوں کو کھٹا کر دیوے۔ چمکیلا سرخ خون انتڑیوں سے خارج ہو۔ پاخانہ آنے کے قبل درد قولنج ہو۔ درد قولنج کے ساتھ آبی اسہال آویں۔ ورم پردہ صفاق ہو۔

پاخانہ:۔ اسہال میں ناہضم شدہ غذا اور پانی آوے۔ زور بہت لگانا پڑے۔ ہیضہ کے ہمراہ سخت بخار ہو۔ بچہ کو اسہال آویں۔ جلد جسم گرم ہو اور پیاس لگے۔ بچہ سر کو ادھر اُدھر گھماوے۔ اور بڑبڑائے۔ آنکھیں نیم کشادہ ہوں۔ نیند میں چونک اٹھے۔ ہیضہ کے درجہ ابتدائیہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔

ضعف امعاء کے باعث قبض ہو۔ خونی بواسیر ہو۔ اور خون سرخ۔ چمکیلا خارج ہوتا ہو۔

آلات بول۔ مثانہ یا مجری البول سے خون خارج ہو۔ کھانسی کے ہمراہ پیشاب خارج ہو جاوے۔ ورم مثانہ کے ساتھ شدید بخار ہو۔ جو بہت دیر تک پیشاب روکے رکھنے کے باعث پیدا ہو گیا ہو۔ پیشاب کرتے وقت درد ہو اور جلن ہو۔ پیشاب کر چکنے کے بعد جلن ہو۔ دردیں دن کو زیادہ ہوں۔ یا صرف دن کو ہی ہوتی ہوں۔ مریض جتنا زیادہ کھڑا رہے۔ اتنی ہی دردوں میں زیادتی ہو۔ حبس بول کا عارضہ ہو۔ جلن ہو اور گردوں کے مقام میں درد ہو۔ پیشاب بہت رنگین ہو۔ پیشاب جانے کی حاجت بار بار ہو۔

مثانہ کی گردن کے عضلات کی کمزوری کی وجہ سے رات کو بستر بھیگ جاوے عضلہ کی کمزوری کی وجہ سے پیشاب لگاتار آتا رہے۔ دن کے وقت پیشاب لگاتار گرتا رہے۔ بچہ کا پیشاب رک گیا ہو۔ اور ساتھ ہی بخار ہو۔ پیشاب میں خون خارج ہو۔

پیشاب بہت خارج ہو - احتلام ہو ؛

امراض زنانہ ۔ خون حیض درد سے آوے ۔ اور ساتھ ہی چہرہ تمتما جاوے ۔ نبض تیز ہو ۔ اور خون چمکیلا سرخ خارج ہو ۔ دوران حیض میں مریضہ نا ہضم شدہ غذا قے کر چھوڑے ۔ دوران حیض میں درد قولنج ہو ۔ دوران حیض میں سر کی چوٹی پر سخت درد ہو ۔ خون حیض بار بار آوے ۔ ہر تین ہفتہ کے بعد آوے ۔ وضع حمل کے بعد دردوں کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ چھاتیاں متورم ہوں ۔ کھنس ہو ۔ دوران حمل میں کھانسی کے ہمراہ پیشاب خارج ہو ؛

گردن اور کمر ۔ گردن یا کمر میں کڑک پڑے ۔ درد کمر ہو ۔ کمر اکڑ جاوے ۔ حرکت کرنے سے درد زیادہ ہو ۔ ٹھنڈ لگنے سے گردن اکڑ گئی ہو ؛

بازو اور ٹانگیں ۔ ہاتھ کی ہتھیلیاں جلتی ہوں ۔ پاؤں کے انگوٹھوں میں جلن ہو داہنا ہاتھ مردہ یا سن ہو ۔ انگلیاں متورم ہوں ۔ سبھری (ملبٹو ہا) کے درجہ ابتدائیہ میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ ہاتھوں کی ہتھیلیاں گرم ہوں ۔ دائیں کندھے اور اوپر کے بازو میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں ۔ بخار اور سوزش ہو ۔ پاؤں اور ٹخنے کے اوپر سخت درد ہو ۔ مریض مارے درد کے تیخے چلائے ۔ دردیں حرکت کرنے سے زیادہ ہوں ۔ کلائی میں وجع المفاصل کی دردیں ہوں ؛

امراض جلد ۔ پھوڑوں ۔ پھنسیوں ۔ گیلوں ۔ کاربنکل ۔ ملبٹو ہا ۔ ورمی بخاروں میں گرمی درد اور اجتماع خون کے لئے یہ دوائی دی جاتی ہے ؛

خسرہ ۔ سرخ باد ۔ کاکڑا ۔ لاکڑا ۔ اور چیچک کے درجہ ابتدائیہ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے VARICOCELE (خصیوں کی وریدوں کا پھول جانا) کے عارضہ میں وریدوں میں درد ہو خصیوں کی وریدوں میں درد ہو ؛

بخار ۔ ہر قسم کے بخاروں میں ۔ مثلاً بخار معدی ۔ تپ محرقہ ۔ نوبتی بخار ہمراہی قے میں یہ دوائی خاص اثر رکھتی ہے ۔ جب کہ نبض تیز ہو ۔ بخار بڑھ رہا ہو ۔ گرمی اور درد ہو ۔ ہر قسم کے داغ دار بخاروں مثلاً خسرہ ۔ کاکڑا ۔ لاکڑا ۔ چیچک وغیرہ کے ابتدا میں جب کہ سوزش ۔ گرمی ۔ اور درد موجود ہوں ۔ یہ دوائی کام آتی ہے ؛

سرخ بخار ہو ۔ بخار کے ہمراہ کھانسی ۔ ورم مثانہ ۔ ورم معدہ ۔ حبس بول وجع المفاصل قے اور گرمی موجود ہوں ۔ ساتھ ہی پیاس تھوڑی ہو ۔ پسینہ صبح چار اور چھ بجے کے

درمیان آوے

بیوبونک پلیگ (گلٹی دار طاعون) کے ابتدا میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔

زیادتی مرض۔ شب کو۔ چار سے چھ بجے صبح کو۔ چھونے سے۔ ہلنے جلنے یا حرکت کرنے سے۔ دائیں طرف ؛

کمی مرض۔ سرد تکمید سے ؛

خوراک۔ ۳x - ۶x - ۱۲x ؛ فیرم فاس ۳x کے استعمال کرنے سے خون میں سرخ ذرات کا اضافہ ہوتا ہے۔ یعنی سرخ خون بڑھتا ہے ؛




پکریٹ آف آئرن۔ PICRATE OF IRON.

یہ دوائی ورمی سیاہ بالوں والے اشخاص کے لئے سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مقام جگر پر دبانے سے جگر دکھتا ہو۔

دیگر ادویات کے فعل کو مکمل کرنے کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی خیال کی جاتی ہے ؛

یہ دوائی بالخصوص اس وقت کام آتی ہے۔ جب کہ کوئی عضو زیادہ محنت کرنے کی وجہ سے اپنے فعل میں فیل ہو جاوے۔ مثال کے طور پر جب تقریر کرنے کے بعد آواز فیل ہو جائے ؛

غدہ قدامیہ ( PROSTATE پراسٹیٹ ) جب عالم پیری میں بڑھ جائے تو یہ نافع ہوتی ہے ؛

نکسیر پھوٹنا۔ نقرس کی وجہ سے مزمن بہرہ پن۔ اور کانوں کی بھنبھناہٹ۔ کان کا سوراخ خشک ؛

مہاسوں کی بھی یہ ایک اعلے دوائی ہے ؛

خون کا سفید ہو جانا (کاذب) ( PSEUDO-LEUCAEMIA ) ؛

کان۔ بہرہ پن قبل از ابتدائے حیض۔ کانوں میں کڑکڑ۔ اور دھیمی دھیمی آواز۔ بہرہ پن دانتوں میں درد عصبی۔ جو کانوں اور آنکھوں تک جاتا ہو۔ کانوں میں بھنبھناہٹ ؛

معدہ ۔ بدہضمی ۔ زبان پر فر ۔ سر درد بعد از طعام خصوصاً صفراوی اشخاص کو ؛

پیشاب ۔ تمام مجری البول میں درد ہوتا ہو ۔ رات کو پیشاب بکثرت آتا ہو ۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ مجریٰ بھری ہوتی ہے ۔ اور اس پہ دباؤ پڑا ہوا ہے ۔ مثانہ اور قضیب کے سرے پر جلن ہوتی ہو ؛ عصبیا بولی ہو ؛

مقابلہ کرو ۔ نکس ۔ سلفر ۔

خوراک ۔ ۲ یا ۳




SULPHATE OF IRON. (سلفیٹ آف آئرن)

مرض اسہال

یہ دوائی مرض اسہال میں کام آتی ہے ۔ جبکہ اسہال آبی ۔ سرخی مائل ۔ براؤن ۔ بدون بو اور بدون درد کے آتے ہوں ۔ جلد جسم بہت پیلی ہو ۔ ضعف بکمی خون ۔ ٹانگوں اور پاؤں کا استسقا موجود ہو ؛

کثرت حیض ۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ حیض بہت عرصہ تک آتا ہے ۔ اور مقدار میں کثیر ہو ۔

دو حیضوں کے درمیانی عرصہ میں دباؤ اور دھڑکن ہو ۔ کانوں میں گھنٹیاں بجتی ہوں اور ایسا احساس ہو گویا خون چہرہ کی جانب دوڑ رہا ہے ۔ چہرہ سرخ ہو ۔ قبض ہو ۔ اور بھوک ماری گئی ہو ۔




MALE FRN. (میل فرن)

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ پیٹ میں کرموں کے علامات موجود ہوں۔ خصوصاً جب کہ قبض ساتھ ہو:

کدو دانے۔ (حب القرع - FAPE WORMS) کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے

حالت غنودگی۔

غدود جاذبہ - (LYMHATIC GLANDS) کی سست ورم:

نوجوانوں کو مرض سل - بخار متواتر - سلی زخموں کے محدود چند نشانات:

آنکھیں - اندھاپن - یک چشمی غبار:

شکم - پھولا ہوا درد مٹھاس کھانے سے دردزیادہ ہو اسہال اور پیچش آویں - کرموں کا درد قولنج ہو۔ ساتھ ہی ناک میں کھجلی۔ چہرہ زرد - آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے - ہچکی بلا درد:

مقابلہ کرو۔ سانتیا گرے منیم:

خوراک۔ سے نمبر ۳ - کدو دانوں کو خارج کرنے کے لئے مدر ٹنکچر (θ) ، نصف ڈرام - سے لیکر ایک ڈرام پوری خوراک:




یہ دوائی بوڑھے اشخاص کے امراض میں کارآمد ہوتی ہے۔ یا ایسے اشخاص جو قبل از وقت بوڑھے ہوگئے ہوں۔ جلدی۔ جلدی حرکت کرنے۔ اور ٹھنڈ سے آرام معلوم ہوتا ہو - جلد کھردری اور لگاتار خارش ہوتی رہتی ہو۔ گرمی سے تکلیف ہو - اور ٹھنڈ سے افاقہ ہو - بال اور ناخنوں کے نرم پڑجانے میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے:

ایسی مستورات جن کے ہاں بہت بچے پیدا ہوتے ہوں - اور ان کی وریدیں پھول گئی ہوں یا ایسے زخم ہوں جو شفایاب ہونے میں نہ آتے ہوں۔ اُن کے لئے یہ دوائی بہت مفید ہے۔ ہڈیاں گل سڑ گئی ہوں - خاصکر لمبی ہڈیاں - کنپٹی کی ہڈیاں - اور کان کی ہڈیاں - خواہ آتشکی زہر کو یا پارہ بہت زیادہ مقدار میں استعمال کیا جاچکا ہو - ماؤف مقام سے پتلا جلانے والا

خون آلودہ اور متعفن مواد خارج ہو:

ایسا محسوس ہو کہ ہوا آنکھوں کو چیر رہی ہے۔ آنسوؤں کی تھیلی کا ناسور ہو۔ دانت جلدی جلدی خراب ہو رہے ہوں۔ دانتوں کا ناسور ہو۔ اور اس میں سے خون آمیز نمکین مادہ لگاتار نکلتا رہتا ہو:

فوطے متورم ہوں۔ خواہش جماعت ہر دو شدہ مادہ میں زوروں پر ہو۔ تمام مخرجوں میں خارش ہو۔ اور گرمی سے زیادہ ہو جاتی ہو:

بوڑھے اور ضعیف انسانوں کے اعضاء کا استسقاء۔ نظام وریدی میں کمزوری۔ ان سب حالات میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔

زیادتی مرض۔ گرمی سے۔ بوقت صبح۔ کمی مرض۔ چلنے پھرنے سے۔ سردی سے:
معاون۔ سلیشیا: خوراک ۳x-۶x-۳۰:




## (سرخ چیونٹی) RED-ANT.

یہ دوائی نقرس (GOUT) اور جوڑوں کے وجع المفاصلی دردوں (ارٹیکولر رومیٹزم ARTICULAR RHEUMATISM) میں کام آتی ہے جو کہ یکایک ظاہر ہوں۔ اور مریض کو بے بس کر دیں۔ مرض کا حملہ اکثر اوقات دائیں طرف ہوا کرتا ہے۔ دردیں حرکت کرنے سے زیادہ ہوتی ہوں اور دبانے سے دردوں کو آرام ہوتا ہو:

یہ دوائی آنکھوں کی وجع المفاصلی ورم۔ ناخونہ اور فربہی کے زخموں میں مفید ہوتی ہے۔ مزمن گنٹھیا ہو۔ اور جوڑ سخت ہو گئے ہوں۔ یعنی پتھرا گئے ہوں۔

بوجھ اوپر اٹھانے سے جو شکایات پیدا ہو گئی ہوں۔ ان کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ باسور۔ مستر (POLYPUS) کی ساخت کو روکنے میں اس دوائی کو خاص فوقیت حاصل ہے:

سر۔ سر چکر آویں۔ سر درد کے ساتھ کانوں میں کڑ کڑ ہو۔ دماغ بسبب وزنی اور بڑا محسوس

نزلہ ہو اور ناک کے بند ہونیکا احساس ہو۔ ناک کی بو ... ہو؛

معدہ۔ منہ ... پر لگاتار ڈکاریں آتی ہوں اور ساتھ ہی اختلاج ... درد ہوتی ہوں۔ سردرد کے ہمراہ متلی ہو۔ اور مریض زرد ... کرتا ہو؛

پیشاب۔ خونی ... البومن۔ حاجت بہت ہو۔ ... بہت مقدار میں خارج ہوں

امراض مردانہ۔ احتلام ہو۔ نقاہت ہو؛

اطراف۔ بائی کی دردیں ہوں۔ جوڑ سخت ہوں اور کھنچ گئے ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ عضلات تنے ہوئے ہیں اور اپنی جائے اتصال سے ٹوٹ گئے ہیں۔ ٹانگوں کی کمزوری ہو۔ وجع المفاصل کا حملہ یکایک ہو جاتا ہو۔ اور بے چینی ہو۔ پسینہ آنے سے افاقہ نہ ہوتا ہو؛

جلد جسم۔ سرخ۔ کھجلی کرتی ہو اور جلتی ہو۔ چھپاکی ہو۔ جوڑوں کے گرد گانٹھیں ہوں پسینہ بہت آتا ہو لیکن افاقہ نہ ہوتا ہو۔

زیادتی مرض۔ سردی سے اور سرد پانی کے ساتھ دھونے سے۔ برفانی طوفان سے قبل

کمی مرض۔ گرمی سے۔ دبانے سے۔ مالش سے۔ بالوں کو کنگھی کرنے سے؛

خوراک۔ ... سے ۳۰ پوٹینسی۔




WOOD STRAW BERRY. (ووڈ سٹرابیری)

اس دوائی کے استعمال سے پتھری کی ساخت رک جاتی ہے؛

یہ دوائی دانتوں کے میل کو بھی دور کرتی ہے؛

نقرس کے حملوں کو روکتی ہے۔

چھپاکی کے لئے نافع ہے؛

تمام جسم کی سوجن میں کام آتی ہے۔

خوراک ... کے ایک قطرے سے لیکر دس قطروں تک؛




WHITE ASH

وائٹ ایش

یہ دوائی امراض رحم میں خاص اثر رکھتی ہے۔ جبکہ رحم بڑھ گیا ہو۔ یا اس میں کوئی الجھن پڑ گئی ہو۔ یعنی خروج رحم بہت ہوتا ہو۔ اور مریضہ کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ رحم اپنی اصلی جگہ سے ٹل گیا ہے۔ اور نیچے کی جانب بہت بوجھ پڑا رہتا ہو:

جب وضع حمل کے بعد رحم اپنی اصلی جگہ پر نہ آوے ( SUB INVOLUTION )

تو یہ دوائی نہایت مفید ہوا کرتی ہے:

رحم یا فم رحم کی سوزش و عام کمزوری کے لیے یہ نہایت مجرب ہے:

رحم کی رسولی کے لیے بھی یہ سودمند ہے:

خوراک۔ مدر ٹنکچر کے دس سے پندرہ ۱۵ قطرے:




FUCUS VESICULOSUS.

BLADDER WRACK.

( بلیڈر ریک )

فربہی دموٹاپا کو کم کرنے نیز گیلڑ میں اس دوائی کی بڑی تعریف کی گئی ہے۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر کے ایک قطرے سے لیکر تین ۳ قطروں تک

---

# گالیکم ایسیڈم GLLICUM ACIDUM.

(تیزاب طسن) GALLIC ACID.

یہ دوائی سل (دقاقی سِس) کے مرض میں کام آتی ہے ۔ معدہ کو طاقت بخشتی ہے اور بھوک بڑھاتی ہے :

جریان خون مجہولی (PASSIVE HAEMORRHAGE) کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ جبکہ نبض کمزور ہو ۔ ٹانگیں اور بازو ٹھنڈے ہوں ۔ عروق شعریہ ڈھیلے ڈھالے اور جلد جسم سرد ہو :

ہر قسم کے جریان خون مجہولی میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے :

بول الدم ۔ (خونی پیشاب آنا ۔ HAEMATURIA) میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جبکہ مقام گردہ میں درد ہوتا ہو ۔ ابکائیاں آتی ہوں ۔ سر میں چکر اور درد ہوتا ہو :

مریضان سل ۔ کے پسینۂ شب کو روکنے میں یہ دوائی نہایت نافع ہوتی ہے :

مقام معدہ میں جلن وار درد ہوں ۔ اور ساتھ ہی کھٹے ڈکار آتے ہوں :

پھیپھڑوں میں درد ہو ۔ پھیپھڑوں سے خون آوے ۔ بلغم زیادہ خارج ہو :

خوراک ۱x سے ۳x :

# گمبوگیا GAMBOGIA.

(گمی گٹی) GUMMI GUTTA.

اسہال میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ اسہال بعض اوقات سبز یا زرد آبی آتے ہوں اور بعض اوقات پانی اور ٹھوس مادہ ملے ہوئے ۔ اکثر اوقات ہوا پیٹ میں بہت گڑگڑاتی ہو ۔ پاخانہ جانے کی حاجت فوری پیدا ہو جاتی ہو ۔ ایک ہی مرتبہ زور لگانے سے

پاخانہ سارا خارج ہوجاتا ہو۔ اور پھر بڑا آرام معلوم دیتا ہو۔ گویا کہ کوئی خراش کرنے والا مادہ خارج ہوگیا ہے؛

معدہ وامعاء میں بہت اکساہٹ ہو۔ زبان اور حلق میں جلن۔ اور خشکی محسوس ہو۔ کھانا کھانے کے بعد معدہ میں درد ہو۔ معدہ وامعاء دُکھتے ہوں؛ رفع حاجت کے بعد یا نفخ سے پیٹ میں تناوٹ و درد ہوتی ہو۔ ہوا گڑگڑاتی ہو۔ اور چکر لگاتی ہو۔ موسم گرما میں آبی اسہال آتے ہوں۔ خاصکر بوڑھوں کو۔ ٹُنڈی میں درد ہوتی ہو؛

زیادتی مرض۔ بوقت شام اور رات کو؛ مصلح۔ کیمفر۔ کافیہ۔ کالوسنتھ۔ کالی کارب۔ اپیم

خوراک۔ ۳x-۵-۳۰؛



WINTER GREEN. ونٹر گرین

یہ دوائی دردِ عصبی (NEURALGIA) میں کام آتی ہے۔ خصوصاً جبکہ بیماری لمبی ہوگئی ہو اور درد بہایت شدید ہوں؛

یہ دوائی جوڑوں کے دردوں میں بھی مفید ہے۔ خواہ دردوں کا حملہ شدید ہو۔ خواہ خفیف

نیز یہ دوائی جوڑوں کے نقرس اور بچوں کے رعشہ میں بھی کام آتی ہے؛

معدہ۔ شدید ورم معدہ۔ معدہ میں بہت تیز دردیں۔ اور لگاتار قئیں؛ اشتہا ناقابل برداشت ہو۔ درآں حالیکہ معدہ میں اکساہٹ ہو۔ اعصابی کمزوری کی وجہ سے معدہ میں درد ہو؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک قطرے سے لیکر ۳۰ قطرے۔ یا ۱x کے پانچ قطرے؛



YELLOW JESSAMINE. زرد چنبیلی

اس دوائی کا خاص اثر نظام عصبی (NERVOUS SYSTEM) پر ہوتا ہے۔ کمزوری تمام۔ سرگھومنا۔ غنودگی۔ سستی۔ اور کپکپاہٹ اس کے خاص علامات ہیں:

یہ دوائی بچوں۔ نوجوانوں اور خاص کر عصبی ہسٹریکل مزاج والی مستورات کے امراض میں خاص طور پر موثر ہوا کرتی ہے۔ جو کہ تھکنا چور ہوں۔ (ALL TIRED OUT):

مستورات کے ہسٹیریا (بائو گولا) میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جب کہ حلق میں گولے کا احساس ہو۔ تشنج ہوتے ہوں۔ اور نگلنے سے یہ گولا نگلا نہ جاتا ہو۔ دل کی دھڑکن تیز ہو۔ ٹانگیں اور بازو شل ہوں۔ پیشاب بمقدار کثیر اور صاف آتا ہو۔ اور خوف و ڈر بھی شامل حال رہتے ہوں۔

## بچوں کے لازمی و نوبتی بخاروں {REMITTENT AND INTERMITENT FEVERS}

میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ اعصاب زیر اثر ہوں۔ لرزہ اور بخار دونوں شدید ہوا کرتے ہیں۔ مریض سست۔ کاہل اور تھکنا چور ہوتا ہو:

زکام کے بخار میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جب کہ کمر میں لگاتار ٹھنڈ لگتی رہتی ہو اور مریض ذرا بھی انگیٹھی سے مارے ٹھنڈ کے پرے نہ ہٹ سکتا ہو:

تپ محرقہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ اعصاب ماؤف ہو چکے ہوں۔ مریض غنودگی میں کاہل اور بہت تھکا ماندہ پڑا رہتا ہو۔ اور اس کے بازو و ٹانگیں کانپتے ہوں:

گردن توڑ بخار (CEREBRO-SPINAL FEVER) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ بے ہوشی۔ اور تشنج کی جانب طبیعت کا رجحان ہو۔ ہذیان نہایت سخت ہو۔ اور مریض کو ایسا معلوم ہو۔ کہ اس کا تمام جسم درد کر رہا ہے۔ مریض کمزور تھکا ٹوٹا اور کانپتا ہو:

سر درد (HEAD-ACHE) میں جو بوجہ اجتماع خون پیدا ہوا ہو۔ یا وجع العصب ہو۔ یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ درد گردن سے شروع ہو کر سر کے اوپر پھیل جاتا ہو۔ اور پیشانی و آنکھوں کے ڈیلوں میں پھاڑنے والا درد ہوتا ہو۔

اور ساتھ ہی تمام عضلات تھکے ماندے اور نکمے ڈھیلے ڈھالے پڑ گئے ہوں۔ سر درد کو پیشاب بافراط
آنے سے آرام ہوتا ہے ؛

سر چکر (VERTIGO) میں بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جب کہ چکر گردن
کی پشت سے چڑھتے ہوں۔ ایک ایک کے دو دو نظر آتے ہوں۔ بینائی دھندلی ہو یا بالکل
جاتی رہتی ہو۔ مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو۔ کہ اگر وہ نہیں چلے پھرے گا تو دل اپنی
حرکت بند کر دے گا ؛

شدید زکام میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ سر درد ہو۔ بخار ہو۔ چھینکیں آتی ہوں
اور ناک کی جڑ بھری ہوئی ہو ؛

دانت نکالنے کے ایام میں جبکہ بچے کے دماغ میں خون کا جوش ہو جاتا ہو۔ اور
وہ بے چین ہوتا ہو۔ نیند اس کو نہ آتی ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ؛

وضع حمل کے دوران میں یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جبکہ اعصاب میں اکساہٹ بہت ہو
رحم کا منہ کڑا ہو۔ اور ولادت میں رکاوٹ ڈالتا ہو ؛

ڈسمنوریا۔ (حیض کا تکلیف سے آنا) (DYSMENORRHOEA) کے ساتھ جبکہ
تشنجی وجع العصب اور حفینۃ الرحم میں دردیں ہوتی ہوں۔ بچہ دانی و ٹانگوں میں کڑل پڑتے
ہوں تو یہ دوائی نہایت کارآمد ہوا کرتی ہے۔ بشرطیکہ اعصاب زیادہ حساس ہوں۔ اور مریضہ
ہسٹیریکل مزاج کی ہو ؛

امراض مردانہ۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ اعضائے تناسل میں اکساہٹ
رہتی ہو۔ ڈھیلے ڈھالے اور سرد رہتے ہوں۔ بدون خیزش کے منی خارج ہو جاتی ہو۔
اور بعد میں نقاہت۔ پست ہمتی۔ اور دماغ دکھتا ہو۔ مریض اتنا کمزور ہو جاتا ہو کہ وہ حرکت
نہ کر سکتا ہو ؛

مجلوق (خواہ زن ہو خواہ مرد) کے اعصابی نقائص کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے
جب کہ ان کو جھٹ طیش آجاتا ہو۔ چڑچڑے مزاج والے اور ذکی الحس ہوں۔ (کالی فاس)۔

خوف و ڈر۔ جذبات کے فوری بھڑکاؤ یا اشتعال دلانیوالی خبروں
کے سننے سے جو امراض پیدا ہو جاتے ہیں ان کے لئے یہ ایک عمدہ دوائی ہے۔ جب ان میں
سے کسی وجہ سے اسہال آنے شروع ہو جاویں۔ یا طبیعت سخت بیزار ہو جائے۔ اور کوئی

کام کرنے کو دل نہ کرے۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی اپنا مفید اثر دکھلاتی ہے:

کسی غیر معمولی امتحان میں پڑنے کے خیال سے یا عبادت گاہ یا تھیٹر میں جانے کی تیاری کرتے وقت۔ یا کسی جلسہ یا دعوت میں شمولیت کے خیال سے دست لگ جائیں۔ یا سٹیج پر کھڑا ہونے یا مجمع میں حاضر ہونے سے ڈر لگے۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے:

مرض خسرہ (MEASLES) میں اس دوائی کا نہایت مفید ہوا کرتا ہے۔ اور دانوں کے باہر نکالنے میں یہ دوائی مددگار رہوا کرتی ہے:

خناق وبائی۔ کے بعد جب کہ پیرے لےسس (شل) کا عارضہ پیدا ہو جاوے۔ تو اس کے لئے یہ ایک شافی دوائی ہے۔ جب کہ زبان۔ ہاتھ۔ ٹانگیں۔ یا تمام جسم کمزور ہو اور کانپتا ہو:

مریض چپ چاپ اور اکیلا رہنا پسند کرے۔ گفتگو اور صحبت سے پرہیز کرے۔ خواہ پاس بیٹھنے والا آدمی چپ چاپ ہی کیوں نہ بیٹھا رہے۔ لیکن مریض کو اس کا پاس بیٹھنا ناگوار ہو تو ان حالات میں یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

عضلات کا موازنہ ٹھیک نہ رہے۔ اور عضلات حکم ماننے سے انکاری ہوں۔ آنکھوں کے پپوٹے بہت وزنی ہوں اور مریض ان کو کھلا نہ رکھ سکتا ہو۔ (کا مقابلہ کرے فاسفورس پیپیا۔):

ٹھنڈ بدون پیاس کے۔ خاص کر نخاع کے آس پاس ٹھنڈ اوپر سے نیچے۔ اور نیچے سے اوپر نہایت تیز رفتار لہروں میں دوڑتی ہو:

سگار بیچنے والوں کے امراض عصبی میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔

جلسی می ام کے مریض کو بالعموم پیاس نہیں لگا کرتی:

جب تمازت آفتاب کے باعث نقاہت و کمزوری پیدا ہو جاوے تو اس کے دور کرنے میں یہ دوائی پہلا درجہ رکھتی ہے:

زیادتی مرض۔ دھوپ میں۔ سورج کی شعاعوں میں۔ گیس کی روشنی میں۔ زیادہ گرمی سے۔ جھکنے سے۔ اوپر چڑھنے سے۔ بال کٹوانے سے۔ مرطوب موسم میں۔ قبل از طوفان۔ جذبات سے۔ اکساہٹ سے۔ خراب خبریں سننے سے۔ تمباکو نوشی سے۔ اپنی تکالیف کا خیال کرنے سے۔ دس بجے دن کے۔ قے آنے سے۔ مریض کو بلانے۔ اور

اُس کے ساتھ گفتگو کرنے سے - حرکت سے - سر کو چھونے سے - کھڑا ہونے سے :

کمی مرض - آگے کی جانب جھکنے سے - پیشاب کھُل کر آنے سے - کھُلی ہوا میں - زنگا نار - حرکت کرنے سے - منشیات سے - آنکھیں بند کرنے سے :

مصلح ۔ چائنا - کافیہ - ڈرجی ٹیلس :

خوراک ۔ ۵-۱۲-۳۷-۲۰۰ :

# جیرینیم میکولیٹم

GERANIUM MACULATUM.

GRANE'S BILL (گرینز بل)

یہ دوائی جریان خون (HAEMORRHAGE) میں کام آتی ہے - خون خواہ کسی حصہ جسم سے آتا ہو :

مرضِ سل میں جب خون پھیپھڑوں سے آتا ہو - تو اس کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے -

بول الدم - خونی پیشاب آنے میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے - الغرض کسی حصہ جسم سے خون آوے - یہ دوائی منظہر ہوا کرتی ہے :

معدہ کی نزلی سوزش میں اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہے - جب کہ حالتِ عامہ کمزور ہو :

سرطان معدہ کے شروع شروع میں یہ دوائی کارآمد ثابت ہوتی ہے - اس کے دینے سے قے آنی رک جاتی ہے :

جب رحم سے خون جاری ہو - تو یہ دوائی نہایت نافع ہوا کرتی ہے - اندرونی استعمال کے علاوہ اندام نہانی کو اس دوائی کی پچکاری سے دھویا جاتا ہے :

دائمی سردرد کیلئے بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے - خوراک ۵ ایک سے دس قطروں تک سرطان معدہ میں ۳۰ قطرے فی خوراک - خارجی طور پر یہ زخموں میں استعمال کی جاتی ہے :

# گلینڈولی سپرارینالس سکی

GLANDULAE SUPRARENALIS SICCAE.

ADRENALIN (ایڈری نیلین)

یہ دوائی ایک نہایت حابس دم (جریان خون کو بند کرنے والی) ہے۔ اور متورم مقام دار جھلیوں کے لئے حابس ہے:

ایڈری نیلین کلورائیڈ کو متورم جھلیوں پر پچکاری کے ذریعہ چھڑکا جاتا ہے۔ یا روئی کا پھاہا سولیوشن میں بھگو کر ماؤف مقام پر رکھتے ہیں۔ پہلی مرتبہ لگانے کے بعد جب چند منٹ گذر جاویں تب دوسری مرتبہ لگاتے ہیں:

شدید سوزش چشم۔ میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے: ایڈری نیلین سولیوشن (ایک حصہ دوائی اور تین ہزار حصہ مقطر پانی یا $\frac{1}{1000}$ طاقت کے سولیوشن) کے چند قطرے آنکھ میں ڈالنے سے سرخی دور ہو جاتی ہے۔ یہ دوائی ہر دو یا تین گھنٹہ کے وقفہ پر ڈالنی چاہیئے۔

یہ دوائی سوزش قرنیہ۔ سوزش آئرس۔ اور گلاکوما (GLAUCOMA) (سبز موتیا بند) کی دردوں کو کم کرتی ہے:

آنکھ میں پھولا۔ جو کہ چوٹ لگنے کی وجہ سے پیدا ہو گیا ہو۔ اس دوائی کے لگانے سے نیست و نابود ہو جاتا ہے۔ اور آتشکی پھوڑے کو دور کرنے میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

دمہ کے مریضوں کی خراش حنجرہ کو کم کرنے میں یہ دوائی بہت نافع ہے۔ حنجرہ میں اس دوائی کا $\frac{1}{1000}$ سولیوشن چھڑکتے ہیں۔ اگر اس سے کوئی خاص فائدہ نہ ہو تو سولیوشن کی طاقت کو بڑھا دیا جاتا ہے۔ اور $\frac{1}{500}$ یا $\frac{1}{100}$ سولیوشن لگایا جاتا ہے:

ڈاکٹر بی جو سٹھ صاحب فرماتے ہیں۔ کہ اس دوائی کو جب ہومیوپیتھک طریقہ پر استعمال کیا جاوے تو وجع القلب (درد دل) اور سوزش اورٹا (خون کی سب سے بڑی شریان)

میں خواہ مرض شدید حالت میں ہو اور خواہ خفیف - نفع بخش ہوتی ہے ؛

خوراک - ہائی پوڈرمیکلی (جلد کے زیریں انجکشن) ایک سے پانچ قطرے $\frac{1}{100}$ سولیوشن کے پانی میں حل شدہ ؛ اندرونی خوراک - $\frac{1}{100}$ سولیوشن کے پانچ قطروں سے لے کر تیس ۳۰ قطروں تک ؛




(گلونائین) CLONOIN

نائیٹروگلیسرین - NITRO GLYCERINE.

سپری ٹس گلیسیرائنس نائٹریٹ - SPIRITUS-GLY-NITRATE.

یہ دوائی عصبی مزاج والے اشخاص کے لئے مظہر ہوا کرتی ہے - جن میں خون بافراط ہو - اور سرخ رو ہوں جن کو دماغ میں اجتماع خون و کثرت خون کی شکایت ہو جایا کرتی ہے ؛

فعل دماغ تیز اور اس کے مقابلہ میں حرام مغز (SPINAL-CORD) کا فعل سست پڑ گیا ہو جب علامات مرض نہایت شدید ہوں - اور آناً فاناً پیدا ہو جاویں ؛

سن سٹروک - (لو مارنا - سورج کی تمازت سے بیتاب ہو جانا) کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے - جب سر پھٹا جا رہا ہو - ہذیان اور بے ہوشی ہو - نیز گیس کی روشنی میں کام کرنے سے جبکہ روشنی سر کے اوپر پڑتی ہو - یا چولھے کی گرمی کے باعث جب یہ علامات پیدا ہو جاویں - تو یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے - ادھیڑ پن کی عمر میں جب گرمی کے شعلے اٹھتے ہوں - تب بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ؛

خون حیض کے دب جانے یا دیر سے آنے کے باعث جب سر میں جکڑ چڑھ جاویں اور خون جمع ہو جاوے تو یہ دوائی دینی چاہیئے - سر ونی ہوا اور سرہانہ پر نہ رکھا جا سکتا ہو - اور دل کی حرکت کے ساتھ ساتھ سر میں بھی نبض کی سی تڑپن ہوتی ہو - عروق خون پھیل کر چہرہ گہرا سرخ ہو جاتا ہو کبھی تو درد دھیما دھیما ہوتا ہو - اور کبھی نہایت شدید ہونے لگتا ہو - اکثر اوقات اجتماع خون کے ساتھ تشنج بھی ہوتے ہوں ؛

پرسوت کے تشنج ۔ (PUERPERAL CONVULSIONS) میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ چہرہ سُرخ ۔ نبض بھرپور اور سخت ہو ۔ اور بول میں البومن خارج ہوتی ہو ۔ مریضہ کے مُنہ سے جھاگ نکلتی ہو ۔ اور بے ہوش رہتی ہو:

اجتماع خون اطفال { CEREBRAL CONGESTION OF CHILDREN . } میں یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ۔ جبکہ بیلاڈونا دوائی کے دینے سے افاقہ نہ ہوا ہو:

حاد و مزمن سوزش گردہ ۔ میں نافع ہوتی ہے ۔ جب کہ خون کی شریانیں خوب تنی ہوئی ہوں:

ایسے سر دردوں میں جن کا تعلق سورج کے ساتھ ہوتا ہے ۔ یعنی طلوع آفتاب سے شروع ہو کر دوپہر کو بہت تیز ہو جاتے ہیں ۔ اور جوں جوں سورج ڈھلتا جاتا ہے درد بھی کم ہوتا جاتا ہے ۔ یہ دوائی بہت نافع ہوا کرتی ہے ۔ (کلمیا ۔ نیٹرم کارب):

سر بہت بڑا معلوم ہوتا ہو اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ دماغ کھوپری میں نہیں سما سکتا:

جب بچہ شام کو آگ کی انگیٹھی کے سامنے بیٹھے بیٹھے بیمار ہو جاوے ۔ یا سوتے سوتے علیل ہو جاوے تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے:

دل کی دھڑکن تیز ہو ۔ اور گردن کی شریانیں زور سے تڑپتی ہوں ۔ نیز دل بوجھل اور دبا ہوا ہو ۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ خون پہلے دل کی جانب دوڑتا ہے ۔ اور پھر سر کو اوپر چڑھتا ہے:

کھڑا ہونے پر سر میں چکر چڑھ جاتے ہوں:

تپکن کے سر درد میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے:

سکتہ کا ڈر لگا رہے ۔ یا دماغ کے پردوں میں ورم ہو ۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے:

وجع القلب ۔ (ANGINA PECTORIS) اور ہارٹ فیلیور (دل کے فعل کا بند ہو جانا) میں یہ دوائی اپنا خاص اثر رکھتی ہے ۔ جب کہ نبض چھوٹی اور سبک ہو ۔ اور دماغ میں خون کی کمی ہو ۔ اور سخت ضعف اور نقاہت ہو ۔

ایسے حالات میں یہ دوائی بڑی بڑی مقدار میں استعمال کرنی چاہیئے ؛

زیادتیٔ مرض ۔ دھوپ میں ۔ سورج کی شعاعوں میں ۔ گیس اور کھلی آگ میں ۔ ٹھوکر لگنے سے ۔ جھکنے سے ۔ بال کٹوانے سے ۔ شفتالو کھانے سے ۔ منشیات کے استعمال سے ۔ لیٹنے سے ۔ صبح ۹ بجے سے دوپہر تک ؛

کمیٔ مرض ۔ برانڈی پینے سے ؛ مصلح ۔ ایکونائیٹ ۔ کیمفر ۔ کافیہ ۔ نکس وامیکا ؛

خوراک ۳x ۔ ۳۰ ؛




CUT WEED. (کٹ ویڈ)

یہ دوائی سیشیاٹیکا (لنگڑی کا درد ریگن کا درد) میں کام آتی ہے ۔ جب کہ تمام سیاٹک عصب میں شدید دردیں ہوتی ہوں ۔ اور دردوں کے بعد ماؤف مقامات سُن معلوم ہوتے ہوں ؛

یہ دوائی دردِ قولنج نفخی میں سود مند ہے ۔ دردیں شکم کے مختلف حصوں میں ہوتی ہوں ۔ اور دبانے سے شکم درد کرتا ہو ؛

ہیضہ اطفال شیرخوار میں بھی یہ دوائی نافع ہے ؛

خوراک ۔ ؔ ایک قطرے سے دس قطروں تک ؛ ۲x سے ۳۰ ؛




یوفوربیا پالی کارپا (EUPHORBIA POYCARPA.)

یہ دوائی سانپ کے زہر کا تریاق ہے ۔ یعنی اس دوائی کے دینے سے سانپ کے زہر کا اثر زائل ہوجاتا ہے ۔ اگر اس دوائی کو حفظ ماتقدم (PROPHYL ACTIC) کے

طور پر استعمال کیا جاوے۔ تو سانپ کے زہر کا اثر استعمال کنندہ پر نہیں ہوتا۔ (رانڈیگو)۔

خوراک ۰؎ مدر ٹنکچر۔



# گاسی پی ام GOSSYPIUM.

(روئی کا پودہ) (COTTON PLANT.

جن مستورات کو حیض دیر سے آتا ہو۔ یعنی دن اوپر چڑھ کر آتا ہو۔ اور ساتھ ہی کمر درد اور پیڑو میں دردیں ہوتی ہوں۔ اور مقام رحم ذکی الحس ہو۔ اُن کے لئے یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ مریض کمیٔ خون کا شکار ہو۔ ہاضمہ میں نقص ہو۔ اور ضعف ہو۔

بانجھ پن۔ میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ رحم کا فعل سست پڑ گیا ہو۔ یعنی ضعف رحم کی شکایت ہو۔

وضع حمل کے دوران میں رحم کا فعل پورے طور پر سرانجام نہ پاتا ہو۔

استرخار الرحم (رحم کا ڈھیلا ہو جانا۔ رحم کا پھیل جانا SUBINVOLUTION) اور ریشہ رسولیوں (FIBROIDS) میں یہ دوائی بہت مفید ہے۔

یہ دوائی زبردست مدر الحیض (مدر الطمث۔ حیض جاری کرنے والی دوائی EMMENAGOGUE.) ہے۔ جب کہ اس کو زیادہ مقدار میں استعمال کیا جاوے۔

جب مریضہ کو ایسا احساس ہو کہ خون حیض جاری ہوا چاہتا ہے لیکن جاری نہ ہوتا ہو تو ایسی حالت میں گاسی پی ام ایک اعلیٰ دوائی ثابت ہوتی ہے۔

امراض زنانہ۔ شرمگاہ کے لب متورم ہوں۔ اور خارش کرتے ہوں۔ خصیۃ الرحم میں نوبتی دردیں ہوتی ہوں۔ آنول رک گئی ہو۔ پستان کی رسولی ہو۔ اور ساتھ ہی بغلوں کے غدود متورم ہوں۔ بوقت صبح طبیعت خراب رہتی ہو۔ اور رحم ذکی الحس ہو جب حیض ہو۔ خون حیض بالکل آہی جاتا ہو۔ کمر درد ہو۔ اور پیڑو میں بوجھ دکھاوٹ ہو۔

خوراک ۰؎ کے ایک قطرہ سے تیس قطروں تک یا ۱x تا ۶x۔

## گرینیٹم GRANATUM.

(پانی گرینیٹ۔ انار) POMEGRANATE.

ٹیپ ورم (کدو دانہ) کو ہلاک کرنے اور خارج کرنے کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔

تمام علامات وہی ہوتی ہیں جو کہ پیٹ میں کیڑوں کی موجودگی سے ہوا کرتی ہیں مثلاً لگاتار اشتہا۔ ضعف ہاضمہ۔ باوجود اس کے مریض دبلا ہوتا جائے۔ رات کو قبض؛ سخت چکر۔ معدہ اور شکم میں درد۔ جو ناف کے مقام پر زیادہ ہو۔ ہتھیلیوں میں خارش مقعد میں خارش وغیرہ؛

خوراک۔ ۱ سے ۶ کے ایک قطرہ سے لے کر تین قطروں تک۔ یا ۳ اتا ۳۰ ؛

## گریفائیٹس GRAPHITES.

(سیاہ سیسہ) BLACK LEAD.

یہ ایک انٹی سورک دوائی ہے۔

یہ دوائی ایسے مریضوں کے لئے موزوں تر ہوا کرتی ہے۔ جو کہ موٹے جسہ کے ہوں۔ خوش رنگ اور جن کو قبض رہتی ہو۔ اور حیض دیر سے آیا کرتا ہو۔

یہ دوائی ادھیڑ پن کی ہے۔ اور پلسٹلا سن بلوغ کی؛

گریفائیٹس کی مریضہ محتاط۔ بزدل۔ وتامل کرنے والی ہوتی ہے۔ اور کسی امر کا فیصلہ قطعی طور پر نہیں کر سکتی؛

ہر قسم کی پھنسیوں اور پھوڑوں۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ اُن میں سے چیچپا لیسدار مواد ہر وقت نکلتا رہتا ہو۔ جلد جسم خشک۔ اور ہر ایک زخم پیپ دار بن

جاتا ہو:

**مزمن قبض** میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ پاخانہ لمبا سخت اور گٹھلی دار آتا ہو اور گٹھلیاں آنوں کے ذریعہ آپس میں جڑی ہوئی ہوں۔ مقعد میں پھٹنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور پاخانہ آچکنے کے بعد بجائے پاخانہ دکھتی اور درد کرتی ہو:

**نزلہ معدیہ۔** (GASTRIC CATARRH) اور خمیرات امعاء (INTESTINAL FERMENTATION) میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ معدہ اور شکم میں بدبودار اور متعفن ہوا بھری رہتی ہو۔ بدیں وجہ تنے ہوئے ہوں۔ معدہ میں تشنجی درد ہوتا ہو۔ جس کو کھانا کھانے سے آرام ہوتا ہو: لیکن گوشت اور مٹھائیاں کھانے سے جی متلاتا ہو:

**اسہال۔** میں یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے۔ جبکہ دست بھوسلے۔ پتلے اور سخت بدبودار آتے ہوں۔ اور دستوں میں ناہضم شدہ غذا خارج ہوتی ہو:

**اری سپلس** (سرخ باد) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ جلن اور ڈنگ مارنے کا سا درد ہوتا ہو۔ اور دوائی کے دیگر مخصوص علامات موجود ہوں:

**امراض زنانہ** میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ خون حیض بمقدار خفیف۔ بہ رنگ زرد اور دیر سے آتا ہو۔ درد بھی ہوتا ہو۔ ساتھ ہی لیکوریا (سیلان الرحم) تیز اور جلانے والا آتا ہو حیض سے قبل اور بعد میں یہ سیلان الرحم سخت کو بافراط آتا رہتا ہو۔ مریضہ کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ رحم براستہ اندام نہانی باہر نکل جاوے گا:

**سوزش پستان۔** میں بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ اُن میں پرانے زخموں کے نشانات بہت ہوں اور دودھ خارج نہ ہو سکتا ہو۔ کھٹنیوں میں گہرے شگاف ہوتے ہوں۔ اس دوائی کی مرہم اور بھی لگاتے ہیں:

**گریفائیٹس۔** کی مریضہ اُداس اور مایوس ہوا کرتی ہے۔ راگ رنگ سے وہ رونے لگتی ہے اور سوائے موت کے اُسے اور کوئی خیال نہیں آتا:

**ضعف باہ** کے لئے جو کہ بوجہ کثرت مجامعت پیدا ہوئی ہو۔ یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

**قوت سامعہ میں نقص** ہو۔ سنائی ٹھیک نہ دیتا ہو۔ کانوں میں سب سس کی آواز ہوتی

ہو۔ لیکن شور میں مریض بخوبی سن سکتا ہو۔ پیشانی پر جالی کا احساس ہو۔ اور مریضہ اس کو ہٹانے کی بار بار کوشش کرتی ہو؛

مجامعت سے نفرت ہو۔ ضعف باہ ہو۔ منی خارج نہ ہوتی ہو۔ اعضائے تناسل پر نرٹھپیاں ہوں۔ بچہ گستاخ اور تکلیف دہ ہو۔ اور تنبیہ کرنے سے ہنس دیتا ہو۔ کھاتے وقت کانوں میں کڑکڑ کی آواز آتی ہو؛

زیادتی مرض۔ گرمی سے۔ رات کے وقت۔ حیض کے دوران و بعد میں۔ گرمیوں سے۔ بوقت صبح۔ بوقت شام۔ راگ رنگ سے؛

کمی مرض۔ اندھیرے میں۔ لیٹنے سے۔ ڈکار آنے سے؛

معاون۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ کاسٹی کم۔ ہیپر سلف۔ لائیکوپوڈیم۔ آرسینکم۔ ٹیوبرکیولائینم؛

مصلح۔ نکس وامیکا۔ آرسینکم۔ ایکونائیٹ؛

خوراک۔ ۶۔۱۲۔۳۰؛

گریفائیٹس کی مرہم پھٹنیوں کے زخم پر لگائی جاتی ہے؛




NEDGE HYSSOP ہیج ہائی سپ

یہ دوائی ہیضۂ اطفال شیرخوار اور اسہال میں کام آتی ہے۔ جبکہ ابکائیاں اور قئیں متواتر جاری ہوں۔ قئیں زرد۔ صفراوی۔ دکرشری آتی ہوں۔ اور خود بخود بغیر کسی کوشش کے آتی رہتی ہوں؛

سر۔ تمام سر درد ہو۔ خون کا دورہ بجانب سر ہو۔ اور بینائی نابود ہو جاتی ہو؛

اسہال۔ سبز جھاگدار آتے ہوں۔ اور آنے کے بعد مقعد میں جلن ہوتی ہو۔ اسہال زور کے ساتھ بدن درد کے خارج ہو جاتے ہوں؛

امراض زنانہ۔ جنونِ مجامعت ہو۔ حیض بکثرت۔ وقت سے پہلے آتا ہو۔ اور دیر تک اسے جاری رہتا ہو؛

زیادتی مرض بسبب زیادہ پانی پینے سے۔ خوراک ا ﷺ کے ایک سے بیس قطروں تک یا ۲x - ۳x ؛



## گرینڈیلیا روبسٹا

GRINDELIA ROBUSTA.

یہ دوائی پرانے بلغمی دمہ اور نیز مزمن تشنجی بلغمی کھانسی میں کام آتی ہے۔

جب کہ بمقدار کثیر لیسدار بلغم نکلتی ہو۔ اور بلغم خارج ہونے سے آرام ہوتا ہو؛

جونہی مریض سوتا ہو۔ تو اس کا دم رک جاتا ہو۔ اور وہ جھٹ چونک اٹھتا ہو۔ اور سانس لینے کے لئے ہانپتا ہو؛

دل کا فعل بے قاعدہ ہو۔ اور بجائے کاہی کے ہمراہ کوتاہ دمی ہو؛

رکٹاکس کے زہر کو دور کرنے کے لئے یہ دوائی اندرونی و خارجی ہر دو طرح سے استعمال کی جاتی ہے۔ اور یہ فاد کا کام دیتی ہے؛

مقام تلی میں سخت کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ جو کہ کولہوں تک پھیلتی ہوں عظم الطحال ہو۔

خوراک ﷺ ایک سے پندرہ قطروں تک؛ یا ۱x - ۳x ؛



## گوائیکولم

GUAIACOLUM.

یہ دوائی کریوزوٹ کا سا اثر رکھتی ہے۔ اس لئے مرض سل کی ابتدائی حالت میں کام آتی ہے۔

خوراک۔ خالص گوائیکول کے ایک قطرے سے پانچ قطروں تک؛

# گوائیکم

# GUAIACUM.

(ریسین آف لگنم وٹی) RESIN OF LIGNUM VITAE.

حلق کی خشکی اور اکڑا فہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ منہ سے رالیں تھوڑی گرتی رہتی ہوں۔ نگلنا تکلیف دہ ہو۔ اور غدود گلو متورم اور پھیلے ہوئے ہوں:

جب گلے بڑھ گئے ہوں تو اس دوائی کو دودھ میں ملا کر غرارے کراتے ہیں:

سوزش گلو وجع مفاصلی (RHEUMATIC PHARYNGITIS)

اور گلے پڑ جانے (TONSILLITIS) میں یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جب کہ حلق میں بہت جلن ہو۔ مریض کو ایسا محسوس ہو۔ کہ گلا جلا جا رہا ہے۔ اور خشک کھانسی کے ساتھ پسلی میں شدید چبھن پڑتی ہو:

بازوؤں کے مزمن وجع المفاصل کی دردوں میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ نیز دردِ کمر میں جب کہ یہ اعضاء اکڑ کر سخت ہو گئے ہوں۔ جوڑ متورم۔ چھونے سے درد کرتے ہوں۔ اور دباؤ یا گرمی برداشت نہ کر سکتے ہوں:

آتشک ثانوی میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے:

سر اور چہرہ میں نقرس اور وجع المفاصلی دردیں ہوتی ہوں۔ جو گردن تک پھیلتی ہوں: شدید وجع المفاصل کی یہ ایک بیش قیمت دوائی ہے:

زیادتی مرض۔ حرکت سے۔ گرمی سے۔ سرد مرطوب آب و ہوا میں۔ دباؤ سے۔ چھونے سے۔ ۶ بجے شام سے لیکر ۴ بجے صبح تک:

کمی مرض۔ بیرونی دباؤ سے:

مصلح۔ نکس وامیکا:

خوراک: ۶x-۳x-ع:

## گورانا GUARANA.

یہ دوائی دردِ سر میں کام آتی ہے - چہرہ پیلا - نبض کمزور - اور درد محنت و مشقت سے زیادہ ہوجاتا ہے - سر درد لگاتار ہوتی رہتی ہو - درد شقیقہ اور ساتھ ہی دماغ میں کمی خون ہو - نیز سر درد جو کمزوری جسم و دماغ سے پیدا ہوئی ہو - اور افسردگی یا خون حیض کے دوران پیدا ہوئی ہو - نہایت نافع ہوتی ہے :

شدید بیماریوں سے آرام آنے پر جو کمزوری رہ جاتی ہو اس کو دور کرنے میں یہ دوائی نہایت مفید ہے :

خوراک ع؁ کے ایک قطرے سے دس قطروں تک :




(ریڈ وڈ) RED WOOD.

یہ دوائی آشوبِ چشم (رمد - التہاب الملتحمہ CONJUNCTIVITIS) میں کام آتی ہے - جبکہ آنکھ کے ڈھیلے میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں :

مرضِ ناخونہ (ناخونہ - ظفرہ - آنکھ کا ایک مشہور مرض جس میں پردہ ملتحمہ پر ایک سرخ لحمی عموماً مثلثی شکل کا پردہ سا پیدا ہو جاتا ہے - جس کی جڑ عموماً اندرونی گوشہ چشم کی طرف ناک اور نوک بجانب پتلی ہوتی ہے -) میں یہ دوائی نہایت نافع ہے :

خوراک :- مدر ٹنکچر (۵) کے ایک قطرے سے پانچ قطروں تک :

# جمنوکلاڈس GYMNOCLADDS.

امریکن کافیہ ٹری AMERICAN COFFEE TREE.

یہ دوائی ورم حلق (PHAVRYNGITIS) میں کام آتی ہے۔ جب کہ ماؤف مقامات کا رنگ سیاہی مائل نیلگوں سرخ رنگ کا ہو۔ دردیں ہوتی ہوں۔ حلق میں خراش ہوتی ہو۔ اور خشک کھانسی ہو۔

سرخباوہ (جلد کا صفراوی ورم) (ERYSIPELAS) میں بھی یہ دوائی استعمال ہوتی ہے۔

نوبتی بخاروں میں بھی اور نیز ایسے بخاروں میں جو کہ تپ محرقہ کے مشابہ ہوں ؛

خوراک مدر ٹنکچر یہ ایک قطرہ سے لیکر دس قطروں تک یا ۱x یا ۲x یا ۳x ؛

# ہیمامیلس HAMAMELIS.

وچ ہیزل۔ WITCH HAZEL.

یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے جبکہ وریدوں میں اجتماع خون ہو (VENOUS CONGESTION) وریدوں سے جریان خون مجہولی (PASSIVE VENOUS HAEMARRHAGE) ہو ؛ وریدیں پھولی ہوئی ہوں۔ (VARICOSE VEINS) ؛

ٹانگوں کی وریدیں جب پھول گئی ہوں تو یہ دوائی اندرونی وخارجی طور پر استعمال کی جاتی ہے ؛

جب حلق کی وریدیں پھول کر تن گئی ہوں۔ اور رنگت نیلگوں ہو گئی ہو۔ اور نگلنے یا کھانسنے وقت درد ہوتا ہو۔ مریض کو سردی جھٹ لگ جاتی ہے۔ خاص کر گرم مرطوب موسم میں۔ بدیں وجہ خون وریدوں میں ٹھیر جاتا ہے ؛

بواسیر کے مرض میں یہ دوائی خاص شہرت رکھتی ہے۔ جبکہ مسوں سے خون بکثرت خارج ہوتا ہو۔ اور درد کرتے ہوں۔ جلن ہوتی ہو۔ اور مسّے بھرے ہوئے اور وزنی ہوں۔ مانو کہ کمر ٹوٹ جاوے گی۔ مقعد دکھتی ہو۔ درد کرتی ہو۔ اور پاخانہ کی سی حاجت معلوم ہوتی ہو۔ اور مسّے نیلگوں ہوں؛

جب جسم کی وریدیں پھول گئی ہوں اور درد کرتی ہوں۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے؛

اس کو خارجی طور پر بھی استعمال کرتے ہیں۔ اس کا لوشن تیار کر کے اس سے کپڑا بھگو بھگو کر ماؤف مقامات پر رکھتے ہیں؛

**وریدوں سے جریانِ خون مجہولی۔** میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ جریانِ خون وریدوں میں نقص ہونے کے باعث پیدا ہوا ہو۔ نہ کہ خون میں نقص ہونے کے باعث۔ یہ حالت اکثر ایسے زخموں میں ملا کرتی ہے۔ جو کہ چوٹ لگنے کے باعث پیدا ہو گئے ہوں۔ اس دوائی کے دینے سے نہ صرف جریانِ خون ہی رک جاتا ہے۔ بلکہ درد اور دکھن بھی جاتی رہتی ہے؛

**نکسیر** میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ جریانِ خون مجہولی ہو۔ اور دیر تک آتا رہے۔ خواہ یہ خون بوجہ چوٹ آنے کے آتا ہو۔ اور خواہ خونِ حیض کے بند ہو جانے کی وجہ سے نکسیر آتی ہو؛

جب ناک سے خون بکثرت خارج ہو۔ اور یہ خون سیاہ یعنی وریدی ہو جس سے سر درد کو آرام ہو جاوے۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے؛

**خون تھوکنے** (HAEMOPTYSIS) کے مرض میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جب کہ خون نیلا آتا ہو۔ اور یہ خون کھانسی کے ہمراہ یا بدون کھانسی کے آتا ہو۔ منہ کا ذائقہ خونی یا گندھکی ہوتا ہو۔ اور یہ خون ہر ماہ کو کئی سالوں تک آتا رہتا ہو؛

**امراضِ حیض۔** میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ خونِ حیض بافراط اور سیاہ آتا ہو۔ اور اس کے ہمراہ پیٹ میں دکھن ہوتی ہو۔ جب چوٹ آنے کے باعث خونِ حیض وقت سے آوے۔ یا گاڑی میں سواری کرنے یا ناہموار جگہوں میں چلنے پھرنے

سے یا جسم کو سخت دھکا لگنے سے رحم سے خون جاری ہو جاوے تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے
جب ایک خون حیض سے دوسرے خون حیض کے درمیانی وقفہ میں خون جاری ہو جاوے (METRORRHAGIA) تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے:

اندام نہانی کی اینٹھن:- (VAGINISMUS) میں جب کہ ماؤف اعضا دکھتے ہوں اور نیز اندام نہانی کی خارش میں جب کہ ماؤف مقامات سیاہ ارغوانی رنگ کے ہوں تو یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:

بول الدم (HAEMATURIA) و جریان خون معدی (HAEMATEMESIS) بوائی پھٹنا (CHILBLAINS) میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقامات نیلے رنگ کے ہو گئے ہوں:

ورم خصیہ و سوزش فوطہ اور خصیوں کے وجع العصب میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ یہ اعضا بہت متورم ہو گئے ہوں۔ اور چھونے سے سخت درد کرتے ہوں۔ ایسے حالات میں یہ دوائی اندرونی و خارجی ہر دو طرح پر استعمال کی جاتی ہے:

دیرینہ چوٹ کے مزمن اثرات کو دور کرنے میں یہ دوائی خاص شہرت رکھتی ہے:
خون خارج ہونے کے بعد جو برے نتائج پیدا ہو جاتے ہیں۔ انکے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے:
زبان جلی ہوئی معلوم دیوے اور پیاس زیادہ ہو:
منی کی ڈوری میں درد ہوتا ہو۔ اور پھولی ہوئی ہو۔ درد خصیوں تک جاتا ہو خصیوں کی وریدیں پھولی ہوئی ہوں۔ اور خصیے درد کرتے ہوں:

زیادتی مرض۔ گرم مرطوب آب و ہوا میں لیٹنے پر۔ لعد دوپہر آگے کی طرف جھکنے پر۔
کمی مرض بوقت شام۔ باہر جانے سے: مصلح ارنیکا: معاون۔ فیرم:
خوراک ع۔۹۔۱۲x۔۳x۔۶x:




یہ دوائی ہڈیوں کے گل سڑ جانے (CARIES)۔ التہاب جوہر اعظم

(ہڈی کی سوجن OS TITIS) سوزش غلاف استخواں (ہڈی کے غلاف کی سوجن PERIOS TITIS) اور ناک جبڑے اور چہرہ کی ہڈیوں کے غیر معمولی ابھار (EXOS TOSIS) میں کام آتی ہے:

ہڈیوں کے مذکورہ بالا امراض کی وجہ سے درد عصبی۔ دانت درد، اور گردن کے غدودوں کے بڑھ جانے اور سخت ہو جانے اور سخت ہو جانے میں یہ دوائی کارگر ہوتی ہے:

چہرہ:- ناک کی ہڈیوں کے زخم۔ گلے سڑے دانتوں کی وجہ سے چہرہ کا درد عصبی۔ دانت درد اور ساتھ ہی جبڑوں کی سوزش۔ مسوڑھوں کا پھوڑا۔ جبڑے کی استخواں کا بڑھاؤ۔ غدود گردن کا بڑھ جانا۔ اور سخت ہو جانا:

خوراک:- ۲x سے x۶ سلیکلی ٹری ٹیوریشن (سفوف) اور اونچی پوٹینسی لشکل عرق:



# HEDEOMA. ہی ڈی اوما

PENNYROYAL. پینی رائل

یہ دوائی امراض مستورات میں کام آتی ہے۔ جبکہ نیچے کی جانب دبانے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اور ساتھ ہی سستی و کاہلی ہو۔ سردی جلدی لگ جاتی ہو۔ اور کمر و ٹانگوں میں دردیں ہوتی ہوں:

احتباس الطمث (حیض بند ہو جانا AMENORRHOEA) کا عارضہ ہو۔ اور ساتھ ہی جلانے والا لیکوریا خارج ہوتا ہو:

خصیۃ الرحم کے مقام پر دبانے سے درد ہوتا ہو۔ پیشاب برنگ سیاہ آتا ہو۔ اور خارج کرتے وقت مثانہ میں مروڑ پڑتے ہوں:

معدہ۔ سوزش معدہ ہو۔ خواہ کوئی چیز کھائی جاوے معدہ میں درد پیدا کرے۔ زبان کے اوپر پتلی سفید تہ جمی ہوئی:

خوراک:- مدر ٹنکچر (θ) کے ایک قطرہ سے تین قطروں تک: یا x۱ - x۲ ٹری ٹیوریشن میں

# ہیلی بورس نائیگر

HELLEBORUS NIGER.

SNOW ROSE. سنو روز

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ کمزور اور نازک مزاج ہوں۔ اور جن کو جادو دھڑکا ڈر لگا رہتا ہو:۔

سرسام (ورم دماغ) (MENINGITIS) کے درجہ ثانوی میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ رس چھن چکا ہو۔ یا چھپنے کا ڈر ہو۔ فالج کم و بیش مکمل ہو چکا ہو۔ آنکھیں کھلی ہوں۔ اور ٹکٹکی بندھی ہو۔ لیکن روشنی محسوس نہ ہوتی ہو۔ پتلیاں یا تو پھیلی ہوئی ہوں۔ یا باری باری سے سکڑتی اور پھیلتی ہوں۔ مریض سر کو سرہانے پر کبھی اس طرف کبھی اس طرف مارتا ہو۔ یا سرہانے میں گھسیڑتا ہو۔ نیز سر کو پیٹتا ہو۔ غفلت کی نیند میں خراٹے لگاتا ہو۔ پیشانی پرشکن ہوں۔ اور ٹھنڈے پسینے سے تر بتر ہو۔ پیشاب مقدار میں کم آتا ہو۔ اور سرخ تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ یا پیشاب بالکل بند ہو۔ ٹھنڈا برف کا پانی پینے کا مریض بہت خواہشمند ہو:۔

جب خنازیری مزاج والے بچوں کو نوبتی بخار کے بعد استسقاء ASCITES کا عارضہ ہو جاوے۔ یعنی ان کا پیٹ بڑھ جاوے۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے:

اسہال:۔ (DIARRHOEA) جو کہ شدید استسقاء سر یا پانی نکالنے کے دوران میں آنے شروع ہو جاویں۔ اور صاف پانی خارج ہو۔ یا مانند جیلی آنوں آوے۔ تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے:۔

بیہوشی کی حالت میں مریض اپنے کپڑوں اور ہونٹوں کو نوچتا ہو۔ ایک بازو اور ایک ٹانگ خود بخود ہلتے رہتے ہوں۔ منہ سے بڑی گندی بو آوے۔ ہونٹ خشک اور پھٹے ہوئے ہوں۔ زبان سرخ اور خشک ہو۔ نچلا جبڑا گرا ہوا ہو۔ جبڑوں کو ایسا ہلائے گویا کچھ چبا رہا ہے۔ دانتوں کو پیسے:۔

زیادتی مرض۔ از شام تا صبح ۔ ڈھیلی اُتارنے سے مصلح ۔ کیمفر سنگھونا ۔

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (۵) ایک سے بیس قطروں تک یا ۳x ۔




SUN FLOWER (سورج مکھی)

یہ دوائی نوبتی بخاروں کے مزمن کیسوں میں کام آتی ہے۔ قیئیں۔ سیاہ پاخانے منہ اور حلق میں خشکی واجتماع خون۔ جلد کی سرخی اور گرمی۔ گرمی سے تکلیف زیادہ ہو۔ اور قیئیں آنے سے افاقہ ہو ۔

طحال کی اعلیٰ دوائی ہے۔ متلی اور قیئیں۔ سیاہ پاخانے۔ منہ خشک ۔ اس دوائی کو ارنیکا اور کیلنڈولا کی طرح زخموں پر خارجی طور پر بھی استعمال کرتے ہیں ۔

مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے پانچ قطروں تک ۔




GILA MONSTER گلا مانسٹر

یہ دوائی ان تمام حالتوں میں کام آتی ہے جبکہ جسم میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو جسم کے اندر ٹھنڈک ایسی محسوس ہوتی ہو۔ گویا کہ خون منجمد ہو گیا ہے۔ اور ساتھ چال لڑکھڑاتی ہو۔ اور غیر منظم ہو ۔

خوراک ۔ ۶x یا ۳۰ ۔




BLAZING STAR. (بلیزنگ سٹار)

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ تمام نظام عضلاتی کمزوری کی حالت میں ہو اور بدیں وجہ مریض کاہل وتھکا ٹوٹا رہتا ہو۔ شکم کے نچلے حصہ اور پیڑو میں بوجھ معلوم ہوتا ہو۔ جس کے باعث مریض کو شکم اور پیڑو کو پکڑنا یا سہارا دینا پڑتا ہو۔ اگرچہ یہ شکایات مرد و زن دونوں میں ہو سکتی ہیں لیکن عام طور پر ان کا تعلق مستورات کے گردوں اور اعضائے تناسل کے امراض کے ساتھ ہوا کرتا ہے۔

دل بدار تجلیوں کے دیکھنے اور خون کا امتحان کرنے سے مریضہ میں کمی خون کا پتہ ملتا ہے اور ساتھ ہی استرخار العانہ (پیڑو کے جوف میں رہنے والے اعضاء مثلاً رحم۔ مثانہ) ضعیف اور گرے بیمار ہوتے ہیں۔ مریضہ کاہل تھکی ماندی اور غمگین رہتی ہے:۔

وضع حمل کے بعد جب خروج رحم یا ناف کے ٹل جانے کا ڈر لگا ہے تو یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے۔ پیڑو میں بوجھ اور کھچاوٹ کی شکایت مریضہ کرتی رہتی ہو:

خروج رحم (PROLAPSUS OF THE UTERUS) میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ یہ عارضہ کاہلی۔ عیاشی یا جسمانی و دماغی مشقت کا نتیجہ ہو مریضہ کو رحم کا احساس ہو۔ مریضہ کو ایسا محسوس ہو کہ جب وہ حرکت کرتی ہے تو رحم بھی حرکت کرتا ہے۔ رحم دکھتا ہوا اور دبانے سے درد کرتا ہو۔ عضلات تھکے ٹوٹے ہوئے اور ان میں درد و جلن ہوتی ہو۔ مریضہ کا مزاج چڑچڑا اور عیب بیں ہو۔ اور خفیف سے خفیف مخالفت کو برداشت کرنے یا نئی تجویز کو قبول کرنے کے لئے بالکل تیار نہ ہوتی ہو خون حیض وقت سے بہت پہلے آتا ہو۔ اور جب عضلات رحم کمزور ہو جائیں تو خون بمقدار کثیر سیاہ۔ جما ہوا اور اکثر بدبو دار خارج ہو۔ پستان بھاری اور سوجے ہوئے اور گھنڈیاں ذکی الحس ہوں اور درد کرتی ہوں:

یہ دوائی مانع اسقاط حمل بھی ہے جو کہ ذرا سی زیادہ محنت کرنے یا جذبات کی اکساہٹ کے باعث وقوع پذیر ہو جاتا ہو:

خناق وبائی کے بعد جب حبس و البومینیریا کے عوارضات پیدا ہو جاویں تو یہ دوائی اکثر مفید ہوتی ہے۔

ایام حمل میں جب بار بار پیشاب آوے۔ اور اس میں البومن خارج ہو تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

پیشاب مقدار میں کم آتا ہو۔ مریضہ عموماً تھکی ماندی۔ مدہوش اور بے چین رہتی ہو۔ اور مقام گردہ میں اُس کو دُکھن۔ گرمی۔ اور درد کی شکایت اکثر رہا کرتی ہوں ؛

معدہ کی مزمن سوزش اور رالوں کے ٹپکنے کے لیے یہ ایک خاص دوائی ہے۔ جبکہ نقاہت بہت ہو ؛

سیلو نائز کی یہ ایک خاص علامت ہے کہ جب تک مریضہ دماغی کام میں مشغول رہتی ہے۔ اس کو جملہ شکایات سے آرام معلوم ہوتا ہے۔

ذیابیطس :۔ کے درجۂ ابتدائیہ میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ پیشاب بمقدار کثیر اور صاف آتا ہو۔ اور اس میں شکر آتی ہو۔ لب خشک۔ ایک دوسرے کے ساتھ جڑے ہوئے۔ پیاس کی زیادتی۔ بے چینی۔ کمزوری۔ چڑچڑاپن اور اُداسی چھائی رہتی ہو ؛

گردوں کے مقام پر لگاتار درد رہتا ہو ؛

کمر میں درد اور بوجھ ہو۔ تھکی۔ ٹوٹی اور کمزور ہو۔ کمر کے نچلے مہروں کے ارد گرد جلن و دُکھن رہتی ہو ؛

اندامِ نہانی کی خارش میں یہ دوائی مفید اثر رکھتی ہے ؛

جب اسقاط حمل کے بعد کمر درد ہوتا رہتا ہو تو اس کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے ؛

زیادتی مرض۔ حرکت سے۔ چھونے سے ؛ کمی مرض دماغی کام کرتے وقت ؛

خوراک ۔ ۵ × ۔ ۳ × ۔ ۶ × ؛



## ہیپر سلفیورس کلکیریم

HEPAR SULPHURIS CALCARRIUM-

ہیپر سلف — HEPAR SULPH.

یہ دوائی خنازیری مزاج والے مریضوں کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ جنکی غدودیں متورم ہوں۔ اور جسم پر پھنسیاں نکلنے کا رجحان ہو۔ رنگ و بال ہلکے ہوں۔ اور عضلات نرم و پلپلے ہوں۔ تیز اشیا۔ مثلاً مصالح جات و ترشیات سے خاص رغبت رکھتے ہوں۔ ترش رو۔

زود رنج اور نہایت ذکی الحس ہوں۔ جلد جسم ایسی کہ خفیف زخم میں بھی پیپ پڑ جانے کا اندیشہ رہتا ہو:

کاربنکل (شب چراغ۔ ہزار چشمہ) اور دیگر ہر قسم کے پھوڑوں کے لیے یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جن میں کہ پیپ پڑنے کا ڈر لگا رہتا ہو۔ یا پیپ پڑنی شروع ہو گئی ہو۔ ان پھوڑوں کی خاص علامت یہ ہوا کرتی ہے کہ ان میں تپکن اور چبھنے کا سا درد ہوا کرتا ہے۔ اگر یہ دوائی نیچی طاقت میں دی جائے تو پھوڑے کے پکنے میں مدد ملتی ہے۔ اور اگر اونچی طاقت میں دی جاوے تو پیپ بننی رک جاتی ہے:

نمونیہ کے درجہ اختلاط مرض (سٹیج آف ریزولیشن) یعنی جب مرض کا زور کم ہو جاوے اور پیپ دار بلغم آتی ہو۔ اندر پھوڑے بننے کا ڈر ہو۔ تو اس وقت یہ دوائی نہایت مفید پڑتی ہے:

ایمپائیما۔ (جوف غلاف ریہ (مراد پلورا) میں پیپ کا جمع ہو جانا) میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ پیپ خارج ہونی شروع ہو گئی ہو۔ مریض نہایت ذکی الحس ہو۔ پیپ بودار آتی ہو۔ تپ دق (HECTIC FEVER) موجود ہو۔ بیمار لاغر ہو۔ لرزہ ہو۔ اور پسینہ کے حملے بار بار ہوتے ہوں۔ اور پسینہ بکثرت اور بدبودار آتا ہو:

ہوا کی نالی کی سوزش (TRACHITIS) اور کرانک برانکائیٹس (پرانی کھانسی) میں یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے جبکہ بلغم کھڑکتی ہو۔ اور بکثرت خارج ہوتی ہو تنفس پیدا اور اس میں سیٹی بجنے کی سی آواز سنائی دیتی ہو۔ چھاتی دکھتی ہو۔ اور ٹھنڈ لگ جانے کا ڈر لگا رہتا ہو۔ ننگا ہونے سے کھانسی زیادہ ہوتی ہو:

مرض ڈبہ۔ (CROUP) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ٹھنڈی ہوا کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ کھانسی کھڑکتی ہو۔ اور کھانستے کھانستے غوطہ آ جاتا ہو۔ گہری۔ کھڑکھڑی کتے کی کھانسی ہو۔ اور ٹھنڈی ہوا کے لگنے یا ٹھنڈے پانی سے اور آدھی رات سے پیشتر یا صبح کو زیادہ ہوتی ہو:

گلے پڑ جانے۔ (TONSILLITIS)۔ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ گلے کی غدودوں میں پیپ پڑ جانے کا ڈر ہو۔ اور حلق میں لکڑی کے ٹکڑے کا احساس ہو

کھانسی۔ ادھر جسم کا کوئی حصہ ننگا ہوا اور ادھر کھانسی شروع ہو گئی۔ کھانسی گلا گھٹنے والی ہوا کرتی ہے۔ اور کھانسنے کھانسنے غوطہ آجایا کرتا ہے ::

دمہ (ASTHMA) جب تنفس میں سیٹی بجنے اور کھڑکھڑ کی آواز پیدا ہو سانس چھوٹا چھوٹا اور گہرا آوے، دم گھٹنے کا ڈر لگا رہے۔ سر پیچھے کی جانب جھکانا پڑے اور اٹھ کر بیٹھنا پڑے یا جب اجپانٹ (جسم پر دانے) کے دب جانے کے باعث دمہ کا عارضہ پیدا ہو جائے تو یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے ::

خناق۔ (QUINSY) میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ گلے میں لکڑی کا ٹکڑا یا کانٹا چبھنے کا احساس ہو۔ اور دیگر علامات دوائی بھی موجود ہوں ::

امراض چشم میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ زخم کے پکنے کا ڈر ہو۔ آنکھوں کے ڈھیلے چھونے سے درد کرتے ہوں۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہو۔ گویا آنکھیں اندر کی جانب سر میں کھنچی جا رہی ہیں۔ روشنی ناقابل برداشت ہو۔ اور اردگرد کی چیزیں سرخ اور بہت بڑی نظر آتی ہوں قرنیہ پر زخم ہوں اور آنکھ کے سامنے والے خانہ میں پیپ پڑ گئی ہو ::

کان سے جب بدبودار پیپ آتی ہو تو اس دوائی کو نیچی طاقت میں دینے سے پیپ بکثرت خارج ہوتی ہے۔ اور اس کے بعد اونچی طاقت میں دینے سے پیپ بھی بند ہو جاتی ہے ::

بہرہ پن۔ جبکہ سرخ بخار یا پلیگ کے بعد ہو گیا ہو۔ کان میں تکین اور شائیں شائیں کی آواز آتی ہو۔ اور شنوائی سخت ہو تو یہ دوائی شفا بخش ہوتی ہے۔

چھینکیں۔ جب مریض سرد۔ خشک ہوا میں باہر نکلے۔ چھینکیں آنی شروع ہو جائیں اور ناک سے پانی بہنے لگے۔ اور بعد میں گاڑھی بدبودار رطوبت ناک سے خارج ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ::

ناک بند ہو جاتی ہے۔ جونہی مریض ٹھنڈی ہوا میں باہر نکلے۔ پرانے ہیپر کی سی بو آوے بخار کا ہی ہو۔ ہیپر سلف ۲۰۰ کے دینے سے ناک کھل جاتی ہے۔ اور رطوبت بہنی شروع ہو جاتی ہے ::

معدہ۔ ترشیات۔ شراب اور تیز مصالح دار چیزوں کی طرف رغبت ہو۔ چربیدار اغذیہ سے نفرت ہو۔ ڈکار بار بار آئیں۔ جن کا نہ کوئی ذائقہ اور نہ بو۔ معدہ میں تناوٹ ہو۔ جس کے باعث پارچات کو ڈھیلا کرنے کی ضرورت پڑتی ہو۔ معدہ میں جلن ہو۔ تھوڑی سی غذا

کھانے کے بعد بھی معدہ میں وزن اور دباؤ محسوس ہوتا ہو:

جگر کی پھوڑا۔ ( HEPATIC ABSCESS ) کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جب کہ چلنے پھرنے، کھانسنے۔ سانس لینے اور چھونے سے جگر میں درد ہوتا ہو:

پاخانہ خاکستری اور نرم بدبودار سفید ہوتا ہو۔ اور نا ہضم شدہ غذا خارج ہوتی ہو۔ نرم پاخانہ خارج کرنے کی بھی طاقت جاتی رہی ہو:

اسہال میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ اسہال بدبودار اور خاکستری آتے ہوں:

آتشک میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ غلط ادویات بہت مقدار میں استعمال کر کے مرض کو خراب کیا گیا ہو:

جب بدون عشقیہ خیالات کے انتشار و انزال ہو جاتا ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

حشفہ و مقام سیون اور فوطوں میں خارش ہوتی ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے:

پیشاب۔ کی دھار آتے آتے رُک جاتی ہو۔ آہستہ آہستہ قطرے بدون زور لگائے سیدھے گرتے ہوں تھوڑا انتظار کرنے کے بعد پیشاب خارج ہوتا ہو۔ مثانہ کمزور ہو۔ سارا پیشاب خارج نہ کر سکتا ہو۔ اور مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو۔ کہ پیشاب کے قطرے ہر بار پیچھے رہ جاتے ہیں۔ پیشاب کے اوپر چکنی جھلی آجاتی ہو۔ تو ان حالات میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔

کئی جلدی امراض۔ میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ جن میں کہ پیپ پڑنے کا ڈر لگا رہتا ہو۔ چھونا برداشت نہیں ہو سکتا۔ اور ماؤف مقام کے آس پاس چھوٹی چھوٹی پیپ دار پھنسیاں بن کر زخم پھیل جاتا ہو۔ ہاتھوں اور پاؤں کی جلد پھٹ گئی ہو۔ اور ان میں گہرے شگاف ہو گئے ہوں۔ ٹھنڈے زخم نہایت ذکی الحس ہوں۔ ننگا رہنے کی برداشت نہ ہو گرم کپڑوں سے ڈھپا رہنے کی خواہش ہو۔

پسینہ بافراط رات دن آتا ہو۔ اور اس سے کوئی آرام نہ ہوتا ہو۔ پسینہ بدبودار اور دماغی یا جسمانی محنت کرنے سے جھٹ آتا ہو:

بخار۔ کھلی ہوا یا خفیف جھونکے کے لگنے سے لرزہ آجاتا ہو۔ رات کو حرارت خشک

ہوتی ہو۔پسینہ بکثرت بدبودار اور چپچپا آتا ہو۔

**ہیپر سلف** پارے اور دیگر معدنیات مثلاً آیوڈین۔ آیوڈائیڈ۔ پوٹاش اور کاڈ لیور آئیل (مچھلی کا تیل) کے بداثرات کو دور کرنے میں خاص شہرت رکھتی ہے۔ اور مریض کو موسم کی تبدیلی اور ٹھنڈی ہوا کے برداشت کرنیکے ناقابل بنا دیتی ہے؛

ہیپر سلف کے مریض کی یہ خاص علامت ہے کہ ٹھنڈی ہوا بہت بری لگتی ہے۔ یہاں تک کہ دوسرے کمرے میں کھڑکی کھولنے سے مریض کو ہوا لگنی شروع ہو جاتی ہے۔ موسم گرما میں بھی مریض سر اور منہ کو لپیٹے رکھتا ہے۔ ذرا کپڑا اتارا اور تکالیف میں مبتلا ہو گیا کھلی ہوا میں گیا نہیں کہ اس کو ٹھنڈ لگی نہیں۔

**زیادتیٔ مرض**۔ خشک سرد ہوا سے۔ ٹھنڈی ہوا میں۔ تھوڑا سا جھونکا لگنے سے۔ پارے کے ناجائز استعمال سے؛ چھونے سے۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ کپڑے اتارنے سے؛ بوقت شب چلنے پھرنے سے، مالش بار بار کرانے سے، دوران خواب میں۔ نگلتے وقت۔ پیشاب کرتے وقت، صاف موسم میں۔ خشک موسم میں۔ ٹھنڈی اشیا کو کھانے یا پینے سے؛

**کمیٔ مرض**۔ مرطوب ہوا میں، سر کو ڈھانپنے سے، گرمی سے۔ کھانے کے بعد۔ ڈکار لینے سے، ہوا خارج کرنے سے۔ کھانا کھانے کے بعد؛

**مُصلح**۔ بیلاڈونا۔ کیمفر۔ سلیشیا۔ خوراک ۱۲ سے لیکر ۲۰۰ تک اونچی طاقت میں دینے سے پیپ بننی رک جاتی ہے۔ اور نیچی طاقت میں دینے سے پیپ پک جاتی ہے اگر پکانے کی ضرورت محسوس ہو۔ تو ۱x یا ۲x دینی چاہیئے؛




LIVER WORT. (لور آرٹ)

یہ دوائی جگر میں اجتماع خون کے لئے کام آتی ہے۔ جبکہ نزلہ حلق موجود ہو۔ اور بکثرت پتلی تھوک خارج ہوتی ہو۔ اور آواز بھرائی ہوئی ہو۔ تھوک بخیری۔ بکثرت اور

بالائی کی مانند ہو - حلق میں خراش اور جلن ہوتی ہو - گلا کھردرا ہو - اور ایسا محسوس ہو گویا کہ کوئی کھرچ رہا ہے - اس دوائی کے استعمال سے بلغم بآسانی خارج ہو جاتی ہے - حلق میں گاڑھی موٹی لیسدار بلغم اٹکی ہوئی ہو - اور مریض کو اس کے نکالنے کے لئے لگاتار کھوں کھوں کرنا پڑتا ہو ؛

خوراک مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر تین ۳ قطرے - یا ۱x یا ۲x طاقت ؛




ALUM ROOT. (ایلم روٹ)

یہ دوائی اسہال اور ورم معدہ و امعاء میں کام آتی ہے - مریض کا جی متلاتا ہو - اور صفراء جھاگ مادہ لگاتار قے کرتا ہو - اس کے ہمراہ ضعف اور پیشانی پر سرد پسینہ آتا ہو ؛

پاخانے آبی بکثرت لیسدار آتے ہوں - اور ان میں بعض اوقات خون کی لس بھی موجود ہو مروڑ پڑتے ہوں - اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ پاخانہ کی حاجت ختم ہونے میں نہیں آتی ؛

خوراک :- θ ایک سے لیکر ۲ قطروں تک ؛




یہ دوائی ورم غدہ قدامیہ ( PROSTATITIS ) میں کام آتی ہے - جبکہ نفسانی خواہشات زوروں پر ہوں - نیز ایسے کیسوں میں بھی کام آتی ہے جن میں ایسا محسوس ہو کہ کلائی کو موچ آگئی ہے - اور ہاتھ اور انگلیوں میں کمزوری محسوس ہو ؛ معدہ میں برفانی ٹھنڈک ہو - رعشہ ہو ؛

خوراک ۔ ۶x سے ۳۰ طاقت تک ؛

## ہیپوزے نیم HIPPOZAENIUM.

یہ دوائی ناک سے بو آنا (OZAENA) میں کام آتی ہے ۔ جب کہ ناک سرخ اور متورم ہو۔ اور رطوبت جلتی ہوئی خون آمیز اور بدبودار خارج ہوتی ہو ؛

بوڑھے اشخاص کے ورم حلق اور برانکائٹس میں بھی مفید ہے ۔ گلا بیٹھ گیا ہو۔ اور تنفس چھوٹا اور بے قاعدہ ہو۔ اور کوتاہ دمی ساتھ ہو ؛

یہ دوائی تپ دق اور خنازیری امراض میں بھی کام آتی ہے ؛

خوراک :۔ ۶x سے ۳۰ طاقت ؛

## ہونگ نان HOANG NAN.

(ٹراپیکل بائنڈ ویڈ) TROPICAL BIND-WEED.

یہ دوائی فالج میں کام آتی ہے ۔ نیز امراض جلد مثلاً اکزیما ۔ (جلن دار پھنسیاں) خارش پرانے زخم ۔ آتشک کے ثانوی علامات ۔ سرطان ۔ کوڑھ ۔ اور سانپ کے کاٹے میں مفید ہے ؛

اس دوائی کو پیپ دار پھنسیوں میں اور ایسے مقامات کی خارش میں یاد رکھنا چاہیئے جہاں کہ غدود پسینہ زیادہ واقع ہوں ۔

کوڑھ میں بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ اس کے استعمال سے مریض رو بصحت ہو جاتا ہے ؛

خوراک :۔ مدر ٹنکچر (Q) کے ایک قطرے سے لے کر پانچ قطروں تک ؛




LOBSTER. (لوب سٹر)

یہ دوائی بدہضمی میں کام آتی ہے۔ جبکہ معدہ اور شکم میں دردیں ہوتی ہوں۔ اور کھانا کھانے سے دردوں میں افاقہ ہوتا ہو؛

ورم حلق میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ حلق اچھا ہوا اور جلتا ہو؛

سردرد کے لئے بھی مفید ہے۔ جبکہ کنپٹیوں میں درد زیادہ ہوتا ہو؛

خوراک ۳x سے مضروب ۶؛




HURA BRASILIENSIS.

ASSACU. (اساکو)

اس دوائی کو کوڑھ میں یاد رکھنا چاہیئے۔ جب کہ جلد جسم سوکھے چمڑے کی مانند سخت ہو؛ آبلہ دار پھنسیاں مواد سے بھری ہوئی اور تنی ہوئی ہوں؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر پانچ قطرے؛




SEVEN BARKS. (سیون بارکس)

یہ دوائی آلات بول کی جلن وار خراش میں کام آتی ہے۔ جب کہ پیشاب میں کنکر

یورک ایسڈ اور کئی اقسام کے نمکیات بکثرت خارج ہوتے ہوں۔ مجری البول میں بہت تیز درد ہوتی ہوں۔ بول کسی قدر رک کر آتا ہو۔ اور کمر میں درد ہوتا ہو۔ جنگاسوں میں تیز درد ہوتی ہوں۔ خاصکر بائیں جنگاسہ میں۔ پراسٹیٹ گلینڈ بڑھی ہوئی ہو۔ مجری البول میں بوجہ تشنج سکڑاؤ ہو:

**یورک ایسڈ کی بہنات** میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ کمر میں درد ہوتا ہو۔ اور بول میں ٹھوس مادہ بکثرت تہ نشین ہوتا ہو: خوراک ع ۵ کے ایک سے لیکر ۳۰ قطروں تک:



## (گولڈن سیل) GOLDEN SEAL.

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ رطوبتی جھلیوں سے قدرتی رطوبتیں زیادہ مقدار میں خارج ہوتی ہوں۔ اول اول تو یہ رطوبتیں سفید اور لیسدار ہوتی ہیں۔ مابعد میں وہ زرد۔ سبز یا خون آمیز ہو جاتی ہیں۔ اس دوائی کا اثر تمام رطوبتی جھلیوں پر ہوا کرتا ہے۔ خواہ یہ اندرونی طور پر استعمال کی جاوے۔ یا خارجی طور پر:

**یرقان**۔ میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ یہ عارضہ پت کی نالیوں (BILE DUCTS) میں سوزش ہو جانے کے باعث پیدا ہوا ہو۔ زبان کا رنگ زرد اور کیچڑ کی مانند ہو۔ ڈکار بدبودار اور کڑشے آتے ہوں۔ صبح کے وقت جی متلاتا ہو۔ اور کھانا کھانے کے بعد پیٹ میں تناوٹ ہو جاتی ہو۔ یا ایسا محسوس ہوتا ہو۔ کہ معدہ گم ہوا جارہا ہے:

**قبض** میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ یہ قبض بوجہ ورزش نہ کرنے یا مسہلات کے استعمال کے باعث اور یا نچلی آنتوں کے بے حس ہونے یا ان میں اجتماع خون کے سبب سے پیدا ہوئی ہو۔ ایسے حالات میں ۵ بوندیں دوائی کی پانی میں ڈال کر صبح کے وقت پی لینی چاہئیں:

**شیرخوار بچوں**۔ کے منہ پکنے میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ زبان لمبی ہو اور اس پر دانتوں کے نشانات ہوں:

سرطان (CANCER) کے مریضوں کے لئے یہ دوائی آرام دہ ہوتی ہے۔ اور اُن کی صحت عامہ پر اس دوائی کا بہت مفید اثر پڑتا ہے:

یہ دوائی ایسے مریضوں کے لئے نہایت سود مند ہوتی ہے جو کہ کمزور ہوں۔ اور جن کے جگر و معدہ کے افعال میں نقص واقع ہو۔ اور شراب کے زیادہ استعمال سے ان کی صحت بگڑ چکی ہو:

لیکوریا۔ (سیلان ابیض از رحم) لیسدار۔ گاڑھا۔ ریشہ دار اور زرد آتا ہو۔ اور ڈوروں میں لگاتار رہتا ہو:

ناک سے مواد گاڑھا۔ زرد۔ ڈوروں میں بکثرت خارج ہوتا ہو:

چیچک۔ میں یہ دوائی اندر بھی دی جاتی ہے۔ اور باہر بھی دانوں پر لگائی جاتی ہے۔

سنِ بلوغ اور دوران حمل میں گھبیگا:

جب کاربونیٹ آف پوٹاش کے زیادہ استعمال سے حلق دکھنے لگے تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے:

خوراک۔ ع۔ ا سے ۵ قطرے یا ۲x - ۳۰:



# ہائیڈروکوٹائیل HYDROCOTYLE ASIA.

## برہمی

یہ دوائی جلدی امراض میں جو کہ خون کی خرابی سے پیدا ہوتے ہوں۔ خاص طور پر موثر ہوتی ہے۔ مثلاً خشک پھنسیاں چنبل کیل۔ خارش۔ دھدر وغیرہ۔ جلد کی تہ موٹی ہو گئی ہو اور اُس پر سے بھوسی اُترتی ہو۔ سینہ پر پیپ دار پھنسیاں ہوں۔ جسم پر گول دھبے پڑ جاویں۔ خارش ناقابل برداشت ہو۔ خاص کر تلووں میں۔ پسینہ بکثرت آتا ہو۔ خون میں آتشکی زہر ہو۔ کوڑھ ہو۔ نیلا یا ہو۔ پھلبہری (برص)۔ کو دور کرنے میں لاثانی ہے:

مستورات کے امراض۔ لیکوریا۔ رحم میں زخم۔ اندام نہانی میں خارش اور گرمی وغیرہ میں بہت مفید ہے۔ حفیۃ الرحم میں دھیمی دھیمی درد ہوتی رہتی ہو:

حاملہ عورت کے لئے اس کا استعمال بہت مفید ہے۔ اس کے استعمال سے اولاد تنا ورو

عقلمندی پیدا ہوتی ہے :

جسم کے خواہ کسی حصہ میں گرمی کا احساس ہو۔ یہ دوائی نافع ہے۔ دل دھڑکن کو دور کرتی ہے۔ حافظہ کو بڑھاتی ہے۔ اور دماغ کو تر و تازہ کرتی ہے۔ جن مریضوں کو پسینہ بکثرت آیا کرتا ہو اُن کے لئے بہت نافع ہے :

جریان منی اور احتلام کیلئے بہت ہی مفید ہے۔ منی کو بڑھاتی ہے۔ ذیابیطس کے لئے نافع ہے۔ فاسفیٹس کو دور کرتی ہے۔ فوطوں کی کھجلی کے لئے ازبس مفید ہے :

خوراک :- ۵ سے ۱۰ قطرے دن میں تین مرتبہ :

# ہائیڈروسیانک ایسڈ

HYDROCYANIC ACID.

ACIDUM HYDROCYANICUM. (ایسڈم ہائیڈروسیانیکم)

یہ دوائی امراض دماغ و نخاع میں کام آتی ہے۔ جبکہ مرض کا حملہ یکایک ہو اور نہایت شدید ہو۔ مریض چڑچڑے مزاج والا اور افسردہ ہو :

جب دماغ میں اجتماع خون کے باعث بیہوشی ہو۔ لیکن قبل ازیں سر میں چکر آچکے ہوں سرچکانی ہو۔ اور نہایت عذاب کا درد پشت سر میں ہوتا ہو تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے :

عصبی درد میں۔ جب کہ چھوڑوں کے اوپر والے مقام میں ہوتی ہوں اور چہرے کا ماؤف سیلو زیادہ تمتماتا ہو۔ غشی دیر تک رہتی ہو۔ نبضوں کی دھڑکن تیز ہو اور نبض کمزور لیکن تیز چلتی ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے :

HYSTERICAL OR EPILEPTIC CONVULSIONS. { تشنج صرعی یا ہسٹیریا }

میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ کہ چہرہ اور جبڑوں کے عضلات پر بیماری کا اثر زیادہ ہو۔ اور رنگت جسم نیلگوں ہوگئی ہو۔ مرض مرگی کے ابتدا میں بھی یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے :

مرض کزاز (TATANUS) میں خاص کر جب کہ یہ چوٹ کی وجہ سے ہو۔ اور نیز

اعضائے تنفس کے مسلسل تشنج۔ حنجرہ کے تشنجی سکڑاؤ اور سینہ کے درد وجکڑاؤ میں یہ دوائی نہایت نافع ہوتی ہے۔

دل بڑے زور سے دھڑکتا ہو۔ نبض کمزور وبے قاعدہ۔ دبازوسرد۔ اور مقام دل میں شدید درد۔ جب یہ علامات موجود ہوں۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے :

نیز ذات الجنب میں بھی یہ دوائی بڑے کام کی چیز ہے :

درد معدہ۔ (GASTRALGIA) میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ یہ محسوس ہوتا ہو کہ معدہ خالی ہے۔ اور ڈوبا جارہا ہے۔ زبان سرد معلوم ہوتی ہو۔ اور کوئی سیال شے حلق ومعدہ میں گذرتی ہوئی گڑگڑ کی آواز پیدا کرتی ہو۔

سکتہ۔ ہیضہ اور حالت کولیپس میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے :

مصلح۔ امونیم۔ کیمفر۔ اوپیم : خوراک۔ ۳x ـــ ۳۰ :




(لائی سین) LYSSIN-SALIVA OF RABID DOG.

یہ دوائی ہلکاؤ (دیوانے کتے کے کاٹنے سے دیوانگی) میں مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ دیوانہ پن یعنی ہلکاؤ کا ڈر لگا رہے :

مزمن سر درد کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ پیشانی میں چھیدنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ مریض بہتے ہوئے پانی کی آواز یا منظر برداشت نہ کرسکتا ہو۔ کیونکہ اس سے اس کو زیادہ تکلیف ہوتی ہے :

جب معکوس روشنی کے باعث یا پانی یا شیشہ کے دیکھنے سے تشنج پیدا ہوں۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ تھوک سخت اور لیسدار پیدا ہوتی ہو۔ اور اس لئے مریض کو لگاتار تھوکنا پڑتا ہو۔ پانی نگلتے وقت خوراک کی نالی متشنج ہوجاتی ہو۔ چلتا پانی دیکھنے سے پیشاب کی حاجت ہوجاتی ہو۔ تمام حواس نہایت ذکی الحس ہوں :

زیادتی مرض۔ بہتے ہوئے پانی کو دیکھنے یا اس کی آواز سننے سے۔ تیز چمکیلی یا معکوس روشنی

سے ۔سورج کی گرمی سے ؛ جھکنے سے ؛ خوراک ۔ ۳ سے ۲۰۰ ؛




(ہن بین (اجوائن خراسانی) (HENBANE)

اس دوائی کا اثر نظام عصبی پر خاص کر ہوا کرتا ہے ۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی شیطانی طاقت نے دماغ پر قبضہ کر لیا ہے ۔ اور اس کے فعل میں مخل ہو گئی ہے ؛

یہ دوائی ایسے امراض میں کام آتی ہے جن میں ہذیان ہو ۔ عضلات جھٹکاتے ہوں ۔ مریض بستر کو نوچتا ہو ۔ گویا کہ وہ کچھ چن رہا ہے ۔ ٹکٹکی بندھی ہوئی ۔ فضول بکواس ۔ بے اختیار ہنسی ۔ شدید مے نیا (MANIA) خبط ۔ وہم ؛ خوف و بیحیائی ہوں ؛

مریض اوڑھنی کو لات مار کر پرے پھینک دیتا ہو ۔ اور ننگا ہو جاتا ہو ۔ خشک تکلیف دہ کھانسی ہو ۔ جو کہ لیٹنے سے زیادہ ہوتی ہو ؛

شدید ورم اور مزمن مے نیا (MANIA) میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جب کہ مریض کو ہذیان ہو ۔ اور جھگڑالو طبع ہو ۔ جسم کے مختلف حصوں میں عضلات جھٹکاتے ہوں ۔ اور متشنج ہوتے ہوں ؛

سرسام (ورم پردہ ہائے دماغ و نخاع) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جب کہ سردرد شدید ہو ۔ اور کبھی درد سر میں ہوتا ہو ۔ اور کبھی پشت گردن میں ۔ یعنی باری باری سے ؛

تشنج اطفال میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ جبکہ چہرہ سوجا ہوا اور تمتماتا ہو ۔ بچہ سوتے وقت دانت پیستا ہو اور اس کی انگلیوں یا چہرہ کے عضلات جھٹکاتے و جھٹکتے ہوں ۔ یا جب کہ بوجہ خوف یا امعا میں چرنوں کی موجودگی کے باعث یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو ۔ بچہ کھانا کھانے کے بعد سب کچھ کھایا پیا قے کر دیتا ہو ۔ اور یکایک چیخ مار کر بیہوش ہو جاتا ہو ؛

ہیجوائی اطفال میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ۔ جبکہ اُن کے عضلات کم و بیش جھٹکتے رہتے ہوں ۔ سوتے سوتے وہ چیخیں مارنے لگ پڑتے ہوں ۔ گویا کہ وہ ڈر گئے ہیں ؛

افراطِ خون دماغ کے لئے یہ دوائی مفید ہے ۔ جبکہ اس کا حملہ نہایت شدید ہو ۔ اعصابی

اور دل کی علامات خوب آشکارا ہوں۔ چہرہ گہرا سرخ اور آنکھیں چمکتی ہوں۔

**تشنج زچگی** میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ یہ تشنج ارتجاجی ہو۔ اور شدید ہوتا خواہ ہے تمام جسم متشنج ہو۔ اور خواہ ہے ایک آدھ حصہ۔ اور چہرہ نیلگوں۔ ارتعاشی اور سوجا ہوا اور ٹھنڈے پسینے سے تر بتر ہو۔

**خشک مسلسل تشنجی کھانسی۔** کے لیے یہ دوائی اکثر مفید ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ حلق میں خراش ہوتی ہو۔ لیٹنے سے کھانسی زیادہ اور بیٹھنے سے آرام ہوتا ہو۔ اور اکثر حالات میں حلق کا کوا بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ کھانسی رات کو زیادہ ہوتی ہو۔ کھانے پینے۔ بولنے اور گانے کے بعد زیادہ ہو جاتی ہو۔

ایسے امراض جن میں دماغی جلا کی سبب ہو۔ لیکن ورمی نہ ہوں۔ اس دوائی کی زد میں آتے ہیں۔

**ہسٹیریا ہو یا ہذیان خمری ہو۔** بے چینی ہو۔ مریض بستر پر سے کود کر بھاگنے کی کوشش کرتا ہو۔ سوال کچھ ہو اور جواب کچھ دیتا ہو۔ وہ خیال کرتا ہو کہ وہ اپنے مکان پر نہیں ہے فرضی کاموں کی بابت گفتگو کرتا رہتا ہو۔ لیکن نہ تو وہ کسی شے کی خواہش کرتا ہو اور نہ ہی کوئی تکلیف بتاتا ہو۔

**ہذیان۔** (DELIRIUM) میں ہایوسائمس کا درجہ بیلاڈونا۔ اور سٹرامونیم کے بین بین ہے۔ بیلاڈونا کی طرح نہ تو مسلسل اجتماع الدماغی ہوتا ہے اور نہ ہی سٹرامونیم کی مانند تند و وحشی ہذیان ہوا کرتا ہے۔

**مریض کو ڈر لگا رہتا ہے۔** تنہائی کا۔ زہر کا۔ کسی جانور کے کاٹ کھانے کا۔ فروخت ہو جانے کا۔ کھانے یا پینے کے لئے جو چیز دی جاوے اس کو قبول کرنے سے۔ اور کسی سازش کا۔

**جنونِ مجامعت۔** بے حیائی۔ کپڑا نہ پہنے۔ پارچات کو لات مار کر پرے پھینک دے۔ ننگ دھڑنگ ہو جاوے۔ فحش گیت گاوے۔ بستر پر ننگ دھڑنگ پڑا ہے اور بکواس کرتا ہے۔

**بےخوابی۔** چڑچڑے اور زود رنج اشخاص کو جب کہ کاروبار کے جھمیلے کے باعث (اکثر اوقات یہ جھمیلہ فرضی ہوا کرتا ہے) رات کو نیند نہ آتی ہو۔ اس دوائی کے دینے سے بےخوابی دور ہو جاتی ہے۔

فالج مثانہ ۔ وضع حمل کے بعد حبس بول ہو ۔ پیشاب آتے آتے رک جائے یا زچہ کو پیشاب
کرنے کی خواہش پیدا نہ ہو ۔ (آرنیکا ۔ اوپیم) :

تپ محرقہ ۔ محرقی ٹموئیہ ۔ سرخ بخار اور دیگر بخاروں میں یہ دوائی کام آتی
ہے ۔ جبکہ مریض مخبوط الحواس ہو ۔ آنکھیں تاڑے لگی ہوئی ہوں ۔ بستر کو نوچتا ہو
دانتوں پر میل جمی ہوئی ہو ۔ زبان خشک اور بوجھل ہو ۔ بول و براز بے اختیار نکل
جاتے ہوں ۔ عضلات متشنج ہو کر جھٹکاتے ہوں ۔ مریض بخار میں اپنے اعضائے تناسل
کے ساتھ کھیلتا رہتا ہو :

مرگی (صرع) کے حملہ کے اختتام پر جبکہ مریض گہری نیند سو جاتا ہو :

تعلقات ادویات ۔ جب نفسانی دیوانگی کو ہائیوسائیمس کے استعمال سے آرام
نہ ہوا ہو ۔ تو فاسفورس دوائی آرام دیتی ہے :

سکتہ کے بعد جب بہرہ پن ہو جاوے ۔ تو بیلاڈونا کے بعد ہائیوسائیمس دوائی بہت
مفید ہوتی ہے :

زیادتی مرض ۔ رات کو حیض کے دوران میں ۔ دلی جذبات سے ۔ حسد سے ۔ بے مراد عشق
سے ۔ لیٹنے سے ۔ کھانا کھانے کے بعد :

کمی مرض ۔ جھکنے سے ۔ روز روشن میں ۔ کھانسی کو آرام ہو ۔ اٹھ کر بیٹھنے سے :

مصلح ۔ بیلاڈونا ۔ کیمفر ۔ ایسیٹک ایسڈ ۔ چائنا ۔ سٹرامونیم :

خوراک ۶-۳x-۳۰-۲۰۰ :




ST. JOHN'S WORT (سینٹ جان وارٹ)

اعصابی چوٹ : میں یہ دوائی خاص اثر رکھتی ہے : درد کی شدت اس دوائی
کی خاص علامت ہے :

حرام مغز کی چوٹ ۔ صدمہ و ٹکر میں یہ دوائی نہایت نافع ہے ۔ اور نیز خراش

دعلین نخاع میں اس دوائی کا اثر نہایت ہی قابل تعریف ہے۔ جبکہ تمام جسم میں دھڑکن ہو لیکن بخار نہ ہو۔

جراحی کے زخموں میں یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے۔ جبکہ درد نہایت شدید ہو: گویا کہ کسی عصب کو ضرب آئی ہے:

سوزش اعصاب میں یہ دوائی نہایت مؤثر ہوتی ہے۔ جبکہ ارد گرد کے مقامات متورم ہوں جھنجھناہٹ ہو۔ طعن دار دردیں ہوتی ہوں۔ اور سُن ہو:

سر درد ورم پردہ ہائے دماغ میں یہ دوائی اس وقت سود مند ہوتی ہے جبکہ نظام عصبی کو چوٹ آنے کے باعث یہ عوارضات پیدا ہوئے ہوں:

لاک جا (LOCK JAW) (جاندنی۔ دانتی پڑنا) کے پیدا ہوجانے کا ڈر جب لگ جائے تو اس دوائی کے دینے سے یہ عارضہ رک جاتا ہے:

ڈمچی (COCCYX) (ریڑھ کے ستون کا آخری نچلا سرا) کو جب گرنے سے چوٹ آجائے تو یہ دوائی بہت مفید پڑتی ہے:

ضربیں۔ جو کہ کیلوں۔ سوئیوں۔ پنوں اور کانٹوں پر چلنے سے یا چوہیا کے کاٹنے سے پیدا ہوئی ہوں۔ اُن کے لئے یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

جب ایسے اعضا پر چوٹ آئے جہاں کہ اعصاب کی بھرمار ہو۔ مثلاً ہاتھ کی انگلیاں۔ پاؤں کے انگوٹھے۔ قالب ناخن۔ ہتھیلیاں اور تلوے۔ اور درد ناقابل برداشت ہو۔ تو یہ دوائی مفید پڑتی ہے:

سر درد۔ سر کی پشت کے بل گرنے سے پیدا ہوا ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ سر دور اوپر اٹھا ہوا ہے۔ اور مریض کو زبردست تشویش لگی رہتی ہو۔ کہ وہ اتنی اونچائی سے نیچے گر پڑے گا۔

تشنج۔ جو کہ سر پر چوٹ آنے یا ٹکر لگنے کے باعث پیدا ہوں۔ ان کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے

متعلقات ادویات۔ جن زخموں میں پہلے ایکونائیٹ اور آرنیکا ادویات باری باری استعمال کی جاچکی ہوں۔ ہائی پریکم کے دینے سے شفائے کلی ہوجاتی ہے:

زیادتی مرض۔ کہر میں۔ بند کمرے میں۔ ماؤف جگہ کو ننگا کرنے سے:

کمی مرض۔ سر کو پیچھے کی جانب جھکانے سے: مُصلح۔ آرسینکم۔ کیمومیلا۔ سلفر:

خوراک: ۳x تا ۱x:

# آئی برس امارا
IBERIS AMARA.

(بٹر کینڈی ٹفٹ) BITTER CANDY-TUFT.

یہ دوائی ورم غلاف قلب (PERICARDITIS) ورم عضلہ قلب (MYOCARDITIS) اور دل کے عصبی نقائص میں کام آتی ہے:
دل دھڑکن ہو۔ ساتھ ہی سر چکر اور حلق میں اٹکاؤ ہو۔ نبض بھرپور اور بے قاعدہ چلتی ہو۔ حرکت کرنے سے تکالیف میں اضافہ ہوتا ہو:

انفلوانزا کے بعد ضعف قلب ہو گیا ہو: خوراک مدر ٹنکچر Q کے ایک قطرہ سے لیکر دس قطروں تک یا ۱x:

# اکتھایولم
ICHTHYOLUM.

## امونیم اکتھال سلفونیٹ
(AMMONIUM ICHTHYOL SULPHONATE.

یہ دوائی امراض حلق میں۔ اور بوڑھے اشخاص کی موسم سرما کی کھانسی میں کام آتی ہے۔ نیز جلدی اور لعابدار جھلیوں کے امراض میں:
اس دوائی کو ایکزیما۔ چنبل۔ کیل۔ تسلخ (جلد کا باہم رگڑ کھانا) کے اوپر خارجی طور پر لگاتے ہیں:
اس دوائی کی مرہم بھی لگائی جاتی ہے:
خوراک۔ مدر ٹنکچر (Q) کے ایک قطرہ سے لیکر دس قطروں تک یا ۱x:

# اگنیشیا امارا IGNATIA AMARA.

ST, IGNTIOUS BEAN. (پپیتا)

یہ دوائی عصبی مزاج والے اشخاص پر خاص اثر رکھتی ہے۔ جو کہ ذکی الحس ہوں۔ اور جلدی غصہ میں آجانے ہوں۔ ایسے اشخاص کی جلد و بال سیاہ ہوتے ہیں۔ اور نرم مزاج ہوتے ہیں۔ ان میں متضاد علامات ملا کرتی ہیں جن میں لگاتار تبدیلی ہوتی رہتی ہے۔ مثلاً بخار بدون پیاس کے ہوتا ہے۔ درد گلو کو نگلنے سے۔ ٹھنڈک کو کپڑا اتارنے سے اور سردرد کو سر جھکانے سے آرام معلوم ہوتا ہے:

غم و غصہ سے جو شکایات پیدا ہو جاتی ہیں۔ اُن کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جب کہ مریض اپنی تکالیف کا ہی رات دن چنتن کرتا رہے: مریضہ چپ چاپ اور غمگین صورت بنائے رکھتی ہے۔ اور ہر وقت ٹھنڈے سانس اور آہیں بھرتی اور روتی رہتی ہے:

ہسٹیریا۔ (باؤگولہ) کی یہ ایک خاص دوائی ہے۔ جبکہ بیرونی اثرات بڑا بھاری اثر پیدا کرتے ہوں۔ مریضہ کبھی ہنستی ہو۔ اور کبھی رو دیتی ہو۔ اور باؤگولہ سے تکلیف پاتی ہو۔ زرد صاف پیشاب بہت مقدار میں خارج ہوتا ہو:

مرگی میں بھی یہ دوائی بڑی نافع ہے۔ جب کہ مرگی کا حملہ ہونے سے پہلے یکایک مختلف جذبات آگھیرتے ہوں:

سردرد کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ درد ایک محدود جگہ میں ہوتا ہو جیسا کہ کسی نے کیل گاڑ دیا ہے۔ سردرد کو قے آنے اور پیشاب بمقدار کثیر خارج ہونے سے آرام آجاتا ہو:

شکایات معدہ میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ منہ کا ذائقہ کڑوا رہتا ہو اور غذا حلق میں واپس آجاتی ہو۔ خالی اُبکائیوں کو کھانا کھانے سے آرام ہوتا ہو:

خشک خراشدار کھانسی میں بھی یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جوں جوں مریض

کھانستا ہو تو اور کھانسنے کی خواہش بڑھتی جاتی ہو۔ اور کھانسی کو صرف قوتِ ارادی کی مضبوطی سے ہی آرام آیا کرتا ہو:

**بخار** میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ لرزہ میں چہرہ سُرخ اور پیاس لگتی ہو۔ پیاس صرف دوران لرزہ لگتی ہو۔ بیرونی گرمی سے تکلیف ہوتی ہو۔ دوران حرارت پیاس نہ لگتی ہو۔ اور کپڑا اوڑھنے سے تکلیف ہوتی ہو۔ بخار کے دوران میں خارش ہو اور تمام جسم پر دانے نکل آتے ہوں:

**ملیریا** میں یہ دوائی خاص شہرت رکھتی ہے۔ اور کئی ڈاکٹروں نے اس کو مجرب مانا ہے:

**قبض** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ گاڑی میں سوار ہونے یا بوجہ فاقہ کے قبض پیدا ہو گئی ہو۔ کو نتھنا بہت پڑتا ہو۔ مارے درد کے مریض رفع حاجت کے لئے نہ جاتا ہو:

**کانچ نکلنا** پاخانہ پھرتے وقت تھوڑا سا زور لگانے یا جھکنے یا کوئی چیز اٹھانے سے کانچ نکل آتی ہو۔ جب پاخانہ پتلا آوے۔ تو کانچ زیادہ نکلتی ہو:

**بواسیری مسّے**۔ ہر بار پاخانہ کے ساتھ مسّے باہر نکل آتے ہوں۔ پھر ان کو ہاتھ سے اندر کرنا پڑتا ہو۔ مبرز تک تیز گولی مارنے کی سی درد میں ہوتی ہوں:

**منہ**۔ ذائقہ کڑوا ہو۔ رخساروں کو گفتگو کرتے وقت یا چباتے وقت اندر سے آسانی سے مریض کاٹ کھائے۔ مسوڑوں سے ہر وقت منہ بھرا رہے۔ کافی پینے اور تمباکو نوشی سے دانت درد زیادہ ہو:

**حلق** میں گولے کا احساس ہو۔ جو کہ نگلا نہ جا سکے۔ غدودِ گلو متورم پھولے ہوئے اور ان پر چھوٹے چھوٹے زخم ہوں:

**معدہ**۔ کھٹے ڈکار آئیں۔ معدہ گرتا جائے۔ نفخ بہت ہو۔ گہرا سانس لینے سے معدہ کے ڈوبنے کا آرام ہو:

**مقعد**۔ مبرز تک خارش اور چبھن ہو۔ کانچ نکلے۔ مشکل سے پاخانہ آوے۔ پاخانہ آنے کے بعد مقعد درد کے ساتھ سکڑے۔ کھانستے وقت بواسیری مسّوں میں چبھن پڑے۔ خوف کے باعث دست آنے شروع ہو جائیں۔ جب پاخانہ پتلا آئے تو درد ہو۔ ایسا درد ہو گویا کہ مبرز میں تیز ہتھیار اندر سے باہر کو دبا رہا ہے:

امراض زنانہ۔ حیض سیاہ بیش از وقت بمقدار کثیر یا قلیل آوے۔ دوران حیض میں سستی بہت ہو۔ اور نیز معدہ و شکم میں تشنجی دردیں ہوں جن کے باعث حیض آنا رک جائے:

بچہ سوتے ہوئے بیمار ہو جائے۔ یا متشنج ہو۔ اور وجہ یہ ہو کہ سوتے وقت اس کو لعن طعن یا تنبیہ کی گئی تھی:

مندرجہ ذیل علامات میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے:

جبکہ متضاد علامات موجود ہوں۔ مثلاً

کان کی سائیں سائیں کو آرام معلوم ہو۔ گانے بجانے سے:

بواسیر کو آرام معلوم ہو۔ چلنے پھرنے سے:

درد گلو کو آرام معلوم ہو نگلنے سے:

معدہ تو خالی ہو۔ لیکن آرام نہ آوے۔ کھانے سے:

جوں جوں مریض کھانستا جائے کھانسی زیادہ ہوتی جائے:

حرکت کرنے سے کھانسی ٹھہر جاوے:

غم کی بات سے ہنسی آوے۔

نامردی میں مجامعت کی خواہش زیادہ ہو:

دوران لرزہ پیاس کی زیادتی ہو:

حرارت بخار میں پیاس ندارد:

آرام سے ٹھہرا رہنے سے چہرہ پر کوئی رنگ آئے۔ دل کی حالتیں آناً فاناً بدلتی رہیں۔ خوشی غم میں۔ اور ہنسی رونے میں تبدیل ہو جاوے:

جبکہ لگاتار غم کرنے کے باعث جسم و دماغ کمزور ہو گئے ہوں۔ مریض بے اختیار آہیں بھرتا رہے۔ اور ٹھنڈے سانس لیتا رہے۔ عشق میں مایوسی۔ یا غم و غصہ کے باعث امراض پیدا ہو گئے ہوں اور مریض تنہائی میں فرضی تکالیف کا چنتن کرتا رہے۔ مریض الگ تھلگ رہنا چاہے۔ اور مجلس سے پرہیز کرے۔ بحالت خوشی تو حالت نرم ہو۔ لیکن ذرا سی بات پر بگڑ بیٹھے۔ خفیف نقص بینی اور ذرا سی مخالفت سے غصہ بھڑک اٹھے: اور اپنے آپ سے رنجیدہ ہو جائے۔ بری خبروں کے سننے سے یا خوشی میں بھنگ پڑنے سے یا شرم و بے عزتی سے۔ یا دلی غموں کے دبانے سے علامتیں پیدا ہو جاویں۔ کھانے

کھاتے وقت چہرے کے تھوڑے حصہ پر پسینہ آوے۔ درد ناقابل برداشت ہو۔ سوتے وقت کوئی خاص عضو یا تمام جھٹکتا ہو۔ یا تشنج پڑتے ہوں۔ شکایات روزانہ ٹھیک وقت پر عود کر آیا کرتی ہوں ؛

معاون۔ نیٹرم سیور متضاد۔ کافیہ۔ نکس وامیکا۔ ٹبیکم ؛ مصلح۔ پلسٹلا۔ کیمومیلا کاکیولس۔ ایسی ٹک ایسڈ۔ آرنیکا ؛

زیادتی مرض :۔ سردی سے۔ کافیہ پینے سے۔ تمباکو نوشی سے۔ ہوا کے جھونکے سے ؛ بوقت صبح۔ کھلی ہوا میں۔ کھانا کھانے کے بعد۔ برانڈی پینے سے۔ تیز بو سے۔ دلی جذبات سے۔ غم سے۔ خوف و غصہ سے۔ تشویش و تفکرات سے۔ بے مراد عشق سے۔ لعن طعن کرنے سے۔ پسینہ سے۔ سیال غذا سے۔ بیرونی گرمائش سے۔

کمی مرض :۔ دباؤ سے۔ گرمی سے ؛ یکایک سر گھمانے سے ؛ کھاتے وقت۔ نگلنے سے۔ چلنے پھرنے سے۔ ڈکار آنے سے۔ گرم انگیٹھی کے نزدیک بیٹھنے سے ؛

خوراک :۔ ۵x-۳x-۳۰-۲۰۰ ؛




ILLICIUM ANI SATUM .

STAR ANISI (سٹار انیسی)

نفخ کی یہ ایک بیش قیمت دوائی ہے ۔

یہ دوائی شہ ماہی درد قولنج میں کام آتی ہے۔ جبکہ نفخ بھی ساتھ ہو۔ اور عین ٹھیک وقت پر درد آگھیرتا ہو۔ اور ساتھ ہی شکم میں ہوا گڑگڑاتی ہو ؛

ہوا کی نالی کی مزمن سوزش۔ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہے۔ جبکہ پیپ دار بلغم خارج ہو۔ چھاتی میں تیسری پسلی کے مقام میں سینہ کی ہڈی سے ایک یا دو انچ کے فاصلہ پر درد ہوتا ہو۔ عموماً دائیں طرف اور گاہے گاہے بائیں طرف۔ یہ اس دوائی کی خاص علامت ہے ؛

خوراک :۔ ۳x ؛

# انڈیگو INDIGO.

## نیل

یہ دوائی نظامِ عصبی پر خاص اثر رکھتی ہے۔ اور اسی لئے امراض وہم۔ مالیخولیا (سنوریشی تقینا) اور ہسٹیریا (باؤگولہ) میں خاص طور پر مفید ہے۔ جب کہ اُن کے ہمراہ سر درد کرتا ہو۔ اور ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ سر منجمد ہو گیا ہے:

مرگی کے لئے تو یہ ایک خاص دوائی ہے۔ اور بعد ازاں کسی شک وشبہ کے اس مرض میں فائدہ کرتی ہے۔ جبکہ مریض بہت غمگین رہتا ہو۔ اور بزدل و پست ہمت ہو۔

معدہ۔ دھات کا سا ذائقہ ہو۔ ڈکار آتے ہوں۔ بھوک ماری گئی ہو۔ گرمی کی لہریں معدہ سے اٹھ کر سر کی جانب جاتی ہوں:

اطراف لنگڑی کا درد ہو (شیاٹیکا) درد ران کے درمیان سے شروع ہو کر گھٹنے تک جاتا ہو: گھٹنوں کے جوڑیں چھیدنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ جنکو چلنے پھرنے سے آرام ہوتا ہو۔ بازوؤں اور ٹانگوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ جو ہر طعام کے بعد زیادتی پکڑ جاتی ہوں:

زیادتی مرض۔ آرام کرنے سے: بیٹھنے سے: کمی مرض۔ دبانے سے: ملنے سے: حرکت کرنے سے خوراک ۲x تا ۳۰: خالص نیل کو پیس کر اگر سانپ یا دیگر کیڑوں کے کاٹے پر ڈالا جاوے تو شفا بخش ثابت ہوتی ہے:

# انڈیم میٹیلیکم INDIUM METALLICUM.

یہ دوائی دردِ شقیقہ میں نافع ہے۔ درد کنپٹیوں اور پیشانی میں ہوتا ہو۔ اور بیخوابی ساتھ ہو۔ نیز گیارہ بجے دن کے معدہ میں خلاء کا احساس ہوتا ہو:

احتلام میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ ضعف باہ شامل حال ہو۔ خصیے دکھتے ہوں اور منی کی کمزوری کے ساتھ ساتھ دردیں ہوتی ہوں:

سر۔ پاخانہ پھرتے وقت زور لگانے پر سر درد ہو جاتا ہو۔ خوراک ۶x تا ۲۰۰ طاقت:

# انگلیووین INGLOVIN.

یہ دوائی جلن وخراش معدہ میں کام آتی ہے - جبکہ معدہ میں درد ہوتا ہو؛ متلی ہو - اور غذا دیر سے ہضم ہوتی ہو؛

ہیضئہ اطفال شیرخوار کی متلیوں اور دیرینہ اسہال میں یہ دوائی کام آتی ہے - جب کہ متلی بھی ساتھ ہو؛

حاملہ کی مسلسل متلیوں میں یہ دوائی نافع ہے؛

خوراک ۲x سے ۶x؛

# انیولا ہیلی نیم INULA HELENIUM.

(ایلی کیمپین) ELECAMPANE.

یہ دوائی تکلیف دہ مسلسل ضدی کھانسی میں جبکہ بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو اور سینہ کی ہڈی کے زیریں درد ہوتا ہو؛

مزمن ورم رحم - میں یہ دوائی نافع ہے - خون حیض بہت پیشں از وقت اور درد کے ساتھ آتا ہو - شدید کمر درد ہو - اور درد یں مانند درد زہ ہوتی ہوں - پیڑو کے اعضاء میں اجتماع خون ہو - ڈھیلے ڈھالے اور بوجھل ہوں؛

خوراک :- مدر ٹنکچر (θ) کے ایک قطرے سے لے کر ۶۰ قطروں تک؛

# آیوڈیم IODIUM.

## (آیوڈین) IODINE

اس دوائی کا اثر خاصکر غدودوں، آلات تنفس و نظام عروقی (CIRCULATORY SYSTEM) پر ہوا کرتا ہے:

یہ دوائی ایسے اشخاص کیلیے موزوں تر ہوتی ہے جن کے بال و آنکھیں سیاہ ہوں اور خنازیری مزاج کے ہوں۔ ایسے اشخاص کمزور ہوا کرتے ہیں اور سیڑھیوں پر یا پہاڑی چڑھائی چڑھنے سے ان کا دم بڑی جلدی پھول جاتا ہے۔ بھوک ان کو بہت تنگ کرتی ہے۔ لیکن وہ روز بروز کمزور ہوتے جاتے ہیں، معدہ میں لگاتار ہوا پیدا ہوتی رہتی ہے۔ اور ان کو ڈکار آتے رہتے ہیں۔ غدود بڑھے ہوئے اور سخت ہوتے ہیں:

ہجیروں۔ (سکرافولا) کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے جبکہ دیگر علامات مذکورہ بالا موجود ہوں:

گھیگا اور دیگر غدود کے بڑھ جانے میں اس دوائی کا اثر نہایت قابل تعریف ہے:

ڈبہ۔ (CROUP) کے مرض میں بھی یہ دوائی مفید ہے جو گرم مرطوب ہوا میں لگاتار رہنے سے پیدا ہوا ہو: کھانسی خشک۔ کھردری ہو۔ اور سیٹی بجنے اور آرہ چلنے کی سی آواز بھی پیدا ہوتی ہوں۔ چہرہ زرد اور میلا ہو۔ اور بچہ حنجرہ کو پکڑتا ہو:

ذات الریہ اصلی (کروپس نمونیہ) کے درجہ ثانوی میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے۔ جب کہ مریض خنازیری مزاج کا ہو۔ بخار تیز ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ اور تھوک میں بہت خون آتا ہو:

مزمن کھانسی (کرانک برانکائیٹس) میں یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے جب کہ مرض سل کی جانب طبیعت کا رجحان ہو۔ کھانسی خشک اور تکلیف دہ ہو: اور تھوک بہت ہی کم آتا ہو۔ سینہ کی ہڈی کے زیریں خارش ہوتی ہو۔ مریض نہایت نحیف ہو۔ کھانا پیتا سوکھتا جاتا ہو۔ اور غدود میں پھولی ہوئی ہوں:

سرطان رحم۔ کے لئے بھی یہ دوائی کسی قدر مفید ہوتی ہے۔ جبکہ شکم میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اور پاخانہ کے ہمراہ خون خارج ہوتا ہو:

تیز لیکوریا میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ کپڑے پر لگنے سے داغ پیدا ہوتا ہو کپڑا کھایا جاتا ہو اور ایام حیض میں لیکوریا بکثرت خارج ہوتا ہو:

## پلیگ

### مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے

جب کہ بھوک بہت لگتی ہو۔ مریض کھانا بہت ہو۔ لیکن کھاتے پیتے کمزور ہوتا جاتا ہو صبح سے شام تک خالی ڈکار آتے رہتے ہوں۔ گویا کہ ساری خوراک ہوا میں تبدیل ہوگئی ہے۔ بھوک بہت لگتی ہو۔ ہر ایک دو گھنٹہ کے بعد مریض کو کھانا پڑتا ہو۔ اور جب کھانے کو نہ ملے تو تکلیف ہوتی ہو۔ کھانے وقت یا کھا چکنے کے بعد مریض کو آرام معلوم ہوتا ہو۔: پُر معدہ میں تسکین رہتی ہو: تھوڑی سی ورزش کرنے سے بھی دل کی دھڑکن بہت بڑھ جاتی ہو۔ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس کے دل کو کسی لوہے کے ہاتھ نے گرفت کیا ہوا ہے۔ اور دل کو نچوڑ دیا گیا ہے۔ ٹھنڈا دودھ پینے سے قبض کشائی ہوجاتی ہو:

غدود حنجرہ۔ (ADENOIDS) کے لیے یہ ایک بہتر دوائی ہے:

جگر و طحال جب بڑھ گئے ہوں اور درد کرتے ہوں۔ یرقان کا عارضہ ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے:

سر۔ میں تسکین ہوتی ہو۔ خون کا تیز دورہ بجانب سر ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ سر کسی سخت بند سے کسا ہوا ہے۔ سر چکر آتے ہوں۔ جو کہ جھکنے سے اور گرم کمرہ میں زیادہ ہو جاتے ہوں: پیری میں اجتماع خون کی مزمن سر درد: خون کا دباؤ (HIGH BLOOD PRESSURE) زیادہ ہونے کے باعث ناک میں شدید اجتماعِ خون ہو:

پستانوں کی جلد میں گٹھلیاں پیدا ہو گئی ہوں۔ اور پستان سوکھ گئے ہوں:

امراض مردانہ۔ جب کہ خصیئے سوجے ہوئے اور سخت ہوں۔ فوطوں میں پانی بھرا ہوا ہو۔ قوت باہ کم ہو گئی ہو۔ اور خصیئے سکڑ کر چھوٹے ہو گئے ہوں۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے:

زیادتیٔ مرض۔ جب چاپ رہنے سے۔ گرم کمرہ میں۔ دائیں پہلو:

کمیٔ مرض۔ چلنے پھرنے سے کھلی ہوا میں۔

مصلح۔ ہیپر سلف۔ سلفر۔ انیٹم ٹارٹ۔ ایپس۔ آرسینکم۔ ایکونائیٹ۔ بیلاڈونا۔ کیمفر چائنا۔ جینٹم سلف۔ کافیہ۔ فیرم۔ گریفائٹس۔ اوپیم۔ فاسفورس۔ سپیجیا۔ تھوجا:

معاون۔ لائیکوپوڈیم۔ بیڈی آگا۔

نکتہ نمبر۱۔ بڑھے ہوئے غدود پر اس دوائی کے ٹنکچر کو اوربھی لگاتے ہیں:

نکتہ نمبر۲ زخموں پر بھی لگاتے ہیں۔ اس کے لگانے سے زخم صاف رہتا ہے۔ اور گندے اجزا سے مبرا رہتا ہے:

نمبر۳۔ کیڑے مکوڑوں کے کاٹے پر بھی لگاتے ہیں:

نمبر۴ بندوق کے زخموں۔ نیز ہڈی معہ جلد کے ٹوٹ جانے (FRACTURE FRACTURE) میں یہ دوائی خارجی طور پر استعمال کی جاتی ہے:

نمبر۵۔ پوٹاشیم آیوڈائیڈ ۲ گرین۔ آیوڈین ۱ گرین۔ اور پانی ایک اونس ملاکر سولیوشن تیار کیا جاتا ہے۔ اور اس سولیوشن کے دس قطرے فی خوراک کے حساب سے تین مرتبہ یومیہ دینے سے کدو دانے (TAPE WORMS) مرکر خارج ہو جاتے ہیں:

خوراک ۳۔۶۔۱۲۔۳۰:



# اپی کاک IPECAC.

IPECACUANHA.

یہ دوائی اُن امراض میں مظہر ہوا کرتی ہے جن میں لگاتار ابکائیاں (NAUSEA) آتی ہوں۔ منہ میں لعاب بہت پیدا ہوتا ہو۔ زبان صاف ہو۔ یا نہایت ہی خفیف فراس پر بھی ہوتی ہو۔ اور قیئوں کے آنے سے کوئی آرام نہ ہوتا ہو:

لگاتار جی متلانا۔ اور قے کرنے کو جی کرنا۔ یہ علامات معدہ کی شدید یا مزمن نزلی سوزش کے باعث پیدا ہوا کرتی ہیں۔ جب کہ ثقیل غذا مثلاً پوری کچوری۔ مٹھائی۔ یا آئس کریم (ملائی دار برف) وغیرہ کھانے کے باعث معدہ میں نقص واقع ہوا ہو۔ اور نیز جب حمل یا دیرینہ خرابی کے سبب قیئیں آتی ہوں۔ تو ان سب حالات میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ زبان صاف یا تھوڑی میلی۔ منہ تر۔ چہرہ زرد اور معدہ ڈھلکا ہوا ہوتا ہے۔ گویا کہ نیچے لٹک رہا ہے:

جبکہ مذکورہ بالا نزلی یا بلغمی حالت پیچیدا انتڑیوں (SMALL INTESTINES)
میں بھی موجود ہو۔ اور اسہال آویں تو ایسے اسہال کے لئے بھی یہ دوائی بڑی مفید ہے۔
جب کہ اٹھے ہوئے خمیر یا سبز گھاس کی مانند آبی دست آتے ہوں۔ یا کیچڑ کی طرح اور مروڑ
کے ساتھ دست آتے ہوں۔ اور اُن میں کم و بیش خون بھی آتا ہو۔ تو یہ سب اس
کی زد میں آتے ہیں:۔

**بچوں کے موسم گرما کے اسہال** میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ زیادہ کھانے
یا ثقیل غذا کے باعث یہ اسہال آنے شروع ہوئے ہوں:۔

**ہیضہ اطفال۔** میں بھی یہ دوائی ان ہی علامات کے ساتھ مفید ہوا کرتی ہے:۔
بچہ کا چہرہ زرد۔ آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے اور کھودم ہوا کرتا ہے اور سوتے میں عضلات جھٹلاتے رہتے ہیں:۔
**ہیضہ۔** کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ اسہال میں مذکورہ بالا علامات موجود ہوں۔
ابکائیاں اور متلی بھی آتی ہوں۔ اور کرڑل کے ساتھ درد میں ایسی سخت ہوتی ہوں گویا
کہ کوئی شخص کسی چیز کے ساتھ اندر کاٹ رہا ہے۔ اور یہ درد میں بائیں سے دائیں جانب
کو پھیلتی ہیں۔ اور ناف کے اردگرد دستوں کا بہت زور ہو:۔

**پیچش۔** میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ خاص کر موسم خزاں کی پیچش میں جبکہ
راتیں تو سرد ہوں۔ لیکن دن کو بہت گرمی پڑتی ہو:۔

**آلات تنفس کے امراض** میں بھی یہ دوائی سود مند ہے۔ جبکہ نزلہ ہو۔ خراش ہوتی
ہو۔ اور رطوبت بہت خارج ہوتی ہو۔ چھینکیں لگاتار آتی ہوں۔ خشک و تشنجی کھانسی ہوتی
ہو۔ کوتاہ دمی ہو۔ اور دمہ کی مانند دم گھٹتا ہو:۔

**مرطوب دمہ و براؤنکائیٹس:۔** میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ مذکورہ بالا
علامات موجود ہوں۔ اور مرطوب موسم میں یہ شکایات زیادتی پکڑ جاتی ہوں۔ سانس دقت
سے آتا ہو۔ کوتاہ دمی نہایت شدید ہوتی ہو۔ سیٹی بجنے کی سی آواز نکلتی ہو۔ اور کھانسی کو اس وقت
آرام ہوتا ہو جبکہ بلغم بمقدار کثیر خارج ہو جاتی ہو:۔

**کالی کھانسی۔** (ہوپنگ کف) میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ کھانستے کھانستے
بچہ اپنا دم توڑ بیٹھتا ہو۔ زرد یا نیلگوں ہو جاتا ہو۔ اس کا دم گھٹتا ہو۔ بلغم کو نے کر چھوڑتا ہو
اور منہ و ناک سے خون بھی جاری ہو جاتا ہو:۔

سر درد کے لیے بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ سر کی استخوان ہلکنا چور ہو گئی ہیں۔ درد زبان کی جڑ تک پھیلتا ہو۔ اور سر درد یک جھنجی ہو۔ چہرہ زرد۔ آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے۔ منہ کے کونے کھچے ہوئے۔ اور اُبکائیاں نہایت شدید و لگاتار آتی ہوں:

جریان خون میں اس دوائی کا اثر نہایت ہی قابل تعریف ہے۔ خواہ جریان ایکٹو (تیز) ہو۔ اور خواہ پیسو (مجہول)۔ لیکن رنگ خون کا سُرخ ہو۔ اور ساتھ ہی اُبکائیاں بھی متواتر آتی ہوں۔ خون خواہ کسی حصہ جسم سے آتا ہو:

نوبتی بخار (INTERMITTENT FEVER) جو کہ کونین کے زیادہ استعمال کے باعث بگڑ گئے ہوں۔ اس دوائی کے دینے سے درست ہو جاتے ہیں: لرزہ خفیف اور بخار تیز ہوا کرتا ہے۔ اُبکائیاں اور قئیں بھی آتی ہیں۔ اور ساتھ ہی کوتاہ دمی ہوتی ہے:

امراض زنانہ۔ رحم سے خون بکثرت اور چمکیلا سُرخ بشدت خارج ہو۔ اور ساتھ ہی جی بھی متلائے۔ ایام حمل میں قئیں آویں۔ درد ناف سے رحم تک پھیلتا ہو۔ حیض وقت سے بہت پہلے اور بہت کثرت سے آوے:

## مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے

جب کہ متحرک اشیا کو دیکھنے سے جی متلانا شروع ہو جاوے۔ چھاتی بلغم سے پُر معلوم ہوتی ہو۔ لیکن کھانسنے سے صاف نہ ہوتی ہو۔ خفیف محنت کرنے سے مریض خون تھوکنے لگ جاتا ہو۔ سوتے میں چشم وا رہتی ہو:

زیادتی مرض: قے کرنے سے۔ کھانسنے سے۔ چھانٹ دب جانے سے۔ کونین بکثرت استعمال کرنے سے۔ معدہ کے بگاڑ سے۔ روشنی سے اور خصوصاً موم بتی کی روشنی سے ثقیل اغذیہ کھانے سے۔ میوہ جات کیک۔ مٹھائی۔ اور دال کھانے سے۔ روغن سے جھکنے سے:

معاون۔ اینٹم ٹارٹ۔ کوپرم۔ ارنیکا۔ مصلح۔ آرسینکم۔ چائنا۔ ٹیبکم۔ نکس وامیکا۔ ارنیکا:

نکتہ نمبر۔ انفلوائنزا (زکام وبائی) لرزہ۔ ڈبہ۔ نقاہت۔ ہیضہ اطفال شیر خوار

میں اپیکاک کے استعمال کے بعد آرسنک کا استعمال بہت فائدہ بخش ہوتا ہے ؛

نمبر ۲۔ حنجرہ میں کسی غیر اشیا کی موجودگی میں اپیکاک کے بعد اینٹم ٹارٹ مفید ہوتی ہے ؛

نمبر ۳۔ معدہ کے نقائص کو دور کرنے میں اپیکاک پلسٹلا ۔ اور اینٹم کروڈم کا درجہ یکساں ہے ؛

خوراک ۔ ۳ سے ۹ ۔ ۱۲ ۔ ۳۰ ۔ ۲۰۰ ؛




امعاء میں سڑاند اور سمیت خون کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ۔ کمیٔ خون ہو ۔ یہ دوائی سرخ خون پیدا کرتی ہے ؛

مرگی میں یہ دوائی نافع ہے ۔ بائی کی دردوں اور نقرس میں بھی کام آتی ہے ۔ رحم کی رسولیوں میں بھی مفید ہے ۔ حاملہ کی ورم گردہ میں بھی کام آتی ہے ؛

خوراک ۶ اور اونچی طاقت ؛




BLUE-FLAG (بلیو فلیگ)

یہ دوائی درد شقیقہ اور مقررہ وقت پر ہونے والے سر دردوں میں کام آتی ہے جب کہ آنکھ اور پیشانی سپرا آربیٹل نرو (SUPRA ORBITAL NERVE) میں بڑی سخت اور تکلیف والی دردیں ہوتی ہوں ۔ اور آغاز میں آنکھوں کے سامنے ترمرے آتے ہوں ۔ جب سر درد کمال تک پہنچ جاتا ہو ۔ تو پھر ابکائیاں اور قئیں آنی شروع ہو جاتی ہوں ۔ اور بڑا کڑوا پانی نکلتا ہو ۔ معدہ میں سخت جلن ہوتی ہو ۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ منہ و زبان جھلس گئے ہیں ؛

امراض معدہ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ خوراک تمام نالی میں جلن

ہو۔ ہچکیاں آتی ہوں۔ اور کڑوی خون آمیز یا پت والی قئیں آتی ہوں۔ منہ سے لعاب بکثرت آتا ہو۔ بھوک ندارد ہو:

امراض شکم۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ مقام جگر دکھتا ہو۔ اور کاٹنے والی درد ہوتی ہوں۔ نفخ درد قولنج ہو:

اسہال۔ میں یہ دوائی بڑی مفید ہے۔ جبکہ اسہال بہت کھلے آتے ہوں۔ اور ساتھ قئیں بھی آتی ہوں۔ (صبح دو تین بجے کے درمیان قئیں عموماً زیادہ تکلیف دہ ہوا کرتی ہوں)، اسہال آبی زردی مائل سبز آتے ہوں۔ اور ان میں پت بھی خارج ہوتے ہوں۔ جس راستہ سے اسہال آتے ہوں اس کو چھیل دیتے ہوں۔ چنانچہ مقعد چھل جاتی ہو۔ اور درد کرتی ہو۔ تمام خوراک کی نالی اور مقعد میں جلن ہوتی ہو:

ہیضہ۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ مذکورہ بالا صفات والے اسہال اور قئیں آتی ہوں:

قبض کے دور کرنے میں یہ دوائی بڑی موثر ہوتی ہے (اس کو ۳۰ طاقت میں دیتے ہیں):

زیادتی مرض۔ شام اور رات کے وقت۔ آرام کرنے سے:

کمی مرض۔ لگاتار حرکت کرنے سے: مصلح۔ نکس وامیکا:

خوراک θ-۱x-۳x-۳۰: یہ دوائی اونچی طاقت میں زیادہ موثر ہوتی ہے:

JABORAND. جبورنڈی

دیکھو بیان پائی لوکارپس صفحہ ۵۰۰

JACARANDA. جیکارنڈا

CAROBA. (کیروبا)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ جو کمزور دل ہوں۔ اور جلق مارنے کے عادی رہے ہوں۔ نیز دمے ٹرم (وجع المفاصل) اور آتشک ثانوی میں کام آتی ہے:
یہ دوائی ورم مثانہ اور سوزاک میں بھی نافع ہے۔ مجری البول متورم ہو۔ اور اس میں سے زرد مواد خارج ہو۔ نیز یہ دوائی داہیں گھٹنے کے سوزاکی وجع المفاصل میں سود مند ہے:
خوراک۔ مدر ٹنکچر (Q) کے ایک قطرہ سے لیکر تیس قطرے یا ×۳:




JALAP. (جلیب)

اسہال اور درد قولنج کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے۔

یہ دوائی اسہال میں کام آتی ہے جبکہ نفخ کے ہمراہ انتڑیوں میں درد و مروڑ پڑتے ہوں اسہال پتلے۔ آبی مانند کیچڑ کے آتے ہوں۔ شکم تنا ہوا ہو۔ اور چہرہ سرد و نیلگوں ہو:
بچہ سارا دن تو ٹھیک رہتا ہو۔ لیکن تمام رات بے چین اور چلاتا رہتا ہو۔ (برخلاف اس کے لائیکوپوڈیم کی یہ علامت ہے کہ بچہ دن بھر تو روتا چلاتا رہے اور رات کو آرام سے سویا رہے۔ سورائینم کی یہ علامت ہے کہ بیمار بچہ رات اور دن سوتا نہیں اور رات کو چیختا چلاتا رہتا ہے):

مصلح۔ الاٹیریم۔ کینابس سٹائیوا۔ خوراک: Q-۳×-۶×-۱۲×:




PURGING NUT. (پرجنگ نٹ)

یہ دوائی امراض اسہال و ہیضہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ دست زور سے نکلتا ہو۔ اور پیٹ میں گڑگڑاہٹ ہوتی ہو۔ مقعد سے دست نکلتے وقت ایسا معلوم ہوتا ہو جیسا نل سے

پانی گر رہا ہے ۔ سردی ۔ اُبکائیاں ۔ غشئیں بھی ساتھ ہوں ۔ عضلات ۔ خاصکر پنڈلیوں ۔ ٹانگوں ۔ اور پاؤں میں کڑال پڑتے ہوں ۔ اسہال فوری بمقدار کثیر ۔ آبی اور مانند چاولوں کی پیچھ کے آتے ہوں ۔ تمام جسم ٹھنڈا ٹھار ہو:

کمی مرض ۔ ٹھنڈے پانی میں ہاتھ ڈالنے سے ۔ خوراک: ۵ – ۳x – ۳۰:




اس دوائی کا اثر مستورات کے اندام نہانی پر نمایاں ہوتا ہے:

حبس حیض (AMENORRHOEA) اور استحاضہ (METRORHAGIA) میں کام آتی ہے۔

امراض زنانہ ۔ بدیر اور بے قاعدہ حیض ۔ قولنج حیض ۔ احتباس الطمث ۔ خون کے جاری ہونے سے پہلے حضینہ الرحم میں درد ۔ کثرت الطمث ۔ خارش مثانہ ۔ لیکوریا:

کمر ۔ ریڑھ کے ستون کے ساتھ ساتھ درد ۔ جو کہ شکم اور رانوں میں جاتی ہو:

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (۵):




بٹرنٹ BUTTER NUT.

یہ دوائی مرض اجتماع خون جگر میں کام آتی ہے ۔ جگر کے مقام اور دایئں شانہ کی جینی کے زیرین درد ہوتا ہو ۔ اور خفیف یرقان ہو:

جلدی امراض ۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہے ۔ جبکہ پیٹ پڑنے کی طرف رجحان ہو:

بدہضمی بوجہ ضعف ۔ جب کہ ڈکار آتے ہوں ۔ معدہ میں نفخ ہو ۔ اور پشت سر میں درد ہوتا ہو ۔ یہ دوائی نافع ہے:

اس دوائی کو ہمیشہ اسہال میں بھی یاد رکھنا چاہیئے ۔ جبکہ پاخانے برنگ زردی مائل سبز آتے ہوں ۔ اور ساتھ ہی مروڑ پڑتے ہوں ۔ اور مقعد میں جلن ہو ؛

زیادتی مرض ۔ چلنے پھرنے سے ؛ کمی مرض ۔ گرم ہونے سے ۔ ورزش سے ۔ کھجلانے سے ۔ بوقت صبح اٹھتے ہی ؛ خوراک ۔ Q کے ایک سے لیکر ۲ قطرے یا ۳x ؛




(وال نٹ) WALNUT.

یہ دوائی امراض جلد میں کام آتی ہے ۔ مثلاً چہرے پر کیل ۔ اور کانوں کے ارد گرد دکھن ۔ پپڑیاں جمنا ۔ (جس کو پنجابی میں ٹوٹ کہتے ہیں) سر کی پشت میں تیز درد ہوتی ہوں خیالات متوحش ہوں ۔ اور ایسا محسوس ہو گویا کہ سر ہوا میں لہرا رہا ہے ؛

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (Q) ایک سے لیکر تین قطرے یا ۱x ؛




JUNCUS EFFUSUS.

(بل رش) BULLRUSH.

یہ دوائی اسرار البول ۔ انقطاع البول ۔ تقطیر البول ۔ رقت بول ۔ اور عسر البول (مشکل سے پیشاب آنا) میں کام آتی ہے ؛

بواسیر کے مریضوں کو جب دمہ کا عارضہ ہو ۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛ نفخ شکم ہو ؛

خوراک ۔ (Q) مدر ٹنکچر کے ایک سے لیکر تیس قطروں تک یا ۳x ؛



# جونی پیرس کومیونس JUNIPERUS COMMUNIS.

JUNIPER BERRIES. (جونی پر بیریز)

یہ دوائی گردوں کی نزلی سوزش میں کام آتی ہے۔ استسقاء کا عارضہ ہو۔ اور ساتھ ہی حبسِ بول ہو:

بوڑھے اشخاص کو جب ضعفِ ہاضمہ کی شکایت ہو۔ اور پیشاب بمقدارِ خفیف پیدا ہوتا ہو تو یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے:

مزمن پائی لائیٹس (سوزشِ حوضِ گردہ) ہو:

پیشاب۔ وقتِ بول ہو۔ خون آمیز۔ مقدار خفیف۔ بنفشہ کی سی بُو والا پیشاب خارج ہوتا ہو۔ مقام گردہ وزنی ہو۔ مذی (PROSTATIC DISCHARGE) خارج ہوتی ہو۔ گردوں میں اجتماعِ خون ہو:

خوراک۔ ایک سے لیکر دس قطرے۔ اس دوائی کا جوشاندہ زیادہ مفید ہوتا ہے۔ ایک اونس دوائی کو نیم سیر اُبلتے ہوئے پانی میں ڈال کر جوشاندہ بناتے ہیں: خوراک جوشاندہ نصف اونس سے لیکر دو اونس تک:

# جسٹیشیا اڈھاٹوڈاباسکا

JUSTICIA.

(اڈوسہ بھنیکڑ)

یہ دوائی آلاتِ تنفس کے شدید نزلی امراض میں نہایت موثر ہوتی ہے۔ وید صاحبان کا قول ہے کہ اس دوائی کی موجودگی میں کھانسی سے کوئی بھی موت نہیں ہو سکتی۔ بشرطیکہ مناسب موقع پر اس کو استعمال کرایا جائے۔ یہ دوائی نزلہ۔ زکام۔ ہر قسم کی کھانسی۔

قے۔ براڈنکائٹس۔ نمونیہ۔ کھانسی سیس۔ خون تھوکنے۔ بخار یرقان۔ کمی اشتہا اور قبض

میں مفید ہوتی ہے:

نکتہ۔ اس کا درجہ ایلم سیپیا اور یوفریزیا کے بین بین ہے۔ خوراک ۶ سے ۳۰:

## کالی آرسینیکم
## KALI-ARSENICUM.

### فاؤلرز سولیوشن
### FOWLER'S SOLUTION.

یہ دوائی کئی ایک جلدی امراض میں کارآمد ہوتی ہے۔ مثلاً مہاسے۔ جوکہ نوجوانوں کو بعض

میں اکثر تکلیف دیتے رہتے ہیں:

اکزیما۔ (چھاجن) جوکہ سیر کرنے وقت یا کپڑا اتارنے پر یا گرمی لگنے سے زیادہ خارش

کرتے ہوں۔ نیز چنبل۔ رکتی اور گھٹنوں کے جوڑوں میں چنبل اور نقرس کی گلٹیاں۔ ان سب

امراض میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ خوراک ۶ سے ۳x-۳۰:

## کالی بائی کرومیکم
## KALI BICHROMICUM.

### بائی کرومیٹ آف پوٹاش
### BICHROMATE OF POTASH.

یہ دوائی ایسے اشخاص پر خاص اثر کرتی ہے جوکہ ہلکے بالوں والے فربہ اور خوب موٹے

تازے ہوں۔ یا ایسے بچے جوکہ ڈبہ ورطوبتی جھلیوں کے امراض میں مبتلا رہا کرتے ہوں۔ جب کہ

سخت ڈوریدار بلغم خارج ہوتی ہو۔ جوکہ چمٹ جاتی ہو۔ اور ایسی لیسدار ہوتی ہو جس کو کھینچکر

لمبے لمبے ڈورے بن سکتے ہوں:

یہ دوائی حنجرہ اور ہوا کی نالیوں کے شدید نزلہ وزکام میں اور نیز جھلی دار خناق

(MEMBRANOUS CROUP) میں نہایت مفید ہوتی ہے۔ جب کہ بیماری کا

زور حلق سے نیچے کی جانب جارہا ہو۔ کھانسی کھُردری ہو۔ اور منہ کا ذائقہ مانند دھات کے ہو

اور سخت ڈورے دار بلغم خارج ہوتی ہو۔ بعض کیسوں میں غدود گلو متورم ہو جاتے ہیں۔ کوا پھول جاتا ہے۔ اور اندر ایسے زخم ہو جاتے ہیں جن سے پیپ وار بلغم خارج ہوتی رہتی ہے۔ زبان جڑ کے پاس زرد ہوتی ہے۔ اور بلغم گاڑھی۔ لیسدار اور چمٹنے والی خارج ہوتی ہے:

ناک کے بہت پرانے زکام میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ ناک سے مواد کے چھیچھڑے سخت و سبز خارج ہوتے ہوں۔ اور اس کے نیچے ایسے زخم بن جاتے ہوں جو کہ ناک کو گہرا چھید تے جاتے ہوں۔ چھینکیں شدید آتی ہوں:

مزمن نزلہ ہو اور خوراک کی نالی (ALIMENTARY CANAL) میں زخم پڑ گئے ہوں۔ تو بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے:

کرانک برانکائیٹس (مزمن کھانسی) میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جب کہ کھانسی کثرت سے منہ خالی ہو۔ پیٹ کے بالائی حصہ میں گڑگڑاہٹ اور تناوٹ ہو۔ اور کھنگار لیسدار اور چپچپے آتے ہوں:

وجع المفاصل عضلاتی میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ درد نہایت چھوٹی جگہ میں ہوتا ہو۔ اتنی چھوٹی کہ ایک انگلی کے نیچے آسکتی ہو۔ درد ایک مقام سے دوسرے مقام میں بسرعت کمال نقل مکانی کر جاتا ہو:

کبد کی خرابیوں (HEPATIC DERANGEMENTS) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ جلد جسم زرد۔ سانولی ہو۔ اور اوپر اس کے چھوٹی چھوٹی پھنسیاں ہوں۔ دایئں پہلو میں دھیما دھیما درد ہوتا رہتا ہو۔ پاخانے ہلکے رنگ کے آتے ہوں۔ یا صبح کو آبی اسہال آتے ہوں۔ اور ساتھ ہی مروڑ پڑتے ہوں:

موسم گرما کی شکایات کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے:

کھلی ہوا میں چلنے پھرنے اور رہنے سہنے سے ٹھنڈ کا لگ جانا اس دوائی کی خاص علامت ہے۔ جب وجع المفاصل اور شکایات معدہ باری باری سے ہوتے ہوں۔ بائی کی دردیں اگر موسم خزاں میں ہوں۔ تو شکایات معدہ موسم بہار میں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور اسی طرح سے بائی کی دردیں اور پیچش باری باری سے ہوتے ہوں۔ تو یہ دوائی کام آتی ہے۔ (ڈاکٹر ایڈیٹنم)

نیورلجیا (درد عصبی) جب کہ ہر روز ٹھیک وقت پر شروع ہو جاتا ہو۔ رجعی (متسلسل) شکایات معدہ مثلاً بدہضمی وغیرہ۔ جب کہ یہ عوارض بیئر پینے سے پیدا ہو گئے

ہوں۔ مثلاً کمیٔ اشتہا۔ معدہ میں بوجھ۔ نفخ۔ کھانا کھانے اور خاصکر گوشت کھانے کے بعد زیادہ تکلیف لیسدار گاڑھی بلغم۔ اور خون کی قے کرنا۔ معدہ کے زخم۔ ان سب علامات میں یہ دوائی کام آتی ہے:

حلق کا کوا پھولا ہوا یقینی کی مانند۔ سوزش بہت۔ لیکن سرخی کم (رسٹاکس)

کھانسی۔ شدید کھڑکنی ہو۔ حلق میں گاڑھی لیسدار بلغم کے باعث مریض کھوؤں کھوؤں کرے۔ کپڑے اتارنے سے زیادہ تکلیف ہو (ہیپر)

سر درد۔ حملہ ہونے سے پہلے نظر چندھیا جاوے۔ یا آگے اندھیرا ہو جائے۔ مریض لیٹ جانے پر مجبور ہو۔ روشنی و شور سے نفرت ہو۔ جب سر درد زیادہ ہو جائے تو بینائی صاف ہو جاوے:

فربہ آدمی۔ جب مجامعت کی خواہش نہ ہو تو یہ دوائی فائدہ مند ہوتی ہے:

تعلقات ادویات۔ نزلی شکایات اور جلدی امراض میں اس دوائی کے بعد انٹیم ٹارٹ کا استعمال بہت مفید ہوا کرتا ہے:

زیادتی مرض۔ موسم گرما میں۔ صبح کے وقت: پینے سے: کپڑے اتارنے سے۔ دبانے سے۔ گرم گرم پینے سے: چھونے سے: گہرا سانس لینے سے:

کمی مرض۔ جلدی امراض کو موسم سرما میں آرام ہوتا ہے۔ گرمی سے۔ کھلی ہوا میں۔ جھکنے سے: بوقت شام۔ کھانا کھانے بعد: کھانے سے۔ تھوڑی نیند لینے سے۔ قے سے:

معاون۔ آرسینکم: مصلح۔ آرسینکم۔ لاکسس۔ پلسٹلا:

خوراک۔ ۱x-۳x-۶x-۳۰: نکتہ اس کا استعمال کلکیریا کے بعد مفید نہیں ہے:

## کالی برومیٹم KALI-BROMATUM.

### پوٹاشیم برومائیڈ POTASSIUM BROMIDE.

یہ دوائی موٹے آدمیوں کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ بہ نسبت جوانوں کے بچوں پر زیادہ اثر کرتی ہے:

مرگی شدید قسم کے تشنج ۔ اجتماع خون دماغ ۔ میں یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے جبکہ مریض غمگین و اداس رہتا ہو۔ حافظہ اتنا کمزور ہو ۔ گویا کہ یاد داشت گم ہو گئی ہے ؛

ہذیان خمری میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ چہرہ تمتماتا ہو ۔ آنکھوں میں خون کا اجتماع ہو۔ ہذیان شدید ہو ۔ اور نبض تیز و تند چلتی ہو ؛

خراش و جلن دماغ میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ شدید امراض یا دانت نکالنے کے زمانے میں دماغ میں خون کا اجتماع ہو جاوے ۔ یا اعصابی بے چینی ہو ۔ مریض چپ چاپ نہ رہ سکتا ہو ۔ بلکہ حرکت کرتا رہتا ہو ۔ اور اس کے ہاتھ اور انگلیاں ہلتی رہتی ہوں ؛

جب تالو ۔ جبڑہ ۔ نا ٹرہ ۔ بلکہ تمام جسم بے حس ہو گیا ہو ۔ چال لڑکھڑاتی ہو ۔ چلنا مشکل ہو تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ؛

احتلام میں بھی یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ مجامعت کی خواہش بہت زیادہ بنی رہتی ہو عاشقانہ خوابیں آتی رہتی ہوں ۔ اور بدیں وجہ رات کو انزال ہو جاتا ہو ؛

کمزوری حافظہ ۔ مریض گفتگو کرنا بھول جاتے ۔ بتلائے بغیر لفظ نہ بول سکے ؛

بیخوابی و بیچینی ۔ جس کے رنج و غصہ ۔ جائداد یا شہرت کے نقصان یا کاروبار کے جھمیلے کے باعث نیند نہ آتی ہو ؛

بچوں کے خوف شبانہ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جب کہ بچہ خواب میں دانت پیستا ہو ۔ چیختا چلاتا ہو ۔ بڑبڑاتا ہو ۔ خوفناک خواب دیکھتا ہو ۔ لواحقین اس کو چپ نہ کرا سکتے ہوں ؛

تشنج ۔ جب کہ خوف ۔ غصہ یا جذبات کے بھڑکاؤ کے باعث عصبی و دموی مزاج والے مریضوں میں وضع حمل یا دانت نکالنے ۔ یا کالی کھانسی یا امراض گردہ کے دوران میں تشنج پیدا ہو جاویں تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے ؛

مرگی ۔ خواہ مورونی ہو ۔ خواہ آتشکی یا سلی زہر کے باعث عموماً ایام حیض سے ایک دو یوم پہلے یا نیا چاند نکلنے پر مرگی کا حملہ ہو جاتا ہو ۔ اور حملے کے اختتام پر سر درد شروع ہو جاتا ہو ۔ تو یہ دوائی آرام دہ ہوا کرتی ہے ؛

شیر خوار بچوں ۔ کو جب کہ درد قولنج روزانہ پانچ بجے صبح کے قریب دورہ کرتا ہو ۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ؛

**عصبی کھانسی۔** جب کہ ایام حمل میں خشک۔ سخت اور لگاتار ہوتی رہتی ہو اور اس کے باعث حمل کے اسقاط ہوجانے کا ڈر پیدا ہوجاوے تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہوجاتا ہے :

**کیل یا مہاسوں** کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے۔ جبکہ نوجوان فربہ اشخاص کے چہروں۔ سینوں یا کندھوں پر نمودار ہوجایا کرتے ہیں :

**چنبل** کے لئے یہ ایک بہترین دوائی ہے :

**ہیضہ اطفال شیر خوار** میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جبکہ عضلات جھٹلاتے و جھٹکاتے ہوں۔ سبز آبی اسہال آتے ہوں۔ پیاس شدید ہو۔ قئیں آتی ہوں۔ اور آنکھیں اندر کو گھس گئی ہوں۔ نقاہت ہو۔ اور شکم کے اندر ٹھنڈک ہو :

**تعلقات۔** سیسہ کے زہر کو ناش کرنے والی ادویات میں سے یہ بھی ایک دوائی ہے :

**کمی مرض۔** جب دماغ یا جسم مشغول رہے : **خوراک** ۵-۳x :

**نکتہ۔** کہتے ہیں اگر نمک سے پرہیز کیا جائے تو یہ دوائی زیادہ موثر ہوتی ہے :



## کالی کاربانیکم
## KALI-CARBONICUM.

کاربونیٹ آف پوٹاشیم CARBONATE OF POTASH.

یہ دوائی زیادہ تر فربہ۔ عمر رسیدہ۔ اور موٹے اشخاص کے لئے موزوں ہوتی ہے۔ جن پر ہر موسم کی تبدیلی کا اثر ہوا کرتا ہے۔ اور بائی کے دردوں میں مبتلا رہتے ہوں۔ اور سرد موسم برداشت نہ کرسکتے ہوں۔ نبض نرم ہو۔ جو کہ ہاتھ کی انگلی سے بخوبی دبائی جاسکتی ہو۔ اور پسینہ بآسانی آجاتا ہو۔ ایسے مریض کمزور و ناتواں ہوتے ہیں۔ اور اکثر کمر درد کے شاکی رہا کرتے ہیں۔ اور اُن کی آنکھوں کے اوپر چھوٹی تھیلیاں لٹکتی رہتی ہیں۔ نیز چبھن اور نیزہ مارنے کی سی دردیں ہر وقت اور ہر حصہ جسم پر ہوتی رہتی ہیں۔ اور تمام علامتوں میں صبح تین بجے مریض کو تکلیف زیادہ ہوجایا کرتی ہے :

**امراض زنانہ۔** میں یہ دوائی خاص اثر رکھتی ہے۔ جب کہ حیض وقت مقررہ سے بہت پہلے مقدار میں بہت ہی زیادہ اور بہت دیر تک آتے رہتے ہوں۔ بُو نہایت تیز آتی ہو۔ اور

کمر میں نہایت شدید درد ہوتا ہو۔ گویا کہ کمر ٹوٹی جارہی ہے۔ یا بے قاعدگی حیض ہو۔ یعنی حیض بہت دیر کر کے مقدار میں تھوڑا اور سیلا آتا ہو۔ اور آلات ولادت میں درد ہوتا ہو یا نوجوان لڑکیوں کو احتباس حیض کا عارضہ ہو۔ اور ساتھ ہی سینہ میں شکایات موجود ہوں۔ یا استقاء شکم کا عارضہ ہو۔ حیض اولین تکلیف سے آتے ہوں۔ وضع حمل کے بعد شکایات پیدا ہوگئی ہوں۔ رحم سے خون جاری رہتا ہو۔ کمر درد شدید ہوتا ہو۔ اور اٹھ کر بیٹھنے یا دبانے سے آرام ہوتا ہو ؛

کمر درد۔ اسقاط حمل۔ وضع حمل یا رحم سے بافراط جریان خون کے بعد یا کھانا کھاتے وقت کمر میں درد ہوتا ہو۔ اور ساتھ ہی پسینہ آتا ہو۔ اور نقاہت ہو چلنے پھرتے وقت مریضہ یہی چاہے کہ چپ چاپ لیٹ جاؤں۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛

بوڑھے۔ کمزور۔ ضعیف اور تھکے ٹوٹے مریضوں کی بدہضمی میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے جن کو ہر وقت درد کمر رہتا ہو۔ کھانے کے قبل کمزوری محسوس کرتے ہوں۔ لیکن جب کچھ کھا لیتے ہوں تو نفخ ہو جاتا ہو۔ اور کھٹے ڈکار آتے ہوں جن کے آنے سے قدرے افاقہ ہو جاتا ہو ؛

امراض پھیپھڑہ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کھانسی دو تین بجے صبح کو زیادہ ہوتی ہو۔ دائیں پھیپھڑہ کے نچلے حصہ میں چبھن کا درد ہوتا ہو۔ چہرہ سوجا ہوا۔ اور بلغم لیسدار سخت بمشکل خارج ہوتی ہو۔ پسینے عموماً رات کو زیادہ آیا کرتے ہوں۔ جو مریض کو کمزور کر دیتے ہوں اور جھٹ ٹھنڈ لگ جاتی ہو ؛

ان مریضوں کے لئے جن کے پھیپھڑوں میں زخم ہوں انٹی سورک دوائی استعمال کئے بغیر صحت یاب ہونا مشکل ہے ؛ (ڈاکٹر ہیمپن) ؛

کھانسی خشک تشنجی اور اس کے ساتھ ڈھیر دار بلغم یا پیپ خارج ہوتی ہو۔ حلق میں گدگدی ہو یا کھانسی کے ہمراہ کھایا پیا قے ہو جاتا ہو۔ کھانسی سخت ہو۔ اور کھانستے وقت سفید یا دھوئیں کی مانند گولے حلق سے باہر اڑ کر نکلتے ہوں ؛

دمہ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ صبح دو بجے سے چار بجے تک مریض کو سخت تکلیف رہتی ہو۔ اور اٹھ کر بیٹھنے یا آگے کی طرف جھکنے یا جھولنے سے آرام معلوم ہوتا ہو ؛

مزمن بائی کی دردوں میں اس دوائی کو نہیں بھولنا چاہیئے۔ جبکہ بھالا مارنے اور گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

چبھن اور بھالا مارنے کی سی دردیں۔ آرام میں اور ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے زیادہ ہوتی ہوں (جب چبھن اور بھالا مارنے کی سی دردیں آرام میں اور ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے کم ہوتی ہوں۔ تو برائی اونیا) ؛

**چھونا گوارا نہ ہوسکے۔** جب ذرا سا بھی کوئی چھووے۔ تو مریض جھٹ چونک اٹھے خاصکر پاؤں کو چھونے سے ؛

**سر کے بال۔** بوجہ خشکی گرتے جاتے ہوں ؛

**ھتیلی کی مانند سوجن۔** اوپر کے پپوٹوں اور ابروؤں کے مابین ہو ؛

**ضعف بصر۔** مجامعت۔ جریان منی۔ اسقاط حمل یا خسرہ کے بعد ؛

**معدہ۔** تنا ہوا۔ چھونے سے درد کرے۔ ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ یہ پھٹ جاوے گا۔ بہت زیادہ نفخ۔ جو اشیاء کھائی یا پی جاویں۔ ایسا معلوم ہو کہ گیس بن گئی ہیں۔ (آبیوڈیم) ؛

**نکسیر پھوٹ آئے۔** جب صبح کو مریض منہ دھووے (امونیم کارب۔ آرنیکا) ؛

**دانت درد۔** صرف کھاتے وقت نکن کا درد۔ کسی گرم یا سرد چیز کے چھونے سے درد زیادہ ہو ؛

**نگلنا مشکل ہو۔** حلق میں گویا مچھلی کا کانٹا چبھ رہا ہے۔ خوراک بآسانی ہوا کی نالی میں چلی جاوے۔ اور غوطہ آوے نگلتے وقت کمر میں درد ہو۔ خوراک آہستہ آہستہ خوراک کی نالی میں سے گذرتی ہوئی معلوم ہو ؛

**قبض** میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ پاخانہ لمبا اور مشکل سے آتا ہو۔ اور چبھن ہوتی ہو اور پاخانہ آنے کے ایک یا دو گھنٹہ قبل پیٹ درد شروع ہو جاتی ہو ؛

**بواسیر۔** مسے لمبے۔ سوجے ہوئے۔ مقعد کے گرد چھلی ہوئی پھنسیاں ہوں۔ قدرتی پاخانہ کے ہمراہ بھی خون بکثرت خارج ہو۔ کھانسنے سے مسوں میں چبھن پڑتی ہو۔ مقعد مبرز میں جلن ہوتی ہو ؛

**پیشاب۔** رات کو کئی بار پیشاب کرنے کے لئے اٹھنا پڑتا ہو۔ پیشاب آنے کے بہت قبل مثانہ پر بوجھ معلوم ہوتا ہو۔ کھانسنے یا چھینکنے سے بے اختیار پیشاب نکل جاتا ہو ؛

**جلد** جسم میں ایسی جلن ہوتی ہو۔ گویا کہ رائی کا پلستر لگایا ہوا ہے ؛

**تنہائی** سے سخت نفرت ہو۔ (آرسینکم۔ بسمتھ۔ لائیکوپوڈیم) ؛

تنہائی پسند ہو۔ (اگنیشیا۔ نکس وامیکا)؛

زیادتی مرض۔ مجامعت کے بعد۔ سرد موسم میں۔ شوربا اور کافیہ پینے سے۔ صبح تین بجے کے قریب۔ بائیں پہلو یا درد والے پہلو کے بل لیٹنے سے؛

کمی مرض۔ گرم موسم میں۔ دن کے وقت۔ حرکت کرتے وقت؛

تعلقات۔ زکھر دکتی ہوئی کھانسی میں۔ کالی سلف۔ فاسفورس اور سیلیم کے بعد کالی کارب کا استعمال بہت مفید ہوتا ہے؛

ڈاکٹر ہیمن صاحب فرماتے ہیں کہ کالی کارب کے دینے سے خون حیض جاری ہو جائے گا۔ جبکہ نیٹرم میور دوائی ناکامیاب رہی ہو۔ اگرچہ نیٹرم میور ظاہر طور پر مناسب معلوم ہوتی ہو؛

معاون۔ کاربو ویج۔ نکس وامیکا۔ مصلح۔ کیمفر۔ کافیہ۔ ڈلکامارا؛

خوراک ۱۲x۳ اور ۳۰ یا ۲۰۰ اونچی پوٹینسی۔ اس دوائی کی خوراکیں جلدی جلدی نہیں دہرانی چاہئیں۔ اور گنٹھیے کی مزمن دردوں۔ امراض گردہ اور دل کے نہایت ترقی یافتہ عوارضات میں اس دوائی کو استعمال کرنے میں بہت احتیاط لازم ہے؛



## کالی کلوریکم KALI CHLORICUM.

یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے جبکہ ٹشوز (گوشت) میں زخم تیزی سے پیدا ہونے شروع ہو گئے ہوں۔ گندا مواد خارج ہوتا ہو۔ اور ٹشوز گل سڑ رہے ہوں؛

یہ دوائی ورم معدہ میں کام آتی ہے جبکہ معدہ کے اندر زخم ہو گئے ہوں۔ منہ اور مسوڑھے دکھتے ہوں۔ لعاب دہن بودار اور پیپ نما ہو۔ زبان پر قرحی ہو۔ اور لعاب دار جھلی میں زخم ہوں۔ جب معدہ میں بوجھ اور جلن ہو تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے؛

وضع حمل کے بعد جب زہریلے مادہ کی وجہ سے سمیت خون (خون میں زہر چڑھنا) شروع ہو گیا ہو تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے؛

خوراک:۔ ۱x۔ ۳x۔ ۶x؛

# کالی ہائیڈرائیوڈیکم
# KALI-HYDRIODICUM.

(کالی آیوڈائیڈ) KALI-IODIDE.

(کالی آیوڈیٹم) KALI-IODATUM.

یہ دوائی آتشک کے درجہ ثانوی وثلاثوی میں کام آتی ہے۔ جبکہ پردہ استخوان میں گانٹھیں پڑ گئی ہوں۔ بندھن ( LIGAMENTS ) اور پردہ ہائے عضلات ( FASCIA. ) سخت ہو گئے ہوں۔ ناک سے پانی بہتا ہو۔ اور نزلہ ہو اور ساتھ ہی پیشانی میں درد ہوتا ہو ؛

نزلہ اور آنکھوں سے پانی چلنا۔ اس عارضہ میں یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ چھینکیں بہت آتی ہوں۔ ناک سے کڑوا پانی بہتا ہو۔ ناک۔ حنجرہ اور حلق بہت سرخ ہوں۔ ناک اور پیشانی کی ہڈیوں میں تپکن اور جلن دار درد پیدا ہوتی ہوں۔ اور کرکری (نرمری ہڈی) (CARTILAGES) میں زخم ہو گئے ہوں۔ اور بدیں وجہ ناک سے بڑی سخت بدبو آتی ہو۔ اور سبز رنگ کے چھیچھڑے یا زرد پیپ خارج ہوتی ہو۔ مسوڑھے دانتوں سے پرے ہٹ گئے ہوں۔ اور دانت ہلتے ہوں۔ منہ سے بدبو آتی ہو۔ اور خون آمیز تھوک آتا ہو ؛

نتھنوں کی درمیانی دیوار ( SEPTUM ) میں بوجہ آتشکی زہر سوراخ ہو گئے ہوں ؛

غدود متورم۔ جب آتشکی زہر کے باعث غدود متورم ہو جاویں۔ تو یہ دوائی نہایت مفید پڑتی ہے ؛

شریانی رسولیوں ( ANEURISM ) میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ آتشکی زہر کے باعث شریانوں کا غلاف سخت ہو گیا ہو ؛

کرانک براونکائیٹس۔ (مزمن کھانسی) اور پلمونری سفلس (پھیپھڑوں میں آتشکی مادہ) میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ پیپ دار بلغم خارج ہوتی ہو۔ شب کو کمزور کرنے والے پسینے اور کھلے دست آتے ہوں۔ بعض کیسوں میں پھیپھڑوں میں سوج اور مرض دمہ بھی موجود ہوا کرتے ہیں ؛

آتشکی زہر کی وجہ سے جو عوارض نظام العصبی میں واقع ہوں اُن سب میں یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے ۔ آنکھ کے آتشکی امراض میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ کنکھٹیا (پپوٹے کا استر) سُرخ اُبھرا ہوا ہو ۔ اور پانی کثرت بہتا ہو ۔ آئرس میں آتشکی زہر ہو ۔ خانہ چشم کی ہڈیوں میں گلٹیاں ہوں ؛

معدہ ۔ لعاب دہن بہت پیدا ہوتا ہو ۔ معدہ گرتا جاتا ہو ۔ ٹھنڈی خوراک اور ٹھنڈا پانی خاصکر دودھ ناموافق پڑتا ہو ۔ پیاس زیادہ ہو ۔ تکبن اور درد کے ساتھ جلن ہو ۔ نفخ ہو ؛

اطراف ۔ استخوان میں سخت درد ہوتی ہوں ۔ غلاف استخوان خاصکر پنڈلی کی ہڈی کا غلاف موٹا ہو گیا ہو ۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو ؛

بائی کی دردیں ۔ رات کو اور مرطوب آب و ہوا میں زیادہ ہوتی ہوں ۔ جوڑ کھچے ہوئے ہوں گھٹنوں میں دردیں ہوتی ہوں ؛ اور پھولے ہوئے ہوں ؛

شیاٹیکا (لنگڑی کا درد ۔ ریگن) مریض بستر میں نہ ٹھہر سکتا ہو ۔ درد رات کو اور ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے زیادہ ہوتا ہو ۔ بیٹھنے پر ٹانگوں میں چیونٹیاں رینگتی ہوں ۔ لیکن لیٹنے سے آرام رہتا ہو ؛

زیادتی مرض ۔ گرم کپڑوں سے ۔ گرم کمرہ میں ۔ رات کے وقت ۔ مرطوب آب و ہوا میں ؛

مصلح ۔ ہیپر ۔ امونیم میور ۔ آرسینکم ۔ چائنا ۔ مرکیورس ۔ رسٹاکس ۔ سلفر ۔ ویلیریانہ ؛




CHLORIDE OF POTASSIUM. (کلورائیڈ آف پوٹاشیم)

یہ دوائی معمولی سوزشی امراض ۔ نزلہ اور سوزش غدود میں خاص طور پر موثر ہوا کرتی ہے ۔ زبان کی جڑ میں سفید یا خاکستری فرجی ہوتی ہے ۔ اور گاڑھی سفید بلغم خارج ہوتی ہے ۔ چربیدار مرغن اغذیہ اور مٹھائی کھانے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہے ؛

کان کی نزلی سوزش کے لیے یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ اس کے گرد کے غدود سوجے ہوئے

ہوں۔ کان میں کڑکڑ کی آوازیں اور شور ہوتے ہوں۔ اور شنوائی میں نقص واقع ہو؛

منہ کے چھالوں۔ (APHTHAE) کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جب کہ تمام منہ میں سفید سفید چھالے ہوں۔ جبڑے اور گردن کے غدود متورم ہوں۔ زبان پر خاکستری سفید فرجمی ہوئی ہو؛

گلے پڑ جانے (TONSILLITIS) میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ غدود متورم ہوں اور اتنے بڑھ گئے ہوں کہ مریض مشکل سے سانس لے سکتا ہو۔ حلق میں اور غدودوں پر خاکستری دھبے پڑے ہوں؛

ڈس پیپشیا (بدہضمی) کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ چربیدو مرغن غذا کھانے سے تکلیف زیادہ ہوئی ہو۔ جگر کا فعل معطل ہو۔ زبان پر سفید یا خاکستری فرجمی ہوئی ہو۔ اور قبض ہو؛

براؤنکائیٹس (شدید کھانسی) کے درجہ ثانوی میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ جب کہ تھوک گاڑھی اور سفید آتی ہو؛

نمونیہ۔ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ زبان سفید یا خاکستری ہو۔ اور تھوک سفید اور لیسدار آتی ہو؛

سر۔ جگر کا فعل سست ہونے کی وجہ سے سردرد ہوتا ہو۔ پت کی کمی ہو۔ اور اکثر اوقات قبض ساتھ ہوتی ہو؛ زبان پر گاڑھی سفید فرجمی ہو۔ بائیں کنپٹی میں درد ہوتا ہو۔ سر کی پشت میں درد ہوتا ہو۔ اور کسا ہوا ہو۔ زیادہ مشقت کرنے سے سر چکر۔ سردرد اور سر میں اجتماع خون ہو جاتا ہو؛

آنکھیں۔ آنکھوں کے تمام امراض میں جب کہ گاڑھی سفید کیچڑ آنکھوں سے خارج ہوتی ہو۔ کالی میور کام آتی ہے۔ (جب مواد سبزی مائل زرد خارج ہوتا ہو۔ تب کالی میور اور کالی سلف باری باری سے دی جاتی ہیں)؛

آشوب چشم۔ اور ورم قرنیہ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ آنکھوں کے گوشے چپکتے ہوں۔ آنکھیں سرخ ہوں۔ شام کو زیادہ سرخ ہو جاتی ہوں۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہو گویا کہ اُن میں ریت کے دانے پڑے ہیں۔ ایسی حالت میں فیرم فاس اور کالی میور کے بعد دیگرے دی جاتی ہیں؛

آنکھ میں پھولا ہو۔ ورم قرنیہ ہو۔ اور قرنیہ پر زخم ہوں۔ جبکہ آنکھ کے پردہ میں سُرخی بہت نہ ہو۔ آنکھیں بڑی اور اُبھری ہوئی دکھائی دیویں۔ روشنی سے ڈر لگے۔ درد نہ ہو۔ اور پانی نہ بہتا ہو۔ موتیا بند ہو۔ (کلکیریا فلوریکا کے بعد کالی میور کا استعمال مفید ہوتا ہے) ؛

**کان** کے امراض میں کالی میور ایک مفید اور معتبر دوائی ہے۔ خاصکر جبکہ کان کا نزلہ دیرینہ ہو چکا ہو۔ کان درد ہو اور ساتھ ہی کان کے غدود گلے کے غدود وغیرہ متورم ہوں۔ فرقِ عام میں کان میں گانے کی آوازیں آتی ہوں۔ بہرہ پن کا عارضہ جبکہ بوجہ سوزش اندرونی و بیرونی کان یا بوجہ موٹائی پردہ کان یا بوجہ امراض گلو پیدا ہو گیا ہو۔ ناک صاف کرتے وقت کانوں میں کڑکڑاہٹ ہوتی ہو ؛

**ناک**۔ سر میں سردی ہو۔ اور ناک سے گاڑھی سفید رطوبت خارج ہوتی ہو۔ زکام ہو ناک خشک ہو۔ یا بند ہو گیا ہو۔ چھینکیں بہت آتی ہوں۔ اور رطوبت بہت پیدا ہوتی ہو۔ بعد دوپہر یا بوقتِ شب نکسیر آتی ہو۔ ناک کی جڑ میں خراش ہو ؛

**چہرہ**۔ تمتما جاتا ہو۔ چہرے میں درد کے بجلی کی مانند حملے ہوتے ہوں۔ اور آہستہ آہستہ بڑھ جاتے ہوں۔ چہرہ پر دھبے ہوں۔ چہرہ درد کرتا ہو۔ اور ساتھ ہی مسوڑھے اور جبڑے سُوج گئے ہوں۔ ٹھنڈک سے ہونٹ پھٹ گئے ہوں۔ کنپیڑے بدون بخار کے ہوں۔ پارہ کے استعمال سے ہونٹ اور مسوڑھے سُوج گئے ہوں ؛

**دانت اور زبان**۔ دانت بوسیدہ ہو گئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ مسوڑھوں کے کنارے زخمی ہو گئے ہوں۔ مسوڑھوں کا پھوڑا ہو۔ جبکہ ابھی تک اس میں پیپ نہ پڑی ہو۔ ایسی حالت میں کالی میور اور فیرم فاس یکے بعد دیگرے دینی چاہییں ؛

مسوڑھے متورم اور چمکیلے سُرخ ہوں۔ اندر کی جانب سوج کر درد کرتے ہوں۔ مسوڑھے بہت دُکھتے ہوں۔ اور لعاب دہن بہت پیدا ہوتا ہو۔ مسوڑھوں پر اسپنج کی طرح کی ورم ہو۔ اوپر جبڑے میں دانت درد ہوتا ہو۔ ذائقہ کڑوا ہو۔ زبان اور گلا سرد محسوس ہوں۔ چھوٹے بچوں یا دودھ پلانے والی ماؤں کے منہ میں چھالے ہو گئے ہوں۔ غدود مائیہ بڑھ گئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں ؛

**حلق**۔ گلے کے غدود متورم ہو گئے ہوں ؛ سینہ اور حلق خشک ہوں۔ اور ساتھ ہی بڑی شدید کھانسی ہوتی ہو۔ گویا گندھک کا دھواں گلے میں اٹھ رہا ہے۔ نگلنا دشوار ہو ؛ خناق

خناق وبائی ہو۔ خناق وبائی میں کالی میور اور فیرم فاس باری باری دینے سے اکثر صحت ہو جاتی ہے۔ یہ دونوں ادویات اس مرض میں خاص فوقیت رکھتی ہیں۔ (۱۰ ذکالی میور × ۲ کے پندرہ یا بیس گرین ایک گلاس پانی میں ڈال کر غرارے بھی کرتے ہیں)؛

آلاتِ تنفس۔ آلات تنفس کے جملہ امراض میں کالی میور کام آتی ہے۔ مثلاً پلوریسی نکا ورم حنجرہ۔ ڈبہ۔ نمونیہ۔ دمہ وغیرہ وغیرہ؛

تھوک یا بلغم موٹی لیسدار اور دودھیا ہو۔ اور بآواز بلند کتے کھانسی سخت اور کھردری کھانسی اور بخار موجود ہوں۔ رات کو بےچینی ہو۔ خشک گرمی اور سینہ پر بہت بوجھ ہو؛ زبان پر فرجی ہوئی اور آنکھیں باہر نکلی ہوئی ہوں۔ بلغمی دمہ کے ہمراہ سفید بلغم مشکل سے خارج ہوتی ہو۔ مرض سل میں کھانسی ہو۔ اور موٹی سفید تھوک خارج ہوتی ہو۔ شدید چھوٹی تشنجی اور بہت درد کے ساتھ کھانسی ہو۔ کھانستے وقت بچہ گلے کو پکڑے۔ تھوک مانند دودھ کے سفید ہو۔ کالی کھانسی کے ساتھ سفید بلغم خارج ہو۔ دائیں طرف کا نزلہ نمونیہ ہو۔ پھیپھڑوں سے خون خارج ہو۔ ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ پھیپھڑے رسی کے ساتھ بندھے ہوئے ہیں۔ (پلوریسی (ذات الجنب) کے درجہ ثانوی میں یہ دوائی کام آتی ہے؛

دل۔ دل دھڑکن شدید ہو۔ اور چھاتی پر بہت بوجھ ہو۔ نبض تیز ہو۔ یا نرم اور سست ہو۔ نبض اور دل کی دھڑکن میں مطابقت نہ ہو۔ خون کا دورہ دل کی جانب شدید ہونے کی وجہ سے دل دھڑکن تیز ہو۔ ورم غلافِ قلب کے درجہ ثانوی میں یہ دوائی کام آتی ہے؛

معدہ:۔ بدہضمی کے ہمراہ زبان سفید ہو۔ کھانے کے بعد درد ہو۔ مرغن خوراک ناموافق پڑتی ہو۔ اشتہا بہت کم ہو۔ اور ساتھ ہی زبان پر خاکستری یا سفید فرجی ہو۔ جگر کا فعل سست ہو۔ یا برخلاف اس کے بھوک بہت لگتی ہو۔ ہر لمحہ کھانے کی خواہش ہو۔ سینہ اور شکم میں درد اور کھٹے ڈکار باری باری سے آتے ہوں۔ شام کے وقت ہچکی ہو۔ مٹھائی یا مرغن غذا کھانے سے معدہ میں جلن اور درد ہوتی ہو۔ جگر کے دائیں طرف بوجھ کا احساس ہو۔ نفخ بہت ہو۔ معدہ سے خون آوے۔ سیاہ منجمد خون قے میں خارج ہو۔ مقام جگر اور طحال میں بہت درد ہو۔ لیکن ہوا خارج ہونے سے درد مفقود

ہو جاتا ہو۔ جگر بڑھا ہوا اور جگر میں اجتماع خون ہو۔ معدہ میں خلا ہو۔ دائیں پہلو درد ہو۔ یرقان کے ہمراہ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ اور سخت قبض ہو۔ شکم میں درد ہو۔ گویا کہ کوئی چاقو سے کاٹ رہا ہے۔ ہر پندرہ منٹ کے بعد پاخانہ جانے کی حاجت ہو۔ مروڑ کے ساتھ چھچھڑیں نکل جاتی ہوں۔ اور پاخانے میں صرف خون خارج ہوتا ہو۔ آتشکی امراض مقعد کے ارد گرد پیدا ہو گئے ہوں۔ سوئی کرموں کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ خونی بواسیر ہو۔ پیچش میں خون آنوں کے ہمراہ آتا ہو؀

پاخانہ جگر کا فعل سست ہونے کی وجہ سے پت کی کمی کے باعث قبض ہو۔ اور زبان پر زردی ہو۔ پاخانے زردی مائل یا خاکستری آتے ہوں۔ یا خشک پاخانہ کے ہمراہ آنونوں ملی ہوئی آئے۔ نفخ ہو۔ پیٹ پھولا ہوا ہو۔ مقعد میں خارش ہوتی ہو۔ اور مقعد اور امعاء میں لگاتار دردیں ہوتی ہوں۔ جن کے باعث مریض کو چیخنا چلانا پڑتا ہو۔ مقعد میں دسوبیاں ہوں مرغن غذا مٹھائی یا چربیہ غذا کے کھانے سے اسہال شروع ہو گئے ہوں۔ سفید لیسدار پاخانے آتے ہوں۔ تپ محرقہ میں اسہال آتے ہوں۔ خون آنوں کے پاخانے آتے ہوں۔ اسہال درد کے ساتھ آتے ہوں۔ اور سوائے آنوں کے کچھ خارج نہ ہوتا ہو؀

چھوٹے سفید سوئی کیڑے ہوں۔ جو کہ مقعد میں خارش کرتے ہوں۔ بواسیر ہو جب کہ جگر کا فعل سست ہونے کی وجہ سے یورک ایسڈ جمع ہو جائے؀

آلاتِ بول۔ مثانہ کا شدید یا مزمن نزلہ ہو۔ پیشاب میں البومن خارج ہو۔ جگر کا فعل سست ہونے کی وجہ سے یورک ایسڈ جمع ہو جاوے؀

مثانہ میں ورم ہو۔ اور ساتھ ہی شدید بخار ہو۔ گردوں میں نزلی ورم ہو۔ ذیابیطس ہو اور پیشاب میں شکر بہت خارج ہوتی ہو۔ معدہ اور جگر کے فعل میں نقص واقع ہو گیا ہو۔ خاکستری یا سفید زبان ہو۔ خشک ہلکے رنگ کے پاخانے آتے ہوں۔ گردوں میں درد ہو۔ استسقار بوجہ نقصِ گردہ ہو۔ کالی میور سوزاک کی ایک مجرب و اکسیر دوائی ہے ۲x یا ۳x طاقت میں استعمال کرنی چاہیئے؀

نیلا تھوتھا کے استعمال سے امراض پیدا ہو گئے ہوں۔ گلٹیوں میں مواد پڑ رہا ہو۔ نرم آتشک ہو۔ چھوٹے بچوں کو استسقاء فوطہ کا عارضہ ہو۔ قرحہ اور جلن دار پھنسیاں ہوں۔ سوزاک کے دب جانے کی وجہ سے ورم خصیہ کا عارضہ ہو گیا ہو۔ جریان منی ہو۔ نرم آتشک

مزمن آتشک ہو۔ سفید خاکستری زبان ہو؛

**امراض زنانہ۔** لیکوریا (سیلان الرحم) سفید دودھیا اور گاڑھا آتا ہو۔ جس حیض ہو۔ یا حیض دیر کر کے آتا ہو۔ برخلاف اس کے خون حیض بہت جلدی اور بار بار آتا ہو۔ اور بہت عرصہ تک آتا رہتا ہو خون حیض بکثرت سیاہ منجمد آتا ہو۔ پرسوتی بخار کا درجہ ابتدائیہ ہو اور دماغ کا فعل معطل ہو گیا ہو سمیت کا ڈر ہو۔ ورم پستان ہو۔ اور نیش بننی شروع نہ ہوئی ہو۔ دوران حمل میں صبح دل خراب ہوتا ہو۔ اور سفید بلغم قے میں نکلتی ہو؛

**بازو و ٹانگیں وغیرہ۔** وجع المفاصل کی دردیں جسم کے کسی حصہ میں ہوتی ہوں مقام ماؤف متورم ہو۔ حرکت کرنے سے درد ہوتا ہو۔ یا حرکت کرنے سے درد بڑھ جاتا ہو۔ زبان پر سفید فر ہو۔ رات کو وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ بستر کی گرمی سے تکلیف بڑھ جاتی ہو دردیں مانند بجلی کے کمر سے پاؤں کو جاتی ہوں۔ اور مریض بستر پر سے اٹھ کر بیٹھ جاتا ہو۔ غدود گردن متورم ہو گئے ہوں۔ گرم سرد ہونے سے گردن اکڑ گئی ہو۔ دایاں بازو میں اندرونی ٹھنڈک ہو۔ ہاتھوں پر مسے ہوں۔ لکھتے وقت ہاتھ اکڑ جاتے ہوں پاؤں سرد ہوں۔ بہرا ہی دل دھڑکن کے۔ پاؤں اور اعضاء لگاتار سوجے ہوئے ہوتے ہوں۔ سوج پہلے نرم ہو۔ پھر سخت ہو گئی ہو۔ وجع المفاصلی فالج ہو۔ یہ دوائی اندرونی اور خارجی ہر دو طریق پر استعمال کی جاتی ہے؛

**بخار۔** کالی میور تمام بخاروں میں کام آتی ہے۔ جن میں زبان پر فر خاکستری سفید ہو۔ یا خشک لیسدار ہو۔ پرسوتی بخار کی ابتدا میں یہ دوائی دی جاتی ہے۔ فیرم فاس اور کالی میور باری باری سے دیتے ہیں۔ سردی سہ پہر کو لگتی ہو۔ تپ محرقہ میں قبض کو دور کرنے کے لئے یہ دوائی دی جاتی ہے؛

نوبتی بخار ہو۔ اور زبان پر خاکستری فر جمی ہو۔ سرخ بخار میں کالی میور اور فیرم فاس باری باری سے دی جاتی ہیں؛

وجع المفاصل کے بخار میں جب کہ ماؤف مقامات متورم ہوں۔ اور حرکت کرنے سے درد زیادہ ہوتا ہو۔ سر پر گرمی ناقابل برداشت ہو۔ تشنج ہوں۔ اور بعدہٗ ہذیان ہو جاوے؛

**زیادتی مرض۔** مرغن و چربیہ اغذیہ کھانے سے۔ حرکت کرنے سے؛

**خوراک۔** ۳x-۱۲x؛

# کالی نائیٹریکم
# KALI NITARICUM.

نائٹرم — NITRUM.
نائٹریٹ آف پوٹاسشیم — NITRATE OF POTASSIUM.
شورہ — SALT PETRE.

یہ دوائی وجع المفاصل عضلاتی میں کام آتی ہے۔ جب کہ پیشاب بہت ہی ترش (ایسڈ) ہو اور اس میں ٹھوس مادہ بہت خارج ہوتا ہو۔ اگر اس دوائی میں بلاٹنگ پیپر یا سیاہی چوس تر کر کے اور خشک کر کے کمرہ میں جلایا جاوے تو دمہ کو آرام ہو جاتا ہے ؛

جب تمام جسم پر یکایک سوج پڑ جائے۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

زیادتی مرض ؛ صبح کے وقت۔ سہ پہر کو ؛

کمی مرض۔ گھونٹ گھونٹ پانی پینے سے ؛

مصلح۔ نائٹری سپری ٹس ڈلسس۔ ادیم۔ آٹھ یا دس گرین شورہ ایک گلاس پانی میں گھول کر پی جانے سے افیون و مارفیہ کا اثر زائل ہو جاتا ہے ؛

خوراک ۵×-۳×-۳۰ ؛

نکتہ۔ کالی نائٹریکم کے بعد کیمفر کا استعمال مفید نہیں ہوتا ؛

# کالی پرمنیگانیکم
# KALI PERMANGANICUM.

پرمنیگنیٹ آف پوٹاشیم — PERMANGANATE OF POTASSIUM.

یہ دوائی علامات سمیت میں کام آتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقامات زرد۔ پلپلے اور علیل ہوں ؛ ناک۔ حلق و حنجرہ کی شدید جلن و خارش میں یہ دوائی مفید ہے ؛

خناق ڈفتھیریا ڈس مینوریا (حیض کا تکلیف سے آنا) اور سانپ یا دیگر زہریلے

جانوروں کے کاٹنے میں یہ دوائی نہایت نافع ہوتی ہے :

آلات تنفس۔ ناک سے خون جاری ہو۔ ناک میں جلن و خارش ہوتی ہو۔ گلے میں سکڑاؤ۔ اور جلن کا احساس ہوتا ہو۔ گلا درد کرتا ہو۔ چھوٹی چھوٹی اور تکلیف دہ کھانسی ہوتی ہو :

حلق۔ سوجا ہوا اور درد کرتا ہو۔ تھوک یا بلغم جو کچھ بھی حلق سے زور کر کے نکالا جاتا ہو۔ اس میں خون کی آمیزش ہو۔ گردن کے پٹھے درد کرتے ہوں۔ کوا سوجا ہوا ہو۔ اور سانس میں بدبو آتی ہو :

خوراک ۲x ڈائیلیوشن دوائی اندر پلائی جاتی ہے۔ اور ایک ڈرام دوائی ڈیڑھ پاؤ پانی میں ڈال کر اس کا لوشن خارجی استعمال کے لئے تیار کیا جاتا ہے۔ پھوڑے پھنسیوں، ناک اور حلق کو صاف کرنے کے لئے۔ نیز لیکوریا و سوزاک میں اس کی پچکاری بھی کی جاتی ہے :

پوٹاشیم پرمینگنیٹ کا اثر افیون کے زہر کو زائل کرنے میں خاص شہرت رکھتا ہے : اور کیمیائی طور پر یہ افیون و مارفیہ کو رد کر دیتی ہے۔ اور بہت ہی کم زہریلی چیز میں اس کو تبدیل کر دیتی ہے۔ اس لئے جوں ہی پتہ لگے۔ کہ کسی شخص نے افیون کھا لی ہے تو فوراً ہی دو سے لے کر گرین تک پوٹاشیم پرمینگنیٹ پانی میں گھول کر پلا دینی چاہیئے۔ اور اگر افیون بہت زیادہ مقدار میں کھائی گئی ہو تو اس دوائی کی مقدار کو بھی اور تھوڑا زیادہ کر دینا چاہیئے۔ اور اسی طرح سے ایک حصہ دوائی اور پانسو حصے پانی لے کر اس کے سولیوشن سے معدہ کو بذریعہ سٹامک پمپ دھونا (یہ سولیوشن ڈیڑھ پاؤ پانی سے کم نہیں ہونا چاہیئے۔) یا قے کرانا مفید ہوا کرتا ہے :



## کالی فاسفوریکم
## KALI PHOSPHORICUM.

PHOSPHATE OF POTASSIUM. (فاسفیٹ آف پوٹاشیم)

یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے جبکہ نظام عصبی (نروس سسٹم) میں نقص واقع ہو۔ مثلاً نیورس تھینیا (ضعفِ عصبی) نقاہت (پراسٹریشن) اور بے خوابی (INSOMNIA.)

ہوں۔ اور شدید امراض کے بعد دل و جسم کمزور ہو گئے ہوں۔ تو ایسے حالات میں دینے سے یہ دوائی نظامِ عصبی کو طاقت بخشتی ہے۔ اور جسم و جان کو مضبوط بناتی ہے۔ نظامِ عصبی پر اس دوائی کا اثر نہایت ہی قابلِ تعریف ہے ؛

مریض بہت پست ہمت اور غمگین و اندوہگین ہوا کرتا ہے۔ حافظہ کمزور۔ اور وہ ہمیشہ ہر ایک چیز کا سیاہ پہلو دیکھا کرتا ہے۔ لوگوں کے ملنے سے متنفر اور اس کو بات کو خوف لگتا ہے۔ تھوڑا سا کام پہاڑ دکھائی دیتا ہے۔ اپنے کاروبار کے متعلق سخت مایوس رہتا ہے۔ تنگ مزاج۔ اور گفتگو کرنے سے عاری ہوتا ہے ؛

**مالیخولیا** - (MELANCHOLIA ANDMANIA.) میں یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے۔ جب کہ مرض بہت زیادہ دماغی محنت کرنے سے پیدا ہوا ہو۔ یا جسم سے رطوبات زندگی کے خارج ہونے کے باعث نظامِ عصبی کمزور ہو گیا ہو۔ نیز جب کہ گذشتہ تصورات دماغ میں پھرتے ہوں۔ اور بدیں وجہ مالیخولیا ہو گیا ہو۔ تو ان حالات میں یہ دوائی جادو کا اثر دکھلاتی ہے ؛

**تسلسل بول** - (ENURESIS.) میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ مثانہ کا عضلہ شل ہو گیا ہو۔ یا بڑھاپے کی عام کمزوریوں کے باعث یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو ؛

**تپِ محرقہ** میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ ہذیان ہو۔ اور دل کی حالت بہت پست ہو۔ حرارت بخار کم ہو۔ زبان خشک اور براؤن ہو۔ اور دانتوں کے اوپر میل جمی ہوئی ہو۔ سانس متعفن اور اسہال بدبودار آتے ہوں۔ اور نقاہت بہت ہو ؛

**طالب علموں کے سر درد** میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ بہت محنت کرنے کے باعث یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو۔ درد کو خراماں خراماں چلنے سے آرام ہوتا ہو۔ اور مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس کا معدہ گرا جا رہا ہے ؛ اور خلل ہے ؛

**سر** - بوجہ نقاہت و کمزوری سر چکراتا ہو۔ یا سر جھکانے سے چکر آتے ہوں۔ سر کے پچھلے حصہ میں دھیمی دھیمی درد ہوتی ہو۔ اور بوجھل ہو۔ کھانے سے آرام ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ پیشانی کسی ہوئی ہے۔ درد عصبی ہو۔ سر کی پشت اور آنکھوں کی درمیانی جگہ اور دماغ میں تیز درد ہوتا ہو۔ رات کو زیادہ ہوتا ہو۔ کھانے سے اور خراماں خراماں چلنے سے آرام ہوتا ہو ؛ صبح اٹھنے پر سر درد ہوتا ہو۔ بوجہ کثرتِ محنت دماغ تھک گیا ہو۔ سر درد کے ہمراہ معدہ

ڈوبا جا رہا ہو۔ طالب علموں کو بکثرت محنت اور نیند نہ کرنے سے سر درد رہتا ہو۔ سر میں تیج الفعل
کی دردیں ہوتی ہوں۔ گرم کمرے میں شام کے وقت اور اکیلا ہونے پر زیادہ ہوتی ہوں۔
کھلی ہوا میں اور خوش خبری سے آرام ہوتا ہو۔ سر درد کے ہمراہ کڑوی قے ہوتی ہو۔ اور اُبکائیاں
آتی ہوں۔ گنج سر ہو۔ کھوپڑی خشک ہو۔ سخت خارش ہوتی ہو۔ اور صبح کے وقت زیادہ ہو۔ سر
میں پانی بھر جانے کا عارضہ حاد ہو۔ خواہ مزمن ہو:

**آنکھیں۔** آنکھوں کے ڈھیلے دکھتے ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ آنکھوں میں ریت کے دانے یا
تنکے پڑے ہوتے ہیں۔ بوجہ کمزوری عضلات آنکھوں کے چھپر گرے رہتے ہوں۔ پتلیاں
پھیلی ہوئی ہوں۔ بائیں نچلے چھپر پر گوہانجنی ہو۔ چھپروں کی حرکت بوجھل ہو۔ دائیں آنکھ میں
شدید درد کی وجہ سے مریض جاگ اٹھتا ہو۔ دھوپ میں دردیں زیادہ ہوں۔ خناق کے
بعد بھینگا پن ہو گیا ہو:

**کان۔** عصب سماعت کی کمزوری کی وجہ سے بہرہ پن کا عارضہ ہو گیا ہو۔ کانوں میں
دردیں ہوتی ہوں۔ ڈنگ مارنے کی سی۔ خارش ہوتی ہو۔ لیٹنے پر زیادہ ہوتی ہو۔ عصبی کمزوری
کی وجہ سے کانوں میں شور ہوتا ہو۔ بادل گرجتا ہو۔ گانے اور گھنٹی بجنے کی سی آوازیں پیدا ہوتی
ہوں۔ سماعت نہایت ذکی الحس ہو۔ تھوڑا سا شور بھی برداشت نہ ہو سکتا ہو۔ کان کے اندرون اور
پردہ میں زخم ہو۔ بدبودار پیپ خارج ہوتی ہو۔ بعض اوقات اس میں خون ملا ہوا ہو۔ بائیں کان میں
اور بائیں رخسارے کے زیریں تیز دردیں ہوتی ہوں:

**ناک۔** نازک اشخاص کی ناک سے خون آتا ہو۔ خون پتلا اور سیاہ ہو۔ جمتا نہ ہو۔ خون آنے کی
رغبت بنی رہتی ہو۔ کھلی ہوا میں بہت چھینکیں آتی ہوں۔ دائیں نتھنے سے تھوڑا پانی آتا ہو۔ بایاں
نتھنا بند ہو۔ رات کو ناک بند ہو جاتی ہو۔ اور صبح گاڑھا بدبودار مواد خارج ہوتا ہو۔ زکام
رواں ہو۔ صبح کو زیادہ ہو۔ سخت سبزی مائل زرد چھیچھڑے بائیں نتھنے میں ہوں۔ اور جب
ان کو خارج کیا جاوے۔ تو ختم ہو جاتا ہو:

**چہرہ۔** کا عصبی درد ہو۔ گرم تکمید سے آرام ہوتا ہو۔ پانی میں کام کرنے سے لقوہ کا عارضہ
ہو گیا ہو۔ ڈاڑھی کے نیچے خارش ہوتی ہو۔ پھنسیاں ہوں۔ اوپر کے دانتوں سے لیکر بائیں
کان تک عصبی چبھن کی دردیں ہوتی ہوں:

**دانت۔** بوسیدہ یا بھرتی شدہ دانت میں شدید درد ہوتی ہو۔ عصبی مزاج کے

مریضوں میں دانت درد کا عارضہ ہو۔ دانت درد اور درد پیشانی باری باری سے ہوتی ہوں بوجہ نقاہت یا بے خوابی دانت درد ہوتی ہو۔ دانت دکھتے ہوں۔ اور دانتوں سے بہت ٹپکتی ہوں بچہ سوتے سوتے دانت پیستا ہو۔ اوپر کا ہونٹ اور مسوڑھے سوج گئے ہوں۔ گوشت خوردہ ہو۔ خانہ دانت میں درد ہوتی ہو۔ اور دانت دکھتے ہوں۔ ہر سردی کے بعد دانت میں درد ہوتی ہو۔ مسوڑھے دانتوں سے پرے ہٹ گئے ہوں؛

زبان بہت خشک ہو۔ خصوصاً بوقت صبح ایسا محسوس ہوتا ہو کہ زبان تالو کے ساتھ چمٹ جاوے گی۔ زرد لیسدار رائی کے رنگ کی فرز زبان پر جمی ہو۔ زبان سوجی ہوئی اور بہت خشک ہو۔ زبان کے کنارے سرخ اور دکھتے ہوں۔ ذائقہ متعفن۔ کڑوا اور بدمزہ ہو؛

منہ۔ بدبودار متعفن سانس آتا ہو۔ منہ میں چھالے ہوں۔ منہ میں زخم ہوں۔ ہونٹوں پر پھنسیاں اور زخم ہوں۔ سخت قسم کا خناق ہو۔ حلق میں خشکی اور درد ہو۔ گویا کہ حلق سوجا ہوا ہے۔ غدود گلو بڑھ گئے ہوں۔ اور دکھتے ہوں۔ اور ان پر سفید رطوبت جمی ہوئی ہو۔ لعاب دہن بکثرت۔ گاڑھا اور نمکین ہو۔ نگلنے وقت دائیں حلق میں سخت درد ہوتی ہو۔ گلا بہت خشک ہو۔ ہر وقت نگلنے کی خواہش بنی رہتی ہو۔ گلے سے نمکین بلغم نکلتی ہو۔ بائیں گلے سے سخت درد اٹھ کر کان کے اندرون جاتی ہو؛

آلات تنفس۔ ٹبہ کے آخری درجہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ کمزوری بہت ہو۔ چہرے کا رنگ زردی مائل پڑ گیا ہو۔ گلا بیٹھ گیا ہو۔ اور آواز نہ نکلتی ہو۔ بہت بولنے کی وجہ سے گلا بیٹھ گیا ہو۔ آواز کی تاریں (VOCAL CORDS) شل ہو گئی ہوں۔ اور آواز بیٹھ گئی ہو۔ تھوڑی غذا کھانے سے بھی دمہ کا عارضہ ہو جاتا ہو۔ دمہ ہو۔ سانس تکلیف سے آتا ہو۔ اور پیٹ پھنی ہو۔ (ایسی حالت میں دوائی کی بڑی بڑی خوراکیں بار بار دینی چاہئیں)؛ سیڑھیاں چڑھنے سے دم پھول جاتا ہو۔ کھانسنے وقت ہوا کی نالیاں دکھتی ہوں۔ شب کو کھانسی ہو۔ گلے میں خراش اٹھتی ہو۔ مرض سل میں موٹی زرد پیپ نکلتی ہو۔ سبز بلغم یا صابن کی جھاگ کی مانند نکلتی ہو؛

دل۔ سیڑھی چڑھتے وقت دل دھڑکن ہوتی ہو۔ سانس چھوٹا ہو جاتا ہو۔ فکر۔ بیخوابی اور بے چینی ہو۔ خفیف دلی جذبات سے دل دھڑکن بڑھ جاتی ہو۔ کمی خون ہو۔ خون

مبتلا ہو۔ دل کی حرکت کمزور ہونے کی وجہ سے یا خوف یا تھکاوٹ سے غشی طاری ہو جاتی ہو۔ نبض بے قاعدہ۔ شست اور کمزور چلتی ہو۔ اور مشکل سے معلوم پڑتی ہو۔ دل دھڑکن کے ساتھ خون قے آتی ہو۔ غم یا فکر کی وجہ سے دل رُک رُک کر چلتا ہو۔ اور دل دھڑکتا ہو؛

معدہ۔ سوائے میٹھی چیزوں کے اور کوئی اشتہا نہ ہو۔ سرکہ کی خواہش ہو۔ کھانے کے بعد جھٹ بھوک لگ جاتی ہو۔ خوب کھاتا ہو۔ لیکن ٹھیک نہ ملتی ہو۔ پیاس بہت ہو۔ ٹھنڈی چیز کی بہت طلب ہو۔ قے کھٹی۔ کڑوی یا خونی آتی ہو۔ اُبکائیاں آتی ہوں۔ معدہ جلتا ہو اور ایسا محسوس ہو کہ معدہ میں بوجھ پڑا ہوا ہے۔ کمزوری اور نقاہت کی وجہ سے معدہ میں درد ہوتی ہو۔ پیٹ ہمنی ہو۔ معدہ دبتا جاتا ہو۔ اور بدہضمی ہو۔ کھانا کھاتے وقت پسینہ آجاتا ہو۔ شکم میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اور شکم ہوا سے پُر ہو؛

پاخانہ نرم آتا ہو۔ لیکن پاخانہ آنے کے ساتھ شکم میں درد ہوتا ہو۔ مٹی کے رنگ کے پاخانے آتے ہوں۔ حاجت بار بار ہو۔ ہوا خارج ہوتی ہو۔ مروڑ پڑتے ہوں۔ پاخانہ کی کوئی خواہش نہ ہو۔ قبض ہو؛

اسہال۔ سیاہ براؤن اسہال آتے ہوں۔ اور ان میں زردی مائل سبز آؤں نکلتی ہو اسہال اور قئیں آتی ہوں۔ اور ساتھ ہی ٹانگوں میں کرل پڑتے ہوں۔ پاخانے بدبودار آتے ہوں۔ اور بہت نقاہت پیدا کرتے ہوں۔ بدبودار ہوا باآواز بلند آتی ہو۔ پاخانہ کی حاجت بار بار ہو۔ لیکن صرف تھوڑی سی آؤں ہی آتی ہو۔ بواسیری مسے دُکھتے ہوں۔ درد کرتے ہوں۔ اور خارش کرتے ہوں۔ متورم ہوں۔ اور جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ کانچ نکلتی ہو بواسیری مسوں کا اپریشن کرانے کے بعد مقعد اور بڑی انتڑیاں شل سی ہو گئی ہوں یسمینہ ہو۔ اور چاول کی پیچھ کے اسہال آتے ہوں؛ تپ محرقہ بیٹھا ہو۔ خوف کی وجہ سے اسہال آتے ہوں۔ اور بہت نقاہت پیدا کرتے ہوں۔

پیچش۔ پاخانہ میں خالص خون خارج ہوتا ہو؛

آلات بول؛ ورم مثانہ اور اس میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ مثانہ اور مجری البول میں جھنجھن کی دردیں ہوتی ہوں۔ مجری البول دپیشاب کی نالی) میں خارش ہوتی ہو۔ پیشاب کرتے وقت مجری البول میں جلن ہوتی ہو۔ بچہ کو پیشاب کی حاجت بار بار ہو۔ بشرہ

بھگو دیتا ہو۔ (اگر کرموں کی وجہ سے یہ عارضہ ہو۔ تو سینٹونم فاس دوائی دینی چاہیئے) بوجہ عصبی کمزوری ذیابیطس کا عارضہ ہو۔ پیاس لگتی ہو۔ نقاہت ہو۔ رات کو تسلسل بول کا عارضہ ہو۔ بستر ہ بھیگ جاتا ہو۔ مثانہ کی کمزوری کی وجہ سے۔ بوڑھے آدمیوں کا مثانہ کی عصبی کمزوری کے باعث پیشاب نکلتا رہتا ہو۔

امراضِ زنانہ۔ زرد رو۔ عصبی مزاج والی۔ ذکی الحس۔ مستورات کو حبس حیض کا عارضہ ہو۔ یا بہت ہی کم خون آتا ہو۔ خونِ حیض بکثرت اور بہت بے قاعدہ آتا ہو۔ خون بہت سرخ یا سیاہی مائل سرخ ہو۔ پتلا ہو اور منجمد نہ ہوتا ہو۔ زرد رو عصبی مزاج والی مستورات کو خونِ حیض درد سے آتا ہو۔ ایام حیض میں چھاتیاں سوج جاتی ہوں۔ اور اُن میں پیپ پڑ جاتی ہو۔ حیض آنے سے پہلے تھکاوٹ بہت ہو۔ دوران حیض میں مریضہ سوئی رہے۔ اور کمر میں درد ہو۔ چوتڑ کی ہڈی کے آر پار سخت درد ہوتی ہو۔ دوران حیض میں بائیں ٹانگ اور جنگاسہ میں درد ہوتی ہو۔ یا بائیں پہلو اور حفیتہ الرحم میں درد ہوتی ہو۔ ہسٹیریا ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ حلق میں گولہ اُٹھ رہا ہے۔ لیکوریا زردی مائل سبز ہو۔ اور چھالے پیدا کر دیتا ہو۔ ورم پستان میں بدرنگ۔ بدبودار گلی سڑی پیپ نکلتی ہو۔ دوران حمل میں خواہ خارج ہوتا ہو۔ زچہ کی دردیں کمزور اور بے اثر ہوں۔ دوران حمل میں رات کو دردیں ہوتی ہوں۔ پرسوت کے بخار کے درجہ ثانوی میں یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے۔

امراضِ مردانہ۔ رات کو احتلام ہو جاتا ہو۔ قوت باہ کم ہو گئی ہو۔ مجامعت کے بعد نقاہت بدرجہ کمال ہو جاتی ہو۔ (کالی کارب)

گردن اور کمر جنگاسہ کے آر پار شانہ کی ہڈیوں کی درمیانی جگہ میں درد ہوتی ہو۔ چلنے پھرنے سے آرام ہوتا ہو۔ نقاہت پیدا کرنے والے امراض کی وجہ سے نخاع میں کمزوری ہو کمر اور ٹانگوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ غدودوں کی ورم کی وجہ سے گردن اکڑ گئی ہو وجع المفاصل کی دردیں ہوں۔ لنگڑاؤ اور اکڑاؤ ہو۔ سخت مشقت سے تکلیف ہو لیکن آہستہ آہستہ حرکت کرنے سے آرام ہو۔ وجع المفاصل کی دردیں خصوصاً کمر میں آرام کرنے کے بعد اور حرکت کرنے کے قبل زیادہ ہوں۔ بیٹھے ہوئے اُٹھنے پر خصوصاً دردیں زیادہ ہوں۔ (رسٹاکس)

ٹانگیں اور بازو۔ کندھوں میں درد ہوتی ہو۔ اور نرم حرکت سے آرام ہو۔

ٹانگوں میں بوقت شب خارش ہوتی ہو۔ کمزور ہوں۔ اور سُن ہو گئی ہوں۔ ہاتھوں کے اندرون میں خارش ہوتی ہو۔ دایاں بازو اور ہاتھ سُن ہو اور اکڑا ہوا ہو۔ ہاتھ کی انگلیوں کے سرے سن ہو گئے ہوں۔ لنگڑی کا درد ہو۔ آرام کرنے سے تکلیف ہو۔ اور خراماں خراماں چلنے سے آرام ہو۔ مرگی ہو۔ ٹانگیں اور بازو مفلوج ہوں۔ ٹانگوں اور بازوؤں میں درد ہوتی ہوں فالج کے عارضہ میں کالی فاس ایک خاص دوائی ہے :۔

جسم کے کسی عضو میں عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ اور افسردگی چھا جاتی ہو۔ طاقت زائل ہو گئی ہو۔ روشنی اور شور ناقابل برداشت ہو۔ خوش خبری کے سننے اور خراماں خراماں حرکت کرنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ لیکن حیپ اور اکیلا رہنے سے مرض میں زیادتی ہو جاتی ہو۔ بدون سبب عصبی اکساہٹ ہو۔ مرض کا ذکر کرتے وقت مریض کے آنسو بہ نکلتے ہوں :۔

نیند۔ بچہ رات کو سوتے سوتے چلا اٹھتا ہو اور خوف کے ساتھ جاگ اٹھتا ہو اور چیخیں مارتا ہو۔ مریض نیند میں چلتا پھرتا ہو۔ انگڑائیاں لیتا ہو۔ اور تھکا ٹوٹا ہو۔ دماغی محنت زیادہ کرنے یا اشتعال کی وجہ سے نیند نہ آتی ہو۔ مریض کو آگ لگنے۔ ڈاکوؤں۔ بھوتوں کی لگاتار خوابیں آتی رہتی ہوں۔ عشقیہ خوابیں آتی ہوں۔ صبح اٹھنے کو دل نہ کرتا ہو۔ نیند میں عضلات جھٹکتے ہوں :۔

جلد جسم۔ چکنی۔ بدبودار پھپڑیاں ہوں۔ پھنسیاں ہوں۔ چھپاکی ہو۔ ہتھیلیوں کے اندرون اور پاؤں کے تلوے جہاں کہ گوشت موٹا ہوتا ہے خارش کرتے ہوں۔ چیچپ ہو۔ اور اُس میں بدبودار مواد ہو۔ جلد جسم میں خارش ہوتی ہو۔ اور رینگنے کا احساس ہو :۔

بخار۔ تپ محرقہ میں جب کہ زبان خشک اور بھوسلی ہو۔ بدبودار اسہال آتے ہوں۔ سانس بدبودار ہو۔ دانتوں پر میل جمی ہو۔ نبض پست ہو۔ ہذیان ہو۔ تو کالی فاس ایک اعلیٰ دوائی ہے :۔

سرخ بخار ہو۔ گلے کی حالت متعفن ہو۔ بیہوشی ہو۔ کالی فاس ہر قسم کے بخار میں مفید ہوتی ہے۔ جب کہ مریض بدہوشی میں پڑا رہتا ہو۔ بڑبڑاتا ہو۔ ہذیان ہو۔ اور کثرت بدبودار۔ کمزور کرنے والا پسینہ آتا ہو :۔

زیادتی مرض :۔ شور سے۔ مشقت سے۔ بیٹھنے سے۔ خاص کر بیٹھے ہوئے اٹھنے پر :

اکیلا ہونے سے۔ کھلنے سے : سردی سے۔ علی الصباح :

کمیٔ مرض۔ خواماں خراماں چلنے سے۔ کھانے سے۔ زندہ دل سوسائٹی میں رہنے سے : گرمی سے : خوراک۔ ۱۲x-۶x-۳x-۳ : بعض کیسوں میں اونچی پوٹینسی بہت مفید ثابت ہوتی ہے :




POTASSIUM SULPHATE. (پوٹاشیم سلفیٹ)

جن امراض میں جلد جسم پر سے کھوسی بہت اترا کرتی ہے ان میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ یہ دوائی ورم کے درجہ ثانوی میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیپ برنگ زرد خارج ہوتی ہو۔ شام کو حرارت بڑھ جاتی ہو۔ اور سرد ہوا میں مریض کو آرام معلوم ہوتا ہو :

آشوب چشم کیلئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کیچڑ زرد رنگ کا آنکھوں سے خارج ہوتا ہو :

براونکائیٹس (شدید کھانسی اور برانکو نمونیہ BRONCHO-PNEUMONIA) کے آخری درجہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ سینہ میں بلغم کھڑکتی ہو۔ کھانسی شام کے وقت اور گرم آب و ہوا میں زیادہ ہوتی ہو۔ تھوک زرد رنگ کا آتا ہو :

وجع المفاصل میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ گرمی سے دردیں زیادہ ہوتی ہوں اور نقل مکانی کرتی رہتی ہوں :

سر۔ اوپر کی طرف دیکھنے سے سر چکر آتے ہوں۔ لیٹے ہوئے اٹھنے پر سر بہت چکراتا ہو۔ گرنے کا خوف ہو۔ وجع المفاصلی سر درد۔ اور نیز ہر قسم کی سر درد میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ کھلی ہوا میں آرام ہو۔ اور شام کو یا گرم کمرہ میں سر درد بڑھ جاتے۔ سر کو پیچھے کی جانب یا دائیں جانب گھمانے سے سر درد شروع ہو جاوے۔ بالخورہ ہو :

آنکھیں۔ آشوب چشم ہوا اور زرد کیچڑ بکثرت موٹا خارج ہو۔ یا محض پانی ہی آنکھوں سے خارج ہو۔ چھپڑوں کے کنارے جلتے ہوں :

کان۔ دائیں کان سے براون۔ بدبودار زیادہ خارج ہو۔ کان کے درمیانی حصہ میں ورم۔

اور نزلہ ہو جس کے باعث بہرہ پن ہو۔ کانوں سے پیپ یا پانی خارج ہوتا ہو۔ کانوں کے نیچے تیز کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔

**ناک۔** مزمن نزلہ ہو۔ زرد سبز یا آبی مواد خارج ہوتا ہو۔ قوتِ شامہ زائل ہو چکی ہو۔ سر میں ٹھنڈک ہو۔ زکام کی ابتدا میں کالی سلف اور فیرم فاس باری باری سے دی جاویں۔ تو کھلی کرب سینہ آجاتا ہے۔ اور زکام و ٹھنڈک کو آرام ہو جاتا ہے۔

**دانت۔** دانت درد کو سرد کھلی ہوا میں آرام ہو۔ شام کو اور گرم کمرہ میں درد زیادہ ہو۔

**آلاتِ تنفس۔** بلغمی دمہ ہو۔ زرد بلغم کھانسی کے ہمراہ بہ آسانی نکل آتی ہو۔ کھانسی بعض اوقات ہلکی ہو۔ اور سینہ میں بلغم کھڑکتی ہو۔ ٹھنڈی تازہ ہوا میں کھانسی کو آرام ہو۔ اور بوقت شام گرم کمرہ میں کھانسی زیادہ ہو۔ نمونیہ کے ہمراہ بلغم سینہ میں کھڑکتی ہو۔ اور زرد بلغم خارج ہوتی ہو۔

**معدہ۔** نزلہ معدہ ہو اور ساتھ ہی زبان زرد۔ لیسدار ہو۔ بدہضمی ہو۔ معدہ میں ایسا بوجھ ہو۔ گویا کہ سکہ بھرا پڑا ہے۔ معدہ میں درد ہو۔ اور ساتھ ہی زبان پر زرد لیسدار فر ہو۔ ایسی حالت میں اگر مگنیشیا فاس آرام دینے سے قاصر رہے۔ تو کالی سلف نفع کرتی ہے۔ گرم پینے سے ڈر لگے۔ پیاس ندارد ہو۔ شکم پھولا ہوا ہو۔ شکم چھونے سے سرد محسوس ہو۔ دائمی قبض ہو۔ اور زبان پر فرجمی ہو۔ کالی کھانسی میں اسہال سیاہ۔ پتلے اور بدبودار آویں۔ اسہال زرد رنگ کے آبی اور لیسدار آتے ہوں۔

**آلاتِ بول۔** سوزاک ہو۔ زرد یا سبز پیپ خارج ہو۔ یا ورم خصیہ بوجہ سوزاک ہو گیا ہو۔ قرحہ اور سفلس میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ شام کو تکلیف بڑھ جاتی ہو۔

**امراضِ زنانہ۔** شکم میں بوجھ کا احساس ہو۔ دورانِ حیض میں سر درد ہو۔ لیکوریا میں زرد۔ سبزی مائل رطوبت یا پانی خارج ہو۔

**بازو۔ ٹانگیں اور کمر۔** وجع المفاصل کی دردیں جوڑوں میں یا جسم کے کسی حصہ میں ہوتی ہوں۔ جب کہ وہ نقل مکانی کرتی ہوں۔ شام کو اور گرم کمرہ میں زیادہ ہوتی ہوں۔ ٹھنڈی کھلی ہوا میں آرام ہوتا ہو۔ دردیں کمر اور گردن میں ہوتی ہوں۔

**بخار۔** تپ محرقہ۔ سرخ بخار۔ نوبتی بخار۔ اور وجع المفاصل کے بخاروں میں یہ

دواتی کام آتی ہے - جبکہ زبان پر زرد فرجمی ہو - اور شام کو حرارت بڑھ جاتی ہو - سمیت ہون کے بخاروں میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے - چونکہ کالی سلف پسینہ آور ہے - اس لئے اس کو اور فیرم فاس کو ہر ایک بخار کے آغاز میں یکے بعد دیگرے دینا چاہیئے:

جلد جسم - بالچر ہو - جلد جسم پھٹی ہو - ایکزیما ہو - زرد چپکیلا مواد خارج ہوتا ہو:

زیادتی مرض - شام کو گرم کمرہ میں:

کمی مرض - ٹھنڈی اور کھلی ہوا میں:    خوراک - ۳x تا ۱۲x:




ماونٹین لال - MOUNTAIN LAURAL

وجع المفاصل کی یہ خاص دوائی ہے: شدید روماٹیزم - نیورلجیا (درد عصبی) اور نقرس (GOUT) میں اس کا اثر نہایت ہی قابل تعریف ہے:

دل (HEART) پر بھی اس کا اثر قابل تحسین ہے - تھوڑی مقدار میں دوائی کا استعمال دل کی حرکت کو تیز کرتا ہے - اور زیادہ مقدار میں دینے سے دل کی حرکت پست پڑ جاتی ہے:

جب پہلے ٹانگوں اور بازوؤں میں درد ہوتی ہو - اور پھر دل میں درد چلی جاوے یا بالفاظ دیگر اطراف و دل میں باری باری سے درد ہوتی ہو - تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

وجع المفاصل کی دردیں شدید ہوا کرتی ہیں - اور ایک مقام سے دوسرے مقام میں وہ یکایک منتقل کر جاتی ہیں - جوڑ گرم - سوجے ہوئے - اور ذکی الحس ہوتے ہیں - حرکت کرنے سے دردوں میں زیادتی ہوتی ہے - اور دردیں بھالا مارنے یا گولی مارنے کی سی ہوتی ہیں - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دردیں مرکز سے محیط کو جا رہی ہیں - اور مابعد میں ماؤف مقامات سن ہو جاتے ہیں:

جب وجع المفاصل کی دردیں استخوان میں ہوتی ہوں - اور ایسا معلوم ہوتا ہو گویا کہ استخوان سے کوئی پردہ استخوان کو جدا کر رہا ہے - اور بازو میں دردیں ہوتی ہوں:

جوکہ رات کو زیادہ اختیار کرتی ہوں۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے :

السر نرو۔ (ULNAR NERVE) (یہ وہ عصب ہے جو کہ بازو کے اندر کی جانب شروع ہوکر ہاتھ کی چھوٹی انگلی تک جاتا ہے) کے ساتھ درد ہوتی ہو۔ جو کہ چھوٹی انگلی تک جاتی ہو۔ بیخوابی ہو۔ مریض کی نیند علی الصباح کھل جاتی ہو۔ کمر کے نچلے حصہ میں عصبی دردیں ہوتی ہوں :

معدہ۔ ابکائیاں وقتیں آتی ہوں۔ معدہ میں درد ہوتی ہو۔ آگے جھکنے سے بڑھ جاتی ہو۔ سیدھا بیٹھنے سے آرام ہوتا ہو :

جب دائیں آنکھ میں اور خانہ چشم میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہوں اور عضلات چشم اکڑ کر سخت ہو گئے ہوں۔ اور آنکھوں کو حرکت دینے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ دردیں طلوع آفتاب کے ساتھ شروع ہوکر جوں جوں دن بڑھتا جائے۔ زیادہ ہوتی جاتی ہوں۔ اور دن کے گھٹنے کے ساتھ ساتھ گھٹتی جاتی ہوں۔ حتیٰ کہ غروب آفتاب کے وقت بالکل غائب ہو جاتی ہوں۔ نبض سست اور بہت کمزور ہو۔ ۳۵ یا ۴۰ مرتبہ فی منٹ کے حساب سے چلتی ہو۔ چہرہ زرد اور اطراف ٹھنڈے ہوں۔ تو ان حالات میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ زیادتی مرض

معاون۔ آگے کی جانب جھکنے سے : نیچے دیکھنے سے۔ حرکت سے۔ کھلی ہوا میں : خوراک۔ ۳ت۔ ۶x :

نکتہ۔ کلمیا کی دردیں اوپر سے نیچے کی جانب جاتی ہیں لیکن لیڈم کی دردیں نیچے سے اوپر کو چڑھتی ہیں :




یہ دوائی ورم حلق اور براؤنکائٹس میں کام آتی ہے۔ سینہ اور حلق چھونے پر دکھتے ہوں :

ناک۔ خارش ہوتی ہو۔ اور جلتی ہو۔ زرد مواد نکلتا ہو۔ دکھتی ہو۔ چھیچھڑے

ہوں اور بند ہو :

خوراک ۔ ۳x یا ۶x یا اونچی پوٹینسی :




( بیچ ووڈ کریوزوٹ ) BEECH WOOD KREOSOTE.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ بہت جلدی بڑھ گئے ہوں اور اپنی عمر کی نسبت زیادہ بڑے معلوم ہوتے ہوں ، کمزور ہوں ۔ اور کافی طور پر اُن کی نشوونما نہ ہوئی ہو ۔ چڑچڑے مزاج کے ہوں : گلا سڑا ۔ بدبودار اور جلا دینے والا مواد خارج ہوتا ہو :

ایسے بچے جن کے چہروں پر جھریاں پڑی ہوئی ہوں ۔ بلحاظ اپنی عمر کے زیادہ بڑے معلوم ہوتے ہوں ۔ یا خنازیری مزاج والے بچے جو کہ روز بروز کمزور ہوتے جاتے ہوں ۔ اُن کے لئے یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے :

جن بچوں کے دانت تکلیف سے نکلتے ہوں ۔ اور جن کے دانتوں میں درد بھی ہوتا ہو ۔ اُن کے لئے یہ دوائی بہت سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ مسوڑھے درد کرتے ہوں ۔ سوجے ہوئے ۔ سیاہی مائل سُرخ یا نیلے رنگ کے ہوں ۔ اور دانت نکلتے ہی کھائے جاتے ہوں :

یہ دوائی برانکائیٹس اور مرض سل میں کام آتی ہے ۔ جبکہ کھانسی تر ہو ۔ اور بلغم بمقدار کثیر ۔ بدبودار ۔ سبزی مائل ۔ زرد نکلتی ہو ۔ اور تنفس تیز ہو :

مرض برانکائیٹس کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے جبکہ بلغم بدبودار خارج ہوتی ہو :

خون حیض ۔ جب بکثرت اور دیر تک آتا رہتا ہو ۔ اور وقت معینہ سے بہت پہلے آتا ہو ۔ لیٹنے پر خون جاری ہو جاتا ہو ۔ اُٹھ کر بیٹھنے یا چلنے پھرنے سے رک جاتا ہو : ٹھنڈی چیزیں پینے سے درد کو افاقہ ہوتا ہو ۔ خون کا جاری ہونا نوبتی ہو ۔ یعنی ایک وقت میں آتے آتے بالکل رک جاتا ہو ۔ اور پھر آنا شروع ہو جاتا ہو ۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے :

معدہ - ابکائیاں آتی ہوں - کھانا کھانے کے کئی گھنٹے بعد مریض خوراک قے کر چھوڑتا ہو:
معدہ میں دکھن ہوتی ہو - کھانے سے آرام ہوتا ہو - خونی قے آتی ہو:

آلاتِ بول - پیشاب بدبودار آتا ہو - اندام نہانی میں زبردست خارش ہوتی ہو جو پیشاب کرتے وقت زیادہ ہو جاتی ہو - پیشاب کی حاجت پیدا ہوتے ہی فوراً ہی خارج کرنا پڑتا ہو:

خارش - شام کے وقت ایسی شدید خارش ہوتی ہو کہ مریض کو دیوانہ کر دیتی ہو:
زیادتیٔ مرض - کھلی ہوا میں - سردی میں - آرام کرتے وقت - لیٹنے پر جیض کے بعد:
کمیٔ مرض - گرمی سے - حرکت سے - گرم خوراک سے:
مصلح - ایکونائیٹ - نکس وامیکا - متضاد - کاربو ویج:
معاون شدید امراض میں - آرسینکم - فاسفورس - سلفر:
خوراک - ع ۳ - ۳۰ - ۲۰۰ ذکی الحس مریضوں کو ع ۲۰۰ طاقت میں دینی چاہیئے:




لگاتار سر چکر - شدید غنودگی قے - بے حسی - جو کہ بہت پھیل گئی ہو - اور تشنج - یہ اس دوائی کی خاص علامات ہیں:

گردن توڑ بخار - نقاہت عظیم ہو - گلے میں سکڑاؤ کا احساس ہو - گردن کی پشت اکڑ گئی ہو پشتِ گردن سے پشتِ سر تک پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں - آنکھیں بے نور ہوں:
خوراک - ع ۳x:




یہ دوائی ڈفتھیریا (خناق وبائی) میں بہت نافع ہے - جب کہ علامتیں جلدی جلدی بائیں

جانب سے شروع ہوکر دایئں جانب پھیلتی جاتی ہو یا بار بار نقل مکانی کرتی رہتی ہو۔ حلق آتشی چمکیلی ہو۔ لعاب دہن بکثرت ہو اور لگاتار نگلنے کا رجحان ہو۔ نقاہت عظیم ہو:

ورم غدود گلو۔ (TONSILLITIS) میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ علامات مرض کبھی ایک طرف اور کبھی دوسری طرف تبدیل ہوتی رہتی ہوں:

وجع المفاصل میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ درد یں نقل مکانی کرتی ہوں اور ایک جانب سے دوسری جانب پھرتی رہتی ہوں:

امراض زنانہ۔ خون حیض بہت پیش از وقت۔ بکثرت۔ اور زور سے آتا ہو۔ پستان سوجے ہوتے ہوں۔ اور حیض جاری ہونے سے پہلے درد کرتے ہوں۔ اور حیض جاری ہوتے ہی آرام ہو جاتا ہو۔ ورم پستان ہو۔ اور خفیف حرکت بھی تکلیف دہ ہو۔ اس دوائی کے دینے سے پستانوں میں دودھ خشک ہو جاتا ہے۔ معدہ ڈوبتا جاتا ہو:

زیادتی دودھ (GALACTORRHOEA) کا عارضہ ہو:

زیادتی مرض۔ ایک دن صبح کو۔ اور دوسرے دن شام کو:

کمیٔ مرض۔ ٹھنڈک سے اور ٹھنڈی اشیا پینے سے:

خوراک: ۳ اور اونچی طاقت:



LACDEFLORATUM.

یہ دوائی درد نیم سر (درد شقیقہ)۔ مزمن قبض۔ اور ایسے اشخاص کی غشی میں کام آتی ہے جن کی نشو و نما درست طور پر نہ ہوئی ہو:

یہ دوائی کمی خون کے مریضوں کی درد پیشانی میں نافع ہے۔ سر درد کے ساتھ متلی ہو قیئیں آویں۔ سخت قبض ہو۔ اور دوران درد پیشاب بکثرت آتا ہو:

خوراک ۶ سے ۳۰ طاقت تک:



# لاکسس LACHESIS.

(سروکوکو سانپ کی زہر) SURUCUCU SNAKE POISON.

یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ تمام جسم نہایت ہی ذکی الحس ہو۔ اور خاص کر گردن کے گرد کپڑا برداشت نہ ہوسکتا ہو۔ سو کر اٹھنے کے بعد مریض کی حالت بہت خراب ہوا کرتی ہے۔ امراض اکثر جسم کے بائیں طرف پر نمودار ہوا کرتے ہیں۔ اور ادھیڑپن کی عمر میں ان شکایات کا اظہار زیادہ ہوا کرتا ہے :۔

میـنیا (MANIA) میں یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ مریض بہت بکواس کرتا ہو بے چین ہو۔ اور ہر وقت متحرک رہنا چاہتا ہو۔ بدگمان ہو۔ اور اس کو زہر خورانی کا ڈر لگا رہتا ہو۔ اور اسی لئے دوائی استعمال کرنے سے انکار کرتا ہو۔ اور وہ ایسا یقین کرتا ہو کہ اس پر کسی دیو کا سایہ ہے :۔

سردرد (HEAD-ACHE) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ تمازتِ آفتاب کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ اور مریض کا چہرہ بہت ہی زرد ہو گیا ہو۔ نیز سردرد اور نزلہ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ اُن کا باعث ٹھنڈ کا لگنا ہو۔ اور جونہی کہ ناک بہنی شروع ہو جائے تو سردرد کو آرام ہو جاتا ہو :۔

ماشرا۔ (ERYSIPELAS) جو کہ چہرہ کے بائیں طرف ہو۔ اول اول تو چمکیلا۔ سُرخ۔ اور بعد میں سیاہی مائل نیلگوں یا ارغوانی رنگ کا ہو گیا ہو۔ مریض کمزور اور مدہوش بلکہ کبھی کبھی اس کو ہذیان ہو جاتا ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے :۔

## مزمن سوزش حنجرہ وورم بالعموم { CHRONIC PHARYNGITIS AND LARYNGITIS.

میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ کھنگار گلے میں اٹک جاتا ہو۔ اور بہت کھوں کھوں کرنا پڑتا ہو۔ لیکن نہ یہ کھنگار باہر نکلتا ہو۔ اور نہ ہی نیچے جاتا ہو۔ مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس کے حلق کی بائیں طرف میں ایک گولہ ہے۔ جو نگلنے کے وقت اوپر نیچے آتا جاتا ہے۔

گلے کو چھوا نہ جاتا ہو۔ اور خواب سے بیدار ہونے پر تکلیف بہت بڑھ جاتی ہو ؛

خناق وبائی ( DIPHTHERIA ) میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ نگلنے میں بہت تکلیف ہوتی ہو۔ منہ سے بدبو آتی ہو۔ اور مقامات ماؤف کا رنگ ارغوانی یا نیلا ہو ؛

حلق۔ خناق مطلق۔ (QUINSY) ہو۔ خناق وبائی ہو۔ جھلی خاکستری یا سیاہ ہو۔ گرم سیال پینے سے درد زیادہ ہوجاتی ہو گلے کا کالر ڈھیلا کرنا پڑتا ہو۔ جسم کا بایاں حصہ عضو خاصًا ماؤف ہوتا ہو۔ امراض بائیں جانب سے شروع ہو کر دائیں جانب جاتے ہوں۔ تمام علامات مرض خصوصًا دماغی بعد از خواب ترقی پذیر ہوں۔ یا بالفاظ دیگر بسبب زیادتی مرض جاگ اٹھتا ہو۔ گلا بہت درد کرتا ہو۔ خفیف دباؤ بھی ناقابل برداشت ہو۔ مرض کی زیادتی میں نیند آجاتی ہو۔ ناخوش۔ افسردہ۔ متفکر و غمگین ہو اور صبح اٹھنے پر ان علامات میں زیادتی ہوتی ہو ؛ درد کان تک جاتی ہو ؛

اجتماع خون جب بائیں خصیۃ الرحم میں ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ یہ خصیۃ الرحم سوج کر سخت ہو گیا ہو۔ اور رحم سے خون کے جاری ہونے پر آرام ہو جاتا ہو۔ خون حیض بمقدار خفیف۔ سیاہ اور بدبودار آتا ہو۔ اور خون کے جاری ہوتے ہی درد موقوف ہو جاتی ہو ؛

ادھیڑپن کے امراض ۔ مثلاً دل کی تیز دھڑکن ۔ گرمی کی لہریں۔ جریان خون سر درد۔ اور غشی میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ بیداری پر تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ اور مریض گلے یا کلائی پہ کوئی چیز برداشت نہ کر سکتا ہو ؛

اسہال میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ پاخانے بدبودار آتے ہوں۔ اور لگاتار حاجت بنی رہتی ہو۔ اور مبرز میں ہتھوڑے سے پڑتے ہوں ؛

قبض میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ مقعد درد کرتی ہو۔ اور سکڑاؤ کا احساس ہو ؛

نمونیہ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ سمیت کا ڈر ہو۔ تھوک میں پیپ اور خون آتا ہو۔ تمام جسم پر بکثرت پسینہ آتا ہو ؛

ہر قسم کی متعفن سوزشوں میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقامات

چھونے سے درد کرتے ہوں اور ان کا رنگ نیلگوں پڑ گیا ہو ۔ اور ان سے بڑی گندی بو آتی ہو ؛

خونِ حیض وقت معینہ پر آتا ہو ۔ بہت خفیف ۔ پتلا ۔ اور تھوڑی دیر رہتا ہو ۔ خون خارج ہونے پر دردوں کو آرام ہو جاتا ہو ۔ دورانِ حیض میں ہمیشہ اضافہ رہتا ہو ۔ (ذ ۔ گلم) ؛

زیادتیٔ مرض ۔ ہمیشہ دوپہر سے بارہ بجے رات تک ۔ بوقت صبح ۔ بعد سہ پہر ؛ ٹھنڈی ہوا سے ۔ گرمی و سردی کے کم و بیش ہونے سے ۔ موسم بہار میں ۔ بستر کی گرمی سے ۔ بھیگنے سے ۔ مرطوب موسم میں ۔ آندھی کے طوفان میں ۔ گرج و کڑک کے طوفان سے پہلے ۔ دھوپ میں ۔ خفیف چھونے سے ۔ نیند میں حلق کے عوارضات ترقی پذیر ہوتے ہیں ۔ بستر سے اٹھنے پر ۔ بیٹھنے پر ۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے پر ۔ شدید جریانِ خون سے ۔ نیند آور ادویات کے کھانے سے ۔ شراب نوشی سے ۔ پارہ کے بکثرت استعمال سے ؛

کمیٔ مرض ۔ اخراج سے ۔ گرم تکمید سے ۔ حرکت سے ۔ کپڑے ڈھیلے کرنے سے ۔ ڈکار آنے سے ۔ کھانے سے ؛

مصلح ۔ آرسینکم ۔ مرکیورس ۔ گرمی ۔ الکحل ۔ نمک ؛

معاون ۔ لائیکوپوڈیم ۔ ہیپر سلف ۔ سلامنڈرا ۔ نائیٹرک ایسڈ ؛

متضاد ۔ ایسیٹک ایسڈ ۔ کاربالک ایسڈ ۔ ڈلکامارا ۔ امونیم کارب ؛

خوراک ۔ ۶x-۱۲x-۳۰-۲۰۰ ؛ اس دوائی کی خوراک بار بار نہیں دہرانی چاہیئے ؛ اگر یہ دوائی ٹھیک انتخاب کردہ ہے ۔ تو اس کی پہلی خوراک کو دے کر انتظار کرنا چاہیئے جتنی کہ یہ اپنا پورا اثر ختم کر چکے ؛

نکتہ ۔ نوبتی بخاروں میں جبکہ بخار کی حالت تبدیل ہو گئی ہو ۔ لاکسس کے بعد نیٹرم میور کا استعمال نفع بخش ہوتا ہے




یہ دوائی دردِ شقیقہ میں کام آتی ہے ۔ دردِ سر کی داہنی جانب ہوتا ہو ۔ اور

جبڑے تک پھیل جاتا ہو۔ ماؤف مقامات بڑے معلوم ہوتے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ اور خفیف شور سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ گردن کے وجع المفاصل میں نافع ہے۔ ماؤف مقامات اکڑے ہوئے اور درد کرتے ہوں۔ گویا کہ اپنی جگہ سے ٹل گئے ہیں:

خوراک۔ ۱۲x سے ۳۰ تک:

## لیکٹیکم ایسڈم

LACTICUM-ACIDUM.

LACTIC ACID. لیک ٹک ایسڈ

یہ دوائی وجع المفاصل کی دردوں میں کام آتی ہے۔ جبکہ کمزوری بہت ہو۔ اور چلتے پھرتے وقت تمام جسم لرزتا ہو:

ذیابیطس کے لئے یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جب کہ پیاس کی شدت ہو۔ زبان خشک اور پھٹی ہوئی ہو۔ اور بھوک خوب لگتی ہو۔ پیشاب بمقدار کثیر آتا ہو: اور اس میں شکر خارج ہوتی ہو:

مصلح۔ برائی اونیا: متضاد۔ کا فیہ:

خوراک ۶x - ۳x - ۳۰:

## لیکٹوکا وروسا

LACTUCA VIROSA.

ACRID LETTUCE. ایکرڈ لیٹیوس

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ مرض سل میں مسلسل متواشدار کھانسی ہوتی ہو۔ اور ایسا ڈر لگتا ہو۔ کہ سینہ کو پھاڑ دے گی۔ استسقاء الصدر (سینہ کا جلو دھر) کی وجہ سے سانس بہ وقت اور دم گھٹنے والا آتا ہو:

ارتعاش ہذیانی۔ (ہذیان میں لرزنا) اور بے خوابی کے نرم کیسوں میں یہ دوائی مفید

ہوتی ہے۔ جبکہ نبض رفتہ آتی ہو۔ ٹانگیں اور بازو ٹھنڈے ہوں۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۹) کے ایک سے لے کر دس قطروں تک ؛




BURDOCK. (برڈاک)

یہ دوائی جلدی امراض میں بہت کارآمد ہے۔ سر چہرہ۔ اور گردن پر پھنسیاں کیل چھپپڑوں کے کناروں پر گوہانجنی اور زخم۔ پیشاب بکثرت اور بار بار آتا ہو ؛

اطراف۔ ہاتھوں۔ گھٹنوں اور ٹخنوں میں درد ہوتی ہوں۔ جو کہ ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں تک جاتی ہوں۔ تمام جوڑ درد کرتے ہوں۔ ٹانگوں اور بازوؤں پر پھنسیاں نکل آتی ہوں۔ خوراک۔ ۵ یا ۳x ؛




(CHICK-PEA. (چک پی)

یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے جب کہ جسم کا نچلا دھڑ شل ہو گیا ہو۔ اکڑ گیا ہو۔ اور سخت (SPASTIC PARAPLEGIA.) نیز مرض التہاب النخاع (ورم حرام مغز) میں نافع ہے۔ جبکہ ماؤف مقام اکڑ گیا ہو۔ نیز ایسے کیسوں میں جن میں گھٹنے کا جھٹکا (KNEE JERK) بہت زیادہ ہو۔ اور ماؤف مقامات سخت ہو گئے ہوں۔ جن کیسوں میں حرام مغز میں کمی خون واقع ہو۔ ان میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

اس دوائی کی مشہور علامات یہ ہیں کہ ٹانگوں کی قوت یکایک زائل ہو جاوے۔ ٹانگیں اکڑ جاویں۔ چال لڑکھڑا جاوے۔ اور ٹانگوں کو گھسیٹنا پڑتا ہو۔ مرض کا حملہ یکایک ہو گیا

ہو۔ اور ٹھنڈے و مرطوب موسم میں امراض میں زیادتی ہو:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لے کر تین قطروں تک :




LATRODECTUS MACTANS.

SPIDER (سپائی ڈر)

یہ دوائی وجع القلب (دردِ دل) میں کام آتی ہے۔ دل کے اوپر والے مقام میں شدید درد پیدا ہوتی ہوں۔ جو کہ بغل تک پھیلتی ہوں۔ اور نیچے بازو اور انگلیوں تک جاتی ہوں بازو سن ہو۔ نبض کمزور اور تیز چلتی ہو۔ معدہ ڈوبا جاتا ہو۔ جلد سنگ مرمر کی طرح سرد ہو:

خوراک۔ ۶ سے ۱۲ سفوف اور اونچی طاقت ڈائیلیوشن :




CHERRY LAUREL. (چیری لارل)

یہ دوائی تشنجی گدگدی کھانسی میں جادو کا اثر دکھلاتی ہے۔ نیز جب سینہ و دل کے امراض میں افاقہ نہ ہوتا ہو تو اس دوائی کے دینے سے مریض رو بصحت ہونے لگتا ہے :

مریض جو کچھ پیئے وہ گلے کی نالی اور آنتوں میں سے شور کرتا ہوا اور گذرتا ہوا صاف معلوم پڑے۔ مریض سردی محسوس کرتا ہو۔ اور گرمی پہنچانے سے افاقہ نہ محسوس کرتا ہو۔ معدہ میں نہایت شدید دردیں ہوں۔ اور مریض بول نہ سکے :

آلاتِ تنفس :۔ ورزش کرنے سے دل کے پاس درد ہو۔ خشک گدگدی کھانسی ہو: کوتاہ دمی ہو۔ سینہ میں سکڑاؤ ہو۔ کھانسی کے ہمراہ بہ افراط جیلی کی مانند یا خون آمیز بلغم خارج ہوتی ہو۔ نبض چھوٹی اور کمزور ہو۔ پھیپھڑوں کے شل ہو جانے کا ڈر ہو : سانس

لیٹنے کے لئے مریض کو ہانپنا پڑتا ہو :

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (Ø) کے ایک سے لیکر تین ۳ قطروں تک ۳ یا ۳x :




(مارش ٹی) MARSH TEA.

یہ دوائی وجع المفاصل میں کام آتی ہے ۔ جبکہ درد یں پاؤں سے چڑھکر اوپر کی جانب جسم میں چڑھتی ہوں ۔ رطوبتیں ٹھوس مادہ میں تبدیل ہوکر جوڑوں میں مادہ بیٹھ جاتا ہو ۔ جوڑوں میں کڑکڑ ہوتی ہو ٹخنے سوجے ہوئے اور پاؤں کے تلوے درد کرتے ہوں ۔ اور مریض مارے درد کے مشکل سے تلوؤں کے بل چل سکتا ہو :

وجع المفاصلی دردوں میں زیادتی ہوتی ہو ۔ حرکت کرنے سے بوقت شب بستره کی گرمی سے ۔ اور کپڑا اوڑھنے سے (مرکیورس) دردوں کو آرام صرف برفانی پانی میں پاؤں ڈبوئے رکھنے سے ہوتا ہو ۔ (سکیل) :

نقرس (GOUT) جب مذکورہ بالا علامات موجود ہوں ۔ تو گٹھیئے کی دردوں میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ ماؤف مقامات کو گرمی سے تکلیف اور سردی سے آرام ہوتا ہے درحالیکہ مریض خود ٹھنڈ محسوس کرتا رہتا ہے ۔ ماؤف اعضاء کمزور دبلے پڑ گئے ہوں : (گریفائیٹس) :

ایسے زخموں میں جوکہ نوکدار اوزاروں سے کئے گئے ہوں اور خاصکر جبکہ ماؤف مقامات سرد ہوں ۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے :

علامات مخصوصہ ۔ (۱) دردیں پاؤں سے شروع ہوتی ہیں ۔ اور اوپر کو چڑھتی ہیں (جب دردیں اوپر سے نیچے کی جانب اترتی ہیں ۔ کالمیا) : (۲) حرارت غریزی کم ہوتی ہے ۔ لیکن بستره کی گرمی مریض برداشت نہیں کر سکتا :

زیادتی مرض ۔ رات کو بستره کی گرمی سے : کمی مرض ۔ سردی سے ۔ ٹھنڈے پانی میں پاؤں ڈالنے سے مصلح ۔ رسٹاکس ۔ کیمفر : متضاد ۔ چائنا ۔ خوراک (Ø) کے ایک سے

دس قطروں تک یا ۳x - ۳۰ ؛




DUCKWEED. (ڈک ویڈ)

یہ دوائی ناک کی سادہ رسولیوں اور ناک کی اندرونی ہڈیوں کے بڑھ جانے میں کام آتی ہے
ناک کے نزلہ اور ناک کی سوزش میں بھی نافع ہے۔ جبکہ ناک کی اندرونی رطوبتی جھلی سوکھ گئی ہو۔ ہر طرح
برساتی موسم میں تمام تکالیف بڑھ جاتی ہوں ؛

ناک سے بُو آتی ہو۔ قوت شامہ زائل ہو چکی ہو۔ پپڑیاں اور چھیچھڑے بکثرت خارج ہوتے
ہوں۔ نزلہ حلق میں گرتا ہو۔ نتھنوں سے کان تک درد جاتی ہو۔ بوجہ اس نتھنیں رک گئے ہوں
اس حالت میں یہ دوائی ناک کی رکاوٹ کو دور کر دیتی ہے ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر بیس قطروں تک یا ۲x تا ۳۰ ؛




CULVER'S ROOT. (کلورس روٹ)

یہ دوائی نقائص کبد۔ (HEPATIC- DERANGEMENTS.)
میں کام آتی ہے۔ جب کہ مریض غمگین رہتا ہو۔ پیشانی میں دھیمی دھیمی درد ہوتی ہو۔ چکر آتے
ہوں۔ اور غنودگی طاری رہتی ہو۔ زبان پر زرد فرجمی ہو۔ مقام جگر دبانے سے دکھتا ہو۔ اور
درد کرتا ہو۔ اور یہ درد معدہ تک جاتی ہو۔ پاخانہ سیاہ کول تار کی مانند اور بدبودار آتا ہو
یرقان ہو ؛ جگر میں دوران خون سست پڑ گیا ہو ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر تیس قطروں تک یا ۳x ؛

# للیم ٹگری نم LILIUM TIGRINUM.

## ٹائیگر ی للی TIGER LILY.

یہ دوائی عصبی ہسٹیریکل مزاج والی مستورات کے لئے جو رحم وغیرہ کے امراض میں مبتلا رہا کرتی ہوں۔ نہایت موزوں ہوا کرتی ہے۔

رحم کے ٹل جانے یا خروج رحم میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ بوجھ نیچے کی جانب پڑا ہو اور باہر سے اس کو سہارا دینے کی لگاتار خواہش بنی رہتی ہو۔ اور شرمگاہ کو اوپر کی جانب دبانے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔

خون حیض پیش از وقت بمقدار خفیف سیاہ اور بدبودار آتا ہو۔ چلنے پھرنے سے خون جاری رہتا ہو۔ لیکن چپ چاپ پڑا رہنے سے خون آنا رک جاتا ہو۔ بوجھ نیچے کی جانب پڑا ہوا ہو۔ اور پاخانہ کی حاجت بڑی زبردست بنی رہتی ہو۔ ایسا معلوم ہوتا ہو کہ تمام اندرونی اعضا باہر نکل پڑیں گے۔ (دیکھ کیمفرم۔ میورکس۔ سی پیا)۔

تکالیف رحم کے ہمراہ مریضہ کو غم کا عارضہ ہوا کرتا ہے۔ اور یہی سبب ہے کہ وہ روتی رہتی ہے۔ نہایت پست ہمت اور اپنے مرض کی بابت بہت متفکر رہتی ہے۔ وہ بیماری کو لاعلاج خیال کرتی ہے۔ اکیلا رہنے سے اس کو ڈر لگتا ہے۔ اور اس کو یہ خوف لگا رہتا ہے کہ مبادا وہ پاگل نہ ہو جاوے۔

بعض حالات میں اس کو مے نیا (MANIA) (وہم پاگل پن) کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ وہ گالی نکالتی رہتی ہے۔ مارتی ہے۔ اور اس کے خیالات بہت گندے ہوتے ہیں۔ بڑی تند اور پاگل سی ہو جاتی ہے۔ بعض حالات میں سر درد شدید ہوا کرتا ہے۔ اور اس کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ دل شکنجہ میں جکڑا گیا ہے۔ یا کہ دل میں خون کا اجتماع ہو کر وہ پھٹنے کو تیار ہے۔

زیادتی مرض۔ ڈھارس دلاسہ دینے سے۔ گرم کمرہ میں۔

کمی مرض۔ تازہ ہوا میں۔ مصلح۔ ہیلونائیز۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ پلاٹینا۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے پانچ قطروں تک یا ۳x۔ یا ۳۰۔

یہ دوائی بعض اوقات اپنا شفا بخش اثر دیر سے دکھلاتی ہے ۔ درمیانی و اونچی طاقت میں یہ دوائی بعض حالتوں میں بڑے شاندار نتائج پیدا کرتی ہے ؛

# لیاٹرس سپیکاٹا ۔ سیراٹولا

LIATRIS SPICATA - SERRATULA.

(کالک روٹ) (COLIC ROOT)

یہ دوائی استسقاء میں کام آتی ہے ۔ جب کہ یہ عارضہ جگر اور طحال کے امراض کی وجہ سے پیدا ہوا ہو ۔ نیز استسقاء گردہ میں بھی یہ دوائی نافع ہے ۔ جلودھر ۔ استسقاء عام جو کہ دل اور گردہ کے امراض کی وجہ سے ہو ؛

اسہال میں مفید ہے ۔ جب کہ حاجت شدید ہو ۔ اور کمر کے نچلے حصہ میں درد ہو ؛

درد قولنج میں بھی یہ دوائی نافع ہے ؛

زخموں پر خارجی طور پر لگائی جاتی ہے ۔ یہ بڑی زود اثر پیشاب آور ہے ؛

خوراک :۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے تیس قطروں تک ؛

# لیتھیم بنزوایٹ

LITHIUM BENZOATE.

یہ دوائی یورک ایسڈ (URIC ACID) کے مادہ کو کم کرنے میں نمایاں اثر رکھتی ہے ۔ اور پیشاب میں ریگ کی بہتات کی وجہ سے جب مثانہ میں جلن و خراش ہوتی ہو تو یہ آرام دہ ہوتی ہے ۔

خوراک ۔ خالص سالٹ ایک گرین سے ۳۰ گرین تک ؛

## لیتھیم بروميٹم
## LITHIUM BROMATUM.

یہ دوائی مرض سکتہ اور اجتماع خون ودماغ میں کام آتی ہے - جب کہ سر جکڑا اور چہرہ تمتمایا ہوا ہو:

بیخوابی اور مرگی میں بھی یہ دوائی سود مند ہے:

خوراک - خالص سالٹ تین گرین سے دس گرین تک:

## لیتھیم کاربانیکم
## LITHIUM CARBONICUM.

CARBONATE OF LITHIUM. (کاربونیٹ آف لیتھیم)

یہ دوائی مریضان وجع المفاصل و نقرس کے لئے مفید ہے جو کہ دل گردے اور آنکھوں کے امراض میں مبتلا ہوں:

مزمن وجع المفاصلی سوزش دل میں یہ دوائی کارآمد ہے - جبکہ مقام دل کے آس پاس دکھن ہو - مقام دل میں دھیمی دھیمی چبھن اور دھڑکن ہو - اور ایسا محسوس ہو کہ دل پھڑ پھڑا رہا ہے - یا کانپ رہا ہے:

وجع المفاصلی مریضوں کو مثانہ میں جب دکھن ہوتی ہو اور ساتھ ہی تیز درد میں مثانہ کے منہ تک جاتی ہوں تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے:

وجع المفاصلی امراض چشم میں یہ دوائی کارآمد ہے - جب نظر نصفی کا عارضہ ہو - یعنی اکثر دایاں نصف حصہ دکھائی نہ دیتا ہو - اکثر ایسے مریضوں کو معدہ میں درد اور ترشی کی شکایات ہوا کرتی ہیں - اور کھانے سے افاقہ ہوتا ہے:

سر درد کو آرام - کھانا کھانے سے:

شانوں میں درد میں ہوتی ہوں جو کہ بازوؤں اور انگلیوں تک پھیلتی ہوں:

زیادتی مرض - بوقت صبح ؛ داہنی پہلو ؛ کمی مرض - ٹھنڈے پانی اور حرکت کرنے سے ؛
خوراک - خالص سالٹ کے ایک سے لیکر دس گرین تک یا ۱x - ۳x ؛

# لوبیلیا انفلاٹا
LOBELIA INFLATA.

(ہندوستانی تمباکو) INDIAN TOBACCO.

امراض معدہ میں یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے۔ جب کہ نہایت شدید ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں صبح کو طبیعت خراب ہوتی ہو تشنجی دمہ ہو۔ کالی کھانسی اور اس کے ساتھ کوتاہ دمی ہو۔ اور دم گھٹنے کا ڈر لگا رہتا ہو ؛

سردرد میں یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جبکہ ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں۔ اور بہت نقاہت ہو۔ سردرد سہ پہر کو شروع ہو کر نیم شب تک رہتا ہو۔ اور چہرہ یکایک پیلا پڑ کر سرد پسینہ (تریلی) سے تربتر ہو جاتا ہو۔ اور تمباکو پینے یا اس کے دھوئیں سے سردرد زیادہ ہوتا ہو۔ جب نشہ کے پینے سے سردرد پیدا ہو جاوے تو بھی یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے ؛

قئیں۔ جب قے آنے وقت چہرہ ٹھنڈے پسینہ (تریلی) سے تربتر ہو جاوے یا ایام حمل میں قئیں آویں۔ اور منہ سے پانی بہت زیادہ آوے یا قئیوں کا عارضہ دیرینہ ہو۔ بھوک تو خوب لگتی ہو۔ لیکن جی متلاتا رہتا ہو۔ اور پسینہ بافراط اور نقاہت بدرجہ کمال ہو تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے ؛

جب چاء یا تمباکو کثرت استعمال کے باعث غشی۔ کمزوری اور معدہ کی خرابیاں پیدا ہو جاویں تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے ؛

تنگی تنفس میں بھی یہ دوائی سودمند ہے۔ جبکہ چھاتی میں سکڑاؤ یا اس کے اوپر بوجھ پڑا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ خون چھاتی کی جانب دوڑ رہا ہے۔ پھیپھڑوں کے نچلے حصوں میں تکلیف زیادہ محسوس ہوتی ہو ؛

ہلکے یا گورے رنگ۔ فربہ جسم شرابیوں کے امراض معدہ کے لئے یہ دوائی ویسی ہی مفید ہے جیسی کہ نکسوامیکا۔ اس کے متضاد مزاج والوں کے واسطے مفید ہوا کرتی ہے ؛

زیادتی مرض: تمباکو نوشی سے۔ سر ہر کو خفیف حرکت سے۔ سردی اور خاصکر سرد پانی میں نہانے سے:
کمی مرض۔ تیز چلنے سے۔ شام کو۔ گرمی سے:　　مصلح۔ اپیکاک:
خوراک مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے ۴ قطروں تک یا ۳x۔ یا ۳۰:

## لوبیلیا پرپیورسینس　LOBELIA PURPURSCENS.

PURPLE LOBELIA.　　پرپل لوبیلیا

یہ دوائی انفلوانزا (زکام وبائی) میں کام آتی ہے۔ جبکہ ضعف بہت زیادہ ہو:
اور چھاتی کے اوپر کے حصہ میں نزلی علامات تمام کی تمام موجود ہوں:
خوراک مدر ٹنکچر (۵) کے ایک یا دو قطرے:

## لولیم ٹیمیولینٹم　LOLIUM TEMULENTUM.

DARNEL.　　(ڈارنل)

یہ دوائی فالج میں اور ٹانگوں کے کانپنے میں مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ضعف اور بےچینی ساتھ ہو:
خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر تین قطرے۔ یا ۳x۔ ۶x:

## لونیسرا سی لاسٹیم　LONICERA XYLOSTEUM.

FLY-WOODBINE.　　فلائی ووڈبین

یہ دوائی تشنج بولی (URAEMIC CONVULSIONS) میں کام آتی ہے:
جب کہ سر اور سینہ میں اجتماع خون ہو۔ ٹانگیں اور بازو جھٹکتے ہوں۔ اور جسم متشنج ہو:

البومنی نیوریا اور آتشک میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے ؛

خوراک۔ ملٹ ۲ سے ۲X تک سفوف یا اونچی طاقت ؛

## لیوپولس ہیومولس

LUPULUS - HUMULUS.

(ہاپس) HOPS.

یہ دوائی ضعف عصبی میں کام آتی ہے ؛ اجتماع خون دماغ ۔ بیخوابی ۔ ہذیان اور دھیما دھیما سر درد موجود ہو ؛

ضعف باہ کی یہ ایک بہتر دوائی ہے ؛

احتلام کے لئے بھی نافع ہے ۔ جبکہ یہ عارضہ بوجہ اغلام اور ضعف باہ کی وجہ سے پیدا ہوا ہو ۔ احتلام کے بعد سر درد ہوتا ہو ۔ اور دماغی کام نہ کر سکتا ہو ۔ آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے ہوں ؛

دردناک انتشار قضیب اور نعوظ سوزاکی میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر ۲ قطرے یا ۳X ؛

لوپیولین ۱X جریان منی کی اعلیٰ دوائی ہے ؛ دردناک سرطانوں پر خارجی طور پر لگائی جاتی ہے ؛

## لائیکوپرسی کم ایس کیولنٹم

LYCOPERSICUM ESCULENTUM.

یہ دوائی بخار کاہی میں کام آتی ہے ۔ خفیف وصول سے تکلیف بڑھ جاتی ہو ۔ انفلوانیزا میں بھی یہ دوائی کارآمد ہے ۔ جبکہ تمام جسم دکھتا ہو ۔ نزلہ بکثرت بہتا ہو ۔ اور نتھنوں میں خارش ہوتی ہو ۔ گلا بیٹھ گیا ہو ۔ آواز بھدی پڑ گئی ہو ۔ کھانسی سخت ہو ۔ اور سینہ پر بوجھ محسوس ہو ۔ ٹانگوں اور بازوؤں کے وجع المفاصل میں یہ دوائی سودمند

۴۔ دائیں بازو کے اوپر کے عضلہ اور سینہ کے بالائی دائیں عضلہ میں تیز درد ہوتی ہوں ::

زیادتی مرض۔ دائیں پہلو۔ کھلی ہوا میں۔ اور لگاتار حرکت سے ::

خوراک مدر ٹنکچر (Q) کے ایک سے تین قطرے ::




کلب موس CLUB MOSS.

وولفس فٹ WOLF'S FOOT.

یہ دوائی ایسے اشخاص میں مثمر ہوا کرتی ہے جن کے دماغ بہت تیز ہوں۔ لیکن جسم کمزور ہوں۔ اوپر کا دھڑ کمزور لیکن نیچے کا دھڑ قدرے پھولا ہوا ہو۔ اور اکثر امراضِ جگر یا پھیپھڑہ میں مبتلا رہا کرتے ہوں۔ (کلکیریا۔ فاسفورس۔ سلفر) خاصکر بچوں اور بوڑھوں کے لئے زیادہ موزوں ہوا کرتی ہے ::

یہ دوائی ایسے امراض میں جن کی جڑ بہت گہری ہوگئی ہو۔ بتدریج ترقی کر رہے ہوں اور دیرینہ ہوں۔ نہایت مفید ہوا کرتی ہے ::

لائیکوپوڈیم کے مریض بہت حالتوں میں قبول اور جگر کے نقائص میں مبتلا ہوا کرتے ہیں امراض دائیں جانب سے شروع ہوتے ہیں اور بائیں جانب جاتے ہیں۔ چار سے آٹھ بجے شام تک تکلیف زیادہ ہوا کرتی ہے۔ اور ٹھنڈ سے امراض ترقی پذیر ہوتے ہیں۔ جو اخراج جسم سے ہوں مثلاً پیشاب۔ پاخانہ۔ پسینہ۔ سانس اور رحم وغیرہ سے۔ وہ بہت ہی بدبودار ہوں۔ اور پیشاب میں بھاری سرخ تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ لائیکوپوڈیم کا مریض پتلا دبلا مرجھایا ہوا۔ ریاح سے پُر اور خشک ہوا کرتا ہے ::

## آلات انہضام کی خرابیوں { DERANGEMENTS OF THE DIGESTIVE ORGANS.

میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جبکہ پیٹ میں بہت ریاح بھر گئی ہو۔ مریض کو بھوک تو خوب لگتی ہو لیکن چند ہی لقموں سے اس کا شکم پُر ہو جاتا ہو۔ اور اس کو شکر چڑھ جاتی ہو۔

ہو۔ لیکن ڈکار آنے سے کوئی آرام نہ ہوتا ہو۔ چھوٹی پسلیوں کے مقام میں درد اور تکلیف ہوتی ہو۔ اور چھوٹی انتڑیوں میں خمیر اٹھتا ہو۔ گڑگڑاتی ہو۔ منہ کا ذائقہ تلخ ہو۔ گندے ڈکار آتے ہوں۔ اور کبھی کبھی قے بھی آجاتی ہو۔ کھانا کھانے کے بعد مریض کو اونگھ آجاتی ہو۔ لائیکوپوڈیم کے مریض کو بعض نمو دار ہا کرتی ہے۔ دل کی حالت پست ہوتی ہے۔ مریض کا رنگ زردی مائل خاکستری یا سیاہی مائل زرد ہوا کرتا ہے:

نزلہ (CATARRH) خشک۔ ناک رات کو بند ہو جائے۔ منہ سے سانس لینا پڑے۔ (اموینم کارب۔ نکس وامیکا۔ سمبوکس) ناک میں بچہ گنگنائے۔ ناک کو ملتا ہوا اچھٹ نیند سے چونک اٹھے اور ناک میں سے چھیچھڑے اور پپڑیاں نکلیں (کالی بائی)

## گلے پڑنے اور خناق وبائی { TONSILLITIS AND DIPHTHERIA. }

میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مواد غدود دائیں غدود سے بائیں میں جاتا ہو۔ تالو کا رنگ خاکستری مائل سرخ ہو۔ سو کر اٹھنے اور ٹھنڈی اشیا پینے سے تکلیف زیادہ بڑھتی ہو:

مزمن نمونیہ۔ میں یہ دوائی اس وقت دی جاتی ہے جب کہ پیپ دار بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو۔ اور چار بجے سے آٹھ بجے شام تک کھانسی کا بہت زور رہتا ہو۔ جب نمونیہ کا غلط علاج کرایا گیا ہو اور خاص کر دائیں پھیپھڑے کا نچلا حصہ مبتلائے مرض ہو تو یہ دوائی جادو نما اثر دکھلاتی ہے:

آلات تنفس۔ گدگدانے والی کھانسی ہو۔ کوتاہ دمی اور سینہ میں سکڑاؤ کے ساتھ جلنے والی دردیں ہوں۔ پہاڑی اترتے وقت کھانسی زیادہ ہو۔ کھانسی گہری اور کھڑکتی ہو۔ بلغم خاکستری پیپ دار اور نمکین آتی ہو۔ شب کو کھانسی ہو۔ گدگدی ہو۔ جیسا کہ حلق میں گندھک کا دھواں اٹھ رہا ہے۔ شیر خوار بچوں کی چھاتی میں نزلہ ہو۔ سینہ بلغم سے پر اور بلغم کھڑکھڑ کرتی ہو:

کان۔ کانوں سے گاڑھی۔ زرد۔ بدبودار رطوبت خارج ہوتی ہو۔ کان کے ارد گرد اور پیچھے پھنسیاں ہوں۔ سرخ بخار کے بعد کان بہتے ہوں اور بہرہ پن ہو گیا ہو۔ کان میں شائیں شائیں کی آوازیں آتی ہوں۔ اور شنوائی کم ہو گئی ہو:

معدہ۔ میدہ اور خمیر اٹھانے والی اغذیہ کھانے کے باعث بدہضمی ہو:

روٹی سے نفرت ہو۔ اور میٹھی اشیا کھانے کی طرف رغبت ہو۔ خوراک کا ذائقہ بدمزہ ہو کھٹے ڈکار آتے ہوں۔ ہاضمہ بہت کمزور ہو۔ اشتہا تو بہت ہوتی ہو لیکن دو چار لقمے کھانے سے ہی پیٹ میں تھکی چڑھ جاتی ہو۔ کھانے کے بعد معدہ میں دباؤ اور منہ میں کڑوا پن رہتا ہو۔ خواہ بہت ہی تھوڑا کھایا جائے۔ لیکن پیٹ پُر ہو جاتا ہو۔ مچھلی کھانے کو دل نہ کرتا ہو۔ پیٹ میں ہوا ادھر اُدھر پھرتی ہو۔ دچا منا۔ کا ربو ویجی ؟ رات کو بھوک کے مارے جاگ پڑتا ہو۔ ہچکی ہو۔ سڑے ہوئے ڈکار آویں۔ لیکن جب حلق میں پہنچیں تو وہاں گھنٹوں سڑن رہے ؛؛

شکم۔ تھوڑی سی غذا کھانے پر بھی پیٹ پھول جائے۔ شکم متواتر خبیر اُٹھتا رہے۔ ہرنیا دائیں طرف کا ہو۔ جگر میں درد ہو۔ شکم پر بھورے دھبے ہوں۔ بوجہ جگری مرض کے استسقاء کا عارضہ ہو۔ دردیں نچلے حصہ شکم میں دائیں سے بائیں جانب کو جاتی ہوں۔ خاصکر بچوں کے ہرنیہ میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے ؛؛

پیشاب۔ پر بادل چھا جاتے ہوں۔ گندی بُو آتی ہو یا دریچے سُرخ ریت تہ نشین ہوتی ہو تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے۔ بچہ پیشاب کرنے سے بیشتر چیختا چلاتا ہو۔ (بوریکس) اور بچھونے پر زرد داغ پیشاب کا پڑ جاتا ہو ؛؛

پیشاب میں سُرخ ریگ۔ کا آنا اس دوائی کی خاص علامت ہے (فاسفورس) کمر میں درد ہو۔ جس کو پیشاب کرنے سے آرام ہو جاوے ؛؛

دائیں گُردہ میں درد ہو۔ جب کبھی پیشاب میں تلچھٹ آوے تو لائیکوپوڈیم کا ضرور خیال کر لینا چاہیئے۔ (بائیں گُردہ میں درد ہو۔ بربریس) ؛؛

قبض۔ ایام جوانی سے قبض رہا کرتی ہو۔ یا پچھلے پرسوت سے قبض کا عارضہ رہتا ہو۔ جب غیر جگہ میں جاوے تو پاخانہ قبض کے ساتھ آوے۔ شیر خوار بچوں کو قبض ہو۔ بے سود حاجت بنی رہے۔ مقعد کبھی سُکڑے۔ کبھی پھیلے۔ اور بواسیر کا عارضہ پیدا ہو جاوے ؛؛

نامردی۔ نوجوانوں میں جب بوجہ جلق یا کثرت مجامعت نامردی کا عارضہ پیدا ہو جاوے۔ قضیب چھوٹا۔ ٹھنڈا اور ڈھیلا ہو جاوے تو یہ دوائی نہایت مفید پڑتی ہے ؛؛

بوڑھوں کے لیئے یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ مجامعت کی خواہش تو بہت ہو

لیکن قضیب ٹھیک انتشار نہ پکڑتا ہو۔ معانقہ دستگیری کرتے کرتے نیند آجاتی ہو۔
سُرعت انزال ہو:

امراض زنانہ۔ حیض بہت دیر کرکے آویں اور بہت دیر تک رہیں۔ اندام نہانی خشک
ہو۔ مجامعت کرتے وقت درد ہو۔ (آرجنٹیم۔ نائیٹرکم۔ کریوزوٹ۔ بربرس) : دائیں
خصیۃ الرحم میں درد ہو۔ شرمگاہ کی وریدیں پھولی ہوئی ہوں۔ لیکوریا کے ساتھ اندام نہانی میں
جلن ہو۔ پاخانہ پھرتے وقت اندام نہانی سے خون خارج ہو:

مستورات کے اندامِ نہانی میں خشکی۔ جب اندام نہانی خشک ہو۔ اس میں دوران
مجامعت اور مابعد میں جلن ہوتی ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے:

ہر پاخانہ کے ساتھ اعضائے تناسل سے خون جاری ہو جاتا ہو۔

جنین۔ رحم میں قلابازیاں کھاتا ہوا معلوم پڑتا ہو:

بخار۔ لرزہ تین چار بجے شام شروع ہو۔ اور اس کے بعد پسینہ آئے۔ جسم برفانی
ٹھنڈا ہو۔ تھوڑی سی حرکت کرنے سے بھی پسینہ آجاتا ہو۔ (کلکیریا۔ سلیشیا۔ ہیپر) :

نیند۔ دن کو اونگھ رہتی ہو۔ نیند میں مریض چونک اٹھتا ہو۔ حادثات کے خواب آتے ہوں
جب بچہ تمام دن چلاتا رہے۔ اور تمام رات سویا رہے تو یہ دوائی مؤثر ہوا کرتی ہے۔ (برخلاف
اس کے رات کو بچہ چیختا چلاتا رہے۔ اور دن کو امن وامان سے رہے۔ جلاپا) :

جب عورت تمام دن روتی رہے۔ صبر نہ کرے۔ بہت ذکی الحس ہو۔ اور شکریہ ادا کرنے پر
رونے لگ جائے تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

آدمیوں سے ڈرنگے۔ اکیلا رہنے سے خوف آوے۔ چڑچڑا اور غمگین ہو (بسمتھ۔ کالی کار
بلیم مگرسیم) :

چہرہ۔ علیل ہو۔ رنگت اس کی پیلی اور میلی ہو۔ گہری جھریاں پڑی ہوئی ہوں۔ عمر کی نسبت
بڑا معلوم ہو اور ناک کے نتھنے پنکھوں کی مانند ہلتے رہتے ہوں۔ (انیٹم ٹارٹ) :

ٹھنڈی اشیا کا بیمار مریض برداشت نہیں کر سکتا۔ اور گرم چیزوں کی خواہش کرتا ہے:

زیادتی مرض۔ ۴ سے ۸ بجے شام۔ بوقت شام۔ قبل از نیم شب۔ سر کو ڈھانپنے
سے۔ قبل از حیض۔ حیض رک جانے سے۔ لیٹنے پر۔ اور پھر اٹھنے پر۔ لیمپ کی روشنی سے
گیس کی روشنی سے۔ کسی چیز پر ٹکٹکی باندھنے سے۔ گوبھی کھانے سے۔ سرد غذا سے:

شراب نوشی سے۔ بیٹھے ہوئے اٹھنے پر۔ نیند ہوسے۔ پیشاب کرتے وقت۔ کھلی ہوا میں: گرم ہونے سے۔ آندھی میں۔ دائیں پہلو۔ دائیں سے بائیں جانب۔ اوپر سے نیچے کو۔ گرمی سے بستر میں گرم ہونے سے۔ تمباکو پینے سے:

کمی مرض۔ ٹھنڈ لگنے سے۔ صحبت سے۔ کپڑا اتارنے سے۔ ڈکار لینے سے۔ سر ننگا کرنے سے۔ پوشاک ڈھیلی کرنے سے۔ معدہ کو گرم اشیا سے۔ گرم کھانے اور پینے سے۔ بستر کی گرمی سے۔ نیم شب کے بعد:

معاون۔ آیوڈیم۔ لاکے سس۔ پلسٹلا: مصلح۔ کیمفر۔ پلسٹلا۔ کاسٹی کم۔ ایکونائیٹ کیموملا۔ گریفائٹیس: متضاد۔ کافیہ:

نکتہ نمبر۱۔ پیاز۔ روٹی۔ شراب۔ تمباکو نوشی اور تمباکو چبانے سے جو بد اثرات پیدا ہوں ان کے لئے لائیکو پوڈیم ایک بہتر دوائی ہے: (آرسنک):

نکتہ نمبر۲۔ کسی مزمن مرض کا علاج لائیکو پوڈیم سے شروع کرنا مناسب معلوم نہیں ہوتا۔ بہتر یہ ہوتا ہے کہ پہلے اور کوئی دوائی دی جائے۔ اور پھر لائیکو پوڈیم استعمال کرائی جائے:

نکتہ نمبر۳۔ لائیکو پوڈیم ایک گہرا اثر کرنے والی اور دیر پا اثر رکھنے والی دوائی ہے: اس لئے جب اس کے دینے سے افاقہ معلوم ہو تو پھر دوائی کی خوراک نہیں دہرانی چاہیئے:

نکتہ نمبر۴۔ کلکیریا۔ کاربو ویج۔ لاکے سس۔ اور سلفر کے بعد لائیکو پوڈیم کا استعمال نفع بخش ہوتا ہے:

خوراک۔ نیچی اونچی ہر دو طاقتیں استعمال میں آتی ہیں۔ عموماً ۳x یا ۶x یا ۳۰ یا ۲۰۰ اور اس سے بھی اونچی طاقت میں دوائی دی جاتی ہے:




LYCOPUS VIRGINICUS.

خون کے تیز دباؤ (HIGH BLOOD PRESSURE) اور ہیجان خون میں کام آتی ہے۔ جبکہ پھیپھڑوں۔ گردوں۔ یا معدہ و امعاء میں خون کے دباؤ کی وجہ

سے خفیف مقدار میں خون خارج ہوتا ہو؛

البومی نیوریا۔ (بول زلالی) میں یہ نافع ہے۔ جبکہ پیشاب میں البومن خارج ہوتی ہو۔ اور بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو؛

کھانسی میں یہ دوائی اس وقت مفید ہے جبکہ کھانسی مزمن ہو۔ اور کمزور کر رہی ہو۔ بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو؛

بیخوابی۔ میں بھی یہ دوائی سود مند ہے۔ جو مذہبی پوجا پاٹھ میں بیدار رہنے کی وجہ سے اور دوران خون میں غیر معمولی تیزی کے باعث پیدا ہوئی ہو؛

سل ابتدائیہ میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ مریض کی تھوک میں خون خارج ہوتا ہو۔ نبض تیز ہو اور دل کے فعل میں سرعت زیادہ ہو؛

جب آنکھ کا ڈھیلا اوپر کو اُبھر آیا ہو۔ بوجہ دل کے مرض کے آنکھیں بڑی معلوم ہوتی ہوں۔ دل کا فعل بہت تیز کمزور ہو اور چھاتی پر بوجھ ہو۔ تو یہ دوائی موثر ہوتی ہے؛

جب دل کے آس پاس دُکھن ہو اور کھچاوٹ کی درد بھی ہوتی ہوں تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے؛

بوجہ امراض دل اگر مریض خون مفقود کرے۔ تو یہ دوائی موثر ہوتی ہے؛

بخار اور کثرت الدم میں جب کہ شرایئن تڑپتی ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے شرایئن کا جوش کم ہو جاتا ہے۔ اور دل کا فعل بہت درست ہو جاتا ہے۔ دل کے امراض کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے؛

اسہال اور یرقان میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ یہ معدہ کی کمزوری کی وجہ سے یہ امراض پیدا ہوگئے ہوں۔ خوراک (ϴ) کے ایک سے ۳۰ قطرے تک یا ۳x ۱۲ا ۳۰؛

## مگنیشیا کارب
## MAGNESIA CARB.

یہ دوائی نزلی ورم الامعاء میں کام آتی ہے جبکہ پاخانہ مانند سبز جھاگ کے آتا ہو۔ جیسا کہ مینڈکوں کے تالاب کے اوپر جھاگ دیکھنے میں آتی ہے؛

پاخانہ سے کھٹی بو آتی ہو۔ اور بچہ زرد رو بیمار ہو۔ اور اس کو درد قولنج کی تکلیف ہوجاتی ہو:

جب خونِ حیض تھوڑا اور دیر سے آوے۔ نیز کثرت حیض ہیں جب کہ خون گاڑھا اور سیاہ آتا ہو اور رات کو زیادہ آتا ہو۔ خونِ حیض کے آنے کے قبل گلا دکھے (لیک کھینچا ہوا) نزعگی کی مانند دردیں ہوتی ہوں۔ بجائے دائمی درد قولنج ہو۔ کمر درد ہو۔ ضعف اور ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ خونِ حیض بوقت شب یا لیٹنے پر آتا ہو۔ چلنے پھرنے سے بند ہوجاتا ہو۔ (امونیم میوریٹکم لا بند و تو برخلاف اس کے یہی دوائی ہے):

بچوں کے سوکھا میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ بچہ کمزور ہو۔ اور بیمار صورت ہو۔ دودھ پینے سے معدہ میں درد ہو جاتی ہو۔ درد قولنج ہوتی ہو۔ اور پاخانے سبز اور کھٹی بو والے آتے ہوں:

سر کے جس پہلو مریض لیٹے وہ پہلو درد کرے۔ ایسا محسوس ہو گویا کہ کوئی بالوں کو کھینچ رہا ہے۔ دماغی محنت کرنے سے سر درد زیادہ ہو:

منہ۔ رات کو خشک ہو۔ ذائقہ ترش ہو:

معدہ۔ پھل۔ سبزیات اور ترشیات کھانے کو دل کرے۔ ڈکار کھٹے آویں اور کڑوا پانی قے میں خارج ہو۔ گوشت کھانے کی رغبت ہو:

شکم میں گڑگڑاہٹ ہو۔ کولھے کی جانب کھچاوٹ ہو۔ بہت بدنی ہو۔ اور دائیں جانب چٹکی بھرنے کی سی درد ہو:

پاخانہ۔ پاخانہ آنے سے پہلے درد ہو۔ سبز آبی جھاگ دار دست آتے ہوں: مانند اس جھاگ کے جو مینڈکوں کے تالاب کے اوپر پانی پر ہوتی ہے۔ خون آمیز آؤں والے پاخانے آتے ہوں۔ شیر خوار بچوں کو دودھ بلا ہضم ہوئے پاخانہ میں نکل جاتا ہو۔ پاخانہ کھٹا مروڑ کے ساتھ آتا ہو۔ (دردِ ہیم):

زیادتی مرض۔ بستر کی گرمی سے۔ ہر تین ہفتے کے بعد۔ آرام لینے سے۔ درجہ حرارت کی کمی بیشی سے۔

کمی مرض۔ گرم ہوا میں۔ کھلی ہوا میں۔ چلنے پھرنے سے:

مصلح۔ آرسینکم۔ مرکیورس۔ کیمومیلا۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ رہیم:

معاون۔ کیمومیلا:

خوراک۔ خالص مگنیشیا کارب دس گرین یا ۶x یا ۱۲x یا ۳۰:

# مگنیشیا میوریاٹیکا

MAGNESIA MURIATICA.

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے جبکہ جگر میں اجتماع خون ہو۔ اور ساتھ ہی قبض ہو۔ اور نیز رحم کے امراض میں جبکہ ساتھ ہی ہسٹیریا ہو۔ جگر بڑھ گیا ہو۔ سخت ہو گیا ہو۔ اور اس میں تیز دردیں ہوتی ہوں۔ اکثر حالتوں میں یرقان بھی کم و بیش موجود ہوتی ہے: قبض ہو۔ پاخانہ سخت گانٹھ دار ٹوٹ ٹوٹ کر اور مشکل سے آتا ہو۔ اور مقعد کے کناروں کے ساتھ چمٹ جاتا ہو۔ اس قسم کی قبض شیر خوار بچوں میں جبکہ وہ دانت نکال رہے ہوں۔ پائی جاتی ہے:

رحم اور شکم کے کرمپ (کڑل) میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جبکہ دردیں رانوں تک جاتی ہوں اور بعدہٗ رحم سے لیکوریا (سیلان الرحم) شروع ہو جاتا ہو۔ ایسی حالتوں میں ہنجوانی اور غشی بھی بعض اوقات موجود ہوا کرتی ہیں۔ اور قبض و عنونت جگر تو عموماً موجود ہوتے ہیں:

سر۔ پھاڑنے والی سردرد ہو۔ حرکت کرنے اور کھلی ہوا میں سردرد زیادہ ہو۔ دبانے اور ڈھانپنے سے آرام ہو:

ناک۔ نتھنے چھل گئے ہوں۔ زکام ہو مع ناک بند ہو۔ قوت شامہ و قوت ذائقہ زائل ہو چکی ہوں۔ لیٹا نہ جا سکتا ہو۔ منہ کے راستہ سانس لینا پڑتا ہو:

منہ۔ ہونٹوں پر چھالے ہوں۔ مسوڑھے متورم اور بآسانی ان سے خون نکل آتا ہو۔ زبان جلی ہوئی اور جھلسی ہوئی محسوس ہو۔ حلق خشک ہو۔ اور آواز بھدی ہو:

معدہ۔ بھوک کم ہو۔ منہ کا ذائقہ بد ہو۔ گلے سڑے انڈوں کی مانند ڈکار آتے ہوں۔ منہ میں سفید جھاگ لگاتار اٹھتی ہو۔ دودھ ہضم نہ ہو سکتا ہو۔ پیشاب صرف اس صورت میں خارج ہوتا ہو جبکہ عضلات شکم کو دبایا جاوے:

شکم۔ جگر میں درد ہو۔ دائیں پہلو لیٹنے سے زیادہ ہو۔ جگر بڑھ گیا ہو۔ اور شکم پھول گیا ہو۔ زبان زرد ہو:

آلات بول۔ پیشاب خارج کرنا مشکل ہو۔ کو نتھنے اور دبانے کے بغیر مثانہ سے پیشاب خارج نہ ہوتا ہو:

پاخانہ۔ شیر خوار بچوں کی قبض کو رفع کرنے میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ بچے دانت نکال رہے ہوں۔ پاخانہ تھوڑا خارج ہوتا ہو۔ پاخانہ گانٹھ دار مانند بھیڑ کے پاخانہ کے آتا ہو۔ اور مقعد کے کناروں سے ریزہ ریزہ ہو کر گرپڑتا ہو (امونیم میور۔ نیٹرم میور) بتسے درد کرتے ہوں ؛

امراض زنانہ۔ خون حیض سیاہ اور منجمد آتا ہو۔ کمر اور رانوں میں دردیں ہوتی ہوں کثرت حیض ہو۔ رات کو خون حیض زیادہ خارج ہوتا ہو۔ ہر پاخانہ کے ساتھ لیکوریا (سیلان الرحم) خارج ہوتا ہو؛

دل۔ دل دھڑکن ہو۔ اور بیٹھنے پر مقام دل میں درد ہوتی ہو۔ چلنے پھرنے سے آرام ہو ؛

بازو اور ٹانگیں۔ کمر اور کولھوں میں درد ہو۔ نیز بازوؤں اور ٹانگوں میں درد ہو۔ صبح بیدار ہونے پر بازو سو جاتے ہوں ؛

نیند۔ دن کے وقت نیند آوے۔ گرمی اور صدمہ کی وجہ سے رات کو بے چینی رہے ؛

زیادتی مرض۔ کھانا کھانے کے فوراً بعد۔ دائیں پہلو لیٹنے سے۔ سمندر میں نہانے سے ؛

کمی مرض۔ دبانے سے۔ حرکت سے۔ کھلی ہوا میں ؛ مصلح آرسینکم۔ نکس وامیکا۔ کیمفر۔ کیمومیلا ؛

خوراک ۳× یا ۶× یا ۳۰ یا ۲۰۰ ؛



میگنیشیا فاسفوریکا

MAGNESIA PHOSPHORICA.

PHOSPHATE OF MAGNESIA. فاسفیٹ آف مگنیشیا۔

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ جو کہ تھکے ٹوٹے اور چکنا چور ہوں ؛ اور عصبی مزاج کے ہوں۔ اور ان کو بھالا مارنے کی سی تشنجی دردیں ہوتی ہوں۔ جن کو دبانے یا گرمی پہنچانے سے آرام ہوتا ہو ؛

دردِ امعاء اور درد قولنج نفخی میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ دردیں تشنجی ہوں ؛

اور ریاح سے دردوں کے مریض دوہرا ہوتا جاتا ہو۔ ڈکار آتے ہوں۔ لیکن اُن سے کوئی آرام نہ ہوتا ہو دبانے ملنے اور گرمی پہنچانے سے دردوں کو آرام ہوتا ہو:

دردِ حیض اور ڈس مینوریا۔ (DYSMENORRHOEA) (حیض کا درد سے آنا) میں یہ دوائی اس وقت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ درد میں بالکل تشنجی ہوں:

دانت نکالنے والے بچوں کے جب عضلات جھٹکاتے ہوں، اور ان کو تشنج ہوتے ہوں تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے:

تشنجی کھانسی اور کالی کھانسی میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کھانسی کے دورے تشنجی ہوں اور بلغم نہ آتی ہو:

سر۔ حرکت کرنے سے سر میں چکر آویں۔ آنکھیں بند کرنے سے آگے کی جانب گرے بھلی ہوا میں۔ چلنے پھرنے سے آرام ہو۔ دماغی محنت کرنے سے سر درد ہوتی ہو۔ اور لرزہ ہو گرمی سے ہمیشہ آرام رہے:

آنکھیں۔ دائیں آنکھ کے اوپر کے حصہ میں درد ہو جس کو سینکنے یا گرم تکمید سے آرام ہو۔ آنکھ سے پانی بہے اور آنکھ پھڑکے۔ آنکھوں کے سامنے کئی قسم کے رنگ دکھائی دیں:

کان میں سخت عصبی درد ہو۔ خاص کر دائیں کان کے پیچھے زیادہ ہوتی ہو۔ ٹھنڈی ہوا میں جانے اور منہ و گردن کو سرد پانی کے ساتھ دھونے سے درد زیادہ ہو:

منہ۔ دانت درد کو گرمی یا گرم پانی منہ میں لینے سے آرام ہو۔ دانتوں میں زخم۔ چہرہ حلق و گردن کے غدود پھولے ہوتے۔ زبان سوجی ہوئی ہو۔ بچوں کو دانت نکالنے کے وقت کی شکایات میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے: تشنج بدون بخار کے ہوں:

معدہ۔ ہچکی اور اس کے ہمراہ شب و روز اُبکائیاں آئیں۔ ٹھنڈے پانی کی خواہش بہت ہو:

سرطان۔ سرطان معدہ کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ اس کو دینے سے شدید درد کو آرام ہو جاتا ہے:

شکم۔ دردِ شکم کو دبانے سے آرام ہو۔ نفخی درد قولنج کے باعث مریض دوہرا ہوتا جائے۔ دبانے ملنے اور گرمی پہنچانے سے آرام ہو۔ اس کے ساتھ ڈکاریں آویں مگر کچھ آرام نہ ہو۔ پیٹ میں نفخ ہو۔ جس کے باعث کپڑوں کو ڈھیلا کرنا پڑے

اور ٹہلنا پڑے تاکہ ریح متواتر خارج ہوتی رہے۔ درد قولنج کا حملہ روزانہ تین چار بجے سہ پہر کو ہوتا ہو:

**بادی** کے مزاج والے اشخاص کی قبض میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ بوجہ نفخ و بدہضمی کے قبض ہو گئی ہو:

**پاخانہ**۔ ناشتہ کھانے کے فوراً بعد پاخانہ آجاوے۔ پاخانہ مشکل سے خارج ہو۔ پاخانہ اول گاڑھا اور براؤن ہو لیکن بعد میں سفید پانی پانی اور خون ملے ہوئے اسہال آویں:

**پیچش**۔ پیچش کے ہمراہ شکم میں نیز مروڑ کے ساتھ درد ہو۔ گرمی سے۔ دبانے سے اور گرم آتش سے آرام ہو:

**مقعد**۔ بواسیری مسوں میں نیز کاٹنے والی اور تیر مارنے کی سی دردیں ہوں۔ شدت درد سے غشی طاری ہو جاتی ہو۔ مقعد میں خارش اور کھجلاہٹ ہو:

**اعصاب**۔ بیداری میں مریض کا تمام جسم جھٹکتا ہو۔ رعشہ ہو۔ عضلات میں حرکت بے اختیاری ہو۔ عصبی دمہ ہو:

**آلاتِ بول**۔ پیشاب زردی مائل آتا ہو۔ اور خارج کرتے وقت شدید تیز دردیں ہوتی ہوں۔ پتھری کا ٹکڑا گذرتے وقت درد کرے۔ مثانہ اور مجری البول میں اینٹھن ہو۔ ہمیشہ پیشاب کرنے سے پہلے۔ کینتھیرس کے استعمال کے بعد درد ہو (فیرم فاس۔ کالی فاس):

**امراضِ زنانہ**۔ خون حیض وقت سے بہت پہلے آوے۔ سیاہ اور ڈوری دار ہو۔ حیض کی درد تیر مارنے کی سی اور گولی مارنے کی سی نیز ہو۔ خصوصاً دائیں پہلو میں۔ حیض جاری ہونے سے پہلے زیادہ تکلیف ہو۔ اور حیض جاری ہونے کے بعد آرام ہو۔ درد کے ہمراہ نقاہت اور دکھن بہت ہو۔ گرمی پہنچانے اور دوہرا ہونے سے آرام ہو۔ خصیۃ الرحم میں عصبی درد ہو۔ خصوصاً دائیں خصیۃ الرحم میں۔ اور گرم ٹکور سے آرام ہو۔ عسر الطمث ہو۔ حیض کا تکلیف کے ساتھ آنا) تشنج زچہ ہو۔ آنول رک گئی ہو۔ بچہ پیدا ہونے کے بعد گاہے بگاہے سر درد ہو جاتی ہو۔ اندام نہانی میں اینٹھن ہو:

**دل**۔ درد دل کا عارضہ ہو۔ عصبی تشنجی دل دھڑکن ہو۔ دل کے ارد گرد کھچاوٹ کی دردیں ہوں:

**بازو۔ ٹانگیں اور کمر**۔ سر گردن کی پشت اور کمر میں دکھن ہو۔ عصبی دردیں ٹانگوں اور رانوں میں ہر رات ہوتی ہوں۔ اور دن کے وقت بالکل آرام رہتا ہو۔ ہاتھ بے اختیار کانپتے

ہوں۔ رعشہ مع فالج ہو۔ پنڈلیوں میں کوڑل پڑتے ہوں۔ ریڑھ کی ہڈی (دستیا ٹیکا) کی درد ہو۔ تیر مارنے کی سی درد ہو۔ رعشہ ہو۔ عضلات کی کمزوری عامہ ہو۔ بوقت شام پاؤں میں خارش ہو۔ اور سرخ ہو جاتے ہوں۔ اور بے اختیار ہلتے رہتے ہوں۔ مرگی ہو۔ پاؤں بہت نرم ہو گئے ہوں۔ بازوؤں اور ٹانگوں میں گولی مارنے کی سی درد ہو مانند بجلی کی لہروں کے محسوس ہوتی ہوں:

بخار۔ بخار میں سردی لگتی ہو۔ اور کوڑل پڑتے ہوں۔ ٹھنڈ بوقت شام سات بجے شروع ہوتی ہو۔ بعض اوقات نو بجے صبح ہوتی ہو۔ اور ٹھنڈ کمر کے نیچے اور اوپر دوڑتی ہو۔ جسم کانپتا ہو اور دانت بجتے ہوں۔ پسینہ اور گرمی ندارد ہو۔ صفراوی بخار ہو۔ پسینہ بکثرت آتا ہو:

تنفس۔ دمہ ہو۔ اور سینہ میں بوجھ ہو۔ خشک کھردری یا تشنجی کھانسی ہو۔ لیٹ نہ جا سکے کالی کھانسی (کورا لیم)۔ گلے میں دکھن۔ آواز بھدی۔ پسلیوں کے درمیانی اعصاب میں درد ہو:

زیادتیٔ مرض۔ دایاں جانب۔ ٹھنڈ سے۔ چھونے سے: کمیٔ مرض۔ گرمی سے۔ دوہرا ہونے سے۔ دباؤ سے۔ مالش سے: مصلح۔ بیلاڈونا۔ جلسیمیم۔ لاکسس:

خوراک ۱x-۳x-۶x-۱۲x یا ۳۰: بعض اوقات اونچی طاقت زیادہ فائدہ مند ثابت ہوتی ہے۔ گرم پانی کے ہمراہ دوائی دینے سے جلدی اور اچھا اثر کرتی ہے:

## مگنیشیا سلفیوریکا
## MAGNESIA-SULPH.

(ایپسم سالٹس) EPSOM SALTS.

یہ دوائی لیکوریا (سیلان الرحم) میں بہت مفید ہے۔ جبکہ لیکوریا کے باعث مریضہ کمزور و نحیف ہو گئی ہو۔ اور کمر میں درد ہوتی ہو۔ پیشاب گدلا ہو۔ اور اس میں بمقدار کثیر تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو اور پیشاب کرتے وقت مجری البول میں چبھن پڑتی ہو:

پہلے دھپڑیاں، جب کہ تمام جسم پر نکل آویں۔ اور بہت خارش کریں۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

خوراک خالص سالٹ (کروڈ سالٹ) کی خوراک ایک ڈرام سے لیکر ایک اونس تک ہوتی

ہے۔ ہومیوپیتھک خوراک ۱۲ یا اونچی پوٹینسی۔ جب خالص سالٹ زیادہ مقدار میں دیا جاوے تو استسقاء کو دور کرتا ہے۔ جبکہ جلد جسم ٹھنڈی ہو۔ ایسی حالت میں یہ گردوں اور امعاء کے ذریعہ پانی کو خارج کر دیتا ہے۔ خالص سالٹ تھوڑی مقدار میں دیا ہوا قبض اور بچپن کے لئے مفید ہوتا ہے: عفونتی امراض۔ سرخ باد۔ سوزش حنیبہ اور پھوڑوں میں اس کو خارجی طور پر استعمال کرتے ہیں۔ ایک حصہ سالٹ اور چار حصے پانی لیکر اس کا سولیوشن تیار کیا جاتا ہے۔ پیڑو میں سوزش کے بعد جبکہ بہت ورم پھیل جاوے تو اس کو کم کرنے میں بڑا نافع ہوتا ہے

# میگنولیا گرینڈی فلورا

MAGNOLIA GRANDIFLORA.

MAGNOLIA (میگنولیا)

یہ دوائی نوبتی بخاروں اور ضعیف معدہ میں کام آتی ہے۔ مزمن وجع المفاصل میں سود مند ہے۔ جبکہ جوڑوں میں تیز درد ہوتی ہوں اور وہ اکڑ گئے ہوں:

وجع المفاصل القلب میں بھی نافع ہے جبکہ مقام دل میں کڑل پڑتے ہوں اور درد ہوتی ہوں۔ کوتاہ دمی ہو۔ اور تیز چلنے پر ایسا محسوس ہو گویا کہ دم گھٹا جا رہا ہے:

خوراک مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر پانچ قطروں تک:

# میلنڈرینم

MALANDRINUM.

GREASE IN HORSES. (گریز ان ہارسز)

یہ دوائی چیچک (ماتا۔ سیتلا) کی بطور حفظ ما تقدم (PROPHYLACTIC) مانی گئی ہے۔ چیچک کے ٹیکہ کے بداثرات کے لئے نافع ہے۔ موسم سرما میں اور دھونے پر جب ہاتھ اور پاؤں پھٹ جاویں۔ خارش کریں۔ خشک ہوں۔ اور ان پر سے کھجوسی اکھڑتی ہو تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

خوراک۔ ۳۰ طاقت اور اس سے اونچی ؛

# مینگنانم ایسٹیکم

MANGANUM ACETICUM.

(مینگنیز ایسی ٹیٹ)    MANGANESE ACETATE.

یہ دوائی سوزش غلاف استخوان میں نافع ہے۔ اور نیز جوڑوں کی دردوں میں جو کہ بوقت شب زیادتی اختیار کرتی ہوں۔ یہ دوائی ورم حنجرہ اور سل حنجرہ میں مفید ہے۔ دانت درد ٹھنڈی چیز منہ میں لینے سے زیادہ ہو؛

ناک۔ ناک خشک بند ہو۔ مزمن نزلہ ہو۔ ساتھ ہی نکسیر آتی ہو۔ سرد مرطوب موسم میں مرض میں زیادتی ہو جاتی ہو؛

کان۔ کان بند محسوس ہوں۔ ناک صاف کرتے وقت کانوں میں کڑکڑ ہو۔ دردیں دیگر مقامات سے کانوں تک جاتی ہوں۔ مرطوب موسم میں شنوائی سخت ہو جاتی ہو؛

تنفس۔ گلا بیٹھنے کا عارضہ دیرینہ ہو گیا ہو؛ حنجرہ خشک۔ کھردرا اور کھچا ہوا ہو۔ گلے کا سل ہو۔ کھانسی بوقت شام زیادہ ہوتی ہو۔ اور لیٹنے پر کھانسی کو آرام ہوتا ہو۔ حلق میں چبھن ہو۔ اور چبھن کانوں تک پڑتی ہو۔ سینہ میں گرمی محسوس ہو۔ مریض خون تھوکتا ہو۔ خفیف ٹھنڈ لگ جانے سے شدید کھانسی (BRONCHITIS) ہو جاتی ہو؛

امراض زنانہ۔ حیض بے قاعدہ۔ حبس حیض۔ خون حیض بہت جلدی اور مقدار میں خفیف ناتواں مستورات کو آوے۔ ادھیڑپن کی عمر میں گرمی کی لہریں اٹھتی ہوں ؛

زیادتی مرض۔ ٹھنڈے مرطوب موسم میں۔ تبدیلی موسم پر ؛

کمی مرض۔ لیٹنے پر (خاصکر کھانسی کو لیٹنے پر آرام ہو ؛

خوراک۔ ۳x-۶x یا ۳۰ ؛




## گنوریل وائرس THE GONORRHOEAL VIRUS.

یہ ایک طاقتور اور گہرا اثر رکھنے والی دوائی ہے۔ سوزاک دب جانے کی وجہ سے جو خرابیاں پیدا ہوتی ہیں اُن کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے۔ اس دوائی کے دینے سے دبا ہوا سوزاک پھر جاری ہو جاتا ہے:

مزمن جوڑوں کی سوزش۔ مزمن وجع المفاصل و نقرس وبائی کی دردوں نیورلجیا اور امراض نخاع میں یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ ان امراض کا منبع سوزاکی زہر ہو:

مستورات کی مزمنہ علالت پیڑو میں یہ دوائی سودمند ہے۔ جبکہ یہ عارضہ سوزاکی زہر کے ساتھ پیدا ہوا ہو:

یہ دوائی رکیٹس۔ بالُونے اور پستہ قد بچوں کے لیے جن کے جسم و دماغ خاطر خواہ نشو و نما نہ پائے ہوں۔ مفید ہوا کرتی ہے۔ ایسے بچے زرد رُو۔ کمزور۔ بھدے و سُست ہوا کرتے ہیں:

قرحہ۔ میں یہ دوائی شفابخش ہوتی ہے۔ جبکہ تمام نائزہ دکھتا ہو:

کولیپس کی حالت میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ مریض یہی چاہے کہ اس کو متواتر پنکھا کرتے رہیں۔ (کاربو ویج) تازہ ہوا کی خواہش کرے۔ جلد جسم تو ٹھنڈی ہو لیکن اوڑھنی پرے پھینک دیوے۔ (کیمفر۔ سیکیل) سرد ہوا اور سرد پسینہ سے تر بتر ہو۔ (وارٹرم ایلبم) تمام جسم میں کپکپاہٹ ہو۔ نہایت ذکی الحس۔ اور سخت تھکا ماندہ ہو:

حافظہ کمزور ہو۔ الفاظ نام وغیرہ بھول جاتے ہوں۔ یہاں تک اپنے گہرے دوست کا اور اپنا نام بھی بھول جاتا ہو۔ سلسلۂ گفتگو بھول جاتا ہو۔ روئے بغیر بات نہ کر سکتا ہو۔ وقت آہستہ آہستہ گذرتا ہو (کینابس انڈیکا۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ ایلم) بانجھ پن اور نامردی کی یہ ایک عمدہ دوائی ہے:

ٹانگوں اور پاؤں میں کپکپاہٹ اور بےچینی نہایت شدید ہو۔ اُن کو ساکن

نہ رکھ سکتا ہو (زکم)

بخار۔ مریضہ یہی چاہے کہ اس کو پنکھا متواتر کرتے رہیں۔ لرزہ کمر کے نیچے اور اوپر ہو۔ ہاتھ ٹانگیں اور بازو ٹھنڈے ہوں۔ چہرہ اور گردن میں حرارت کی لہریں اُٹھتی ہوں۔ سب کو پسینے آتے ہوں۔ اور تپ دق کا بخار ہو:

زیادتی مرض۔ جس وقت مریض اپنی بیماری کا خیال کرے (ہیلونائزم آکسالک ایسڈ) طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک۔ خشکی پر رہنے سے۔ آندھی اور طوفان سے۔ خفیف حرکت سے۔ میٹھی اشیاء سے:

کمی مرض۔ ساحل سمندر پر (برخلاف اس کے نیٹرم دوائی ہے) معدہ کے بل لیٹنے سے: مرطوب آب وہوا میں (کاسٹیکم۔ نکسوامیکا، مصلح۔ اپیکاک: خوراک۔ بہت اونچی طاقت میں مفید ہوتی ہے۔ مثلاً ۳۰، ۲۰۰ یا ۵۰۰ بلکہ اس سے بھی اونچی طاقت میں۔ اور بہت بہت وقفہ کے بعد دینی چاہیئے۔ جلدی جلدی دوہرانا ٹھیک نہیں ہوتا:

# میڈوسا MEDUSA.

## جیلی فش JELLY-FISH.

یہ دوائی چہرے کے آماس میں کام آتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقام سن ہو۔ جلتا ہو۔ اور اس میں سٹرن پڑتی ہو۔

ارتفع الجلد (جلد کی سرخی) میں نافع ہے: چھپاکی میں بھی یہ دوائی کارآمد ہے:

اس دوائی کا اثر پستانوں پر خاص طور پر ہوتا ہے۔ اس دوائی کے دینے سے پستانوں میں دودھ آنا شروع ہو جاتا ہے۔ حالانکہ پہلے موقعوں پر دودھ کی کمی رہا کرتی ہو:

خوراک۔ ۳x اور اونچی پوٹینسی:

## میلی لوٹس البا MELILOTUS ALBA.

وائیٹ میلی لوٹ۔ WHITE MELOLITE.

یہ دوائی اس قسم کے اجتماعِ خون میں کام آتی ہے جس کو خون کے جاری ہونے سے نفع ہوتا ہے۔

شدید سردرد بوجہ اجتماعِ خون یا عصبی سردرد۔ میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ چہرہ سرخ ہو۔ گردن کی رگیں تڑپتی ہوں اور دماغ میں ایسا احساس ہو گویا کہ جیسے مارتا ہے۔ نکسیر پھوٹنے یا خونِ حیض کے جاری ہونے سے آرام ہوتا ہو۔ (بلفو۔ فیرم فاس۔ میگنیشیا سلف)۔

مالیخولیا۔ پاگل پن ابتدائیہ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ چہرہ سرخ ہو۔ اس دوائی کے استعمال سے دورانِ خون درست ہو کر دماغ کی خراش دبوجہ دور ہو جاتے ہیں۔

حاملہ و زچہ کے تشنج (ECLAMPSIA) مرگی (صرع) اور تشنج میں یہ دوائی نافع ہے جب کہ سر پر چوٹ لگنے اور بوجہ اجتماعِ خون دماغ یہ عوارضات پیدا ہوئے ہوں۔ خواہ اجتماع خون کسی حصہ جسم میں ہو لیکن خون کے جاری ہونے سے اس کو آرام آجاتا ہو۔

قبض میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ پاخانہ بدقت اور درد سے آتا ہو۔ مقعد میں سکڑاؤ ہو۔ اور تنگی کا احساس ہو۔ اور جب تک بہت فضلہ اکٹھا نہ ہو جائے تب تک رفع حاجت کی خواہش پیدا نہ ہوتی ہو۔

زیادتی مرض۔ برسات و تبدیلی موسم میں۔ [illegible] آرام [illegible] حرکت سے۔ چار بجے شام کو۔
خوراک (۵) ایک سے بیس قطرہ [illegible] اس دوائی کو سونگھاتے بھی ہیں۔

## مینی سپرمم MENISPERUM.

مون سیڈ۔ NOON SEED.

یہ دوائی وردِ شقیقہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ بیچینی ہو۔ اور مریض انگڑائیاں وجمائیاں لیتا ہو۔ زبان کے پچھلے حصہ میں درد ہو۔ اور نوک سرخ ہو۔ نبض ہوا اور بھوک بے قاعدہ ہو:

خوراک۔ مدرٹنکچر(ء) کے ایک سے لیکر سات قطروں تک:



PEPPERMINT.

(پیپرمنٹ)

یہ دوائی دردِ شکم۔ دردِ قولنج نفخی۔ خرابیٔ ہاضمہ۔ ہوا کی نالیوں کے نزلہ اور امراضِ جلد میں کام آتی ہے:

دردِ شکم۔ دردِ قولنج اور ہسٹیریا میں یہ دوائی اس وقت سود مند ہوتی ہے جبکہ اُبکائیاں اور قئیں ساتھ آتی ہوں:

سینہ کی ہڈی کے اوپر گردن کے گڑھے میں جب خراش وجلن ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی آرام دہ ثابت ہوتی ہے۔ (رومیکس):

مستورات کے اندامِ نہانی کی خارش میں یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ اندرونی و خارجی ہر دو طریقوں سے استعمال کی جاتی ہے:

جلدِ جسم کی پھنسیوں کے لیے بھی۔ یہ دوائی مفید ہے:

ہوا کی نالی چھونے سے درد کرتی ہو۔ حلق خشک و دُکھتا ہو۔ اور ایسا احساس ہو کہ پن (سُوئی) حلق کے آرپار اٹکی ہوتی ہے۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہوجاتا ہے:

خوراک۔ مدرٹنکچر(ء) ایک سے ۲۰ قطروں تک اور ۳x ۔ ۳۰:



یہ دوائی ایسے کیسوں میں کام آتی ہے جن کو پیشاب تھوڑا آتا ہو۔ اور حاجت بار بار

خوراک (۵) کے ایک سے لیکر ۳ قطرے:

## مینیتھیز ٹرائی فولی ایٹا

MENYANTHES TRIFOLIATA.

یہ دوائی ملیریا بخار میں کام آتی ہے۔ جبکہ لرزہ بہت ہو۔ ہاتھ اور پاؤں برف کی مانند ٹھنڈے ہوں اور شکم بھی ٹھنڈا ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ سر کی چوٹی پر بہت دباؤ ہے جس کو ہاتھ کے ساتھ بزور دبانے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ جونہی مریض لیٹے۔ ٹانگوں میں جھٹکا و اور کپکپاہٹ شروع ہو جاوے:

زیادتی مرض۔ آرام کرتے وقت۔ سیڑھیاں چڑھتے وقت: کمی مرض۔ ماؤف مقام کو دبانے سے۔ جھکنے سے۔ حرکت سے: مصلح۔ کیمفر:

خوراک مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر ۳ قطروں تک۔ ۳x سے ۳۰ طاقت:

## میپھائیٹس MEPHITIS.

SKUNK سکنک

کالی کھانسی کی یہ نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔ پوری کامیابی کے لئے اس دوائی کو ۶x یا ۳۰ میں استعمال کرنا چاہیئے:

جب دم گھٹنے والی کھانسی ہو۔ بار بار دورے ہوتے ہوں۔ تشنجی کھانسی۔ اور ایسی شدید کھانسی ہو کہ یہی پتہ لگے کہ کھانسی کا دورہ زندگی کا خاتمہ کر دے گا۔ کالی کھانسی ایسی شدید کہ بچہ کا چہرہ نیلا پڑ جاتا ہو۔ اور اس کو بستر پر سے اٹھانا پڑتا ہو۔ اور سانس باہر نہ نکال سکتا ہو۔ سینہ کے اوپر والے حصہ میں بلغم کھڑکتی ہو۔ مریض سرد برفانی پانی میں نہانا چاہتا ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ فاسد ڈبہ۔ و تشنج حنجرہ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے جبکہ بچے کا دم گھٹتا ہو اور سانس باہر نہ نکلتا ہو:

تنفس. کھلتے یا پیتے وقت ہوا کی نالی کا منہ یکایک سکڑ جاوے۔ خوراک غلط راستہ میں چلی جاتی ہو۔ تشنجی و کالی کھانسی کے دورے دن کے وقت تو کم ہوتے ہوں لیکن رات کو زیادہ ہوں۔ کھانا کھانے کے بعد مریض قے کر ڈالتا ہو۔ شدید تشنجی کھانسی ہو جو کہ بوقتِ شب زیادہ ہوتی ہو:

خوراک علامت کے اس دوائی کا اثر تھوڑی دیر تک رہتا ہے۔




MERCURIUS VIV-QUICK SILVER. مرکیورس وِو سیارہ

اس طاقتور دوائی کا اثر جسم کے ہر ایک عضو و ساخت پر ہوتا ہے خاصکر عروق جاذبہ اور تمام جھلیوں۔ غدود۔ اندرونی اعضا اور استخوان وغیرہ پر خاص طور پر اثر کرتی ہے:

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے خصوصاً موزوں تر ہوتی ہے جن کے بال ہلکے۔ جلد جسم و عضلات ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ کمزور ہوں اور خفیف محنت کا کام کرنے سے کانپنے لگ جاتے ہوں:

جسم و تنفس سے گندی بو آتی ہو۔ تقریباً ہر ایک مرض کے ساتھ پسینہ بکثرت آیا کرتا ہے۔ لیکن اس سے آرام نہیں ہوتا۔ درد میں رات کو زیادہ ہوا کرتی ہیں: شدت کی پیاس ہوا کرتی ہے۔ لیکن زبان تر لمبی اور پلپلی ہوتی ہے۔ اور اس پر دانتوں کے نشانات ہوتے ہیں۔ تمام علامات رات کو بستر کی گرمی سے اور سرد مرطوب برساتی موسم میں ترقی پذیر ہوا کرتے ہیں:

سوزشِ جگر۔ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ مقام جگر میں تیز دردیں ہوتی ہوں۔ اور مریض گہرا سانس نہ لے سکتا ہو۔ شکم سخت اور ہوا سے تنا ہوا ہو۔ اور دائیں پہلو مریض نہ لیٹ سکتا ہو:

ضعفِ جگر میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ پت کم بنتے ہوں۔ قبض ہو۔ پاخانے سفید اور بدبودار آتے ہوں۔ اشتہا گم ہو گئی ہو۔ اور بہت ضعف ہو۔ مریض نحیف اور

غمگین رہتا ہو۔ سر میں دباؤ سکیڑاؤ کا درد ہوتا ہو۔ آنکھیں زرد ہو گئی ہوں۔ اور شنوائی میں نقصان واقع ہو گیا ہو؛

**پیچش** کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ اسہال کیچڑ کی مانند اور خونی آتے ہوں۔ اور ساتھ ہی درد پیچش۔ اور لگاتار مروڑ پڑتے ہوں۔ اور رفع حاجت کی خواہش بھی رہتی ہو؛

**اسہال** میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ اسہال بمقدار کثیر اور آبی آتے ہوں یا سبز آؤں ملی ہوئی آتی ہو۔ مقعد میں جلن ہوتی ہو۔ اور کانچ نکلتی ہو؛

**مسوڑھوں**۔ زبان حلق اور رخساروں کے اندرونی زخموں میں یہ دوائی نہایت نافع ہوتی ہے۔ جبکہ منہ سے رالیں بہت ٹپکتی ہوں۔ زخموں کے کنارے بدوضع اور بدشکل ہوں۔ اور ان کے گرد سیاہ حلقے پڑے ہوئے ہوں؛

**آشوب چشم و سوزش قرنیہ**۔ میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ نزلی سوزش ہو یا قرنیہ پر لکیریں آئی ہوئی ہوں۔ زخم ہوں۔ روشنی سے برا ڈر لگتا ہو۔ اور آنکھوں سے پانی بکثرت جاتا ہو۔ اور چھیچھڑے دار نکلتا ہو۔ اور یہ تمام تکالیف رات کو زیادہ ہوتی ہوں؛

جب آتشکی زہر کے باعث آنکھیں دکھتی ہوں۔ تو بھی یہ دوائی شفابخش ہوتی ہے۔ آنکھیں دکھتی ہوں۔ اور سخت درد کرتی ہوں۔ اور رات کو تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔

**نزلہ**۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ چھینکیں بہت آتی ہوں۔ اور تیز جلانیوالا مادہ بکثرت خارج ہوتا ہو۔ نتھنے سوجے ہوئے۔ اور زخمی ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ شب کو اور مرطوب آب و ہوا میں درد زیادہ ہوتی ہو۔ ناک استخوان سوجی ہوئی ہو۔ اور درد کرتی ہو۔ یا بوسیدہ ہو گئی ہو۔ اور ناک سے سبز بدبودار چھیچھڑے نکلتے ہوں۔ نکسیر رات کو آتی ہو۔

**لیکوریا و سیلان الرحم** میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ رطوبت تیز اور جلتی ہوئی نکلتی ہو اور ماؤف مقامات میں دکھن و خارش ہوتی ہو۔ اور رات کو رطوبت زیادہ خارج ہوتی ہو؛

**دانت درد**۔ دھڑکن والا۔ پھاڑنے والا۔ بھالا مارنے کا سا درد ہو۔ اور چہرہ یا کانوں میں درد کی ٹیسیں جاتی ہوں۔ مرطوب آب و ہوا میں یا شام کی ہوا لگنے یا بستر کی گرمی اور سرد و گرم چیزوں سے درد زیادہ ہوتی ہو۔ اور رخساروں کو ملنے سے درد کو آرام ہوتا ہو؛

دانتوں کے بوسیدہ ہو گئے ہوں۔ لیکن جڑیں برقرار ہوں (برعکس اس کے دانتوں کے سرے برقرار ہوں۔ لیکن جڑیں بوسیدہ ہو گئی ہوں:۔ (میزیریم) :۔

لعاب دہن۔ لیسدار صابن سا۔ ڈورے دار، بافراط۔ بدبودار۔ تانبے کے ذائقہ والا بکثرت خارج ہوتا ہو:۔

شدت پیاس۔ اگر زبان تر معلوم ہوتی ہو۔ اور لعاب دہن بافراط پیدا ہوتا ہو۔ لیکن پھر بھی پیاس بہت لگتی ہو۔ (برعکس اس کے منہ خشک اور پیاس ندارد۔ پلسٹلا) :۔

کن پیڑوں اور گلے پڑنے میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ منہ سے بافراط بدبودار لعاب دہن خارج ہوتا ہو۔ زبان لمبی و نرم ہو۔ اور اس پر دانتوں کے نشانات پڑے ہوئے ہوں مانند نقش زبان پر لکیریں کھچی ہوں۔ (لاکے سس۔ نیٹرم۔ ٹراکسیکم) :۔

خناق وبائی۔ غدود متورم۔ کوا سوجا ہوا۔ اور لمبا۔ نگلنے کی متواتر خواہش جھلی موٹی اور خاکستری ہو :۔

پیشاب۔ پیشاب مقدار میں بہت زیادہ آتا ہو۔ بہ نسبت اس پانی کے جتنا کہ مریض پیتا ہو۔ پیشاب کرنے کی حاجت بار بار ہوتی ہو۔ نالزہ سے سبزی مائل پیپ خارج ہوتی ہو۔ پیشاب کرتے وقت نالزہ میں جلن ہوتی ہو۔ پیشاب سیاہ۔ خونی۔ بمقدار خفیف۔ اور اس میں البومن خارج ہوتی ہو :۔

کھانسی خشک۔ تھکانے والی اور تکلیف دہ شب کو اور بستر کی گرمی سے زیادہ ہوتی ہو۔ دائیں پہلو مریض نہ لیٹ سکتا ہو :۔

پستان۔ درد کرتے ہوں۔ گویا کہ ایام حیض آمد پر پھوٹ پڑیں گے۔ (کونیم لیک کینیم) بجائے خون حیض آنے کے چھاتیوں میں دودھ بھر جاتا ہو :۔

جب دائیں پھیپھڑے کا نچلا حصہ علیل ہو۔ اور کمر تک چبھن پڑتی ہو۔ (چیلیڈونیم کالی کارب) :۔

اطراف۔ ٹانگیں اور بازو کانپتے ہوں۔ اور خاص کر ہاتھ :۔ رعشہ ہو :۔ فالج ہو :۔

پسینہ آنے یا آرام کرنے سے تکالیف بجائے کم ہونے کے بڑھتی ہوں :۔

امراض مردانہ۔ چھالے اور زخم ہوں۔ نرم آتشک یعنی نرآتشک۔ جس کو سافٹ شنکر

کہتے ہیں۔ اس مرض میں یہ دوائی نہایت ضروری ہے۔ اعضائے تناسل سرد ہوں۔ اور کھونگٹ میں جلن وخارش ہوتی ہو۔ رات کو احتلام ہوجاتا ہو۔ اور اسی کے ہمراہ خون کی آمیزش ہوتی ہو:

**بخار**۔ عموماً صفراوی یا معدی ہو۔ رات کو بکثرت پسینہ آتا ہو۔ نقاہت آہستہ آہستہ بڑھتی جاتی ہو۔ لرزہ اور گرمی یکے بعد دیگرے آتے ہوں۔ زرد پسینہ بکثرت لیکن آرام ندارد۔ سردی شام اور رات کو زیادہ لگتی ہو:

**زیادتی مرض**۔ شب کو۔ تر و مرطوب آب و ہوا میں۔ دائیں پہلو لیٹنے سے۔ پسینہ آنے سے۔ گرم کپڑے اور گرم بستر میں۔ موسم خزاں میں:

مرکیورس کے مریض کو بستر کی گرمی سے تکلیف ہوتی ہے:

**تعلقات**۔ بیلاڈونا۔ ہیپر سلف۔ لاکسس۔ اور سلفر کے بعد مرکیورس کا استعمال بہت مفید ہوتا ہے۔ لیکن نہ تو سلیشیا سے پہلے۔ اور نہ ہی اس کے بعد میں مرکیورس استعمال کرنا چاہیے:

مرکیورس نیچی طاقت میں دینے سے بجائے جذب کرنے کے پیپ کی ساخت میں مدد دیتا ہے:

**پارہ کے بداثرات**۔ آرم۔ ہیپر سلف۔ لاکسس۔ میزیریم۔ نائیٹرک ایسڈ۔ سلفر اور مرکیورس کی اونچی پوٹینسی دینے سے دور ہوجاتے ہیں:

**معاون**۔ بیڈی آگا: **مصلح**۔ ہیپر سلف۔ آرم۔ میزیریم: **متضاد**۔ ایسی ٹک ایسڈ۔ سلیشیا:

**خوراک**۔ ۱۲x – ۳x – ۳۰:

# مرکیورس برومیٹس
# MERCURIUS BROMATUS.

یہ دوائی جلد جسم کے آتشکی زخموں کے لئے مفید ہوتی ہے۔ جبکہ دیگر مرکبات پارہ ناکامیاب رہے ہوں۔ اس دوائی کو اندر بھی دیتے ہیں اور اوپر بھی لگاتے ہیں:

**خوراک** ۳x یا ۶x اور اونچی پوٹینسی:

## مرکیوریس سیانیٹس MERCURIUS CYANATUS.

### سیانائیڈ آف مرکری CYANIDE OF MERCURY.

یہ دوائی شدید قسم کے خناق وبائی میں کام آتی ہے۔ جبکہ نقاہت بہت ہو جھلی پہلے سفید ہو۔ بعد میں سیاہ اور بوسیدہ ہو گئی ہو۔ سوزش نتھنوں تک پھیل گئی ہو۔ زبان پر قرحہ ہو گیا ہو۔ اور تنفس بدبودار آتا ہو:

آتشکی زخم۔ جب کہ گوشت اور ہڈیاں کھائے جا رہے ہوں۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ حلق و تالو کے زخم جیسے سوراخ پڑ گئے ہوں۔ منہ سے لعاب دہن بہت نکلتا ہو۔ اور سانس بدبودار آتا ہو۔ اور غدود لعابیہ سوجے ہوئے اور درد کرتے ہوں۔

ثانی فائیڈ نمونیہ میں بھی یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:

خوراک [illegible]: ۳ سے نیچی پوٹنسی میں دینے سے مرض بڑھ جانے کا ڈر ہوتا ہے:

## مرکیوریس ڈلسس MERCURIUS DULCIS.

### (کیلومل) CALOMEL.

یہ دوائی اسہال میں کام آتی ہے۔ جبکہ دست تھوڑے تھوڑے اور خون آمیز آتے ہوں۔ یا سیاہی مائل سبز اور آبی آتے ہوں۔ اور ساتھ ہی درد بھی ہوتا ہو۔ مقعد دکھتی ہو۔ اور جلتی ہو۔ پاخانہ جانے کی حاجت متواتر ہی رہتی ہو۔ لیکن مروڑ نہ ہوں:

پیچش میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ اسہال مقدار میں تھوڑے آتے ہوں۔ اور آنوں و خون ملا ہوا آتا ہو۔ اور اسہال پت سے لت پت ہوتے ہوں:

لعاب دہن۔ جب بکثرت خارج ہوتا ہو۔ منہ پکا ہوا ہو۔ اور تنفس بدبودار آتا ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

نبض کشائی کے لئے چند خوراکیں ہر گھنٹہ یا گھنٹہ بعد کئی بار دینے پانچ گولی سر آیا کرتا ہے

خوراک۔ ۳x تا ۶x:

# مرکیورس آیوڈیٹس فلیوس

MERCURIUS IODATUS FLAVUS.

(پروٹو آیوڈائیڈ آف مرکری) PROTO-IODIDE OF MERCURY.

یہ دوائی اس وقت مفید ہوا کرتی ہے جبکہ غدود خاص کر دائیں طرف کے غدود متورم ہوں۔ اور مثل لکڑی کے سخت ہوں۔ زبان کی جڑ گہری زرد زرد جمی ہوئی ہو۔ اور کنارے و نوک سُرخ ہوں۔ اور اُن پر دانتوں کے نشانات ہوں:

خناق وبائی اور دیگر امراض گلو میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ غدود بڑھے ہوئے ہوں۔ متورم ہوں۔ اور اُن پر جھلی آئی ہوئی ہو۔ بائیں طرف سے بنی شروع ہو گئی ہو:

ہارڈ شنکر (مادہ آتشک سخت آتشک) کے لئے یہ دوائی بہت مفید ہے جبکہ غدود جنگاسہ بڑھ گئے ہوں۔ اگر یہ دوائی شروع سے ہی دی جاوے۔ اور کچھ عرصہ کے لئے جاری رکھی جائے۔ تو علامات ثانوی ظہور پذیر نہیں ہونے پاتے:

آتشکی و خنازیری مزاج والے اشخاص کی برانکائیٹس (کھانسی) میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ کھانسی تر ہو۔ اور کھڑکتی ہو۔ اور ہوا کی نالیوں میں بلغم جمی ہوئی۔ ناک اور حلق رطوبتی جھلیاں سوجی ہوئی اور متورم ہوں:

نگلنے کی خواہش لگاتار بنی رہتی ہو۔

پستانوں کی گلٹیاں۔ اس دوائی کے دینے سے ٹھیک ہو جاتی ہیں۔ جبکہ گرم پسینہ آتا ہو۔ اور ہاضمہ کا نقص ہو:

خوراک ۲x تا ۳x یا ۳۰:

# مرکیوریس آیوڈیٹس ربر

MERCURIUS IODATUS RUBER.

بن آیوڈ ایڈ آف مرکری۔ BIN-IODIDE OF MERCURY.

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے جبکہ غدود گردن خاصکر بائیں جانب کے غدود بڑھ گئے ہوں۔ اور اُن میں اس بھر رہا ہو ؛

خناق وبائی اور گلے پڑ جانے میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ غدود بڑھ گئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ تالو سیاہی مائل سُرخ۔ اور نگلنے میں درد ہوتی ہو۔ مسوڑھے سوجے ہوئے ہوں۔ اور لعاب دہن بکثرت آتا ہو ؛

ہارڈ شنکر۔ (آتشک کے زخم) کے لئے یہ دوائی نہایت مفید ہے اور نیز خنازیری مزاج والے مریضوں میں مزمن آتشکی امراض موجود ہوں۔ تو اُن کے لئے یہ ایک نہایت ہی مفید دوائی ہے۔ خوراک ۳x ٹری ٹیوریشن ؛

## مرکیوریس کروسی وس MERCURIUS CORROSIVUS.

(مرکیوریس کار (MERCURIUS COR.

مرکیوریس سبلی میٹس کروسی وس۔ (MERCURIUS SUBLIMATUS CORROSIVUS.

کروسو سبلی میٹ۔ (CORRSIVE SUBLIMETE.

یہ دوائی آتشک۔ سوزاک۔ سوزشِ گردہ اور پیچش میں کام آتی ہے ؛

آتشک میں یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے۔ جبکہ زخم گندہ ہو گیا ہو۔ اور اُس میں سے پیپ بڑی تیز اور جلانیوالی نکلتی ہو۔ مسوڑھے سپنج کی قسم کے بے رنگ ارغوانی اور متورم ہو گئے ہوں۔ زبان اور حلق سُرخ۔ متورم اور درد کرتے ہوں ؛

پیچش میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ لگاتار کونتھنا پڑتا ہو۔ اسہال گرم مقدار خفیف مانند کیچڑ اور بدبودار آتے ہوں۔ اُن میں لاؤ بتی جھلی کے ٹکڑے خارج ہوتے ہوں۔ اور ساتھ ہی بڑی سخت کاٹنے والی درد بھی ہوتی ہوں۔ بعض حالات میں مثانہ بھی مبتلائے مرض ہو جاتا ہے؛ اور مروڑ کے ساتھ نائزہ میں نہایت سخت جلن ہوتی ہے۔ پیشاب مقدار میں خفیف آتا ہے۔ یا رک جاتا ہے۔ اور اُس میں خون بخشت نما تلچھٹ نہ نشین ہوتی ہے۔ ایام حمل کے ابتدا میں جب پیشاب میں البومن آتی ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ (مابعد کے دنوں میں فاسفورس)

سوزاک۔ کے درجہ ثانوی میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ پیپ گاڑھی اور سبزی مائل آتی ہو۔ نائزہ کا منہ سُرخ سوجا ہوا ہو۔ حشفہ گرم اور دُکھتا ہو۔ مروڑ کے ساتھ کونتھنا لگاتار پڑتا ہو۔ اور رات کو تکلیف زیادہ ہوتی ہو؛

سر۔ سر چکر آویں۔ ساتھ ہی ٹھنڈ لگے۔ ٹھنڈا پسینہ آوے۔ پیشانی میں شدید درد ہوتی ہو؛

آنکھیں۔ سکڑی ہوئی ہو۔ روشنی محسوس نہ کر سکیں۔ روشنی سے بہت ڈر لگے۔ اور کڑوا پانی نکلے قرنیہ پر پھپھولا ہو۔ گہرے زخم ہوں۔ قرنیہ کے پیچھے پیپ جمع ہو گئی ہو۔ رمد مولودی ہو۔ (رمد آتشی آنکھ دکھتی ہو) سوزش آئرس ہو۔ آئرس کیچڑ نما اور موٹا ہو گیا ہو۔ نہ ہی سکڑتا ہو۔ اور نہ ہی پھیلتا ہو؛

کان۔ بہت بجتے ہوں۔ ورم ہو۔ اور چبھن پڑتی ہو؛

ناک۔ نزلہ ہو۔ نکسیر بار بار آتی ہو؛

چہرہ۔ پیلا۔ بدوضع ہو۔ چہرہ اور رخسارے سوجے ہوئے سخت سرخ۔ اور پھوڑے ہوتے ہوں۔ چہرہ کا استسقا ہو؛

مُنہ۔ دانت ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ درد ہوتی ہو۔ اور گر پڑتے ہوں۔ دانتوں پر میل جمی ہو۔ دانت اور مسوڑھے دُکھتے ہوں۔ رات کو درد کرتے ہوں۔ مسوڑھے سوجے ہوئے اور پلپلے ہوں۔ بآسانی خون نکل آتا ہو۔ دانتوں سے مسوڑھے پرے ہٹ گئے ہوں۔ اور زخمی ہوں۔ زبان پر سفید گاڑھی تہ جمی ہو۔ زبان خشک اور سُرخ ہو۔ بہت سوجی ہوئی ہو۔ زبان سرخ ہو۔ اور اُس پر سیاہ تہ ہو۔ منہ سوجا ہوا ہو؛

خشک اور جلتا ہو۔ گویا کہ جھلسا ہوا ہے۔ لعاب دہن لیسدار ہو۔ اور لیس جمع ہو جاتی ہو:
مشکل سے باہر نکلتی ہو۔ رالیں بہتی ہوں:

حلق بہت متورم اور سوجا ہوا ہو۔ نگلنا دشوار ہو۔ دم گھٹنے کا ڈر ہو۔ حلق اور گلے کی نالی میں شدید جلن دار درد ہوتی ہوں۔ کوا سوجا ہوا اور لمبا ہو گیا ہو۔ سیاہی مائل سرخ ہو:

معدہ۔ پانی وغیرہ پینے وقت اکثر ناک سے باہر نکل جاتا ہو۔ جی متلاتا ہو۔ اور قئیں آتی ہوں۔ مسلسل سبز صفراوی قئیں آتی ہوں۔ قئے میں خون کی لس نکلتی ہو:

پاخانہ۔ زرد۔ سبز اور صفراوی آتا ہو۔ اور بعد میں آؤں اور خون خارج ہوتا ہو۔ مروڑ پڑتے ہوں۔ اور سخت درد ہوتی ہو۔ پاخانہ آنے کے بعد مقعد اور مثانہ میں جلن اور مروڑ پڑتے ہوں۔ نیم شب کے بعد تکلیف بڑھ جاتی ہو: قبض ہو۔ اور لیسدار پاخانہ آتا ہو:

پیشاب۔ مثانہ میں مروڑ پڑتے ہوں۔ پیشاب رک گیا ہو۔ پیشاب تھوڑا۔ گرم اور خونی آتا ہو۔ قطرہ قطرہ درد کے ساتھ آتا ہو: پیشاب میں البومن آتی ہو:

امراض مردانہ۔ قضیب اور خصیے بہت سوج گئے ہوں۔ سوزاک ہو۔ مجری البول کا منہ سرخ سوجا ہوا ہو۔ حشفہ دکھتا ہو۔ اور گرم ہو۔ مواد گاڑھی سفید نکلتی ہو:

امراض زنانہ۔ رحم بہت سوج گیا ہو۔ بھٹنی کے آس پاس کے غدود متورم ہو گئے ہوں اور درد کرتے ہوں:

آلات تنفس۔ گلا بیٹھ گیا ہو۔ ہوا کی نالی میں جلن دار کاٹنے والی اور چبھن کی درد یں ہوتی ہوں۔ چھاتی کسی ہوتی ہو۔ کھانسی کے ساتھ بلغم خارج ہوتی ہو۔ جس میں خون کی آمیزش ہو۔ سینہ میں چبھن کی درد یں ہوتی ہوں:

دل۔ نیند میں دل دھڑکن ہو۔ نبض چھوٹی۔ کمزور اور رک رک کر چلتی ہو۔ بعض اوقات کانپتی ہو:

ٹانگیں بازو اور کمر۔ کاہلی بہت ہو۔ بازو اور ٹانگیں کانپتی ہوں۔ پاؤں برفانی سرد ہوں
جلد جسم جلتی ہو۔ اور سرخ ہو۔ اور چھوٹے چھوٹے پھپھولے ہوں۔ آتشک کے درجہ ثانوی میں جسم پر چھاپٹ نکل آئی ہوں۔ زخموں میں سوراخ ہو گئے ہوں یا پھیل گئے ہوں
نیند میں شدید ہچکی آتی ہو۔ غنودگی ہو۔ دوران سر اور فکر کی وجہ سے بے خوابی ہو:

بخار۔ خفیف حرکت کرنے سے ٹھنڈ لگتی ہو۔ جلد جسم ٹھنڈی اور پسینہ سے تر بتر ہو۔ خصوصاً پیشانی پر پسینہ بہت آتا ہو۔ جلد جسم بہت گرم ہو۔ چکنا ٹھنڈا پسینہ آتا ہو صبح کے وقت بد بودار ہوتا ہو؛

زیادتی مرض۔ شام کو۔ بوقت شب۔ ترشیات سے۔ کھلی ہوا میں۔ بیرونی دباؤ سے نگلنے وقت۔ سانس گہرا اندر کھینچنے سے۔ حرکت سے؛

کمی مرض۔ آرام کرتے وقت۔ دوہرا ہونے سے۔ اٹھنے سے۔ گرم پسینہ سے؛

مصلح۔ سلیشیا؛ خوراک۔ ۱x-۳x-۶x یا ۳۰؛

نکتہ نمبر ۱۔ اس دوائی کا سولیوشن (ایک حصہ مرکیورس کارکروڈ کا اور ۱۰۰۰ حصے پانی مقطر میں حل کر کے سولیوشن تیار کیا جاتا ہے) سوزش کوراائیڈ (آنکھ کا سیاہی مائل درمیانی پردہ جس کو عروقی پردہ کہتے ہیں) میں جب قریب نظری (MYOPIA) کا عارضہ ترقی پذیر ہو۔ تو کنجنکٹائیوا (آنکھ کا پہلا پردہ پردہ ملتحمہ) کے نیچے انجکشن کرتے ہیں۔ جس سے آنکھ کے ڈیلے کے پیچھے کی شدید درد فوراً کافور ہو جاتی ہے۔ (ڈاکٹر جے۔ ڈی ہلیٹ)؛

نکتہ نمبر ۲۔ پیپ دار آشوب چشم میں ۳x ڈائیلیوشن کو آنکھ میں ڈالتے ہیں (ڈاکٹر جوسٹ)

نکتہ نمبر ۳۔ مزمن نزلہ معدہ میں ۲x۔ اور ۳x ٹرائیچوریشن کا استعمال نہایت مفید پڑتا ہے (ڈاکٹر ہیمپرٹن ڈڈلے)؛

## مرکیوریس سالوبلس MERCURIUS SOLUBLIS.

ہنیمن سالوبلس مرکری HAHNEMANN SOLUBLIS MERCURY.

(بلیک اکسائیڈ BLACK OXIDE)

یہ دوائی سوزاک۔ میں مفید ہوتی ہے۔ جبکہ سبزی مائل پیپ نکلتی ہو۔ رات کو زیادہ آتی ہو۔ بول کی حاجت متواتر بنی رہتی ہو۔ بول کے آخری قطرے خارج کرتے وقت نازہ کے سرے میں ناقابل برداشت جلن ہوتی ہو۔ گھونگٹ گرم۔ متورم۔ سوجا ہوا۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو۔ سوزاکی غدود میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے؛

شنکر۔ آتشکی زخم میں یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے۔ جبکہ آتشک کا آغاز ہو:
سخت قسم کا ہو۔ زخم کی تہ چربیلی ہو۔ کنارے مڑے ہوا اور سرخ ہوں۔ فائی موسس (ضیق الغلفہ)
یا پیرافائی موسس (اختناق الغلفہ) کا عارضہ ساتھ ہو۔ زخم گہرا گول اور نیچے کی ساخت
کھاتا ہو۔ مقام سیون یا گھونگھٹ تک گوشت کو کھا گیا ہو۔ خون نکلتا ہو یا زردی مائل
بدبودار پیپ درد کے ساتھ آتی ہو:
**ڈاکٹر ہنیمن** کی یہ دوائی آتشک اور امراض آلات تناسل میں نہایت کار آمد ہوتی
ہے۔ لیکن اگر زبان خشک ہو تو یہ دوائی شاذونادر ہی منظہر ہوا کرتی ہے:
**جلد جسم کے امراض**۔ مثلاً ناقابل برداشت خارش اور ڈنک مارنے کی سی دردیں
ہوں۔ شام کو۔ اور بستر کی گرمی سے تکالیف میں اضافہ ہوتا ہو۔ کھجلانے سے آرام معلوم ہوتا ہو:
**کان بہنا**۔ خونی بدبودار مواد نکلتا ہو۔ اور پھاڑنے والی اور چھری چبھونے والی
دردیں ہوتی ہوں۔ دائیں طرف رات کو اور ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو:
**نکسیر پھوٹنا**۔ جب رات کو سوتے وقت کھانسی آنے کے ساتھ نکسیر پھوٹ نکلتی ہو اور
سیاہ جما ہوا خون ناک سے لٹک آتا ہو۔ مانند برف کے ٹکڑے کے تو یہ دوائی منظہر ہوا کرتی ہے:
**آنکھیں**۔ سوجی ہوئی ہوں۔ روشنی برداشت نہ ہوتی ہو۔ پتلیاں پھیلی ہوئی ہوں:
آنکھوں سے پانی بکثرت جلتا ہوا نکلتا ہو۔ مرض آشوب چشم ہو۔ چہرہ سرخ سوجے ہوئے
متورم ہوں۔ بصارت دھندلی ہو۔ آنکھوں کے سامنے کہر ہو۔ روشنی اور خصوصاً آگ کی
روشنی ناقابل برداشت ہو۔ قرنیہ کے پیچھے پیپ جمع ہو گئی ہو:
**کان**۔ اندرونی و بیرونی کان متورم ہو۔ اور اس میں ڈنک مارنے کی سی اور
پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ کانوں سے خونی۔ بدبودار مواد نکلتا ہو۔ کان کی گہرائی میں
جلن کے ساتھ چبھن کی دردیں ہوتی ہوں۔ کان درد ہو۔ بستر کی گرمی سے زیادہ تکلیف ہو۔
رات کو کان درد زیادہ ہو:
**سر**۔ کمر کے بل لیٹنے پر سر چکر آویں۔ سر کی ایک جانب میں پھاڑنے والی دردیں ہوتی ہوں:
**ناک**۔ چھینکیں بہت آویں۔ دھوپ میں چھینکیں آویں۔ نتھنے اوچھے ہوئے۔
اور زخمی ہوں۔ ناک کی ہڈیاں سوجی ہوئی ہوں۔ زردی مائل سبز بدبودار پیپ نما مواد خارج ہوتا
ہو۔ نکسیر آتی ہو۔ نہ کام رواں ہو۔ چھینکیں آتی ہوں۔ برساتی موسم میں تکلیف زیادہ ہو۔

**چہرہ**۔ پیلا۔ زرد۔ میلا ہو۔ سُرخ اور گرم رخسار ہوں؛

**مُنہ**۔ دانت ڈھیلے پڑ گئے ہوں نکل رہے ہوں۔ سیاہ پڑ گئے ہوں۔ سڑ رہے ہوں دانت درد ہو۔ درد کان اور سر تک جاتی ہو۔ رات کو اور بستر کی گرمی سے زیادہ ہوتی ہو مسوڑھے چھونے سے اور چبانے سے درد کرتے ہوں۔ سوجے ہوئے اور اسپنج نما ہوں۔ دانتوں سے پرے ہٹ گئے ہوں۔ کنارے سفید اور اُن سے خون نکلتا ہو؛ منہ سے بُو آتی ہو۔ زبان سُرخ اور سوجی ہوئی ہو۔ زخم ہو۔ زبان سیاہ ہو۔ اور کنارے سُرخ ہوں۔ سوجی ہوئی ہو۔ اور اس پر سفید فر جمی ہوئی۔ زبان تر ہو اور پیاس زیادہ ہو۔ زبان کو ہلانا جلانا مشکل ہو۔ منہ اور زبان کی کپکپاہٹ کی وجہ سے بولنا دشوار ہو۔ زبان تتلاتی ہو۔ منہ میں چھالے ہوں۔ منہ سوجا ہوا ہو۔ تھوک پیدا کرنے والے غدود سوجے ہوئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ لعاب دہن بکثرت پیدا ہوتا ہو۔ بدبودار یا تانبے کے ذائقہ کا ہو۔ ذائقہ میٹھا ہو؛

**حلق**۔ کوا سوجا ہوا اور لمبا ہو۔ گلے اور منہ میں آتشکی زخم ہوں؛

**معدہ**۔ خالی ڈکار بہت آتے ہوں۔ پیاس شدید ہو۔ ہچکی ہو۔ کھانسی کے ہمراہ اُبکائیاں آتی ہوں۔ پانی منہ میں جمع ہو جاتا ہو۔ اُبکائیاں آتی ہوں۔ اور کڑوا مادہ قے میں خارج ہوتا ہو۔ ہاضمہ کمزور ہو۔ لیکن بھوک متواتر لگتی رہتی ہو۔ دودھ۔ بیر اور سیال غذا کھانے کی رغبت ہو۔ میٹھی چیزوں کی خواہش ہو۔ لیکن موافق نہ پڑتی ہو۔ گوشت۔ برانڈی۔ کافیہ چربیہ غذا اور مکھن سے نفرت ہو؛

**شکم**۔ شکم میں چاقو مارنے کی سی ٹھنڈک کے ساتھ دردیں ہوتی ہوں۔ پیٹ تنا ہوا ہو۔ اور درد کرتا ہو۔ جگر بڑھ گیا ہو۔ چھونے سے دکھتا ہو۔ جگر کے چھوٹا ہو جانے کا عارضہ مزمن ہو۔ مکمل یرقان ہو؛

**پاخانہ**۔ ناہضم شدہ۔ سیاہ لیسدار آتا ہو۔ زرد۔ سیاہ۔ سبز آنوں اور خون آتے ہوں پاخانہ آنے کے قبل۔ دوران میں اور مابعد خون آتا ہو۔ ہر لمحہ پاخانہ جانے کی بے سود حاجت بنی رہتی ہو۔ اور مقعد میں مروڑ پڑتے ہوں۔ پاخانہ جانے کے بعد کانچ نکل آتی ہو۔ چرنے بہت خارج ہوتے ہوں؛

**پیشاب**۔ مجری البول میں جلن ہوتی ہو۔ پیشاب کی حاجت بہت ہو۔ پیشاب تھوڑا خارج ہوتا ہو۔ پیشاب سیاہ۔ تھوڑا۔ خونی اور اس میں البومن نکلتی ہو؛

امراضِ مردانہ۔ قوتِ باہ بالکل معدوم ہو؛

امراضِ زنانہ۔ خونِ حیض بکثرت آئے اور ساتھ ہی شکم میں درد ہو۔ لیکوریا (سیلان الرحم) جلانیوالا سبزی مائل اور خونی ہو۔ خصیۃ الرحم میں ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں پستان درد کرتے ہوں۔ اور بوقت حیض دودھ سے بھر جاتے ہوں؛

آلاتِ تنفس۔ حلق سے لے کر سینہ تک دکھن ہوتی ہو۔ دائیں پہلو لیٹا نہ جا سکتا ہو۔ کھانسی کے ساتھ زرد پیپ نما بلغم خارج ہوتی ہو۔ کالی کھانسی کے ساتھ نکسیر پھوٹتی ہو۔ تپ دق میں خونی تھوک نکلتی ہو۔ نمونیہ کے بعد پھیپھڑوں میں پیپ بھر گئی ہو۔ پھیپھڑے پھول گئے ہوں۔

دل۔ خفیف محنت سے دل دھڑکن شروع ہو جاتی ہو؛

بازو اور ٹانگیں۔ تمام بازو اور ٹانگیں خصوصاً ہاتھ اور پاؤں کانپتے ہوں۔ ٹانگیں اور بازو بے اختیار جھٹکتے ہوں۔ کمزور ہوں۔ اور تھکے ٹوٹے ہوں۔

جلد جسم۔ گندی زرد ہو۔ یرقان ہو۔ آبی پھپھولے جسم پر نکل آتے ہوں۔ سفلس کے درجہ ابتدائیہ و ثانوی میں گول تانبہ کے رنگ کے سرخ دھبے نکل آتے ہوں۔ پسینہ بکثرت آتا ہو۔ لیکن پسینہ آنے سے آرام نہ ہوتا ہو؛

نیند۔ دن اور رات بہت نیند آتی ہو؛

بخار۔ کھلی ہوا میں سردی لگتی ہو۔ صبح یا شام لیٹنے کے بعد سردی لگتی ہو۔ انگیٹھی کی گرمی سے سردی کا آرام نہ ہوتا ہو۔ سردی اور گرمی باری باری سے لگتی ہوں بوقت شب حرکت کرنے سے کھلا پسینہ آتا ہو۔ سرد اور چپکتا ہو۔ بدبودار ہو۔ کپڑے پر زرد داغ دیتا ہو؛

مصلح۔ بیلاڈونا۔ نائیٹرک ایسڈ۔ ہیپر سلف۔ سیپیا۔ کیمفر؛

زیادتی مرض بوقت شب۔ سونے سے پہلے۔ ناک صاف کرنے پر؛ ٹھنڈی ہوا میں۔ لیمپ کی روشنی میں۔ پسینہ آنے سے۔ پاخانہ آنے کے قبل۔ اور پاخانہ آنے کے بعد۔ دائیں پہلو لیٹنے سے؛

کمی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ تیز چلنے سے۔ محنت سے۔ آرام کرنے سے؛

خوراک۔ ۶-۱۲-۲۴-۳۰-۲۰۰؛

## میتھلین بلیو
## METHYLENE BLUE.

(ONE OF THE ANILINE DYES.

یہ دوائی سرجیکل گردہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیپ پیشاب میں خارج ہوتی ہو۔
(نوٹ) اپریشن کے بعد جب گردے میں پیپ بھر جاتی ہے تو اس کو سرجیکل گردہ کہتے ہیں۔):
یہ دوائی جنون۔ مے نیا۔ مالیخولیا۔ اور ہسٹریکل مرگی۔ میں بھی شافی ہوتی ہے:
(یہ دوائی بمقدار ایک گرین چوتڑ کے عضلہ میں انجکشن کی جاتی ہے):
دردِ عصبی و دردِ شقیقہ میں بھی یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے:
سوزش گردہ۔
جوڑوں کی وجع المفاصلی سوجن۔ میں بھی یہ نافع ہے:
خوراک۔ خالص دوائی دو سے چار گرین یا ۲x:
کان سے جب بدبودار مواد خارج ہوتا ہو۔ اور کان کی نرمی سوزش موجود ہو تو اس دوائی کا ۲% سولیوشن کان میں ڈالنا چاہیئے:

## میزریم
## MEZEREUM.

SPURGE OLIVE (سپرج آلو)

یہ دوائی آتشکی و خنازیری علامات میں کام آتی ہے۔ خصوصاً پردۂ استخوان۔ استخوان اور جلد جسم مبتلائے مرض ہوں:
جلن دار پھنسیوں کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ ان میں ناقابل برداشت خارش ہوتی ہو:
رخساروں کے استخوان میں جب عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ اور ماؤف مقامات

سُن ہو گئے ہوں۔ نیز ان عصبی دردوں میں جو کہ بوجہ نزلہ چشم یا پھنسیوں کے پیدا ہوئی ہوں۔ یہ دوائی کام آتی ہے ؛

سوزش پردہ استخوان ذوجع المفاصل پردہ استخوان اطراف میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ خفیف چھونے سے اور مرطوب آب و ہوا اور شب کو بستر میں درد میں زیادہ ہوں۔ آتشک کے علاج میں جب پارے کا ناجائز استعمال کیا گیا تو اکثر یہ دردیں پیدا ہو جایا کرتی ہیں۔ اور استخوان میں گلٹیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ جب ٹیکا کرانے کے بعد طمن دار و خراشدار پھنسیاں جسم پر نکل آویں۔ ان کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ؛

دانت درد۔ بوسیدہ دانتوں میں درد ہو کر یوں ( لمبے معلوم ہوں۔ خوراک چبانے وقت۔ یا جب زبان ان پر لگے تو دانت درد کریں۔ رات کو درد زیادہ ہو۔ منہ کھولنے اور ہوا اندر کھینچنے سے آرام معلوم ہو۔ جڑیں بوسیدہ ہوں۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔

جب سر پر چمڑے کی مانند موٹی پپڑیاں جم جاویں۔ ان کے زیریں گاڑھی و سفید پیپ یہاں وہاں جمع ہو جاوے۔ بال آپس میں جڑ گئے ہوں۔ کچھ عرصہ کے بعد پیپ میں سے بو آنے لگے۔ اور اس میں کیڑے پیدا ہو جاویں۔ تو ان حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے ؛

جب زخموں کے اوپر موٹی۔ زردی مائل سفید پپڑیاں جم جاویں اور ان کے نیچے گاڑھی زرد پیپ جمع ہو جائے۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے ؛

چھالے۔ جب زخموں کے اردگرد پیدا ہو جاویں۔ نہایت شدید خارش کرتے ہوں آگ کی مانند جلتے ہوں اور ان کے اردگرد چمکیلے آگ کی مانند جلتے ہوں۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛ (ڈہیرا)

بچہ۔ چہرہ کو متواتر نوچتا رہے۔ خون سے تربتر ہو جائے۔ پھنسیاں تر ہوں اور رات کو بہت کھجلاتی ہوں۔ چہرہ سرخ اور سوجا ہوا ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

زیادتی مرض۔ سرد ہوا میں۔ رات کو۔ شام سے لے کر نیم شب تک۔ گرم خوراک سے چھونے سے۔ حرکت کرنے سے ؛

کمی مرض کھلی ہوا میں۔ مصلح۔ کالی ہائیڈرائڈیکم۔ مرکیوریس۔ خوراک۔ ع ۵-۳x-۳۰ ؛

# ملی فولیم

# MILLEFOLIUM.

## YARROW. (ییرو)

جریان خون کی یہ ایک قیمتی دوائی ہے۔ جبکہ چمکیلا سرخ خون خواہ کسی حصہ جسم سے آتا ہو۔ مثلاً ناک۔ پھیپھڑہ۔ انتڑیوں۔ حلق۔ منہ۔ معدہ۔ مثانہ۔ مقعد یا رحم سے؛

بوجھ کو اوپر اٹھانے۔ زیادہ مشقت کرنے یا گرنے سے جو شکایات پیدا ہو جاویں۔ اُن کے لئے یہ ایک بڑی اعلیٰ دوائی ہے؛ جریان خون بلا درد اور بدون بخار کے ہو؛

جب زخموں سے خون بکثرت خارج ہوتا ہو۔ خاصکر اونچی جگہ سے گرنے کے بعد۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے؛

خون تھوکنا۔ جب مرض کے آغاز میں سلی مریضوں کو یا بواسیر کے بیمار چوٹ لگنے کے باعث خون تھوکتے ہوں۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ نیز خونِ حیض کے دب جانے یا بواسیری خون کے رُک جانے کے باعث خون تھوکنے کا عارضہ پیدا ہو جائے اور خون چمکیلا۔ سرخ۔ اور مائیہ آتا ہو (یعنی منجمد نہ ہو) تو یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے؛

کثرتِ حیض۔ میں یہ دوائی معاون ہوا کرتی ہے۔ جبکہ خون چمکیلا سرخ اور مائیہ آتا ہو اور بمقدار کثیر خارج ہوتا ہو؛

بول الدم (خونی پیشاب آنا) میں بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے؛

جب وضعِ حمل یا اسقاطِ حمل کے بعد ناک۔ پھیپھڑوں۔ رحم سے خون بدون درد کے خارج ہوتا رہتا ہو۔ تو یہ دوائی شفا بخش ہوتی ہے؛

چھوٹی لڑکیوں کا لیکوریا (سیلان ابیض) جو کہ بوجہ کمزوری رحم شروع ہو گیا ہو۔ اس دوائی کے دینے سے آرام آجاتا ہے۔ (کلکیریا)

صرع (مرگی) اور تشنج میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ اُن کا باعث حبس حیض ہو۔ یعنی حیض رُک گیا ہو؛

کھانسی کے ہمراہ جب سرخ خون آتا ہو۔ حیض یا بواسیر دب گئے ہوں۔ سینہ پر

بوجھ ہو۔ اور دل کی دھڑکن بڑھ گئی ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ؛

**بخار**۔ جب حرارت لگاتار تیز رہے اور کم نہ ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ؛

**تعلقات**۔ جریان خون میں ایکونائیٹ وار نیکا کے مابعد ملی فولیم بہت اچھا اثر کرتی ہے

**سدہ پھنسا ہوا فتق اور جچک**۔ میں یہ دوائی اس وقت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ معدہ کے گڑھے میں سخت درد ہوتی ہو۔ **مصلح**۔ آرم میٹلی کم ؛ **متضاد**۔ کافیہ ؛

**خوراک**۔ مدر ٹنکچر کے ۵ سے تین ۳ قطرے تک۔ یا ۱x ؛



(پارٹرج بیری) PARTRIDGE-BERRY.

یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ رحم کی گردن سوجی ہوئی ہو۔ اور سیاہ سرخ رنگت کی ہو۔ رحم بڑھ گیا ہو۔ اور عضلات رحم ڈھیلے ڈھالے ہوں ؛

حبس حیض ہو۔ خون حیض دیر کر کے آتا ہو۔ خون حیض بکثرت آتا ہو۔ ان میں سے کوئی عارضہ ہو لیکن شرط یہ ہے کہ ماؤف مقامات سیاہی مائل اور متورم ہوں ؛

حمل کے آخری مہینوں میں جب اس دوائی کے استعمال سے وضع حمل میں آسانی ہوتی ہے۔ ایسے کیسوں میں یہ دوائی روزانہ دو مرتبہ ۱۰ سے ۱۵ قطرے فی خوراک، آخری تین مہینوں میں استعمال کرائی جاتی ہے ؛

جو مستورات نقائص رحم کی وجہ سے بول کے عوارضات میں مبتلا ہوں۔ ان کے لئے یہ دوائی نافع ہے ؛

حمل کے آخری مہینوں میں جب جھوٹی دردِ زہ شروع ہو جاویں۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

نزلۂ مثانہ ہو۔ پیشاب درد و تکلیف سے آتا ہو۔ اور حاجت بنی رہتی ہو۔ پیشاب نہایت رنگین ہو۔ اور اس میں سفید پھٹک تہ نشین ہوتی ہو۔ کمر میں دھیمی دھیمی درد ہوتی ہو۔ اور مقام گردہ دکھ جاتی ہو ؛

گردن۔ مثانہ اور مجری البول متورم ہوں۔ اور طپن و خراش ہوتی ہو۔ ایسے کیسوں میں بعض اکثر بیت ہمت ہوا کرتا ہے۔ اور مرض نسیان میں مبتلا ہوتا ہے:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لے کر تین ۳ قطروں تک:




AN ANKALOID OF OPIUM.

یہ دوائی تناوٹ شکم میں کام آتی ہے:

یہ دوائی (PTOSIS) آنکھ کے چھپر کا گر جانا۔ بھینگاپن اور آنکھ کے اندرونی عضلہ کی کمزوری میں نافع ہے جبکہ بینائی کمزور ہو۔ اور اس کا توازن ٹھیک نہ ہو۔ پست ہمتی کمال کی ہو۔ مریض اونگھتا ہے:

سر کی خفیف حرکت سے سر چکر آنے شروع ہو جاویں۔ آنکھوں میں خارش ہو۔ آنکھ کا اندرونی عضلہ شل ہو گیا ہو۔ چہرے۔ ہونٹوں۔ زبان۔ منہ یا گلے پر مردنی چھائی ہو۔ یا اُن کی رنگت خاکستری سرخ ہو گئی ہو۔ منہ بہت خشک ہو۔ پیاس کی زیادتی ہو۔ بھوک ندارد ہو۔ گوشت سے نفرت متلی لگاتار اور متواتر ہو۔ سبز پانی قے میں خارج ہو۔ اُٹھنے پر متلی ہو اور قے آوے:

پیشاب آہستہ آہستہ اور دقت سے آوے:

سمیت بول شدید ہو۔ خواہ مزمن ہو:

مریض خفیف درد کو بھی بہت زیادہ محسوس کرتا ہو:

عصبی دردیں فوری اور شدید شروع ہو جاتی ہوں۔ اور یکایک بے ہوشی ہو جاتی ہو۔ عصبی دردیں نہایت شدید ہوں۔ بسترہ نہایت ہی سخت محسوس ہوتا ہو۔ جمائیاں آتی ہوں۔ لگاتار گہری اونگھ۔ بے خوابی:

خوراک ۳x سے ۶x ٹری ٹیوریشن:




## (مشک) MUSK.

یہ دوائی ہسٹیریا۔ ہسٹیریکل دردوں اور اعصابی اکساہٹ میں ایسے مریضوں میں کام آتی ہے۔ جن کو معمولی اشتعال سے غشی آجاتی ہو۔ قبل از دورہ مریضہ کو حلق میں سکڑاؤ معلوم ہوتا ہو۔ اور وہ یقین کر بیٹھتی ہو کہ اس کا گلا اب گھٹا چاہتا ہے۔ اور یہ باعث مرض کے دورے کا ہونا ہو؛

**بادِ گولہ** (ہسٹیریا) جب کہ سینہ میں تشنج ہوں۔ اور مریضہ کبھی ہنس دیوے اور کبھی رو دیوے۔ اعصابی اکساہٹ کے باعث دل کی دھڑکن بڑھ گئی ہو اور پیشاب بکثرت آتا ہو؛

جب یہاں تک نوبت پہنچ جاوے کہ ہسٹیریا کے حملہ کے ساتھ بیہوشی کا عالم ہو جاوے تو یہ دوائی نظامِ عصبی کو محرک کر کے مریضہ کو دورہ تشنج اور غشی سے مخلصی دلاتی ہے؛

بعض کیسوں میں یہ بھی دیکھنے میں آتا ہے کہ جماع کی خواہش نہایت شدید پیدا ہو جاتی ہے۔ یہاں تک کہ مرد ہو یا عورت مجامعت کے لئے دیوانے ہو جاتے ہیں۔ اور ان کے اندام نہانی یا آلت تناسل میں نہایت غضب کی خراش ہوتی ہے۔ خونِ حیض قبل از وقت اور بکثرت آتا ہے۔ ساتھ ہی خراش بھی ہوتی ہے۔ اور غشی کی نوبت آجاتی ہے؛

جب شکم بہت تنا ہوا ہو اور ساتھ ہی نفخ ہو۔ جس کے باعث ہسٹیریکل مزاج والی مستورات کو اکثر غشی ہو جایا کرتی ہو۔ بعض اوقات تناوٹ شکم کے ہمراہ رات کو اسہال بمقدار کثیر اور آبی آتے ہوں۔ خوراک سے نفرت ہوتی ہو۔ یہاں تک کہ خوراک کو نظر اٹھا کر دیکھنے سے طبیعت خراب ہو جاتی ہو۔ ڈکار۔ ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں۔ اور معدہ کی تناوٹ کے ساتھ دباؤ اور جلن دار دردیں بھی ہوتی ہوں تو ان حالات میں یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے؛

**کثرت البول** (پیشاب کا کثرت کے ساتھ آنا) **بول شکری** (پیشاب میں شکر آنا۔ ذیابیطس) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ پیاس بہت لگتی ہو۔ نقاہت ہو۔ اور مثانہ میں جلن ہوتی ہو۔ خصوصاً عصبی و چڑچڑے مزاج والے اشخاص میں؛

ورمی امراض۔ جن میں عصبی انقباضات اور نرم ہذیان ہوتا ہو۔ اور بمقابلہ شدت مرض کے نقاہت بدرجہ کمال ہوتی ہو۔ یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے:

**دیگر علامات۔** ہنسی بے اختیار و بے قابو۔ کانوں میں ایسی آواز جیسے بندوق چھوٹتی ہے۔ سیاہ کافیہ و مقیئات کی خواہش۔ کھاتے وقت غشی کا آجانا۔ تشنجی و عصبی ہچکی۔ پیش از وقت بوڑھاپا۔ مجامعت کے بعد ابکائیاں اور قئیں: کھانسی تو بند ہو جاتی ہے۔ لیکن کھنگار نہ نکلتا ہو:

زیادتی مرض۔ ٹھنڈ سے: کمی مرض کھلی ہوا میں۔ مالش سے:

معاون۔ ایبر اگریشیا۔ مصلح۔ کیمفر۔ کافیہ۔ **خوراک** ۱x، ۱۲x، ۳x:




PURPLE FISH. (پرپل فش)

یہ دوائی ایسی مستورات کے لئے موزوں تر ہوتی ہے۔ جو کہ زندہ دل اور محبتی طبیعت والی ہوں۔ لیکن نحیف و کمزور ہوں۔ اور ان کو رحم کا احساس ہوتا رہتا ہو۔ رحم کی گردن تڑپتی ہو۔ خواہش مجامعت بہ آسانی بھڑک اٹھتی ہو۔ جنون مجامعت ہو۔ درد رحم کے دائیں طرف سے لیکر دائیں یا بائیں پستان میں جاتی ہوں۔ اعضائے مخصوصہ زنانہ کو خفیف چھونے سے خواہش مجامعت انتہا درجہ کی پیدا ہو جاتی ہو: رحم میں دکھن رہتی ہو۔ خون حیض بے قاعدہ۔ بکثرت۔ بار بار اور بڑے بڑے لوتھڑوں میں آتا ہو۔ خروج رحم کا احساس ہو۔ اور اس کو روکنے کے لئے ٹانگوں کو ایک دوسرے کے اوپر مضبوطی سے چڑھانا پڑتا ہو:

لیکوریا (سبز یا خونی)، اور دماغی علامات باری باری کے ساتھ ظہور پذیر ہوتی ہوں اور چوتڑ کی ہڈی میں درد ہوتی ہو۔ پستانوں میں سادہ رسولیاں ہوں۔ جو کہ دوران حیض میں درد کرتی ہوں:

زیادتی مرض۔ خفیف چھونے سے۔ **خوراک:** ۳x سے ۳۰ تک:

# میوری آٹیکم ایسیڈم

MURIATICUM ACIDUM.

MURIATIC ACID. (میوری آٹک ایسڈ)

ACIDUM HYDROCHLORICUM. (ایسیڈم ہائیڈروکلوریکم)

HYDROCHLORIC ACID. (ہائیڈروکلورک ایسڈ)

یہ دوائی ضعف کی حالت میں کام آتی ہے۔ جبکہ زبان کھچی ہوئی ہو۔ اور گہری سُرخ یا دھندلی سُرخ ہو۔ اور اس پہ براؤن فرجمی ہوئی ہو۔ یا درمیان میں براؤن لکیریں پڑی ہوئی ہوں۔ جلد جسم سے بڑی تیز بُو آتی ہو۔ ہاضمہ کمزور ہو۔ اور نقاہت بدرجہ کمال ہو:

مریض عموماً سیاہ رنگ۔ سیاہ بال۔ کالی آنکھوں والا۔ چڑچڑا۔ ترش رُو۔ اور زودرنج ہوا کرتا ہے:

تپِ محرقہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ مریض گہری نیند میں پڑا رہتا ہو۔ اور جاگنے پر بھی بیہوشی کا عالم طاری رہتا ہو۔ باآواز بلند بڑبڑاتا ہو۔ زبان خشک کھچی ہوئی مانند چمڑہ کے ہو۔ اور اس پر خفیف فرجمی ہوئی ہو۔ پاخانہ بدبودار۔ اور بول کرتے وقت پاخانہ بھی بے اختیار خارج ہو جاتا ہو۔ مریض ایسا نحیف ہو کہ وہ چارپائی کی پائینتی (پواندی) کی طرف پھسلتا جاتا ہو:

منہ و حلق کے سخت امراض میں جو کہ سُرخ بخار۔ سرطان اور خناق وبائی کے بعض کیسوں میں جبکہ سمیت خون کے علامات خوب آشکارا ہوں۔ پیدا ہو جاتے ہیں۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ لعابدار جھلیاں۔ گہرے و چھیدنے والے زخموں سے بھرپور ہوتی ہیں جن کی تہیں سیاہ و کالی ہوتی ہیں۔ تنفس متعفن و بدبودار آتا ہے:

جب معدہ میں ترشی (ACHLORHYDRIA) نابود ہوگئی ہو۔ اور خیالات اٹھتے ہوں۔ زبان و لعابدار جھلیاں زردی مائل ہوں۔ زبان کے دانے جن کو انگریزی میں (PAPILLAE) کہتے ہیں۔ بہت بڑھے ہوئے ہوں۔ جڑیں تو اُن کی سُرخ

ہوں۔ لیکن اوپر کے سرے سفید ہوں۔ لعاب دہن کم بنتا ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

**نقاہت بدرجہ کمال** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ نچلا جبڑا ڈھلک جاتا ہو مریض بستر میں پاؤں کی جانب پھسلتا جاتا ہو۔ اٹھ کر بیٹھنے پر فوراً آنکھیں موندھ لیتا ہو۔ نیز اسہال بے اختیار بول کرتے وقت خارج ہو جاتے ہوں۔ پیشاب کے ہمراہ پاخانہ ضرور نکل جاتا ہو:

**بواسیری مسّے** جو کہ نیلگوں سوجے ہوئے ہوں اور چھونے سے درد کرتے ہوں اور اتنے ذکی الحس ہو گئے ہوں کہ بستر کی چادر بھی چھونا گوارا نہ ہو سکتی ہو:

**مقعد و آلات تناسل** - کی ذکی الحسی میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:

افیون و تمباکو کے بکثرت استعمال سے جب عضلات کی نقاہت پیدا ہو جاوے تو اس کو دور کرنے میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے:

**زیادتی مرض** - مرطوب آب و ہوا میں۔ نیم شب کے قبل۔ کمی مرض۔ بائیں جانب لیٹنے سے:

**مصلح** - برائی او نیا۔ کیمفر: **خوراک** - ۳x ۱x ۱۲:




(بلیک کیوبن سپائیڈر) BLACK CUBAN SPIDER.

یہ دوائی رعشہ میں کام آتی ہے۔ چہرہ گرم اور تمتمایا ہوا ہو۔ اور عضلات چہرہ جھٹکے ہوں یا جسم کا ایک حصہ متشنجی جھٹکتا ہو۔ اور بے اختیار ہو گیا ہو:

دوران نیند آرام رہتا ہو۔ لیکن بوقت صبح علامات مرض شدید سختی کے ساتھ عود کر آتی ہوں۔ مریض بوقت شب دانت پیستا ہو۔ **خوراک** - ۳x - ۶x تا ۳۰ طاقت:




فارگیٹ می ناٹ FORGET-ME-NOT.

یہ دوائی مرضِ سل میں نافع ہے۔ جبکہ پیپ دار بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو ضعف بہت ہو۔ اور شب کو پسینے آتے ہوں۔ مزمن کھانسی میں بھی یہ دوائی مفید ہے؛

برانکوریا (بلغم بکثرت خارج ہونا) میں یہ دوائی سود مند ہے۔ جبکہ پیپ دار بلغم کھانسی کے ہمراہ بکثرت خارج ہوتی ہو؛

خوراک۔ (۵) کے ایک سے لیکر ۵ قطرے۔ یا × ایا ۲× ؛




BAYBERRY. (بے بیری)

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ پت بنی بند ہوگئی ہو۔ اور یرقان کا عارضہ پیدا ہوگیا ہو۔ مریض مایوس اور زود رنج ہوا کرتا ہے۔ لعاب دہن گاڑھا لیسدار اور بدمزہ ہو۔ جگر میں درد و دکھن ہو۔ اور پاخانے ہلکے رنگ کے آتے ہوں؛

شانوں کی جینیوں کے زیریں اور پشت گردن میں دردیں ہوتی ہوں۔ بجولی لگاتار رہتی ہو۔ مصلح۔ ڈجی ٹیلس خوراک۔ (۵) ایک سے بیس قطرے یا ۳× ؛




MYRISTICA SEBIFERA.

(BRAZILIAN UCUUBA. (برازلین اوکوبا)

یہ دوائی بڑی زبردست اینٹی سیپٹک (دافع تعفن) ہے۔ فلیبیا کی یہ ایک خاص دوائی ہے بلٹوہا میں نہایت ہی مفید ہے؛ سوزش کان اور کان بہنا میں نافع ہے؛

ناسور مقعد میں بھی سود مند ہے؛

خوراک ۳× - ۶× اور اونچی پوٹینسی ؛

# ناجا ٹری پیوڈی آنس

NAJA TRIPUDIANS.

VIRUS OF THE COBRA. (زہر کوبرا سانپ)

یہ دوائی امراضِ دل میں کام آتی ہے۔ جبکہ خشک تکلیف دہ کھانسی ساتھ ہوتی ہو۔ نبض کمزور۔ بیقاعدہ اور سست ہو:

دل کا بڑھ جانا میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ خشک خراش دار کھانسی ساتھ ہو۔ جب دل کی اندرونی جھلی میں سوجن ہو۔ اور ساتھ ہی وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

دل میں جب کہ شدید چبھن کی دردیں ہوتی ہوں۔ اور بولنا دشوار ہو۔ دم گھٹتا ہو اور دھڑکن نہایت تیز ہو۔ تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے:

سردرد نوبتی و عصبی میں یہ دوائی آرام دہ ثابت ہوتی ہے جبکہ دردیں بائیں خانہ چشم اور بائیں کنپٹی میں خاصکر زیادہ ہوتی ہوں۔ اور پشتِ سر تک پھیلتی ہوں۔ سردرد کے ہمراہ بعض اوقات ریڑھ میں درد ہوتی ہو۔ دل کی دھڑکن تیز ہو۔ چہرہ نیلگوں اور قئیں آتی ہوں:

بائیں خصیۃ الرحم کے اجتماع خون اور درد عصبی میں یہ دوائی کام آتی ہے: جبکہ دل کی دھڑکن ساتھ ہی بہت تیز ہو:

زیادتی مرض۔ منشیات کے استعمال سے: کمی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ سیر کرنے یا سواری کرنے سے: خوراک۔ ۶x تا ۳۰:

# نیفتھالینم NAPHTHALINUM.

یہ دوائی کالی کھانسی میں کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ کھانسی کے دورے بہت لمبے ہوتے ہوں۔ مریض کا سانس کھانسی کے سبب نہ نکلتا ہو۔ دورے کے دوران میں چہرے کا رنگ ارغوانی ہوجاتا ہو۔ پسینہ آتا ہو۔ اور سوتی لیسدار بلغم مریض باہر تھوکتا ہو؛

بخار کاہی۔ جب صدری قسم کا ہو۔ آنکھیں سوجی ہوئی اور درد کرتی ہوں چھینکیں لگاتار آتی ہوں۔ اور سرگرم ہوتا ہو۔ اور دمہ کا بہت زور ہوتا ہو۔ تو یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے

جب براؤنکائٹس ودمہ کی وجہ سے کھانسی کے دورے تشنجی ہوتے ہوں۔ اور کھلی ہوا میں آرام رہتا ہو تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے؛

سل کے درجہ ابتدائیہ وثانویہ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ کھانسی کا دورہ لمبا ہوتا ہو۔ جس کے باعث سانس اندر کھینچنا محال ہوجاتا ہو؛

سوزاک میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ شدید علامات فروغ پاچکی ہوں پیشاب کرنے کی بڑی زبردست خواہش موجود ہو۔ اور پیشاب کا سوراخ سرخ اور سوجا ہوا ہو۔ اور گھونگھٹ (غلفہ) بھی سوجا ہوا ہو؛

خوراک۔ ۳x-۱x ؛ آنت کے کیڑوں کے دفعیہ کے لئے نیفتھالین خالص کی خوراکیں دی جاتی ہیں۔ یعنی ۲-۱ گرین یا آٹھویں حصہ کی خوراک؛

جلد کی امراض میں اس دوائی کی مرہم اوپر ملنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔ یہ مرہم ۵ فیصدی کے حساب سے تیار کی جاتی ہے؛




ARSENATE OF SODA. (آرسی نیٹ آف سوڈا)

یہ دوائی نزلہ میں کام آتی ہے جبکہ ناک سے پتلا پانی بہتا ہو۔ اور حلق میں نزلہ گرتا ہو نتھنے بند معلوم ہوں۔ ناک کی جڑ میں اور سر میں درد ہوتی ہو۔ آنکھیں خشک اور جلتی ہوں اور آنکھوں کے اوپر پیشانی میں درد ہوتی ہو؛

خناق وبائی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ حلق ارغوانی۔ سوجا ہوا۔ اور پھولا ہوا

ہو۔ نبض کمزور اور رُک رُک کر چلتی ہو۔ جلد جسم سرد اور ٹھنڈے چپکنے پسینہ سے تر بتر ہو؛

**براونکائیٹس** (شدید کھانسی) میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ بلغم بکثرت اور زردی مائل نکلتی ہو۔ سینہ اور دل کے آس پاس دباؤ معلوم ہوتا ہو۔ مریض کو ٹھنڈ جلدی لگ جاتی ہو۔ تھکا ماندہ ہو۔ اور چپ رہنا چاہتا ہو؛

**چنبل** میں یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے۔ **خوراک**۔ ۲x – ۳x – ۶x یا ۳۰؛

# نیٹرم کاربانیکم

NATRUM CARBONICUM.

(کاربونیٹ آف سوڈیم) CARBONAT OF SODIUM.

(واشنگ سوڈا WASHING SODA.)

یہ دوائی امراض نزلہ میں کام آتی ہے۔ اور نیز ایسے ضعف میں جو کہ موسم گرما کی یا لُو مارنے کے مزمنہ اثر کے باعث پیدا ہوگیا ہو؛

**مالیخولیا مراقی** میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کھانا کھانے کے بعد خصوصاً تکلیف زیادہ ہوجاتی ہو۔ مریض پست ہمت اور چڑچڑے مزاج کا ہوتا ہے۔ جوں جوں غذا ہضم ہوتی جاتی ہے اور معدہ خالی ہوتا جاتا ہے توں توں مرض کو آرام ہوتا جاتا ہے۔ مریض ضعیف اور زرد رو ہوتا ہے۔ اور اس کی آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے پڑ جاتے ہیں؛

جب زیادہ گرم ہونے کے باعث سرد پانی پیا جائے تو جو بد نتائج برآمد ہوتے ہیں اُن کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے؛

**ضعفِ معدہ**۔ میں (جبکہ معدہ میں ہائیڈرو کلورک ایسڈ کی کمی ہو جس کو انگریزی میں (HYPOCHLOR HYDRIA) کہتے ہیں۔ یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ گندے ڈکار آتے ہوں۔ اور معدہ کمزور ہوگر تا جاتا ہو۔ نشاستہ دار غذا کھانے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ ہوا بہت پیدا ہوتی ہو۔ اور غذا میں خفیف غلطی واقع ہونے سے بھی تکلیف بڑھ جاتی ہو؛

**لُو لگنے** (SUN STROKE) کے بعد جب ضعف و نقاہت پیدا

ہوجاویں۔ خواہ یہ لُو لگنے کا حاد اثر ہو یا مزمن۔ یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ طوفان کے دوران میں مریض ہمیشہ متلوّن مزاج ہوا کرتا ہے ؛

سر درد میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ سورج یا آگ کی گرمی یا گیس کی روشنی میں کام کرنے کے باعث یا ذراسی دماغی محنت کرنے سے سر درد شروع ہوجاوے۔ یا موسم گرما کی آمد پر سن سٹروک کے مزمن اثر کے باعث سر درد ہونے لگ جلئے ؛

دودھ سے نفرت۔ پینے سے دست لگ جاویں۔ یہ اس دوائی کی خاص علامت ہے ؛

ٹخنہ بآسانی ٹل جاوے۔ یا موچ آجاوے۔ اتنا کمزور کہ چلتے وقت پاؤں مڑجاتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ بیٹھنے سے۔ راگ رنگ سے ؛ دھوپ میں۔ موسم گرما سے ؛ دماغی محنت سے۔ طوفان سے۔ ہوا کے خفیف جھونکے سے۔ موسم کی تبدیلی سے ؛

کمی مرض ؛ حرکت سے ؛ ناک اور کان کو ملنے سے ؛ مصلح۔ آرسینکم۔ کیمفر ؛

خوراک۔ ۱x۔ ۳x یا ۶x ؛




NATRUM MURIATICUM.

CHLORIDE OF SODIUM. (کلورائیڈ آف سوڈیم)

COMMON SALT. (نمک)

یہ دوائی کمزور و نحیف اشخاص کے لئے مفید ہوتی ہے۔ جو کہ نہایت کمزور ہوں۔ اور باوجود عمدہ غذا کھانے کے بھی گوشت اُن کے جسم پر نظر نہ آتا ہو۔ ایسے اشخاص کو سردی جھٹ لگ جاتی ہے۔ مستقبل ان کو امیدوں سے خالی نظر آتا ہے۔ پیاس شدت کی لگتی ہے۔ اور روٹی کھانے سے نفرت ہوتی ہے۔ یہ کمزوری خواہ کثرت حیض آنے یا جریان منی بخیرہ یا دماغی علالتوں کے باعث واقع ہوئی ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

دیرینہ بخاروں میں یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ خاصکر جبکہ کونین کا ناجائز استعمال کیا گیا ہو۔ مریض نہایت کمزور اور زرد رُو ہوتا ہے۔ سر میں اجتماع خون اور اس

کے باعث پھاڑنے والی سر درد ہوتی ہے۔ دوران حرارت میں نہایت شدت کی پیاس لگتی ہے۔ لبوں پر بخار کی پھنسیاں نمودار ہوتی ہیں۔ لرزہ عموماً ۹ بجے سے ۱۱ بجے دن کے شروع ہو کر دیر تک رہتا ہے۔ اور اس کے بعد خشک حرارت اور پھاڑنے والی سر درد آ دھمکتی ہے۔ لرزہ کے قبل و دوران میں بہت بہت پانی پینے کو دل کرتا ہے۔ لرزہ کے بعد سر درد بہت بڑھ جاتی ہے۔ اور مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے گویا ہزاروں چھوٹی چھوٹی ہتھوڑیاں دماغ میں ماری جا رہی ہیں ؛

**مزمن ملیریل علامات** میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ خون پتلا پڑ گیا ہو۔ کمزوری اور قبض ہو۔ اور اشتہا ندارد ہو۔ خاصکر جبکہ کونین بکثرت استعمال کی جا چکی ہو ؛

**قبض** میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ پاخانہ دقت سے خارج ہوتا ہو۔ مقعد چھل جاتی ہو۔ اور خون جاری ہو جاتا ہو۔ جس کے باعث مقعد میں بہت درد ہوتی ہو۔ پاخانہ خشک اور ریزہ ریزہ ہو کر آتا ہو۔ اور بہت تکلیف سے خارج ہوتا ہو ؛

**مزمن آبی اسہال** میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ مقعد میں جلن بہت ہوتی ہو اور نقاہت بدرجہ کمال ہو ؛

**سوء ہضم** (DYSPEPSIA) میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ خوراک کھانے سے معدہ و شکم میں دھیمی دھیمی درد اور تناؤ ہو جاتا ہو۔ صفراوی و بدہضمی کے علامات خوب آشکارا ہوں۔ قبض اور دست باری باری سے آتے ہوں۔ اسہال آبی ہوں۔ اور پیاس بہت لگتی ہو۔ معدہ میں کمزوری کا احساس ہو۔ اور گرا جا رہا ہو ؛

**ضعف البصر عضلاتی و باھنی (سلاق) اور آنکھوں کے درد عصبی** میں یہ دوائی اکثر اوقات بہت اعلیٰ ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ درد سورج کے ساتھ آتا اور جاتا ہو۔ آنکھوں سے پانی بکثرت بہتا ہو۔ جو کہ تیز جلانے والا ہو ؛

**سکروی (گوشت خورہ)** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ مسوڑھوں میں بد بودار سوزش ہو۔ اور خونی لعاب خارج ہوتا ہو۔ زبان پر سفید فرحمی ہوتی ہو۔ یا اس پر مانند نقشہ لکیریں پڑی ہوں۔ منہ میں چھالے ہوں۔ اور ذائقہ ندارد۔ نہ روٹی کی خواہش ہو اور نہ کسی اور چیز کی اشتہا۔ لیکن پیاس بہت ہو۔ اور نمک کھانے کو دل بہت کرتا ہو ؛

**حیض کے جاری کرنے** میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ حیض

پے در پے زیادہ زیادہ دیر کر کے آیا کرتے ہوں۔ صبح جاگنے پر شدید سردرد ہوتی ہو۔ دوران حیض میں مریضہ نہایت اداس اور غمگین رہتی ہو۔ اور تیز جلانے والا لیکوریا خارج ہوتا ہو:

**کمزوری مستورات کے دیرینہ کھچس** ۔ میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے جن کی جلد جسم زرد اور میلی ہو۔ چھاتی پر دباؤ اور دل کی دھڑکن تیز ہو:

کمزور و کھچس کی ماری ہوئی سکول پڑھنے والی لڑکیوں کی سردرد کیلئے یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جب کہ سردرد طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک رہتی ہو۔ چہرہ سرخ۔ اور حیض کے قبل دوران اور بعد میں اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں:

**اکیزیما**۔ (ECZEMA) (جلن دار کھنسیاں) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقامات متورم ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ خصوصاً بالوں کے ارد گرد ناخنوں کے ارد گرد کا چمڑہ خشک پھٹا ہوا اور چھڑیں نکلی ہوئی ہوں:

**بچہ**۔ بچہ کو جب بلایا جاوے تو نہایت ترش رو ہو معمولی باتوں سے رونے چلانے لگ جائے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں سے غصہ میں آجائے۔ خاصکر جبکہ اس کے ساتھ پیار کیا جائے رونے کی طرف طبیعت راغب ہو۔ غمگین و روہی صورت ہو۔ بدون سبب کے۔ (پلسٹلا):

لیکن جب اس کے ساتھ تسلی کی باتیں کی جائیں تو اس کو اور بھی زیادہ تکلیف ہو:

**آنسو**۔ جب کھانسی آوے۔ آنکھوں سے پانی نہ نکلے (یوفریزیا):

**زبان** مانند نقشہ کے لکیریں اور اس پر سرخ دھبے ہوں۔ اطراف میں داد کی مانند نشانات (آرسنک۔ لاکےسس۔ مرکیورس۔ نائٹرک ایسڈ۔ ٹراکسیکم): زبان وزنی۔ بولنا مشکل۔ اور بچہ دیر سے چلنا سیکھے۔ زبان پر بال کا احساس ہو:

**پیشاب**۔ چلتے ہوئے۔ کھانستے ہوئے اور ہنستے ہوئے پیشاب بے اختیار نکل جاتا ہو۔ (کاسٹیکم۔ پلسٹلا۔ سیلا) دیگر اشخاص کی موجودگی میں بہت دیر تک انتظار کرنے کے بعد پیشاب خارج ہوتا ہو۔ (ہیپر۔ میورآٹک ایسڈ) بول کے بعد نائزہ میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ (سارسپریلا):

**خواب**
لٹیروں کے خواب آئیں کہ گھر میں موجود ہیں۔ اور جاگنے پر بھی یقین نہ آئے۔ جب تک کہ تلاش نہ کی جائے:

ہیں۔ ترش ذائقہ ہو۔ مسوڑھوں پر پھوڑے ہوں۔ ٹھوس چیزیں نگلنے پر گلے کی تکالیف میں کمی ہو لیکن سیالی اشیا نگلنے سے تکلیف زیادہ ہو۔ ایسا محسوس ہو گویا کہ گلے میں پن اٹکی ہوئی ہے۔ ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ گلے میں ڈھیلا اٹکا ہوا ہے؛

معدہ۔ بھوک مندا ہو۔ برخلاف اس کے بھوک بہت زیادہ ہو۔ روٹی اور گوشت سے نفرت ہو۔ مریض کھٹا اور پھیکے سے قے کرتا ہو۔ لیکن قے میں خوراک نہ نکلتی ہو۔ مزمن بدہضمی ہو۔ کھانا کھانے کے قریباً دو گھنٹے بعد معدہ میں درد ہونی شروع ہو جاتی ہو۔ مزمن اغذیہ سے بدہضمی ہو جاتی ہو۔ ترشی بہت ہو۔ کھٹے ڈکار آتے ہوں۔ قے میں ترش یا سیاہ مادہ نکلتا ہو۔ اور ساتھ ہی معدہ میں درد ہوتی ہو۔ اور نفخ بہت ہو۔ معدہ میں ورم ہوں۔ خفیف غذا کھانے کے بعد کسی ایک مقام میں درد ہوتی ہو۔ کرموں کے باعث معدہ میں درد ہو۔ انتڑیوں میں درد ہو۔ اور نیند بے آرام ہو۔ ضیق ہو۔ نفخ کے ساتھ درد قولنج ہو۔ چلنے پھرتے انتڑیوں میں درد ہو جاتی ہو معدہ میں خلا کا احساس ہو۔ پت کی کمی کے باعث روغنیات پورے طور پر تحلیل نہ ہوتے ہوں؛

پاخانہ۔ ترشی کی زیادتی کی وجہ سے اسہال سبز یا مٹی رنگ کھٹی بو والے اور جلتے ہوئے آتے ہوں۔ ایک دن قبض ہوتی ہو۔ تو دوسرے دن اسہال آتے ہوں۔ کرموں کی وجہ سے مقعد میں خارش ہوتی ہو۔ رات کو بستر میں گرم ہونے سے خارش زیادہ ہوتی ہو۔ کھجلانا پڑتا ہو۔ اسہال ہوا کے ساتھ خارج ہوتے ہوں۔ فوری حاجت ہوتی ہو۔ پاخانہ روکنا دشوار ہوتا ہو۔ اسہال درد کے ساتھ آتے ہوں۔ ہوا خارج کرنے سے ڈر لگتا ہو۔ مبادا کہ پاخانہ ساتھ ہی نکل جاوے گا۔ موسم گرما کے اسہال ہوں۔ مقعد میں خارش ہوتی ہو۔ بے چینی ہو۔ اور نیند نہ آتی ہو؛

آلاتِ بول۔ ضعف مثانہ ہو۔ ذیابیطس ہو۔ معدہ میں ترشی کے باعث بچوں کو پیشاب گرتا رہتا ہو۔ کثرت البول کا عارضہ ہو۔ یا جوڑوں کی سوجن کے ساتھ پیشاب تھوڑا اور سیاہ آتا ہو۔ پیشاب کی حاجت لگاتار بنی رہتی ہو۔ پیشاب آتے آتے رک جاتا ہو۔ اور زور لگانا پڑتا ہو۔ پیشاب کی حاجت بار بار ہو۔ پیشاب روکے رکھنا دشوار ہو اور پیشاب کرتے وقت جلن ہوتی ہو؛

امراضِ مردانہ ۔ بدون خواب آنے کے احتلام ہوجاتا ہو ۔ منی پانی کی مانند پتلی ہو :

امراضِ زنانہ ۔ جب رحم سے کھٹا ۔ ترش ۔ چکنا چیڑا پانی زردی مائل خارج ہوتا ہو تو نیٹرم فاسفوریکم کو نہیں بھولنا چاہیئے :

حیض کی بےقاعدگی ہو اور ساتھ ہی پیشانی میں درد ہوتی ہو ۔ ایسا احساس ہو کہ گھٹنے کی رگیں حیض کے بعد چھوٹی ہوگئی ہیں ۔ دورانِ حیض میں دن کے وقت پیر ٹھنڈے رہتے ہوں اور رات کو جلتے ہوں ۔ خروج رحم ہو :

آواز ۔ زور کے ساتھ بولنے سے گلا بیٹھ گیا ہو :

دل ۔ دل کانپتا ہو ۔ سیڑھیاں چڑھنے سے دل دھڑکن بڑھ جاتی ہو ۔ جسم کے مختلف حصوں میں نبض تڑپتی معلوم ہوتی ہو ۔

ٹانگیں اور بازو ۔ کلائیاں دکھتی ہوں ۔ داہنی کلائی اور بایاں ٹخنہ کمزور ہوں ہاتھوں کی انگلیوں کے جوڑوں میں دردیں ہوتی ہوں ۔ داہنے کندھے کے جوڑ اور بازوؤں میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں ۔ لکھتے وقت ہاتھ کانپتے ہوں ۔ گھٹنے ٹھوڑی اور ٹخنوں میں دردیں ہوتی ہوں ۔ چلتے چلتے ٹانگیں رہ جاتی ہوں ۔ گویا کہ وہ شل ہوگئی ہیں ۔ رات کو پاؤں جلتے ہوں ۔ شدید اور مزمن وجع المفاصل کے تمام کیسوں میں جہاں کہ ترش مزاج میں موجود ہو ۔ نیٹرم فاس ایک اعلیٰ دوائی ہے :

نیند ۔ تمام دن غنودگی طاری رہتی ہو ۔ لیکن نیند نہ آتی ہو ۔ بیٹھے بیٹھے گہری نیند سو جاتا ہو جھٹ چونک اٹھتا ہو ۔ بادلوں میں اکساہٹ پیدا ہوجاتی ہو ۔ پیٹ کے کیڑوں کی وجہ سے بےچینی ہوتی ہو ۔ سوتے سوتے دانت پیستا ہو ۔ چیخیں مارتا ہو ۔ مقعد میں خارش ہوتی ناک کھجلاتا ہو ۔ رات کو مرے ہوئے اشخاص کی خوابیں آتی ہوں :

بخار ۔ پسینہ بہت ترش آتا ہو ۔ بخار کے ساتھ کھٹی قئیں آتی ہوں ۔ دورانِ حیض ہو سینہ میں ٹھنڈک معلوم ہوتی ہو ۔ دن کے وقت پاؤں برفانی ٹھنڈے رہتے ہوں ۔ کرموں کا بخار ہو ۔ تو بھی بخار ہو ۔ اور کھٹی قئیں آتی ہوں :

جلد جسم ۔ جلد پر پھنسیاں ہوں اور اُن میں سے کھٹا ۔ چکنا زرد مواد نکلتا ہو ۔ تمام جسم پر پھنسیاں ہوں ۔ مانند مکھی کے ڈنگ کے اور بہت خارش ہوتی ہو ۔ چھپاکی ہو ۔ گلابی دھبے ہوں ۔ نوٹ ۔ گھونگھٹ اور مقعد میں خارش ہوتی ہو ۔ خوراک ۲x-۳x-۶x-۱۲x-۳۰ :

# نیٹرم سیلی سائی لیکم

NATRUM SALICYLICUM.

SALICYLATE OF SODIUM. (سیلی سیلیٹ آف سوڈیم)

یہ دوائی مینیئرز ڈیزیز میں کام آتی ہے۔ سر چکر آتے ہیں۔ کانوں میں شور ہو۔ اور بہرہ پن ہو۔ انفلوئنزا کے بعد نقاہت کو دور کرنے کے لئے یہ ایک بہترین دوائی ہے:

خوراک ۳x ؛

نوٹ۔ شدید وجع المفاصل۔ کمر درد اور سیاٹیکا میں اس دوائی کی بڑی بڑی خوراکیں دی جاتی ہیں۔ دس سے بیس گرین دوائی ہر تین گھنٹے کے بعد:

وجع المفاصل۔ سوزش حلق۔ سوزش آئرس اور آشوب چشم میں بھی دوائی کام آتی ہے۔

# نیٹرم سلفیوریکم

NATRUM SULPHURICUM.

SULPHATE OF SODIUM. (سلفیٹ آف سوڈیم)

GLAUBER'S SALT. (گلوبرس سالٹ)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جن کو مرطوب آب و ہوا۔ مرطوب مکان و نمدار جگہوں میں رہنے سے تکلیف زیادہ بڑھتی ہو۔ موسم برسات مریض کو برا لگتا ہو۔ یہاں تک کہ جو پودے پانی میں اُگتے ہیں ان کو بھی نہ کھا سکتا ہو:

تر دمہ۔ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ خاصکر بچوں کے تر دمہ میں جبکہ برسانی موسم کی آمد کے ساتھ ہی یا ٹھنڈ لگتے ہی دمہ شروع ہو جاتا ہو۔ سرد مرطوب موسم میں ایسے مریضوں کو زیادہ تکلیف ہوا کرتی ہے۔ بلغم بکثرت سبز رنگ کی خارج ہوتی ہے۔ چار یا پانچ بجے صبح

بلغم کھڑکھڑاتی ہو:

**اسہال صباح**۔ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ صبح اٹھنے اور کھڑا ہونے پر مرض میں زیادتی ہوتی ہو۔ دست یکایک بہت زور سے نکل جاتا ہو۔ اور ساتھ ہی بڑبڑ بھی بہت ہوتی ہو۔ تر موسم و نمدار جگہوں میں رہنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو:

**سوزاک** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ پیپ بدون درد کے اور سبزی مائل زرد آتی ہو۔ اور مسّے بھی ساتھ ہوں:

**سوزش پردہ ہائے نخاع** میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ دماغ میں بہت درد ہوتی ہو۔ سر پیچھے کی جانب مڑ گیا ہو۔ دماغ کی جانب خون کا اجتماع بہت شدید ہو۔ ہذیان ہو اور کمر پیچھے کی جانب خمیدہ ہو:

**مرگی** کے لئے یہ نہایت ہی اعلیٰ دوائی ہے جبکہ سر کی استخوان میں گڑھا پڑ گیا ہو:

**جگر میں اجتماع خون** (HEPATIC-CONGESTION) کے لئے یہ دوائی نافع ہے جب کہ چھونے سے جگر درد کرتا ہو۔ اور اس میں تیز بھالا مارنے کی درد بھی ہوتی ہو۔ مریض بائیں پہلو نہ لیٹ سکتا ہو۔ اور نہ ہی اس مقام پر کپڑے کا چھونا تک برداشت نہ کر سکتا ہو:

**دانت درد** کو سرد پانی اور سرد ہوا سے آرام ہوتا ہو:

**سر**۔ نقص ہاضمہ یا پت کی زیادتی کے باعث سر چکراتا ہو۔ اور ساتھ ہی منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ دماغ میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ سر درد ہو اور ساتھ ہی صفراوی اسہال یا پت کی قیئیں آتی ہوں۔ اور شکم میں قولنج کی درد ہوتی ہو۔ سر کی جانب خون کا اجتماع ہو۔ بلغم بجبر آنے سے سر کے بھاری پن میں کوئی افاقہ نہ ہوتا ہو۔ کھانسنے سے پیشانی پھٹی جاتی ہو:

**آنکھیں**۔ بگڑے ہوں۔ سبز پیپ نکلتی ہو۔ اور روشنی سے بہت ڈر لگتا ہو۔ ڈگرینولیشن (دانے) بوقت صبح آنکھیں چیپڑے سے جڑی ہوئی ہوں۔ دائیں آنکھ میں جلن ہوتی ہو۔ چیپڑوں پر آبلہ نما بڑے بڑے کھرے ہوں۔ آنکھیں کمزور ہوں۔ ایسا محسوس ہو کہ آنکھوں میں ریت پڑی ہے۔ ناک صاف کرنے کے بعد آنکھوں کے آگے چنگاریاں اڑتی ہوں:

**کان**۔ کانوں میں گھنٹی بجتی ہو۔ کان درد ہو۔ کان میں تیز بجلی کی سی چبھن پڑتی ہو۔ مرطوب موسم میں یا نمدار جگہوں میں لیٹنے سے یا سرد ہوا میں سے گرم کمرہ میں جانے سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔

ناک ۔ زکام رواں ہو ۔ چھینکیں بہت آتی ہوں ۔ اور نمکین مواد نکلتا ہو ۔ ناک خشک اور جلتی ہو ۔ ناک بند ہو گئی ہو ۔ صبح کے وقت ناک سے سبز چھیچھڑے نکلتے ہوں ۔ خون حیض کے قبل نکسیر کھوٹتی ہو ۔ ناک سے متعفن بو آتی ہو ۔ نتھنے درد کرتے ہوں ۔ آتشکی زہر کی وجہ سے ناک سے بو آتی ہو ۔ حلق میں زخم ہوں ۔ ناک سے گاڑھا زرد مواد نکلتا ہو ؛

منہ کا ذائقہ کڑوا ہو ۔ اور زبان کی جڑ پر میلی براؤن فرجی ہو ۔ زبان کے اوپر جلن دار ڈنک مارنے والے چھالے ہوں ۔ زبان کی نوک جلتی ہو ۔ زبان اور منہ خشک معلوم ہوتے ہوں ۔ ذائقہ ندارد ہو ؛

سینہ ۔ تر دمہ ہو ۔ اور سینہ میں بلغم کھڑکتا ہو ۔ دم بہت چھوٹا ہو گیا ہو ۔ خصوصاً مرطوب موسم میں دمہ کا شدید حملہ ہوتا ہو ۔ اور بکثرت سبز پیپ نما بلغم نکلتی ہو ۔ مرطوب اور برساتی موسم میں زیادہ تکلیف ہوتی ہو ؛

معدہ ۔ گوشت یا چپاتی کی خواہش نہ ہو ۔ شام کو پیاس بہت لگتی ہو ۔ ٹھنڈی غذا کھانے یا ٹھنڈی اشیاء پینے یا سبزیات اور میوہ جات کے کھانے سے اسہال آنے شروع ہو جاتے ہوں ۔ ابکائیاں لگاتار آتی ہوں ۔ گلے میں صفرا خارج ہوتی ہو ۔ منہ کا ذائقہ کڑوا اور بدمزہ ہو ۔ سر درد ہو ۔ کھانا کھانے کے بعد دن کے وقت کڑوے یا بدذائقہ ڈکار آتے رہتے ہوں شکم میں نفخ ہو ۔ ہوا بھرتی اور گڑگڑ کرتی ہو ۔ شکم میں ہوا با آواز بلند گڑگڑ کرتی ہو ۔ اور بہت بدبودار ہوا خارج ہوتی ہو ۔ شرابیوں کی بدہضمی اور کمزوری کو یہ دوائی دور کرتی ہے ؛

مقعد ۔ قبض ہو ۔ پاخانہ گٹھے دار آتا ہو ۔ پاخانہ جانے کے بعد مقعد میں جلن ہوتی ہو مقعد میں ایسی خراش ہو جیسی کہ کرموں سے ہوتی ہے ۔ خروج مقعد ہو ۔ پاخانہ کے بعد درد کو آرام ہو جاتا ہو ۔ انتڑیوں میں لگاتار بے قراری ہو ۔ اور پاخانہ جانے کی حاجت بنی رہتی ہو ؛

اسہال ۔ صبح جب مریض اٹھے اور ذرا حرکت کرے تو صفراوی سیاہ یا سبز دست آ جاتا ہو ۔ اسہال بدون درد کے ہوں ۔ اور قبل اسہال آنے کے ہوا خارج ہوتی ہو ۔ بچوں کو دیرینہ اسہال کا عارضہ ہو ؛

آلات بول ۔ پیشاب روکنے سے کمر میں درد ہوتی ہو ۔ پیشاب میں ریت بہت ہوں

کنکر ہو۔ پیشاب میں خشت نما یا ریتی تلچھٹ ہوتی ہو۔ پیشاب میں سبب و بلغم نکلتی ہو۔ پیشاب کے دوران اور مابعد میں جلن ہوتی ہو۔ پیشاب جانے کی حاجت بار بار ہو؛ ذیابیطس کی بیرایک خاص دوائی ہے۔ رات کو پیشاب بہت آتا ہو۔ پیشاب میں سنگریزے نہ نشین ہوتے ہوں۔ جب کہ نقرس کا مرض ساتھ ہو۔ مزمن سوزاک ہو۔ آلاتِ تناسل۔ گھونگٹ اور فوطوں میں خارش چبھتی ہو۔ پراسٹیٹ گلینڈ (غدۂ مذامیہ) بڑھ گئی ہو۔ استسقاء فوطہ ہو۔ اس مرض میں یہ دوائی خارجی اور اندرونی ہر دو طریق پر استعمال کی جاتی ہے۔ وضع حمل کے بعد لیکوریا ہو؛

ٹانگیں اور بازو۔ بازوؤں اور ہاتھوں میں جھنجھناہٹ ہو۔ ایسا معلوم ہو گویا کہ شل ہو گئے ہیں۔ وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ خصوصاً انگلیوں کے جوڑوں میں۔ دردیں یکدم دل کی طرف چلی جاتی ہوں۔ انگلیاں سخت ہو گئی ہوں۔ اور سوجی گئی ہوں۔ جاگنے پر اور لکھتے وقت ہاتھ کانپتے ہوں۔ پاؤں کے انگوٹھوں میں خارش ہوتی ہو۔ ہاتھوں اور پاؤں پر سوج ہو گئی ہو۔ پاؤں میں نقرس ہو۔ گھٹنے اکڑ گئے ہوں۔ جوڑ کڑکڑ کرتے ہوں۔ سیاٹیکا (رینگنی لنگڑی) کی دردیں بیٹھنے سے اٹھنے پر یا بستر میں کروٹ بدلنے پر ہوتی ہوں۔ کسی پہلو بھی آرام نہ ہوتا ہو؛

بخار۔ نوبتی بخار ہو۔ اور ساتھ ہی جگر مبتلائے مرض ہو۔ یرقان اور صفراوی اسہال آتے ہوں۔ مرطوب موسم کی وجہ سے بخار چڑھ گیا ہو۔ پت کی یا براؤن یا سیاہ پانی کی قئیں آتی ہوں۔ اور ذائقہ کڑوا ہو۔ پسینہ بدون پیاس کے ہو۔ شام کو ٹھنڈ لگتی ہو۔ اور بخار چڑھ جاتا ہو۔ ملیریا بخار ہو۔ صفراوی میعادی بخار ہو۔ خصوصاً جب کہ زبان پر گندی سبزی مائل خاکستری یا سبزی مائل براؤن فرجمی ہو؛

جلد جسم۔ جب خون میں پت کی زیادتی کے باعث جسم پر کسی قسم کی پھنسیاں نکل آئیں ان کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے۔ جب ہر بہار کے موسم میں جلدی امراض آ گھیرتے ہوں تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے؛

زیادتیٔ مرض:۔ بائیں پہلو لیٹنے سے۔ تر مقام و مرطوب موسم میں؛ کمیٔ مرض۔ خشک موسم میں؛ دبانے سے؛ پہلو بدلنے سے؛

معاون۔ آرسنیکم۔ تھوجا؛

خوراک ۱x سے لے کر ۱۲x تک؛




**(میٹلک نکل) METALLIC NICKEL.**

یہ دوائی نوبتی دردِ عصبی میں کام آتی ہے۔ درد بائیں جانب سے شروع ہوتی ہے صبح سے دوپہر تک زیادتی اختیار کرتی ہے۔ اور گرم کمرہ میں زیادہ ہوتی ہے ؛

عصبی بدہضمی میں بھی نافع ہے۔ جبکہ مقام معدہ میں نقاہت ، خلا اور ڈوبنے کا احساس ہو۔ لیکن غذا کی کوئی خواہش نہ ہو ؛

گلا بیٹھ گیا ہو۔ کھانسی خشک اور تکلیف دہ ہو۔ اور سینہ میں چبھن پڑتی ہو۔ مریض اٹھکر بیٹھنے پر مجبور ہوتا ہو۔ اور سر کو پکڑے رکھتا ہو۔ اور کھانستے وقت رانوں پر بازوؤں کو ٹیکتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ لگاتار ہر دو ہفتہ کے بعد۔ سال کے بعد ؛ قبل دوپہر ؛ کمی مرض۔ بوقت شام ؛ خوراک ۳x - ۶x - اور اونچی پوٹینسی ؛




**(نائیٹرک ایسڈ) NITRIC ACID.**

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ دبلے پتلے ہوں۔ اور جن کے پٹھے مضبوط ہوں۔ رنگ سیاہ۔ آنکھیں اور بال کالے۔ جو کہ دیرینہ امراض کے شکار رہتے ہوں ٹھنڈ جلدی لگ جاتی ہو۔ اور خفیف غصہ کرنے سے اسہال شروع ہو جاتے ہوں۔ بوڑھے اشخاص جو کہ نہایت نحیف ہوں۔ اور جن کو دست آتے ہوں۔ نیند خاطر خواہ نہ آتی ہو۔ نیز ایسے اشخاص جن کی طبیعتوں میں پارہ نے بہت اثر کیا ہوا ہو۔ آتشک کے درجۂ ثانوی میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جن مقامات پر لعاب دار جھلی و جلد جسم ملتے ہیں ان مقامات پر

جو جیتے اور زخم پڑ جاتے ہیں۔ ان کے لئے یہ ایک عمدہ دوائی ہے :

منہ یا حلق کے کنارے پارہ کے ناجائز استعمال سے یا آتشک ثانوی کے باعث زخموں سے بھرپور ہوں۔ ہونٹ خشک۔ متورّم اور پھٹے ہوئے ہوں۔ تنفس بدبودار یا متعفن آتا ہو۔ زبان سُرخ۔ خواہ خُشک ہو یا آبلوں سے بھرپور ہو۔ یا اس پر زخم ہوں۔ مسوڑھوں سے خون نکلتا ہو۔ دانت ہلتے ہوں۔ اور غدد لعابیہ بڑھے ہوئے اور نرم ہوں۔ لعاب دہن میں خون آتا ہو۔ یہاں تک کہ زخم ناک تک پھیل گئے ہوں۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہو کہ بمقدار کثیر پتلی یا پیپ دار رطوبت خارج ہوتی رہتی ہو۔ اوزینا (ناک سے بدبو آنا) کا عارضہ ہو۔ اور اس کے ساتھ ناک میں سبز پپڑیاں ہر صبح جمع ہو جاتی ہوں۔ اور پپڑیوں کو دور کرنے سے چھلی ہوئی جگہ نکل آتی ہو۔ ان سب حالات میں یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے :

**شقاق المقعد۔** (مقعد کا پھٹنا) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مقعد میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہوں۔ یا رفع حاجت کے بعد کئی گھنٹوں تک مقعد میں تشنجی سکڑاؤ ہوتا رہتا ہو۔ اور پاخانہ پھر چکنے کے بعد گھنٹوں ہی مقعد میں تشنجی دردیں ہوتی رہتی ہوں۔ خواہ اس کے ساتھ ہی کانچ نکل آتی ہو۔ اور خون خارج ہوتا ہو۔ خواہ اس قسم کا احساس ہوتا ہو کہ کوئی تیز نوکدار چھری مقعد میں کسی نے ٹھونس دی ہے :

**امراضِ کان** میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ قوت شنوائی میں نقص واقع ہو گیا ہو لیکن جب مریض گاڑی یا ریل میں سوار ہو تو اس وقت اچھی طرح سے سن سکتا ہو۔ شور بالکل ناقابل برداشت ہو :

**کان بہنا** کے لئے یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ رطوبت بڑی بدبودار خارج ہوتی ہو۔ اور چبھنے والی دردیں ہوتی ہوں :

کئی **امراضِ چشم** میں یہ دوائی سُود مند ہوتی ہے۔ خاصکر جبکہ یہ امراض بوجہ آتشکی زہر یا پارہ کے ناجائز استعمال سے پیدا ہوئے ہوں۔ آنکھوں کے چھپر متورم ہوں۔ ان میں جلن و چبک پڑتی ہو۔ کنجکٹیوا بھی متورم ہو۔ آنکھوں سے پانی بکثرت بہتا ہو۔ چھپروں میں چبھنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اور کیچڑ سے چمٹ جاتے ہوں :

رمد سوزاکی جب کہ کنجکٹیوا (آنکھ کا پہلا پردہ) میں اجتماعِ خون ہو۔ اور متورم ہو قرنیہ دھندلا ہو۔ اور روشنی میں ناقابل برداشت ہو۔ آنکھوں سے متواتر پانی بہتا ہو اور پیپ

بکثرت خارج ہوتی ہو۔ نیز یہ دوائی سوزش آ ئیرس (بوجہ آتشکی زہر) اور قرنیہ کے زخموں اور دھند میں کام آتی ہے :

**آتشکی اوزینا** (آتشکی زہر کے باعث ناک سے بُو آنا) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ ہر صبح ناک سے سبز پپڑیاں خارج ہوتی ہوں۔ یا بدبودار زرد مواد یا پیپ خارج ہوتی ہو : نکسیر بافراط آتی ہو۔ خشک زکام ہو۔ چہرہ زرد یا سانولا اور غدود گلو متورم ہوں : حلق کا ملاحظہ کرنے پر ایسا پتہ لگے کہ زخم تمام حلق بلکہ ہوا کی نالیوں تک پھیل گئے ہوں :

**گلا بیٹھا ہوا ہو۔** خشک تکلیف دہ کھانسی آتی ہو تنفس بدبودار اور جلن و چبکیں پڑتی ہوں۔ ماؤف مقامات چھونے سے درد کرتے ہوں۔ اور ایسا احساس ہو کہ تیز لکڑی کا ٹکڑا ان میں چُبھا ہوا ہے۔ بعض کیسوں میں تو صحت بہت بگڑی ہوئی ہوتی ہو۔ کمزوری زیادہ ہو جاتی ہے بخار شب کے پسینے۔ جنبش اعصیب دار بلغم نکلتی ہے۔ یا حاد و مزمن اسہال تنگ کرتے ہیں : دست سبز اور مانند دہی کے آتے ہیں۔ اور بہت زور لگانا پڑتا ہے۔ اسہال آنے کے بعد اور دوران میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہیں۔ گویا کہ مقعد پھٹ گئی ہے۔ اکثر اوقات یہ بھی احساس ہوتا ہے کہ لکڑی کی تیز چھپریاں مقعد میں ٹھونس دی گئی ہیں۔ بعض اوقات بواسیر ہوتی ہے اور اس کے ہمراہ قبض اور سخت درد ہوتی ہے :

**پیشاب۔** مقدار میں تھوڑا۔ سیاہ۔ بدبودار مانند بول اسپ آتا ہو۔ جو اشخاص آتشک میں مبتلا ہوں۔ یا پارہ بہت استعمال کر چکے ہوں اور نہایت دُبلے پتلے ہو گئے ہوں۔ اور اُن کے پیشاب میں خواہ خون آتا ہو اور خواہ البومن ہی خارج ہوتی ہو۔ اِن حالات میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے :

**امراضِ مردانہ۔** میں یہ دوائی اس وقت کارآمد ہوتی ہے جبکہ مجری البول (نالزہ) سُوجا ہوا ہو۔ خون اور پیپ خارج ہوتے ہوں۔ پارہ کے استعمال کے بعد شنکر (زخم آتشک) آتشکی گلٹیاں۔ کھردرے کنارے والے گہرے زخم جن سے خون بآسانی نکل آتا ہو۔ موجود ہوں :

**امراضِ زنانہ۔** میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ بیرونی اعضائے ولادت دُکھتے ہوں۔ اور اُن پر زخم ہوں۔ خونِ حیض پیش از وقت اور بکثرت آتا ہو۔ اور اکثر بے قاعدہ آتا ہو۔ مریضہ کو ایسا محسوس ہو گویا کہ ہر ایک چیز اندام نہانی سے باہر نکل پڑے گی۔ اور ساتھ ہی

کمر، کولہوں اور رانوں میں درد ہوتی ہوں۔ حیضوں کے درمیانی وقفوں میں بہ افراط بدبودار اور ڈرسے دار رطوبت خارج ہوتی رہتی ہو۔ غدود چھاتی کے متورم ہوں۔ اور اکثر اندام نہانی میں چبھن کی درد ہوتی ہو۔ اور آتشک کا زہر جسم میں سرایت کیا ہوا ہو۔ وضع حمل یا اسقاط حمل کے بعد جب رحم سے خون خارج ہوتا رہتا ہو یا زیادہ مشقت کرنے سے رحم سے خون خارج ہو جاتا ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ؛

یرقان میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے جبکہ مقام جگر درد کرتا ہو۔ نیز جب ملیریا بخار۔ صفرا کبید اور آتشک کے باعث جگر میں اجتماع خون ہوگیا ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ؛

نوبتی و لازمی بخاروں میں یہ دوائی بکثرت مستعمل ہوتی ہے۔ جب کہ جگر میں نقص واقع ہوگیا ہو۔ کمی خون و کمزوری عام علامات طور پر آشکارا ہوں۔

جلد جسم کے آتشکی امراض میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ جسم پر زخم ہوں۔ اور رانوں میں درد ہوتی ہو۔ پاؤں پر بدبودار پسینہ آتا ہو۔ کانوں سے بدبودار مواد نکلتا ہو۔ پیشاب بدبودار غرضیکہ تمام جسم سے عفونت خارج ہوتی ہو ؛

زیادتی مرض۔ شام کو۔ رات کو۔ نیم شب کے بعد۔ رگڑنے سے۔ سرد آب و ہوا میں۔ گرم موسم میں موسم کی تبدیلی سے۔ دوران پسینہ میں۔ جاگنے پر۔ چلتے پھرتے وقت ؛

کمی مرض۔ گاڑی کی سواری کرنے سے۔ لیٹنے سے۔ گرمی سے ؛

معاون۔ آرسینیکم۔ کلاڈیم۔ سیک کیپنی نم ؛ متضاد۔ لاکسس ؛

خوراک۔ ۳۲۔ ۶۲۔ یا ۳۰ ؛



## نکس ماسکاٹا NUX MOSCHATA.

### نٹ میگ (جائیفل) NUT MEG

یہ دوائی عصبی و ہسٹیریکل مزاج والے اشخاص اور حاملہ مستورات کے لئے موثر ہوا کرتی ہے۔ جن کو دیگر علامات مرض کے ہمراہ بعض کیفیت میں تو نیند کا غلبہ رہتا ہو۔ اور بعض میں غشی کا عالم طاری ہوتا ہو ؛

نکس ماسکاٹا کے مریض کو پسینہ شاذونادر ہی آیا کرتا ہے۔ اور اس کی جلد جسم خشک ہوتی ہے۔ اس کا دماغ بہت کمزور ہوتا ہے۔ پڑھتے۔ بولتے یا لکھتے وقت اس کے خیالات منتشر رہتے ہیں۔ غلط الفاظ استعمال کرتا ہے۔ اور اچھی طرح دیکھی بھالی گلیوں کو بھی پہچان نہیں سکتا۔ اس کی طبیعت متغیر ہوتی ہے۔ ایک لمحہ تو وہ ہنستا ہے۔ اور دوسرے لمحہ چیختا چلاتا ہے۔ غمی سے خوشی میں۔ اور خوشی سے غمی میں یکایک مزاج تبدیل ہو جاتا ہے:

سوء ہضم نفخی میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ ہر کھانے کے بعد شکم بہت تن جاتا ہو۔ انتڑیوں میں خراش و جلن ہوتی ہو۔ اور رنجیدہ جذبہ کے بعد ہر ایک علامت جلد یا دیر ہو جاتی ہو۔ منہ و گلا خشک و اکڑے ہوئے ہوں:

حیض:۔ میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ حیض بہت ہی پیش از وقت اور بہت ہی باکثرت آتے ہوں۔ خون گاڑھا اور سیاہ آتا ہو۔ نیند کے بعد گلا خاصکر خشک ہو جاتا ہو: اور کمر میں درد ہوتی ہو:

حیض کی جگہ سفید رطوبت خارج ہوتی ہو۔ زبان کی خشکی کے باعث مریضہ جاگ اٹھتی ہو۔ رحم میں ہوا بھر جاتی ہو۔ ہر حیض کے موقع پر منہ۔ حلق اور زبان نہایت خشک ہو جاتے ہوں۔ خاصکر سوتے وقت:

ایام حمل میں یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے۔ جبکہ معدہ تنا ہوا ہو۔ سانس وقت سے آتا ہو اور مریضہ کا مزاج ہسٹیریکل ہو:

ایام حمل میں یا فرج (شرمگاہ) میں اشیاء رکھنے سے جب اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے:

خشک ہسٹیریکل کھانسی میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ یکایک گلا بیٹھ جاوے آواز بھدی پڑ جائے۔ ہوا کے مخالف چلنے سے آواز اور بھی زیادہ بھدی ہو جاوے۔ چھاتی پر بوجھ ہو۔ اور بار بار غشی کے دورے ہوتے ہوں:

کھانسی۔ بستر میں گرم ہونے سے یا زیادہ گرمی لگنے سے یا دوران حمل میں یا نہانے پانی میں کھڑا ہونے یا ٹھنڈی مرطوب جگہوں میں رہنے کے باعث کھانسی شروع ہو جاوے کھانے کے بعد کھانسی تر ہو۔ اور پینے کے بعد خشک ہو:

آنکھیں۔ ایسی خشک کہ مارے خشکی کے چھپر بند نہ ہو سکتے ہوں:

منہ۔ نہایت خشک (ایپس۔ لاکے سس)، زبان ایسی خشک کہ تالو میں چمٹ جاتی ہو لعاب دہن روئی کی مانند معلوم ہوتا ہو۔ گلا خشک اور اکڑا ہوا۔ پیاس ندارد (پلسٹلا)؛
ذرا سی غذا بھی زیادہ کھانے سے سر درد شروع ہو جائے۔ کھاتے وقت یا کھانے کے بعد فوراً معدہ بوجھل ہو کر تن جاوے۔ (کالی بائی)؛

اسہال۔ موسم گرما میں ٹھنڈی اشیا پینے سے اسہال آویں۔ موسم خزاں میں وبائی ہوں اور رنگ سفید ہو۔ ابلا ہوا دودھ پینے سے اسہال جاری ہو جاویں۔ دانت نکالنے کے زمانہ میں یا حمل کے دوران میں جب اسہال جاری ہو جاویں اور ساتھ ہی نیند و غشی بھی ہو تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے؛

کمر درد۔ گاڑی میں سواری کرنے سے کمر درد شروع ہو جاوے۔ جس پہلو مریض لیٹا ہو۔ وہ بہت درد کرے، پڑے (زخم بستری) پڑ گئے ہوں؛

بخار۔ لرزہ و تپ بدون پیاس کے ہوں۔ پسینہ نہ آتا ہو جسم خشک۔ نیز آنکھیں۔ ناک ہونٹ۔ منہ۔ زبان اور حلق وغیرہ بھی خشک ہوں؛

زیادتیٔ مرض۔ سرد تر ہوا میں۔ ٹھنڈی خوراک سے۔ ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ حرکت سے۔ صدمہ سے؛

کمیٔ مرض۔ گرمی سے۔ خشک موسم میں۔ مصلح کیمفر۔ جلسی میم۔ دلیریا نا؛

مقابلہ کرو۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ اگنیشیا۔ ایسافوئیٹڈا؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (ϴ) کے ایک سے پندرہ قطرے تک یا بدانا ۳x؛




POISON NUT. (دیا پائزن نٹ۔ کچلا)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ پتلے دبلے۔ چڑچڑے۔ سیاہ بالوں والے۔ لڑاکے۔ کینہ ور صفراوی مزاج والے ہوں۔ اور ایسے اشخاص جن کی طبیعت کا میلان۔ غصہ۔ حسد اور دھوکا دہی کی طرف رہتا ہو۔ نیز ایسے اشخاص جو کہ زیادہ کافی پینے

تمباکو نوشی۔ شراب خوری۔ زیادہ چٹ پٹی اور مصالح دار اشیا کھانے یا زیادہ شکم پری کرنے۔ زیادہ دماغی محنت کرنے اور بیٹھے رہنے یا خوشبو دار پیٹنٹ ادویات کے استعمال کرنے کے عادی ہوں۔ یا بےخوابی کے باعث جن کی طبیعت علیل رہتی ہو۔ نکس وامیکا کے مریض پر سرِ شام ہی نیند کا غلبہ ہو جاتا ہے۔ اور سونے کے وقت سے پہلے ہی وہ سو جاتا ہے صبح تین یا چار بجے کے قریب اس کی نیند کھل جاتی ہے۔ اس کے بعد پو پھٹنے تک وہ خوابیں بیٹا رہتا ہے اور بیدار ہونا اس کے لئے دشوار ہوتا ہے۔ لیکن جب وہ اٹھتا ہے تو کئی قسم کی شکایتیں کرتا ہے۔ اور نہایت تھکا ماندہ اور اپنے آپ کو کمزور محسوس کرتا ہے۔ نکس وامیکا کا استعمال شب کو زیادہ موثر ہوا کرتا ہے:

یہ دوائی اہل علم کے لئے جو کہ مطالعہ میں لگے رہتے ہوں۔ کھانے عمدہ ہوں۔ بیٹھے رہتے ہوں۔ اور ورزش نہ کرتے ہوں۔ معدہ و آلات انہضام کی شکایات ان کو دامنگیر رہا کرتی ہوں اور قبض رہتی ہو۔ نہایت مفید ہوا کرتی ہے۔ نیز شرابیوں کے نقص ہضم کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے:

ایسے مریض جو کہ تمام عمر دست آور ادویات کا استعمال کرتے رہے ہوں۔ اور کبھی ان کو دست لگ جاتے ہوں اور کبھی قبض ہو جاتی ہو۔ ان کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے:

ایسے مریض جو کہ ایلوپیتھک مکسچر پیتے رہتے ہوں یا قبض کشا گولیاں و دیگر اقسام کی خوشبودار یا گرم ادویات استعمال کرتے رہے ہوں۔ جب وہ ہومیوپیتھک ڈاکٹر کے زیر علاج آویں تو اول اول ان کو نکس وامیکا دوائی دی جاتی ہے۔ تاکہ ہومیوپیتھک ادویات کے اثر کو قبول کرنے کے لئے مریض کی طبیعت تیار ہو جاوے:

**ذکی الحس**۔ مریض بیرونی اثرات سے بہت جلد متاثر ہو جایا کرتا ہو۔ مثلاً شور، بُو، روشنی یا راگ رنگ سے (نکس، ماسکاٹا) خفیف سی علالت بھی اس کے لئے ناقابل برداشت ہوا کرتی ہے۔ (کیموملا) معمولی سی بات پر خفا ہو جاتا ہو۔ (اگنیشیا)

سردرد میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جو کہ دن کے ساتھ ساتھ بڑھتا جاتا ہو۔ اور شام کو آرام آجاتا ہو۔ پیشانی اور بھوؤں میں درد زیادہ ہو۔ اور ساتھ ہی سر میں چکر آتے ہوں جی متلاتا ہو۔ قئیں آتی ہوں۔ اور ان میں کڑوا و بدبودار مادہ خارج ہوتا ہو: سردرد

کے ہمراہ قبض اور بواسیر کے عوارضات بھی ایسے اشخاص میں شامل حال ہوجایا کرتے ہیں جو عیاشانہ زندگی بسر کرتے ہوں۔ اور شراب خواری کے عادی ہوں۔ بعض اوقات مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ سر بمقابلہ جسم کے بڑا ہوگیا ہے۔ دماغ پریشان رہتا ہو۔ مریض کو کچھ یاد نہ رہتا ہو اور نہ ہی کچھ سوچ بچار کرسکتا ہو:

درد معدہ کے ساتھ نفخ بھی ہو اور معدہ میں کوٹل کی دردیں ہوتی ہوں اور دردیں دونوں پہلوؤں یا سینہ کی ہڈی کے زیریں تک جاتی ہوں۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

سوزش معدہ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مرض پرانا ہوگیا ہو۔ یا اس کا زور کم ہوچکا ہو۔ اور دبانے سے درد ہوتی ہو۔ کس کر کپڑا باندھنا گوارا نہ ہوسکتا ہو۔ معدہ میں ایسا دباؤ پڑتا ہو۔ گویا اس میں بوجھ پھر اپڑا ہے۔ کھانے کے بعد جی متلاتا ہو۔ اور مریض اندوہگیں اور کمزور رہتا ہو:

ضعف ہاضمہ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ کھانا کھانے کے کچھ دیر بعد پیٹ میں نفخ ہوکر شور کر چڑھ جاتی ہو۔ درد قولنج کے ساتھ دباؤ اوپر کی جانب ہوتا ہو۔ جس سے چھوٹے چھوٹے سانس آتے ہوں۔ نیز دباؤ نیچے کی جانب بھی پڑ جاتا ہو۔ جس سے پاخانہ جانے کی حاجت لگاتار ہی رہتی ہو۔ اکثر اوقات کافی پینے۔ شراب خوری۔ بہت مصالحدار اشیا کھانے سے ہاضمہ کا بگاڑ پیدا ہوجاتا ہے۔ کھٹے ڈکار آتے ہوں۔ اور قئیوں میں گندہ مادہ خارج ہوتا ہے:

یرقان میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ غصہ کی وجہ سے پیدا ہوگیا ہو۔ نیز جگر میں اجتماع خون ہو اور درد کرتا ہو۔ مریض شراب خوری یا تیز مسہلات لینے کا عادی ہو:

قبض میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ امعاء کے فعل میں نقص واقع ہونے کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ رفع حاجت کی متواتر بے سود خواہش ہی رہتی ہو۔ لیکن پاخانہ کھل کر نہ آتا ہو۔ اور بیمار کو یہی معلوم ہوتا ہو کہ پاخانہ کا کچھ نہ کچھ حصہ باقی رہ گیا ہے:

پیچش۔ میں یہ دوائی نافع ہے جب کہ پاخانہ نیلا اور براؤن رنگ کا آتا ہو۔ یا آنوں کے ساتھ خون ملا ہوا آتا ہو۔ رفع حاجت کے قبل تو بہت سخت درد ہوتی ہو۔ لیکن پاخانہ پھر چکنے کے بعد درد اور مروڑ مفقود ہوجاتے ہوں۔ بعض اوقات قبض اور بواسیر کے مسّے بھی شامل ہوجاتے ہیں۔ خارش کرتے ہیں۔ اور خون بکثرت خارج ہوتا ہے۔ لیکن پاخانہ جانے کی بے سود حاجت ضرور موجود ہوا کرتی ہے:

**تسلسل بول فالجی** میں یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے۔ جو کہ مثانہ کی عضلاتی دیوار کے شل ہو جانے کی وجہ سے پیدا ہوا ہو۔ اخراج بول کے لئے کو نتھنا اور زور لگانا تو بہت پڑتا ہو۔ لیکن چند قطرے ہی خارج ہوتے ہوں۔ جب پیری میں غدہ قدامیہ کے بڑھ جانے کے باعث بول قطرہ قطرہ گرتا رہتا ہو تو یہ دوائی فائدہ مند ہوا کرتی ہے ؛

**کثرتِ مجامعت** کے باعث جب رات کو منی کا اخراج بار بار ہو اور ساتھ ہی کمر درد اور چلنا محال ہو۔ تو یہ دوائی آرام دہ ہوا کرتی ہے ؛

**کمر درد** کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ درد بوقتِ شام زیادہ ہوتا ہو اور مریض صرف بیٹھ کر ہی کروٹ بدل سکتا ہو۔ لیٹے لیٹے کروٹ بدلنا محال ہو ؛

**لرزہ و تپ دق** :۔ میں یہ دوائی اس وقت کار آمد ہوتی ہے جبکہ ٹھنڈ اطراف سے شروع ہوتی ہو۔ جمائیاں بہت آتی ہوں اور ناخن نیلے ہوں۔ لرزہ کے ساتھ پیاس لگی ہوئی ہو۔ لیکن مریض اگر قے کر دیوے تو پیاس جاتی رہتی ہو۔ جوڑوں کے عضلات میں بائی کی درد بھی ہوتی رہتی ہوں۔ صبح کے وقت دردیں زیادہ ہوتی ہوں اور دیگر علامات دوائی بھی موجود ہوں۔ ٹھنڈ یا ٹھنڈی ہوا نہ جاتی ہو خفیف کثرت کرنے سے یا کپڑا اتارنے سے ٹھنڈ لگ جاتی ہو۔ مریض ہر حالت میں کپڑا اوڑھے رکھتا ہو خواہ لرزہ ہو۔ تپ ہو۔ یا پسینہ کی حالت ہو ؛

**زکام کے درجہ ابتدائیہ** میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ مرطوب سرد آب و ہوا میں رہنے کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ چھینکیں آتی ہوں۔ اور ناک بند معلوم ہوتی ہو۔ دن کے وقت تو ناک بہتی ہو۔ لیکن رات کو بند ہو جاتی ہو۔ سر کے اگلے حصہ میں بوجھ معلوم ہوتا ہو۔ تمام علامات گرم کمرہ میں زیادتی پکڑتی ہوں۔ اور کھلی ہوا میں آرام ہوتا ہو ؛

**زچگی کی دردیں** نہایت شدید اور تشنجی ہوں۔ بار بار پیشاب جانے کی حاجت ہوتی ہو۔ کمر میں درد کا زور ہوتا ہو۔ مریضہ گرم کمرے کو ترجیح دیتی ہو ؛

ہرنیا (فتق HERNIA) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ خواہ تو یہ فتق مختنق ہو۔ جس کو پھنسا ہوا فتق یا سٹرنگولیٹڈ ہرنیا کہتے ہیں۔ اور خواہ شیر خوار بچوں کو نتو، السرہ یعنی امبلی کس ہرنیا (UMBLICUS HERNIA) ہو جاوے یعنی ان کی ناف کے مقام پر ابھار سا پیدا ہو جاوے تو یہ دوائی اکثر سود مند ہوتی ہے ؛

**معدہ** ۔ منہ کا ذائقہ بدمزہ ہو۔ صبح کو یا کھانا کھانے کے بعد جی متلاتا ہو۔ معدہ میں

بوجھ معلوم ہوتا ہو۔ اور درد ہوتا ہو۔ کھانا کھانے کے کچھ دیر بعد تکلیف زیادہ ہوتی ہو نفخ ہو۔ کھٹے ڈکار آتے ہوں۔ بدمزہ اور کڑوے ڈکار آتے ہوں۔ ابکائیاں اور قیئیں آتی ہوں۔ اور ساتھ ہی جی بہت متلاتا ہو۔ بدہضمی ہونے سے ایک یوم پیشتر بڑی سخت بھوک لگتی ہو۔ معدہ کے مقام پر دبانے سے بہت درد ہوتا ہو (برائی اونیا۔ آرنک) معدہ پھولا ہوا ہو۔ اور کھانا کھانے کے کئی گھنٹوں کے بعد پتھر جیسا بوجھ معلوم ہوتا ہو؛ منشیات کی خواہش بہت ہو۔ تیز کافی پینے سے بدہضمی ہو گئی ہو۔ ڈکار بڑی تکلیف سے آتے ہوں۔ قے کرنے کو جی کرتا ہو۔ لیکن آتی نہ ہو۔ مریض یہی کہے کہ اگر قے ہو جاوے تو اس کو آرام ہو جاوے گا۔

پاخانہ۔ قبض ہو۔ اور ساتھ ہی پاخانہ جانے کی بے سود حاجت بار بار ہوتی ہو۔ پاخانہ کھل کر یا تسلی بخش نہ آتا ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ کچھ نہ کچھ پاخانہ باقی رہ گیا ہے۔ مقعد میں سکڑاؤ ہو۔ عضلات امعاء کا فعل بے قاعدہ ہو۔ اور یہی سبب ہو کہ پاخانہ جانے کی بار بار بے سود حاجت بنی رہتی ہو۔ اور زور لگانے سے صرف تھوڑا سا پاخانہ خارج ہوتا ہو۔ زیادہ مسہلات لینے کے بعد کبھی قبض ہوتی ہو۔ اور کبھی دست آتے ہوں؛

بواسیر بادی ہو اور خارش کرتی ہو۔ اور ساتھ ہی پاخانہ جانے کی بے سود حاجت بنی رہتی ہو۔ بہت درد ہوتا ہو۔ تیز جلاب لینے کے بعد بواسیر کی تکلیف پیدا ہو گئی ہو۔ عیاشی کرنے کے بعد اسہال شروع ہو گئے ہوں۔ صبح کو زیادہ آتے ہوں۔ پاخانہ تھوڑا تھوڑا آتا ہو اور حاجت بار بار ہوتی ہو۔ کونتھنا بہت پڑتا ہو؛

پیچش۔ پاخانہ آچکنے کے بعد تھوڑی دیر کے لیے درد سے آرام ہوتا ہو۔ مقعد میں لگاتار تکلیف بنی رہتی ہو۔ اسہال آتے ہوں۔ اور یرقان بھی ہو۔

پیشاب۔ مثانہ میں جلن و خراش ہوتی ہو۔ پیشاب بار بار اور تھوڑا تھوڑا آتا ہو۔ خونی پیشاب آتا ہو۔ (اپیکاک۔ ٹیری بن تھینا) پیشاب رک رک کر آتا ہو۔ تشنج پڑتے ہوں۔ اور زور بہت لگانا پڑتا ہو۔ درد گردہ ہو۔ اور آلہ تناسل تک درد پھیلی ہوئی ہوں۔ تقطیر البول ہو۔ پیشاب کرتے وقت نازہ میں خارش ہوتی ہو۔ اور مثانہ کی گردن میں درد ہوتا ہو؛

اطراف یعنی ٹانگیں اور بازو - بازو اور ہاتھ سوجاتے ہوں - بازو شل ہوجاتے ہوں اور جھٹکے پڑتے ہوں - ٹانگیں ... ہوں - اور مفلوج معلوم پڑتی ہوں - پنڈلیوں اور تلووں میں کڑل پڑتے ہوں - اور مشقت کرنے یا بھیگنے سے کچھ حصہ شل ہوگیا ہو - (رسٹاکس) حرکت کرتے وقت گھٹنوں کے جوڑ کڑ کڑ کرتے ہوں - چلتے وقت پاؤں کو گھسیٹنا پڑتا ہو - ہاتھ کو ہاتھ اور ٹانگوں کی طاقت آنا فاناً زائل ہوجاتی ہو:

جلد جسم ... ہو اور جلتا ہو - خاصکر چہرہ - لیکن حرکت کرنے یا کپڑا اتارنے سے لرزہ لگتا ہو - ... ہوا اور معدہ میں خرابی ہو - چہرے پر کیل ہوں - جلد جسم پر تنج اور ... ہو -

امراض مردانہ - مجامعت کی خواہش بجھ سی پیدا ہوجاتی ہو - اسیرانہ خوراک سے احتلام ہوجاتا ہو - کثرت جماع کے بد نتائج کو یہ دوائی دور کردیتی ہے - فوطوں میں کھچاؤ کی دردیں ہوں - ... ہو - (رہامسلیس - پلسٹلا) جریان منی کی شکایت ہو - اور ساتھ ہی شہوانی خوابیں آتی ہوں - کمر درد کرتی ہو - نخاع میں جلن ہو - کمزوری اور بے قراری بہت ہو -

امراض زنانہ - خون حیض وقت سے پہلے آتا ہو - اور بہت دیر تک آتا رہتا ہو - بیقاعدگی ہو - خون سیاہ آتا ہو - (سائی کلیمن - پلسٹلا - لاکے سس) اور ساتھ ہی غشی کا دورہ ہوتا ہو - خروج رحم ہو - عسر الطمث ہو - یعنی خون حیض تکلیف سے آتا ہو - اور ساتھ ہی چوتڑ میں درد ہوتا ہو - اور پاخانہ جانے کی حاجت لگاتار بنی رہتی ہو - زچگی کی دردیں نا شافی بخش ہوں - دردیں مقعد تک کھینچتی ہوں - پاخانہ اور پیشاب کی بار بار حاجت ہوتی ہو - مجامعت کی خواہش بہت زبردست ہو - کثرت الطمث ہو - اور ساتھ ہی ایسا محسوس ہو کہ پاخانہ کی حاجت بنی ہوئی ہے -

معاون - سلفر - سیپیا - تقریباً ہر ایک مرض میں سلفر معاون ہوا کرتی ہے:

متضاد - ابھی تک ایسڈ - زنکم - نہ ہی نکس وامیکا کے قبل اور نہ ہی بعد بھی زنکم استعمال کرنی چاہیئے:

مصلح - کیمائی - اگنیشیا - کاکولس - آرسینیکم - ابی کاک - فاسفورس - سیپیا - اور سلفر کے بعد نکس وامیکا دوائی بہت مؤثر ثابت ہوتی ہے:

نکس وامیکا کے بعد برائی اونیا. پلسٹلا اور سلفر بہت موثر ہوتی ہیں. نکس وامیکا رات کو جب کہ جسم وجان آرام میں ہوں بہت اچھا اثر دکھلاتی ہے. اس لئے سونے سے ایک دو گھنٹے پہلے اس کی خوراک لینی چاہیئے.

**زیادتی مرض:-** بوقت صبح. نیم شب کے بعد. غصہ سے. غم اور غصہ سے؛ کھلی ہوا میں. زکام کے رکنے سے. سرد ہوا میں. خشک موسم میں. کھانے وقت؛ پینے سے. منشیات سے. دماغی محنت سے. سر کو ہلانے سے. کمر کے بل لیٹنے سے؛ حرکت سے. حیض کے بعد. نیند آور اور گرم ادویات کے استعمال سے. برانڈی سے. کافیہ سے. شور سے. ٹھنڈی غذا سے؛ ٹھنڈے پانی سے. معدہ کی خرابی سے. پاخانہ کے بعد. پیشاب کرنے سے پہلے. صاف عمدہ مطلع میں جماہیاں لینے سے رات کو جلنے سے؛

**کمئ مرض.** سر کی تکالیف کو ڈھانپنے یا کپڑا اوڑھنے سے آرام ہو. پہلو کے بل لیٹنے سے. پوشاک کو ڈھیلا کرنے سے. کمرہ میں. گرمی سے. گرم اشیا سے. گرم ہونے سے. بستر کی گرمی سے بوقت شام. مرطوب موسم میں. تیز دبانے سے؛

**خوراک.** ۱x - ۳x - ۶x یا ۳۰ - اور اس سے بھی اونچی پوٹینسی. رات کو یہ دوائی لی ہوئی زیادہ موثر ہوتی ہے؛




NYCTANTHES ARBAR TRISTIS.

NIGHT JAS MINE OF INDIA (ونائٹ جیسمین آف انڈیا)

یہ دوائی نوبتی. لازمی اور صفراوی بخاروں میں کام آتی ہے. اور نیز وجع المفاصل و لنگڑی کی دردوں میں بھی مفید ہے؛

**بچوں کی تپ**

لازمی و صفراوی بخاروں میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ جگر اور طحال

بڑھے ہوئے ہوں۔ اور درد کرتے ہوں۔ قبض بھی ساتھ ہو۔ پیشاب بمقدار خفیف اور گوند سے رنگ کا آتا ہو۔ عموماً پٹ دار تلچھٹ آتی ہوں۔ اور پانی پینے کے بعد قئیوں میں زیادتی ہو جاتی ہو۔ بخار خواہ نوبتی ہو اور خواہ لازمی ہو:

**بخار۔** لرزہ و تپ کے قبل و دوران میں پیاس لگے۔ لرزہ کے خاتمہ پر قے آنے سے آرام معلوم ہو۔ پسینہ خاطر خواہ نہ آتا ہو:

**معدہ** میں جلن ہو۔ سرد تکمید سے آرام ہوتا ہو۔ قے کرنے کے بعد پیاس کو آرام ہو جاتا ہو:

**شکم۔** جگر دکھتا ہو۔ صفراوی پاخانہ بافراط آتا ہو۔ اور ساتھ ہی ابکائیاں آتی ہوں یا قبض ہو:

**خوراک** ۵ یا ۳۰x:



# اوسی مم کینم
OCIMUM CANUM.

(برازیلین الفواکا) BRAZILIAN OLFAVACA.

یہ دوائی سوء مزاج یورک ایسڈی میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیشاب گاڑھا آتا ہو۔ اور خشت نما یا زرد تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ بعض کیسوں میں درد گردہ بھی ہوا کرتا ہے۔ درد داہنی پہلو میں ہوتی ہے اور بعض کیسوں میں پیشاب کے ساتھ پیپ اور خون خارج ہوتے ہیں:

**سوزش غدود جنگاسہ و ورم غدود پستان** میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جب کہ گردے بھی ساتھ علیل ہوں:

**پیشاب میں سرخ ریگ آنا۔** اس دوائی کی خاص علامت ہے۔ جو کئی مرتبہ تجربہ میں آچکی ہے:

**پیشاب۔** میں بہت ترشی ہو۔ یورک ایسڈ کے نوکدار کرسٹل تہ نشین ہوتے ہوں: پیشاب گدلا گاڑھا۔ پیپ دار اور خون آمیز آتا ہو۔ خشت یا زرد مادہ تہ نشین ہوتا ہو۔ پیشاب سے کستوری کی بو آتی ہو۔ پیشاب کی نالیوں (URETERS) میں درد ہوتی ہو۔ گردوں میں کٹل پڑتے ہوں۔ خوراک ۶x یا ۳۰:

## اوئننتھی کروکاٹا OENANTHE CROCATA.

(واٹر ڈراپ وارٹ) WATER DROPWART.

یہ دوائی مرگی میں کام آتی ہے۔ جبکہ چہرہ سوجا ہوا۔ نیلگوں یا پیلا ہو۔ آنکھیں گڑھی ہوئی ہوں۔ پتلیاں پھیلی ہوئی ہوں اور منہ سے جھاگ آتی ہو۔ تنفس بوجھل ہو۔ اور ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہوں۔ نبض کمزور ہو۔ سانس وزنی ہو اور گھڑ گھڑ کی آواز پیدا ہوتی ہو۔ دوران حیض یا حمل میں دورے زیادہ ہوتے ہوں ؛

کوڑھ۔ اکتھاس (مچھلی کی مانند چہرہ ہوجانا) اور چہرہ کے سرخ دانوں کے لئے بھی یہ ایک بہتر دوائی ہے خوراک۔ ۵ یا x۳ یا x۶ ؛

## اولی انڈر OLEANDER.

یہ دوائی اکزیما (چھاجن دار پھنسیاں) میں کام آتی ہے۔ پھنسیوں پر شدید خارش ہوتی ہو۔ ان سے خون نکلتا ہو۔ جلد جسم نہایت ذکی الحس ہو۔ خفیف رگڑ سے چھل جاتی ہو اور دکھتی ہو۔ یہ دوائی فالج اور ادھرنگ میں نافع ہوتی ہے۔ فالج بدون درد کے ہو۔ اور ہاتھوں کی انگلیوں میں سوج۔ جلن اور کھجلی ہو۔ زیادتی مرض۔ کپڑے اتارنے سے۔ آرام کرنے سے۔ کپڑوں کی رگڑ سے ؛

مصلح۔ کیمفر۔ سلفر۔ خوراک۔ ۵۔ x۳۔ ۳۰ ؛

## اولیم جیکورس ایلی OLEUM JECORIS ASELLI.

(کاڈلیور آئیل) CODLIVER OIL.

یہ دوائی سل میں کام آتی ہے جبکہ مریض کمزور ہوتا جا رہا ہو۔ تنگی تکلیف دہ اور گندی سی کھانسی ہو۔ اور رات کو کھانسی کا زور زیادہ ہوتا ہو چھاتی دکھتی ہو۔ اور پھیپھڑوں میں تیز چبھنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ تپ دق موجود ہو۔ اور شب کو پسینے آتے ہوں ؛

بچوں کے سوکھا میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے جو کہ نحیف ہوں۔ مگین رہتے ہوں۔ اور رات کو بخار چڑھ جاتا ہو۔

بیجیروں کے مرض میں یہ دوائی نہایت نافع ہے ؛

خوراک۔ خالص کاڈلیور آئیل ۴ ڈرام ۱x - ۳x ؛

راد کے اوپر اس کو ملتے ہیں اور نیز کمزور یا دُبلے نحیف بچوں کے جسم پر شب کو ملتے ہیں ؛



# اولیم سینٹالی

OLEUM SANTALI.

OIL OF SANDAL-WOOD. (صندل کا تیل)

یہ دوائی سوزاک میں کام آتی ہے۔ پیپ گاڑھی اور زرد آتی ہو۔ گھونگٹ سوج گیا ہو۔ قضیب کی خیزش درد کے ساتھ ہوتی ہو۔ پیشاب آہستہ آہستہ نکلتا ہو۔ اور مجری البول میں چینک پڑتی ہو۔

جب مرض سوزاک میں غدہ قدامیہ (PROSTATE GLAND) پر بھی بیماری کا اثر پہنچ جاوے۔ اور مقام سیون میں درد چلی جاوے تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے ؛

براونکائیٹس (شدید کھانسی) میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جب کہ کھانسی خشک اور تکلیف دہ ہوتی ہو ؛

خوراک ۵ سے ۲۰ قطرے بنل کے کیپسول داخل کر ؛

# اونی سس ایسی لس ملی پی ڈیس

ONISUS ASELLUS MILLEPEDES.

WOOD-LOUSE. (ووڈلاوس)

یہ دوائی پیشاب آور ہے۔ اس لئے استسقاء (جلودھر) میں کام آتی ہے؛

**دمہ**۔ اور ہوا کی نالیوں کے نزلہ میں بھی نافع ہے؛

**شکم**۔ تنا ہوا ہو۔ اور نفخ ہو۔ شدید درد قولنج ہو؛

**پیشاب** مجری البول میں کاٹنے والی اور جلن دار دردیں ہوتی ہوں۔ مثانہ اور سرز میں مروڑ پڑتے ہوں۔ لیکن پیشاب اور پاخانہ نہ آتے ہوں؛

**خوراک**۔ ۳x۔ ۳۰۔ ۶۸ اور اونچی پوٹینسی؛

# اونوس موڈیم

ONOSMODIUM.

FALSE GROMWELL. (فالس گروم ویل)

یہ دوائی آدھا سیسی (درد نیم سر۔ شقیقہ) میں کام آتی ہے۔ پیشانی اور پشت سر میں دھیمے دھیمے دباؤ والی درد ہوتی ہو۔ صبح کو چلنے پھرنے سے زیادہ ہوتی ہو۔ اکثر یہ درد بائیں طرف میں ہوا کرتی ہے۔ زیادہ نظر لگانے یا دیر تک مینائی کا کام کرنے سے یہ درد پیدا ہوجاتی ہے بعض حالتوں میں آنکھیں تنی ہوئی معلوم ہوتی ہیں؛

**دیوانگی شہوت**۔ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ ٹانگوں اور پاؤں میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو اور سن ہوجاتے ہوں۔ اور خیالی نامردی (PSYCHICAL IMPOTENCE) ہو؛

**امراض زنانہ** میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ مجامعت کی خواہش بالکل زائل ہوچکی ہو۔ چھاتی میں درد ہوتی ہو۔ اور ایسا معلوم دیتا ہو کہ خوب حیض جاری ہوجاوے گا؛

زیادتی مرض - حرکت کرنے سے - تنگ کپڑا پہننے سے :

کمی مرض - کپڑے اتارنے سے - پشت کے بل لیٹنے سے - سرد انیا پینے سے - اور کھانڈ کھانے سے :

خوراک مدر ٹنکچر (Ø) کے ایک سے تین قطرے یا ۱x - ۲x - ۳x - ۳۰ :




(اووورین ایکسٹریکٹ) OVARIAN EXTRACT. —

جو عوارضات خصیۃ الرحم کے اخراج کے بعد پیدا ہوجاتے ہیں - ان کے لئے یہ ایک بہترین دوائی ہے :

ادھیڑپن کی عمر میں جو عصبی امراض پیدا ہو گئے ہوں - اُن کے لئے شافی ہے :

خصیۃ الرحم کی رسولی (OVARIAN CYST) امراض جلدو کیل - کھجلی :

خوراک - ۱x - ۲x - ۳x ٹری ٹیوریشن :




(نی شوب) NISHOPE.

یہ دوائی پلیگ - بخاروں - اور اسہال میں کام آتی ہے - ہذیان ہو - اور ساتھ ہی بے چینی ہو - مریض بکواس بہت کرتا ہو - دوڑنے کی کوشش کرتا ہو - بیہودہ گفتگو کرتا رہتا ہو - اور مارے دردوں کے غشی ہوجاتی ہو :

اسہال - آبی ہوں بمقدار کثیر اور شکم میں ڈوبنے کا احساس ہو - ہیضہ ہو :

خوراک - Ø یا ۳x :




(افیون) PAPPY.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ مناسب انتخاب کردہ دوائی اپنا پورا اثر دکھانے میں قاصر رہی ہو: ایسے امراض جو کہ خوف کی وجہ سے پیدا ہو گئے ہوں: مریض اونگھتا رہتا ہو لیکن سو نہ سکتا ہو۔ چہرہ ارغوانی اور سوجا ہوا ہو۔ غنودگی بہت ہو۔ نہ مریض کسی قسم کی شکایت کرتا ہو۔ اور نہ ہی کوئی چیز طلب کرتا ہو:

**جریان خون دماغ** (CEREBRAL HAEMORRHAGE) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ نبض سست ہو۔ مریض خراٹے لیتا ہو۔ اور جسم مانند مرض کزاز اکڑ گیا ہو:

**قبض اطفال و فربہ مستورات** میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ پاخانہ میں گول سخت اور سیاہ گولیاں خارج ہوتی ہوں۔ پاخانہ نکل کر پھر مقعد میں چلا جاتا ہو۔ شکم تنا ہوا اور اس میں تشنج ہو۔ بعض اوقات دست بلا ارادہ خارج ہوتے ہوں۔ خاصکر خوف دلانے کے بعد دست سیاہ اور بدبودار آتے ہوں:

**حبس بول**۔ (پیشاب رک جانا) میں یہ دوائی نہایت سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ مثانہ بھرپور اور تنا ہوا ہو۔ حبس بول وضع حمل کے بعد واقع ہوا ہو۔ یا بخار یا دیگر حاد امراض میں حبس بول کا عارضہ ہو گیا ہو:

دسٹرا مونیم کے مریض میں پیشاب کم بنتا ہے۔ لیکن اوپیئم کے مریض میں پیشاب پیدا تو کافی ہوتا ہے۔ مثانہ پُر رہتا ہے۔ لیکن خارج نہیں ہوتا:

**تشنج اطفال** (SPASMS OF CHILDREN) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ اجنبی کی آمد کی وجہ سے تشنج پیدا ہو گئے ہوں۔ یا خوف زدہ و غصہ میں بھری ہوئی ماں کا دودھ پینے سے یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو۔ آنکھیں نیم وا ہوا کرتی ہیں۔ قبل و دوران تشنج میں بچہ چلاتا رہتا ہے۔ مریض گہری مدہوشی کی حالت میں پڑا رہتا ہے۔ خراٹے بہت لگاتا ہو۔ چہرہ سرخ ہو۔ چشم نیم وا۔ اور خون سے بھرپور ہوں۔ جلد جسم گرم پسینہ سے تربتر ہو۔ تو اس دوائی کو

یاد رکھنا چاہیے ۔ نیز بیخوابی میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ بظاہر تو مریض سویا ہوا معلوم دیتا ہو ۔ لیکن اس کو نیند نہ آتی ہو ۔ نیند میں مریض کی قوت سامعہ نہایت ذکی الحس ہوتی ہو ۔ خواہ گھڑی دور ہی کیوں نہ رکھی ہو ۔ لیکن اس کو اس کے ٹکٹکے کی آواز صاف سنائی دیتی ہو ؛

یہ دوائی عضلات کے جھٹکنے اور سر بازو اور ہاتھوں کے کانپنے میں کارآمد ہوتی ہے ۔ اور نیز جب چہرہ آنکھ کا گرتا جاتا ہو ۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ یہ شل ہو چکا ہے ۔ تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔

جو مریض کوئلہ کے دھوئیں یا گیس میں دم لینے کے باعث بیمار ہو گئے ہوں ۔ ان کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے ؛

اوپیم کی یہ بھی ایک علامت ہے کہ مریض نیند میں اپنے بستر کو نوچتا رہتا ہے ۔ برعکس اس کے جب حالت بیداری میں نوچے تو بیلاڈونا ۔ ہیوسائمس ؛

بستر اتنا گرم معلوم ہوتا ہے کہ مریض اس پر لیٹ نہیں سکتا ۔ ٹھنڈی جگہ کی تلاش میں ادھر ادھر کروٹ بدلتا رہتا ہے ؛ اور کپڑا اوڑھنا نہیں چاہتا ؛

معدہ ۔ قئیں آتی ہوں ۔ اور ساتھ ہی درد قولنج اور تشنج پڑتے ہوں ۔ پاخانہ کی قئیں آتی ہوں ؛

سانس ۔ مریض کا سانس رک جاتا ہو ۔ جبکہ وہ سوتا ہو ۔ اس کو ہلانا پڑتا ہو ۔ تب جا کر سانس پھر جاری ہوتا ہو ۔ (گرنڈ لیبا) سانس کھڑکھڑاتا ہو ۔ اور مریض گہرے خراٹے لیتا ہو ؛

زیادتی مرض ۔ گرمی میں ۔ دوران نیند میں ۔ اور مابعد میں ؛

کمی مرض ۔ ٹھنڈی اشیا سے ۔ متواتر چلنے پھرنے سے ؛

مصلح ۔ اپی کاک ۔ کافیہ ۔ نکس وامیکا ۔ کالی پرمینگانیکم ۔ خوراک ۳x-۳۰ یا ۲۰۰ ؛




(کیلیفورنیا لارل) CALIFORNIA LAUREL.

درد سر میں کام آتی ہے ۔ نیز ایسی دردوں میں بھی جو کہ گردن اور پشت سر

میں ہوتی ہوں۔ سردرد معلوم ہوتا ہو۔ اور اس کو متحرک رکھنے کی خواہش رہتی ہو:

ایسے اسہالوں میں بھی مفید ہے جو کہ کمزوری امعاء کے باعث آتے ہوں:

خوراک۔ مدر ٹنکچر ؏ کے ایک سے پانچ قطرے۔ یا ۳x-۶x:




SWEET MARGORAM. سویٹ مرجورم

یہ دوائی جلق (ہتھ رسی) کے لئے مفید ہے۔ جن اشخاص کو جلق کی بدعادت پڑ گئی ہو۔ عاشقانہ خیالات ہر وقت گھیرے رہتے ہوں اور ان کے باعث نظام عصبی میں اکساہٹ پیدا ہوتی رہتی ہو تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے:

جن مستورات کو خیالات نفسانی تنگ کرتے رہتے ہوں یا جن کے نظام عصبی میں ان خیالات سے اکساہٹ پیدا ہونے کے باعث لیکوریا (ہسٹیریا) (اختناق الرحم) کا عارضہ پیدا ہو گیا ہو۔ ان کے لئے یہ دوائی از بس مفید ہے:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (؏) یا ۳x:




THE ELEMENT... (دی ایلی مینٹ)

یہ دوائی نزلہ اور شدید سوزش حنجرہ میں کام آتی ہے۔ ناک بھری ہوئی محسوس ہو۔ ماؤف مقامات کو ہوا کا لگنا برا محسوس ہوتا ہو۔ تشنجی کھانسی ہو۔ اور گلا بیٹھ گیا ہو۔ جب مرض نیچے سرایت کر جاتا ہو تو برانکو نمونیہ کا عارضہ ہو جاتا ہو:

سوزش گردہ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے: خوراک ۲x-۳x-۶x اور اونچی پوٹینسی:

## اوسٹریا ورجی نیکا
## OSTRYA VIRGINICA.

(آئرن وڈ) IRON WOOD.

ملیریا بخار کے بعد جو کمی خون (کمبس) کا عارضہ پیدا ہو جاتا ہے۔ اُس کو دور کرنے کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔ کمی اشتہا ہو۔ پیشانی میں دھیمی دھیمی درد رہتی ہو۔ جی متلاتا ہو۔ اور نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ خوراک مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے بیس قطرے:

## اووا ٹسٹا
## OVA TESTA.

لیکوریا کے لئے یہ بڑی اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ سیلان رحم بافراط آتا ہو۔ اور عموماً بدبو دار ہوتا ہو۔ مستورات کی کمر درد میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ ایسا معلوم ہوتا ہو کہ کمر کے دو ٹکڑے ہو گئے ہیں۔ اور وہ رسی کے ساتھ بندھے ہوئے ہیں:

رحم کے منہ پر جو پھوڑا ہو جاتا ہے اس کے لئے یہ ایک شفا بخش دوائی ہے۔ رحم سے جریان خون کے روکنے میں یہ دوائی بڑی مددگار ہوا کرتی ہے:

خوراک ۳x یا ۶x:

## اووی گیلی نی پیلی کیولا
## OVIGALLINAE PELLICULA.

(ممبرین آف ایگ شیل) MEMBRANE OF EGG SHELL.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ مقام دل میں دھیمی دھیمی گہری درد ہوتی ہو۔ اور

یہ درد گلے سے نکلتا ہے بائیں خصیتہ الرحم تک جاتی ہو :
کمر اور بائیں جوڑوں میں دردیں ہوتی ہوں. نقاہت ہو : خوراک - ۶x اور اونچی پوٹینسی :




(سارل ایسڈ) SARRAL ACID.

اس دوائی کا اثر نخاع پر ہوتا ہے. اور حرکتی اعصاب کے فالج کو دور کرتی ہے۔ دردیں نہایت شدید ہوا کرتی ہیں. حرکت کرنے یا ان کا خیال کرتے رہنے سے زیادہ ہوتی ہیں. بائیں پہلو کے وجع المفاصل میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے :

درد معدہ کے لیے یہ دوائی نافع ہے. جبکہ دردیں کھانا کھانے کے بعد پیدا ہوتی ہوں بدہضمی کا عارضہ ہو. اور معدہ و ناف کے درمیانی مقام میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو :

امراض مردانہ میں یہ دوائی اس وقت سود مند ہوتی ہے. جب کہ منی کی ڈوری میں نہایت غضب کی دردیں ہوتی ہوں : خصیے کچلے ہوئے اور وزنی معلوم ہوتے ہوں :

آلات تنفس. آواز بیٹھ گئی ہو. بائیں پھیپھڑے میں درد ہو. کوتاہ دمی ہو. تنفس چھوٹا اور جھٹکے دار ہو :

زیادتی مرض. بائیں طرف. ذرا سا چھونے سے. روشنی سے : حجامت کرانے سے. تین بجے صبح کے قریب. مریض مارے درد معدہ و شکم کے جاگ اٹھتا ہو :

خوراک :- ۶x یا ۳ :




(پی اونی) PEONY.

یہ دوائی امراض مقعد، مبرز میں کام آتی ہے۔ اور نیز جسم کے نچلے حصے کے زخموں میں بھی۔

مقعد اور مقام سیون کے چیروں اور زخموں میں بھی مفید ہے۔ زخموں کا رنگ ارغوانی ہو اور ان پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں ہوں۔ اور مقعد میں خارش ... ہوتی ہو۔ بار بار پاخانہ کے دوران میں اور اس کے بعد بھی سخت درد ہوتی ہو۔

لیکوریا میں بھی یہ دوائی سود مند ہے۔ جبکہ مقعد اور اس کے ارد گرد کے مقامات پر زخم ہوں۔ جو کہ ارغوانی رنگ کے ہوں۔

مصلح: ... خوراک: مدر ٹنکچر ... ایک سے ۳ قطرے یا ۳x۔




(دی میٹل) THE METAL.

خفیۃ الرحم کی یہ ایک خاص دوائی ہے۔ علاوہ جسم اور ذہن پر بھی اس کا اثر نمایاں ہوتا ہے۔

یہ دوائی ان اشخاص میں کام آتی ہے جن کی طبیعت دوسروں کی طرف راغب رہتی ہو۔ ایسے اشخاص کو اگر سراہا جاوے تو وہ اس کو بہت پسند کرتے ہیں۔ لیکن خفیف مخالفت سے ناراض ہو جاتے ہوں۔ اور گالی گلوچ پر اتر آتے ہوں۔

سر درد میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ درد ایک کان سے دوسرے کان تک سر کی چوٹی میں سے ہوتی ہوئی جاتی ہو۔ یہ سر درد دعوت کی ضیافت کے بعد زیادہ ہو جاتی ہو۔

دائیں خفیۃ الرحم کی عصبی درد میں یہ دوائی سود مند ہے۔ کمر میں بوجھ کا احساس ہو۔ کھڑا ہونے اور حرکت سے درد میں زیادتی ہوتی ہو۔ اور لیٹنے سے آرام۔ دائیں خفیۃ الرحم کے مقام میں درد سوجن ہو۔ بچہ کو دودھ پلاتے وقت خون حیض جاری ہو جاتا ہو۔

معاون۔ پلاٹینا۔

خوراک۔ ۶x سے ۳۰ پوٹینسی۔

## پینکرایاٹی نم PANCREATINUM.

یہ دوائی نقص ہاضمہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ اسعار دانتڑیوں میں درد بیں ہوتی ہوں۔ اور درد بیں کھانا کھانے سے ایک یا دو گھنٹہ بعد شروع ہوتی ہوں۔ چربیہ غذا کی ڈکاریں آتی ہوں؛ اور پاخانوں میں روغن ناہضم شدہ غذا خارج ہوتی ہو؛

سنگرہنی کے اسہال۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ نیز بچوں کے اسہال میں جب کہ پاخانوں میں روغن کے ناہضم شدہ اجزا خارج ہوتے ہوں۔

خوراک۔ خالص پینکرایاٹین تین گرین سے آٹھ گرین تک؛

## پپاپا وولگیرس PAPAYA VULGARIS.

(پپے ین) PAPAIN.

یہ دوائی درد معدہ اور درد امعاء میں کام آتی ہے جبکہ درد بیں کھانا کھانے کے بعد اور خوراک کے انہضام کے دوران میں زیادہ ہوتی ہوں۔ ضعف ہاضمہ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے معدہ کی نزلی سوزش میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ اور یہ رطوبت نزلی کو خارج کر دیتی ہے۔ کیونکہ اس کا اثر سیدھا لعابدار جھلی پر پڑتا ہے؛

دوران حمل میں جب معدہ میں نقص واقع ہو تو اس کے لئے یہ دوائی بڑی مفید ہے؛

سرطان معدہ میں یہ دوائی بڑی موثر ہوتی ہے؛ خوراک ۵ گرین سفوف مدر ٹنکچر؛

## پیرافین PARAFFINE.

یہ دوائی امراض رحم میں کام آتی ہے جب کہ حیض بافراط اور دیر کر کے آتا ہو۔ اور درمیانی وقت میں درد جیسا لیکوریا خارج ہوتا ہو ؛

قبض میں بھی یہ دوائی بڑی مفید ہے۔ بالخصوص بچوں کی قبض میں ؛ پاخانہ جانے کی حاجت تو بار بار ہو۔ لیکن پاخانہ نہ آتا ہو ؛ قبض مزمنہ کے ساتھ بواسیر کی شکایت ہو۔ اور پاخانہ کی حاجت بار بار ہو۔ لیکن بے سود ؛

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (θ) ایک سے بیس قطرے یا ۱x یا ۳۰ ؛




VIRGIN-VINE (ورجن وائن)

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ پیشاب جلنے کی حاجت لگاتار بنی رہتی ہو حشفہ میں نہایت شدید درد پیدا ہوتی ہوں جو کہ پیشاب کرنے وقت رانوں تک جاتی ہوں۔ نائژہ اور غدہ قدامیہ متورم ہوں۔ پیشاب بہ رنگ سیاہ اور خونی آتا ہو۔ اور کوشش کرنے کے بعد خارج ہوتا ہو۔ یہاں تک کہ مریض کو ہاتھ اور گھٹنے ٹیکنے پڑتے ہوں۔ اور پیشاب خارج نہ ہوتا ہو۔ جب تک مریض اپنے گھٹنے ٹیک کر سر کو فرش پر زور سے نہ دباتا ہو۔ ایسا معلوم ہوتا ہو کہ مثانہ پھول کر تن گیا ہے۔ تقطیر البول ہو ؛

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (θ) ایک سے دس قطرے یا ۳x ۔




ONE-BERRY. (ون بیری)

یہ دوائی سر درد میں سود مند ہوتی ہے جب کہ ایسا احساس ہو کہ ایک رسّی آنکھ کو سر کی پشت کی طرف کھینچ رہی ہے ؛ گردن اور کندھوں کے آس پاس تھکاوٹ

درد دن کا احساس ہو۔

ایسا محسوس ہوتا ہو کہ ہاتھ کی انگلیاں شل ہو گئی ہیں۔ خوراک مدر ٹنکچر(۵) کے ایک یا دو قطرے یا ۳x ؛

# پیسی فلوراان کارناٹا

**PASSIFLORA INCARNATA**

**PASSION FLOWER.** (پیشن فلاور)

یہ دوائی بیخوابی کے لئے نہایت مفید ہے۔ جبکہ یہ بیخوابی کسی غم۔ تھکاوٹ۔ کثرت کار۔ اور نظام عصبی میں کسافت ہونے کے باعث پیدا ہوئی ہو؛

جب کسی بچہ کے عضلات پھڑکتے ہوں۔ اور اس کو دماغی بے قراری ہو جس کی وجہ سے تشنج کا ڈر پیدا ہو گیا ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ تشنج میں بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے ؛

بچوں کو جب کزاز کا مرض ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے ؛

بخار۔ نمونیہ۔ پلورسی اور دیگر ورمی امراض میں جب نیند نہ آتی ہو۔ تو یہ دوائی نیند لانے میں جادو نما اثر دکھلاتی ہے ؛

درد عصبی کو کم کرنے میں یہ دوائی مفید ہے ؛

مرض سرسام میں بھی یہ دوائی مفید ہے ؛

شراب خوری کی عادت کو دور کرنے کے لئے یہ دوائی بکثرت استعمال ہوتی ہے ؛

وہم کو دور کرنے کے لئے خواہ سبب اس کا کچھ ہی ہو یہ دوائی مفید پڑتی ہے ؛

دمہ کے مرض میں اس دوائی کے دس سے لیکر ۳۰ قطروں تک ہر دس منٹ کے بعد چند خوراکیں دینے سے آرام ہو جاتا ہے۔

آلات بول۔ کی جلن مثلاً سوزش میں جبکہ پیشاب کی حاجت بار بار ہوتی ہو اور جلن ہوتی ہو مثانہ میں تشنج ہوں۔ اور ان تکالیف کے باعث بے آرامی اور بے خوابی رہتی ہو۔ تو یہ

دوائی شفا بخش ثابت ہوتی ہے ؛

**امراض بچگاں** میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے ۔ جب کہ بچوں کو دانت نکالنے یا چڑنوں کے باعث تشنج ہوتے ہوں ۔ ایسی حالت میں اس دوائی کی خوراکیں جلدی جلدی دی جاتی ہیں ؛

**کالی کھانسی** میں بھی یہ دوائی مفید ہے ۔ یہ کھانسی کے دورہ کو کم کر دیتی ہے ۔ تشنج اور بیخوابی کو دور کرتی ہے ۔ اور مرض کی میعاد کو بھی کم کر دیتی ہے ؛

**امراض مستورات** میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہے ۔ جب حیض درد کے ساتھ ہو ۔ زچگی کی دردیں بہت دیر تک جاری رہتی ہوں یا مریضہ تشنج ہو جاتا ہو ؛

**نوجوان باکرہ لڑکیوں** کو اکثر اوقات ایک خاص قسم کی کھانسی شروع ہو جایا کرتی ہے ۔ اس کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہے ؛

**ہسٹیریا** ۔ کے مرض میں بھی یہ دوائی جادو کا اثر رکھتی ہے ؛

**سرخ باد** ۔ (ماشرا) کے مرض میں اس نے کئی جانوں کو بچایا ہے ۔ اندر بھی دی جاتی ہے اور اوپر بھی لگائی جاتی ہے ؛

**خوراک** ۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک قطرہ سے لے کر نصف ڈرام تک ۔ یہ دوائی عموماً ۱۰ قطروں سے لیکر ۱۰ قطروں تک کی خوراک دی جاتی ہے ؛



# پینتھورم PENTHORUM.

(ورجینیا سٹون کراپ) VIRGINIA STONE CROP.

یہ دوائی ابتدائی نزلہ میں کام آتی ہے ۔ ناک اور حلق اچھے ہوتے ہوں ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ ناک میں پانی ہے ۔ مابعد میں مواد گاڑھا اور پیپ دار ہو جاتا ہو ؛

**مزمن زکام** ۔ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ مزمن سوزش حلق میں بھی مفید ہے ۔ خوراک ۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لے کر ۲۰ قطروں تک یا ۱x ؛



# پیپسی نم PEPSINUM.

PEPSIN. (پیپسین)

یہ دوائی نقص ہاضمہ میں کام آتی ہے۔ جب کہ معدہ کے مقام میں درد ہوتی ہو۔ جیسا کہ ضعف وامراض نظام عصبی، شدید طبی بیماریوں۔ چوٹ۔ زخم و سرطان معدی میں ہوا کرتی ہے؛

بچوں کے سوکھا میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جن کو ماں کا دودھ نہ پلایا گیا ہو۔ بلکہ ان کی پرورش مصنوعی طریقہ پر کی گئی ہو؛

یہ دوائی بچوں اور نوجوانوں کے اسہال میں بھی نافع ہوتی ہے۔ جن کو غذا کے ہضم نہ ہونے کی وجہ سے اسہال آنے شروع ہو گئے ہوں۔ خوراک۔ خالص پیپسین چار گرین؛



# پٹرولیم PETROLEUM.

CRUDE ROCK-OIL. مٹی کا تیل

یہ دوائی اکزیما اور پھنسیوں میں جن کو انگریزی میں (HERPES) ہرپس کہتے ہیں؛ آتی ہے۔ کانوں۔ پشت۔ سر۔ اور ہاتھوں پر پھنسیاں زیادہ تکلیف دہ ہوا کرتی ہیں۔ مقام ماؤف ہو کر کچا اور آگ کی مانند سرخ ہو جاتا ہے اور اس میں سے گاڑھا لیسدار مواد نکلتا ہے۔ شدید جلن وخارش ہوتی ہے۔ بعض اوقات مقامات ماؤف خشک اور پھٹے ہوئے ہوتے ہیں۔ ان میں سے خون آسانی سے نکل پڑتا ہے۔ مرطوب موسم میں زیادہ درد کرتے اور دکھتے ہیں؛

**بالوں کی جڑیں۔** جب سرخ ہو جاویں۔ اور متورم ہو کر سخت ہو جاویں۔ تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے؛

سمندری بیماری ایام حمل میں متلانے اور ضعف ہاضمہ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ اسہال اور قئیں آتی ہوں۔ معدہ میں درد ہوتا ہو۔ شکم میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ اور بدہضمی کے ڈکار آتے ہوں؛

بغل و پاؤں کے بدبودار پسینہ میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ پاؤں نرم ہو گئے ہوں
اور جلد جسم کی حالت درست نہ رہی ہو:

سِل۔ میں اس دوائی کی پانچ پانچ گرین کی خوراکیں ہر چار گھنٹہ کے بعد دینے سے آرام ہو جاتا ہے:
خصوصاً وجہ ابتدائیہ میں اور خاصکر جب سل کا عارضہ حجوں میں ہو گیا ہو:

زیادتی مرض۔ نمی میں۔ طوفان کے قبل و دوران میں۔ گاڑی میں سواری کرنے سے: حرکت
جسمانی سے۔ موسم سرما میں۔ کھانے سے۔ اور دماغی محنت کرنے سے:

کمی مرض۔ گرم ہوا میں: مصلح نکس وامیکا۔ کاکیولس: معاون۔ سیپیا:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) سے ایک سے لیکر دس قطرے۔ یا ۳x۔ ۳۰-۳:




PARSLEY. (پارسلے)

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ پیشاب کرنے کی حاجت نہایت تند اور یکایک پیدا ہو
جائے۔ اور ساتھ ہی دردانی شدید ہوتی ہو کہ مریض مارے درد کے کانپتا ہو۔ اور ناچتا ہو۔ بچوں کو بعض
اوقات پیشاب کرنے کی حاجت اتنی تند ہوتی ہے کہ مارے درد کے وہ نیچے اوپر اچھلتے ہیں۔ اور اگر
جلدی پیشاب نہ کرایا جائے تو پیشاب خود بخود خارج ہو جاتا ہے۔ پیشاب کرنے کی حاجت ہر نیم
گھنٹہ کے بعد پیدا ہو جاتی ہو۔ مجری البول کے اندرون میں خارش اور گدگدی والی دردیں
ناقابل برداشت ہوتی ہیں۔ اور مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اگر سوئی نالی میں سے گذارا جاوے
تو شاید آرام ہو جائے۔

قرحہ۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ دودھیا پیپ تازہ (پیشاب کا سوراخ) سے
خارج ہوتی ہو:

منشیات کا استعمال کرنے یا گرم مصالحہ کھانے سے اکثر اوقات یہ عارضہ پیدا ہو جایا کرتا ہے
اور ساتھ ہی قضیب میں غضب کی خارش اور نعوظ سوزاکی واقع ہوتی ہوں۔ حشفہ میں درد ہوتی ہو
اور پیشاب کر چکنے کے بعد قطرہ قطرہ پیشاب گرتا رہتا ہو:

خوراک. مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے ۳۰ قطروں تک یا ۱x - ۳x :



## فیزی اولس PHSEOLUS.

(ڈوارف بین) DWARF BEAN.

یہ دوائی ضعف قلب میں نافع ہے۔ فعل دل بے قاعدہ ہو۔ دل دھڑکن ہو۔ اور استسقاء عائد ہو۔ نبض ایسی کمزور ہو۔ کہ بمشکل محسوس ہوتی ہو۔ اور سانس بے قاعدہ ہو۔ اور آہستہ آہستہ آتا ہو:

ذیابیطس میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ پیشاب میں شکر خارج ہوتی ہو:
خوراک. مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر ۳۰ قطروں تک یا ۶x اور اونچی پوٹینسی:



## پھیلنڈریم PHELLANDRIUM.

(واٹر ڈراپ وارٹ) WATER DROP WORT.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے جو کہ کمزور چڑچڑے اور بلغمی مزاج کے ہوں۔ جن کو مرض سے شفا پانے میں دیر لگتی ہو۔ کم وبیش بلغم آتی رہتی ہو۔ اور حلق کے مزمن نزلہ کے شکار رہتے ہوں۔ موسم سرما میں کھانسی کا عارضہ نمودار ہوتا ہو۔ کھانسی اس موسم میں زیادہ زور پکڑتی ہو۔ اور کھانسی کو صرف موسم گرما کے آنے پر آرام ہوتا ہو۔ علی الصباح یہ کھانسی ایک یا زیادہ گھنٹوں تک جاری رہتی ہو۔ اور ساتھ ہی کوتاہ دمی اور نقاہت پیدا ہو جاتی ہو۔ رات کو اٹھ کر بیٹھ جانے سے بھی کھانسی کو آرام نہ ہوتا ہو۔ اور اکثر اوقات امپھائی زیما (بیچ پھیپھڑوں میں ہوا کا بھر جانا) اور انبساط قلب راست (دائیں دل کا پھیلنا) کے عوارضات اس کھانسی سے پیدا ہو جایا کرتے ہیں۔ سینہ میں خرخر ہوتی ہو۔ تنفس چھوٹا۔ اور کھانسی دن رات کئی مرتبہ ہوتی ہو۔ پیاس کی شدت تو ہو لیکن بھوک نہ لگتی ہو۔ اور نہ ہی نیند آتی ہو:

سل کے آخری درجہ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ بلغم بڑی بدبودار آتی ہو۔

عصبی دردِ سر میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے جب کہ اعصاب چشم میں نقص موجود ہوں۔ نظر لگانے سے درد زیادہ ہوتا ہو۔ چمکیلی روشنی ناقابلِ برداشت ہو۔

جن مستورات کو ایام حیض میں پستانوں میں درد ہوتی ہو اور دودھ پلاتے وقت درد زیادہ ہوتی ہو۔ اُن کے لئے یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر ایک سے بیس قطرے یا ۱x - ۶x۔ لیکن مرضِ سل میں ۶x سے نچلی طاقت میں استعمال نہیں کرنی چاہیئے۔

# فاسفوریکم ایسیڈم
# PHOSPHORICUM ACIDUM.

(فاسفورک ایسڈ) PHOSPHORIC ACID.

(ایسیڈم فاسفوریکم) ACIDUM PHOSPHORICUM.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوا کرتی ہے۔ جو کہ ابتدا میں تو مضبوط جسم اور توانا ہوں لیکن مابعد میں اخراج رطوبات زندگی۔ کثرت مجامعت۔ حاد امراض۔ آزردگی یا لگاتار غم و اندیشہ۔ عشق میں مایوسی۔ . . . . کے باعث کمزور ہو گئے ہوں۔ دل کمزور و بیزار رہتا ہو۔ دماغ تھکا ہوا۔ اتنا تھکا ہوا کہ بولنا یا سوچنا بھی دشوار معلوم ہوتا ہو۔ پڑھا ہوا یاد نہ رہتا ہو۔ اور نام بھول جاتے ہوں۔ چہرہ زرد و بیمار سا رہتا ہو۔ آنکھیں اندر گھسی ہوئی اور اُن کے ارد گرد نیلگوں حلقے پڑ گئے ہوں۔

دل کی کمزوری کے ساتھ جسمانی کمزوری بھی بہت بڑھ گئی ہو۔ کمر تھکی ماندی ہو گویا کہ فالجی کمزوری سے چلنا چھوڑ رہی ہو۔ جب مریض زندگی کی ہر ایک بات سے بیزار رہتا ہو۔ اور ساتھ ہی اس کو ضعف و نقاہت بھی ہو۔ تو یہ علامات اس دوائی کی مخصوصہ سمجھنی چاہیئیں۔ غم و غصہ فکر و اندیشہ۔ مایوسی عشق کے دیرینہ اثرات جب جسم و جان کو کھا رہے ہوں۔ تو ایسے حالات میں مفید ہوا کرتی ہے۔

لگاتار غم کرنے کے بعد سر کی چوٹی میں ایسی خوفناک درد ہوتی ہو۔ گویا کہ سر کچلا جا رہا

ہو جاتا ہے۔

**فاسفیٹس (PHOSPHATURIA)** کے لئے یہ ایک دوائی اکثر اوقات شفائی ہوا کرتی ہے۔ جبکہ پیشاب میں سفید تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ اور فاسفیٹس خارج ہوتے ہوں اور اصل بول الفوال میں بھی یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ جب کہ پیشاب دودھیا خارج ہوتا ہو۔

**ذیابیطس سادہ و ذیابیطس شکری۔** میں یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے جبکہ ان کا باعث عصبی کمزوری ہو۔ جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے۔ شب کو صاف پیشاب باافراط خارج ہوتا ہو۔

جب بول میں البومن خارج ہو تو بھی یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔

**جلق (ہتھ رسی) اور کثرت مجامعت** کے بدنتائج کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔ جبکہ یہ بد عادت مریض کو تنگ کرتی رہتی ہوں۔ نقاہت، بدہضمی، ضعف حافظہ اور شب کو پسینے آتے ہوں۔

**نامردی** کے لئے یہ ایک نہایت عمدہ دوائی ہے جبکہ آلۂ تناسل نہایت ذکی الحس ہو۔ مباشرت کے قبل یا فوراً ہی بعد انزال ہو جاتا ہو۔

جب حیض قبل از وقت اور بہت دیر تک آتے رہتے ہوں۔ اور ساتھ ہی جگر میں درد ہوتا ہو۔ اور ما بعد لیکوریا (سیلان الرحم) بکثرت خارج ہوتا ہو۔ جو کہ مریضہ کو نہایت نحیف کرتا ہو۔ اور نیز ایسی مستورات جو کہ اپنے بچوں کو دودھ پلاتی ہوں ان کی کمزوری کو دور کرنے کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔

**اسہال۔** جو کہ بدون درد کے آتے ہوں اور کمزور کرنے والے نہ ہوں۔ اسہال آنے کے قبل شکم میں بہت گڑگڑ ہوا کرتی ہو۔ اسہال آبی اور بے رنگ سفید یا زرد آتے ہوں۔ اور بلا ارادہ خارج ہو جاتے ہوں۔ تو ان حالات میں یہ دوائی نہایت سود مند ثابت ہوتی ہے بعض ڈاکٹروں کی رائے میں ان دستوں میں یہ دوائی اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ جو کہ مرض ہیضہ سے پہلے آیا کرتے ہیں۔ ایسے اسہال کمزور اور نحیف بچوں یا رکٹی بچوں میں اکثر دیکھنے میں آتے ہیں نیز کسی قسم کے بخاروں مثلاً تپ محرقہ، تپ سل وغیرہ کے مزمن اسہال میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مریض پر غنودگی کا عالم طاری رہتا ہو۔ مریض مانند لاش کے پڑا رہتا ہو۔ اور

اردگرد کی اس کو کوئی خبر نہ رہتی ہو۔ بعض اوقات سیاہ رنگ کا خون انتڑیوں سے خارج ہوتا ہو۔ یا رات کو اور خصوصاً علی الصباح پسینے بکثرت آتے ہوں؛

سر درد میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ چوٹی پر بھاری بوجھ پڑا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ اور درد پشت سر کی گردن میں ہوتی ہو۔ اور ایسے مریضوں کے سر درد میں جو کہ دیرینہ غم اور عصبی کمزوری پیدا کرنے والے امراض میں مبتلا رہے ہوں۔ حرکت کرنے شور یا راگ و رنگ سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ اور لیٹنے سے سر درد کو آرام معلوم دیتا ہو؛

طالبعلموں کے سر درد بوجہ اجتماع خون میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جو کہ زیادہ نظر لگانے یا ورزش مطالعہ کرنے کے باعث بیمار ہو گئے ہوں۔ اس دوائی کا اثر ایسے لڑکوں پر زیادہ ہوا کرتا ہے جو کہ بلحاظ اپنی عمر کے بہت بڑھ گئے ہیں۔ درد عموماً پشت سر سے شروع ہو کر سر کی چوٹی تک پھیل جاتا ہے۔ مریض کا دل کمزور اور دماغ تھکا ماندہ ہو۔ تھوڑی سی نیند کر لینے کے بعد مریض کو تھکاوٹ کا آرام معلوم ہوتا ہو۔ مریض کانپتا ہو۔ ٹانگیں کمزور اور غلط قدم اٹھاتی ہوں اور زندگی کے کاروبار سے مریض بیزار رہتا ہو۔ بولنے یا کھانسنے سے چھاتی میں نہایت کمزوری کی شکایت مریض کیا کرتا ہو۔ جب بال پتلے پڑ گئے ہوں یا جھڑ گئے ہوں یا پیش از وقت سفید ہو گئے ہوں۔ یعنی بڑھاپے کی علامات جوانی میں ہی آشکارا ہوں یا جب کھڑا ہونے یا چلنے پھرنے سے شام کو سر میں چکر آتے ہوں۔ تو ایسے حالات میں اس دوائی کا استعمال فائدہ بخش ہوا کرتا ہے؛

ہذیان ہو۔ مریض بڑبڑاتا ہو۔ اس کی بات سمجھ میں نہ آتی ہو۔ غنودگی یا بھدی نیند میں پڑا رہتا ہو۔ اردگرد کا اسے کوئی علم نہ رہتا ہو۔ جب اس کو بیدار کیا جائے تو پورے ہوش میں ہوتا ہو۔ سوالات کے جوابات باآہستگی اور درست دیتا ہو۔ اور پھر غنودگی میں چلا جاتا ہو؛

پیشاب۔ مانند دودھ کے اور اب جیسا جس میں خون کے ذرات بھی آتے ہوں اور جلدی سڑنے لگ جاتا ہو یا شب کو صاف پیشاب بافراط یا مانند پانی کے آتا ہو۔ اور فوراً اوپر سفید بادل بن جاتے ہوں۔ فاسفیٹس بکثرت آتے ہوں اور لعاب گھر گھر کر نکلتے ہوں؛

جریان منی۔ احتلام بکثرت بافراط۔ اور کمزور کرنے والے ہوں۔ ایک رات میں کئی مرتبہ

احتلام ہوتا ہو۔ مریض شرمندہ و اداس رہتا ہو۔ اور مایوس العلاج ہو جلق مارنے کی نہ رکنے والی خواہش ہو: (اسٹی فاگو):

معدہ۔ مریض رسدار چیزوں کی خواہش کرے۔ گندے ڈکار آویں۔ جی متلائے۔ معدہ میں بوجھ۔ گویا کوئی وزن پڑا ہے۔ کھانے کے بعد نیند کا غلبہ ہو۔ ٹھنڈے دودھ کی بہت خواہش ہو:

زیادتی مرض۔ دماغی اور جسمانی محنت کرنے سے۔ گفتگو کرنے سے۔ رطوبات زندگی کے خارج ہونے سے۔ خصوصاً جریان منی سے۔ جلق مارنے سے۔ کثرت مجامعت سے۔ آرام کرنے سے سورج کی روشنی سے۔ پسینہ سے۔ پیشاب کرنے وقت: چھاتی کے دب جانے سے:

کمی مرض:۔ اپنے آپ کو گرم رکھنے سے۔ اسہال آنے سے۔ حرکت کرنے سے۔ لیٹنے سے: اٹھنے سے۔ آنکھوں کو ملنے سے: مصلح۔ کافی:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے دو سے پانچ قطروں تک۔ ۲x۔ ۳۰۔ ۲۰۰:

اعصابی امراض میں۔ دودھیا پیشاب میں۔ بخار میں یہ دوائی ۳x سے ۱۲x میں دی ہوئی زیادہ موثر ہوتی ہے۔ لیکن ضعف باہ میں فاسفیٹس کے روکنے میں ذیابیطس میں یہ دوائی ۱۲x میں زیادہ موثر ہوتی ہے:



## فاسفورس PHOSPHORUS.

یہ دوائی لمبے پتلے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے۔ جن کی جلد جسم صاف سفری ہو۔ بال چمکیلے سرخ ہوں۔ اور ذکی الحس ہوں۔ نوجوان جو کہ بہت جلدی بڑھ گئے ہوں۔ یا آگے کی جانب تھوڑے جھکے رہتے ہوں: بلغمی اور کمی خون کے شکار رہتے ہوں۔ تمام جسم نہایت کمزور ہوتا ہے۔ خاصکر ٹانگیں اور بازو۔ اور یہ اتنے کمزور ہوا کرتے ہیں۔ کہ مریض کے لئے چلنا پھرنا۔ یا بازو اوپر اٹھانا محال ہوتا ہے۔ ایسے اشخاص کو ٹھنڈ جلدی لگ جاتی ہے۔ اور ان کی طبیعت ٹھنڈ قبول کرنے کے لئے ہر وقت تیار رہتی ہے۔ ناک کی ہڈی کھائی جا رہی ہو: ناک بند ہو۔ نکسیر آتی ہو۔ یا ناک کی رسولی ( POLYPI ) ہو:

**دماغ کی تھکاوٹ** (BRAIN FAG) **اور دماغ کے نرم پڑ جانے** (SOFTENING OF THE BRAIN) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مریض تھکا ماندہ ہو۔ اور دماغی کام کرنے سے خوف کھاتا ہو۔ سر میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ مریض سوال کا جواب بہت آہستگی سے دیتا ہو۔ اور دماغ تھکا ماندہ اور کسی کام کرنے کو دل نہ چاہتا ہو:

**موتیا بند**۔ میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ مرض کی ابھی ابتداء ہو۔ اور حروف سرخ نظر آتے ہوں۔ نیز اعصاب چشم سکڑ گئے ہوں۔ اشیاء دھندلی نظر آتی ہوں۔ روشنی کے گرد حلقہ سا بندھا ہوا نظر آتا ہو۔ چیزیں سرخ نظر آتی ہوں۔ روشنی کی لہریں پڑتی ہوں:

**نقائص معدہ**۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ سرد پانی معدہ میں پہنچکر گرم ہو جاتا ہو۔ اور مریض قے کر کے باہر نکال دیتا ہو۔ جوں ہی کہ خوراک کھائی جائے پھر واپس منہ میں آجاتی ہو۔ شکم میں بہت نقاہت وخلا کا احساس ہوتا ہو:

**سوء الہضمی**:۔ بدہضمی میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ نفخ بہت ہو۔ زبان سفید ہو۔ بھوک مریض کو لگتی ہو۔ خاص کر بوقت شب ٹھنڈی اشیا کی خواہش کرتا ہو۔ اور سرد اشیا سے اس کو آرام معلوم ہوتا ہو۔ حتیٰ کہ یہ گرم ہو کر قے ہو جاتی ہوں۔ جب معدہ سے خون کی قئیں آتی ہوں۔ اور ٹھنڈا پانی پینے سے عارضی طور پر آرام ہو جاتا ہو۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے:

**امراض جگر مثلاً حاد سوزش جگر** (ACUTE HEPATITIS) **شحمی ابتری** (جگر کی ساخت کا چربی میں بدل جانا) (FATTY DEGENERATION)۔ **وصغر الکبد** (CIRRHOSIS) اور **یرقان** میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے:

**اسہال**۔ بہ افراط اس طرح مقعد سے نکلتے ہوں۔ جیسکہ پانی نکالنے کی مشین سے پانی گرتا ہے۔ اسہال آبی اور ان میں ساگو دانہ کی مانند اجزاء نکلتے ہوں۔ ایسا محسوس ہو۔ گویا کہ مقعد کھلی پڑی ہے۔ اسہال بے اختیار نکل جاتے ہوں۔ ایام ہیضہ کے اسہال کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ نیز بڑھاپے میں جب صبح کو اسہال آویں تو یہ دوائی آرام دہ ثابت ہوتی ہے۔ اسہال بدون درد کے آتے ہوں۔ ضعف و نقاہت بہت پیدا کرتے ہوں:

**قبض** میں یہ دوائی نافع ہے جبکہ پاخانہ پتلا۔ لمبا۔ خشک اور سخت آتا ہو۔ بہت کونتھنا پڑتا ہو۔ اور مشکل سے خارج ہوتا ہو:

**سوزش گردہ** میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ خونی پیشاب بافراط خارج ہوتا ہو اور اس میں دانہ دار تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو:

**سوزش حنجرہ** (حلق میں سانس کے راستہ کا ورم) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ آواز بھدی پڑ گئی ہو۔ اور گلا بیٹھ گیا ہو۔ اور گلا نہایت ذکی الحس ہو۔ بات کرتے وقت نہایت تکلیف دہ کھانسی شروع ہوجاتی ہو۔ کھانسی خشک ہو اور ہوا کی نالی میں گدگدی و خراش ہونے کے باعث پیدا ہوجاتی ہو۔ کھانسی شام کو زیادہ ہوتی ہو۔ اور گرم کمرے سے سرد ہوا میں جانے پر زیادتی اختیار کرتی ہو سینہ کی ہڈی کے زیریں بہت درد و تکلیف ہوتی ہو:

**نمونیہ**۔ درجہ ثانوی میں کام آتی ہے۔ جبکہ پھیپھڑہ جگر کی مانند سخت ہوگیا ہو۔ درد تو بہت ہی کم ہوتی ہو۔ لیکن پیپ دار بلغم بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو۔ بخار تیز نہ ہو۔ بلغم مانند پیپ آتی ہو یا زنگ کی شکل کی ہو۔ اور تپ محرقہ کی صورت اختیار کرنے کی طرف مرض کا میلان معلوم ہوتا ہو:

**ابتدائیہ و دیرینہ سل** میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے جبکہ کھانسی خشک اور تکلیف دہ ہو۔ اور ہوا کی نالیوں میں گدگدی و جلن ہوتی ہو۔ پھیپھڑوں سے بکثرت خون خارج ہوتا ہو۔ مریض نحیف ہو اور موسم کی یکایک تبدیلی سے فوراً متاثر ہوجاتا ہو۔ اور اس کو ٹھنڈ بآسانی لگ جاتی ہو اور دوائی کی دیگر علامات بھی موجود ہوں:

**ایسے بخاروں** میں یہ دوائی معاون ہوا کرتی ہے۔ جن میں حرارت کم ہوتی ہو۔ اور پیاس نہایت خفیف یا بالکل ہی نہ لگتی ہو۔ خصوصاً رات کو پسینہ بافراط اور کمزور کرنے والا آتا ہو۔ جلد پانچ بجے شام کو زیادہ تکلیف ہوتی ہو:

**خراش و سوزش نخاع** میں یہ دوائی آرام دہ ہوتی ہے۔ جبکہ شانوں کے درمیانی نخاع کے مہرے دبانے سے درد کرتے ہوں۔ اور یہ درد عضلات کمر تک پھیل جاتی ہو۔ اور کمر میں جلن و دردیں ہوتی ہوں:

**بیقراری** بہت ہو۔ مریض متواتر حرکت کرتا رہتا ہو۔ ایک لمحہ کیلئے بھی نہ ہی بیٹھ سکتا ہو اور نہ ہی کھڑا ہو سکتا ہو:

**جلن** نخاع کے کئی مقامات میں جلن ہوتی ہو۔ کندھوں کے درمیانی مقام میں جلن ہوتی ہو

یا کمر کے اور پشت کی گرمی دوڑتی ہو۔ ہاتھوں کی ہتھیلیوں میں جلن ہو۔ (لاکے سس) سینہ و پھیپھڑوں میں جلن ہو۔ جسم کے ہر ایک عضو یا ساخت میں جلن ہوتی ہو یعنی تمام نظام عصبی کے امراض میں جلن ہوتی ہو۔ ایسے حالات میں یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے:

**خفیف زخموں سے خون بکثرت خارج ہوتا ہو۔** (کریوزوٹ۔ لاکے سس):

**درد۔** خاص کر سینہ میں ہوتا ہو۔ خفیف دباؤ سے درد زیادہ ہوتی ہو۔ درد پسلیوں کے درمیانی مقامات میں ہوتی ہو۔ اور بائیں جانب لیٹنے سے درد زیادہ ہوتی ہو۔ خفیف ٹھنڈ لگنے سے درد جاگ اٹھتی ہو۔ کھلی ہوا ناقابل برداشت ہوتی ہو:

**کھانسی** گرم کمرہ سے سرد ہوا میں جانے پر کھانسی زیادہ ہوتی ہو۔ نیز ہنسنے۔ بولنے۔ پڑھنے۔ پینے۔ کھانے اور بائیں پہلو لیٹنے سے کھانسی زیادہ ہوتی ہو:

پسینہ سے بوگندھک کی آتی ہو:

**آیوڈین یا نمک کے زیادہ استعمال کرنے سے جو خرابیاں پیدا ہوتی ہیں ان کے لئے** یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے:

**آتشک ثلاثی** میں جلد کے داغوں اور عصبی کمزوری کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے:

**تپ محرقہ** کے بعد جب طاقت شنوائی میں نقص ہو جاوے تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

جب بجائے خون حیض کے نکسیر پھوٹ نکلے تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

فاسفورس کے مریض کو ٹھنڈے پانی کی طلب بہت ہوتی ہے:

جب بجائے خون حیض آنے کے جلانے والا کثرت لیکوریا آتا ہو۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے:

**دانت درد۔** کپڑے دھونے کے بعد دانت درد شروع ہو جاتی ہو۔ مسوڑھوں سے خون بآسانی نکل آتا ہو۔ اور پھولے ہوئے ہوں۔

**سر۔** سر چکر آتے ہوں۔ اور ساتھ ہی سر دردی ہو۔ اور درد کرتا ہو۔ بیمار چلتے چلتے ڈگمگا جاتا ہو۔ بستر پر سے اٹھنے یا جگہ سے اٹھنے پر سر چکرا جاتا ہو۔ خاص کر بوقت صبح۔ دوران سر عصبی ہو۔ یا نیند آور ادویات یا کافیہ کے زیادہ استعمال کرنے سے سر چکراتا ہو۔ ٹھنڈی ہوا سے اور سر کو ننگا رکھنے سے آرام ہوتا ہو۔ سکتہ ہو۔ سر درد ہر تیسرے روز ہوتا ہو۔ دماغ نرم پڑ گیا ہو۔ اور سر درد لگاتار ہوتی ہو۔ مریض سوال کا جواب بہت آہستہ آہستہ دیتا ہو:

دیتا ہو۔ سر چکراتا ہو۔ کیڑیاں رینگنے کا احساس ہو۔ ٹانگیں اور بازو سن ہوں ؛

آنکھیں۔ موتیا بند ہو۔ ایسا محسوس ہو گویا کہ ہر ایک چیز دھند یا خاک سے ڈھپی ہوئی ہے یا کوئی چیز آنکھوں کے اوپر کس کر باندھی ہوئی ہے۔ آنکھوں کے سامنے سیاہ دھبے اڑتے ہوئے دکھائی دیتے ہوں۔ ہاتھوں سے آنکھوں کے اوپر سایہ کر کے اچھی طرح سے دیکھ سکتا ہو آنکھیں اور سر جلدی تھک جاتے ہوں۔ بتی کی روشنی کے ارد گرد سبز حلقہ دکھائی دیتا ہو۔ اور سیم حروف سرخ نظر آتے ہوں۔ چھیچھڑ سوجے ہوئے ہوں۔ تمباکو نوشی سے بینائی کم ہو گئی ہو۔ سبز موتیا بند ہو ؛

کان۔ آواز سننی مشکل ہو۔ کانوں میں گولی مارنے کی سی درد بہن ہوتی ہوں۔ خصوصاً بوقت شب کان بہتا ہو۔

ناک سوجی ہوئی اور چھونے سے درد کرتی ہو۔ اندرونی ناک سوجی ہوئی خشک اور بند ہو۔ زخمی ہو۔ نتھنوں کے کناروں پر پیپڑیاں ہوں۔ چھینکیں بار بار آتی ہوں۔ نکسیر بکثرت آتی ہو ؛

منہ۔ زبان خشک ہو۔ اور حرکت نہ کرتی ہو۔ اس پر سیاہ فرجی ہو۔ زبان پھٹی ہوئی یا چمکیلی ہو۔ منہ زخمی ہو۔ اندر زخم سے بآسانی خون نکل آتا ہو۔ نہایت ٹھنڈے پانی کی طلب ہو۔

معدہ۔ ذائقہ کڑوا ہو۔ ترش ہو۔ دودھ پینے کے بعد ذائقہ کڑوا یا ترش ہو جاتا ہو نمک کے زیادہ استعمال سے جو عوارضات پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور ان کو دور کرنے کے لئے ایک بہتر دوائی ہے۔ کھانے کے بعد مریض ہو جاتا ہو۔ خفیف غذا کھانے کے بعد بھی بہت ڈکار آتے ہوں۔ بھوک بہت لگتی ہو۔ خصوصاً بوقت شب جی لگاتار متلاتا ہو۔ جونہی معدہ میں پانی گرم ہو جاتا ہو مریض قے کر چھوڑتا ہو ؛

یرقان۔ نمونیہ کے ساتھ یرقان کا عارضہ ہو گیا ہو۔ یا دوران حمل میں یرقان ہو گیا ہو ؛

پاخانہ۔ پاخانہ بکثرت آبی آتا ہو۔ مقعد سے اس طرح سے گذرتا ہو۔ گویا پانی کے نل سے پانی گر رہا ہے۔ اسہال سبزی مائل خونی آتے ہوں۔ یا خونی آتے ہوں۔ اور ان میں چھوٹے سفید اجزا نکلتے ہوں۔ نا ہضم شدہ غذا کے مزمن بلا درد کے اسہال آتے ہوں۔ اور ساتھ ہی پیاس بہت لگتی ہو۔ بوقت شب کمزور کرنے والے بدون درد کے اسہال بوقت صبح آتے ہوں ؛

قبض ہو۔ پاخانہ پتلا۔ لمبا۔ خشک اور سخت مانند کتے کے پاخانہ کے آتا ہو۔ اور بڑی مشکل

سے خارج ہوتا ہو۔ اسہال بے اختیار نکل جاتے ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہو۔ گویا کہ مقعد کھل پڑی ہے۔ بواسیر خونی ہو۔ اور ہر ایک پاخانہ کے ساتھ خون کی لس آتی ہو؛

**پیشاب**۔ بکثرت پیلا آتا ہو۔ بار بار آتا ہو اور تھوڑا تھوڑا آتا ہو۔ گدلا سفید مانند دہی کے آتا ہو۔ اور اس میں خاک خشت ونلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ کثرتِ مجامعت کے بعد بوجہ کمزوری پیشاب میں خون آتا ہو۔ سل کے ساتھ بول شکری آتا ہو؛

**امراض مردانہ**۔ مجامعت کی خواہش بہت زیادہ ہو۔ کثرت مجامعت کے بعد نامردی ہوگئی ہو۔ سوزاکی سوزشِ خصیہ کے بعد اور ضعف باہ سے اور نیز جریانِ منی کے بعد استسقاء خصیہ کا عارضہ ہو گیا ہو؛

**امراض زنانہ**۔ جنونِ مجامعت ہو۔ کثرتِ جماع یا بکثرت خونِ حیض یا تجدید ہوگیا ہو۔ بار بار حاملہ ہونے کے بعد ورم رحم ہو گیا ہو۔ کثرتِ حیض۔ خونِ حیض وقت سے پہلے اور بکثرت اور دیر تک آتا رہتا ہو۔ یا وقت سے پہلے تھوڑا اور پیلا آتا ہو۔ دورانِ حیض میں کمر میں درد۔ اور دل دھڑکن ہوتی ہو۔ پستان کے زخم ہوں؛

**آلاتِ تنفس**۔ گلا بیٹھ گیا ہو اور اونچی آواز نہ نکلتی ہو۔ مسلسل اونچا بولنے سے آواز بیٹھ گئی ہو۔ حلق اور حنجرہ دکھتے ہوں۔ اور تکلیف دہ کھانسی بار بار ہوتی ہو۔ کھانسی بوقت شام اور رات کو زیادہ ہوتی ہو۔ یا اونچا بولنے سے ہوتی ہو۔ بلغم جھاگ دار اور بمشکل سے نکلتی ہو۔ خون آمیز ہو۔ زنگ آلودہ۔ سخت اور پیپ نما ہو۔ بلغم ٹھنڈی ہو۔ ذائقہ نمکین ہو۔ صبح اٹھنے پر شفاف بلغم نکلتی ہو۔ پھیپھڑوں کی ورم ہو۔ پھیپھڑہ میں پیپ بھر رہی ہو۔ سل اور دق ہو۔ بائیں پہلو لیٹنے پر تمام علامات مرض میں زیادتی ہو۔ نمونیہ ہو؛

**زیادتی مرض**۔ بوقت صبح۔ بوقت شام۔ قبل از نیم شب۔ قبل از غفلت۔ جاگنے پر؛ ٹھنڈ کے لگنے کے بعد۔ کھانستے وقت۔ کھانا کھانے کے قبل۔ اور مابعد میں۔ شدید اخراج خون سے۔ کمر کے بل لیٹنے پر۔ بائیں پہلو لیٹنے پر۔ ہنسنے سے (کیونکہ کھانسی پیدا ہو جاتی ہے)، لیمپ کی روشنی سے۔ گرم خوراک سے۔ گرمی سے۔ باآواز بلند پڑھنے سے۔ تیز ہوا سے۔ آندھی سے۔ گانے سے۔ بادلوں کے طوفان کے دوران میں۔ جلتی

مارنے۔ یا احتلام سے۔ حرکت سے۔ اٹھنے پر۔ زیادہ دیر بیٹھنے کے بعد؛ اوپر کی جانب دیکھنے سے۔ گرداگرد۔ تیزی کے ساتھ گھومنے سے۔ دھندلی روشنی میں۔ سیڑھیاں چڑھنے سے؛

**کمی مرض**۔ رونے سے۔ ٹھنڈی ہوا میں۔ چپ چاپ لیٹنے سے۔ سر گھمانے سے۔ کھڑا ہونے سے۔ کھلی ہوا میں۔ شدید ورزش سے۔ ادھر اُدھر گھومنے سے؛ دبانے سے۔ مالش کرنے سے۔ اندھیرے میں۔ ٹھنڈی غذا سے۔ ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے۔ ٹھنڈے پانی سے جب تک یہ گرم نہ ہو گیا ہو؛

**معاون**۔ آرسینکم۔ سی پا؛ **متضاد**؛ کاسٹیکم؛ **مصلح** نکس وامیکا؛

کلوروفارم و ایتھر کے باعث جو اُبکائیاں و متلی آتی ہوں۔ فاسفورس کے استعمال سے یہ رک جاتی ہیں۔ **خوراک** ۲x-۳۰-۳۰؛

**نکتہ نمبر ۱**۔ ڈاکٹر ہیرنگ صاحب کا قول ہے کہ فاسفورس دوائی نہایت مؤثر ہوتی ہے؛ جبکہ مریض کو پیچش اسہال و پتلے پاخانے زور سے آتے ہوں؛

**نکتہ نمبر ۲**۔ ٹھنڈی ہوا کے لگنے سے سر اور چہرہ کو تو آرام معلوم ہوتا ہے۔ لیکن سینہ حلق اور گردوں کی تکالیف میں اضافہ ہو جاتا ہے؛




CALABAR BEAN. (کالابار بین)

اس دوائی کا اثر آنکھوں پر خاص طور پر ہوتا ہے۔ اور رتوندا (اندھراتا۔ شبکوری) و فوٹوفوبیا۔ (روشنی سے ڈر لگنا۔ یا روشنی کا ناقابل برداشت ہونا) اور پتلیوں کے سکڑنے اور عضلات چشم کے جھٹکنے میں نہایت مؤثر ہوتی ہے؛

قریب نظری (MYOPIA) میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جو کہ پتلی کے عضلہ کے سکڑاؤ کے باعث (CILIARY-SPASM) پیدا ہو گئی ہو؛

سبز موتیا بند (GLAUCOMA) کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے؛

جب آنکھوں میں سے پانی بکثرت بہتا ہو تو اس دوائی کے ذریعہ سے آرام ہو جاتا ہے ؛

مصلح. اٹروپیا ؛ خوراک روٹ ٹنکچر (مدر ٹنکچر) یا ۳x ؛




POKE-ROOT. (پوک روٹ)

یہ دوائی مزمن بائی کی دردوں میں کام آتی ہے ۔ جبکہ یہ دردیں گردن و کمر میں ہوتی ہوں۔ یا پاؤں سے سر تک تمام جسم دکھتا ہو ۔ عضلات اکڑے ہوئے ہوں اور درد کرتے ہوں ۔ رات کو ٹانگوں کی استخوان میں و جع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں ۔ سیل کو اور تر موسم میں تکلیف زیادہ ہوتی ہو ۔ مریض بے چین ہو ۔ اور حرکت کرنی چاہتا ہو ۔ لیکن حرکت کرنے سے اس کو اور بھی زیادہ تکلیف ہوتی ہو ؛

**گلے پڑنے اور خناق وبائی** میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ حلق پر سیاہ رنگ کی جھلی پیدا ہو گئی ہو ۔ اور ایسا محسوس ہو کہ گو یا آگ کا گولہ حلق میں رکھا ہوا ہے ۔ تنفس بدبودار ہو ۔ غدود بڑھے ہوئے ہوں ۔ بخار تیز ہو ۔ ٹانگیں اور کمر دکھتی ہوں ؛ مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ اس کا تمام جسم کسی نے مار کوٹ کر رکھ دیا ہے ۔ نقاہت بدرجہ کمال ہو اور نگلتے وقت درد گلے سے کانوں میں مانند گولی کے جاتی ہو ؛

**ورم حلق** میں یہ دوائی نافع ہے ۔ جب کہ ماؤف مقام سیاہ سرخ رنگ کا ہو ۔ کوا بڑھ گیا ہو ؛

**سوزش پستان** میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ پستانوں کے غدود سخت اور درد کرتے ہوں دودھ پلاتے وقت درد تمام جسم میں جاتی ہو ۔ سخت اور درد کرنے والی گلٹیوں میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے ۔ جو کہ پستانوں میں ہو گئی ہوں خواہ دودھ پلانے کی وجہ سے ہوں اور خواہ کسی اور سبب سے ۔ اس حالت میں یہ دوائی اندر بھی جاتی ہے اور باہر بھی لگائی جاتی ہے پستانوں کے پھوڑوں میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے ؛

جب بچہ دانت نکال رہا ہو اور وہ مسوڑوں کو ایک دوسرے کے اوپر جوڑ کر دبائے

کپکپیاں لیتا ہو تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے؛

آتشک کے درجۂ ثانوی میں یہ دوائی کام آتی ہے جبکہ جسم پر دھبے ہوں۔ اور غدود جنگا سے متورم ہوں؛

جب مقام سیون سے قضیب تک گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں تو یہ دوائی آرام دہ ہوا کرتی ہے؛

اطراف ٹانگیں اور بازو۔ دائیں کندھے میں اکڑاؤ ہو۔ گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور مریض بازو کو اوپر کی جانب نہ اٹھا سکتا ہو۔ وجع المفاصل کی دردیں جو کہ صبح کو زیادہ ہوتی ہوں۔ دردیں مانند بجلی کے ادھر ادھر دوڑتی ہوں۔ گولی مارنے اور بھالا مارنے کی سی دردیں ہوں۔ اور بہت تیزی سے ایک مقام سے دوسرے مقام میں نقل مکانی کرتی ہوں (پلسٹلا۔ کالی بائی کرومیکم) دردیں رانوں کی اندر کی جانب ہوتی ہوں بوجہ آتشکی زہر کے لنگڑی کی درد ہوتی ہو۔ ایڑیوں میں درد ہوتی ہو۔ اور پاؤں کو اونچا رکھنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ دردیں ٹانگوں میں ہوتی ہوں۔ اور مریض مارے درد کے اٹھنے سے ڈرتا ہو۔ پاؤں سوجے ہوئے۔ ٹخنوں اور پاؤں میں دردیں ہوتی ہوں؛ پاؤں کے انگوٹھوں میں عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ کمر دکھتی ہو۔ نخاع کے اوپر اور نیچے چڈھی تک دردیں جاتی ہوں۔ گردوں کے مقامات میں دھیمی دھیمی دردیں ہوتی ہوں۔ کمر اکڑ جاتی ہو۔ خاصکر صبح اٹھنے پر اور مرطوب موسم میں؛

کمی مرض۔ گرمی میں۔ خشک موسم میں۔ آرام کرنے سے؛ **مصلح**۔ دودھ اور نمک بیلاڈونا۔ مینری یم؛ **خوراک** مدرٹنکچر (Q) کے ایک سے بیس قطروں تک۔ ۳x؛




**FABIANA IMBRICATA** (فیبی آنا امبری کاٹا)

یہ دوائی یورک ایسڈ مزاج والے مریضوں کے لئے نافع ہے۔ جب کہ مثانہ میں بوجہ موجودگی پتھری کے نہایت شدید اکساہٹ ہوتی ہو۔ تمام آلات بول میں ورم ہو۔

پیشاب میں پیپ ہو اور جلن پیدا ہوتی ہو۔ پیشاب کرنے کی حاجت بار بار ہو اور پیشاب کرتے وقت جلن اور درد بھی ہوتی ہوں۔ بعض اوقات پیشاب کرنے کے بعد اس قدر درد ہوتے ہیں کہ جان کنی کی نوبت آجاتی ہے۔ جب مذکورہ بالا علامات بوجہ سوزاک۔ سوزش غدودی (PROSTATITIS) یا سوزش مثانہ پیدا ہوئی ہوں تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے:

مثانہ بڑھ جانے (HYPERTROPHY) کے باعث جو عوارضات پیدا ہو جاتے ہیں ان کے لئے بھی نافع ہے۔ خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ۱۰ سے ۲۰ قطروں تک:




PICRIC ACID. (پکرک ایسڈ)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے سودمند ہوتی ہے۔ جو کہ زیادہ مطالعہ یا کاروبار کی وجہ سے بیمار ہو گئے ہوں۔ اور ان کے جسم و جان کمزور ہو چکے ہوں اور اُن کی طاقت کو بحال کرنے کے لئے یہ دوائی دی جاتی ہے۔ جبکہ اُن میں خون کی کمی ہو گئی ہو اور نیوراستھینیا (عصبی کمزوری) کا عارضہ ہو گیا ہو:

جب اہل علم یا اہل پیشہ میں بتدریج کمی خون کا عارضہ زور پکڑ رہا ہو۔ اور تمام جسم اندر ہی دکھتا ٹوٹتا معلوم ہوتا ہو بخاصکر ٹانگیں اور بازو اور اکثر نخاع میں جلن کی شکایت رہتی ہو تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے:

سر درد والے اہل پیشہ یا ایسے اشخاص جن کے اعصاب کمزور ہو گئے ہوں یا جن کو غم و فکر کرنے والے جذبات تنگ کرتے رہتے ہوں۔ یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ دماغی محنت کرنے سے تھک ٹوٹ جاتے ہوں۔ درد خواہ پیشانی اور خواہ پشت سر میں ہوتی ہو۔ سر دبانے اور مضبوط باندھنے سے سردرد کو آرام ہوتا ہو:

مردوں کے جنون مجامعت (PRIAPISM) میں یہ دوائی نافع ہے۔ جن کو جنون نہایت شدید ہو۔ اور دیر تک مجامعت کی خواہش بنی رہتی ہو۔ اور ساتھ ہی منی

بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو۔ ایسی حالت میں تشنج کا عارضہ مثلاً ٹانگوں کا لڑکھڑانا بھی شامل حال ہوجایا کرتا ہے۔

سوزشِ نخاع میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ نقاہت کے ساتھ تشنج بھی ہوں۔ ٹھنڈک اتنی محسوس ہوتی ہو کہ گرم ہونا مریض کے لئے مشکل ہو:

شدید فالج میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ فالج نیچے سے اوپر کی جانب چڑھ رہا ہو۔ اور نقاہت بہت ہو:

زیادتی مرض۔ خفیف دماغی محنت کرنے سے۔ نیند کے بعد۔ مرطوب موسم میں:

کمی مرض۔ سرد ہوا میں۔ ٹھنڈے پانی سے۔ مضبوط دباؤ سے:

خوراک ۶ لغایت ۱۲ لغایت: جلے ہوئے مقام پر اس دوائی کا سولیوشن ایک حصہ دوائی اور ننانوے (۹۹) حصہ پانی تیار کر کے اس میں کپڑے کا ٹکڑا بھگو کر رکھنا چاہیئے۔ جب تک کہ انگور بننا شروع نہ ہوجائے:

# پائی لوکارپس مائی کروفائی لس

PILOCARPUS MICROPHYLLUS.

JABORANDI. جے بورنڈی۔

یہ دوائی پھیپھڑوں میں پانی چھننے کے لئے اور نیز دل کے استسقا میں کام آتی ہے جبکہ اس کے دینے سے پسینہ فوراً بافراط آتا ہے۔ نیز گردوں کے استسقا سینہ اور پلورا میں پانی بھر جانے میں بھی نہایت مفید ہے:

پرسوت میں جبکہ سمیت بول کے باعث تشنج ہوتے ہوں تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے:

شب کے پسینوں یک جہتی پسینوں اور حاد امراض کے بعد جب کہ پسینے بکثرت آتے ہوں تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے:

سل کے مریضوں کو جب کہ شب کو پسینے بکثرت آتے ہوں۔ اس دوائی کے دینے سے نفع ہوتا ہے:

بالچر میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ اگر اس دوائی کو کچھ عرصہ کے لئے استعمال کیا جاوے تو سفید بال سیاہ ہو جاتے ہیں:

کن پیڑوں کے مرض کی معیاد کو کم کرنے کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے:

خوراک: ع۹ ایک سے بتیس قطروں تک یا ۳x:



# پائی نس سلویسٹرس PINUS SYLVESTRIS.

(سکاچ پائین SCOTCH PINE.)

یہ دوائی خنازیری مزاج والے اور رکٹی بچوں کے لئے سود مند ہوتی ہے۔ جن کے ٹخنے کمزور ہوں اور جو دیر سے چلنا سیکھتے ہوں۔ ٹانگیں کمزور اور سوکھی ہوئی ہوتی ہیں:

چھپاکی میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ تمام جسم پر بھارش ہوتی ہو۔ لیکن خاصکر جوڑوں کے آس پاس اور شکم پر:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (ع) کے ایک سے لیکر ۳۰ قطروں تک یا x۳:



# پائی پرازینم PIPERAZINUM.

یہ دوائی ایسے کیسوں میں مظہر ہوتی ہے جن کو پیشاب میں یورک ایسڈ اور یوریٹس بکثرت اور لگاتار خارج ہوتے رہتے ہوں۔ کمر درد لگاتار ہوتی ہو۔ جلد جسم خشک۔ پیشاب مقدار خفیف اور اس میں سرخ ریت تہ نشین ہوتی ہو:

مزمن وجع المفاصل (جوڑوں کی درد) نقرس اور شدید وجع المفاصل میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جبکہ یورک ایسڈ کی ساخت نباتات سے ہو:

کمر کی لگاتار دھیمی دھیمی درد میں بھی یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے:

خوراک خالص دوائی ۱ سے ۲۰ گرین تک:




(کاوا - کاوا)  (KAVA-KAVA.)

سوزاک ۔ قرحہ ۔ نیز سوزش مثانہ اور نزلہ مثانہ میں کام آتی ہے ۔ ایسے کیسوں میں ۲۰ قطرے دوائی کے ایک گلاس بھر پانی میں ڈالکر دن میں چار مرتبہ دینے چاہئیں ؛

بچوں ۔ کمزور اشخاص اور عمر رسیدہ اشخاص کو بوقت شب سلسل بول کی شکایت ہو ۔ عضلات کی کمزوری کے باعث ۔ تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ؛

سوزش گردہ کے ساتھ جب استسقار کا عارضہ ہو ۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ پیشاب میں البومن بکثرت اور اس میں چھیچھڑے (CASTS) ہوں ۔ دل کمزور اور بے قاعدہ چلتا ہو ؛

کوڑھ ۔ میں بھی یہ دوائی استعمال کی گئی ہے ۔ جلد جسم پر چھلکے (SCALES) بکثرت ہوں ۔ اور جب یہ چھلکے جسم پر سے اتر جاتے ہوں ۔ تو نیچے سے سفید داغ نکل آتے ہوں جو کہ زخم بن جاتے ہوں ؛

لمبی مرض ۔ دل کو کسی دوسری طرف لگانے سے ۔ جگہ بدلنے سے ؛

خوراک مدر ٹنکچر (ø) کے ایک سے ۶۰ قطروں تک یا 1X - 2X ؛




ملیریا کے حملے کے بعد جو ضعف ہو جاتا ہے اس کے لئے یہ بڑی مفید دوائی ہے ۔ ہچکیاں اور حلقوں کے لئے بھی نافع ہے ۔ جبکہ قے کرتے وقت بہت زور لگانا پڑتا ہو ۔ اور ایسا خیال ہو ۔ گویا کہ ہر ایک چیز باہر نکل پڑے گی ۔ پیاس لگاتار رہتی ہو ؛

یہ دوائی سوزاک ۔ میں بھی سود مند ہوتی ہے ۔ جبکہ پیپ سبز اور بدبودار خارج ہوتی ہو ؛

ہو۔ قضیب متورم ہو۔ دوامی ایستادہ رہتا ہو۔ اور اس میں طپن دار درد میں ہوتی ہوں:

یہ دوائی اس وقت یاد رکھنی چاہیے جبکہ چھاتی میں دکھن ہوتی ہو۔ اور کھانسنے وقت ایسا محسوس ہوتا ہو کہ چھاتی پھٹ جائے گی:

خوراک۔ مدر ٹینکچر (ø) کے ایک سے ۱۵ قطروں تک:



# پچوٹرین PITUITRIN.

دماغ میں جریان خون۔ پیدائش کے دوسرے درجہ میں جب رحم کا فعل ساکن پڑ جائے۔ لیکن رحم کا منہ پورا کھلا ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

خون کے دباؤ کو کم کرنے میں بھی اس کا اثر نمایاں ہے:

مزمن سوزش گردہ۔ سوزش غدہ قدامیہ:

خوراک۔ دس قطرے بعد از طعام:



# پکس لیکوڈا PIX LIQUIDA.

(پائین ٹار PINE TAR.)

یہ دوائی جلدی امراض میں کام آتی ہے۔ جبکہ جسم پر چھلکے دار دانے اٹھے ہوئے ہوں اور ناقابل برداشت خارش ہوتی ہو۔ ہاتھوں کی پشت پر دانے زیادہ نمودار ہوں:

مزمن براونکائیٹس۔ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے جبکہ پھیپھڑوں میں خرخر کی آواز (RALES) پیدا ہوتی ہو۔ اور بدبودار و بدذائقہ پیپ دار بلغم خارج ہوتی ہو جس مقام پر تیسری بائیں پسلی سینہ کی ہڈی کے ساتھ جڑتی ہے۔ وہاں درد ہوتی ہو۔ لگاتار قئیوں میں سیاہی مائل پانی خارج ہوتا ہو۔ اور ساتھ ہی معدہ میں درد ہو۔ بالجبر ہو۔ (فلورک ایسڈ):

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لے کر ۱۰ قطروں تک یا ۲x تا ۶x ؛




## پلین ٹین ۔ PLANTAIN.

یہ دوائی دانت درد عصبی میں کام آتی ہے جبکہ درد بھی چہرہ میں گولی کی مانند جاتی ہوں جبکہ بوسیدہ دانتوں میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہوں ۔ کھاتے وقت درد کو آرام رہتا ہو اور ٹھنڈی ہوا لگنے سے زیادہ ہوتی ہوں ۔

**کان درد عصبی** میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ جب کہ درد ایک کان سے دوسرے کان میں سر میں سے ہوتی ہوئی جاتی ہو ؛

**تقطیر بول شب** میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ جبکہ پیشاب با افراط اور بے رنگ آتا ہو ؛

کان درد اور دانت درد میں یہ دوائی اندر بھی دیتے ہیں ، اور خارجی طور پر بھی استعمال کرتے ہیں ؛

منہ ۔ دانت درد ہو ۔ رخسارے سوجے ہوئے ہوں ۔ تھوک بہت آتا ہو ۔ دانت بہت لمبے معلوم ہوتے ہوں ۔ سرد ہوا اور چھونے سے درد زیادہ ہوتی ہو ۔ دانت درد بوجہ نزلہ چشم کے ہو ۔ دانتوں کے بوسیدہ ہونے یا سوزش گوش کی وجہ سے آنکھوں میں تیز درد ہوتی ہو ؛ جب دانت کے خانہ میں پیپ پڑ گئی ہو تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جاتا ہے ۔ نیز اس دوائی کے استعمال سے تمباکو نوشی کی عادت چھوٹ جاتی ہے ۔

خوراک θ کے ایک سے دس قطرے ؛

بوسیدہ دانت میں تھوڑی سی روئی اس دوائی میں بھگو کر دانت کے خلا میں رکھتے ہیں ۔ اور نیز اس دوائی کے چار یا پانچ قطرے کان میں بھی ڈالتے ہیں ۔ جبکہ کان سے مواد بہتا ہو ؛



یہ دوائی ان اشخاص کے امراض میں مظہر ہوا کرتی ہے۔ جو کہ متکبر۔ خود غرض اور مغرور ہوں ان کو ہر ایک چیز اپنے سے چھوٹی معلوم دیتی ہو۔ ہر دو دماغی و جسمانی طور پر؛ مریضہ کے بال سیاہ ہوں۔ ساخت سخت اور پتلی دُبلی ہو۔ جب مذکورہ بالا علامات موجود ہوں اور حیض پیش از وقت بکثرت سیاہ اور جما ہوا آتا ہو۔ ساتھ ہی نیچے کی جانب بوجھ پڑتا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ حضیتہ الرحم دُکھتے ہوں۔ اور ان میں جلن ہوتی ہو؛ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے؛

**جنونِ مجامعت**۔ اندام نہانی کی اینٹھن۔ اور خارش شرمگاہ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے؛

**قبض**۔ کے لئے بھی یہ دوائی نافعہ ہے۔ جبکہ بار بار کوشش کرنے کے باوجود بھی پاخانہ نہ آتا ہو اور پاخانہ مانند پوٹین کے آتا ہو۔ اور مقعد کو چمٹ جاتا ہو؛

**سیاحوں اور مسافروں** کی قبض کیلئے بھی یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے؛

**آلاتِ تناسل** بہت ذکی الحس ہوں۔ یہاں تک کہ رومالی کا چھونا بھی برداشت نہ ہوسکتا ہو۔ مجامعت کے وقت درد ہوتی ہو۔ اور عورت کو غشی آجاتی ہو۔ یا وہ مجامعت کو برداشت نہ کرسکتی ہو؛

**دردیں** آہستہ آہستہ بڑھتی ہوں۔ اور ویسے ہی بتدریج کم ہوتی ہوں؛

پلاٹینم کا مریض ٹانگیں چوڑی کرکے سویا کرتا ہے؛

**زیادتی مرض**۔ بیٹھنے سے۔ کھڑا ہونے سے۔ شا۔ کو؛

**کمی مرض**۔ چلنے پھرنے سے؛ **مصلح**۔ پلسٹلا۔ پلاٹینا۔ سیسہ کے بداثرات کے لئے تریاق ہے۔ خوراک ۶۔ ۳۰۔ ۲۰۰۔ ۳۰؛




LEAD. (سیسہ)

اس دوائی کا استعمال زیادہ تر ان اشخاص پر ہوتا ہے جن کا چہرہ مانند موم زرد۔ پھیکا اور

چکنا اور چمکیلا ہو۔ منہ کا ذائقہ میٹھا رہتا ہو۔ اور ہر ایک چیز کا ذائقہ شیریں معلوم ہوتا ہو۔ بعض اوقات مسوڑھوں کے کناروں پر نیلے رنگ کی لکیر پڑ جاتی ہو؛

درد قولنج فنگمی میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ مروڑ کے ساتھ درد ہوتی ہوں اور عضلات شکم کمر کی جانب کھچے ہوتے ہوں۔ منقبض ہو۔ لیکن حاجت پاخانہ جانے کی بنی رہتی ہو۔ اور پاخانہ میں گول سخت۔ سیاہ گولیاں نکلتی ہوں اور مشکل سے پاخانہ خارج ہوتا ہو۔ درد کے مارے مریض گھٹنوں اکڑ نشانہ رہتا ہو۔ اور مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ اس کے شکم کی دیواریں اس کے نخاع کے ساتھ کھینچ کر باندھ دی گئی ہیں؛

مزمن سوزش گردہ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ پیشاب برنگ سیاہ بہ اور آتا ہو۔ اور اس میں البومن وخون کے سرخ ذرات خارج ہوتے ہوں۔

پشت بازو کے عضلات کے فالج میں (بوجہ جس کے ہاتھ (WRIST DROP) گر جاتا ہو) اور نیز ٹانگوں کے لڑکھڑانے میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے؛

فالج بچہ شیر خوار۔ اور فالج کے بعد فوری وبدرجہ کمال نقاہت کے لئے یہ دوائی فائدہ مند ہوا کرتی ہے؛

جب ہذیان اور درد قولنج باری باری سے ہوتے ہوں تو یہ دوائی آرام دہ ہوا کرتی ہے؛

آنت میں گرہ پڑنا۔ اور ساتھ ہی درد قولنج کا ہونا اور منہ کے راستہ پاخانہ کا خارج ہونا یہ سب اس دوائی کی علامات ہیں۔ کئی قسم کے ہرنیا میں یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ خواہ یہ فتق مختنق (STRANGULATED HERNIA) ہو۔ اور خواہ فیلہ (HEMORAL اس میں سوراخ کنج ران کے راستہ انتڑی اتر جاتی ہے)۔ خواہ فتق مراق البطن (INGUINAL HERNIA)۔ اور خواہ نتوء السرہ (UMBLICAL HERNIA) اس میں ناف کے مقام پر ایک ابھار سا پیدا ہو جاتا ہے) ہو؛

برائیٹس ڈیزیز (BRIGHTS DISEASE) (جب کہ سوزش گردہ ہو۔ تسلسل بول اور پیشاب میں البومن خارج ہوتی ہو) یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ درد قولنج ہو۔ شکم کھچا ہوا ہو۔ نقاہت فوری ہو۔ اور کمزوری بدرجہ کمال ہو۔ اور گردے سکڑے ہوئے ہوں؛

**قبض** ۔ پاخانہ سخت ۔ گھٹے دار ۔ اور سیاہ مانند بکھری کی مینگنیوں کے آتا ہو ۔ (جیلی ڈونیم ۔ اوپیم) اور حاجت بار بار ہوتی ہو ۔ مقعد میں تشنج پڑتے ہوں ۔ سدہ کے پھنس جانے کے باعث پاخانہ خارج نہ ہوتا ہو ۔ مبرز میں عصبی درد ہوتی ہو ۔ اور مقعد میں کھچاوٹ کا احساس ہو ؛

**زیادتی مرض** ۔ رات کو ۔ حرکت کرنے سے ؛

**کمی مرض** ۔ مالش کرنے سے ۔ تیز دبانے سے ۔ محنت جسمانی سے ؛

**مصلح** ۔ پلاٹینا ۔ ایلم ۔ السیومینا ۔ پٹرولیم ؛ **خوراک** ۳x ۔ ۶x ۔ یا ۳۰ ؛




MAY APPLE. (مے ایپل)

یہ دوائی سوزش معدہ و امعاء میں کام آتی ہے ۔ جبکہ مقعد و مبرز میں خراش ہوتی ہو ۔ اور ساتھ ہی بواسیر بھی ہو ۔

**اسہال صباح** میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ۔ جب کہ اسہال آبی ۔ زرد رنگ بافراط ۔ اور مقعد سے اس طرح گرتے ہوں ۔ جیسے نل سے پانی گرتا ہے ۔ اسہال آنے کے قبل گلا گھٹتا ہو ۔ اور متلی آتی ہوں ۔ اور مابعد شکم اور مبرز میں کمزوری محسوس ہوتی ہو ؛ کھانے یا پینے کے بعد اسہال میں زیادتی ہوتی ہو ۔ شام کو پاخانہ بدستور تندرستوں کی مانند آتا ہو ۔ دانت نکالنے کے زمانہ میں جو اسہال آتے ہیں ان کے لئے بھی یہ ایک بہتر دوائی ہے ۔ جب کہ اسہال سبز اور آبی آتے ہوں ۔ بچہ سوتے ہیں سر کو ادھر ادھر مارتا ہو ۔ دانت پیستا ہو ۔ اور بڑبڑاتا ہو ۔ و گڑ گڑ آتا ہو ۔ اکثر اوقات دوران پاخانہ میں کانچ نکل آیا کرتی ہو ؛

**معدہ** ۔ ذائقہ ندارد ۔ مریض کھٹے اور میٹھے میں تمیز نہ کر سکتا ہو ۔ ہر ایک چیز کا ذائقہ ترش ہو ۔ بھوک ندارد ۔ ترش اشیا کی طلب ہو ۔ ٹھنڈے پانی کی بہت بہت مقدار میں طلب ہو ۔ (برائی اونیا) خوراک منہ میں واپس آتی ہو ۔ جو کہ ترش ہو ؛

اور بدمزہ ڈکاریں آتی ہوں ۔ اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں ۔ اور سر بھرا ہوا معلوم ہو ۔ قے میں خوراک خوردہ خارج ہوتی ہو ۔ یا موٹی ۔ سیاہ سبز صفرا خارج ہوتی ہو ۔ جس میں سیاہ جما ہوا خون ساتھ نکلتا ہو ۔ یا گرم جھاگ دار بلغم نکلتی ہو ۔ معدہ میں خلا کا احساس ہو ؛

**اجتماع خون کبد ۔** میں یہ ایک بہترین دوائی ہے ۔ جبکہ جگر بڑھ گیا ہو اور درد کرتا ہو ۔ چہرہ زرد اور یرقان ہو ۔ زبان پر زردی ہوتی ہو ۔ اور اس پر دانتوں کے نشانات ہوں ۔ پاخانہ قبض سے آتا ہو ۔ اور مٹی رنگا ہو ۔ قبض کے ساتھ ہی سر میں بھی درد ہوتی ہو ۔ اور جب اجابت کھل کر آجاتی ہو تو سر درد کو آرام ہو جاتا ہو ۔ کبھی قبض ہوتی ہو ۔ اور کبھی اسہال آتے ہوں یعنی قبض اور اسہال باری باری سے ہوتے ہوں ۔

**امراض زنانہ ۔** رحم و دوائے حفیۃ الرحم میں درد ہوتی ہوں ۔ اور ہوا زودہ مستقیم میں چکر لگاتی ہو ۔ حیض رک گئے ہوں ۔ اور پیڑو میں مروڑ پڑتے ہوں ۔ ناف ٹل گئی ہو ۔ خصوصاً وضع حمل کے بعد ۔ دوران حمل میں بواسیر کے ساتھ کاریخ بھی نکل آتی ہو کسی بوجھ کو اوپر اٹھانے یا تاننے سے ۔ نیز دوران حمل میں ناف ٹل گئی ہو ۔ رات کو پیشاب بار بار آتا ہو ؛

**بخار ۔** سردی صبح سات بجے لگتی ہو ۔ اور ساتھ ہی تنکم کے بالائی حصہ میں گھٹنوں ٹخنوں اور کلائیوں میں درد ہوتی ہو ۔ دوران بخار میں مریض بہت باتیں کرتا ہو ۔ پسینہ بکثرت آتا ہو ۔

**زیادتی مرض ۔** علی الصباح ۔ گرم موسم میں ۔ دانت نکلنے کے زمانہ میں ۔ دو سے چار بجے صبح ؛ **کمی مرض ۔** بوقت شام ؛ **خوراک** عـ ۵ ۔ ۱x ۔ ۳x ۔ ۶x ۔ ۳۰ یا ۲۰۰ اور ۱۰۰۰ اپوٹینسی ؛

ہیضہ اطفال شیر خوار میں اچھا کام کرتی ہے ؛

## پالی گونم پنکٹیٹم POLYGONUM PUNCTATUM.

(سمارٹ ویڈ) SMART WEED.

یہ دوائی نوجوان لڑکیوں کے احتباس الطمث (حیض کا بند ہوجانا) میں کام آتی ہے جب کہ کولھوں اور جنگاسوں میں فکھن ہوتی ہو۔ اور جنگاسوں کے درمیانی مقام پر وزن اور تناؤ کا احساس ہو:

مبرز کے امراض میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے ۔ ٹانگوں پر سطحی زخم ہوں ۔ خاص کر ادھیڑ عمر کی مستورات میں: خوراک ۔ مدر ٹنکچر (ت) کے ایک سے لیکر ۳۰ قطروں تک:



# پالی پورس پنی کولا

POLYPORUS PINICOLA.

(پائین اگارگ) PINE AGARIC.

نوبتی. لازمی وصفراوی بخاروں میں کام آتی ہے ۔ جبکہ سر درد کرتا ہو ۔ زبان زرد ہو ۔ لگاتار جی متلاتا ہو ۔ معدہ میں غشی کا احساس ہو ۔ اور قبض بھی ہو:

بخار ۔ میں غشی بہت ہو ۔ سر میں اجتماع خون ہو ۔ اور ساتھ ہی چکر آتے ہوں ۔ چہرہ گرم اور تمتماتا ہو ۔ تمام بدن میں چبھن پڑتی ہو ۔ بوقت شب کلائیوں اور گھٹنوں میں مارے درد کے بےچینی رہتی ہو ۔ وجع المفاصل کی دردیں ہوں ۔ پسینہ بکثرت آتا ہو ۔ سر درد قریباً ۱۰ بجے صبح کے شروع ہوتا ہو ۔ اور ساتھ ہی کمر کے نچلے اور ٹانگیں دکھتی ہوں ۔ سہ پہر کے تین بجے تک تکلیف زیادہ ہوتی ہو ۔ پھر بتدریج کم ہوتی جاتی ہو:

مرض سل میں بھی یہ دوائی مظہر ہوتی ہے ۔ جب کہ شب کو پسینہ بکثرت آتا ہو ۔ اور ساتھ ہی آبی اسہال آتے ہوں ۔ خوراک ۔ مدر ٹنکچر (ت) کے ایک سے دس قطروں تک:



# پاپولس ٹری مولائیڈز

POPULUS TREMULOIDES.

(امریکن اسپن) AMERICAN ASPEN.

یہ دوائی سوزش مجری البول (پیشاب کی نالی) (URETHRITIS) میں کام آتی

یہ دوائی نزلہ مثانہ میں بھی کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ پیپ اور رطوبت پیشاب میں بکثرت موجود ہوں۔ پیٹ یا حفیتہ الرحم پر اپریشن کرنے کے بعد شدید درد۔ اور مثانہ کی جلن وخراش کے لئے یہ ایک عمدہ دوائی ہے؛

شب کے پسینہ کے لئے بھی سود مند ہے۔ بدہضمی کے ساتھ جب نفخ اور ترشی معدہ شامل حال ہوں۔ تو یہ دوائی نہایت موثر ہوتا ہے؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر ۳ قطرے یا ۱×؛

## پوتھوس فوئیٹڈا POTHOS FOETIDA.

یہ دوائی دمہ و آلات تنفس کے امراض میں کام آتی ہے۔ جو کہ گرد وغبار کے اندر جانے سے پیدا ہوگئے ہوں۔ پاخانہ آنے سے تکلیف میں کمی واقع ہوتی ہو؛

ہسٹیریا میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ ساتھ ہی شکم بہت تنا اور پھولا ہوا ہو؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے ساٹھ قطروں تک یا ۱×؛

## پرائی مولا ویرس PRIMULA VERIS

(کاؤسلپ) COW SLIP.

یہ دوائی اجتماع خون دماغ میں نافع ہے۔ جب کہ کانوں میں بھنبھناہٹ ہو۔ سر گھمانے پر سر چکر آویں۔ اور ایسا احساس ہو کہ سر کے ارد گرد لوہے کا بند بندھا ہوا ہے۔

وجع المفاصل اور نقرس۔ کی دردوں میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر دس قطروں تک۔ یا ۳×؛

کان بہنا۔ جبکہ پتلا پانی نہایت بدبودار کان سے نکلتا ہو اور یہ بدبو گوشت کی مانند بو آتی ہو یا خسرہ و سرخ بخار کے بعد کان بہنے کا عارضہ ہو۔

جب آدھی رات کو بھوک لگ آتی ہو۔ اور جب تک نہ کچھ مریض کو کھانا پڑتا ہو تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔

گلے پڑنے میں غدود بہت سوجے ہوئے ہوں۔ نگلنا مشکل اور درد کے ساتھ ہو حلق میں جھلی ہو۔ اور ایسا محسوس ہو جیسا کہ اُلجھتے ہوئے بال میں پڑا ہوا ہے۔ نگلتے وقت کانوں تک نہایت شدید کاٹنے والی دردیں جاتی ہوں۔ لعاب دہن بافراط اور متعفن آتا ہو۔ گلے میں سخت لیسدار کنگار رکے ہوئے ہوں جن کو باہر نکالنے کیلئے مریض کو لگاتار کھوں کھوں کرنا پڑتا ہو۔

قبض۔ نہایت سخت ہو اور کمر درد ساتھ ہوتی ہو۔ ہمراہ بواسیر ہو۔ جبکہ سلفر دوائی سے مستقل تسکین نہ ہوتی ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔

دیرینہ سوزاک۔ جو کہ کئی سالوں سے ہو اور آرام نہ ہوتا ہو۔ بہت اچھا انتخاب کردہ دوائی بھی ناکامیاب رہی ہو تو ایسے حالات میں اس دوائی کو دینے سے آرام ہو جاتا ہے۔

جب حادہ امراض کے بعد پسینہ بکثرت آوے۔ اور پسینہ آنے سے آرام معلوم ہو۔ تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے دیکھو کلاڈیم۔ نیٹرم میوریا۔

دمہ۔ کوتاہ دمی ہو۔ اور کھلی ہوا میں اور بیٹھنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ لیٹنے سے اور بازو پھیلانے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ مریض اندوہگیں اور ہر وقت موت کا خیال کرتا ہو۔

کھانسی۔ خارش یا پھنسیوں کے دبائے جانے کے بعد کھانسی پیدا ہو گئی ہو۔ یا کئی سالوں کی دیرینہ کھانسی ہو۔ صبح اٹھنے پر اور شام کو لیٹنے پر زیادتی ہوتی ہو۔ بلغم سبزی مائل زرد یا نمکین نکلتی ہو۔ یا پیپ کی مانند آتی ہو۔ مریض کھنگار نکالنے کے لئے دیر تک کھانسنا پڑتا ہو کھانسی موسم سرما میں پیدا ہو جایا کرتی ہو۔

بےخوابی۔ ناقابل برداشت خارش کی وجہ سے یا لٹیروں کی خوفناک خوابیں آنے کے باعث یا کسی ڈر کے سبب سے نیند نہ آتی ہو۔

زیادتی مرض۔ کافیہ پینے سے۔ کافیہ استعمال کرنے سے سورائینم کے مریض کو آرام نہیں ہوتا موسم کی تبدیلی سے۔ تیز دھوپ میں۔ سردی سے۔ کمی مرض۔ گرمی سے۔ گرم کپڑے پہننے

سے یہاں کہ موسم گرما میں بھی گرم کپڑوں سے آرام معلوم ہوتا ہے۔

**معاون** ۔ سلفر ۔ ٹیوبرکیولائیم ؛ **خوراک** ۔ ۳۰ ۔ ۲۰۰ یا اونچی پوٹینسی ۔ جلدی جلدی خوراکیں نہیں دہرانی چاہییں ؛

**نکتہ نمبر ۱** ۔ سورائینم کے بعد ایلم ۔ بورکس ۔ ہیپر سلف ۔ ٹیوبرکیولائیم مفید ہوا کرتی ہیں ؛

**نکتہ نمبر ۲** ۔ حاملہ کی قلیوں میں لیک ٹک یسڈ کے بعد سورائینم کا استعمال نفع بخش ہوا کرتا ہے

**نکتہ نمبر ۳** ۔ ضعیفۃ الرحم کو چوٹ لگنے کی وجہ سے جو عوارضات پیدا ہوں ان میں آرنیکا کے بعد سورائینم کا استعمال مفید ہوتا ہے ؛

**نکتہ نمبر ۴** سرطان پستان میں سورائینم کے بعد سلفر کا استعمال نفع بخش ہوتا ہے ؛




WAFER-ASH. ذیلفر ایش

امراض جگر و معدہ کی یہ ایک بہترین دوائی ہے ؛

پیشانی سے لیکر ناک جڑ تک درد ہوتی ہو۔ زبان پر زرد یا براؤن زرد فر جمی ہوئی ہو۔ ابھری ہوئی اور سرخ ہو۔ لعاب دہن بہت ہو۔ اور منہ کا ذائقہ کڑوا ہو ؛

ضعف معدہ ہو۔ معدہ میں بوجھ اور تناوٹ کا احساس ہو۔ ساتھ ہی ڈکار یا ہچکیاں اور قئیں آتی ہوں۔ ماؤف مقامات دبانے سے دکھتے ہوں۔ دائیں جانب لیٹنے سے آرام ہو اور بائیں جانب لیٹنے پر تکلیف میں زیادتی ہو جاتی ہو۔ زیادتی مرض ۔ بائیں جانب لیٹنے سے ۔ علی الصباح ؛ کمی مرض ۔ ترش اشیاء کھانے سے ؛ خوراک مدر ٹنکچر (Q) کے ایک سے لیکر ۲ قطرے یا ۱x تا ۳ پوٹینسی ؛




WIND FLOWER. ونڈ فلاور

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ سست ہوں اور کسی امر کا فیصلہ جلدی نہ کر سکتے ہوں۔ تھوڑی سی بات پر ہنسنے لگ پڑتے ہوں۔ اور خفیف سی بات پر رو دیتے ہوں۔ اپنی بیماری کا ذکر کرتے وقت رونے لگ جاتے ہوں۔ وہ نرم مزاج۔ شریف اور بزدل ہوا کرتے ہیں۔ ان کی حالت تبدیل ہوتی رہتی ہے :

مرض کے دو حملے کبھی ایک جیسے نہیں ہوتے۔ پلسٹلا کے مریض کو شاذونادر ہی پیاس لگا کرتی ہے۔ پلسٹلا کے مریض کو حرکت کرنے اور کھلی ہوا میں پھرنے سے آرام ہوا کرتا ہے۔ اور کھانے کے بعد آرام کرتے وقت۔ شام کو اور بند کمرہ میں تکلیف ہوتی ہے۔ تمام رطوبات جو خارج ہوتی ہیں۔ وہ غلیظ۔ زرد یا سبزی مائل ہوتے ہیں۔ دوران خون سست ہوا کرتا ہے۔ اور مریضہ کو لگاتار ٹھنڈ معلوم ہوتی رہتی ہے۔ دردوں کے ہمراہ ٹھنڈ بھی لگتی ہے۔ اور درد متواتر اپنی جگہیں بدلتی رہتی ہیں۔ ایک جگہ سے اڑ کر دوسرے حصۂ جسم میں جا نمودار ہوتی ہیں۔ ایک لحظہ میں تو وہ نہایت شدید ہوا کرتی ہیں اور دوسرے لحظہ میں وہ بالکل نرم ہوا کرتی ہیں :

چونکہ اس دوا کی علامات مستورات میں زیادہ پائی جاتی ہیں اس لئے اس کو مستورات کی دوائی کہتے ہیں۔ یہ دوائی مستورات اور بچوں کے امراض میں زیادہ کام آتی ہے :

پلسٹلا دوائی کی مریضہ کا رجحان فربہ پن کی جانب ہوتا ہے۔ اور حیض وقت معینہ کے بعد اور مقدار میں کم آیا کرتا ہے :

**دماغ کی حالت** اس دوائی میں خاص قابل لحاظ ہوا کرتی ہے۔ مریضہ تھوڑی سی بات پر رو پڑتی ہے۔ بزدل اور غیر مستقل مزاج۔ ہمدردی کی خواہاں ہوتی ہے۔ تھوڑی سی بات پر بہت ہی روٹھنے والی۔ مذہبی مالیخولیا۔ خوشی اور درد کو انتہائی درجہ تک ماننے والی اور جذبات اس کے جھٹ بھڑک اٹھتے ہیں :

**سر درد**۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ یہ دردیں عموماً پیشانی۔ بھوؤں کے اوپر اور کنپٹیوں میں ہوتی ہیں۔ درد وزنی۔ پھاڑنے والی اور دھڑکن والی ہوا کرتی ہے۔ زیادہ کھانے سے درد عموماً شروع ہو جایا کرتا ہے۔ منہ کا ذائقہ خراب ہوتا ہے۔ دماغی محنت کرنے جھکنے۔ بوقت شام اور بند کمرہ میں درد کی زیادتی ہوا کرتی ہے :

**چہرہ**۔ دائیں جانب درد عصبی ہو۔ اور آنسو بکثرت آتے ہوں۔ نچلا ہونٹ سوجا

ہوا ہو۔ اور درمیان میں پھٹا ہوا ہو۔ شام سے لے کر نیم شب تک درد زیادہ ہوتی ہو۔ اور درد کے ہمراہ ٹھنڈک بھی لگتی ہو:

**منہ**۔ ذائقہ لیسدار ہو۔ منہ خشک ہو۔ لیکن پیاس نہ ہو۔ اور ہونٹ خشک ہوں۔ ہونٹوں پر زبان بار بار پھیرتا ہو۔ نچلا ہونٹ درمیان میں پھٹا ہوا ہو۔ زبان پر زرد یا سفید رنگ کی لیسدار تہ جمی ہوتی ہو۔ دانت درد کرتے ہیں ٹھنڈا پانی لگنے سے آرام ہو۔ ڈکار یا منہ سے گندی بو آتی ہو۔ خوراک خصوصاً روٹی کڑوی لگتی ہو۔ لعاب دہن بہت میٹھا ہو۔ ذائقہ کبھی کڑوا کبھی صفراوی۔ لیسدار یا نمکین ہو۔ یا ذائقہ بہت برا ہو۔ یا منہ کا ذائقہ بالکل ہی کچھ نہ ہو:

**ناک**۔ نزلہ ہو۔ ہوا کا نتھنا بند ہو۔ ناک کی جڑ میں دباؤ اور درد ہو۔ بو یا خوشبو نہ آتی ہو۔ ناک سے لیسدار سبز، بدبودار چھیچھڑے ہوں:

**آنکھیں**۔ آنکھوں سے گاڑھی بکثرت زرد اور صاف رطوبت خارج ہوتی ہو۔ آنکھوں میں خارش اور جلن ہوتی ہو۔ آنسو بہت نکلتے ہوں۔ اور گید و کیچڑ بہت آتی ہو۔ پپوٹے متورم اور چیپ کر جڑے ہوئے ہوں۔ بینائی کمزور دکھتی ہو۔ آنکھیں آئی ہوئی ہوں۔ ہاضمہ بگڑا ہوا ہو۔ اور گرم کمرہ میں تکلیف زیادہ ہو جاتی ہو:

گوہانجنی۔ خاصکر اوپر کے چھپر پر ہوں۔ تر چربیہ۔ اور مرغن اغذیہ کھانے سے پیدا ہو گئی ہوں:

ایسا احساس ہو کہ کانوں سے کوئی چیز زور کر کے باہر نکل رہی ہے۔ شنوائی سخت ہو گویا کہ کان بند ہیں۔ کانوں سے مواد بہتا ہو۔ گاڑھی ملائم رطوبت بہت بدبودار نکلتی ہو۔ کان کا بیرونی حصہ متورم اور سرخ ہو۔ کان میں نزلی سوزش ہو۔ کان درد رات کو زیادہ ہوا کرتی ہو:

**معدہ**۔ چربیہ و گرم خوراک و نوشیدنی اشیاء سے نفرت ہو۔ خوراک کا ذائقہ دیر تک منہ میں بنا رہتا ہو۔ برف، پھل اور مٹھائی کھانے کے بعد ڈکار آتے ہوں۔ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو۔ اور ہر قسم کی خوراک کا مزہ گھٹ گیا ہو۔ مکھن سے نفرت ہو۔

عدم پیاس پلسٹلا کی خاص علامت ہے۔ اور تقریباً ہر ایک بیماری کے ساتھ عدم پیاس کی علامت موجود ہوا کرتی ہے۔ زیادہ چاء پینے والوں کو معدہ میں خلاء کی شکایت رہتی ہو:

پیشاب کرنے کے دوران میں اور مابعد میں نالی کے منہ میں جلن ہوتی ہو۔ رات کو کھانسنے یا ہوا خارج کرتے وقت بے اختیار پیشاب نکل جاتا ہو۔ پیشاب کر چکنے کے بعد مثانہ میں تشنجی درد ہوتی ہوں؛

**امراض زنانہ۔** احتباس حیض کا عارضہ ہو۔ (کمی سی فیوگا۔ سی نشیو۔ پالی گونم) پاؤں بھیگنے۔ عصبی کمزوری یا حبس کے باعث حیض رک گیا ہو۔ حیض مقدار میں کم آتا ہو۔ حیض بہت دیر کے بعد بمقدار خفیف۔ گاڑھا۔ سیاہ۔ جما ہوا۔ کبھی کسی طرح کا اور کبھی کسی طرح کا۔ نوبتی طور پر آتا ہو۔ ٹھنڈک۔ ابکائیاں۔ نیچے کو دباؤ۔ درد کے ساتھ خون ٹھہر ٹھہر کر آتا ہو۔ رحم سے سیلان تیز۔ جلتا ہوا۔ اور مانند ملائی کے آتا ہو۔ کمر میں درد۔ اور تکان محسوس ہوتی ہو۔ دوران و مابعد حیض کے دست آتے ہوں؛

**خون حیض۔** دیر کر کے اور مقدار میں تھوڑا آتا ہو۔ مریضہ کو متواتر سردی محسوس ہوتی ہو۔ شکم اور پیڑو میں نیچے کی جانب بوجھ کا دباؤ محسوس ہو۔ معدہ ڈوبا جاتا ہو۔ گرم کمرہ میں مریضہ کو تکلیف ہوتی ہو اور کھلی ہوا میں آرام ہوتا ہو؛

**ڈسمنوریا۔** (حیض کا درد و تکلیف سے آنا) میں جب کہ دردیں نہایت شدید ہوتی ہوں اور مریضہ کبھی ادھر کبھی ادھر تڑپتی ہو۔ خون گاڑھا اور سیاہ یا زرد اور نیلا آتا ہو۔ اور ٹھنڈی ہوا میں مریضہ کو آرام رہتا ہو؛

**احتباس حیض؛**۔ میں یہ دوائی نہایت کار آمد ہوتی ہے۔ جبکہ مریضہ زرد اور حبس کی عادی ہوئی ہوا اور سردی محسوس کرتی رہتی ہو۔ لیکن یہ یاد رہے کہ مریضہ کے مزاج میں پلسٹلا کے علامات پائے جاتے ہوں یعنی نرم مزاج والی اور رونی صورت؛

**دردزہ۔** میں یہ دوائی نہایت موثر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ درد کے حملے نہایت شدید ہوں اور مریضہ کھلی ہوا کے لئے بیقرار ہو۔ اور یہی چاہے کہ تمام کھڑکیاں کھول دی جاویں؛

یہ ایک مشہور بات ہے کہ رحم کی ساخت پر پلسٹلا کا ایسا اثر ہوتا ہے کہ جنین کی حالت کو بدل دیتی ہے۔ یعنی جنین اگر غلط حالت میں پڑا ہوا ہو تو وہ ٹھیک جگہ پر آجاتا ہو؛

**لیکوریا۔** (سیلان ابیض از رحم) کے لئے یہ دوائی نہایت مفید ہے۔ جبکہ جوان نرم مزاج مستورات کو گاڑھی سفید۔ انڈے کی سفیدی کے مانند رطوبت خارج ہوتی رہتی ہو؛

**لڑکیاں۔** جب سن بلوغت کو پہنچتی ہیں تو ان میں کئی امراض پیدا ہو جاتے ہیں؛

ان کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے۔

مثلاً پاؤں بھیگنے سے حیض کا رک جانا حیض کا دیر کر کے آنا۔ اور بمقدار قلیل

کیچڑ کی مانند درد کر کے بے قاعدہ رک رک کر آنا۔ اور شام کو سردی محسوس ہونا۔ یا بہت درد کے ساتھ

آنا۔ اور مریضہ کا بے چین ہو کر ادھر ادھر ہاتھ پاؤں جانا۔ اور دن کے وقت خون حیض کا

زیادہ جاری ہونا۔ ابتدائی خون حیض کا دیر کر کے آنا۔ یہ سب علامات ہیں جو کہ اس

دوائی کو چاہتی ہیں:

**اسقاط حمل**۔ کا ڈر ہونا۔ خون آوے۔ پھر رک جاوے۔ اور پھر زیادہ زور سے

آوے۔ دردیں تشنجی ہوں۔ دم گھٹنے والی۔ اور غشی پیدا کرنے والی ہوں۔ اور تازہ ہوا

کی بہت خواہش ہو۔

**امراض مردانہ** حشفہ میں سوزش ہو۔ درد شکم سے لیکر قضیبوں تک جاتی ہو۔ گاڑھا

اور دنا ئزہ سے مواد نکلتا ہو۔ سوزاک درجہ ابتدائیہ سے گذر چکا ہو۔ سٹرکچر ہو۔

دنائزہ کا کسی مقام سے سکڑ کر تنگ ہو جانے کو سٹرکچر کہتے ہیں) پیشاب قطرہ قطرہ

آتا ہو۔ اور دھار باندھ کر نہ آتا ہو۔ غدہ ثابیہ میں شدید سوزش ہو۔ پیشاب

کرتے وقت دردیں بھی ہوں۔ اور مردڑیں۔ کمر کے بل لیٹنے سے تکلیف زیادہ ہو۔

**ورم خصیہ** کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ وافضل دوائی ہے۔ جبکہ خصیے اور منی کی

ڈوری بہت سوجی ہوئی ہو۔ اور چھوٹے سے بہت درد کرتی ہو اور جب کہ یہ عارضہ

سردی لگنے یا خاصکر سوزاک کے دب جانے کے باعث پیدا ہوا ہو۔ تو یہ دوائی جادو نما

اثر دکھلاتی ہے:

**حب کن پیڑوں** کی زہر خصیوں اور پستانوں میں سرایت کر گئی ہو اور وہ متورم ہو

گئے ہوں تو ان حالات میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے

**تنفس**۔ شام اور رات کو خشک کھانسی ہوتی ہو۔ اٹھ کر بیٹھنے سے آرام معلوم

ہوتا ہو۔ صبح کو کھانسی تر ہوتی ہو۔ اور پیپ دار بلغم بافراط خارج ہوتی ہو چھاتی

کے اوپر بوجھ ہو۔ اور دکھتی ہو۔ معدہ بھی بہت دکھتا ہو۔ کھانسی کے ساتھ پیشاب

نکل جاتا ہو۔ ایسی درد گویا کہ سینہ کے میانہ میں پھوڑا بنا ہوا ہے۔ بلغم صاف نکلتی

اور سبز رنگ کی آتی ہو۔ بائیں پہلو لیٹنے سے دم گھٹتا۔ تشویش اور دھڑکن بڑھ

جاتی ہوں ؛

**سب ایکیوٹ برانکائیٹس۔** دکم شدید کھانسی) کے لئے یہ ایک درجۂ اول کی دوائی ہے۔ جبکہ کھانسی تر ہو۔ اور گاڑھی بلغم بسبب بمقدار کثیر دن کے وقت خارج ہوتی رہتی ہو۔ لیکن رات کو کھانسی خشک ہوتی ہو۔ مریض کمزور ہو۔ اور کوتاہ دمی کے دورے رات کو ہو جاتے ہوں بند گرم کمرہ میں تکلیف زیادہ ہوتی ہو ؛

**نیند۔** شام کو نیند بالکل نہ آوے۔ پہلی نیند سے آرام ہو جب نیند کھلے۔ مریض تھکی ٹوٹی اور افسردہ ہو۔ بعدہ پھر نیند ضرور آتی ہو۔ مریض سر کے اوپر ہاتھ رکھ کر سوتی ہے ؛

**کمر۔** گردن، کمر اور کندھوں کے مابین گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اٹھ کر بیٹھنے کے بعد کمر کے پچھلے حصہ میں درد ہوتی ہو ؛

**اطراف** یعنی ٹانگیں اور بازو۔ رانوں اور ٹانگوں میں حاد دردیں ہوتی ہوں۔ اور ساتھ ہی بے چینی۔ بے خوابی اور ٹھنڈک بھی ہو۔ اعضا میں دردیں اٹھتی ہوں۔ اور فوری نقل مکانی کرتی ہوں۔ ایڑیوں میں بوقت شام چھیدنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ماؤف عضو کو لٹکا رکھنے سے دردیں زیادہ ہوتی ہوں۔ بازو کے اگلے حصہ کی اور ہاتھ کی دردیں سوجی ہوئی ہوں۔ پاؤں سرخ۔ متورم اور سوجے ہوئے ہوں۔ ٹانگیں وزنی و تھکی چور معلوم ہوتی ہوں ؛

**سوزش وسیعی** میں یہ دوائی بِلیڈونا کے بعد کام آتی ہے۔ جبکہ اعضا متورم سفید اور سوجے ہوئے ہوں۔ دردیں سخت اور گانٹھیں گانٹھیں ہوں اور چھونے سے سخت درد کرتی ہوں۔ اور حرکت کرنی ناممکن ہو ؛

**وجع المفاصل** میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ دردیں ایک مقام سے دوسرے مقام میں حیرتناک تیزی سے نقل مکانی کرجاتی ہوں۔ نہ سوج ہو۔ اور نہ سُرخی۔ ماؤف مقامات سرد ہوتے ہوں۔ اور اپنا فعل ادا کرنے سے قاصر رہتے ہوں۔

**جلد جسم۔** مرض اخذب کھلانے سے چھپاکی نکل آئی ہو۔ اور دست آتے ہوں۔ تیز پسینہ آنے سے چھپاکی نمودار ہو جاتی ہو۔ اور کپڑے اتارنے سے چھپاکی کا زور زیادہ ہوتا ہو ؛

**مرض خسرہ** میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ اور خسرہ کے زہر کو مارتی ہے۔

سن بلوغت کی کسیلی۔ شکست میں نہایت اعلیٰ دوائی ہے ؛

**لرزہ و تپ**۔ گرم کمرہ میں بھی لرزہ ہو۔ لیکن پیاس نہ لگتی ہو۔ کبھی مقامات میں درد ہوتی ہو اور ٹھنڈ محسوس ہوتی ہو۔ اور شام کو تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ ۴ بجے شام سردی لگتی ہو۔ اور بعض میں ٹھنڈک۔ پسینہ ایک طرف آتا ہو۔ پسینہ کے دوران میں درد پیدا ہوتے ہوں؛

**بیرونی گرمی ناقابل برداشت ہو**۔ [illegible] ہوں۔ بخار کے دوران میں سردرد، اسہال بھی بھوک اور ابکائیاں آتی ہوں؛

منہ بہت خشک ہوتا ہو۔ لیکن پیاس نہ لگتی ہو۔ دیکھیں [illegible]؛

فولاد کے مرکبات زیادہ استعمال کرنے کے بعد یا مرض خسرہ کے مابعد جب کوئی نقص یا عارضہ پیدا ہو جاوے تو اس کو ٹھیک کرنے کے لئے پلسٹلا ایک بہتر دوائی ثابت ہوتی ہے؛

**زیادتی مرض**۔ سہ پہر کو۔ شام کو۔ بوقت صبح۔ قبل از نصف شب۔ جاگنے پر۔ ناک صاف کرتے وقت سونے سے پہلے۔ سانس باہر نکالتے وقت۔ ٹھنڈ لگنے کے بعد کھانے سے۔ جگہ بدلنے سے۔ لیٹنے پر۔ بائیں پہلو لیٹنے پر۔ سر نیچا کر کے بیٹھنے سے؛ حیض کے دوران میں اور مابعد میں۔ حرکت کے آغاز میں۔ مکھن اور چربائی کے کھانے سے۔ چربیلی غذا کھانے سے پھلوں کے کھانے سے۔ گرم ہوا کے سے۔ گرمی سے۔ گرم کمرہ میں۔ پاؤں نیچے لٹکانے سے۔ برف یا ملائی دار برف کھانے کے بعد؛ لیٹنے اور چپ چاپ بیٹھنے سے۔ آنکھیں اوپر اٹھانے سے۔ جھکنے سے۔ سانس لینے سے۔

**کمی مرض**۔ کھلی ہوا میں۔ ٹھنڈی جگہ میں۔ ٹھنڈی ہوا میں۔ دائیں پہلو لیٹنے پر۔ سر اونچا کر کے بیٹھنے پر۔ بستر سے اٹھنے پر؛ ٹھنڈی اشیاء سے۔ دھونے سے۔ ٹھنڈی ہوا میں چلنے پھرنے سے؛ ماؤف مقامات کو سہلانے سے۔ ہوا خارج کرنے سے۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ حرکت سے۔ ٹھنڈی ٹکور سے۔ معمولی ورزش سے کھلی ہوا میں۔ آہستہ آہستہ چلنے سے؛ رونے سے۔ کپڑا اتارنے سے؛

**معاون**۔ کالی میور۔ لائیکوپوڈیم۔ سلی کا۔ سلفیورک ایسڈ

**مصلح**۔ کافیا۔ کیمومیلا۔ نکس وامیکا

**خوراک**۔ ۳X سے ۱۰۰۰ تک

**نوٹ**:۔ عسر طمث و حیض کی تکلیف سے آثار اور لیکوریا علاوہ دی جاتی

جاتی ہے۔ لیکن نقص ہاضمہ اور ورم خصیہ اور خصیۃ الرحم میں علاج کارگر ہوتی ہے آنکھوں اور کانوں کے امراض اور وجع المفاصل میں علاج نافع ہوتی ہے ؛

مرض نقرس میں ۶x یا ۱۲x ؛ (ڈاکٹر ہیوگ) ؛

نکتہ نمبر ۱۔ پلسٹلا کا مزمن سلیشیا ہے ؛

نکتہ نمبر ۲۔ کالی سیور کے قبل وما بعد ہر دو حالت میں اس کا استعمال مفید ہوتا ہے ؛

نکتہ نمبر ۳۔ دیرینہ مرض کے آغاز میں اس دوائی کو دینا چاہیے ؛

نکتہ نمبر ۴۔ کالی بائی کروسیکم۔ سی پیا۔ سلفر۔ لائیکو پوڈیم۔ سلی سشیا کے استعمال کے بعد اس دوائی کا استعمال مفید ہوا کرتا ہے ؛




پائی روجن PYROGEN.

یہ دوائی سمیت خون وعفونتی بخاروں میں اس وقت کام آتی ہے جبکہ بہتر سے بہتر انتخاب کردہ دوائی ناکام رہتی ہو۔ یہ سمیت خواہ پرسوت کے بخار میں پیدا ہوگئی ہو اور خواہ خناق وبائی یا ٹپ محرقہ میں۔ یا عمل جراحی کے بعد یا گلے سڑے گوشت کی سڑاند یا زہریلی گیس سے۔ ان تمام حالتوں میں یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے۔ مریض بےچین ہوا کرتا ہے۔ اور لگاتار پہلو بدلتا رہتا ہے ؛

اسہال۔ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے۔ جبکہ دست نہایت بدبودار اور بھورے یا سیاہ رنگ کے آتے ہوں۔ دست بدون درد کے بے اختیار نکل جاتے ہوں۔

اسقاط حمل یا ولادت کے بعد جب خون میں عفونت پیدا ہو جائے۔ لوشیا پتلا تیز اور نہایت بدبودار آتا ہو۔ یا رک گیا ہو۔ نبض تیز ہو ؛

جب عفونتی بخار کے بعد حالت مریض درست ہونے میں نہ آتی ہو۔ تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے ؛

زبان :۔ بڑی۔ بڑی ملائم۔ صاف۔ آگ کی مانند سرخ۔ خشک پھٹی

ہوتی ۔ اور ایسی صفا ہو ۔ مانو کہ وارنش کیا ہوا ہے ۔ گفتار مشکل ہو ۔ (کروٹیلس ٹیری بن تھینا) ؛

ذائقہ ۔ میٹھا ۔ نہایت بدبودار پیپ کی مانند ہو ؛

قئیں ۔ لگاتار بے تسلی ۔ خاک کافیہ کی مانند اور بدبودار آتی ہوں ۔ اور انتڑیوں میں سُدے پڑ گئے ہوں (اوپیم ۔ پلمبم) ؛

جونہی کہ پانی معدہ میں گرم ہو جاتا ہو ۔ مریض قے کر چھوڑتا ہو ؛

قبض ۔ جبکہ انتڑیاں بالکل بے حرکت ہوں (اوپیم ۔ سیفی کیولا) ؛

بخاروں میں سدہ پھنس گیا ہو ۔ پاخانہ لمبا ۔ سیاہ ۔ مردار کی مانند آتا ہو ۔ اور چھوٹی چھوٹی سیاہ گولیاں نکلتی ہوں ۔ (اوپیم ۔ پلمبم) ؛

جنین (FAETUS) یا غلاف جنین رحم کے اندر گل سڑ رہا ہو ۔ کئی دنوں سے مرا ہوا ہو ۔ اس کا رنگ سیاہ ہو گیا ہو ۔ اور نہایت بدبودار رطوبت خارج ہوتی ہو ؛

دل خاص طور پر اپنی ہستی جتلاتا ہو ۔ یہ تھکا ہوا اور بڑھا ہوا معلوم ہوتا ہو ۔ کانوں میں متواتر گھڑگھڑاہٹ اور دھڑکن ہوتی ہو ۔ اور دل کی حرکت بجتی ہو ۔ جس سے نیند نہ آتی ہو ۔ سیپٹک امراض کے بعد دل کی کمزوری ہو گئی ہو ؛

نبض ۔ غیر معمولی تیز ہو ۔ اور بخار کی حرارت کے ساتھ اس کی تیزی کی کوئی نسبت نہ رہی ہو ۔ (لیلیم ٹگری نم) ؛

بخار ۔ سردی کمر میں کندھوں کی درمیانی جگہ سے شروع ہوتی ہو ۔ اور نہایت شدید ہوتی ہو ۔ عام پھیل جاتی ہو ۔ خاصکر استخوان اور بازوؤں و ٹانگوں میں سردی بہت لگتی ہو ۔ اور اس سے سمیت والے بخار کی آمد کا پتہ لگتا ہو ۔ حرارت ۱۰۳ سے ۱۰۶ درجہ تک ہوتی ہو ۔ اور یکایک حرارت تیز ہو جاتی ہو ۔ جلد جسم خشک اور جلتی ہو ۔ نبض تیز ۔ چھوٹی اور تار کی مانند چلتی ہو ۔ رفتار نبض ۱۴۰ سے ۱۷۰ تک فی منٹ ۔ اور مابعد میں ٹھنڈا چپکنا پسینہ آتا ہو ؛

سمیت والے بخاروں اور خاصکر پرسوت کے بخار میں پائی روجینیم ایک خاص دوائی ہے جب وضع حمل کے بعد ورم پردۂ صفاق (PERITONITIS) کا عارضہ ہو جائے اور سخت بدبو آتی ہو ۔ تو اس کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے ؛

**نیند۔** مریض تمام رات خواب میں بیٹھا رہتا ہو۔ نیم غنودہ رہتا ہو؛

**کلی مرض۔** حرکت سے آرام معلوم ہوتا ہو؛

**خوراک۔** ۳ سے ۳۰ اور اونچی پوٹینسی۔ یہ دوائی بار بار نہیں دہرانی چاہیئے؛




(کویشیا وڈ) QUASSIA-WOOD.

یہ دوائی ضعف یا ہضم میں کام آتی ہے۔ جب کہ معدہ میں جبر اٹھتا ہو اور ترشی بسبب ہو ساتھ ہی درد ہوتی ہو اور غذا مخورد منہ میں واپس آتی ہو۔ مریض بہت کمزور ہو۔ جماہیاں اور انگڑائیاں لیتا ہو۔ اور وہ شکایت کرتا ہو کہ اس کی کمر کے اندر بہت ٹھنڈک محسوس ہوتی ہے؛

**پیشاب۔** حاجت بہت ہو۔ پیشاب کا روکنا ناممکن ہو۔ دن رات پیشاب کثرت سے آتا ہو جونہی بچہ جاگے۔ بستر پیشاب سے تر بتر ہو؛

**خوراک۔** مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر ۳ قطروں تک یا ۱x یا ۳x؛




QUERCUS GLANDIUM SPIRITUS.

(انگلش اوک) ENGLISH OAK.

یہ دوائی طحال کے مزمن مرض میں کام آتی ہے۔ نیز جبکہ تلی میں سختی ہو۔ تو اس کے دینے سے تلی اپنی اصلی حالت پر آجاتی ہے۔ لیکن اس کا استعمال کئی ماہ تک جاری رکھنا چاہیئے۔ شراب کی عادت چھڑانے میں اس دوائی کی خاص شہرت ہے۔ اس کے استعمال سے شراب پینے کی خواہش معدوم ہو جاتی ہے؛

خوراک - اقتوں سے لیکر ۵ قطروں تک فی خوراک کے حساب سے دن میں چار مرتبہ؛

نکتہ - اس دوائی کو استعمال کرتے وقت بعض اوقات دست آنے شروع ہو جاتے ہیں۔ اس دوائی کا اثر شافی ہوا کرتا ہے۔

## کوی لایا سیپونیریا QUILLAYA SAPONARIA.

چائیل سوپ بارک CHILE SOAP-BARK.

یہ دوائی شدید زکام میں کام آتی ہے۔ جبکہ چھینکیں آتی ہوں۔ اور گلا دکھتا ہو۔ مرض کے حملے کے ابتدا ہی میں یہ دوائی دی جاوے تو اکثر حملہ کو روک دیتی ہے؛

خوراک - مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر ۳ قطرے یا ۱x؛

## ریڈیم RADIUM.

(ریڈیم برومائیڈ) RADIUM BROMIDE.

یہ دوائی وجع المفاصل (روماٹیزم) اور نقرس (گاؤٹ) میں خاص طور پر کام آتی ہے۔ جلدی امراض مثلاً کیل۔ سرخ داغ۔ زخموں اور سرطان میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ خون کا دباؤ کم ہو چکا ہو۔ تمام جسم دکھتا ہو۔ بے چینی ہو۔ ادھر ادھر چلنے پھرنے سے آرام ہو۔ کمزوری بہت ہو؛

سر - سر چکر آتے ہوں۔ اور سر کی پشت میں درد ہوتی ہو۔ سر کی پشت اور چوٹی میں درد ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی کمر میں سخت درد ہوتی ہو۔ دائیں آنکھ کے اوپر سخت درد ہوتی ہو۔ اور سر میں ہیجانی ہو۔ کھلی ہوا میں آرام ہو۔ سر وزنی معلوم ہو۔ دونوں آنکھوں میں درد ہوتی ہو چہرہ میں شدید درد عصبی ہو؛

معدہ - خالی معلوم ہوتا ہو۔ معدہ میں گرمی محسوس ہوتی ہو۔ متلی اور ملائی دار برف سے

نفرت ہو۔ جی متلاتا ہو۔ اور ڈوبا جاتا ہو۔ ڈکار آتے ہوں ؛

**شکم** میں شدید درد ہو۔ اور کرول پڑتے ہوں۔ ہوا بھرتی ہو۔ اور شکم ہوا سے پُر ہو۔ نفخ بہت ہو کبھی قبض۔ اور کبھی دست آتے ہوں۔ کاپخ نکلتی ہو۔ اور بواسیر ہو ؛

**پیشاب** ۔ ٹھوس مادہ بہت خارج ہوتا ہو۔ البومن خارج ہوتی ہو۔ ورم گردہ ہو۔ اور ساتھ ہی وجع المفاصل کی شکایت ہو ؛

**امراض زنانہ** ۔ اندام نہانی میں خارش ہو۔ خون حیض بے قاعدہ اور دیر کر کے آتا ہو۔ کمزوری ہو۔ دائیں پستان دکھتا ہو۔ چھاتی میں سکڑاؤ ہو ؛

**آلات تنفس** ۔ کھانسی لگاتا ہو۔ اور حلق کے گڑھے میں خراش ہوتی ہو۔ خشک تشنجی کھانسی ہو۔ گلا خشک ہو اور دکھتا ہو۔ چھاتی میں سکڑاؤ ہو ؛

**کمر** ۔ گردن کی پشت دکھتی ہو۔ گردن کے مہرے دکھتے ہوں۔ سر آگے کی جانب جھکانے سے درد زیادہ ہوتی ہو۔ کھڑا ہونے یا سیدھے بیٹھنے سے آرام ہوتا ہو۔ ساری کمر دکھتی ہو۔ ایسا محسوس ہو کہ درد کمر کی ہڈی میں ہے۔ لگاتار حرکت کرنے سے آرام ہوتا ہو۔ کندھوں کی درمیانی جگہ میں کمر دکھتی ہو۔ چلنے پھرنے کے بعد آرام ہوتا ہو ؛

**ٹانگیں اور بازو** ۔ تمام اعضاء۔ جوڑوں۔ خصوصاً گھٹنوں اور ٹخنوں میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ کندھوں۔ بازوؤں۔ ہاتھوں اور انگلیوں میں تیز دردیں ہوتی ہوں۔ ٹانگیں۔ بازو اور گردن سخت اور بوجھل معلوم ہوتے ہوں۔ گویا کہ حرکت کرنے سے وہ ٹوٹ جاویں گے۔ بازو وزنی معلوم ہوں۔ اور ان کے جوڑوں میں دردیں ہوتی ہوں۔ ٹانگوں اور کولھوں کے عضلات دکھتے ہوں۔ جوڑوں کی ورم ہو۔ درد کرتے ہوں۔ رات کو درد زیادہ ہوتی ہو ؛

**جلد جسم** ۔ چھوٹی چھوٹی پھنسیاں ہوں۔ تمام جسم سرخ اور سوجی ہوئی ہو۔ نیز خارش و جلن ہوتی ہو۔ تمام جسم پر خارش ہوتی ہو۔ جلد جلتی ہو۔ گویا کہ آگ لگی ہوئی ہے ؛

**نیند** ۔ بے آرام ہو۔ خواب میں آتی ہوں ؛

**بخار** ۔ اندرونی ٹھنڈک ہو۔ دانت بجتے ہوں۔ دوپہر تک۔ اندر ٹھنڈک ہو اور اس کے بعد جلد جسم گرم ہو جاتی ہو۔ ساتھ ہی اسہال آتے ہوں ؛

**زیادتی مرض** ۔ اٹھنے پر ؛

**کمی مرض** ۔ کھلی ہوا میں۔ لگاتار حرکت کرنے سے۔ گرم پانی میں نہانے سے۔ لیٹنے سے

دبلنے سے؛

**مصلح**۔ رس وینی ناٹا۔ ٹیلیپوریم۔ **خوراک** ۱۲x-۳؛




RANANCULUS BULBOSUS.

یہ دوائی پسلی کی درد میں کام آتی ہے۔ جس کو انگریزی میں (PLEUROOYNIA) پلیورو ڈائی نیا کہتے ہیں۔ جب کہ سینہ میں جلن دار درد پیدا ہوتی ہوں۔ اور چبھن پڑتی ہو۔ سانس چھوٹا اور دقت سے آتا ہو۔ دردوں کے دورے ہوتے ہوں۔ اور آب و ہوا کی تبدیلی سے شروع ہوجاتے ہوں؛

**پلوریسی ذات الجنب**۔ میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ گرمی آتی ہوئی ہو۔ اور ہوا لگ جاوے۔ اور اس کے باعث پسلی کی درد شروع ہوجاوے؛

**ہچکی و ہذیان مے خواری اور شراب خوری کے بدنتائج** کو آرام دینے میں اس دوائی کو خاص شہرت حاصل ہے؛

جب دن کے وقت نظر نہ آتا ہو۔ آنکھوں کے آگے دھندرہتی ہو۔ آنکھوں کے ڈھیلوں میں دباؤ اور جلن ہوتی ہو۔ (فاسفورس) تو یہ دوائی مفید پڑتی ہے؛

**زیادتی مرض**۔ کھلی ہوا میں۔ حرکت کرنے سے۔ چھونے سے۔ آب و ہوا کی تبدیلی سے؛ برساتی طوفان میں۔ شام کے وقت۔ ٹھنڈی ہوا لگنے سے۔ تمام قسم کی شکایات جاگ اٹھتی ہیں؛

**متضاد**۔ سلفر۔ سٹائی سیگریا۔ یہ دوائی نہ ہی ان ادویات کے قبل اور نہ ہی مابعد میں استعمال کرنی چاہیے؛

**مصلح**۔ برائی اونیا۔ کیمفر۔ رسٹاکس؛

**خوراک** ۵-۳x-۳۰؛ ہذیان مے خوری میں دس سے لیکر تین قطروں تک ۵ کے فی خوراک عموماً ۳x تا ۳۰؛

# رے نن کیولس سکیلیٹرس

RANANCULUS SCELERATUS.

MARSH BUTTER CUP. مارش بٹر کپ

یہ دوائی جلدی امراض میں کام آتی ہے۔ جبکہ چھالے نمودار ہوں۔ جن میں سے تیز رطوبت خارج ہوتی ہو۔ جس کے لگنے سے اردگرد کی جگہ زخمی ہو جاتی ہو۔

معدہ اور قلب کی شکایات میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جگر میں درد ہوتی ہو۔ اور ایسا محسوس ہو کہ اسہال آنے چاہئیں ہیں۔ اور زبان پر مانند نقشہ لکیریں ہوں۔ زبان جلتی ہو اور چھیل جاتی ہو۔

**خوراک۔** مدر ٹنکچر (θ) سے ایک سے دو قطرے یا x ۱ - یا x ۳ ۔

## رے فینس

RAPHANUS.

BLACK GARDEN RADISH. بلیک گارڈن ریڈش۔

اسہال میں کام آتی ہے۔ جبکہ پاخانے بہ رنگ زرد یا براؤن۔ جھاگ دار اور بکثرت آتے ہوں۔ شکم تنا ہوا۔ اور نفخ دار ہو۔ لیکن ہوا نہ اوپر سے خارج ہوتی ہو اور نہ نیچے سے۔

یہ دوائی **بغا** یعنی ہوسی میں بھی کام آتی ہے۔ جب کہ جلد جسم چمکتی ہو۔ نیز قطعوں میں بھی جب کہ ورم یا درد موجود نہ ہوں۔

**خوراک۔** مدر ٹنکچر (θ) کے دو سے لے کر بیس۲۰ قطروں تک یا x ۳ تا ۳۰ پوٹینسی۔




(کرامیریا میپاٹو) KRAMERIA-MAPATO.

حمل کے ابتدائی ایام میں جب دانت درد شدید ہوتی ہو۔ دانت لمبا معلوم ہوتا ہو۔ لیٹنے سے درد زیادہ ہوتی ہو۔ اٹھ کر چلنے پھرنے پر مریضہ مجبور ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

**قبض** میں بھی یہ دوائی نافع ہے جبکہ پاخانہ سخت آتا ہو۔ اور کونتھنا بہت پڑتا ہو۔ بواسیری مسّے باہر نکل آتے ہوں۔ اور مقعد میں جلن دور دیر تک رہتی ہو۔ (سلفر) انتڑیاں بے حس ہو جاتی ہوں۔ پاخانہ آنے کے بعد ایسی دردیں ہوتی ہوں۔ گویا کہ شیشے کے ٹکڑے مقعد و مبرز میں چبھ رہے ہیں۔ پاخانہ جانے کے بعد گھنٹوں تک جلن و کونتھن بنی رہتی ہو۔ ہر اجابت کے بعد چھیلنے والی دردیں ہوتی ہوں:

**فشرز آف اینس** (مقعد کا پھٹ جانا) کے لئے یہ ایک نہایت سودمند دوائی ہے: جب کہ مبرز ذکی الحس ہو۔ دودھ پلانے والی عورتوں کی چھاتی جب پھٹ جائے تو اس کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے:

**شدید ہچکی** میں بھی یہ دوائی دی جاتی ہے:

**خوراک**۔ مدر ٹنکچر (۵) ایک سے بیس قطرے: یا ۱x ۳x یا ۶x:

**نوٹ** اس دوائی کی مرہم کئی ایک امراض مقعد میں خارجی طور پر لگانے کے کام آتی ہے:




RHAMNUS CALIFORNICA.

کیلی فورنیکا کافیہ ٹری CALIFORNICA COFFE-TREE.

وجع المفاصل اور عضلاتی دردوں کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ درد پسلی - درد کمر

اور معدہ اور درد مثانہ میں بھی مفید ہے ؛

**عسر الطمث** (حیض کا تکلیف سے آنا) جو بوجہ عضلاتی دردوں کے پیدا ہوا ہو ؛ سر گردن اور چہرہ میں دردیں ہوتی ہوں ؛

**وجع المفاصل** ورم ہو ۔ جوڑ متورم و درد کرتے ہوں ۔ پسینہ بکثرت آتا ہو ؛

**زیادتی مرض** ۔ شام کو ۔ **خوراک** ۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ۱۵ قطرے ہر چار گھنٹہ کے بعد ؛




RHUBARB. ریوند

یہ دوائی بچوں کے امراض میں خاص طور پر کام آتی ہے ۔ جبکہ وہ دانت نکال رہے ہوں ۔ یہ دوائی **اسہال اطفال** میں کام آتی ہے ۔ جب کہ دست لئی کی مانند اور بدبودار آتے ہوں ۔ دست آنے کے قبل کو نمفنا اور مروڑ بہت ہوں ۔ اور دست آچکنے کے بعد پھاڑنے والی دردیں اور درد قولنج ہوتی ہوں ۔ جسم سے ہمیشہ گندی بو آتی ہو ۔ بچہ مانگتا تو کئی اشیا ہو ۔ لیکن کھاتا کچھ نہ ہو ۔ بچہ تمام رات چیختا چلاتا رہتا ہے ۔ اور ادھر ادھر ہاتھ پاؤں مارتا رہتا ہو ۔ (سورا ٹینم) جب کہ دانت نکالنے میں بہت تکلیف ہوتی ہو ۔ بچے بے چین ۔ چڑچڑا ۔ پژمردہ زرد رو ہو ۔ اور اس کے تمام جسم سے بدبو آتی ہو ۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ (کری اوز وٹم ۔ کیموسیلا) ؛

**زیادتی مرض** ۔ کپڑا اتارنے سے ۔ کھانے کے بعد ؛ حرکت کرنے سے ؛ **مصلح** کیمفر کیموسیلا

**معاون** ۔ مگنیشیا کارب ؛ **خوراک** (۵) کے ایک سے تین قطرے ۔ حت ۲x ۔ ۶x ؛

**نکتہ** ۔ جب مگنیشیا کا ناجائز استعمال کیا گیا ہو اور دست بدبودار آتے ہوں تو اس دوائی کا استعمال مفید ہوتا ہے




ROSE BAY. روز بے

یہ دوائی عصبی مزاج والوں کے وجع المفاصل و گنٹھیا میں مظہر ہوا کرتی ہے ؛ جن کو بادلوں کی گرج اور طوفان کا ڈر لگا رہتا ہو ۔ خصلات میں وجع المفاصل کی دردیں نہایت شدید اور پھاڑنے والی ہوتی ہیں ۔ جو کہ قبل از طوفان اور آرام کرنے سے شدید صورت اختیار کر لیتی ہوں لیکن جونہی یہ طوفان بند ہو جاتا ہو ۔ ان دردوں کو آرام ہو جاتا ہو ۔ گنٹھیا کی دردوں میں بھی یہی حال ہوتا ہے ؛

ورم خصیہ میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ جبکہ بوجہ سوزاک یا وجع المفاصل کے یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو ۔ مریض کو ایسا محسوس ہوتا ہو کہ اس کے خصیوں کو کسی نے کچل دیا ہے ؛

جب دانت درد ۔ ہر موسم بہار و خزاں میں جبکہ آندھیاں چلتی ہوں ۔ شروع ہو جایا کرتی ہو ۔ اور موسم کی تبدیلی طوفان اور آندھی میں دردیں زیادہ ہوتی ہوں ۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جایا کرتا ہے ۔ جب تک مریض ایک ٹانگ کو دوسری ٹانگ پر رکھ کر نہ سوتا ہو ۔ اس کو نیند نہ آتی ہو ؛

زیادتی مرض ۔ قبل طوفان کے ۔ آندھی کے موقع پر ۔ طوفان کے موسم میں ۔ مرض عود کر آیا کرتا ہے ؛

کمی مرض ۔ منہ و سر گرم کپڑے میں لپیٹنے سے ۔ خشک گرمی میں ۔ ورزش سے ؛

خوراک ۔ ـــ ۳x یا ۶x ؛

## رس ایرومیٹیکا RHUS AROMATICA.

یہ دوائی بچوں اور بوڑھوں کے تسلسل بول میں کام آتی ہے ۔ پیشاب قطرہ قطرہ گرتا رہتا ہو ۔ اور رات کو بسترہ بھیگ جاتا ہو ؛

یہ دوائی ورم گردہ مزمنہ اور ذیابیطس سادہ میں بھی کام آتی ہے جبکہ پیشاب مقدار میں تو زیادہ آتا ہو ۔ لیکن اس کا وزنِ مخصوص کم ہوتا ہو ؛

یہ دوائی جریان خون ۔ بول الدم (خونی پیشاب آنا) رحم سے جریان خون ۔ پھیپھڑوں اور ہوا کی نالیوں میں سے جریانِ خون میں کام آتی ہے ؛

پیشاب - پیلا اور پرازا البومن ؛ سلسل بول - پیشاب کرنے سے پہلے یا آغاز میں سخت درد ہوتی ہو - اور بچوں میں جان کنی تک نوبت پہنچ جاتی ہو - پیشاب قطرہ قطرہ لگاتار گرتا رہتا ہو - ذیابیطس کا عارضہ ہو پیشاب بہت مقدار میں آتا ہو - اور اس کا وزن مخصوص کم ہوتا ہو - (فاسفورک ایسڈ - ایسی ٹک ایسڈ) خوراک - مدرٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر ساٹھ قطروں تک - اس دوائی کی خوراکیں کافی مقدار میں دینی چاہییں ؛




SMOOTH SUMACH. (سموتھ سمیچ)

یہ دوائی لعابدار جھلیوں کے زخموں میں نافع ہے - نیز منہ کی سوجن - منہ آنا اور منہ کے چھالوں میں بھی مفید ہے - اس دوائی کو اندر بھی دیتے ہیں - اور خارجی طور پر بھی استعمال کرتے ہیں ؛

نکسیر آنے اور سر کی پشت میں دردوں کے لئے سودمند ہے - ہوا بدبودار خارج ہوتی ہو - ہوا میں پرواز کرنے کے خواب آئیں - (ٹکٹا) ؛ بوجہ ضعف پسینہ بکثرت آوے ؛ خوراک مدرٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر تین قطروں تک یا ۱ء ؛




POISON IVY. پائزن آئی وی

یہ دوائی بائی (وجع المفاصل) کے مزاج والوں کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے - ان امراض کے لئے جو کہ بھیگنے سے پیدا ہوئے ہوں جبکہ جسم بہت گرم ہو - یا پسینہ آیا ہوا ہو - مریض بہت بے چین - متفکر اور اندیشناک ہوا کرتا ہے - چپ چاپ پڑا رہنا مریض کے لئے مشکل ہوا کرتا ہے - دردوں سے چھٹکارا پانے کے لئے وہ جگہ بدلتا رہتا ہے - دردیں اس قسم کی ہوا کرتی

ہی جیسی سوج کے آنیسے ہوتی ہو یا جیسا کہ عضلہ یا جوڑ کے بند کو کوئی کاٹ رہا ہو۔

جب عضلہ یا کسی حصۂ جسم کو کس کر تاننے یا کھینچنے سے یا کسی چیز کو بہت اونچا اٹھانے سے یا اونچا بازو کر کے پکڑنے سے یا موسم گرما میں دیر تک کھیلی یا دریا میں نہانے سے یا گیلی زمین پر لیٹنے سے تکالیف پیدا ہو جاویں تو ان کے لئے رسٹاکس ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ نیم شب کے بعد مرطوب آب و ہوا میں اور آرام کرتے وقت تکالیف زیادہ ہوا کرتی ہیں:

**تپ محرقہ** میں یہ ایک کارآمد دوائی ہے۔ جبکہ ہذیان نرم قسم کا ہو۔ مریض دوڑنے کی کوشش کرتا ہو۔ بے چینی بہت ہو۔ حرکت کرنے سے لحظہ بھر کے لئے آرام ہوتا ہو۔ زبان پھیلی خشک پھٹی ہوئی یا سرخ اور اس کے سروں میں مثلث کی شکل کا سرخ نشان ہو۔ شکم تنا ہوا اور اسہال بے تحاشا آتے ہوں۔ بھورے یا پیلے رنگ کے: پیشانی میں درد ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی اعضا میں بھی دردیں ہوتی ہوں:

**نوبتی بخاروں** میں بھی یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جبکہ اس دوائی کی علامات مخصوصہ موجود ہوں۔ اور ساتھ ہی خشک تکلیف دہ کھانسی سردی لگنے وقت ہوتی ہو۔ اور ہونٹوں کے اوپر آبلے نمودار ہوں:

**سرخ بخار** میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ بچہ گھومم ہو۔ اور بے چین ہو۔ زبان صاف اور سرخ ہو۔ تالو سوجا ہوا۔ اور غدود گلو بڑھے ہوئے ہوں جسم پر دانے مکمل طور پر نمودار نہ ہوتے ہوں۔ اور جلد کا رنگ سیاہی مائل سرخ ہو اور نقاہت بدرجہ کمال ہو: منہ کے کونے اڑچھے ہوئے ہوں۔ منہ کے گرداگرد اور ٹھوڑی پر بخار کے چھالے نمودار ہوں تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔

**آبلہ دار سرخ باد** میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ جلد جسم کا رنگ گہرا سرخ ہو اور اس پر چھالے ہوں۔ دیگر جلدی امراض میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ چھالوں کے ہمراہ سوج بھی ہو۔ اور چھالوں میں جلن اور خارش ہوتی ہو۔ اور ذرا ٹھنڈی ہوا لگنے سے تکلیف بڑھ جاتی ہو:

**اعضائے تناسل** کا بیرونی حصہ متورم اور سوجا ہوا ہو۔ اور اس پر سرخ باد کا ورم ہو:

رمد آنکھ کا دکھنا اور سوزش پردہ ضبیبہ (IRITIS) میں بھی یہ دوائی نافع ہے جبکہ ان کا باعث چوٹ لگنا یا وجع المفاصل ہو۔ دردیں رات کو زیادہ ہوتی ہوں: نیز خنازیری

آنکھ دُکھنے و آشوب چشم میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ آنکھیں بہت متورم ہوں۔ اور ان میں سے کڑوا پانی نکلتا ہو:

وجع المفاصل ولنگڑی کے دردوں (SCIATICA) میں جو کہ بائیں جانب میں ہوتی ہوں۔ یا بائیں بازو میں دردیں ہوتی ہوں اور ساتھ ہی دل میں بھی شکایات پیدا ہو گئی ہوں تو یہ دوائی کارگر ہوا کرتی ہے:

کمر درد میں یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ درد اٹھنے کی کوشش کرنے پر زیادہ ہوتی ہو۔ کمر میں بائی کی دردیں ہوتی ہوں۔ اور ہوا کے جھونکوں میں بیٹھنے سے گردن کے پٹھے اکڑ جاتے ہوں۔ کام کاج کرنے سے آرام معلوم ہوتا ہو:

زبان خشک۔ سرخ۔ پھٹی ہوئی اور درد کرتی ہو۔ سر اشلثی شکل کا اور سرخ ہو۔ زبان کے اوپر دانتوں کے نشانات ہوں:

پیاس کی زیادتی ہو۔ زبان۔ منہ اور حلق خشک ہوں:

خشک تکلیف دہ کھانسی۔ نوبتی بخاروں میں لرزہ کے قبل اور دوران میں ہوتی ہو۔ او سینہ میں خون کا ذائقہ ہو۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے:

فالج میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ ماؤف مقامات سن ہو گئے ہوں یا بھیگنے و نمدار زمین پر لیٹنے سے فالج کا عارضہ ہو گیا ہو۔ بچہ جننے یا کثرت مجامعت یا بخار و تپ محرقہ کے بعد یہ عارضہ رونما ہوا ہو۔ ان حالات میں یہ ایک معتبر دوائی ہے:

جب مندرجہ بالا وجوہات کے باعث آنکھ کے اوپر کا چھپر گر کر پھر اوپر نہ اٹھ سکتا ہو تو بھی یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے:

بھیگنے کے باعث جب چھینکیں آویں اور زکام ہو جاوے۔ ناک کا سرا سرخ ہو۔ دکھے اور اچھا ہوا ہو۔ ناک متورم ہو۔ جھکنے پر ناک سے نکسیر پھوٹ نکلے:

گلسوؤں کے لئے بھی یہ ایک عمدہ دوائی ہے۔ خاص کر جب کہ گلسوئے بائیں جانب کے ہوں:

پیٹ درد۔ سخت ہو۔ شکم کے بل لیٹنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ رودہ مستقیم (ASCENDING COLON) میں درد ہو۔ درد کے مارے مریض کبڑا کبڑا چلنے پھرنے پر مجبور ہو۔ کھانا کھانے کے بعد پیٹ بہت تن جاتا ہو:

**پیشاب**۔ سرخ گدلا۔ بہت رنگین اور تھوڑا آتا ہو۔ اور سفید تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ پیشاب وقت سے آتا ہو۔ اور اس میں خون خارج ہوتا ہو:

**انفلوانزا** میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ تمام ہڈیوں میں دردیں ہوتی ہوں:

ڈیوبائیوریم پرفولی ایٹم) :

**چھپاکی**۔ پتی اچھلنا میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ ٹھنڈ کے لگنے سے پتی اچھل آتی ہو:

مریض کھلی ہوا کو برداشت نہ کر سکتا ہو۔ یہاں تک کہ بستر میں سے باہر ہاتھ نکالنے سے بھی کھانسی شروع ہو جاتی ہو:

بوقت شب مریض کو بہت ڈر لگا رہتا ہو۔ اس کو وہم رہتا ہو کہ اس کو کوئی زہر دے کر مار دے گا۔ اور بستر پر پڑا نہ رہ سکتا ہو۔ کھڑا ہونے یا چلنے پھرنے سے سر میں چکر آتے ہوں۔ بیٹھنے سے حالت اور بھی خراب ہوتی ہو۔ اٹھتے وقت یا جھکنے پر سر میں چکر زیادہ آتے ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے آرام ہو جایا کرتا ہے:

دستاکس کا مریض دودھ پینے کی بہت خواہش کرتا ہے۔ اور کھانا کھانے کے بعد اس کو اونگھ آجاتی ہے۔ اور چباتے وقت جبڑے کڑکڑ کرتے ہیں:

**سر**۔ اٹھتے پر سر چکر آویں۔ سر دکھتی ہو۔ پشت سر میں درد ہو۔ کھوپڑی پر تنز کھجلیاں ہوں خارش بہت ہو:

**آنکھیں**۔ سوجی ہوئی سرخ اور پھولی ہوئی ہوں۔ پپوٹے دار ورم ہو۔ روشنی سے ڈر لگتا ہو۔ زرد پیپ نکلتی ہو۔ چھپر متورم اور آپس میں جڑے ہوتے ہوں۔ چھپروں کو کھولنے پر گرم جلتے ہوئے آنسو نکل آتے ہوں:

**کان**۔ میں درد ہو اور ایسا محسوس ہو کہ کوئی چیز اندر پڑی ہوئی ہے۔ خونی پیپ خارج ہوتی ہو:

**ناک**۔ چھینکیں آتی ہوں۔ بھیگنے سے زکام لگ گیا ہو۔ ناک کا سرا سرخ ہو اور دکھتا ہو۔ ناک متورم ہو۔ جھکنے پر نکسیر پھوٹ نکلتی ہو:

**چہرہ**۔ چباتے وقت جبڑے کڑکڑ کرتے ہوں۔ چہرہ سوجا ہوا۔ اس پر سرخ باد ہو۔ رخسار کی ہڈیاں چھونے سے درد کرتی ہوں۔ گلسوئے ہوں۔ چہرہ کا عصبی درد ہو۔ ساتھ ہی ٹھنڈ لگتی

شام کو تکلیف زیادہ بڑھ جاتی ہو۔ پیپڑیاں جم گئی ہوں ؛ دکلکیریا۔ وہی اولاؔ ؛ ٹری کولس ؛ ؛

**منہ** ۔ دانت ڈھیلے ڈھالے اور لمبے محسوس ہوں ۔ مسوڑھے دُکھتے ہوں ۔ زبان سُرخ اور پھٹ گئی ہو۔ تمام زبان پر فرجمی ہوئی ہو۔ ماسوائے زبان کے سرے کے ۔ سرے پر سُرخ مثلث کی شکل بن گئی ہو۔ زبان کے سرے خشک اور سرخ ہوں ۔ منہ کے کونے زخمی ہوگئے ہوں ؛ منہ اور ٹھوڑی پر بخار کی پھنسیاں نکل آئی ہوں ۔ جبڑوں کا جوڑ درد کرتا ہو ؛

**حلق** ۔ غدود متورم ہوں ۔ اور دکھتے ہوں ۔ نگلتے وقت درد ہوتا ہو ۔ بائیں جانب کے گلسوئے ہوں ؛

**معدہ** :۔ بھوک ندارد ۔ لیکن پیاس نہ بجھنے والی ہو ۔ ذائقہ کڑوا ہو ۔ کھانے کے بعد سر چکراتا ہو ۔ اُبکائیاں آتی ہوں ۔ اور شکم تن جاتا ہو ۔ دودھ پینے خواہش زیادہ ہو ۔ منہ اور گلا خشک ہوں ۔ اور پیاس زیادہ ہو ۔ معدے میں ایسا دباؤ ہو گویا کہ پتھر پڑا ہے ۔ کھانے کے بعد غنودگی آتی ہو ؛

**شکم** ۔ شدید دردوں کو پیٹ کے بل لیٹنے سے آرام ہوتا ہو ۔ درد قولنج ہو ۔ مریض جھک کر چلنے پر مجبور ہوتا ہو ۔ کھانے کے بعد شکم بہت تن جاتا ہو ۔ شروع میں اٹھنے پر شکم بھرا ہوا پھرتی ہو لیکن لگاتار چلنے پھرنے سے آرام ہو جاتا ہو ؛

**مقعد** : اسہال خونی لیسدار اور سرخ آؤں دار آتے ہوں ۔ پیچش ہو ۔ اور رانوں کے نیچے تک پھیلنے والی دردیں ہوتی ہوں ۔ پاخانوں میں مُردار کی سی بُو آتی ہو ۔ جھاگدار بدون درد کے اسہال آتے ہوں ؛

**پیشاب** ۔ سیاہ ۔ گدلا ۔ بہت رنگین ۔ بمقدار خفیف پیشاب آتا ہو ۔ اور اس میں سفید مادہ تہ نشین ہوتا ہو ؛

**امراض مردانہ** ۔ سپاری اور حشفہ سوج گئے ہوں ۔ سیاہی مائل سرخ ورم ہو ۔ فوطہ موٹا اور سوجا ہوا ہو ۔ اور شدید خارش ہوتی ہو ؛

**امراض زنانہ** ۔ شرمگاہ متورم اور سخت خارش کرتی ہو ۔ خون حیض پیش از وقت بکثرت ترشح اور دیر تک آتا رہتا ہو ؛

**آلات تنفس** ۔ سینہ کی ہڈی کے اوپر کے حصہ کے زیریں گدگدی ہوتی ہو ۔ نیم شب سے

دے کو صبح تک خشک تکلیف دہ کھانسی ہوتی ہو۔ ٹھنڈ سے یا بستر سے باہر ہاتھ نکالنے پر کھانسی ہوتی ہو۔ زیادہ مشقت کرنے سے پھیپھڑوں سے خون آتا ہو۔ خون چمکیلا سرخ آتا ہو۔ زکام دبائی اور تمام ہڈیاں دکھتی ہوں۔ (یوپاٹوریم پرفولی ایٹم) زور کے ساتھ بولنے سے گلا بیٹھ گیا ہو؛

**کمر۔** نگلنے پر کندھوں کے درمیان درد ہوتی ہو۔ کمر کا نچلا حصہ اکڑ گیا ہو۔ اور درد کرتا ہو۔ حرکت کرنے یا کسی سخت چیز پر لیٹنے سے آرام ہوتا ہو۔ بیٹھنے پر تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ گردن کی پشت اکڑ گئی ہو؛

**ٹانگیں اور بازو۔** جوڑ گرم متورم اور درد کرتے ہوں۔ جوڑوں کے بندھن درد کرتے ہوں۔ وجع المفاصل کی دردیں گردن۔ جنگاسوں اور بازوؤں میں پھیلتی ہوں۔ اعضا اکڑ گئے ہوں۔ اور مفلوج ہو گئے ہوں۔ ٹھنڈی تازہ ہوا برداشت نہ ہو سکتی ہو۔ جلد درد کرتی ہو۔ لنگڑی کی دردیں ہوں۔ سرد مرطوب موسم میں اور نیز رات کو زیادہ ہوتی ہوں۔ مشقت کرنے کے بعد اور ہوا لگنے سے اعضا سن ہو جاتے ہوں۔ اور ان پر کیڑیاں رینگتی ہوں۔ ہاتھ اور انگلیوں کی طاقت زائل ہو گئی ہو۔ انگلیوں کے سروں میں رینگنے کا احساس ہو؛

**بخار۔** تپ محرقہ ہو۔ زبان خشک اور بھوری ہو۔ دانتوں پر میل جمی ہو۔ اسہال آتے ہوں۔ اور بے چینی بہت ہو۔ نوبتی بخار ہو۔ ٹھنڈ لگتی ہو۔ اور ساتھ ہی خشک کھانسی اور بے چینی ہو۔ حرارت بخار کے دوران میں چھپاکی نکل آتی ہو؛

**جلد جسم۔** سرخ۔ متورم اور خارش کرتی ہو۔ آبلے۔ پھنسیاں۔ چھپاکی۔ سرخ باد (ماشرا) اور پیپ دار پھنسیاں ہوں؛

**زیادتی مرض۔** قبل از طوفان۔ نیم شب کے بعد۔ بوقت صبح۔ سونے سے پہلے نہانے سے۔ ٹھنڈا پانی ناقابل برداشت ہو۔ موسم خزاں میں۔ گہرا سانس لینے سے۔ ٹھنڈ سے۔ اندر سانس کھینچنے سے۔ ٹھنڈی ہوا سے۔ سرد مرطوب موسم میں؛ کھانسنے سے۔ چباتے وقت۔ ٹانگیں اوپر سکیڑنے سے۔ پینے سے؛ تھکاوٹ کے بعد۔ سر ننگا کرنے سے جراحی کے زخموں سے۔ بکھوڑے سے؛ لیٹتے وقت۔ اوپر اٹھاتے وقت۔ ٹھنڈی غذا سے۔ ٹھنڈے پانی سے۔ پسینہ کے دوران میں۔ نمدار پلستر باندھنے سے۔ آرام کرتے وقت؛

ابتداء میں اٹھنے پر۔ بیٹھتے وقت۔ باتیں کرتے وقت۔ کہردار اور مرطوب موسم میں۔ بھیگنے سے ؛
کمر کے بل یا دائیں پہلو پر لیٹنے سے ؛

کمی مرض۔ سانس باہر نکالنے سے۔ اخراج کے بعد۔ سر ڈھانپنے سے۔ مسلسل حرکت کرنے
کے بعد۔ آرام کرتے پہلو بدلنے سے۔ گرم اشیاء سے۔ خشک موسم میں۔ صاف موسم میں۔ ٹانگیں اور بازو
تاننے سے۔ مالش سے ؛

رسٹاکس کی یہ خاص علامت ہے کہ آرام کرتے وقت دردوں میں زیادتی ہوتی ہے۔ اور
حرکت کرنے سے آرام معلوم ہوتا ہے ؛

معاون۔ برائی اونیا۔ کلکیریا فلوریکا۔ متضاد۔ اپیس ؛ مصلح۔ اناکارڈیم ؛
کروٹن۔ میزیریم۔ ٹریفائیٹس۔ برائی اونیا۔ روڈوڈنڈرن۔ پلمبیگو ؛

خوراک: ۳x۔۶x۔۳۰۔۲۰۰ ؛

رسٹاکس۔ کے زہر کو زائل کرنے کے لئے یہی دوائی اونچی پوٹینسی میں کارآمد ہوا کرتی ہے
(نوٹ)۔ وجع المفاصل۔ فالج اور امراض چشم میں یہ دوائی اونچی پوٹینسی میں دی جاتی
ہے۔ یعنی ۶x یا ۲x یا ۳x وغیرہ ؛

امراض جلد۔ اسہال۔ اور پیچش میں یہ اونچی طاقت میں استعمال کی جاتی ہے۔ یعنی
۳x۔ ۶x وغیرہ ؛




POISON SUMACH. (پائزن سمیچ)

یہ دوائی اکزیما (جلن دار پھنسیوں) میں کام آتی ہے۔ جبکہ خارش شدید ہو۔ اور گرم
پانی کی ٹکور سے آرام ہوتا ہو ؛

اری سیپلس (سرخ باد) میں بھی سود مند ہے۔ جب کہ جلد کا رنگ سیاہی مائل
سرخ ہو ؛

مصلح رئیڈیم ؛ خوراک ۱ تا ۳۰ ؛

## رسی نس کمیونس
## RICINUS COMMUNIS.

### کیسٹر آئیل
### CASTOR OIL.

یہ دوائی دودھ بڑھانے میں کام آتی ہے۔ جب کہ چھاتیوں میں دودھ کم پیدا ہو۔ یا مابعد میں کم ہو گیا ہو:

اسہال میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ پاخانہ پتلا ہو۔ دست بار بار اور بلا درد کے آتے ہوں۔ مقعد متورم ہو۔ اور دست برنگ سبز کیچڑ کی مانند اور خونی آتے ہوں۔ اور اکثر اوقات اسہال کے ہمراہ ٹانگوں اور بازوؤں کے عضلات میں کرل پڑتے ہوں:

**خوراک۔** ۳x دودھ بڑھانے کے لئے ہر چھ گھنٹے پانچ بوندیں کیسٹر آئیل کی دینی چاہئیں اور اس کے پتوں کی پلٹس بنا کر چھاتیوں کے اوپر باندھنی چاہیئے:

## روبی نیا
## ROBINIA.

### (لوکسٹ ٹری)
### LOCUST TREE.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جب کہ معدہ میں ترشی کا بہت زور ہو۔ لگاتار متلی اور قیئیں آتی ہوں۔ اور قیئوں میں ترش مادہ خارج ہوتا ہو۔ جو کہ دانتوں کو کھٹا کر دیتا ہو۔ معدہ میں درد و تکلیف رہتی ہو۔ اور یہ تکلیف زیادہ ہو جاتی ہو۔ جب کہ معدہ خالی ہوتا ہو: کھانے کے بعد تکلیف میں افاقہ ہو جاتا ہو۔ مندرجہ بالا شکایات کے ساتھ مریض بہت سست اور چڑچڑا ہو جاتا ہو۔ اور دھیمی دھیمی سر درد رہتی ہو: حرکت کرنے پر سر درد میں اضافہ ہوتا ہو:

**خوراک:** مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لے کر تین قطروں تک یا ۳x:

یہ دوائی کچھ عرصہ تک جاری رکھنی چاہیئے:

## رومیکس RUMEX CRISPUS.

(ییلوڈاک) YELLOW DOCK.

یہ دوائی سلّی مزاج والے مریضوں کیلئے موزوں تر ہوا کرتی ہے جنکو ٹھنڈی ہوا ناموافق آتی ہو ؛
حلق کی خراش اور نزلہ میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے ۔ جب کہ حلق کے گڑھے میں لگاتار خراش ہوتی رہتی ہو ۔ جس سے خشک ۔ تکلیف دہ تھکانے والی کھانسی پیدا ہو جاتی ہو ۔ شام کو اور ہوا کی تبدیلی سے یا لیٹنے کے بعد یا گلے کے گڑھے کو دبانے سے یا ٹھنڈی ہوا میں سانس لینے سے کھانسی کا دورہ ہو جاتا ہو ۔ کھانسنے وقت اکثر اوقات پیشاب بلا ارادہ نکل جاتا ہو ؛

اسہال الصّباح میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ۔ جب کہ پاخانہ رنگ براؤن ۔ بافراط ۔ بدون درد کے اور بدبودار آتا ہو ۔ بعض اوقات کھانسی بھی ساتھ ہوا کرتی ہے ۔ یا پھیپھڑوں کی سلّ شامل حال ہوتی ہے ؛

چھپاکی اور متعدی سوکھی کھجلی میں یا جب کہ جسم پر شدید خارش ہوتی ہو ۔ اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے ۔ ٹھنڈی ہوا لگنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو ؛

رومیکس کا مریض گوشت نہیں کھا سکتا ۔ کیونکہ اس سے اس کو ڈکار آتے ہیں اور کھجلی پیدا ہو جاتی ہے ؛

زیادتی مرض :۔ شام کو ۔ ٹھنڈی ہوا میں سانس لینے سے ۔ چھاتی کے بائیں طرف ۔ کپڑا اتارنے سے ؛

خوراک ۔ ع۵ - ۳x - ۶x ؛

## روٹاگریویولینز RUTA GRAVEOLENS.

ریو بٹر وارٹ RUE BITTER WORT.

استخوان و پردہ استخوان میں جب چوٹ آ جاوے ۔ یا جلد جسم چھل جاوے تو یہ دوائی

مفید ہوتی ہے؛

گرنے یا چوٹ لگنے سے کسی حصۂ جسم میں اور خاص کر کلائیوں و ٹخنوں میں جب درد میں ہوتی ہوں تو یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے؛

**ضعف البصر اور دھند و غبار۔** میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے جبکہ یہ عوارضات دھندلی روشنی میں یا باریک سینے کا کام کرنے۔ یا نظر کو زیادہ استعمال کرنے کے باعث پیدا ہوتے ہوں۔ آنکھیں جلتی ہوں۔ ان میں درد و کھچاوٹ ہوتی ہو۔ اور ایسی گرم معلوم ہوتی ہوں۔ جیسا کہ آگ کا گولہ؛

جب ہڈی ٹل جاوے یعنی جوڑ اتر جاوے۔ تو اس کے لئے یہ خاص طور پر مفید دوائی ہے؛

**سِل۔** (تھائی سس) کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ چھاتی میں چوٹ آنے کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو۔ (ملی فولیم)؛

**قبض** میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ چوٹ یا ضرب آنے کے باعث عارضہ رونما ہو (آرنیکا)؛

**مثانہ** پر دباؤ ہو۔ گویا کہ یہ بھرا ہوا ہے۔ پیشاب کر چکنے کے بعد بھی بوجھ کا احساس لگاتار رہتا ہے۔ حاجت ایسی زبردست ہو کہ پیشاب روکنا محال ہو۔ لیکن اگر زبردستی پیشاب کو روکا جائے تو مابعد میں پیشاب خارج کرنا دشوار ہو۔ تھوڑا تھوڑا پیشاب بے رنگ بے اختیار نکلتا رہتا ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے؛

جب ہتھیلی پر چوڑے۔ ملائم مہاسے نمودار ہوں اور درد کرتے ہوں تو یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ (نیٹرم کارب) (جب ہاتھ کی پشت پر مہاسے ہوں تو نیٹرم میور)؛

**وضع حمل کے بعد۔** جب بھی مریضہ رفع حاجت کو جاتی ہو۔ کانچ نکل آیا کرتی ہو جھکنے پر بھی ذرا باہر نکل آتی ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے؛

**کھانسی۔** کے لئے بھی یہ دوائی سود مند ہے۔ جبکہ بلغم بمقدار کثیر سوتی اور زرد رنگ کی آتی ہو۔ اور چھاتی میں کمزوری محسوس ہوتی ہو؛

**ٹانگیں اور بازو۔** نخاع اور بازو دکھتے ہوں۔ کمر اور جگاسر میں درد میں ہوتی ہوں؛ کرسی پر سے اٹھتے وقت ٹانگیں لڑکھڑا جاتی ہوں۔ کولھا اور رانیں سخت کمزور ہوں۔ کلائیوں اور ہاتھوں میں درد میں ہوں۔ اور اکڑاؤ ہو۔ لنگڑی کی درد میں رات کو سوتے وقت زیادہ ہوتی

ہوتی ہوں - ٹخنوں کے مقام پر درد ہوتی ہو۔ ٹانگوں کو پھیلانے سے رانیں درد کرتی ہوں

پاؤں اور ٹخنوں کی ہڈیوں میں درد ہیں ہوتی ہوں - بے چینی بدرجہ کمال ہو:

**زیادتی مرض** - لیٹنے سے - ٹھنڈے مرطوب موسم میں ؛ **مصلح** - کیمفر:

**معاون** - کلکیریا فاس: **خوراک** - مدر ٹنکچر (ф) کے ایک سے دس قطروں تک ؛ یا ۱x سے ۳x ؛

بواسیروں پر یہ لگائی جاتی ہے - اور آنکھوں کو دھونے کے لئے اس سے لوشن تیار کیا جاتا ہے:




**سیواڈلا سیڈ - اساگریٹیا افیشیانالس**　　CEVADILLA SEED.

یہ دوائی ہے فیور (بخار کاہی) اور انفلوائنزا (زکام وبائی) میں کام آتی ہے - جب کہ کھلی ہوا میں جانے سے بہت چھینکیں آتی ہوں اور آنکھوں سے پانی بہتا ہو:

**آنکھوں و ناک**

**چرنوں و سوتی کیڑوں وغیرہ** کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے - جب کہ انکے باعث حملہ اسہال تشنج اور کپکپاہٹ کی شکایات پیدا ہو جاتی ہوں:

**ہذیان** میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے - جبکہ مریضہ کو ایسا وہم ہو کہ وہ حاملہ ہے - یا یہ کہ اس کا عارضہ لاعلاج ہے:

**سردرد** - کے لئے بھی یہ ایک کارآمد دوائی ہے - جب کہ یہ درد گہری سوچ بچار کرنے (الرجنیم نائیریکیم) یا کیڑوں کے باعث پیدا ہوتی ہو:

**ڈفتھیریا** (خناق وبائی) و **ٹانسلائیٹس** (گلے پڑ جانا) میں یہ ایک کارآمد دوائی ہے جب کہ مریض گرم خوراک بآسانی نگل سکتا ہو - اور چبھن و دیگر شکایات گلو بائیں سے دائیں جانب کو جاتی ہوں - (لاکے سس، لیک کینی نم): حلق میں گوشت کا لوتھڑا لٹکنے کا احساس ہو - اور مریض اس کو بار بار نگلنے کی کوشش کرتا ہو: حلق و تالو خشک ہوں:

پلورسی (ذات الجنب) میں جب ایکونائیٹ و برائی اونیا شفا دینے سے قاصر رہیں تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے۔ نیز برائی اونیا اور رس ٹاکس کے استعمال کے بعد اس دوائی کا استعمال نہایت موثر ثابت ہوتا ہے۔

اسہالِ اطفال کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ اسہال کے ہمراہ شکم میں متواتر کاٹنے والی درد ہر وقت رہتی ہو۔

زیادتی مرض۔ ٹھنڈ لگنے سے۔ ٹھنڈی اشیاء پینے سے۔ پورے چاند کے وقت:

کمی مرض۔ گرم کھانے و گرم پینے سے۔ لیٹنے سے:

معاون۔ سیپیا: مصلح۔ پلسٹلا۔ لائیکوپوڈیم۔ کونیم۔ لاکسس:

خوراک۔ ۵×۳۔۳۰:

## سابل سیریولاٹا SABAL SERRULATA.

### ساپال میٹو SAWPAL METTO

یہ دوائی کمزوریٔ عامہ و قوت باہ کی کمزوری میں کام آتی ہے:

مزمن سوزشِ غدۂ قدامیہ (CHRONIC PROSTATITIS) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ غدود بڑھی ہوئی ہو۔ اور اس میں تپکن کی درد ہوتی ہو۔ اور پیشاب تکلیف و دقت سے آتا ہو۔ اکثر اوقات مجری البول یعنی نالیٔ رہ (URETHRA) سے پیپ یا زرد سا پانی نکلتا ہو: اور قوت باہ کمزور ہو گئی ہو۔ اور بعض اوقات خصیوں میں عصبی درد یا سوزش بھی ساتھ ہوتی ہے:

قوت باہ کے زائل ہونے کے ساتھ ہی خصیے بھی سکڑ گئے ہوں۔ یا انزال کے وقت بہت درد ہوتی ہو:

جن مستورات کے پستان چھوٹے ہوں اور خاطر خواہ نشوونما نہ پائے ہوں۔ اور دودھ پیدا کرنے کی طاقت ان میں کم ہو تو اس دوائی کے دینے سے خاطر خواہ نشوونما بھی پا جاتے ہیں اور دودھ بھی کافی پیدا کر سکتے ہیں:

رحم وحضینۃ الرحم کے سکڑ جانے میں بھی جب کہ حیض بھی دقت سے آتا ہو۔ تو یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے ؛

اس کے استعمال سے جہاں رحم وحضینۃ الرحم اپنی اصلی حالت پر آجاتے ہیں۔ ساتھ ہی حیض کی خرابی بھی دور ہو جاتی ہے ؛

**نامردی** میں یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے۔ جب کہ نوجوانوں کو بوجہ جلق یا کثرت مجامعت کے یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو۔ یہ دوائی یقیناً مفید ہوا کرتی ہے ؛

**قوت باہ کی کمزوری** کے لئے جب کہ مجامعت سے نفرت پیدا ہو چکی ہو۔ اور اعصاب کمزور پڑ گئے ہوں تو یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ اس کے استعمال سے اعصاب میں طاقت آتی ہے۔ اور قوت باہ بڑھ جاتی ہے ؛

**معدہ** - ڈکار آویں۔ اور معدہ میں ترشی ہو۔ دودھ کی بہت خواہش ہو۔ (رسٹاکس۔ ایپس) ؛

**پیشاب** - رات کو پیشاب بہت آوے۔ بول قطرہ قطرہ آوے۔ مثانہ کا ضعف شامل ہو جاوے۔ مزمن سوزاک ہو۔ پیشاب دقت سے آوے ؛

**امراض زنانہ** - حضینۃ الرحم دکھتے ہوں۔ اور بڑھے ہوتے ہوں۔ پستان سکڑ گئے ہوں (آیوڈیم۔ کالی آیوڈائیڈ) نوجوان لڑکیوں میں اعصابی کمزوری ہو۔ مجامعت کی خواہش زائل ہو گئی ؛

**خوراک** - مدر ٹنکچر (۵) کے دس سے ۳۰ قطروں تک ؛



## سبائینا SABINA.

**جریان خون** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ خون کچھ سیال اور کچھ منجمد آتا ہو۔

جن مستورات کو ہر تیسرے مہینے **اسقاط حمل** ہو جاتا ہو۔ ان کے لئے یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے ؛

**گنٹھیا وجوڑوں کی دردوں** میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

**جریان خون** - خواہ کسی حصہ جسم سے ہو لیکن خاصکر **جریان خون رحمی** میں یہ دوائی

نہایت قابل تعریف اثر دکھاتی ہے ؛

جب خون حیض بیشی اور وقت سے پہلے بار بار آتا ہو اور بہت دیر تک آتا رہتا ہو ۔ خون کچھ سیال اور کچھ منجمد آتا ہو ۔ ایسی مستورات کی جب پہلی سرگزشت دریافت کی جائے تو پتہ لگے گا کہ اکثر حالتوں میں خون حیض اوائل عمر میں ہی آنا شروع ہو گیا تھا ۔ خواہ حیض درد کے ساتھ آیا کرتا ہو ۔ اور درد رحم و نطفہ کا آخری سرا سے شرمگاہ تک پہنچتی ہو یا نیچے سے اوپر کی جانب اندام نہانی میں گولی کی مانند جاتی ہو ۔ اور نیز حیض کے وقت مقررہ کے پیشتر ہی خون اکثر جاری ہو جایا کرتا ہو ۔ ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے ؛

ایسی مستورات کے لئے جن کا حمل ہر تیسرے ماہ گر جایا کرتا ہو ۔ یا جب تیسرے ماہ میں اسقاط حمل کا ڈر پیدا ہو جائے ۔ اور درد پیڑو سے شرمگاہ تک جاتی ہوں ۔ تو یہ دوائی مفید اثر دکھاتی ہے ۔ اس کے استعمال سے حمل کے اسقاط ہونے کا ڈر دور ہو جاتا ہے ۔ خون تھوڑا پتلا اور تھوڑا منجمد آتا ہو ؛

اسقاط حمل ہو چکنے کے بعد جو امراض پیدا ہو گئے ہوں ۔ یا درد و حیض اور وقت ظاہر ہوئے ہوں ۔ ان کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے ۔ جبکہ خون تھوڑا ۔ پتلا اور تھوڑا منجمد آتا ہو ۔ اور نیز دردیں بھی خاص قسم کی ہوتی ہوں یعنی سیکرم سے شرمگاہ تک جاتی ہوں ۔ حرکت کرنے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو ۔ آنول رک گئی ہو ۔ اور دردیں غضبناک ہوتی ہوں ۔ تو اس دوائی کے استعمال سے آنول خارج ہو جاتی ہے ؛

کثرت حیض ۔ میں یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ یہ عارضہ ادھیڑ پن کی عمر میں ایسی مستورات میں واقع ہو جن کو پہلی عمر میں اسقاط حمل ہو جایا کرتا تھا ۔ یا خون حیض از وقت آیا کرتا تھا اور سوزش رحم میں مبتلا رہا کرتی تھیں ؛

جوڑوں کی درد و گنٹھیا ۔ میں یہ دوائی نہایت موثر ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ یہ دردیں ایسی مستورات کو ہوتی ہوں جو کہ رحم و خصیۃ الرحم کے عوارض میں مبتلا رہ چکی ہوں ؛

جب قبض ہو اور ایسا معلوم ہو کہ مقعد بھری ہوئی ہے ۔ بواسیری مسے بھی موجود ہوں جن سے خون بکثرت نکلتا ہو ۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے ؛

جب مثانہ اور غائزہ ورم اور اجتماع خون ہو پیشاب کی حاجت بڑی بے برداشت ہو۔ اور پیشاب میں خون آتا ہو۔ تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔

سباباؔ کے مریض کی یہ خاص علامت ہے کہ راگ رنگ اس کے لئے ناقابل برداشت ہوا کرتا ہے۔ حرکت کرنے۔ حرارت اور گرم ہوا سے اس کو تکلیف ہوا کرتی ہے۔ اور ٹھنڈی ہوا سے اس کو بشاشت ہوتی ہے:

سر چکر میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ خون حیض کے دب جانے کے باعث یہ عارضہ پیدا ہو گیا ہو۔ اور سر درد نہایت سخت ہوتی ہو اور یکایک حملہ کر کے فوراً ہی غائب ہو جاتی ہو۔ سر اور چہرہ کی جانب خون کا جوش ہو۔ نیچے کے جبڑے کے عضلہ میں شدید دردیں ہوتی ہوں۔ چباتے وقت دانت درد کرتے ہوں۔ اسقاط حمل یا مس کیرج (یعنی از وقت وضع حمل کا ہو جانا) کے بعد رحم یا حضینۃ الرحم میں جب سوزش ہو جاوے تو اس کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے:

مہاسوں۔ پر بھی اس دوائی کی مدر ٹنکچر لگاتے ہیں جبکہ ان میں بڑی شدید خارش اور جلن ہوتی ہو۔

سر۔ خون حیض کے دب جانے کی وجہ سے چکر آویں۔ پھاڑنے والی سر درد ہو۔ ایکا یک تیز ہو جاوے۔ لیکن کم آہستہ آہستہ ہو۔ خون کا دورہ بجانب سر اور چہرہ کے ہو۔ چباتے وقت دانت درد کریں:

معدہ۔ معدہ جلتا ہو۔ لیمونیڈ پینے کی خواہش ہو۔ ذائقہ کڑوا ہو۔ درد شکم کی معدہ سے درد اٹھتی ہو۔ اور کمر میں جاتی ہو:

شکم۔ دباؤ نیچے کی جانب ہو۔ کھچاوٹ کے ساتھ دردیں ہوں: شکم تنا ہوا ہو:

مقعد۔ پر محسوس ہو۔ قبض ہو۔ دردیں کمر سے چلکے نہانی تک جاتی ہوں۔ خونی بواسیر ہو۔ خون چمکیلا۔ سرخ آتا ہو۔ اور بکثرت خارج ہوتا ہو:

پیشاب۔ مقام گردہ میں جلن ہوتی ہو: پیشاب خونی آتا ہو۔ بہت زور لگانا پڑتا ہو۔ مثانہ متورم ہو۔ اور رگیں تڑپتی ہوں۔ مجری البول (پیشاب کی نالی) متورم ہو:

امراض مردانہ۔ مذی سوزاک ہو۔ اور پیپ نما مادہ خارج ہوتا ہو۔ سوزاک ابھار ہو یا حشفہ میں جلن اور درد ہوتی ہوں۔ گھونگھٹ درد کرتا ہو: اور پیچھے کی طرف ہٹانے

میں تکلیف ہوتی ہو۔ خواہش مجامعت نہ یادہ ہو۔

**امراض زنانہ**۔ خون حیض با افراط اور چپکیلا آتا ہو۔ دردیں شرمگاہ سے رانوں تک جاتی ہوں۔ اسقاط حمل کا ہو۔ خواہش مجامعت بہت زیادہ ہو۔ خون حیض کے بعد بدبودار ملانے والا لیکوریا (سیلان الرحم) ہوتا ہو۔ دو حیضوں کے وقفہ میں خون کا اخراج ہوتا ہو؛ اور مجامعت کی اکساہٹ ہوتی ہو۔ آنول رک گئی ہو۔ وضع حمل کے بعد دردیں شدید ہوتی ہوں اسقاط کے بعد عورتوں کو خون بہت خارج ہوتا ہو۔ اسقاط کے رحم اور خصیۃ الرحم میں ورم ہو گئی ہو۔ رحم سے خون کے لوتھڑے خارج کرنے میں یہ دوائی معاون ہوتی ہے۔ دردیں کمر سے شرمگاہ تک جاتی ہوں۔ نیچے سے اوپر آتی ہوں۔ اور شرمگاہ میں گولی مارنے کی سی ہوتی ہوں۔ جریان خون ہو کسی قدر منجمد ہو۔ تھوڑی سی حرکت سے خون زیادہ آنے لگتا ہو۔ ضعف رحم ہو:

**کمر**۔ دردیں کمر سے شرمگاہ تک جاتی ہوں۔ ایک ہڈی سے دوسری ہڈی میں جاتی ہوں۔ فالج کی سی دردیں ہوتی ہوں:

**بازو اور ٹانگیں**۔ ایڑیوں اور پاؤں کی پشت کی ہڈیوں میں گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں گنٹھیا کی دردیں جوڑوں میں ہوتی ہوں۔ نقرس ہو۔ گرم کمرہ میں تکلیف زیادہ ہو۔ سرخ چمکیلی ورم ہو۔ گنٹھیا کی گانٹھیں ہوں۔ (اموینم نام)؛

**جلد جسم**۔ مسے ہوں اور ان میں لاقابل برداشت جلن و خارش ہوتی ہو۔ جلد میں سیاہ نشانات ہوں:

**زیادتی مرض** خفیف حرکت سے۔ گرمی سے۔ گرم ہوا میں **کمی مرض**۔ ٹھنڈی تازہ ہوا میں:

**معاون**۔ کلکیریا۔ **مصلح**۔ پلسٹلا: **خوراک** مدر ٹنکچر (Q) کے ایک سے ۲۰ قطرہ تک ۲ یا ۳ دفعہ

## سیکرم آفیشی نیرم
## SACCHARUM OFFICINARUM.

### کین شوگر
### CANE SUGAR.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جبکہ بچہ موٹا۔ پھولا ہوا۔ پرچڑا ہو۔ اور طبیعت ڈھیلا ہو

نیز نفنیں اور رسیلی اشیا کے کھانے کا خواہشمند ہو - مگر کھٹوس غذا پسند نہ کرتا ہو:

یہ دوائی آنکھ کے پھولا کو بھی دور کرتی ہے:

**خارش** مقعد میں بھی سود مند ہے:

**خوراک** ×۶ ڈری پوٹینسی سے ×۱۲ - اور اونچی پوٹینسی:

## سیلاجینیلا اپس SALAGINELLA APUS.

یہ دوائی سانپ کے کاٹنے میں مفید مانی گئی ہے۔ آدھا ڈرام دوائی کا ایک اونس دودھ میں ملا کر دینا چاہیئے۔ اور نیز اوپر بھی یہ دوائی لگانی چاہیئے: اس کے استعمال سے سانپ کا زہر ہلاک ہو جاتا ہے:

## سیلی سائیلیکم ایسیڈم SALICYLICUM ACIDUM.

### سیلی سائی لک ایسڈ SALICYLIC ACID.

یہ دوائی جوڑوں کی دردوں میں کام آتی ہے۔ جبکہ رس چھین رہا ہو - حرکت کرنے اور چھونے سے زیادہ تکلیف ہو - پسینہ بہت آتا ہو - دردیں نقل مکانی کرتی ہوں - اور جلن دار ہوں - اور رات کو زیادہ ہوتی ہوں - ۲ گرین فی ڈالس ایسڈ ہر تین گھنٹہ کے وقفہ پر دو:

یہ دوائی ورم حلق **وجع المفاصلی** میں بھی کام آتی ہے۔ نگلنے میں دقت ہو - حلق سوجا ہوا - سرخ اور دکھتا ہو:

**بدہضمی** - میں بھی یہ دوائی نافع ہے - معدہ میں کھٹائی کا زور ہو اور قے کرنے کی طرف طبیعت راغب ہو - زبان کا رنگ ارغوانی ہو - یا سیب کا رنگ ہو - منہ میں زخم ہوں اور وہ جلتے ہوں - سانس بدبودار ہو - جب بچے کے ہاضمہ میں نقص ہو - سبز کھٹے پاخانے مانند مینڈک کے جالے کے آتے ہوں - تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے - بچے بہت بے چین

ہوتے ہوں :

**کانوں میں شور اور گھنٹی بجنے کی سی آوازیں آتی ہوں۔** بہرہ پن ہو اور ساتھ سر چکراتا ہو :

**انفلوئنزا** (زکام وبائی) کے بعد جو کمزوری پیدا ہو جاتی ہے اس کے دور کرنے میں یہ دوائی بہت موثر ہوتی ہے :

**پیشاب میں خون آتا ہو۔ تو اس کے لئے یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے :**

**خوراک۔** خالص ایسڈ ٥ یا ١٠ گرین یا ١x - ٣x :




اس دوائی کا خاص اثر اعضائے تناسل مردانہ و زنانہ ہر دو پر ہوا کرتا ہے۔ بوجہ افراط خون جب اعضائے تناسل میں غیر معمولی اکساہٹ بڑھ جائے تو اس اکساہٹ کو کم کرنے میں اس دوائی کا اثر قابل تعریف ہوتا ہے :

یہ دوائی **جریان منی و احتلام** کے لئے مفید ہوتی ہے۔ جب جریان منی کا مرض جلق سے پیدا ہوا ہو۔ تو اس دوائی کے استعمال سے منی کا جریان ختم ہو جاتا ہے۔ اور جسم و دل جو کہ بہت کمزور ہو چکے ہوں۔ تندرست و توانا ہو جاتے ہیں :

**شدید سوزاک** میں جب کہ آلہ تناسل کی خیزش نہایت شدید تکلیف دہ ہو (جسم کو طب میں نعوذ سوزاکی کہتے ہیں) یہ دوائی نہایت مفید پڑتی ہے۔ جن مریضوں کو خیزش متقیب تنگ کرتی رہتی ہو۔ ان کے لئے بہت نافع ہے :

**امراض زنانہ** میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ایام حیض میں خفیفۃ الرحم میں درد ہوں۔ لیکوریا کے مرض میں بھی یہ دوائی نافع ہے :

**خوراک** حاد امراض میں اس دوائی کے تین قطرے فی خوراک نصف چھٹانک پانی میں ڈال کر دن میں تین چار مرتبہ دیئے جا سکتے ہیں۔ اور امراض مزمنہ میں دس تا پندرہ قطرے فی خوراک دن میں دو یا تین مرتبہ :

## سیلویا آفیشی نیلس
## SALVIA OFFICINALIS.

### سیج SAGE.

یہ دوائی مرض سل میں کام آتی ہے۔ جب کہ عرق شدید اور دم گھٹنے والی کھانسی ہوتی ہو اور شب کو پسینہ آتا ہو:

**سیلان اللبن** (زیادتی دودھ) میں بھی نافع ہے:

**خوراک** مدر ٹنکچر (Ø) کے ایک سے ساٹھ قطرے:

## سمبوکس نائیگرا
## SAMBUCUS NIGRA.

یہ دوائی ہوائی نالیوں کے نزلی امراض میں کام آتی ہے۔ جبکہ دم گھٹنے والی کھانسی ہوتی ہو۔ ہوائی نالیوں میں بلغم بہت بھری ہو۔ لیکن اس کا اخراج کرنا دشوار ہو:

**تشنجی کھانسی** میں جب کہ دورہ نیم شب کے قریب ہوتا ہو۔ کوتاہ دمی ساتھ ہو تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے:

**بچوں کے گنگنانے** میں یہ دوائی کار آمد ہوتی ہے۔ ناک خشک اور بند ہو۔ پسینے بکثرت اور کمزور کرنے والے آتے ہوں:

**آلات تنفس**۔ سینہ میں بوجھ ہو اور ساتھ ہی معدہ میں دباؤ ہو اور یکایک آتا ہوں گلا بیٹھا ہوا ہو۔ اور حلق میں لیسدار بلغم بھری ہو۔ نصف شب کے قریب دم گھٹنے والی کھانسی کا دورہ ہوتا ہو۔ کوتاہ دمی ہو تشنجی ڈبہ ہو۔ خشک نزلہ ہو شیر خوار بچوں کی ناک خشک ہو اور بند ہو۔ گلا گھٹنے والی تر کھانسی ہو۔ دودھ پیتے وقت بچہ پستان کو چھوڑ دیتا ہو۔ ناک اس کی بند ہو جاتی ہو۔ اور سانس رک جاتا ہو۔ بچہ یکایک جاگ اٹھتا ہو گویا کہ اس کا دم گھٹنے لگا ہے۔ اٹھ کر بیٹھ جاتا ہو۔ اور نیلا پیلا ہو جاتا ہو۔ سانس اندر تو

کھینچ لیتا ہو لیکن باہر نہ نکال سکتا ہو : کلورین ۔ سپیجیا ۔ ٹیلس ۔ ادمہ ہو

زیادتی مرض ۔ آرام کرتے وقت کھلی کھانے کے بعد:

کمی مرض ۔ سبزہ پر اٹھکر بیٹھنے سے ۔ حرکت سے :

مصلح ۔ آرسینیکم ۔ کیمفر ۔

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (Q) ایک سے تیس قطروں تک یا ۱x - ۳x - ۶x :

# سینگوئنریا کینا ڈینس

SANGUINARIA CANADENSIS.

## بلڈ روٹ SANGUINARIA ROOT.

یہ دوائی جسم کی داہنی طرف کے امراض کے لئے خصوصاً موثر ہوا کرتی ہے : مریض ترش رو اور چڑچڑے مزاج والا ہوا کرتا ہے ۔ اور وہ کمرہ میں کسی آدمی کے چلنے پھرنے کی آہٹ سننا بھی گوارا نہیں کر سکتا :

نوبتی سر درد کے لئے یہ ایک خاص دوائی ہے ۔ جب کہ درد گردن سے شروع ہو کر اوپر کی جانب پھیلتی ہو ۔ اور داہنی آنکھ کے اوپر جا مقیم ہوتی ہو ۔ اس درد کا دورہ عموماً ہر سات یا ساتویں روز ہو جاتا ہو ۔ سر درد صبح کو شروع ہوتی ہو ۔ اور دن کے ساتھ ساتھ بڑھتی اور گھٹتی رہتی ہو ۔ اور شام کو بند ہو جاتی ہو ۔ ایسا محسوس ہو کہ سر پھٹ جائیگا ۔ یا آنکھیں باہر نکل پڑینگی ۔ اندھیرے کمرے میں چپ چاپ پڑا رہنے ۔ قے کرنے ۔ یا سو جانے سے آرام ہوتا ہو :

پھیپھڑوں کے اجتماع خون نمونیہ اور سل میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ۔ جبکہ چہرہ یا ایک یا دونوں رخسارے تمتماتے ہوں ۔ کھانسی خشک تکلیف دہ ہو ۔ اور بلغم زنگاری رنگ کی بہ مشکل خارج ہوتی ہو ۔ چھاتی میں جلن اور ہوا کی نالیوں میں خشکی محسوس ہوتی ہو ۔ اور داہنی پھیپھڑے میں تیز ڈنک مارنے کی سی درد ہوتی ہوں :

کالی کھانسی :۔ (ہوپنگ کف) میں یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے جب کہ یہ عارضہ عود کر آیا کرتا ہو ۔ جو نہی کہ مریض کو ٹھنڈ لگتی ہو :

نزلہ و زکام میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جب کہ خفیف ہوتے بھی تکلیف
بڑھ جاتی ہو۔ اور مریض کو غشی ہو جاتی ہو۔ ناک دکھتی ہو؛ اور اس میں
جلن ہوتی ہو؛

ادھیڑ عمر کی عورتیں جب کہ گرمی کے جھٹکے جسم میں اٹھتے ہوں۔ معدہ میں خفقان ہو۔
سخت بدبودار لیکوریا آتا ہو۔ خون حیض کثرت سے اور بہت بدبودار آتا ہو۔ دل کی دھڑکن
تیز ہو۔ چھاتیاں دکھتی ہوں۔ اور ہاتھ پاؤں جلتے ہوں۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی مفید
ہوا کرتی ہے؛

**چہرہ کی عصبی دردوں** میں یہ دوائی کام آیا کرتی ہے۔ جب کہ دونوں جانب یا
سر کے دونوں طرف ہوں۔ اندر سے دبانے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ اور درد اوپر کے جبڑے سے تمام
اطراف میں پھیلتی ہو؛

**دائیں بازو اور کندھے میں جب وجع المفاصل کی دردیں** ہوتی ہوں اور
بازو اوپر نہ اٹھ سکتا ہو۔ رات کو دردیں زیادہ ہوتی ہوں۔ تو اس دوائی کو دینے سے
دردوں کو آرام ہو جاتا ہے؛

**جب خشک کھانسی** ہوتی ہو۔ رات کو مریض جاگ اٹھتا ہو۔ اور کھانسی نہ ٹھہرتی ہو
جب تک کہ مریض اٹھ کر نہ بیٹھ جاتا ہو۔ اور ہوا خارج نہ کر لیتا ہو؛

جب نزلہ کے ایکا ایک رک جانے کے بعد سل شروع ہو جائے تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔
جب انفلوئنزا یا کالی کھانسی کے بعد دوبارہ کھانسی آتی ہے تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے
معدہ۔ کھانے سے نفرت ہو۔ مریض تیز اور چٹ پٹی چیزوں کی خواہش کرتا ہو۔ پیاس
بجھنے والی ہو۔ معدہ میں جلن ہوتی ہو۔ ہچکیاں آتی ہوں۔ ابکائیاں آتی ہوں۔ اور منہ میں
پانی بہت آتا ہو۔ معدہ و خوراک کی نالی میں جلن ہوتی ہو؛

**زیادتی مرض**۔ میٹھا کھانے سے۔ دائیں پہلو لیٹنا۔ حرکت کرنے سے؛
چھونے سے؛

**کمی مرض**۔ ترشیات سے۔ اندھیرے میں سونے سے؛

ادوی۔ انٹی ڈوٹ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر سر درد میں۔ ۳x ۶x وجع المفاصل میں؛

# سینگوینیریا نائی ٹریکا

SANGUINARIA . NITRICA

یہ دوائی مزمن نزلہ اور ناک کی نرم رسولی میں کام آتی ہے۔ نتھنے خشک اور جلتے ہوں۔ یا ان میں گاڑھا زرد تولی مواد بھرا ہو:

براؤنکائیٹس۔ وشدید کھانسی ! میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کھانسی تکلیف دہ اور خشک ہو۔ گلا بیٹھا ہو۔ بلغم موٹی زرد۔ مشکل نکلتی ہو۔ سینے کی ہڈی کے درمیانہ کے نیچے ، بوجھ محسوس ہو۔

دردِ شقیقہ میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے۔ درد سر کے بائیں جانب اور بائیں کنپٹی میں ہوتی ہو۔ خوراک۔ ۱x تا ۳x:




## سینٹونائین

SANTONINE.

یہ دوائی تنس بول اور ڈائسوریا (پیشاب کا تکلیف درد سے آنا) میں موثر ہوا کرتی ہے۔ پیشاب سبزی مائل آتا ہو۔ اکثر اوقات یہ حالت پیٹ کے کیڑوں کے ساتھ وابستہ ہوا کرتی ہے۔ لیکن جن کیسوں میں کیڑوں کا کوئی پتہ نہیں چلتا ان کے لئے بھی مفید ہے:

پیٹ کے کیڑوں کی شکایات میں یہ دوائی خاص شہرت رکھتی ہے:

بچوں کی شب کی کھانسی کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے۔

جب یکایک بینائی جاتی رہے۔ رنگوں کی پہچان نہ رہے یا کیڑوں کے باعث بھینگا پن کا عارضہ ہو جائے تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

زبان گہری سرخ۔ دانتوں کا پیسنا۔ جی متلانا اور کھانا کھانے کے بعد ہچکیوں کا آنا

گلا گھٹنے کا احساس - یہ سب اس دوائی کی علامات ہیں - خوراک: ع ۱x - ۳x :

# سارا سینیا پرپیوریا

SARRACCENIA PURPUREA.

(PITCHER PLANT. پچرپلانٹ)

یہ دوائی مرض چیچک میں کام آتی ہے - اس کے استعمال سے مرض کا زور کم ہو جاتا ہے - یہ چیچکوں میں پیپ پڑنے نہیں دیتی - سر میں اجتماعِ خون ہو - اور اعضاء کمزور ہوں اور گھٹنوں و کولھوں میں درد بھی ہوتا ہوں :

**خوراک** :- مدر ٹنکچر (ϕ) کے ایک سے بیس قطروں تک یا ۳x - ۶x :

# سارسپریلا SARSAPARILLA.

## عُشبہ

یہ دوائی دردِ گردہ اور سنگِ مثانہ میں کام آتی ہے - جب کہ چھوٹے ہلکے رنگ کے سنگ ریزے پیشاب میں نکلتے ہوں - اور پیشاب کر چکنے کے بعد بڑی غضبناک درد ہوتی ہو - بعض اوقات پیشاب قطرہ قطرہ بے اختیار گرتا رہتا ہو - اور مثانہ میں تناوٹ و دکھن ہو :

**چھاجن روگ** :- (مرسمس) سوکھ کر کانٹا سا ہو جانا - میں یہ دوائی بڑی کارآمد ہوتی ہے جب کہ گردن بہت سوکھ گئی ہو - اور تمام جسم پر جھریاں پڑ گئی ہوں :

**سر درد و استخوان کے پردوں میں دردوں** کے لئے جب کہ ان کا باعث پارہ کا استعمال ہو - یا آتشکی دسوزاکی مادہ ہو - تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے :

**آتشک** میں پارہ کے بیجا استعمال کرنے کے باعث تمام جسم پر پھوڑے پھنسیاں نکل آئیں تو سارسپریلا کے استعمال سے فائدہ ہوا کرتا ہے :

خارش کی مانند خراشدار خشک پھنسیاں۔ جو کہ موسم بہار میں عموماً اور کھلی ہوا میں رہنے سے نکل آیا کرتی ہیں۔ اور پھر پپڑیاں سی بن جاتی ہیں۔ ان کے لیے یہ ایک بہتر دوائی ہے :

جب کہ ٹھنڈی مرطوب ہوا یا پارہ کے استعمال سے سوزاک دب گیا ہو۔ اور وجع المفاصل کی دردیں شروع ہو گئی ہوں۔ اور دردیں رات کو زیادہ ہوتی ہوں۔ تو یہ دوائی نہایت کارآمد ہوا کرتی ہے :

**بھٹنیوں کے سکڑاؤ** میں جب کہ بھٹنیاں چھوٹی مرجھائی ہوئی ہوں اور ہوشیاری نہ بکتی ہوں تو اس دوائی کے دینے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے :

پارہ کے ناجائز استعمال سے جو عوارضات پیدا ہو جاویں۔ ان کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے :

پھوڑے۔ پھنسیوں اور ایکزیما (جلن دار پھنسیوں) اور ٹیکہ کے بعد کی پھنسیوں کے لئے یہ ایک بیش قیمت دوائی ہے :

مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔

جب کہ پیشاب کے خاتمہ پر نہایت شدید و ناقابل برداشت دردیں ہوتی ہوں۔ (بربریس۔ ایکوزیٹم۔ میڈھورینم۔ ککوجا) :

پیشاب میں کنکریاں اور چھوٹی چھوٹی پتھریاں نکلتی ہوں۔ اور پیشاب خون آمیز آتا ہو۔

مثانہ میں دردناک تناوٹ و دکھن ہو۔ کھڑا ہوتے یا بیٹھتے وقت پیشاب کے قطرے گرتے ہوں۔ ناڑ سے ہوا خارج ہوتی ہو۔ درد گردہ یا دیگر عصبی دردیں ہوتی ہوں۔ دائیں گردہ سے دردیں نیچے کی جانب جاتی ہوں :

زیادتی مرض۔ بول کے بعد۔ انگڑائیاں لیتے وقت۔ موسم بہار میں۔ قبل الحیض :

مصلح۔ بیلاڈونا۔

**معاون۔** مرکیورس۔ سی پیا :

**خوراک۔** مدر ٹنکچر (۵)۔ ۱x۔ ۶x :

# سکرافولیریا نوڈوسا

SCROPHULARIA NODOSA.

KNOTTED FIGWORT. نوٹڈ فگ ورٹ

یہ دوائی جلدی امراض میں کام آتی ہے۔ اکزیما۔ پیپڑیاں۔ آبلے۔ اندام نہانی کی خارش، ہجیریں۔ اور زخموں میں نہایت مفید ہے۔

مرض ہاج کین ۔اس مرض میں مریض نہایت کمزور ہوجاتا ہے۔ مختلف مقامات کے غدود جاذبہ متورم ہوجاتے ہیں۔ اور تلی بڑھ جاتی ہے ) میں بھی نافع ہے :

پرانے درد بواسیری مسوں میں بھی استعمال کی جاتی ہے :

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر ۶ قطروں تک یا ۱x :

# سکوٹیلیریا لیٹری فولیا

SCUTELLARIA LATERIFOLIA.

SKULLCAP. سکل کیپ

یہ دوائی خوف عصبی ( NERVOUS FEAR ) میں کام آتی ہے۔ جبکہ یہ خوف ہر وقت ستاتا رہتا ہو۔ مریض کو ڈر لگا رہتا ہو۔ کہ آفت آنے والی ہے :

درد شقیقہ اور پیشانی کی دھیمی دھیمی دردوں میں بھی نافع ہے۔ چہرہ تمتماتا ہو۔ مریض ادھر اُدھر پھرتا رہتا ہو۔ اور دائیں آنکھ کے اوپر تیز درد ہوتی ہو :

رعشہ۔ بے ترتیب عضلاتی جھٹکاؤ۔ فالج معہ رعشہ میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے :

بیخوابی۔ بچوں کا رات کو ڈرنا۔ نیز دل دھڑکن جو کہ بوجہ ضعف عصبی پیدا ہوتی ہو

میں سود مند ہے۔ خوراک :- مدر ٹنکچر کے ایک سے تا ۱۰ قطروں تک ایلوپ ۳x۲ ؛

# سیکیل کارنیوٹم
# SECALE CORNUTUM.

## (ارگٹ) ERGOT.

یہ دوائی پتلی دبلی مستورات کے لئے زیادہ تر موزوں ہوا کرتی ہے۔ جو کہ غمگین رہتی ہوں اور جن کے رحم کا بوجھ ہمیشہ نیچے کی جانب پڑا رہتا ہو۔ اور جو کہ جریانِ خونِ مجہولی سے تکلیف اٹھاتی رہتی ہوں ؛

سیکیل کے مریضوں کا جسم ہمیشہ ٹھنڈا رہتا ہے۔ اور باوجود جسم کے سرد ہونے کے وہ کپڑا اوڑھنا پسند نہیں کرتے۔ ننگا رہنے کے خواہشمند ہوتے ہیں۔ گرمی سے اُن کو تکلیف ہوتی ہے ؛

**سردرد :-** کے لئے یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ درد پشتِ گردن سے شروع ہو کر تمام سر کے اوپر پھیل جاتی ہو۔ اور درد نہایت شدید ہوتی ہو۔ چہرے کا رنگ زرد اور ٹانگیں و بازو سرد و نیلے پڑ گئے ہوں۔ اس قسم کی سر دردیں عموماً ادھیڑ پن کی عمر میں مستورات کو ہوا کرتی ہیں۔ شرابیوں کو خواہ وہ مرد ہوں اور خواہ مستورات اس قسم کی سر دردیں اکثر تنگ کیا کرتی ہیں ؛

**متعفن بدبودار اسہال :-** میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہے۔ جبکہ کڑل پڑتے ہوں۔ جلد جسم پر جھریاں پڑ گئی ہوں۔ اور ٹھنڈا چکنا پسینہ آتا ہو۔ باوجود ٹھنڈا ٹھار ہونے کے مریض کپڑا اوڑھنا نہ چاہتا ہو۔ دست بے اختیار نکل جاتے ہوں۔ پیشاب رک جاتا ہو۔ شکم بہت تنا ہوا ہو۔ اور بعض اوقات عضلہ مقعد شل ہو جاتا ہو ؛

**دردزہ -** میں یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے۔ جبکہ دردیں بہت دیر تک ہوتی رہتی ہوں۔ نیز جب رحم سے خون برنگ سیاہ خارج ہوتا ہو۔ اور مریضہ کے جسم پر جھریاں پڑی ہوتی ہوں۔ مریضہ ٹھنڈی ٹھار اور اکثر اوقات بے ہوش رہتی ہو ؛

**لیکوریا -** میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ سیلانِ رحم برنگ سبز بھورا سا

اور بدبو دار آتا ہو :

**تسلسل بول پیری** میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ بڑھاپے میں پیشاب پتلا۔ زرد یا خونی آتا ہو۔ یا حبس بول ہو :

**خشک و گلے سڑے زخم** میں جب کہ بیرونی حرارت پہنچانے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے :

**مرض ہیضہ** میں سبب کولیپس (کمال ضعف و نقاہت) ہو اور جبکہ جلد جسم سرد ہو۔ اور اس پر مریض کپڑے کا اوڑھنا برداشت نہ کر سکے تو یہ دوائی کارآمد ثابت ہوتی ہے :

**حیض بے قاعدہ**۔ بمقدار کثیر سیاہ و پتلا آتا ہو۔ شکم میں بوجھ نیچے کی جانب پڑا ہو۔ اور درد زہ کی مانند دردیں ہوتی ہوں۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے : جب تیسرے مہینے حمل کے اسقاط ہونے کا ڈر پیدا ہو جاوے۔ نیچے کی جانب بوجھ ہو۔ اور دردیں دہلانے والی ہوتی ہوں۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے :

**وضع حمل**۔ کے بعد جب دردیں بہت عرصہ تک اور نہایت شدید ہوتی رہتی ہوں۔ تو اس دوائی کے دینے سے فائدہ ہوا کرتا ہے :

**سیکیل کے بخار کی علامات**۔ لرزہ ہو۔ جلد جسم سرد و خشک ہو۔ ٹھنڈا چکنا پسینہ آتا ہو۔ پیاس کی زیادتی ہو۔ اور اندرونی حرارت ہو :

**چہرہ**۔ مغموم اور اندر گھسا ہوا ہو۔ کزاز پہلے چہرہ پر اور پھر تمام جسم پر پھیل جاتے ہوں۔ چہرہ پر نیلگوں دھبے ہوں۔ آنکھیں اندر کو دبی ہوئی ہوں۔ اور نیلگوں حلقے اُن کے گرد پڑے ہوئے ہوں :

**زبان**۔ خشک۔ پھٹی ہوئی۔ اور اس میں سے سیاہ خون نکلتا ہو۔ زبان پر موٹی فر جمی ہوئی ہو۔ اور چپچپی۔ زردی مائل و ٹھنڈی ہو۔ زبان کے سرے میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو۔ اور سر اکڑا ہوا ہو۔ زبان سوجی ہوئی اور مفلوج ہو :

**معدہ**۔ بھوک معمول سے بہت زیادہ لگتی ہو۔ نقاہت پیدا کرنے والے اسہال میں بھی بھوک خوب لگتی ہو۔ ترشیات و لیمونیڈ کی خواہش بہت ہو :

**پیاس** نہ بجھنے والی ہو۔ ہچکی آتی ہو۔ جی متلاتا ہو۔ اور قئیں غذائی اور کافیہ کے مانند آتی ہوں۔ معدہ اور شکم میں جلن ہوتی ہو۔ اور نفخ ہو :

**اسہال۔** ماند ہیضہ کے آتے ہوں۔ اور ساتھ ہی ٹھنڈک و کرمل پڑتے ہوں۔ اسہال سبز۔ بدبودار اور دھولی آتے ہوں۔ مریضہ ٹھنڈی ٹھار ہونے کے باوجود بھی کپڑا اوڑھنا برداشت نہ کرسکتی ہو۔ نقاہت بہت ہو۔ اسہال بے اختیار نکل جاتے ہوں۔ اور نکلتے وقت کوئی پتہ نہ لگتا ہو۔ مقعد کا منہ کھلا ہو:

**امراض زنانہ۔** خون حیض درد سے آتا ہو۔ اور جسم ٹھنڈا ٹھار ہو۔ لیکن کپڑا اوڑھنے کی برداشت نہ ہو۔ کمزور اور نحیف مسلوبات میں جریان خون معمولی ہوتا ہو۔ رحم میں جلن والی دردیں ہوتی ہوں۔ پھوسلا۔ بدبودار لیکوریا آتا ہو۔ خون حیض بے قاعدہ ہو۔ بافراط اور سیاہ رنگ کا آتا ہو۔ اور حیض کے دوسرے موقع تک رحم سے متواتر پتلا خون نکلتا رہتا ہو تیسرے ماہ حمل کے اسقاط کا ڈر لگ جاتا ہے۔ زہ کے موقع پر بچہ رحم سے باہر نکلتا ہو۔ اگرچہ تمام اعضا ڈھیلے ڈھالے معلوم دیتے ہوں۔ پرسوت کے بخار میں بھی یہ دوائی بڑی مفید ہوتی ہے جب کہ بدبودار رطوبت نکلتی ہو۔ شکم میں تناوٹ اور ٹھنڈا ٹھار ہو۔ اور پیشاب رک گیا ہو:

**پیشاب** مثانہ شل ہو۔ حبس بول ہو۔ اور ساتھ ہی پیشاب کی بے سود حاجت ہو۔ مثانہ سے سیاہ خون خارج ہوتا ہو:

**زیادتی مرض۔** گرمی سے۔ گرم کپڑا اوڑھنے سے۔ قبل از دوپہر۔ بوقت شب۔ ٹانگیں سکیڑنے سے:

**کمی مرض۔** ٹھنڈ سے۔ ننگا رہنے سے۔ مالش سے۔ ٹانگیں و بازو پھیلانے سے: بوقت دوپہر۔ کھلی ہوا میں۔ قے کرنے کے بعد: **متضاد۔** کیمفر۔ اوپیم:

**خوراک۔** مدر ٹنکچر (ө) کے ایک سے تیس قطروں تک یا ۱x۔ ۳x۔ ۳۰:




یہ دوائی سوزش غدہ قدامیہ (PROSTATITIS) و بوڑھے ہوا و حیرت کی عمر کے اشخاص میں قوت باہ کی کمی میں کام آتی ہے جب کہ منی و غدہ قدامیہ کا رس

قطرہ بہ قطرہ گرتے رہتے ہوں۔ مریض خیالات شہوانی میں مستغرق رہتا ہو۔ اور قوت باہ کمزور یا ختم ہو:

**نامردی** ہو۔ لیکن مجامعت کی خواہش بہت زیادہ ہو۔ خیالات شہوانی ذہن پر ہوں۔ لیکن عملی طور پر نامردی ہو:

**منی** سست ہو اور ناکافی ہو۔ سرعت انزال ہو اور ساتھ ہی بڑی دیر تک کپکپی رہتی ہو۔ مجامعت کے بعد مریض کمزوری محسوس کرتا ہو۔ اور بدمزاج ہو جاتا ہو:

**بیٹھنے** پر بوقت اجابت اور دوران خواب میں منی اور غدۂ قدامیہ کا رس قطرہ قطرہ اور بے اختیار گرتے رہتے ہوں:

**قرحہ** میں بھی یہ دوائی نافع ہے: (کلاڈیم):

منی پتلی اور بدبو نکلتی ہو۔ قوت باہ کمزور ہو چکی ہو۔ دخول کے وقت قضیب ڈھیلا پڑ جاتا ہو۔ مجامعت کے لئے مریض دیوانہ ہو۔ لیکن قضیب سکڑ گیا ہو:

**پیشاب** سرخ۔ سیاہ اور گھونٹا آوے۔ موٹی ریت تہ نشین ہوتی ہو۔ چلتے پھرتے پیشاب کے قطرے خود بخود نکلتے رہتے ہوں:

**قبض** پاخانہ لمبا سخت اور مبرز میں ایسا سخت بھرا ہوا ہو کہ اس کے خارج کرنے کے لئے بیرونی مدد کی ضرورت پڑتی ہو۔ (ایلوز۔ کلکیریا۔ سی پیا۔ سلی شیا):

**تپ محرقہ**۔ دیگر مہلک امراض کے بعد قبض کا عارضہ پیدا ہو گیا ہو:

**بوقت شب** مریض کو بھوک لگتی ہو۔ اور مشتیات کی خواہش ہوتی ہو۔ اور اس خواہش کے پیچھے دیوانہ سا ہو جاتا ہو:

سر۔ بھووں۔ مونچھوں۔ اور آلۂ تناسل کے بال گر جاتے ہوں:

**سر درد**۔ شراب نوشی یا عیاشی یا لیمونیڈ و چائے کے پینے کے باعث ہر سہ پہر کو سر درد ہو جاتی ہو:

سیلینیم کے مریض میں لیٹنے اور سونے کی خواہش بڑی زبردست بنی رہتی ہے۔ اس کی تکلیفات اکثر ناقابل ہو جاتی ہے خاص کر موسم گرما میں:

**زیادتی مرض** ہونے کے بعد۔ موسم گرما میں۔ سنکونا کے استعمال سے۔ ہوا کے جھونکوں سے۔ چائے پینے سے۔ مجامعت سے:

کمی مرض۔ ٹھنڈا پانی پینے سے۔ اور سرد ہوا اندر کھینچنے سے ؛ متضاد۔ جانا۔ شراب
مصلح۔ اگنیشیا۔ بلب ڈلا۔ خوراک ۳x-۶x-۳۰ ؛

# سیمپر وی وم ٹیکٹورم

SEMPERVIVUM TECTORUM.

HOOSE LEEK (ہاؤس لیک)

نملہ۔ (چھوٹے چھوٹے صفراوی دانے) اور خبیث رسولیوں کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے
کیڑوں اور بھڑوں کے ڈنگ اور زہریلے زخموں و مہاسوں پر بھی اس کو خارجی طور پر لگاتے ہیں؛
خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے بیس قطروں تک ؛

# سنی شیوادرس

SENECIO AUREUS.

اس دوائی کا اثر مستورات کے اندام نہانی کے عوارضات میں خاص طور پر ہوتا ہے
جبکہ آلات ولادت کمزور ہو گئے ہوں۔ اور ان کے فعل میں نقص واقع ہو گیا ہو؛ رحم بڑا
ہو گیا ہو۔ خونِ حیض کی بجائے سفید رطوبت (لیکوریا) آتی ہو۔ بوجہ سردی کے خونِ حیض رک
گیا ہو۔ یا تھوڑا اور دیر کر کے آتا ہو۔ یا خونِ حیض وقت سے پہلے اور مقدار میں زیادہ
آتا ہو۔ اور ساتھ ہی کمر دکھتی ہو۔ خونِ حیض جاری ہونے سے پہلے حلق۔ چھاتی۔ اور مثانہ متورم
ہو جاتے ہوں۔ خونِ حیض کے جاری ہونے پر ورم مفقود ہو جاتی ہو؛

نزلہ کے رک جانے سے جب سر درد کا عارضہ ہو جاوے۔ اور نیز کھانسی اور نزلی ورم پیدا
ہو جاوے۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ پیشاب تھوڑا اور بہت رنگین آتا ہو۔ پیشاب میں
خون اور پیپ ملی ہوئی آتی ہو۔ پیشاب جانے کی حاجت بنی رہتی ہو۔ جب مذکورہ بالا
علامات موجود ہوں۔ تو یہ دوائی ورم گردہ۔ استسقاء اور بچوں کے مثانہ و سوزش میں بھی کام آتی ہے

امراض مردانہ میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ غدہ قدامیہ (پراسٹیٹ گلینڈ) بڑھ گئی ہو۔ اور خصیوں میں کھچاوٹ کا احساس ہو۔ پیشاب وقت سے آتا ہو۔ عشقیہ خواب آتے ہوں اور بے اختیار احتلام ہو جاتا ہو۔ منی کی ڈوری میں دھیمی دھیمی دردیں ہوتی ہوں۔ جو کہ خصیوں تک پھیلتی ہوں۔ خوراک عرق کے ایک سے تین قطروں تک یا ×۱ یا ×۳ ؛




برانکائیٹس مزمنہ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے ہوا کی نالیوں میں بلغم بہت گھر گئی ہو۔ اور ساتھ ہی تر کھانسی ہوتی ہو۔ بلغم تھوڑی خارج ہوتی ہو۔ لیکن سخت ہوتی ہو۔ چھاتی جلتی ہو۔ درد کرتی ہو۔ اور دکھتی ہو ؛

ضعف البصر۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ بینائی دھندلی ہو۔ اور چیزیں دھندلی دکھلائی دیتی ہوں۔ اور ایک ایک کے دو دو نظر آتے ہوں ؛

زیادتی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ چلنے پھرنے سے ؛ آرام کرتے وقت ؛

کمی مرض۔ پسینہ آنے سے۔ سر کو پیچھے کی جانب جھکانے سے ؛

خوراک (θ) کے ایک سے لیکر ۲۰ قطروں تک یا ×۱-×۳-×۶-۳۰ ؛




یہ دوائی شیر خوار بچوں کے درد قولنج میں کام آتی ہے۔ جبکہ شکم ہوا سے پر ہو۔ اور نفخ ہو۔ نیز اسہال میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ پاخانہ نیلا۔ اور زرد یا سبز آتا ہو۔ اور حاجت ہر وقت بنی رہتی ہو ؛

جب پیشاب میں بکثرت یوریا ایسڈ خارج ہو۔ وزن مخصوص بڑھ گیا ہو۔ اور بیمار کمزور ہوتا جا رہا ہو۔ تو یہ دوائی سود مند ہوتی ہے ؛

پاخانہ :- زردی مائل- پاخانہ آنے سے پہلے درد ہو- سبزی مائل آؤں آوے- حاجت ہر وقت بیقرار رہتا ہو- (مرکیوریس) مقعد میں جلن ہو- اور تقطیر البول ہو- قبض کے ساتھ ہی نفخ اور درد قولنج ہو- جگر بڑھ گیا ہو- اور دکھتا ہو- پاخانے سخت اور سیاہ آتے ہوں اور بھوک نداردہو- زبان پر فر جمی ہوئی اور ذائقہ بُرا ہو اور نقاہت ہو:

مصلح- نکس وامیکا- کیمومیلا : خوراک ۵-۱x-۳x-۶x :




## CUTTLE FISH. دکٹل فش

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے زیادہ تر موزوں ہوا کرتی ہے جو کہ کاہل طبیعت ہوں:

جن کا چہرہ زرد اور نرم ہو- اور بھدے ہوں- ہر ایک چیز کو بڑی آہستہ آہستہ سوچتے ہوں- اور بآسانی بھول جاتے ہوں- ان کا دماغ سست اور چہرہ اکثر سوجا ہوتا ہے- آنکھوں کے گرداگرد نیلگوں حلقے ہوتے ہیں- اور کان و ناک کے اوپر کے حصوں میں زرد رنگ کی کاٹھی پڑی ہوتی ہے- ایسے اشخاص اکثر جگر کے عوارضات و یرقان میں مبتلا رہا کرتے ہیں- اُن کے بال سیاہ- ساخت جسم سخت ہوتی ہے- لیکن وہ نرم طبیعت ہوتے ہیں:

نیز ایسی پتلی مستورات جن کے پیڑو تنگ ہوں- سیپیا کی دردوں کو لگاتار چلنے چلنے سے آرام رہتا ہے- اور آرام کرتے وقت پھر عود کر آیا کرتی ہوں:

سیپیا کے مریض ٹھنڈی ہوا کو خاصکر جلدی مانتے ہیں- بڑی آسانی سے ان کو ٹھنڈ لگ جاتی ہے- حرارت غریزی کی کمی ہوتی ہے- خصوصاً مزمن امراض میں: اپنے کام کاج سے بے پرواہ- اور اپنے پیارے سے بے اعتنائی- اکیلا ہونے کا ڈر- لیکن صحبت سے بھی نفرت- حریص اور کنجوس ہوتے ہیں:

چہرہ و آنکھوں کا رنگ زرد- سینہ پر زرد دھبے نمودار- جو کہ زبانِ حال سے کہہ رہے ہوں کہ رحم میں نقص ضرور ہے:

**امراض مستورات:** کے لئے یہ خاص دوائی ہے۔ بخاصکر حاملہ۔ زچہ اور دودھ پلانے والی مستورات کے عوارضات میں یا ایسے امراض ہیں جن میں فوری نقاہت۔ کمزوری و غشی ہو جاتی ہوں۔ دھوبن کی یہ خاص دوائی ہے۔ جب کہ کپڑے دھونے کے باعث عوارضات پیدا ہو گئے ہوں۔ یا تکلیف بڑھ گئی ہو۔ پسینہ اعضائے تناسل۔ بغلوں اور کمر میں آیا کرتا ہے۔ صبح کے وقت گرمی کی لہریں اٹھتی ہیں۔ اور بیداری کے وقت بہت تھکاوٹ محسوس ہوتی ہے درد دیگر حصص جسم سے کمر کو جاتی ہیں اور ان کے ہمراہ کپکپاہٹ ہوا کرتی ہے۔ کمر درد کے آرام کے لئے مریضہ کتاب یا اور کوئی چیز اپنے پیچھے رکھ کر اس پر کمر ٹیکتی ہے:

**سر درد** کے لئے یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے۔ جب کہ غضبناک دورے ہوتے ہوں ایام حیض میں سر درد ہوتی ہو۔ اور خون کم آتا ہو۔ نازک مزاج۔ ذکی الحس ہسٹیریکل مستورات کے سر کو پھاڑنے والی سر درد میں یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔ جبکہ جھکنے اور دماغی کام کرنے سے سر درد میں اضافہ ہوتا ہو۔ خارجی دباؤ یا لگاتار حرکت کرنے سے آرام معلوم ہوتا ہو:

**سر چکر** کے لئے یہ دوائی بڑی مفید ہے۔ جبکہ ایسا معلوم ہوتا ہو کہ سر میں کوئی چیز چکر لگا رہی ہے:

**نزلہ:** کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ مواد گاڑھا۔ زرد۔ سبز۔ آنکھوں یا ناک سے بہتا ہو:

**بدہضمی** میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ جبکہ رحمی امراض شامل حال ہوں: شکم میں خلاؤ کا پر درد احساس ہوتا ہو۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ پیٹ میں کچھ ہے ہی نہیں اور کھانے سے آرام ہوتا ہو۔ مریضہ ترشیات اور آچار کی خواہشمند رہتی ہو۔ اور ان کے کھانے سے تسکین معلوم ہوتی ہو۔ زبان پر فرجی ہو۔ لیکن ایام حیض میں زبان صاف ہو جاتی ہو۔ اور جوں ہی کہ خون آنا بند ہو جاتا ہو۔ پھر فر آموجود ہوتی ہو:

**حاملہ کی قبض** کے لئے یہ بڑی اعلیٰ دوائی ہے۔ جب کہ پاخانہ سخت۔ گانٹھ دار گولیاں گولیاں تھوڑا سا اور مشکل سے آیا کرتا ہو۔ اور مقعد میں پاخانہ کے دوران اور مابعد میں درد ہوتی ہو:

**خروج رحم واندام نہانی۔** میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ نیچے کی جانب بوجھ برقرار رہتا ہو۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو۔ کہ ہر ایک چیز بڑ سے باہر نکل جاوے گی۔

اور خروج کو روکنے کے لئے مریضہ کو جو کڑی لگانی پڑتی ہو۔ شکم کو اوپر کی جانب سہلا دینے کی خواہش بنی رہتی ہو۔ نیچے کی کھچاوٹ کا لیٹنے سے آرام رہتا ہو۔ حیض بے قاعدہ ہوں۔ شدید چبھنے کی سی دردیں رحم سے اوپر کو اندام نہانی میں جاتی ہوں۔ اور وہاں سے ناف کی جانب پھیل جاتی ہوں۔

**لیکوریا**۔ میں یہ دوائی بڑی موثر ہوتی ہے۔ جب کہ سیلان رحم بمقدار کثیر اور بدبودار یا مانند پیپ کے آتا ہو۔ شکم میں دردیں ہوتی ہوں۔ اور اندام نہانی میں بہت خارش ہوتی ہو؛

**احتباس حیض** کے لئے یہ دوائی بہت نافع ہے۔ جب کہ یہ عارضہ کمزور و ناتواں۔ اور اکہرے بدن والی مستورات میں ہو۔ وہ سردی کو بہت محسوس کرتی ہوں۔ اور معدہ میں درد کے ساتھ خلا کی شکایت کیا کرتی ہوں حیض ان کو ہمیشہ بے قاعدہ آتے ہوں۔ اور قبض ہوتی ہو؛

**دوران حمل**۔ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ خوراک کے دیکھنے یا خیال کرنے سے طبیعت خراب ہو جاتی ہو۔ پکتے ہوئے کھانے کی بو سے جی متلاتا ہو؛

**چھوٹی لڑکیوں** کے سیلان رحم اور کمر درد کے لئے یہ ایک کارآمد دوائی ہے؛

**پیشاب** کے نیچے سرخ مٹی کے رنگ کی تلچھٹ بیٹھتی ہو۔ جو کہ برتن کے ساتھ ایسی چمٹ جاتی ہو۔ مانو کہ برتن کو جلایا گیا ہے۔ اس سے ایسی سخت بو آتی ہو کہ فوراً پیشاب کو کمرہ سے باہر نکالنے کی ضرورت پڑتی ہو؛

**بلا درد قرحہ** کے لئے۔ دوائی سود مند ہے۔ جبکہ پیپ زرد رنگ کی نکلتی ہو۔ اور کپڑے پر لگنے سے داغ پیدا کر دیتی ہو۔ اعضائے تناسل کمزور و ناتواں ہوں؛

**تسلسل بول** میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ بچہ سونے وقت ہی بستر بھگو دیتا ہو۔ (کریوزوٹ) اور ہمیشہ پہلی نیند میں ہی؛

**بخار** میں حرارت کی لہریں بکثرت اٹھتی ہوں۔ خفیف حرکت سے پسینہ آجاتا ہو۔ جسم کی حرارت عامہ کم ہوتی ہو۔ پاؤں سرد و تر ہوتے ہوں۔ لرزہ کے ہمراہ پیاس ہوتی ہو۔ اور شام کو تکلیف زیادہ ہوتی ہو؛

**جلد جسم کی خارش**۔ کے لئے جو کہ جسم کے مختلف حصوں اور اعضائے تناسل کے بیرونی حصوں میں ہوتی ہو۔ کھجلانے سے آرام نہ ہوتا ہو۔ بلکہ الٹی جلن شروع ہو جاتی ہو۔ اس لئے یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے؛

کھانسی۔ کے لئے یہ دوائی مفید ہے۔ جو کہ خشک ہو۔ تھکانے والی ہو۔ اور ظاہرا معدہ سے اٹھتی ہو۔ کھانسنے وقت گلے بڑے انڈوں کا ذائقہ معلوم ہوتا ہو۔ صبح اور شام کو چھاتی پر بوجھ معلوم ہوتا ہو۔ صبح کو کھانسی کے ساتھ بلغم بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو۔ اور اس کا ذائقہ نمکین ہوتا ہو:

معدہ:۔ معدہ ڈوبتا جاتا ہو۔ کھانے سے آرام نہ آتا ہو۔ (کاربوانیمل) خوراک کو دیکھنے یا سونگھنے سے جی متلاتا ہو۔ تمباکو نوشی سے بدہضمی ہو گئی ہو۔ ہر ایک چیز بہت نمکین ذائقہ دیتی ہو۔ (کاربوویج۔ چائنا):

کھانے سے پہلے صبح کے وقت جی متلاتا ہو۔ کھانے کے بعد قے کرنے کو دل چاہتا ہو معدہ میں جلن ہوتی ہو۔ مریضہ ترشیات۔ سرکہ اور آچار کی بہت خواہش کرتی ہو۔ دودھ پینے کے بعد تکلیف ہوتی ہو۔ بدہضمی کے ساتھ شکم تن گیا ہو۔ کھٹے ڈکار آتے ہوں:

شکم:۔ نفخ کے ہمراہ سر درد ہو۔ جگر دکھتا ہو۔ اور دائیں پہلو لیٹنے سے آرام ہوتا ہو۔ شکم پر کئی ایک براؤن دھبے ہوں۔ شکم ڈھیلا ڈھالا ہو۔ اور بوجھ نیچے کی جانب بڑا ہوا ہو:

مقعد۔ پاخانہ پھرتے وقت خون خارج ہوتا ہو۔ اور مقعد تر ہو۔ قبض ہو۔ لمبا بخث خانہ آتا ہو۔ مقعد میں گولے کا احساس ہو۔ مریضہ زور نہ لگا سکتی ہو۔ کونتھنا بہت پڑتا ہو۔ اور گولی مارنے کی سی درد ہیں اوپر کو جاتی ہوں۔ پاخانہ میں سیاہ۔ براؤن گولیاں نکلتی ہوں۔ جو کہ آؤں کے ساتھ آپس میں جڑی ہوئی ہوں۔ نرم پاخانہ مشکل سے خارج ہوتا ہو۔ خروج مقعد ہو۔ (پوڈوفائیلم) مقعد سے تقریباً لگاتار اخراج ہوتا رہتا ہو:

شیرخوار بچوں کو اسہال آتے ہوں۔ ابلے ہوئے دودھ سے زیادہ آتے ہوں۔ اور نقاہت بہت ہوتی ہو۔ درد ہیں مقعد اور شرمگاہ میں گولی مارنے کی سی ہوتی ہوں:

امراض مردانہ۔ اعضائے تناسل سرد ہوں، بدبودار پسینہ آتا ہو۔ قرحہ ہو۔ مجری البول سے رطوبت صرف رات کو خارج ہوتی ہو۔ کوئی درد نہ ہوتی ہو۔ مجامعت سے شکایات پیدا ہو گئی ہوں:

امراض زنانہ۔ پیڑو کے آلات ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ نیچے کی جانب بوجھ ہو۔

ایسا محسوس ہو گویا کہ ہر ایک چیز شرمگاہ کے راستہ باہر نکل جاوے گی (بیلاڈونا کریوزوٹ. للیم ٹگرینم. نیٹرم کارب. پوڈوفائیلم) اخراج کو روکنے کے لئے ٹانگوں کو کراس کرنا پڑتا ہو۔ یا شرمگاہ کو دبانا پڑتا ہو۔ لیکوریا سبزی مائل زرد خارج ہوتا ہو۔ اور خارش بہت ہوتی ہو۔ خون حیض بہت دیر کر کے اور بمقدار خفیف آتا ہو۔ بیقاعدہ ہو۔ یا پیش از وقت اور بمقدار کثیر آتا ہو۔ تیز دردیں ہوتی ہوں۔ خروج رحم و خروج شرمگاہ ہو۔ شرمگاہ میں درد ہوتی ہو۔ خصوصاً مجامعت کے وقت:

مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے:

غشی بآسانی آجاتی ہو۔ بھیگنے کے بعد. گرمی یا سردی کی زیادتی سے۔ گاڑی میں سوار ہونے سے۔ یا عبادت خانہ میں دوزانو ہونے سے:

اصلی یا فرضی گناہ کی بابت تشویش ہو اور خوف ہو۔ اور چہرہ و سر پر حرارت کے شعلے اٹھتے ہوں:

بہت اُداسی و گریہ زاری رہتی ہو۔ اکیلا رہنے سے، یا آدمیوں اور دوستوں کو ملنے سے ڈر لگے۔ اور رحم کی تکلیف ساتھ ہو:

کوتاہ دمی کو تیز تیز چلنے سے آرام ہوتا ہو۔ اور بیٹھنے۔ نیند کے بعد۔ اور کمرہ میں زیادتی ہوتی ہو:

اسقاط حمل کا خوف پیدا ہو جاوے۔ مرض کے علامات بیان کرتے وقت مریضہ رو پڑتی ہو: (پلسٹلا):

مرد کے اعضائے تناسل سرد رہتے ہوں۔ اور بڑا بدبودار پسینہ آتا ہو۔ کندھوں کے درمیانی مقامات میں ٹھنڈک کا احساس ہو۔ یہ احساس ہوتا ہو کہ اندرونی حصوں میں کوئی گولہ موجود ہے:

زیادتی مرض۔ سہ پہر کو۔ بوقت شام۔ حرکت کرنے سے۔ دھونے سے۔ کپڑے دھونے سے۔ ٹھنڈی ہوا سے۔ بادلوں کے طوفان میں۔ علی الصباح۔ پیش از دوپہر۔ سونے سے پہلے۔ جھکنے سے۔ اندر سانس کھینچنے سے۔ مجامعت کے بعد۔ بخار سے۔ رطوبات زندگی کے نقصان سے۔ دودھ سے۔ دبلق مارنے سے۔ حمل کے دوران میں۔ پسینے کے دوران اور مابعد میں۔ گاڑی پر چڑھنے سے۔ کثرت مجامعت سے۔ اعضائے

ماؤف کو پھیلانے سے ؛

**کمی مرض**۔ شدید ورزش سے۔ دباؤ سے۔ ٹانگیں سکیڑنے سے۔ چوکڑی مار کر بیٹھنے سے۔ ٹھنڈے پانی میں بیٹھنے سے ؛

**معاون**۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا۔ سیپیا کے فعل کو تیز کر دیتا ہے ؛

**متضاد**۔ لاکس۔ پلسٹلا ؛ **خوراک**:- ۶x-۱۲x-۳۰-۲۰۰ ؛

یہ دوائی نہ تو بہت اونچی طاقت میں استعمال کرنا چاہیئے۔ اور نہ ہی اس کی خوراکیں بار بار دہرانی چاہئیں ؛




## (سلیکا) SILICA.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے جو کہ زرد رو اور ہلکے رنگ کے ہوں۔ جن کے عضلات ڈھیلے ڈھالے اور نازک ہوں۔ اور جلد جسم خشک ہو۔ ایسے اشخاص عصبی مزاج والے اور چڑچڑی طبیعت کے ہوتے ہیں۔ اور بوجہ کمی قوت انہضام ان کی نشوونما ادھوری ہوا کرتی ہے۔ وہ کمزور و ناتواں۔ بے چین اور بے آرام ہوا کرتے ہیں۔ اور خفیف سے شور سے جھٹ چونک اٹھتے ہیں۔ حرارت عزیزی ان میں کم ہوتی ہے۔ ٹھنڈک محسوس کرتے رہتے ہیں۔ اور ورزش کرنے پر بھی ٹھنڈک دور نہیں ہوتی۔ ہوا کے جھونکے ان کو برے لگتے ہیں۔ ان کی جلد جسم ایسی نازک ہوتی ہے کہ خفیف سی ضرب لگنے سے پیپ دار زخم بن جاتا ہے۔ ان کے غدود جاذبہ (LYMPHATIC GLANDS) سخت ہو جاتے ہیں۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان میں پیپ بھر رہی ہے ؛

خنازیری مزاج والے اور رکٹی بچوں کے لئے جن کے سر بڑے ہوں۔ اور کھوپری کی ہڈیاں کھلی ہوں۔ یہ ایک نہایت مفید دوائی ہے۔ ان کے سر پر پسینہ بہت آتا ہے۔ سر کو لپیٹ رکھنا پڑتا ہے۔ اور تمام مقامات دکھتے ہیں۔ شکم تنا ہوا ہوتا ہے ٹخنے کمزور اور بچہ چلنا بہت دیر سے سیکھتا ہے۔ استخوان کی ساخت ناقص ہوا کرتی ہے

اور پردہ کرنی بہت بنتا جاتا ہے ۔ بچہ عموماً ضدی و سرکش ہوا کرتا ہے :

**پیپ والی حالتوں** میں یہ دوائی بڑی مفید ہے ۔ خواہ پیپ استخوان میں ہو خواہ پردۂ صفائی و دیگر جسم کی نرم ساخت میں :

**جب غدودوں** میں پیپ موجود ہو یا جب چھوٹے چھوٹے زخم جلدی شفایاب نہ ہوتے ہوں ۔ اور اُن میں پیپ پڑنی شروع ہو جاتی ہے ۔ تو یہ دوائی نہایت سودمند ہوا کرتی ہے ۔ جلد جسم دکھتی ہو اور اس میں جلن ہوتی ہو ۔ جیسا کہ تمام جسم کسی نے کوٹ کر دھر دیا ہے :

**پاؤں کے پسینے** کے رُک جانے کے بعد جو شکایات پیدا ہو جایا کرتی ہیں اُن کے لئے یہ ایک نہایت مجرب دوائی ہے :

**چیچک کا ٹیکا** لگوانے یا سردی شدت کی ہوا میں رکھنے سے جو امراض پیدا ہو جاتے ہیں ۔ ان کے لئے یہ ایک نہایت مجرب دوائی ہے :

جن لوگوں کو بدبودار پسینہ بکثرت آتا ہے اور ان کے پاؤں کے انگوٹھوں کے درمیانی مقامات دکھتے ہوں ۔ اس دوائی کے دینے سے شفا ہو جاتی ہے :

**مزمن سردرد** ۔ میں یہ دوائی بڑی نافع ہے ۔ درد دماغ سے شروع ہو کر سر کی چوٹی کے اوپر چڑھتی ہو ۔ اور کسی ایک آنکھ عموماً دائیں آنکھ کے اوپر مقیم ہو جاتی ہو ۔ درد میں پھاڑنے والی ہوتی ہوں ۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ ماؤف مقام پر بہت دباؤ پڑا ہوا ہے ۔ ہلنے جُلنے سے ۔ شور یا روشنی سے تکلیف بڑھتی ہو ۔ بصارت و شنوائی ہمیشہ تیز ہوا کرتی ہیں مریض خاموش اندھیرے میں پڑا رہنا چاہتا ہے ۔ اور گرم تکمید و ڈھانپنے سے اُس کو آرام معلوم ہوتا ہے :

سردرد کے ہمراہ بعض اوقات ابکائیاں و قئیں بھی آتی ہیں ۔ اور عموماً سوتے سوتے سردرد کو آرام ہو جایا کرتا ہے :

**قبض** کے لئے بھی یہ دوائی اکثر مفید ہوا کرتی ہے ۔ جب کہ مریض کو ایسا احساس ہو کہ گویا پاخانہ معبز میں پڑا ہے ۔ اور اس کو باہر نکالنے کی طاقت موجود نہیں ہے ۔ یا فضلہ تھوڑا سا باہر نکل کر پھر یکایک معبز میں واپس چلا جاتا ہو ۔ نیز جب دورانِ حیض یا حمل میں قبض کی شکایت ہو تو یہ دوائی منظر ہوا کرتی ہے :

**مزمن براونکائٹس** (پرانی کھانسی) میں بھی یہ دوائی نہایت سودمند ہوا کرتی ہے

جب کہ اس کا باعث اعضائے رئیسہ میں کوئی گہرا مرض ہو۔ تھکانے والی اور دم گھٹنے والی تر کھانسی ہوتی ہو۔ موٹی و زرد یا سبزی مائل پیپ بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو۔ تپ دق۔ نقاہت اور شب کے بافراط پسینے بھی ساتھ ہی موجود ہوں ؛

مرض سِل میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جب کہ مندرجہ بالا علامات موجود ہوں ؛

جسم میں کوئی غیر چیز داخل ہو جاوے۔ مثلاً مچھلی کا کانٹا۔ سوئیاں۔ یا دیگر ہڈیاں وغیرہ ان کو باہر نکلنے میں یہ دوائی بڑی بھاری مددگار ہوا کرتی ہے ؛

موتیا بند کیلئے یہ ایک عمدہ دوائی ہے۔ جبکہ دفتر میں کام کرنے سے پیدا ہو گیا ہو ؛

قرحہ میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ گاڑھی بدبودار پیپ خارج ہوتی ہو ؛

بُخار میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ ٹھنڈک ہو۔ اور ٹھنڈی ہوا بری لگتی ہو۔ مریض کا تمام جسم کانپتا ہو اگر گرم کمرہ میں ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہوں۔ رات کو پسینہ آتا ہو۔ خاصکر علی الصبح زیادہ۔ ماؤف مقامات سرد ہوں ؛

سر درد۔ پشت گردن سے شروع ہو کر سر کی چوٹی پر پھیل کر ملتھے پر آجاتی ہو ؛ اور آنکھ میں مقیم ہو جاتی ہو۔ خصوصاً دایں آنکھ میں۔ شور۔ روشنی۔ مشقت۔ مطالعہ۔ سر ننگا رکھنے اور ہوا کے جھونکوں سے سر درد بڑھ جاتی ہو۔ اور سر کو گرم ڈھانپنے یا دبانے سے آرام ہوتا ہو۔ سوتے سوتے مریض اٹھ کھڑا ہوتا ہو۔ اور ادھر اُدھر ٹہلنے لگتا ہو۔ اور پھر لیٹ جاتا ہو۔ سر پر پسینہ آتا ہو۔ (کلکیریا۔ فاسفورس) رکٹی بچے ہوں۔ سر بڑے ہوں۔ کھوپری دکھتی ہو۔ اور چھونے سے درد کرتی ہو۔ چھوٹے چھوٹے دانے مٹر کے دانے کے برابر کھوپری پر نمودار ہوں۔ پھنسیاں پُر از درد ہوں۔ اور ان میں سے گاڑھی زرد پیپ نکلتی ہو۔ بال جھڑ ہو ؛

آنکھیں۔ چھپروں پر گوہانجنی ہو۔ آنکھوں کے پیپ دار امراض میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ ناسور چشم ہو۔ گاڑھا۔ زرد مواد آنکھوں کے چھپروں سے خارج ہوتا ہو۔ پھنسیاں اور ورم چھپروں کے اردگرد ہوں۔ پاؤں کے پسینے یا پھنسیوں کے رک جانے کے بعد موتیا بند کا عارضہ ہو گیا ہو۔ قرنیہ پر گھاؤ ہوں۔ چیچک کے بعد پھولا پڑ گیا ہو۔ اور قرنیہ پر داغ پڑ گئے ہوں۔ پڑھتے وقت حروف اکٹھے دوڑتے معلوم ہوتے ہوں ؛

**کان** ۔ کانوں میں پیپ پڑگئی ہو ۔ اور گاڑھا زرد مواد خارج ہوتا ہو۔ کسی قدر بدبودار ہو۔ اور ہر قسم کی آوازیں کانوں میں سنائی دیتی ہوں ۔ ایسا محسوس ہوتا ہو گو کہ کان بند ہو گئے ہیں۔ نہانے کے بعد کان میں ورم ہوگیا ہو ۔ بہرہ پن ہو ۔ اور کسی وقت کان اونچی آواز کے ساتھ کھلتا ہو۔

**ناک** ۔ ناک کا نزلہ ہو۔ گاڑھا زرد ۔ بدبودار مواد نکلتا ہو۔ ناک میں زخم ہوں۔ ناک دکھتی ہو۔ چھوٹی چھوٹی پھنسیاں نتھنوں کے کناروں پر ہوں ۔ اور بہت خارش کرتی ہوں ناک کا سرا سرخ ہو۔ اور اس پر خارش ناقابل برداشت ہو۔ ناک کی ہڈیاں گل سڑ گئی ہوں۔ اور بڑا بدبودار مواد نکلتا ہو ۔ نزلہ کے ہمراہ چھینکیں آتی ہوں ۔

**منہ** ۔ غدودوں میں پیپ پڑ گئی ہو ۔ اور گاڑھا زرد بدبودار مواد خارج ہوتا ہو ۔ منہ کے کنارے زخمی ہوں ۔ زبان پر زخم ہوں ۔ زبان پر بال کا احساس ہو ۔

**دانت** ۔ دانتوں کی جڑوں میں پھوڑے ہوں ۔ دانتوں کے ناسور ہوں ۔ پاؤں کو سردی لگنے یا پسینہ کے رک جانے کے باعث رات کو دانت درد شدید ہوتی ہو ۔ دانت نکلوانے سے آرام ہوتا ہو ۔ سردی یا گرمی سے آرام نہ ہوتا ہو ۔ مسوڑھوں کے پھوڑے ہوں مسوڑھے دکھتے ہوں ۔ اور ان پر چھالے ہوں ۔ پایوریا ہو ۔ خانہ دانت میں پیپ پڑ گئی ہو:

**حلق** :۔ گاہے بگاہے خناق ہو جاتا ہو ۔ غدود گلو میں سوئی چبھنے کا احساس ہو ٹھنڈ حلق میں مقیم ہو جاتی ہو ۔ کان کے غدود متورم ہو گئے ہوں ۔ (بیلاڈونا ۔ رسٹاکس ۔ کلکیریا) نگلتے وقت ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ۔ گردن کے غدود سخت متورم ہو گئے ہوں لیکن ورم ٹھنڈی ہو:

**معدہ** :۔ گوشت اور گرم غذا سے نفرت ہو ۔ غذا نگلتے وقت بڑی آسانی سے پچھلے نتھنوں میں چلی جاتی ہو ۔ بھوک ندارد ہو ۔ پیاس بہت زیادہ ہو ۔ کھانے کے بعد کھٹے ڈکار آتے ہوں : (سیپیا) دبانے سے معدہ درد کرتا ہو ۔ پینے کے بعد قے آجاتی ہو ۔ (آرسینکم ۔ وراٹرم) :

**شکم** :۔ سخت ہو ۔ اور نفخ ہو ۔ درد قولنج ہو ۔ اور تنبض ہو ۔ ہاتھ زرد ۔ اور ناخن نیلے ہوں ۔ انتڑیوں میں گڑگڑاہٹ ہوتی ہو ۔ کنج ران کے غدود متورم ہوں ۔ اور درد کرتے ہوں ۔ جگر میں پھوڑا ہو ۔

مقعد۔ مفلوج ہو۔ ناسور مقعد ہو۔ (رریمیں فاکسس) ؛ شقاق المقعد (مقعد کا پھٹ جانا) ہو۔ اور بواسیری مسے ہوں۔ پاخانہ مشکل سے آتا ہو۔ تھوڑا سا باہر نکل کر پھر مقعد میں واپس چلا جاتا ہو۔ حیض کے قبل اور دوران میں ہمیشہ قبض ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی عضلۂ مقعد جلتا ہو۔ اسہال سے مُردار کی سی بو آتی ہو ؛

**پیشاب** خونی۔ بے اختیار نکل جاتا ہو۔ اور سرخ یا زرد تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو ؛ بوقتِ اجابت زور لگانے سے مذی (غدہ قدامیہ کی رطوبت) خارج ہو جاتی ہو۔ بوجہ کرموں کے رات کو بچے کا پیشاب نکلتا رہتا ہو۔

**امراض مردانہ**۔ آلات تولیدی جلتے ہوں۔ اور دکھتے ہوں۔ اور ساتھ ہی دالیوں کی اندرونی سطح پر پھنسیاں نکل آتی ہوں۔ سوزاک مزمنہ ہو۔ گاڑھا۔ بدبودار مواد خارج ہوتا ہو۔ قبل نوطہ ہو۔ خواہشِ مجامعت ہو۔ اور احتلام ہو جاتا ہو۔ استسقاء خصیہ (فتق مائی) ہو ؛

**امراض زنانہ**۔ پیشاب کرنے وقت دودھیا۔ کرڈوا لیکوریا (سیلان الرحم) خارج ہوتا ہو۔ رحم اور شرم گاہ میں خارش ہوتی ہو۔ اور دکھتے ہوں۔ دو حیضوں کے درمیانی وقفہ میں خون خارج ہوتا ہو۔ خون زیادہ آتا ہو۔ اور سارے جسم میں برفانی ٹھنڈک دوڑ جاتی ہو۔ پھٹیاں دکھتی ہوں۔ جلدی زخمی ہو جاتی ہوں۔ اور اندر کی جانب دب گئی ہوں۔ چھاتیوں میں ناسوری زخم ہوں۔ (فاسفورس) چھاتیوں سے جب بچہ دودھ پیتا ہو۔ تب اندام نہانی سے خون خارج ہو جاتا ہو۔ چھاتیوں میں سخت ڈھیلے ہوں ؛ (کونیم) ؛

**آلات تنفس** :۔ گلا دکھتا ہو۔ اور کھانسی ہو۔ چھوٹی چھوٹی گولیوں میں بلغم خارج ہوتی ہو۔ جب گولی کو توڑا جائے۔ تو سخت بدبو دیتی ہو۔ دن کے وقت بلغم خونی یا پیپ نما آتی ہو۔ لیٹنے پر شدید کھانسی ہوتی ہو۔ گاڑھے۔ زرد بلغم کے لوتھڑے نکلتے ہوں۔ مرض سل میں پیپ پڑنے کا درجہ آ گیا ہو۔ بوڑھے اشخاص کو کھانسی کے ہمراہ بدبودار بلغم بہت خارج ہوتی ہو۔ (بالسمم پیرو)

**ٹانگیں اور بازو** :۔ کام کرتے وقت ہاتھ کانپتے ہوں۔ ہاتھ میں فالج کی سی

کمزوری ہو۔ انگلیوں کے ناخن ماؤف ہوں۔ خصوصاً ناخنوں پر سفید داغ ہوں۔ پاؤں برف کی مانند ٹھنڈے ہوں۔ اور پسینہ سے تر بتر ہوں۔ جس پہلو پر لیٹا جائے وہ حصے سو جاتے ہوں۔ ہاتھوں۔ پاؤں اور بغل میں بدبودار پسینہ آتا ہو۔ پنڈلیاں سخت ہو گئی ہوں۔ اور کھنچ گئی ہوں۔ پاؤں کے انگوٹھوں کے نیچے درد ہوتی ہو۔ تلوے دکھتے ہوں :

**جلد** جسم نرم۔ زرد اور موم نما ہو۔ انگلیوں کے سرے پر شگاف آ گئے ہوں۔ (سارسپریلا۔ پیٹرولیم۔ گریفائیٹس)۔ پھوڑے پھنسیاں اور پرانے ناسوری زخم ہوں گلابی رنگ کے چنبل ہوں۔ ہر چھوٹے سے زخم میں بھی پیپ پڑ جاتی ہو۔ (ہیپر سلف گریفائیٹس) : جوڑوں پر پھوڑے ہوں۔

**بخار** :۔ ٹھنڈ لگتی ہو۔ ٹھنڈی ہوا بہت تکلیف دہ ہو۔ تمام جسم کانپتا ہو۔ گرم کمرہ میں بھی ٹانگیں اور بازو ٹھنڈے رہتے ہوں۔ رات کو پسینہ آتا ہو۔ خصوصاً بوقت صبح۔ ماؤف مقامات ٹھنڈے محسوس ہوتے ہوں۔

**مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے**

(۱) جب کہ مقعد میں ناسور ہو۔ اور ناسور و سینہ کے امراض باری باری سے ہوتے ہوں :

(۲) جب بچہ چھاتی سے دودھ پیتا ہو۔ اندام نہانی سے خون جاری ہو جاتا ہو :

(۳) مریض رات کو چلتا ہو۔ سوتے سوتے اٹھ کھڑا ہوتا ہو۔ ادھر ادھر چلتا پھرتا ہو اور پھر سو جاتا ہو :

(۴) پاؤں کو ننگا رکھنے سے ٹھنڈ لگ جاتی ہو :

(۵) چوٹ آنے کے بعد قرنیہ میں گھاؤ ہو گیا ہو :

(۶) مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ اس کی زبان پر بال چمٹا ہوا ہے :

(۷) گوشت و گرم اشیاء سے نفرت ہو۔

(۸) کھانا کھاتے وقت بہ آسانی نتھنوں میں چلا جاتا ہو :

(۹) فوطہ فیلپا کی مانند ہو گیا ہو۔ فوطوں میں پانی بھر گیا ہو :

(۱۰) جس پہلو مریض لیٹا ہو۔ وہ مقامات سو جاتے ہوں :

سلیشیا۔ بلیسٹلا مزمن ہے :

**زیادتی مرض**۔ بوقت شب خصوصاً پچھلی رات کو کھلی ہوا میں۔ پاؤں کو ٹھنڈ لگنے سے : کپڑا اتارنے سے ہوا کے جھونکے سے۔ کھانے کے بعد۔ پینے کے بعد۔ ماؤف پہلو کے بل لیٹنے سے کسی چیز کی طرف ٹکٹکی باندھنے سے۔ شراب سے۔ بیرونی دباؤ سے : پڑھنے سے۔ زمین پر زور سے پاؤں رکھنے سے۔ ہر موسم کی تبدیلی پر : پاؤں بھگونے سے۔ کرموں کی تکلیف سے۔ لکھتے وقت : نیا چاند نکلنے پر۔ دوران حیض میں۔ دودھ سے آنکھیں کھولنے سے :

**کمی مرض**:۔ گرمائش سے۔ سر کو ڈھانپنے سے۔ موسم گرما میں۔ گرم کمرہ میں۔ ٹھنڈی غذا سے : اٹھنے پر : **معاون**۔ تھوجا۔ بلیسٹلا۔ فلورک ایسڈ۔ سینی کیولا :

**خوراک**۔ ۶x۔ ۱۲x۔ ۳۰x۔ ۳۰۰۔ ۲۰۰ : اور زیادہ اونچی پوٹینسی : جب مرض کا زور بہت شدید ہو۔ تو یہ دوائی نیچی طاقت میں دینی مفید ہوتی ہے :

**نکتہ نمبر ۱**۔ کلکیریا۔ گریفائیٹس۔ ہیپر سلفر۔ نائیٹرک ایسڈ۔ فاسفورک کے بعد سلیشیا فائدہ بخش ہوتی ہے :

**نکتہ نمبر ۲**:۔ سلیشیا کے بعد ہیپر سلفر۔ فلورک ایسڈ۔ لائیکوپوڈیم۔ سی پیا۔ دینی مفید ہوا کرتی ہیں :

# سائی نیپس نائیگرا

SINAPIS NIGRA.

(بلیک مسٹرڈ) BLACK MUSTARD.

یہ دوائی شدید زکام میں کام آتی ہے۔ جبکہ پتلا۔ آبی اور چھیلنے والا نزلہ خارج ہوتا ہو۔ نیز آنکھوں سے پانی۔ چھینکیں۔ اور خراش دار کھانسی شامل حال ہوں :

یہ دوائی اس وقت بھی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ناک کی رطوبتی جھلی خشک و گرم ہو۔ اور نزلہ بمقدار خفیف و تیز کڑوا خارج ہوتا ہو۔ نتھنے باری باری سے بند رہتے ہوں۔ خصوصاً بایاں نتھنا زیادہ بند رہتا ہو :

شدید ورم گلو میں بھی نافع ہے۔ جب کہ ماؤف مقامات گرم۔ متورم اور جلے ہوئے محسوس ہوں:
سانس متعفن آتا ہو۔ اور اس میں سے پیاز کی بو آتی ہو۔ جھکنے پر درد قولنج شروع ہو جاوے۔ اور سیدھا بیٹھنے پر آرام ہو جاوے:
خوراک مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے بیس قطروں تک یا ۳x:

# سولانم لائیکو پرسی کم

SOLANUM LYCOPERSICUM.

TOMATO. (ٹماٹر)

یہ دوائی ہے فیور (زکام کا بھی۔ بخار کا بھی) میں کام آتی ہے۔ جبکہ تھوڑی سی خاک دھول سے بھی تکلیف زیادہ ہوتی ہو:
انفلوئنزا۔ کے لئے بھی یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جب کہ تمام جسم دکھتا ہو۔ نزلہ بکثرت آتا ہو۔ اور ساتھ ہی نتھنوں میں خارش ہوتی ہو۔ آواز بھدی ہو۔ کھانسی بلند آواز کے ساتھ آتی ہو۔ اور چھاتی پر بوجھ کا احساس ہو۔ حلق صاف کرنے کی بار بار خواہش ہوتی ہو:
اطراف کے وجع المفاصل۔ میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ بازو و شانہ کے عضلات میں تیز دردیں ہوتی ہوں۔ دائیں پہلو میں۔ کھلی ہوا میں۔ اور لگاتار حرکت کرنے سے۔ دردوں کا زور ہوتا ہو۔ کمر دکھتی ہو۔ دائیں کہنی۔ کلائی اور دونوں ہاتھوں میں وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں:
زیادتی مرض۔ دائیں پہلو کے بل لیٹنے سے۔ کھلی ہوا میں۔ لگاتار حرکت کرنے سے ٹکرانے یا شور سے:
کمی مرض۔ گرم کمرہ میں۔ تمباکو سے:
خوراک مدر ٹنکچر (۵) ایک سے تیس قطروں تک یا ۳x - ۳۰:

## سولانم نائیگرم
SOLANUM NIGRUM.

یہ دوائی تشنج کُزازی (TETANIC CONVULSIONS) کام آتی ہے۔ جبکہ تمام جسم اکڑ گیا ہو۔ جیسا کہ ارگٹ کے زہر سے ہو جاتا ہے:

دانت نکالنے والے بچوں کے ورم پردۂ دماغ اور جلن دماغ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ سر میں شدید درد ہوتی ہو۔ اور دماغی طاقتوں کا فعل بالکل معطل ہو گیا ہو:

شدید زکام میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ دائیں نتھنے سے بکثرت پانی نکلتا ہو اور جسم پر گرمی اور سردی باری باری سے دوڑتی ہو:

خوراک (ٹ) کے ایک سے پانچ قطروں تک یا ۳x - ۳۰:

## سولانم ویسی کیریم
SOLANUM VESICARIUM.

عصب چہرہ (FACIAL NERVE) کے فالج میں اس دوائی کو استعمال کیا جا چکا ہے
خوراک۔ مادر ٹنکچر (ٹ) کے ایک سے بیس قطروں تک:

## سالی ڈاگو ورگا
SOLIDAGO VERGA.

یہ دوائی ڈس یوریا (درد و تکلیف سے پیشاب آنا) میں کام آتی ہے۔ جبکہ پیشاب تھوڑا اور تکلیف سے آتا ہو۔ پیشاب میں البومن و خون خارج ہوتا ہو۔ اور سیاہ گاڑھی تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ مقام گردہ میں درد ہوتی ہو۔ اور یہ درد شکم اور مثانہ تک پھیلتی ہو:

بعض اوقات اس دوائی کے فعل سے سوئے کا استعمال چھوٹ جاتا ہے:

مرض سل میں بار بار لرزہ لگتا ہو۔ (ایسی حالت میں ۲x دینی چاہیے) :
گردے دباؤ سے درد کرتے ہوں۔ رحم میں سادہ رسولیاں ہوں :
مصلح۔ سالی ڈاگو کے زہر کو آیوڈو فارم ۲x زائل کرتا ہے :
خوراک :۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر بیس قطروں تک یا ۱x - ۳x :



سپارٹین SPARTEINE.

یہ دوائی نقائص افعال دل اور امراض دل میں کام آتی ہے۔ جب کہ دل کے فعل میں نمایاں بے قاعدگی واقع ہوگئی ہو :
ہسٹریکل مزاج والے اشخاص جن کے دل کمزور ہوں۔ اُن کے لئے بھی یہ دوائی نافع ہے :
نقائص افعالِ دل جو بدہضمی و انتڑیوں میں ہوا بھر جانے کے باعث پیدا ہوتے ہوں۔ میں بھی مفید ہے۔ جبکہ پژمردگی بھی شاملِ حال ہو :
سوزشِ گردہ و امراض ریہ (پھیپھڑہ) کے باعث جب فعلِ دل میں نقص واقع ہوجائے تو بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ خوراک۔ ۱x سے ۳x ٹری ٹیوریشن :



سپائی جیلیا SPIGELIA.

PINK ROOT. (پنک روٹ)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ کمزور ہوں۔ خون کی کمی ہو۔ بال ہلکے ہوں۔ جن کو ذرا سا چھونے سے بھی درد ہوتی ہو۔ اور جب جب جسم کو چھوا جائے۔ سنسناہٹ سی جسم میں دوڑ جاتی ہو۔ ایسے اشخاص اکثر وجع المفاصل کے مریض ہوا کرتے ہیں :
عصبی سر درد کے لئے یہ ایک نہایت مفید دوائی ہے۔ جبکہ یہ درد وقت معینہ پر شروع ہوجایا کرتی ہو۔ پہلے درد صبح کے وقت دماغ کی جڑ سے پیدا ہوتی ہو۔ اور پھر سر کے

اوپر چڑھتی ہو۔ اور بائیں طرف آنکھ اور کنپٹی میں جا کر ٹھیر جاتی ہو۔ درد شدید پیچکن و دھڑکنے والی ہوتی ہو۔ اور یہ درد وقت معینہ پر پیدا ہوتی ہو۔ حرکت کرنے۔ جھکنے۔ یا دماغ کو صدمہ پہنچنے سے زیادہ ہوتی ہو۔ مضبوط باندھنے سے درد کو آرام ہوتا ہو۔ سر درد آفتاب طلوع ہونے کے ساتھ شروع ہوتی ہو۔ دوپہر کو بہت تیز ہو جاتی ہو۔ اور بتدریج کم ہوتی جاتی ہو حتیٰ کہ شام کو معدوم ہو جاتی ہو۔ (نیٹرم میور۔ ٹیکم)؛

جب وجع المفاصل کے سبب آنکھیں دکھتی ہوں یا آنکھ میں عصبی درد ہو۔ اور ناقابل برداشت ہو تو یہ دوائی مظہر ہوا کرتی ہے؛

مریض آنکھ کو نہ پھیر سکتا ہو۔ جب تک کہ وہ سارے سر کو نہ گھمائے؛

جب چہرے کے بائیں حصہ میں ٹھیک وقت معینہ کے بعد گاہے بگاہے درد ہو جایا کرتی ہو۔ اور یہ درد آنکھ۔ چہرہ کی استخوان اور دانتوں میں ہوتی ہو۔ پھاڑنے والی اور جلن دار درد ہوتی ہو۔ رخساروں کی رنگت سیاہی مائل سرخ ہو۔ اور یہ درد سردی۔ موسم برسات میں باہر نکلنے چائے پینے سے زیادتی پکڑتی ہو۔ تو یہ دوائی نہایت نافع ہوا کرتی ہے؛

دل کے غلاف کی وجع المفاصلی سوجن (RHEUMATIC PERICARDITIS)

میں یہ دوائی یاد رکھنی چاہیے۔ جب کہ درد بہت تیز ہو۔ چھاتی کے بائیں حصہ میں چبھن پڑتی ہو۔ اور بازو گردن میں گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ حرکت کرنے سے تکلیف معلوم ہوتی ہو۔ دل کا فعل درست نہ ہو؛

کرم شکم۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ مریض کے چہرہ کی رنگت زرد ہو۔ آنکھوں کے گرد نیلگوں حلقے ہوں۔ جی متلاتا ہو۔ امعاء کے اردگرد درد قولنج ہو۔ بچہ تمام تکالیف حالت میں مبتلا ہو؛

دانت درد۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ تمباکو نوشی سے درد پیدا ہو گئی ہو۔ لیٹنے اور کھلتے وقت آرام رہتا ہو۔ (پلانٹیگو) سرد ہوا لگنے اور ٹھنڈا پانی پینے سے یا دو کانیاں کرنے سے درد زیادہ ہوتی ہو؛

دل دھڑکن۔ جو کہ شدید ہو۔ صاف دکھلائی پڑتی ہو۔ اور آواز پیدا کرتی ہو۔ اور خفیف حرکت کرنے یا آگے کی جانب جھکنے سے بہت بڑھ جاتی ہو۔ دائیں پہلو لیٹنے اور سر اونچا کرنے سے کوتاہ دمی کو آرام ہوتا ہو؛

بخار میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ خفیف حرکت کرنے سے سردی محسوس ہونے لگ جاتی ہو؛

مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے۔

(۱) مریض کو تیز بو کی والی اشیا مثلاً پیاز لہسن وغیرہ سے نفرت ہو؛

(۲) ناک کے نتھنوں سے بمقدار کثیر بدبودار مواد گلے میں گرتا ہو۔ اور رات کو دم بند کر دیتا ہو۔ (دائمی ناک کی سوزش) ؛

زیادتی مرض:۔ چھونے سے۔ حرکت کرنے سے۔ شور سے۔ مڑنے سے۔ دھونے سے۔ صدمہ سے آنکھیں موڑنے سے۔ دس بجے سے لیکر بارہ دن تک۔ بوقت صبح۔ بوقت شب کھلی ہوا میں جھکنے سے۔ سیڑھیاں چڑھنے سے ؛

کمی مرض:۔ دائیں پہلو لیٹنے سے۔ سر اونچا کرنے سے۔ سانس اندر کھینچنے سے چلنے پھرنے سے۔ سہ پہر کو۔ تین یا چار بجے سہ پہر کو۔ آٹھ بجے رات کو۔ مالش سے۔ اٹھنے سے ؛

مصلح۔ . خوراک۔ ۳×۵۔ ۶×۔ ۳۰۔ عصبی امراض میں ۶× سے ۳۰ تک ۔۔۔ کی علامات میں ۲× یا ۳× ؛ دل کے امراض میں مچی پوٹینسی ؛

# سپنجیا ٹوسٹا SPONGIA TOSTA.

ROASTED SPONGE. (روسٹڈ سپنج)

یہ دوائی مستورات اور بچوں کے امراض میں موثر ہوا کرتی ہے۔ جن کے بال ہلکے رنگ۔ خوبصورت ۔۔۔ لی مزاج والے ہوں ؛

ڈبہ ذ نحہ ا میں یہ دوائی نہایت کار آمد ہوا کرتی ہے۔ جب کہ تنفس میں سیٹی بجنے کی سی آواز پیدا ہوتی ہو۔ کھانسی خشک ہس ہس کی آواز والی آتی ہو۔ اور ایسی آواز پیدا کرتی ہو جیسی کہ لکڑی میں آرہ چلنے سے پیدا ہوتی ہے۔ ٹھنڈی ہوا کے لگنے۔ سر کو نیچا کر کے لیٹنے سے اور ۔۔شب کے قبل تکلیف زیادہ ہوتی ہو ؛

ابتدائی ٹرسے کائیٹس (ہوا کی نالی کی ابتدائی سوجن) اور براؤنکائیٹس شدید

کھانسی :میں یہ دوائی نہایت مفید ہوا کرتی ہے - جبکہ حلق کی جھلیاں نہایت خشک ہوں کھانسی خشک اور اس میں ریتی کے ساتھ رگڑنے کی سی یا گھنگرو بولنے کی سی آواز پیدا ہوتی ہو - یا کتے کھانسی ہو - اور ہر ایک چیز خشک ہو:

مرض سل (ٹیوبرکیولاسس) میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے - جب کہ کھانسی بڑی سخت ہو - گھنٹی بجنے کی سی آواز پیدا کرتی ہو - ٹھنڈی خشک ہوا میں اور گہرا سانس لینے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو:

خصیوں کی سوزش :- میں بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے - جب کہ سوزاک کے دب جانے کے بعد یہ عارضہ پیدا ہوا ہو - منی کی ڈوری سوجی ہوئی ہو اور درد کرتی ہو - خصیہ متورم اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ کسی نے اس کو خوب کوٹ کر یا شکنجہ میں کس کر رکھ دیا ہو:

وجع القلب :- (درد دل) (ANGINA PECTORIS) میں یہ دوائی نہایت سود مند ہوتی ہے - جبکہ یہ درد آدھی رات کے بعد دل میں شروع ہوتی ہو - اور اس کے ساتھ سکڑاؤ - گرمی - تشویش - اور غشی شامل حال ہوتی ہوں - نیز دل کی دھڑکن کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے - جب کہ ویلوز (قلب کے بطون کے کیواڑ) کی کمزوری کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوا ہو - دل کے مقام میں درد اور تکلیف معلوم ہوتی ہو - ساتھ ہی دم گھٹتا ہو - اور بڑی تشویش ہوتی ہو:

گھیگھا - گلہڑ :- میں بھی یہ دوائی اکثر مفید پڑتی ہے - جبکہ غدود گردن (THYROID GLAND) بہت پھول گیا ہو اور نیم شب کے بعد مریض کو دم گھٹنے کے دورے ہوا کرتے ہوں:

جب کھانسی خشک ہس ہس کی آواز والی جیسا کہ لکڑی میں آرہ چل رہا ہے - مٹھائی کھانے - ٹھنڈی اشیاء پینے - تمباکو نوشی - سر کو نیچا کر کے سونے - خشک و سرد ہوا میں دم لینے سے زیادہ ہوتی ہو - نیز پڑھنے - گانے - بولنے اور نگلنے سے بھی تکلیف ہوتی ہو - لیکن کھانے اور خاص کر گرم اشیاء پینے سے آرام معلوم دیتا ہو - تو ایسی حالت میں یہ دوائی بڑی نافع ہوا کرتی ہے:

بخار -

مندرجہ ذیل علامات - میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے:

(۱) مریض خوف زدہ ہو کر شب کو اٹھ بیٹھتا ہو - اس کا دم گھٹتا ہو - اور اس کو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ وہ سپنج میں سے سانس لے رہا ہے ؛

(۲) خفیف سی دماغی اکساہٹ سے کھانسی زیادہ ہو جاتی ہو ؛

(۳) دوران نیند میں یا بعد نیند حالت خراب ہوتی ہو (لاکے سیس) ؛

(۴) مٹھائی کھانے کے بعد گلا دکھتا ہو ؛

(۵) پیاس کی زیادتی ہو - بھوک زیادہ ہو - بدن پر کس کر کپڑا نہ پہنا جا سکتا ہو - ہچکی آتی ہو ؛

(۶) حیض کے قبل کولھے میں درد ہوتی ہو - بھوک زیادہ لگتی ہو - اور دل کی دھڑکن تیز ہو ؛

**زیادتی مرض** :- اوپر چڑھنے سے - آندھی سے - قبل از نیم شب - سر کو گھمانے سے - مغربی ہوا تمباکو نوشی سے - گرم کمرہ میں - میٹھی اشیاء سے ؛

**کمی مرض** :- نیچے اترنے سے - سر کو نیچا کر کے سونے سے ؛ کھانے کے بعد ؛

**مصلح** - کیمفر ؛ **خوراک** - ۳x-۱x-۵ ؛

(۱) ڈاکٹر نیش فرماتے ہیں - کہ مرض ذبہ میں یہ دوائی ۲۰۰ طاقت میں زیادہ مفید ہوتی ہے بہ نسبت نیچی طاقتوں کے ؛

(۲) ؛ (۵) ۲x یا ۳x عام مستعمل ہیں (بورنگ) ؛

(۳) ذبہ اور امراض حنجرہ میں تمام طاقتوں میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے - ۱x یا ۲x ہر ایک مرض میں موثر ہوتی ہے ؛

(۴) امراض دل میں اونچی طاقتوں میں استعمال کیا کرتا ہوں - (ہیوگ) ؛

# اسقوائیلا میری ٹیما SQUILLA MARITIMA.

SEA ONION. (سمندری پیاز)

SCILLA MARITIMA. (سلا میری ٹیما)

یہ دوائی نزلہ شعبی (ہوائی نالیوں کی سوزش) میں مفید ہوتی ہے - جبکہ خفیف لیسدار کھنکار بھی تھوک نکلتی ہو - کھانسی خشک - سخت اور تکلیف دہ ہوتی ہو - اگرچہ مریض کو ایسا معلوم

ہو کہ اس کے سینہ میں بلغم بھری پڑی ہے۔ کھانسی کے ہمراہ پیشاب بے اختیار نکل جاتا ہو ؛
کوتاہ دمی کے ساتھ تیز چبھن والی دردیں پہلو میں ہوتی ہوں۔ ٹھنڈا پانی پینے یا گہرا سانس اندر کھینچنے سے کھانسی پیدا ہو جاتی ہو۔ اور مابعد میں چھینکیں آتی ہوں ؛

## مزمن ذات الجنب { SUB ACUTE AND CHRONIC PLEURISY. }

میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ تیز چبھنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ پیشاب بمقدار کثیر اور آبی آتا ہو۔ اور کھانستے وقت بے اختیار خارج ہو جاتا ہو ؛

**خسرہ کی کھانسی۔** کے لئے بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے جب کھانسی کے ساتھ چھینکیں بہت آتی ہوں۔ تو یہ دوائی شافی ہوا کرتی ہے ؛

**زیادتی مرض۔** حرکت کرنے سے ؛ **کمی مرض**:۔ آرام کرنے سے ؛

**خوراک۔** ۳ء ۔ ۶ ۔ ۱۲ ۔ ۳۰ ؛



# سٹینم STANNUM.

TIN. (ٹین)

یہ دوائی نظام عصبی کی سخت کمزوری میں مظہر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ مریض کے جسم و جان بالکل مردہ ہو گئے ہوں۔ مریض اُداس۔ اندوہگیں اور سارا دن رونے کی خواہش کرتا رہتا ہو۔ لیکن رونے سے اس کو تکلیف زیادہ ہوا کرتی ہو۔ سیڑھیاں اُترتے وقت تکلیف زیادہ ہوتی ہو۔ لیکن مریض بآسانی اوپر چڑھ جاتا ہو ؛

**عصبی سر درد** کے لئے یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ درد شروع میں خفیف ہوتی ہو۔ اور آہستہ آہستہ بڑھتے بڑھتے بہت ہی زیادہ ہو جاتی ہو۔ اور تب اسی طرح سے بتدریج کم ہو جاتی ہو ؛

**مزمن برانکائیٹس** (پرانی کھانسی)۔ بلغمی کھانسی اور مزمن سل میں یہ دوائی بڑی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ چھاتی میں بہت زیادہ کمزوری محسوس ہوتی ہو۔ مریض اتنا کمزور

ہو کہ اس کے لئے بولنا۔ ہنسنا۔ گانا۔ یا آواز بلند پڑھنا دشوار ہوتا ہو۔ کھانسی گہری و دم گھٹنے والی ہوتی ہو۔ اور کھانسی کے دورے پڑتے ہوں۔ بلغم بکثرت۔ میٹھی۔ نمکین۔ کڑوی۔ بدبودار بزرنگ زرد یا سبز خارج ہوتی ہو۔ عموماً آواز بھدی ہوا کرتی ہے جس کو کھانسنے یا بلغم باہر نکالنے سے تھوڑے وقت کے لئے آرام ہوتا ہے:

ناف ٹل جانے اور لیکوریا (سیلان ابیض از رحم) میں اس دوائی کو کبھی نہیں بھولنا چاہیئے۔ جب کہ کمزوری بدرجہ کمال ہو۔ کپڑے پہننے کے وقت مریضہ کو کئی بار بیٹھنا پڑتا ہو:

پیٹ کے کیڑوں کو ہلاک کرنے میں اس دوائی کو خاص شہرت حاصل ہے۔

دردِ قولنج:۔ میں یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ بہت سخت دبانے۔ پیٹ کو گھٹنے کے ساتھ دبانے یا کسی کے کندھے کے اوپر پیٹ کو رکھ کر دبانے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ (کالوسینتھ):

تپ دق اور دیگر بخاروں۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ رات کو خاص کر علی الصباح نقاہت پیدا کرنے والے پسینے آتے ہوں۔ پسینہ خاصکر گردن کی پشت اور پیشانی پہ آتا ہو۔ اور نہایت بدبودار ہو:

مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو رکھنا چاہیے:

(۱) معدہ کے ڈوبنے۔ خالی ہونے۔ اور گرنے کا احساس ہو۔ (جیلی ڈیمیم فاسفورس۔ سیپیا):

(۲) خونِ حیض بکثرت اور جلدی آتا ہو۔ حیض کے قبل اُداسی ہو۔ اور دوران میں چہرہ کی ہڈیوں میں درد ہوتی ہو:

(۳) صبح کو پوشاک پہنتے وقت مریض کو کئی بار آرام لینے کے لئے بیٹھنا پڑتا ہو:

(۴) کھانا پکانے کی بو سے صبح کے وقت اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں:

(۵) ہر صبح چار بجے کے بعد گردن اور پیشانی پر بدبودار پسینہ آتا ہو۔ اور مریض کو سخت کمزور کر دیتا ہو۔ بلغم بہت لیسدار آتی ہو۔ اور بڑی مشکل سے الگ کی جاتی ہو۔ بلغم کو جھڑانے کی کوشش میں جی متلاتا رہتا ہو۔ گلا خشک۔ اور اس میں ڈنک مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں:

(۶) کھانسی شام سے لیکر نصف شب تک خشک آتی ہو۔ لیکن دن کے وقت بلغم سبز اور

منی بکثرت خارج ہوتی ہو۔

(۷) ایک ٹانگ کو پھیلا کر اور دوسری کو سکیڑ کر مریض سوتا ہو:

زیادتی مرض ہنسنے۔ بولنے اور گانے سے۔ دائیں پہلو لیٹنے سے۔ گرم سیال اشیا پینے سے

کمی مرض کھانسنے یا بلغم باہر نکالنے سے۔ سخت دباؤ سے: معاون۔ پلسٹلا۔

خوراک:۔ ۳x۔ ۳۰:



## STAPHISAGRIA. سٹافی سیگریا

STAYESACARE (سٹاوی سیکری)

یہ دوائی اس وقت موثر ہوا کرتی ہے۔ جبکہ دل میں ہر وقت شہوانی خیالات جاگزیں رہتے ہوں یا مریض کثرت مجامعت یا مشت زنی کا شکار رہا ہو۔ مریض پست ہمت اور ہمیشہ غمگین رہتا ہو۔ صحبت سے گریز کرتا ہو۔ اور اداس و مغموم رہتا ہو:

نظام عصبی۔ پر اس دوائی کا مفید اثر ہوا کرتا ہے۔ اور اس کے استعمال سے مریض مشت زنی کی عادت پر غالب آسکتا ہے:

مستورات:۔ میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ ایسا احساس ہو کر شرمگاہ کے اوپر کوئی کیڑا رینگ رہا ہے۔ اور وہ مقام دکھتا ہو:

مشت زنی و کثرت مجامعت کے باعث دل پر جو بد اثرات پیدا ہو جاتے ہیں ان کے لئے یہ ایک نہایت مفید دوائی ہے:

مریض کے دل پر خفیف بات کا بھی بڑا بھاری اثر پڑتا ہے۔ خفیف فعل یا بلا ضرر لفظ کہنے سے بھی اس کو جھٹ غصہ چڑھ جاتا ہو: (اگنیشیا):

کسی کو لعن طعن کی گئی۔ لیکن اس نے اس کا جواب دینا شرافت سے بعید سمجھ کر غصہ کو ضبط کیا۔ اس حالت میں کانپتا ہوا اور تھکا ٹوٹا گھر پہنچا۔ تو ایسی حالت میں یہ دوائی مفید پڑتی ہے۔ اس کے برخلاف نکس وامیکا):

مشت زنی۔ کثرت مجامعت۔ زندگی قائم رکھنے والی۔ رطوبتوں کے زائل ہو جانے سے

غم۔ غصہ۔ بے غیرتی، بغض، طعن یا خوشی و غم کے ضبط کرنے سے جو شکایات پیدا ہو گئی ہوں
ان کے لئے یہ ایک سود مند دوائی ہے ؛

گوہانجنی یا پھنسی کے لئے جو کہ اوپر کے چھپر پر واقع ہو۔ یا ایک کے گم ہوتے ہی دوسری پیدا ہو جاتی ہو۔ اور سخت جگہ باقی رہ جاتی ہو۔ یہ ایک بڑی اعلیٰ دوائی ہے۔ (کلوییم۔ ٹھوجا) ؛

دانت درد کے لئے نہایت سود مند دوائی ہے۔ جب کہ ایام حیض میں یہ دانت درد ہوتی ہو۔ اور کھانے پینے سے دانت دکھتا ہو۔ ٹھنڈا پانی پینے یا ٹھنڈی ہوا لگنے سے درد زیادہ ہوتی ہو۔

جریان منی کے لئے بھی یہ دوائی بڑی کارآمد ہے۔ جب کہ منی کے اخراج کے بعد کمر میں درد۔ کمزوری اور نقاہت ہو جاتی ہوں۔ اور آلات تناسل یا تو ڈھیلے پڑ جاتے ہوں اور یا سکڑ جاتے ہوں ؛

کھانسی میں بھی یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے۔ جو کہ صرف دن کے وقت یا صرف کھانا کھانے کے بعد ہوتی ہو۔ گوشت کھانے کے بعد بہت زیادہ ہو جاتی ہو۔ یا دانتوں کو صاف کرنے سے پیدا ہو جاتی ہو۔ جو کھانسی تمباکو نوشی سے پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کے لئے بھی یہ ایک مفید دوائی ہے ؛ (سپیجیا)

کمر درد۔ رات کو بستر میں اور صبح کو اٹھنے سے پہلے زیادہ ہوتی ہو۔

خشک مہاسوں کے لئے جو کہ پارہ کے استعمال کے بعد پیدا ہو گئے ہوں۔ یہ ایک نہایت کارآمد دوائی ہے۔ (نائٹرک ایسڈ۔ ٹھوجا۔ سابینا) ؛

مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے ؛

(۱) بوجہ کثرت مجامعت یا مشت زنی مریض پست ہمت۔ کمزور حافظہ سست اور مردہ دل ہو گیا ہو۔ (اناکارڈیم۔ آرم۔ نیٹرم۔ فاسفورک ایسڈ) ؛

(۲) غرور، حسد۔ یا غم کے باعث عوارضات پیدا ہو گئے ہوں ؛

(۳) بدمزاج بچہ۔ ایک چیز کے لئے چیختا چلاتا ہو۔ اور جب وہ چیز اس کو دی جاتی ہو تو لاپرواہی سے پرے پھینک دیتا ہو۔ (کریوزوٹم) ؛

(۴) مریض کو ایسا احساس ہو کہ پیشانی میں کوئی گولی مضبوط مقیم ہے۔ اور باوجود سر

جانے کے بھی وہ گولی وہاں سے نہیں نکلتی ؛

(۵) تیز ہتھیار کے ساتھ زخم آنے یا سرجیکل اپریشن کے بعد ڈنگ مارنے کی سی جلن دار دردیں ہوتی ہوں ۔ جیسا کہ کوئی چاقو سے کاٹ رہا ہے ؛

(۶) دانت سیاہ پڑ گئے ہوں ۔ اُن پر سیاہ لکیریں پڑی ہوئی ہوں ۔ اور صاف نہ ہو سکتے ہوں ۔ اُن کے سرے بوسیدہ ہو گئے ہوں ۔ سکروی کا عارضہ ہو ۔ مریض تمباکو پینے کی زبردست خواہش کرتا ہو ؛

(۷) خواہ معدہ پُر ہو ۔ لیکن مریض کو بڑی سخت بھوک محسوس ہوتی رہتی ہو ؛

(۸) پیشاب کی حاجت سخت ہو ۔ مریض کو کئی گھنٹوں تک جائے بول میں بیٹھنا پڑتا ہو ۔ (یہ عارضہ نئی دلھنوں میں مجامعت کے بعد اکثر ہو جایا کرتا ہے) ؛

(۹) اگر پیشاب نہ کیا جائے تو مجری البول میں جلن شروع ہو جاتی ہو ۔

(۱۰) مریض تمام دن سویا رہتا ہو ۔ اور رات کو نیند نہ آتی ہو ۔ اور تمام جسم میں درد ہوتی ہو ؛

(۱۱) شکم پر عمل جراحی کرنے کے بعد نہایت سخت درد ہو جاتی ہو ؛

(۱۲) بخار ہونے کے قبل کئی دنوں تک سخت بھوک لگی رہتی ہو ؛

زیادتی مرض ۔ غم و غصہ سے ۔ لعن طعن و خفت سے ۔ رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے ۔ مشت زنی سے ۔ مجامعت سے ۔ تمباکو پینے سے ۔ ماؤف مقامات کو چھونے سے ؛

کمی مرض ۔ صبح کا کھانا (ناشتہ) کھانے کے بعد ۔ گرمی سے ۔ رات کو آرام کرنے سے ؛

متضاد ۔ رے نن کیولس بلبوسس ؛ معاون ۔ کاسٹکم ۔ کالوسنتھ ؛

مصلح ۔ کیمفر ؛ خوراک ۔ ۳ ۔ ۶ ۔ ۱۲ ۔ ۳۰ ؛




CHICK WEED. (چِک ویڈ)

یہ دوائی وجع المفاصل میں کام آتی ہے ۔ جبکہ ماؤف مقامات چھونے سے درد کرتے ہوں ۔ جوڑ اکڑ گئے ہوں ۔ اور دردیں تمام جسم میں نقل مکانی کرتی ہوں ۔ جگر بڑھ گیا ہو

ہو۔ چھونے پر درد کرتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ صبح کو۔ گرم اشیاء سے۔ تمباکو سے ؛

کمی مرض۔ شام کو۔ سرد ہوا سے۔ حرکت کرنے سے ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے تا ۱۰ قطروں تک یا ۲x ؛ مدر ٹنکچر کو خارجی طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے ؛




شراب کی عادت کو کم کرنے میں یہ دوائی مددگار ہوتی ہے۔ اس کے استعمال سے شراب پینے کی خواہش کم ہو جاتی ہے۔ بھوک بڑھاتی ہے۔ اور ہاضمہ کو درست کرتی ہے ؛
دمہ میں بھی یہ دوائی مفید ہے خوراک ۵ کے ایک سے تیس قطروں تک۔ دن میں تین مرتبہ ؛




یہ دوائی امراض نزلی میں کام آتی ہے۔ زکام رواں ہونے سے پہلے سر میں دھیمی دھیمی درد اور ناک کی جڑ میں دباؤ ہوتا ہو۔ ناک کی جھلیاں خشک ہوں۔ اور ناک صاف کرنے کی لگاتار خواہش بنی رہتی ہو۔ لیکن رطوبت خارج نہ ہوتی ہو ؛

نزلی برانکائیٹس :۔ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ حلق کھردرا ہو۔ اور خشک تکلیف دہ کھانسی ہوتی ہو۔ بوقت شب اور سانس اندر کھینچتے وقت تکلیف زیادہ ہوتی ہو ؛

وجع المفاصل :۔ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ اوف جوڑ متورم، گرم سرخ ہو۔ اور اس میں گولی مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ نزلی شکایات کے قبل وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں ؛

زیادتی مرض :- موسم کی یکایک تبدیلی سے ۔ خوراک ع ۵ کے ایک سے دس قطروں تک یا حالات کے مطابق ۶ ؛

## سٹگماٹا مائی ڈس
## STIGMATA MAYDIS.

یہ دوائی دردِ گردہ کی پتھری اور دردِ گردہ میں کام آتی ہے ۔ جب کہ سرخ ریگ اور چھوٹے کنکر پیشاب میں خارج ہوتے ہوں ۔ نیز پتھری کی وجہ سے حوضِ گردہ کی مزمن سوزش میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

**پیشاب** ۔ پیشاب رک گیا ہو ۔ پیشاب دقت سے آتا ہو ۔ گردہ کی پتھری ہو ۔ دردِ گردہ ہو ۔ پیشاب میں سرخ ریگ اور خون آتا ہو ۔ پیشاب کر چکنے کے بعد مروڑ پڑتا ہو ؛ نزلۂ مثانہ ہو ؛ سوزاک ہو ۔ ورمِ مثانہ ہو ۔ خوراک :- مدر ٹنکچر ۵ ا کے دس سے لیکر پچاس قطروں تک ؛

## سٹیلنجیا
## STILLINGIA.

(کوئنز روٹ) (QUEEN'S ROOT)

یہ دوائی سوزشِ غلافِ استخوان ۔ ورمِ استخوان ۔ اور استخوان کے ابھاروں میں کام آتی ہے ۔ جو کہ بوجہ زہر آتشک پیدا ہوئے ہوں ۔ رات کو و مرطوب موسم میں درد میں زیادتی ہو جاتی ہو ؛

یہ دوائی ایسے مریضوں میں کارگر ہوتی ہے جن کے جسم بوجہ زہر آتشک یا زہر سیماب لہا خستہ ہو گئے ہوں ؛

یہ دوائی مزمن سلی امراض میں بھی سود مند ہے ۔ مثلاً سل جگر ۔ سلِ شکم ۔ سلِ جلد جسم وغیرہ ۔ جگر کا فعل سست ہو ۔ اور یرقان و قبض ہو ؛

زیادتی مرض:۔ سہ پہر کو۔ مرطوب ہوا میں۔ حرکت کرنے سے ؛
کمی مرض۔ صبح کو۔ خشک ہوا میں۔ خوراک ۔ ودر ٹنکچر (۵) کے ایک سے ۔ قطرات تک۔ یا ۲۰۰ ؛




THORN APPLE. (دھتورہ)

یہ دوائی دموی مزاج والے اشخاص اور خاصکر بچوں کے امراض رعشہ۔ مالیخولیا۔ اور ہذیان حمی میں موزوں تر ہوا کرتی ہے ؛

شدید ہذیان میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ مریض لگاتار بکواس کرتا رہتا ہو۔ اور دوڑ کر بھاگنے کی خواہش کرتا ہو ؛

شدید مے نیا میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جبکہ مریض چیختا چلاتا رہے۔ اور اس کو ہذیان ہو۔ اور اجنبی و فرضی تصورات سے اس کو خوف آتا ہو۔ تمام جسم کانپتا ہو۔ اس کی حالت متواتر تبدیل ہوتی رہتی ہو۔ یعنی ایک منٹ میں اس کا غم خوشی میں۔ اور خوشی پریشانی میں تبدیل ہو جاتی ہو ؛

روشنی۔ شیشہ یا پانی کو دیکھنے سے یا پانی کا گلاس ہونٹوں کے ساتھ لگانے سے تشنج پیدا ہو جاتے ہوں۔

سٹرامونیم کا بخار۔ بیلاڈونا کے بخار کی سخت شدت میں کم لیکن ہذیان میں زیادہ ہوا کرتا ہے۔ اور ہائیوسائیمس کی نسبت بخار زیادہ ہوا کرتا ہے۔ سٹرامونیم کے بخار کی خاص علامت یہ ہے کہ اس میں پسینہ زیادہ آیا کرتا ہے۔ لیکن پسینہ آنے سے۔ بخار کا آرام نہیں ہوتا۔ بخار شدید ہوا کرتا ہے ؛

اس دوائی میں دماغ کی حالت خاص توجہ کے قابل ہے۔ مریض عابد۔ سنجیدہ ہوتا ہے۔ منت وسماجت کرتا ہے۔ اور متواتر بولتا رہتا ہے۔ ہنستا ہے۔ گالی گلوچ نکالتا ہے۔ گاتا ہے۔ عبادت کرتا ہے۔ اور بکواس کرتا رہتا ہے۔ یکایک اس کی طبیعت خوشی سے غمی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ اور وہ بڑا تند و کینہ دار ہو جاتا ہے۔ اپنے آپ کو بہت لمبا اور

لگتا سمجھتا ہے۔ خیال کرتا ہے کہ کوئی حصہ جسم گم ہو گیا ہے۔ مذہبی پاگل پن ہوتا ہے: مریض نہ تو اکیلا۔ اور نہ ہی اندھیرے میں رہ سکتا ہے۔ روشنی اور صحبت اُس کے لئے ضروری ہیں۔ پانی یا کسی چمکتی ہوئی شے کو دیکھنے سے تشنج آجاتے ہیں۔ ہذیان میں وہ تباکو کی خواہش کرتا ہے۔ (بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ رسٹاکس) :

پرسوتی پاگل پن میں بھی یہ دوائی قابل تعریف اثر دکھلاتی ہے۔ جب کہ بوشیار کم بنا ہو۔ طرح طرح کی شکلیں دکھلائی دیتی ہوں۔ مریضہ کو اعصابی اکساہٹ اور بے چینی رہتی ہو :

سرسام یا وُ میں یہ دوائی ایک مفید اثر رکھتی ہے۔ جب کہ اس دوائی کی دماغی علامات موجود ہوں :

تپ محرقہ میں جب پیشاب رک جائے تو اس کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے :

عصبی دمہ میں سٹرامونیم کے خشک پتے تمباکو کی طرح سے پینے سے عارضی آرام ہو جاتا ہے :

تتلانے (STAMMERING) میں بھی یہ دوائی قابل تعریف اثر دکھلاتی ہے۔ جب کہ لفظ بولنے میں مریض کو زور لگانا پڑتا ہو۔ اور بہت دیر کے بعد لفظ زبان سے نکلتا ہو منہ کو بدشکل بنانا پڑتا ہو۔ (بووسٹا۔ اگنیشیا۔ سپائی جیلیا) :

جونہی کہ مریض تکیہ پر سے اپنا سر اٹھاوے۔ یا کوئی چمکتی ہوئی چیز دیکھے۔ تو اس کو قے آجاتی ہو :

ہلکاؤ۔ میں بھی یہ دوائی بڑی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ پانی سے ڈر لگتا ہو۔ اور سیال اشیاء سے سخت نفرت ہو۔ (بیلاڈونا لائی سین) اور حلق میں تشنجی سکڑاؤ ہوتا ہو آنکھیں بڑی بڑی خوب کھلی ہوئی اور ٹکٹکی باندھے ہوں۔ بینائی گم ہو جاتی ہے اور مریض شکایت کرتا ہے۔ کہ اندھیرا ہے۔ اور روشنی کے لئے کہتا ہے۔ چھوٹی چھوٹی چیزیں بڑی بڑی دکھلائی دیتی ہیں۔ جسم کے اعضاء بہت پھولے ہوئے دکھلائی دیتے ہیں خواہش نفسانی زوروں پر ہوتی ہے۔ مریض بے حیائی کی گفتگو اور بے شرمی کا کام کرتا ہے۔ بار بار اپنے ہاتھوں کو اعضائے تناسل پر رکھتا ہے :

سوتے سوتے خوف زدہ ہو کر جاگ اٹھتا ہے۔ اور خوف کے مارے چیخیں مارتا ہے :

نیند میں بڑے بڑے خرّاٹے لیتا ہے۔ سوتا ہے۔ لیکن اصلی نیند نہیں آتی۔ (سپائی جیلیا، ڈونا)؛

زیادتی مرض۔ اندھیرے کمرہ میں۔ اکیلا رہنے سے۔ روشنی و چمکیلی اشیاء کو دیکھنے سے؛ نیند کے بعد؛ نگلتے وقت؛

کمی مرض۔ چمکیلی روشنی سے؛ صحبت یاراں سے۔ گرمی سے؛

مصلح۔ بیلاڈونا۔ نکس وامیکا؛ خوراک: ۵۔۳x۔۳۰؛




(کاربونیٹ آف سٹرونشین) CARBONATE OF STRONTIAN.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جبکہ مشقت کرتے وقت چہرہ سرخ ہو جاتا ہو۔ اور سر میں غضب کا اجتماعِ خون ہو۔ اور سکتہ کا ڈر پیدا ہو جاتا ہو؛

سر درد میں یہ دوائی نافع ہے۔ جو کہ پشتِ گردن سے شروع ہو کر سر کے اوپر پھیل جاتا ہو؛

اسہال میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ حاجت لگاتار رہتی ہے۔ خاص کر رات کو تکلیف زیادہ ہو۔ اِدھر مریض جائے پاخانہ سے اٹھا۔ کہ پھر جانا پڑا؛

گھٹنے کی مرض موچ میں جبکہ ورم بھی ساتھ ہو۔ یہ دوائی کارگر ہوتی ہے؛

کمی مرض۔ گرم پانی میں بیٹھنے سے؛ خوراک ۲x۔۳x۔۶x ٹری ٹیوریشن اعلیٰ بھی ہو سکتی




STROPHANTHUS HISPIDUS.

یہ دوائی چست و چالاک طبیعت کے مریضوں کے لئے نہایت مفید ہوتی ہے۔ جن کے عضلات کی نشو و نما اوسط درجہ سے کم ہو۔ ایسے مریض ہمیشہ تھکے ماندے رہتے ہیں؛

ان کے مرض کی ہسٹری لینے سے اکثر اس بات کا پتہ لگے گا کسی سخت مشقت یا ورزش کی وجہ سے ان کو کوتاہ دمی تکالیف دل یا دیگر کسی قسم کی شکایات پیدا ہو گئی ہیں۔ یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے جبکہ دل کا فعل تیز لیکن کمزور ہو۔ نبض بے قاعدہ اور کمزور چلتی ہو۔ شدید کوتاہ دمی ہو۔ اور شرائین کی دیواریں موٹی ہو گئی ہوں ؛

ورم گردہ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے جبکہ شرائین تن گئی ہوں۔ دل کا فعل کمزور اور بے قاعدہ ہو ؛

استسقاء میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

خصوصاً فربہ اشخاص اور بچے اس دوائی سے مستفید ہوتے ہیں۔ جو کہ بعض کمی خون اور علت دل اور نیز دماغ میں کمی خون کی وجہ سے سر چکر کے مزید عارضہ میں مبتلا رہتے ہوں۔ اگر اس دوائی کو کچھ عرصہ جاری رکھا جائے تو کہینگے کے بہت سے کیسوں میں مفید ثابت ہوتی ہے ؛

ادھیڑ پن کی عمر میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ کولہوں اور رانوں میں درد ہوتی ہوں۔

بمقابلہ ڈیجی ٹیلس کے اس دوائی کو ترجیح دی جاتی ہے۔ کیونکہ اس کا اثر جلد تر ہوتا ہے اور یہ مدرالبول زیادہ ہے۔ آلات انہضام کو نقصان نہیں پہنچاتی۔ بچوں اور بوڑھوں کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے۔ خوراک ۔ ۱x-۳x-۵x ؛ شدید کیسوں میں ۵ ت کے پانچ قطرے دن میں تین مرتبہ ؛

## سٹرکنائینم STRYCHNINUM.

یہ دوائی تشنج کزازی (TETANIC CONVULSIONS) میں کام آتی ہے۔ جب کہ ساتھ ہی کمر کا جھکاؤ پیچھے کی جانب ہو گیا ہو۔ عضلات اکڑ گئے ہوں۔ اور ان میں شدید جھٹکا ہٹ و کپکپاہٹ ہوتی ہو۔ خفیف چھونے۔ آواز۔ بو یا شور سے حالت خراب ہو جاتی ہو ؛

شدید ضعف پیدا کرنے والے امراض کے بعد یہ دوائی دی جاتی ہے۔ اس کے دینے سے نقاہت دور ہو جاتی ہے۔ نیز یہ دوائی تشنجی امراض مثلاً دمہ والی پیراونکامیٹس میں سود مند ہوتی ہے۔ زیادہ مشقت کی وجہ سے جو خرابیاں پیدا ہو گئی ہوں۔ اُن کو دور کرنے میں یہ دوائی نمایاں اثر دکھلاتی ہے:

خوراک۔ ۳x۔ ۶x۔ ۳۰:

## سٹرکنیا فاسفوریکا

STRYCHNIA PHOSPHORICA.

یہ دوائی ضعف۔ کمزوری کو دور کرنے میں کام آتی ہے۔ جب کہ بھوک نہ لگتی ہو۔ ہاضمہ کمزور ہو۔ اور قبض رہتی ہو۔ نخاع (حرام مغز) میں جلن ہوتی ہو۔ اور ریڑھ کے ستون میں کمزوری جلن و دکھن موجود ہوں۔ ہاتھ اور پاؤں ٹھنڈے اور چپچپے ہوں۔ اور بغل میں سرد پسینہ آتا ہو۔ دوران حمل میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ حاملہ کمزور اور نحیف ہو اور ضعف عصبی میں مبتلا ہو:

رعشہ۔ ہسٹیریا۔ اور شدید بخاروں کے بعد ضعف کو دور کرنے کے لیے یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:

زیادتی مرض۔ حرکت کرنے سے: کمی مرض۔ آرام کرنے سے۔ کھلی ہوا میں:

خوراک۔ ۳x۔ ۶x ٹرائی ٹیوریشن:

## سلفونل

SULFONAL.

یہ دوائی نیند آور ہے۔ بیس گرین دوائی گرم پانی کے ہمراہ سونے سے دو گھنٹے پہلے دینی چاہیے اس دن دوائی کی مزید خوراک نہیں دینی چاہیے۔

مرض اختلاج (کسی عضو کا پھڑکنا) میں یہ دوائی مؤثر ہوتی ہے جبکہ ٹانگیں لڑکھڑاتی

ہوں اور کانپتی ہوں۔ کمال بے چینی ہو۔ اور عضلات پھڑکتے ہوں ؛

ورم گردہ میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ پیشاب میں البومن اور چھیچھڑے خارج ہونے ہوں۔ پیشاب بمقدار خفیف اور نہایت رنگین آتا ہو ؛

دماغی امراض :۔ میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مریض مردہ دل ہو۔ کبھی خوش ہوتا ہو۔ اور کبھی غمگین۔ دل مغموم اور پراز وہم رہتا ہو ؛

خوراک :۔ ایکس ٹری ٹیوریشن۔ نیند لانے کے لئے بیس گرین خالص دوائی گرم پانی کے ہمراہ دینی چاہیئے۔ سونے سے دو گھنٹے پہلے ؛




(گندھک) SUBLIMATED SULPHUR.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں ہوا کرتی ہے۔ جن کے مزاج خنازیری ہوں ؛

جن کی وریدوں (سیاہ خون کی رگیں) میں خون کا اجتماع ہو جایا کرتا ہو۔ خاصکر پورٹل سسٹم میں (پورٹل سسٹم۔ جگر کی وریدیں۔ جگر میں وریدی دوران خون کا انتظام) ؛

سلفر کے مریض عموماً پتلے۔ دُبلے اور عصبی مزاج کے ہوا کرتے ہیں۔ چالاک اور تیز طبع دعوی مزاج والے اور ان کے کندھے آگے کی جانب جھکے رہتے ہیں۔ خواہ وہ چلتے پھرتے ہوں اور خواہ بیٹھے ہوں۔ بوڑھوں کی مانند جھک کر چلتے ہوں۔ اور ان کی جلد جسم ایسی ذکی الحس ہوا کرتی ہے کہ آب وہوا کی تبدیلی سے جلد متاثر ہو جاتے ہیں ؛

سلفر کے مریضوں کی ایک بھاری علامت یہ ہے کہ کھڑا رہنا ان کے لئے مشکل ہوا کرتا ہے اور کھڑا رہنے سے ان کو بے آرامی محسوس ہوتی ہے ؛

جلد جسم گندی ہوا کرتی ہے۔ اور وہ جلدی امراض میں مبتلا رہا کرتے ہیں۔ نہانے سے ان کو نفرت ہوتی ہے۔ اور نہانے کے بعد ان کو ہمیشہ تکلیف ہو جایا کرتی ہے۔ جسم کے مختلف حصوں میں جلن رہا کرتی ہے۔ اور مقامات ماؤف آگ کی مانند جلتے ہیں ؛

سر درد :۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جو کہ ہر ہفتے یا دوسرے ہفتے ظاہر ہوا کرتی

ہو۔ چوٹی میں گرمی محسوس ہوتی ہو۔ دن کے وقت پاؤں سرد۔ لیکن رات کو تلوے جلتے ہوں۔
مریض کمزور اور تھکا ماندہ رہتا ہو:

**اسہال**:۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جو کہ نیم شب کے بعد زیادہ آتے ہوں۔ اور
یا علی الصباح ہی مریض کو بستر پر سے جلدی جلدی اٹھ کر رفع حاجت کے لئے جانا پڑتا ہو۔ ایسا
محسوس ہوتا ہو۔ کہ انتڑیاں ہل رہی ہیں۔ کہنے میں قاصر ہیں۔ مقام مقعد سرخ ہوتا ہو۔ اور پاخانہ
کے گذرنے سے چھل جاتا ہو۔ بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ قبض اور اسہال باری
باری سے آتے ہوں۔ پاخانہ گانٹھ دار سخت اور خشک جلا ہوا آتا ہو۔ فضلہ لمبا ہوتا ہے
اور خارج ہوتے وقت درد کرتا ہے۔ بعض اوقات ایسی درد ہوتی ہے کہ مریض پاخانے جانا
ہی نہیں چاہتا۔ اور روکے رکھتا ہے:

**امراض مردانہ**۔ قضیب میں چبھن پڑتی ہو۔ منی بلا ارادہ خارج ہو جاتی ہو۔ زنکسوا۔
کلکیریا) بستر پر لیٹتے وقت آلات تناسل میں خارش ہوتی ہو۔ آلات تناسل ڈھیلے اور
بے زور ہوں:

**مستورات** میں جب کہ خون حیض پیش از وقت اور بافراط آتا ہو۔ دیر تک آتا رہتا ہو۔ اور
بعض اوقات اسقاط حمل کی تاریخ سے لیکر کثرت حیض (METRORRHAGIA) کا عارضہ پڑ گیا ہو
تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت کارآمد ثابت ہوتی ہے:

**امراض جلد**:۔ میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ میٹھی میٹھی خارش ہوتی ہو۔ اور
کھجلانے سے کچھ آرام معلوم ہوتا ہو۔ کھجلاتے کھجلاتے جب جلد چھل جاتا ہو۔ تو جلن شروع ہو جاتی
ہو۔ بستر کی گرمی سے خارش زیادہ ہوتی ہو:

**پھنسیوں** کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ جو کہ جسم کے مختلف حصص پر بکثرت
پیدا ہو گئی ہوں:

**چھائیوں**۔ کے لئے بھی یہ ایک سود مند دوائی ہے۔ جب کہ خارجی ادویات کے ملنے
سے خارش وغیرہ دب جاوے۔ اور اس کے بعد کئی امراض پیدا ہو جاویں۔ تو ایسی حالت میں
سلفر ایک اعلیٰ دوائی ہے:

**کرانک براؤنکائٹس**:۔ (پرانی کھانسی) میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے:
موسم کی تبدیلی کے ساتھ ہی یہ کھانسی زیادہ ہو جایا کرتی ہو۔ بعض اوقات ریشہ دار سفید بلغم

بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو۔ یہ تھوڑی سی زرد رنگ کی تھوک نما ن ہوتی ہو:

مونیہ میں بھی یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ مرض میں تخفیف واقع ہونے میں نہ آوے۔ اور حرارت بخار بہت تیز رہتی ہو: بلغم بہت پیدا ہوتی ہو: لیکن خارج بہت کم ہوتی ہو:

پلمونری ٹیوبر کیولاسس۔ (مرض سل) میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ دوائی کی علامات موجود ہوں:

ادھیڑ پن کے اعصابی امراض میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ دن کے وقت چہرہ تمتماتا ہو۔ تمام جسم میں گرمی کے شعلے اٹھتے ہوں۔ مریض کو نقاہت و غشی ہو جاتی ہو۔ اور خفیف پسینہ آنے پر یہ حالت دور ہو جاتی ہو۔ دن کے گیارہ بجے مریضہ کو ضعف و غشی اور معدہ میں خلا کا احساس ہوا کرتا ہے۔ اور کھانے سے آرام آجایا کرتا ہے: مریضہ کو اتنا بھی صبر نہیں ہوتا کہ وہ کھانے کا ذرا بھی انتظار کر سکے۔ اور اگر فوراً کھانا مہیا نہ کیا جائے تو اس کو غشی آجاتی ہے۔ دن کے وقت مریضہ اکثر اونگھتی رہتی ہے۔ لیکن رات بھر جاگتی رہتی ہے:

کمزور بچوں کے لیے جن کے شکم بڑھے ہوئے ہوں۔ نہانے یا دھونے سے جن کو تکلیف ہو جاتی ہو۔ بے چین اور گرم رہتے ہوں۔ رات کو لات مار کر اوڑھنا پرے پھینک دیتے ہوں۔ جن کے شکم میں چرنے ہوں۔ لیکن اعلیٰ انتخاب کردہ دوائی ناکامیاب ثابت ہوئی ہو۔ ان کے لیے یہ دوائی بڑی مفید ثابت ہوتی ہے:

حاد امراض میں جب کہ درست انتخاب کردہ دوائی مفید اثر پیدا کرنے میں قاصر رہی ہو۔ تو سلفر دینے سے بسا اوقات جسم کی شفا بخش طاقت جاگ اٹھتی ہے۔ اور کیس صاف ہو جاتا ہے۔ اور پھر وہی انتخاب کردہ دوائی موثر ثابت ہوتی ہے:

(مزمن امراض میں سورائینم):

ایسے امراض جو کہ متواتر عود کر آیا کرتے ہوں (مثلاً حیض۔ لیکوریا وغیرہ امراض) مریض تندرست معلوم ہوتا ہے۔ لیکن مرض کا حملہ بار بار ہو جاتا ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت موثر ہوا کرتی ہے:

جب کسی حصہ جسم مثلاً آنکھ۔ ناک۔ چھاتی۔ شکم۔ خفینۃ الرحم۔ بازو۔ ٹانگ وغیرہ

میں خون کا اجتماع ہو جاوے۔ اور اس جگہ پر سادہ خبیث رسولی پیدا ہونے کا احتمال ہو۔ تو اس دوائی کے دینے سے مرض کی روک تھام ہو جاتی ہے:

**جلن کا احساس۔** سر کی چوٹی پر۔ آنکھوں میں۔ چہرہ میں۔ بدن سرخی کے ہو۔ یا منہ میں چھالے جلتے ہوں۔ اور گلا خشک ہو۔ یا معدہ۔ مبرز۔ مقعد اور خراش دار مسوں میں جلن ہو۔ یا پیشاب جلتا ہوا آتا ہو۔ یا چھاتی میں جلن ہو۔ اور یہ جلن چہرہ تک پھیلتی ہو یا تمام جلد جسم سے آگ کے شعلے نکلتے ہوں۔ یا دونوں کندھوں کی درمیانی جگہوں میں جلن ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے:

**سر کی چوٹی میں متواتر جلن رہتی ہو۔** دن کے وقت پاؤں ٹھنڈے۔ اور رات کو تلوے جلتے ہوں۔ اور مریض بستر پر سے باہر پاؤں نکال کر کسی ٹھنڈی جگہ میں رکھنا چاہتا ہو۔ مثلاً دیوار کے ساتھ پاؤں کے تلوے لگا کر ان کو ٹھنڈا کرنا چاہتا ہو۔ اور سب کو پنڈلیوں و تلووں میں کرٹل پڑتے ہوں۔ تو سلفر مفید ہوا کرتی ہے:

جب کہ ہونٹ سرخ اور چمکیلے ہوں۔ اور ایسا معلوم ہو کہ خون کپٹ کر نکل پڑے گا۔ تو سلفر کا استعمال مفید ہوا کرتا ہے۔ (دیکھو برکیولا بیئم):

**قبض** کے لئے بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ پاخانہ سخت۔ گانٹھ دار خشک مانند جلے ہوئے کے آتا ہو۔ (برائی اونیا) لمبا اور درد کر کے آتا ہو۔ بچہ درد کے خوف سے دفع حاجت کے لئے نہ جاتا ہو:

**دماغ و پلورا۔** (غلاف پھیپھڑہ) و پھیپھڑوں اور جوڑوں میں جب رطوبت پیدا ہو جاوے۔ یا سوزش کے بعد پانی بڑھ جاوے تو اس کو جذب کرنے کے لئے یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جب کہ برائی اونیا۔ کالی سیور۔ یا دیگر انتخاب کردہ ادویات ناکام رہی ہوں:

رات کو گلا گھٹنے کا سا حملہ ہو۔ مریض دروازوں اور کھڑکیوں کو کھلا رکھنا چاہتا ہو شب کو یکایک چونک اٹھتا ہو۔ سورج غروب ہونے پر اونگھ میں ہو جاتا ہو۔ اور تمام رات جاگتا رہتا ہو۔ پیٹ میں ایسی حرکت ہو جیسا کہ اندر بچہ ہل رہا ہے۔ (کروکس۔ تھوجا)

**ترکھانسی۔** کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جو کہ گفتگو کرنے سے اور بوقت صبح

بہت زیادہ ہوتی ہو۔ سبزی مائل پیپ دار شیریں بلغم خارج ہوتی ہو۔ چھاتی میں بلغم بہت کھڑ کھڑاتی ہو:

بخار میں یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے جب کہ گرمی کے شعلے اٹھتے ہوں۔ تمام جسم میں گرمی کی لہریں اٹھتی ہوں۔ جلد خشک اور پیاس بہت لگتی ہو۔ گردن اور پشت سر پر ہاتھ کو پسینہ آتا ہو۔ کسی کسی حصہ پر پسینہ آتا ہو۔ پسینہ بڑا بدبودار ہو۔ لازمی بخار اور دق میں بھی یہ دوائی استعمال کی جاتی ہے:

پیشاب:۔ پیشاب بار بار آوے۔ حصوصاً بوقت شب۔ تقطیر بول کا عارضہ ہو۔ حصوصاً خنازیری اور غلیظ بچوں میں۔ دوران پیشاب نالی میں جلن ہوتی ہو۔ اور پیشاب کر چکنے کے بعد بھی بہت دیر تک جلن ہوتی رہتی ہو۔ پیشاب میں پیپ خارج ہوتی ہو۔ جب آہستہ سے پیشاب گذرتا ہو۔ درد کرتا ہو۔ پیشاب خارج کرنے کے لئے بہت جلدی کرنی پڑتی ہو۔ پیشاب کی حاجت یکایک پیدا ہو جاتی ہو۔ بے رنگ پیشاب بمقدار کثیر خارج ہوتا ہو:

زیادتی مرض:۔ جاگنے سے۔ کھانے سے۔ کسی چیز کے سہارے ٹیکنے سے۔ دودان حیض میں۔ دودھ پینے سے۔ پیٹ کے دوران میں۔ گیلی پلٹس سے۔ پارہ کے بیجا استعمال سے۔ اٹھنے پر: تیز حرکت کرنے سے۔ دوران اجابت۔ اعضاء پھیلانے سے: حصوصاً ماؤف اعضاء کو۔ غذا نگلتے وقت۔ پانی اور دھونے سے: بستر کی گرمی سے: جھکنے سے۔ نہانے سے: کھڑا ہونے سے۔ گاہے بگاہے حصوصاً ساتویں روز۔ بلوقت شب بوقت دوپہر گیارہ بجے صبح۔ شراب سے: بوقت صبح۔ دباؤ سے: روشنی سے:

کمی مرض:۔ خشک گرم موسم میں۔ دائیں پہلو لیٹنے سے۔ ماؤف اعضاء کو سکیڑنے سے۔ گرم تکمیدہ سے: گرم کمرہ میں۔ کھلی ہوا میں): ماؤف عضو کو حرکت دینے سے۔ چپ چاپ بیٹھا رہنے سے: آنکھیں بند کرنے سے: دوپہر کو۔ سہ پہر کو: ڈکار لینے سے:

معاون: سائلوز۔ سورائینم اکیونائیٹ۔ خوراک:۔ نیچی پوٹینسی سے لے کر بہت اونچی پوٹینسی تک۔ ہر ایک طاقت میں یہ دوائی مؤثر ثابت ہوتی ہے۔ اونچی پوٹینسی میں استعمال کرنے سے بعض اوقات بڑے اعلیٰ نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ [illegible] سے علاج شروع کرنا چاہیئے

اور پھر حسب ضرورت اس سے نیچی یا اونچی طاقت استعمال کرنی چاہیئے۔ مزمن امراض میں۔ ۳۰ جگہ اس سے اونچی طاقت میں استعمال کی جاتی ہے ؛

نوٹ :- سلفر ایکونائیٹ کی متمم ہے۔ اور نمونیا وغیرہ حاد امراض میں ایکونائیٹ کے بعد دینے سے بڑی موثر ثابت ہوتی ہے ؛ سلفر کے بعد کلکیریا کو استعمال نہیں کرنا چاہیئے ؛




(آیوڈائیڈ آف سلفر) IODIDE OF SUPHUR.

یہ دوائی جلدی امراض۔ کیلوں۔ سرخ پتی۔ سوزش جلد ٹھوڑی اور باہر برزاج رگڑنے استرے سے خراش کرانے کے باعث جو خارش پیدا ہو جاتی ہے۔) میں کام آتی ہے۔ مریض بیزار ہوا کرتا ہے۔ اور نتھنوں میں سبز گاڑھا مواد پیدا ہوتا رہتا ہے۔ چہرہ خشک۔ گرم۔ اور زردی مائل ہوتا ہے۔ زرد رنگ کی پھنسیاں اور درد کرنے والے زخم اس پر نمودار ہوتے ہیں۔ جو کہ جلدی خشک ہو کر غائب ہو جاتے ہیں ؛

جب ناک۔ کان اور مجری البول میں خارش ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی شفا بخش ثابت ہوتی ہے ؛

خوراک :- ۳x سے ۶ ؛




SULPHURICUM ACIDUM.

(سلفیورک ایسڈ تیزاب گندھک) SULPHURIC ACID.

یہ دوائی ایسے کیسوں میں مستعمل ہوتی ہے۔ جن میں نقاہت بہت ہو۔ اور تمام جسم میں کپکپاہٹ کا احساس ہو۔ لیکن اصل میں جسم لرزتا ہو۔ شب کو پسینے بافراط آتے ہوں۔ نقاہت بدرجہ کمال ہو۔ جسم کے مختلف حصص میں دباؤ کے ساتھ درد میں ہوتی ہوں۔ جو کہ آہستہ

آہستہ بڑھتی ہوں۔ لیکن یکایک غائب ہوجاتی ہوں ؛

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے جن کے بال ہلکے ہوں۔ بڑھاپا ہو۔ خاص کر مستورات کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے۔ اور ان کو گرمی کی لہریں۔ ادھیڑپن کی عمر میں تنگ کرتی رہتی ہیں ؛ منہ۔ مسوڑھوں اور تالو میں چھالے ہوتے ہیں ؛ مسوڑھوں میں درد ہوتی ہے۔ اور ان سے خون بہت جلدی نکل آتا ہے۔ [illegible] نہایت نحیف و درماندہ ہوتا ہے ؛

درد معدہ: میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ دردیں نہایت شدید ہوتی ہوں۔ ان دردوں کے مریض کو شکم سکیڑنا پڑتا ہو۔ یا [illegible] ہوں جن سے تسکین ہوتی رہتی ہو۔ بدہضمی کا عارضہ ہو۔ اور نفخ ہو۔ یا معدہ میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہو کہ معدہ ڈھیلا ڈھالا ہوگیا ہے۔ بھوک ماری گئی ہو۔ اور کمزوری بہت ہو۔ معدہ میں تیزابی مادہ ہو۔ معدہ جلتا ہو۔ ڈکار کھٹے بدمزہ آتے ہوں۔ اور قئیں آتی ہوں۔ جن سے دانت کھٹے ہوجاتے ہیں۔ اسہال آبی آتے ہوں۔ اور نقاہت بہت ہوجاتی ہو۔ پانی ناموافق پڑتا ہو۔ اور اس لئے شراب کے ساتھ ملا کر پینا پڑتا ہو۔ کیونکہ خالی پانی پینے سے معدہ میں ٹھنڈک ہوجاتی ہو ؛

حیض بکثرت اور بہت ہی پیش از وقت آتے ہوں۔ نقاہت بہت ہوتی ہو۔ اندر کپکپاہٹ معلوم ہوتی ہو۔ لیکن جسم کانپتا نہ ہو۔ حیض آنے سے پہلے خوفناک خوابیں آتی ہوں۔ اور مابعد حیض کے لیکوریا خون آمیز آتا ہو۔ ادھیڑپن کی عمر میں گرمی کی لہریں لگاتار اٹھتی ہوں۔ کمزوری ہوتی ہو۔ اور کپکپاہٹ کا احساس ہوتا ہو۔ اور مریضہ ہر ایک کام کو بہت جلدی ختم کرنا چاہتی ہو ؛

خونی پرپیورا۔ (اس مرض میں جسم پر خونی دھبے نمودار ہوتے ہیں)۔ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جبکہ نیلگوں یا سرخ دھبے جسم پر نمودار ہوں۔ عضلات ڈھیلے ڈھالے ہوگئے ہوں اور عام کمزوری بہت ہو۔ جسم کی کسی گہری خرابی کا پتہ ملتا ہو۔ اور منشیات کی خواہش بہت زبردست ہو ؛

سرخ بتی اور چھپاکی۔ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جب کہ خارش بہت ہوتی ہو۔ اور جسم میں چیونٹیاں رینگتی اور جھنجھناہٹ محسوس ہوتی ہو۔ اس دوائی کے استعمال

سے پرانے زخم سُرخ اور نیلگوں ہو کر درد کرنے لگ جاتے ہوں:

بچہ کو خواہ کتنا ہی نہلایا جائے۔ لیکن پھر بھی اس کے جسم سے کھٹی بو آتی رہے:

زیادتی مرض۔ قبل از دوپہر۔ اور شام کو۔ زیادہ گرمی اور زیادہ ٹھنڈ سے:

کمی مرض۔ گرمی سے۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ معاون۔ پلسٹلا:

خوراک :- ۲x سے ۳۰ تک:

نکتہ :- ایک حصہ سلفیورک ایسڈ اور تین حصہ الکوحل کے ساتھ ملا کر اس میں سے دس سے پندرہ قطرے فی خوراک دن میں تین مرتبہ۔ تین یا چار ہفتوں تک استعمال کرنے سے شراب نوشی کی خواہش کم ہو جاتی ہے:




یہ دوائی کمزور مستورات کے امراض ہسٹیریا اور ضعف عصبی میں کام آتی ہے:

عصبی دل کی دھڑکن میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ نبض بے قاعدہ ہو۔ اور بائیں پستان کے آر پار درد عصبی ہو۔ شکم تنا ہوا۔ اور درد کرتا ہو:

خوراک۔ مدر ٹنکچر کے ایک سے لیکر ۶۰ قطروں تک یا ۳x:




یہ دوائی حمل کی ابکائیوں میں کام آتی ہے۔ جبکہ بستر پر چت لیٹنے سے اور پورا آرام کرنے سے ابکائیوں کو آرام آتا ہو۔ ابکائیاں۔ قئیں اور جی متلانا اتنا شدید ہو۔ کہ معدہ سے خون آنا شروع ہو جاتا ہو۔ خوراک کی بو یا خیال ناقابل برداشت ہو:

خوراک :- مدر ٹنکچر کے ایک سے پندرہ قطروں تک یا ۲x یا ۳x:

## سِم پھائیٹم SYMPHYTUM.

(کمفرے نٹ بون) COMFREY-KNIT BONE.

امراض استخوان وغلاف استخوان - میں کام آتی ہے - جو کہ بوجہ چوٹ آنے کے پیدا ہو گئے ہوں - نیز عمل جراحی کرنے کے بعد جب استخوان کا بریدہ سرا درد کرتا ہو - اور غلاف استخوان میں چبھن پڑتی ہو - تو یہ دوائی شافی ہوتی ہے :

جب جسم کی کوئی ہڈی ٹوٹ جائے - اور اس کے سرے پورے طور پر نہ جڑے ہوں تو اس دوائی کے استعمال سے سرے جڑ جاتے ہیں - اگر شکستہ ہڈی کا سرا درد کرتا ہو تو درد دور ہو جاتی ہے :

آنکھیں - جب آنکھ میں چوٹ آنے کے باعث درد ہوتی ہو - تو یہ دوائی نہایت موثر ہوتی ہے - چوٹ آنے سے جو تکلیف پیدا ہو جائے - اس کے دُور کرنے میں اس دوائی سے بڑھکر اور کوئی دوسری دوائی نہیں ہے :

خوراک مدر ٹنکچر (θ) ایک سے دس قطرے یا ۱ع - ۱x - ۳x - ۳۰ : زخموں اور خارش مقعد کے لئے خارجی طور پر بھی اس کا سولیوشن استعمال کیا جاتا ہے - (ایک حصہ مدر ٹنکچر اور تین حصے پانی)

## سفلائینم SYPHILINUM.

(آتشکی زہر) THE SYPHILITIC VIRUS.

یہ دوائی ان تمام امراض میں کام آتی ہے - جن کا باعث آتشکی زہر ہو - تمام شکایات مرض رات کو شروع ہوتی ہوں - دردیں شام کو شروع ہوتی ہوں - اور پَو پھٹنے تک رہتی ہوں - یہ دردیں آہستہ آہستہ بڑھتی ہوں - اور ویسے ہی بتدریج کم ہوتی جاتی ہوں :

دردِ دل کے لیے بھی یہ دوائی مفید ہے - جبکہ بھالا مارنے کی سی دردیں دل کے میانہ سے

شروع ہو کر پچھلے پہر [illegible] تک [illegible] اور رات کو زیادہ ہوتی ہوں ؛

سر درد کے لئے بھی یہ دوا مفید ہے جبکہ یہ درد عصبی ہو ۔ رات کو شدت آتی ہو ؛ اور ہذیان ہو جاتا ہو ۔ درد چار بجے شام سے شروع ہوتی ہو ۔ دس سے لے کر گیارہ بجے رات تک بہت زوروں پر ہو جاتی ہو ۔ اور پھر بتدریج کم ہوتی جاتی ہو حتیٰ کہ پو پھٹنے تک غائب ہو جاتی ہو ۔ سر کے بال گرتے جاتے ہوں ۔

**شدید رمد مولودی** ۔ (شدید پیدائشی آنکھ دکھنا) یہ دوائی نہایت کارآمد ہے ۔ جبکہ پپوٹے سوجے ہوئے ہوں ۔ سوتے میں چپک جاتے ہوں ۔ اور رات کو بڑے غضب کی درد ہوتی ہو خاص کر رات کے دو بجے سے پانچ بجے تک نہایت سخت تکلیف رہتی ہو ۔ کیچڑ (گدّ) بکثرت آتی ہو ۔ اور ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے آرام ہوتا ہو ؛

قبض کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے ۔ جبکہ لگاتار کئی سالوں سے قبض کی شکایت ہو ۔ اور ایسا احساس ہو کہ مبرز میں سکرے اڑے ہوئے ہیں ۔ اگر انیما (پچکاری ۔ حقنہ) کا استعمال کیا جائے تو جان کنی کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

**فشر ان اینس اینڈ ریکٹم (FISSURE IN ANUS AND RECTUM.)**

مقعد اور مبرز کے پھٹنے میں بھی یہ دوائی نہایت کارآمد ہے ۔ جبکہ کانچ نکل آتی ہو ۔ اور خاندان میں آتشک کا مرض موجود ہو ؛

کندھے کے جوڑ میں یا عضلہ بازو کے شروع حصے میں حب وجع المفاصل کی دردیں ہوں اور بازو کو اوپر اٹھانے میں دردیں زیادتی پکڑتی ہوں ۔ تو یہ دوائی سود مند ہوا کرتی ہے ؛

آتشکی مریضوں کے عوارض میں یا ایسے مریض جنہوں نے زخم آتشک کا خارجی علاج کرایا ہو ۔ اور اس کے باعث اُن کو حلق و جلد جسم کے امراض سالہا سال سے تنگ کر رہے ہوں ۔ یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ؛

لیکوریا ۔ (سیلان ابیض از رحم) میں یہ دوائی مفید ہے ۔ جبکہ پانی بافراط آتا ہو ۔ اور رس رس کر مریضہ کی ایڑیوں تک جاتا ہو (دائیلم) ؛

شیاٹیکا ۔ (لنگڑی کا درد) میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے ۔ جبکہ دردیں رات کو ہوتی ہوں ۔ اور دن چڑھنے پر آرام آ جایا کرتا ہو ؛

**مندرجہ ذیل علامات میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے ؛**

(۱) دردیں آہستہ آہستہ بڑھتی ہوں۔ بتدریج کم ہوتی ہوں۔ اور نقل مکانی کرتی ہوں۔ مریض کو بار بار جگہ بدلنی پڑتی ہو۔ جسم پر دھبے سرخ۔ تانبے کے رنگ کے دھبے [illegible] ہوں اور ٹھنڈ لگنے سے نیلے ہو جاتے ہوں:

(۲) حافظہ کمزور ہو۔ کتابوں۔ اشخاص یا جگہوں کے نام بھی یاد نہ رہتے ہوں:

(۳) حساب کے سوالات کا حل کرنا مشکل ہوتا ہو:

(۴) رات سے بڑا خوف آتا ہو۔ اور جاگنے پر جسم و جان کی اتنی کمزوری ہوتی ہو۔ کہ ناقابل برداشت ہو۔ اور مریض موت کو ترجیح دیتا ہو:

(۵) ایک کے دو دو نظر آتے ہوں۔ ایک شکل کے پیچھے دوسری نظر آتی ہو:

(۶) دانت مسوڑھوں کے پاس بوسیدہ ہو کر ٹوٹ گئے ہوں۔ بدشکل ہو گئے ہوں۔ سرے دندانے دار ہو گئے ہوں۔ قد میں ٹھنگنے ہوں۔ اور سروں کے پاس جھک گئے ہوں:

(۷) مریض شراب پینے کی خواہش کرتا ہو۔ سمیت سے کی موروثی شکایت ہو۔ (اسارم۔ سوڈیم ٹیوبرکیولائینم۔ سلفر۔ سلفیورک ایسڈ):

(۸) بہتر سے بہتر انتخاب کردہ دوائی بھی آتشکی امراض میں مفید نہ ثابت ہو:

(۹) ٹانگوں اور بازوؤں کی بھی ہڈیوں میں نہایت شدید دردیں ہوتی ہوں۔ پاؤں کے انگوٹھوں کے درمیان سرخی ہو۔ اور درد ہوتی ہو:

(۱۰) وجع المفاصل کی دردوں کے دوران میں عضلات میں سخت گانٹھیں پڑ گئی ہوں:

(۱۱) موسم گرما میں دمہ کا پرانا عارضہ شروع ہو جاتا ہو۔ چھاتی میں سے سیٹی جیسی۔ اور کھڑکھڑانے کی آوازیں آتی ہوں:

(۱۲) کھانسی رات کو نہایت شدید اور خشک ہوتی ہو۔ اور ہوا کی نالی کو چھونے سے درد ہوتی ہو:

(۱۳) جسم پر سرخ بھورے رنگ کے داغ ہوں۔ اُن سے بڑی بدبو آتی ہو۔ اور سخت نقاہت ہو:

زیادتی مرض: رات کو غروب آفتاب سے لے کر طلوع آفتاب تک۔ ساحل سمندر پر موسم گرما میں:

کمی مرض: خشکی اور پہاڑوں پر۔ دن کے وقت۔ آہستہ آہستہ حرکت کرنے سے:

خوراک: ۳۰۔۲۰۰ تا ۵۰۰۔۱۰۰۰ اونچی پوٹینسی مفید ہوا کرتی ہے۔ اور اس کی خوراک بار بار دہرانی نہیں چاہیئے:




(جمبل سیڈز) JAMBOL SEEDS.

یہ دوائی ذیابیطس شکری میں خاص شہرت رکھتی ہے۔ اس مرض میں کوئی اور دوائی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ یہ پیشاب میں شکر کی مقدار کو فوراً کم کر دیتی ہے۔ اور بتدریج معدوم کر دیتی ہے۔ جسم کے بالائی حصہ پر پت نکل آئی ہو۔ اور چھوٹے چھوٹے سرخ دانے بڑی شدید کھجلاہٹ کرتے ہیں۔ پیاس بہت ہوا کرتی ہے۔ اور نقاہت و کمزوری بڑھتی جاتی ہے۔ پیشاب بمقدار کثیر آتا ہے۔ اور اس کا وزن مخصوص بہت زیادہ ہوتا ہے۔ جب ذیابیطس کے باعث جسم پر پھوڑے پھنسیاں نکل آتے ہیں۔ تو اُن کے لئے بھی یہ دوائی بڑی مفید ہوتی ہے۔

**خوراک**۔ سفوف دس گرین فی خوراک۔ دن میں تین مرتبہ یا ۵ کے دس قطرے ہر دو گھنٹے کے بعد۔




(تمباکو) TOBACCO.

یہ دوائی اس وقت کام آتی ہے۔ جب کہ اُبکائیاں غضب کی آتی ہوں۔ اور قئیں بھی ساتھ آتی ہوں۔ جسم ٹھنڈا ٹھار ہو۔ اور ٹھنڈے پسینے آتے ہوں۔ نبض رک رک کر چلتی ہو۔ دل کے مقام میں تکلیف محسوس ہوتی ہو۔

**سمندری بیماری** (SEA SICKNESS) میں بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ اُبکائیاں غضب کی آتی ہوں۔ جسم پیلا اور ٹھنڈا ہو۔ اور خفیف حرکت کرنے سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ تازہ سرد ہوا مرغوب ہوتی ہو۔

خواہ کسی سبب سے اُبکائیاں آتی ہوں۔ اور معدہ میں غشی اور ڈوبنے کا احساس ہوتا ہو

تو یہ دوائی نافع ہوا کرتی ہے ؛

دوران حمل میں جب کہ جی متلاتا ہو۔ اور ذرا سی حرکت کرنے سے اُبکائیاں آتی ہوں۔ جسم ٹھنڈے پسینے سے تر بتر ہو جاتا ہو۔ تو یہ دوائی موثر ہوا کرتی ہے ؛

اسہال :۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ دست آبی۔ زرد یا سبز مانند کیچڑ کے آتے ہوں رفع حاجت کی خواہش یکایک ہو جاتی ہو۔ اور ساتھ ہی ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں۔ اور نقاہت غشی اور ٹھنڈے پسینے آتے ہوں ؛

اندھراتے :۔ میں جب کہ اعصاب چشم سکڑ گئے ہوں۔ یہ دوائی سود مند ہوتی ہے نیز جب کہ چھاتی کا سکڑاؤ بہت زیادہ ہو۔ اور دل کی دھڑکن تیز ہو۔ تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

کندھوں کی درمیانی جگہ میں جب درد میں ہوتی ہوں تو یہ دوائی کام آتی ہے ؛

زیادتی مرض :۔ آنکھیں کھولنے سے۔ شام کو۔ شدت کی گرمی و شدت کی سردی میں ؛

کمی مرض :۔ کپڑا اتارنے سے۔ کھلی تازہ سرد ہوا میں۔

مصلح :۔ آرسینکم۔ اگنیشیا۔ سی پیا۔ لائیکو پوڈیم۔ نکس وامیکا۔ کالاڈیم۔ پلاٹینگو۔ فارسفورس علبی بیم۔ کلمیٹس۔ اپی کاک۔

خوراک :۔ مدر ٹنکچر ایک سے بیس قطرے یا ۳x-۳۰-۲۰۰ یا اونچی پوٹینسی ؛



ٹین ایسی ٹم ولگیرے

TANACETUM VULGARE.

TANSY. (ٹینسی)

یہ دوائی دعشہ میں کام آتی ہے۔ نیز خواب و بیداری میں بوجہ کرم امعاء جب مکوس تشنج و جھٹکا پیدا ہوتے ہوں ؛

احتباس الطمث۔ (حیض بند ہو جانا AMENORRHOEA) اور عسر الطمث (حیض کا تکلیف سے آنا۔ DYSMENORRHOEA)

... ہوتی ہے جبکہ بوجھ نیچے کی جانب پڑا ہو - دُکھن ہو - اور ہڈیوں میں درد ... ہوتی ہوں ؛

بچیش میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے - جب کہ اسہال میں درد ہوتی ہو - اور پاخانہ جانے

کے بعد ... آرام ہوجاتا ہو - غذا کھانے پر پاخانہ جانے کی حاجت پیدا ہوجاتی ہو ؛

خوراک - مدر ٹنکچر (۵) کے ایک سے لیکر تین قطرے یا ۱x - ۳x ؛




یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے کام آتی ہے جن کی بھوک ماری گئی ہو - ضعف ہاضمہ ہو بدیں

وجہ سر درد رہتی ہو ؛

زبان پر سفید فرجمی ہو - کسی کسی جگہ سے یہ فر اتر گئی ہو - اور وہاں چٹاخ باقی رہ گئے ہوں

اور درد کرتے ہوں - زبان نقشہ نما ہو - دلاکے سس - مرکیورس - نیٹرم میور) ؛

جلد جسم قدرے پیلی پڑ گئی ہو - جگر بڑھا ہوا ہو - اور سخت ہو اور چھونے سے درد کرتا ہو ؛

گھٹنے کے درد عصبی میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے - دبلنے سے آرام ہوتا ہے ؛

زیادتی مرض - آرام کرتے وقت - لیٹے پر ؛ بیٹھنے سے ؛

خوراک - مدر ٹنکچر (۵) کے پانچ سے لیکر دس قطروں تک یا ۲x ؛




TARENTULA CUBENSIS.

CUBAN SPIDER. (کیوبن سپایڈر)

یہ دوائی سمیتی امراض میں کام آتی ہے - جب کہ نقاہت عظیم ہو - ماؤف مقامات کا رنگ

ارغوانی ہو - اور ان میں جلن و ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

کاربنکل ؛ - میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے - جبکہ ماؤف مقامات ارغوانی رنگ کے ہوں

اُن میں سڑاند پیدا ہو گئی ہو۔ اور جلن دار و ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں ؛

موت کے آخری لمحوں کی تکلیف کو کم کرنے کے لئے اس کو استعمال میں لایا گیا ہے۔

خناق وبائی کی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ آلات تناسل کے آس پاس کھجلی ؛

زیادتی مرض ۔ بوقت شب ۔ کمی مرض :۔ ہٹانا کونوسنتی سے ؛

خوراک ۱× ۔ ۳× ۔ ۶× یا ۳۰ ؛

## ٹیرن ٹیولا ہسپانیہ TARENTULA.

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوا کرتی ہے۔ جب کہ بے چینی بدرجہ کمال ہو۔ مریض لگاتار حرکت کرتا رہتا ہو۔ اگرچہ حرکت اس کے لئے تکلیف دہ ہو ؛

ہسٹیریا ۔ (بادگولہ) کی یہ ایک اچھی دوائی ہے۔ جب کہ حبس ہو اور رعشہ کا عارضہ ہو نخاع میں جلن وخراش ہوتی ہو۔ یا حیض تکلیف سے آتا ہو۔ (ڈسمینوریا) ؛ کھلی ہوا میں مریضہ کو آرام معلوم ہوتا ہو۔ نیز راگ رنگ ۔ چمکیلے رنگوں کے دیکھنے سے۔ اور ماؤف مقامات پر مالش کرنے سے آرام ہوتا ہو ؛

مستورات میں جنونِ مجامعت اور خارشِ شرمگاہ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے جب کہ یہ مقامات خشک اور گرم ہوں۔ اُن میں خارش بہت ہوتی ہو۔ اور اکثر عاشقانہ خیالات کے دورے پڑتے رہتے ہیں۔ نیز خفیۃ الرحم دکھتے ہوں ؛

بے چینی :۔ اس دوائی کا خاصہ ہے۔ مریض کسی حالت میں چُپ چاپ نہیں رہ سکتا لگاتار حرکت کرتا رہتا ہے۔ اگرچہ چلنے پھرنے سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ ابرخلاف اس کے رسٹاکس (روٹا) ؛

زیادتی مرض ۔ حرکت کرنے سے ۔ چھونے سے ۔ شور سے ۔ اوروں کو تکلیف میں دیکھنے سے

کمی مرض :۔ کھلی ہوا میں ۔ راگ رنگ سے ۔ چمکیلے رنگوں سے ۔ ماؤف مقامات کو مالش کرنے سے ۔ مصلح ۔

خوراک :۔ ۳× ۔ ۶× ۔ ۳۰ ؛

## ٹارٹریکم ایسیڈم
## TARTARICUM ACIDUM.

(ٹارٹریک ایسڈ) TARTARIC ACID.

(ایسیڈم ٹارٹریکم) ACIDUM TARTARICUM.

یہ دوائی سوزش معدہ وامعاء میں کام آتی ہے۔ جب کہ نقاہت بہت ہو اور اسہال آتے ہوں۔ ناف کے ارد گرد اور جنگاسوں کے آس پاس درد ہوتی ہو۔ دستوں کا رنگ مانند پیچ جیسے کہ قئیہ کے ہوتا ہو۔ لیکن منہ کا رنگ گہرا سیاہ سبزی مائل ہوتا ہو۔ قئیں بہت آتی ہوں خوراک ۳x۔

## ٹیلیوریم
## TELLURIUM.

یہ دوائی جلن دار پھنسیوں میں کام آتی ہے۔ خصوصاً جبکہ یہ پھنسیاں کانوں کے پیچھے ہوں نیز صفراوی دانوں اور داڑھی کی پھنسیوں میں بھی جب کہ ان میں ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور بدبودار رطوبت خارج ہوتا ہو۔ سوزش نخاع میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جبکہ گردن کے آخری مہرے سے لیکر سینہ کے پانچویں مہرے تک درد ہوتی ہو۔ چھونے سے مریض کو ڈر لگتا ہو۔

زیادتی مرض۔ رات کو آرام کرنے وقت۔ موسم سرما میں۔ رگڑنے سے۔ کھانسنے سے۔ ہنسنے سے اور پہلو کے بل لیٹنے سے۔ چھونے سے۔ خوراک ۶x اور اونچی پوٹینسی۔ اس دوائی کا اثر دیر کے بعد ہوتا ہے اور دیر تک رہتا ہے۔

## ٹیری بن تھینا
## TEREBINTHINA.

(تارپین) TURPENTINE.

یہ دوائی ورم گردہ مثانہ۔ سوزش مثانہ اور سوزش نالی (مجری البول) میں کام آتی ہے جب کہ پیشاب دقت سے آتا ہو۔ مروڑ پڑتے ہوں۔ اور پیشاب میں البومن خارج ہوتی ہو۔ بول میں خون خوب مل کر آتا ہو۔ پیشاب مقدار میں خفیف اور بہت رنگین آتا ہو۔

زہریلے بخاروں مثلاً تپ محرقہ بطنی۔ پرسوت کے بخار۔ اور تپ محرقہ اسہالی میں جب پیٹ میں ہوا بھر جاتی ہو۔ اور پھول جاتا ہو۔ انتڑیوں میں زخم ہو جاتے ہوں۔ اور خون خارج ہوتا ہو۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ پیٹ صرف پھولا ہی نہیں جاتا۔ بلکہ ذرا سا چھونے سے بڑا درد کرتا ہے۔ اسہال میں آؤں۔ پانی اور خون ملے ہوئے آتے ہیں۔ اور بڑے بدبودار ہوتے ہیں۔ معدہ اور معیرہ میں اتنی جلن ہوتی ہے کہ مریض کو غشی آ جاتی ہے۔ بخار میں پیاس شدت کی لگتی ہو۔ زبان خشک ہو۔ ٹھنڈا چکنا پسینہ بکثرت آتا ہو۔ نقاہت بہت ہو۔

سوتی کیڑے۔ چرنوں اور کدو دانوں کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ سانس بدبودار آتا ہو۔ خشک تکلیف دہ اور دم گھٹنے والی کھانسی ہوتی ہو۔ اور مقعد میں کھجلی ہوتی ہو۔ اور ان کیڑوں کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے پاخانہ میں نکلتے ہوں۔

**بول الدم** میں بھی یہ دوائی نہایت سود مند ثابت ہوتی ہے۔ جب کہ پیشاب کے ساتھ خون خوب مل جل کر آتا ہو۔ اور کافی کے برادہ کی مانند تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ پیشاب مقدار میں زیادہ سیاہی مائل سیاہ آتا ہو۔ اور بدون درد کے آتا ہو۔

پرپیورا ہیموریجیکا (PURPURA HAEMORRHAGICA) میں بھی یہ دوائی نہایت سود مند ہے۔ جب کہ خونی دھبے روز بروز بہ تعداد کثیر جسم پر تازہ بتازہ نمودار ہوتے رہتے ہوں۔

انتڑیوں سے خون جاری ہونے میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے جب کہ انتڑیوں میں زخم ہوں۔ خون سیاہ خارج ہوتا ہو۔ اور انتڑیوں میں استر والی جھلی گھلی جا رہی ہو۔

شدید البومی نیوریا (پیشاب میں البومن کا بمقدار کثیر خارج ہونا) کے آغاز میں جب کہ خون اور البومن پیشاب میں بہت زیادہ خارج ہوتے ہوں۔ بمقابلہ چھیچھڑوں اور جھلی کے ٹکڑوں کے جیسا کہ خناق۔ تپ سرخ۔ اور تپ محرقہ کے بعد ہوا کرتا ہے۔ تو یہ دوائی نہایت موثر ثابت ہوتی ہے۔

حبس بول اور پیشاب کی تشنجی رکاوٹ میں یہ دوائی نہایت ہی کارآمد

آتا ہے ؛

زبان چمکدار اور بالکل صاف ہو گویا کہ برز (PAPILLAE.) نہیں ہے۔ اور زبان پر وارنش کیا گیا ہے۔ یا برز بہت ابھری ہوئی ہو۔ اور اس پر سے فر کے ٹکڑے اتر کر نیچے سے چمکیلی سرخ جگہ نکل آئی ہو۔ زبان پر سے یکایک تمام کی تمام فر اتر گئی ہو۔ اور زبان خشک۔ سرخ رہ گئی ہو۔ اور سرا اس کا جلتا ہو۔

پیشاب سے بو بنفشہ کی سی آتی ہو۔ گردوں۔ مثانہ اور نالزہ میں شدید جلن اور درد بن ہوتی ہوں۔ (بربریس۔ کربنتھرس) ہو ؛

امراضِ زنانہ۔ رحم میں سخت جلن ہوتی ہو۔ سوزش ہو۔ حیض بکثرت آتا ہو۔ اور ساتھ ہی رحم میں جلن ہوتی ہو۔ خوراک۔ ۳ء ۔ ۶ × ۔ ۳۰ × ۔ ۲۰۰ × ۔ ۱ ؛

## ٹرپینی ہائیڈراس

TERPIN HYDRATE. (ٹرمان ہائیڈریٹ)

یہ دوائی کالی کھانسی۔ دمہ کاہی۔ ہوا کی نالیوں کے امراض۔ کھانسی اور چھینک میں کام آتی ہے۔ خوراک :۔ ۲ء۱ ؛

## ٹیوکریم میرم

TEUCRIUM MARUM.

CAT-THYME. (کیٹ تھائیم)

یہ دوائی ناک اور اندام نہانی کی سادہ رسولیوں (POLYPI) میں کام آتی ہے۔ چھینکیں بکثرت آتی ہوں۔ اور ناک میں کسی چیز کے رینگنے کا احساس ہو۔ لیکن نزلہ نہ ہو ؛

کرم امعاء میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ ایسا احساس ہو کہ مبرز میں کوئی چیز رینگ رہی ہے۔ بوقت شام بستر کی گرمی سے اس عارضہ میں اضافہ ہوتا ہو ؛

وجع المفاصل میں بھی اس دوائی کو استعمال میں لاتے ہیں:

خوراک:۔ مادر ٹنکچر ۱۵ کے ایک سے لیکر چالیس قطروں تک یا ۲x تا ۶x:

بسولیوں پر اس دوائی کا خشک پوڈر لگاتے ہیں:




یہ دوائی لوکوموٹر اٹکسیا د ہزال النخاع۔ اس مرض میں نخاع یا حرام مغز کا پچھلا ستون سخت ہوجاتا ہے۔ کبھی پہلوی ستون میں نقص واقع ہوجاتا ہے۔ جس کے باعث عضلات کی حس و حرکت اور طاقت میں فرق پڑ جاتا ہے۔ اس مرض میں حرام مغز کا اکثر حصہ یا کمر والا حصہ مبتلا ہوا کرتا ہے۔ (رفتار کا غیر منتظم ہوجانا) میں۔ شدید دردوں کو دور کرنے میں مددگار ہوتی ہے۔ ٹانگیں شل ہوگئی ہوں۔ کانپتی ہوں۔ نیز معدہ اور انتڑیوں میں تیز دردیں ہوتی ہوں:

نیم دھڑ کے شل ہونے میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ بالچر میں بھی یہ دوائی مفید ہے:

خوراک۔ ۶x سے ۳۰:




یہ دوائی ہسٹیریا و جنوں میں کام آتی ہے۔ جب کہ مریض کی طبیعت خودکشی کی طرف راغب ہو۔ پژمردگی طاری ہو۔ اور مریض چیختا چلاتا ہو۔ مجامعت کے بعد سخت نقاہت ہوجاتی ہو:

دوران نیند میں جب مرگی و رعشہ کا حملہ ہوجائے اور ٹانگیں لگاتار ہلتی رہیں۔ تو بھی یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے:

خوراک:۔ مدر ٹنکچر ۵ کے ایک سے لیکر چھ قطروں تک یا ۱x تا ۳x:

# تھیا THEA.

(ٹی۔ چائے) TEA.

یہ دوائی عصبی بے خوابی میں کام آتی ہے۔ مریض دل بھرا و گھبراتا رہتا ہو۔ فکرات کو بے چین اور جاگتا رہتا ہو:

دل دھڑکن میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جبکہ مقام دل میں تکلیف محسوس ہوتی ہو۔ نبض تیز اور بے قاعدہ ہو:

چائے نوشی کی بد ہضمی میں بھی کارگر ہوتی ہے۔ جبکہ معدہ میں ڈوبنے کا احساس ہو:

زیادتی مرض۔ بوقت شب۔ کھلی ہوا میں۔ چلنے پھرنے سے۔ کھانا کھانے کے بعد:

کمی مرض۔ گرماسش سے۔ گرم پانی میں نہلانے سے۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر سے۔ کے ایک سے لیکر ساٹھ قطروں تک یا ۳× تا ۳۰ پوٹینسی:

# تھیری ڈین THERIDION.

(اورنج سپائی ڈر) ORANGE-SPIDER.

یہ دوائی نوبتی سردردوں میں کام آتی ہے۔ درد بائیں آنکھ کے اوپر ہوتی ہو۔ اور ٹیکن اگولی مارنے کی سی ہو۔ تمازت آفتاب اور شور و غل سے سردرد میں اضافہ ہو۔ نیز دوران سر اور متلی شامل حال ہوں۔ آنکھ کو بند کرنے اور حرکت کرنے سے زیادتی ہو:

شدید سل میں بھی یہ دوائی کارآمد ہے۔ جبکہ چھاتی کی بائیں طرف سے دردیں شروع ہو کر کمر تک جاتی ہوں۔ قلبی تشویش اور درد بھی ہوں:

ذکی الحس نخاع (SENSITIVE SPINES) میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ جب کہ ماؤف مقام میں مریض دباؤ نہ سہار سکتا ہو۔ جسم کے مختلف مقامات میں

ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ دائیں طرف کی پسلیوں ( FLOATING RIBS )
میں درد ہوتی ہو:

**زیادتی مرض۔** چھینکنے سے: دبانے سے۔ تختہ جہاز پر۔ گاڑی میں سواری کرنے سے:
آنکھیں بند کرنے سے۔ ٹھوکر لگنے سے: شور سے۔ مجامعت سے: بائیں پہلو:

**خوراک** ۳x تا ۳۰ اور اونچی پوٹنسی:



# تھلاسپی برسا پیسٹورس

THLASPI BURSA PASTORIS.

SHEPHERD'S PURSE. (شپ ہرڈز پرس)

یہ دوائی **مانعِ جریانِ خون** (خاص کر جریانِ خون از رحم) ہے۔ جب کہ خون بمعہ چھیچھڑے
خارج ہوتے ہوں:

**میٹرارہجیا۔** (رحم سے خون کا جاری ہونا۔ یہ ایک مرض ہے۔ جس میں بعض عورتوں کو ایام
ماہواری کے علاوہ دوسرے دنوں میں خون آنے لگتا ہے۔) اور رحم کی سادہ رسولیوں میں
جب کہ رحم میں بہت سخت درد ہوتی ہو۔ اور خون بکثرت خارج ہوتا ہو۔ بمشکل ایک
دورہ ختم ہونے پاتا ہو۔ کہ دوسرا شروع ہو جاتا ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت
کارآمد ثابت ہوتی ہے:

**لیکوریا۔** (سیلانِ ابیض از رحم) خون آمیز سیاہ۔ بدبودار آتا ہو۔ اٹھتے وقت مریضہ
کے رحم میں بہت درد ہوتی ہو:

**مزمن سوزش مثانہ۔ حبس بول۔** ڈس یوریا۔ پیشاب کی تنگی رکاوٹ۔ درد گردہ
کنکری۔ وریگ مثانہ اور پیشاب میں فاسفیٹ کے اخراج کو روکنے کے لئے یہ دوائی
نہایت مفید ہے:

چہرہ اور آنکھیں سوجی ہوئی ہوں۔ نکسیر بکثرت پھوٹتی ہو۔ سر میں چکر آتے ہوں اور اٹھتے
وقت زیادہ تکلیف ہوتی ہو۔ پیشانی میں درد ہوتی ہو۔ جو کہ شام کو زیادتی پکڑتی ہو:

زبان پر سفید فرجی ہوئی ہو۔ منہ اور ہونٹ پھٹے ہوئے ہوں ؛

پیشاب کی حاجت بار بار ہو۔ پیشاب وزنی ہو۔ اور اس میں فاسفیٹس خارج ہوتے ہوں

سوزش مثانہ کا مزمن عارضہ ہو۔ پیشاب رُک رُک کر اور درد کے ساتھ آتا ہو۔ بول الدم ہو

یعنی پیشاب میں خون خارج ہوتا ہو۔ پیشاب میں ریگ جمع ہوتی ہو۔ درد گردہ ہو۔

خشت کے خاک کی مانند تلچھٹ تہ نشین ہوتی ہو۔ نازہ میں ورم ہو۔ پیشاب کی دھار

ٹوٹ ٹوٹ کر آتی ہو۔ جن حالتوں میں سوا (کیتھیٹر) پاس کرنے کی ضرورت ہوا کرتی ہے

اُن میں یہ دوائی سودمند ہوتی ہے اور سوا پاس کرنے کی ضرورت نہیں رہتی ؛

سپرمیٹک کارڈ۔ (منی کی ڈوری) میں چلتے پھرتے یا سواری کرنے سے درد ہوتی ہو ؛

ایام حمل میں پیشاب میں بہت البومن خارج ہوتی ہو ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر۔ ایک سے تین قطروں تک یا ۳x ۔ ۶x : پانچ قطرے ۶x کے فی

خوراک دینے زیادہ موزوں اور موثر ہوتے ہیں ؛



# تھوجا THUJA.

(آربروٹی) ARBORVITAE

(ٹری آف لائف) TREE OF LIFE.

(وائیٹ سیڈر) WHITE CEDAR.

یہ دوائی امراضِ جلد۔ مقعد۔ آلات بول و اعضائے تناسل میں کام آتی ہے

اور ایسے اشخاص کے لئے زیادہ موزوں ہوتی ہے۔ جن کی طبیعت ایسی بنی ہو۔ کہ مرطوب آب و

ہوا۔ نہانے دھونے، بارش اور سردی سے ان کو تکلیف ہو جاتی ہو۔ ایسے مریض اکثر موٹے

جثہ کے ہوتے ہیں۔ ان کی رنگت سیاہ۔ بال سیاہ اور جلد جسم گندی ہوتی ہے۔ اور عموماً وہ ٹیکہ کے

بداثرات یا سوزاک کے بدنتائج بھگتتے رہتے ہیں ؛

سب ایکیوٹ (جب مرض کا زور گھٹ چکا ہو) اور مزمن سوزاک میں یہ

دوائی نہایت کارآمد ہے۔ جبکہ غدہ قدامیہ (پراسٹیٹ گلینڈ) بھی مبتلائے مرض ہو چکی ہو ؛

بول کے دوران و مابعد میں جلن ہوتی ہو۔ حشفہ سرخ اور چمکیلا ہو۔ یا عضو تناسل پر مسے نمودار ہوں جن میں سے لیسدار اور بدبودار رطوبت خارج ہوتی ہو:

اندام نہانی کی دیواروں اور شرمگاہ پر گنٹھوں کی قسم کے سخت ابھار پیدا ہو گئے ہوں جن میں سخت جلن ہوتی ہو۔ اور چنک پڑتی ہو۔ چھونے سے سخت درد ہوتی ہو:

مرطوب پھنسیوں اور ایسے مسے جن میں سے خون نکلتا ہو۔ اور دیگر قسم کے مسّوں کے لئے جن کو انگریزی میں کالی فلاور ( CAWLI FLOWER ) کہتے ہیں۔ اور نیز رحم یا اندام نہانی کی رسولیوں کے لئے جن میں سے خون بہ آسانی نکل آتا ہو۔ اور بڑی بدبو آتی ہو۔ یہ ایک بڑی مفید دوائی ہے:

لیکوریا۔ (سیلان ابیض از رحم) بہت تیز آتا ہو۔ رحم۔ اندام نہانی اور مقام سیون کو چھیل دیتا ہو:

خصیتہ الرحم۔ میں جب خون کا اجتماع ہو گیا ہو۔ خاصکر بائیں خصیتہ الرحم میں جلن کے ساتھ درد ہوتی ہو۔ اور دوران حیض میں زیادہ تکلیف ہوتی ہو۔ خاصکر جب کہ مریضہ چلے پھرے۔ یا سواری کرے۔ خون حیض مقدار میں کم اور دیر کر کے آتا ہو۔ مُشت زنی کی خواہش ہوتی ہو۔ نیز دوران خواب میں بھی یہ خواہش رہتی ہو:

مزمن امراض:۔ جن کی ابتداء ٹیکا لگوانے کے دن سے ہوئی ہو۔ مثلاً مزمن اسہال اور مزمن سردرد کے لئے نہایت کارآمد ہے:

قبض کے لئے بھی یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے جب کہ اس کا باعث شقاق مقعد وجائے پاخانہ کا سکڑاؤ ہو۔ (FISSURE AND CONTRACTION OF THE ANUS) ماؤف مقامات چھونے سے درد کرتے ہوں۔ اور کھچاوٹ بہت محسوس ہوتی ہو:

سوزاک کی گنٹھیا:۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جبکہ اعضاء مفلوج معلوم ہوتے ہوں استخوان میں ایسی دردیں ہوتی ہوں گویا کہ گوشت اُن سے الگ کیا جا رہا ہے۔ اور ماؤف مقامات میں جھنجھناہٹ ہوتی ہو۔ جلد جسم گندی دکھلائی پڑتی ہو۔ اور ہر جگہ اس پر خاکستری دھبے پڑے ہوئے ہوں۔ پسینہ بدبودار آتا ہو۔ اور جو مقامات زیادہ ڈھانپے ہوئے نہیں ہوتے۔ وہاں زیادہ آتا ہو:

مالیخولیا۔ کے لئے بھی یہ ایک عمدہ دوائی ہے۔ جبکہ مریض زندگی سے بیزار ہو۔ اور مزاج

پست ہمت ہو اور اس کو ایسا خیال رہتا ہو کہ وہ اب زیادہ دیر زندہ نہیں رہے گا۔
ٹھوجا کا سوزاکی زہر مثلاً مسّے وغیرہ کے لئے وہی درجہ ہے جو کہ سلفر کا سورا (PSORA) میں اور پارہ کے آتشک میں ہے۔
گو ہلجنی دسٹافی سیا آنکھ کی رسولی۔ کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے جبکہ سٹافی سیگریا کے دینے سے کسی قدر آرام ہوا ہو۔ لیکن پوری شفا نہ ہوئی ہو۔ تو کلی شفا کے لئے یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔
ٹیکہ کے بد اثرات یا سوزاک کا غلط علاج کرنے یا مرض کو دبا چھوڑنے کے باعث جو تکلیفات پیدا ہوگئی ہوں۔ ان کو دور کرنے کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوا ہے۔
اسہال علی الصباح آئیں اور بڑے زور سے آئیں۔ ان کے ہمراہ ہوا بہت خارج ہو (ایلیون) اور مقعد سے نکلتے وقت ایسی کل کل کی آواز پیدا کریں۔ جیسے پائپ میں سے پانی خارج ہورہا ہے۔ اسہال صبح کا ناشتہ کافی یہ۔ مرض اغذیہ اور پیاز کھانے کے بعد آئیں۔ یا ٹیکا لگوانے کے بعد اسہال آنے لگ جائیں۔
بواسیر۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ مسّے سوجے ہوئے ہوں۔ اور درد زیادہ ہوتی ہو۔
دماغ۔ مریض کا یہ وہم یقین کے درجہ تک پہنچ چکا ہو کہ کوئی اجنبی آدمی اس کے پہلو میں مقیم ہے۔ یا روح اور جسم الگ الگ ہوئے ہوئے ہیں۔ یا شکم میں کوئی زندہ چیز موجود ہے یا وہ کسی انسانی طاقت سے بہت زیادہ کسی بالاتر طاقت کے زیر اثر ہے۔
سر۔ میں ایسی درد ہو گویا کہ کیل چبھو دیا گیا ہے۔ کافی۔ اگنیشیا۔ چائے پینے سے درد عصبی شروع ہوجاتی ہو۔ کثرت مجامعت یا زیادہ گرمی لگنے سے سر درد زیادہ ہوتی ہو۔ بائیں سر میں درد ہو۔ سر کے بال جھڑ گئے ہوں۔ اور جگہ سفید نکل آئی ہو۔ اور اس پر سے چھلکے اترتے ہوں۔ بال خشک ہوں اور گر رہے ہوں۔ جبکہ سر درد بوجہ آتشکی و سوزاکی زہر کے پیدا ہوتی ہو۔ آنکھیں موندھنے سے سر میں چکر آتے ہوں۔
آنکھیں۔ پیدائشی آنکھ دکھتی ہو۔ یا سوزاکی یا آتشکی آشوب چشم ہو۔ لمبے لمبے دانے مانند مسوں یا چھالوں کے ہوں۔ جن کو گرمی پہنچانے یا ڈھانپنے سے آرام معلوم ہوتا ہو۔ اور بدون ڈھانپنے کے ایسا محسوس ہوتا ہو کہ سرد ہوا کی لہریں آنکھوں میں سے گذر رہی

ہیں۔ گو یا گنجی ہو۔ یا اوپر کے چھپر پر رسولیاں ہوں۔ آنکھیں رات کو چپک جاتی ہوں۔ خشک ہوں۔ اور ان کے سروں پر پیڑی جم جاتی ہو ؛

کان۔ مزمن سوزش ہو۔ پیپ دار مواد خارج ہوتا ہو۔ مانند گلے سڑے گوشت کے نگلتے وقت کانوں میں کڑ کڑ کی آواز پیدا ہوتی ہو ؛

ناک۔ مزمن نزلہ ہو۔ گاڑھا سبز مواد نکلتا ہو۔ یا خون و پیپ آتی ہو۔ ناک کا مواد زور سے خارج کرتے وقت دانتوں میں درد ہوتا ہو۔ نتھنوں کے اندر زخم ہوں۔ نتھنے خشک ہوں۔ جڑ ہیں دباؤ پڑا ہوا ہو ؛

زبان کا سرا بہت درد کرتا ہو۔ زبان کی جڑھ کے پاس سفید چھالے ایک کنارے پر ہوں اور درد کرتے ہوں ؛

مسوڑھوں کے پاس دانت بوسیدہ ہو گئے ہوں۔ یا دانتوں کی جڑیں تو بوسیدہ ہو گئی ہوں لیکن سرے درست ہوں۔ دانت دکھتے ہوں۔ مسوڑھے پرے ہٹ گئے ہوں ؛

چائے پینے سے دانت درد شروع ہو گئی ہو۔ خانہ دانت سے پیپ نکلتی ہو۔ جو کچھ پیا جائے وہ معدہ میں جاتے وقت صاف صاف آواز دیتا ہو۔ زبان کے نیچے رسولی ہو۔ اور منہ کی وریدیں پھولی ہوئی ہوں ؛

معدہ:۔ بھوک بالکل ماری گئی ہو۔ گوشت اور آلو سے نفرت ہو۔ چربیہ غذا کھانے کے بعد بدبو دار ڈکار آتے ہوں۔ معدہ میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ مریض پیاز نہ کھا سکتا ہو۔ نفخ ہو۔ خوراک کھانے کے بعد درد ہوتی ہو۔ قبل از غذا معدہ میں ڈوبنے کا احساس ہوتا ہو۔ پیاس لگتی ہو۔ چائے نوشی سے بدہضمی کا عارضہ ہو گیا ہو ؛

شکم:۔ میں ایسا محسوس ہوتا ہو گویا کہ اس میں جانور چیخ رہے ہیں۔ اس میں حرکت ایسی ہوتی ہو جیسا کہ کوئی چیز زندہ پڑی ہے۔ اور شکم میں اِدھر اُدھر ابھار پڑتے ہوں جیسا کہ شکم کے اندر بچہ اپنے بازو پھیلا رہا ہو۔ ذکر و کس نکس وامشکاٹا۔ سلفر ؛

پیشاب۔ نانزہ سوجا ہوا اور متورم ہو۔ دھار باریک اور چھوٹی آتی ہو۔ پیشاب کر چکنے کے بعد خراش سی ہوتی ہو۔ اور پیشاب کے خاتمہ پر کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں ؛ (سا سپر یلا) ؛

امراض مردانہ حشفہ اور گھونگھٹ سوجے ہوئے ہوں۔ قضیب میں درد ہوتی ہو۔ سوزاک ناسد کا عارضہ ہو۔ سوزاکی گنٹھیا ہو۔ سوزاک میں بھتوجا کی مدر ٹنکچر کا استعمال

کی جاتی ہے۔ مثانہ کی گردن کے پاس درد اور جلن ہوتی ہو۔ اور پیشاب کرنے کی حاجت بار بار اور فوری ہوتی ہو۔ غدہ قدامیہ بڑھ گئی ہو۔ (فیرم پکریکم۔ تھیوسنامینم۔ آیوڈیم۔ سایل سیرولاٹا)؛

جلد۔ جسم پر پہلے سے اور تل ہوں۔ کاربنکل اور زخموں کے لئے بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔ خاصکر جبکہ زخم مقعد و اعضائے تناسل پر ہوں۔ پسینہ میٹھا اور زیادہ آتا ہو۔ ناخن بدشکل ہو گئے ہوں۔ اور بآسانی ٹوٹ جاتے ہوں۔ چھانٹ صرف ڈھکے ہوئے مقامات پر نکلتی ہو۔ کھجلانے سے تکلیف بڑھ جاتی ہو۔ چھونے سے درد ہوتی ہو؛

بخار۔ لرزہ ران سے شروع ہوتا ہو۔ پسینہ صرف ننگے حصوں پر آتا ہو۔ اور دوران نیند میں سوائے سر کے باقی حصوں پر آتا ہو۔ پسینہ بہت بدبودار آتا ہو۔ اور اس میں سے شہد کی بو آتی ہو۔ شام کو خون کا جوش ہوتا ہو۔ اور شریانوں میں دھڑکن ہوتی ہو۔

زیادتی مرض۔ رات کو بستر کی گرمی سے۔ تین بجے صبح۔ اور تین بجے شام کو۔ ٹھنڈی مرطوب ہوا سے۔ صبح کا ناشتہ کھانے۔ یا کافی پینے۔ یا ٹیکا لگوانے کے بعد؛

کمی مرض:۔ بائیں پہلو میں۔ ٹانگیں یا بازو سکیڑنے سے؛

مصلح۔ مرکیورس۔ کیمفر۔ سباڈیلا؛

معاون۔ میڈورہینم۔ سباڈلا۔ سلیشیا۔ آرسینکم۔ نیٹرم سلف؛

خوراک:۔ ۶ سے ۳۰ ۔ ۲۰۰ ۔ مسوں کے اوپر اس دوائی کی ٹنکچر لگاتے ہیں۔ یا مرہم بنا کر لگاتے ہیں:




THYME CAMPHOR. (تھائیم کیمفر)

یہ دوائی آلات تناسل و آلات بول کے امراض میں کام آتی ہے۔ جریان منی۔ منی کی ڈوری و مثانہ کی سوزش۔ دائمی ایستادگی قضیب اور جریان المذی میں سودمند ہے:

کرم امعاء (HOOK WORM) میں یہ دوائی اکسیر پائی گئی ہے (چینوپوڈیم)

امراض مردانہ۔ احتلام بوقت شب بکثرت عشقیہ خوابوں کے ساتھ ہوتے ہوں۔ دائمی ایستادگی قضیب ہو۔ پیشاب میں جلن ہوتی ہو۔ اور بعد میں پیشاب قطرہ قطرہ گرتا ہو۔ کثرۃ البول کا عارضہ ہو۔ پیشاب میں یوریٹس بہت ہوتے ہوں۔ فاسفیٹس کم ہو گئے ہوں۔

زیادتی مرض:۔ دماغی اور جسمانی محنت سے ÷ خوراک ۲x ÷

# تھائی رواڈینم

THYROIDINUM.

آماس چنبل اور تمام جسم کے استسقار (MYXOEDEMA) میں مؤثر ہوتی ہے جبکہ جلد جسم خشک اور پوری طرح نشوونما نہ پائی ہو۔ اور ہاتھ پاؤں سرد ہوں÷

گھیگھا (گلہڑ) اور اختلاج القلب (دل کا پھڑکنا) میں بھی سود مند ہوتی ہے دل کا فعل سست ہو۔ نبض تیز ہو۔ سینہ میں جکڑاؤ کا احساس ہو۔ مریض لیٹ نہ سکتا ہو آنکھوں کے ڈیلے ابھرے ہوئے ہوں۔ پژمردگی و بیخوابی ہو۔ جنون ہو÷

رحم کے ریشوں کی رسولیوں میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔

کریٹے نزم (CRETINISM) (یہ ایک مرض ہے جس میں جنون۔ گلہڑ اور جسم کی متناقص نشوونما پائی جاتی ہے۔) میں خاص اثر دکھلاتی ہے۔

یہ دوائی حافظہ کو بڑھاتی ہے۔ موٹاپے کے لئے نافع ہے۔ دھند و غبار کو دور کرتی ہے پستان کی رسولی میں سود مند ہے یشنس بول شبینہ ہو÷

جن مستورات کے بچہ پیدا ہونے کے بعد دودھ نہ پیدا ہوتا ہو۔ ان کو یہ دوائی ڈیڑھ سے دو گرین۔ تین مرتبہ روزانہ ابتدائے حمل سے ہی استعمال کرانی شروع کر دینی چاہیئے÷

بچوں کا سوکھا۔ رکٹی بچے۔ اور ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کے جڑنے میں دیری۔ ان تمام میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے÷

جن بچوں کے خصیے فوطوں میں نہ اترے ہوں۔ ان کو اس دوائی کی نصف نصف گرین کی دو خوراکیں روزانہ کچھ عرصہ تک دینے سے خصیے نیچے اتر آتے ہیں÷

خوراک ۶x تا ۳۰۔ اگر کروڈ تھائی رائیڈ دن میں دو یا تین گرین دی جاوے تو مریض

کی جنس کی نگہداشت کرنی چاہیئے ؛

## ٹی لیا یوروپا

TILIA EUROPA.

(لنڈین) LINDEN.

یہ دوائی چہرہ کی عصبی دردوں میں کام آتی ہے۔ پہلے چہرہ کا دایاں پہلو مبتلا ہوتا ہے اور بالآخر بایاں پہلو مبتلا ہو جاتا ہے۔ بینائی دھندلی پڑ جاتی ہے۔ اور زکام زدوں کے ساتھ چھینکیں بکثرت آتی ہیں ؛

یہ دوائی ورم رحم پرسوتی میں سودمند ہے۔ مقام پیڑو میں دکھن ہو۔ نیچے کی جانب بوجھ پڑا ہوا ہو اور لیسدار کیلودریا خارج ہوتا ہو۔ جو کہ چلنے پھرنے سے زیادتی اختیار کرتا ہو ؛

چھپاکی میں بھی یہ دوائی سودمند ہے۔ جبکہ کھجلانے کے بعد خارش اور جلن مانند آتش پیدا ہو جاتی ہو ؛

آنکھوں کی عضلاتی کمزوری میں بھی اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیئے۔ ایسا محسوس ہو کہ آنکھوں کے آگے جالی آئی ہوئی ہے۔ اور ایک کے دو دو نظر آتے ہوں۔ نیند آنے کے فوراً بعد پسینہ گرم اور بکثرت آتا ہو ؛

زیادتی مرض۔ سہ پہر و شام کو۔ گرم کمرہ میں۔ بستر کی گرمی سے ؛ کمی مرض۔ سرد کمرہ میں ٹھنڈ سے ؛ خوراک مدر ٹنکچر ۵ کے ایک سے لے کر بیس قطرے یا ۱x تا ۶x ؛

## ٹری بولس ٹیریس ٹرس

TRIBULUS TERRESTRIS.

(اکشوگندھا) IKSHUGANDHA.

یہ دوائی امراض آلات بول میں کام آتی ہے۔ خاصکر ڈائیسوریا (DYSURIA)

پیشاب کا مشکل سے آنا، ہیں۔

کمزوری آلاتِ ولادت میں بھی سودمند ہوتی ہے۔ جیسا کہ منی کے پتلا پڑنے اور بار بار احتلام سے واقع ہو تب۔ سوزشِ غدۂ قدامیہ۔ عوارضاتِ پتھری۔ اور ضعفِ باہ میں نافع ہے۔ حلق کے ابھار کو دور کرتی ہے۔ اور احتلام اور جریانِ منی کو دور کرتی ہے۔

پیری میں کثرتِ مجامعت کی وجہ سے جب ضعفِ باہ کا عارضہ ہو جائے یا جب پیشاب کی تکالیف ساتھ ہوں۔ سلسل بول اور پیشاب کا درد و تکلیف سے آنا اس کی زد میں آتی ہیں۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر کے ۱۰ سے ۲۰ قطرے تین مرتبہ روزانہ۔




RED CLOVER. (ریڈ کلوور)

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے جب کہ لعابِ دہن بہت پیدا ہوتا ہو۔ غدود لعابیہ میں اجتماعِ خون ہو اور بدیں وجہ لعابِ دہن بکثرت پیدا ہوتا ہو۔

جب حلق میں خراش ہوتی ہو۔ جیسا کہ تشنجی کھانسی۔ کالی کھانسی اور خسرہ کی کھانسی میں دیکھنے میں آتا ہے۔ تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔

نزلہ میں بھی یہ دوائی نافع ہے جبکہ کھلی ہوا میں جانے سے کھانسی شروع ہو جاتی ہو۔

خبیث رسولیوں میں بھی یہ دوائی استعمال ہوتی ہے۔ خوراک ۔ ٹ ایک سے بیس قطرے۔




WHITE BETH ROOT. (وائیٹ بیتھ روٹ)

جریانِ خون (ہیموریج) کی یہ ایک مشہور دوائی ہے۔ خواہ جریانِ خون اصلی (ایکٹو

ہو۔ اور خواہ مجہولی (ایپسیو) ہو۔ اور خون عموماً بکثرت۔ دونہ سرخ رنگ کی ناک۔ پھیپھڑوں۔ گردوں اور رحم سے آتا ہو۔ (ایپکاک۔ ملی فولیم) مریض بے ہوش ہوجاتا ہو؛

کثرتِ حیض (مینورا جیا) میں یہ دوائی بڑا مفید کام کرتی ہے۔ جب کہ خونِ حیض ہر دو ہفتوں کے بعد جاری ہوجاتا ہو۔ خواہ سرخ چمکیلے رنگ کا۔ خواہ سیاہ جما ہوا۔ اور سات آٹھ روز آتا رہتا ہو۔ اور درمیانی حصہ میں زرد رنگ کا۔ یا خونی لیکوریا۔ (سیلان رحم) بکثرت آتا رہتا جو کہ مریضہ کو بہت ناتواں کر دیتا ہو۔ رحم کے ٹل جانے کا ڈر لگا رہتا ہو۔ اور اعضائے پیڑو کمزور اور ڈھیلے پڑ گئے ہوں؛

حاملہ کو جب خون جاری ہوجائے۔ اسقاط حمل کا ڈر پیدا ہوجائے۔ خفیف حرکت کرنے سے بھی خون زور کے ساتھ باہر نکلے۔ اور کولہے و کمر ٹوٹتے جاویں۔ بدن کو مضبوط باندھنے سے آرام معلوم ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی نہایت سودمند ثابت ہوتی ہے؛

ادھیڑپن کی عمر میں جب کہ دو ہفتوں کے بعد رحم سے خون جاری ہوجاتا ہو جس کے باعث مریضہ زرد رو۔ سستی۔ ضعیف البصر اور جلدی غش کھا جاتی ہو۔ دل کی دھڑکن تیز ہو۔ کان بند اور ان میں شائیں شائیں ہوتی ہو۔ شنوائی کم ہوگئی ہو۔ اور معدہ ڈوبا جاتا ہو۔ تو ایسے حالات میں یہ دوائی جادو کا اثر دکھلاتی ہے۔

ہیموپٹائی سس (HAEMOPTYSIS) (پھیپھڑوں سے خون تھوکنا) اور سل ابتدائیہ میں اور نیز جب کہ سل کا مرض بہت ترقی کر چکا ہو۔ اس میں تھوک خون آمیز آتی ہو۔ پیپ دار بلغم بکثرت خارج ہوتی ہو۔ اور کھانسی نہایت تکلیف دہ ہوتی ہو۔ تو یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے؛

مزمن کھانسی (کرانک براؤنکائیٹس) میں بھی جب کہ کھانسی کے ساتھ بلغم بکثرت پیپ آمیز نکلتی ہو تو یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے؛

مزمن اسہال (کرانک ڈائریا) میں بھی یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جب کہ اسہال میں خون آتا ہو۔ اور اس طرح سے پیچش میں بھی یہ دوائی سودمند ہے۔ جب کہ خالص خون ہی خارج ہوتا ہو؛

دانت نکلوانے کے بعد جب کہ خانۂ دانت (کھوڑ) میں سے خون نکلتا ہے۔ تو یہ دوائی مفید ثابت ہوتی ہے؛

نکسیر آنے میں بھی یہ دوائی موثر ہوتی ہے۔ جبکہ خون بافراط اور چمکیلا سرخ آتا ہو:

خوراک ع ۵ کے ایک سے بیس قطرے۔ اور ۲x یا ۳x:

## ٹریٹیکم ریپنس TRITICUM REPENS.

یہ دوائی اس وقت مفید ہوتی ہے جب کہ پیشاب کا وزن مخصوص بہت بڑھ گیا ہو۔ اور مثانہ و گردوں کی لعابدار جھلیوں میں خراش و جلن ہوتی ہو:

ورم مثانہ ہو۔ اور پیشاب بار بار و قت سے آتا ہو۔ نیز ورم حوض گردہ و تقطیر البول و ورم غدہ مذی میں نافع ہے۔ جبکہ پیشاب کا وزن مخصوص بڑھ گیا ہو۔ اور لعابدار جھلیوں میں خراش ہوتی ہو:

یہ دوائی سنگ گردہ اور وجع المفاصل کی حالتوں میں کام آتی ہے۔ جب کہ ٹھوس مادہ کے اخراج سے گردوں میں جلن ہوتی ہو۔ اور سخت تکلیف ہوتا ہو:

خوراک۔ مدر ٹنکچر ع ۵ کے ایک سے ساٹھ قطرے تک:

اس دوائی کا جوشاندہ بھی بناکر دیتے ہیں۔ دو اونس دوائی سوا سیر پانی میں ڈال کر اس کو خوب ابالا جاتا ہے۔ جب وہ دس چھٹانک رہ جائے تو اس کی چار خوراکیں بناکر چوبیس گھنٹوں میں استعمال کرنی چاہئیں:

## ٹیوبرکیولائینم TUBERCULINUM.

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے موزوں تر ہوتی ہے جو کہ لمبے۔ دُبلے ہوں۔ اُن کی چھاتی چپٹی اور تنگ ہو۔ جسمانی کمزور ہوں۔ دماغی چست ہوں۔ اور بیلی طبیعت کے ہوں:

جن خاندانوں میں مرض سل کا مادہ موجود ہو۔ اُن کے کسی مریض کو جب مناسب انتخاب کردہ دوائی شفا دینے سے قاصر ہے۔ خواہ مرض کوئی بھی ہو۔ تو اُن کو ٹیوبرکیولائینم

دوائی کی خوراک ضرور دینی چاہیے؛

مرض سل کے درجہ ابتدائیہ میں یہ دوائی بلاشبہ مفید ہوتی ہے - مریض ہر وقت تھکا ماندہ رہتا ہو۔ حرکت کرنے سے بہت تنگ جاتا ہو - کام کرنے سے متنفر ہو؛

جب علامات مرض متواتر تبدیل ہوتے رہتے ہوں - اور مناسب انتخاب کردہ دوائی رو بصحت نہ ہو سکتی ہو - اور مریض کو جھٹ سردی لگ جاتی ہو - تو اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے؛

ضعف بسرعت اور نمایاں ہو - باوجود اچھا کھانے کے مریض کمزور ہوتا جا رہا ہو۔

؛ ہیلاٹینم - کونیم - کلکیریا - آیوڈیم - نیٹرم ا؛

مرگی ہو - ضعف عصبی اور تیز آتش مزاج بچوں میں یہ دوائی بہت نافع ہے۔

دماغی حالت: تنگ مزاج - خصوصاً جاگنے پر - پست ہمت - مغموم - کتوں کا خوف ہو - خصوصاً جانوروں سے خوف لگے - مریض بد زبان - بکے - لعنت - ملامت کرنے اور قسمیں کھانے کا مشتاق ہو؛

سر: گہری سردرد، اور شدید درد عصبی ہو - ہر ایک چیز اجنبی معلوم ہو - شدید سردرد ہو مانو کہ سر کو لوہے کے بند سے کسا گیا ہے - سرسام ہو؛

کان: لگاتار اور بدبودار سیلان الاذن (کان بہنا) کان کے پردے میں سوراخ ہو جس کے کنارے کھردرے ہوں؛

معدہ: گوشت سے نفرت ہو - معدہ ڈوبتا جائے - بھوک محسوس ہو - ٹھنڈے دودھ کی طلب ہو؛

شکم: علی الصباح یکایک دست آئیں - دستفرا پاخانے بہ رنگ سیاہ - براؤن - بدبودار اور بہت زور کے ساتھ خارج ہوں؛

امراض زنانہ: پستانوں میں سادہ رسولیاں ہوں - خون حیض بمقدار کثیر پیش از وقت آئے - اور دیر تک آتا ہے - عسر الطمث (حیض کا تکلیف و درد سے آنا) ہو - خون حیض کے جاری ہونے کے ساتھ دردیں تیز ہو جاویں؛

آلات تنفس: سخت خشک کھانسی نیند کے دوران میں ہوتی ہو - موٹی بلغم آسانی سے خارج ہوتی ہو - سانس چھوٹا ہو - تازہ ہوا کی بہتات کے باوجود بھی دم گھٹتا ہو؛ ٹھنڈی

ہوا کی خواہش ہو؛

کمر. گردن اور نخاع کا نچلا حصہ تنا ہوا ہو۔ کندھوں کے درمیانی مقام میں یا کمر کے اوپر کے حصہ میں ٹھنڈک ہو؛

جلدِ جسم. مزمن پھنسیاں ہوں. خارش شدید ہو۔ رات کو بہت زیادہ ہو۔ وعتدر ہو خاصکر سر کی دھدر. خسرہ ہو۔ چنبل ہو؛

زیادتی مرض. حرکت کرنے سے، راگ رنگ سے. قبل از طوفان. کھڑا ہونے سے؛ تری سے. ہوا کے جھونکے سے. علی الصباح اور نیند کے بعد؛

کمی مرض. کھلی ہوائیں؛ معاون. کلکیریا. خوراک ۳۰ سے ۲۰۰ اور اونچی پوٹینسی اس دوائی کی خوراکیں بار بار نہیں دہرانی چاہئیں؛




دیکھو بیان ڈیمیانہ صفحہ ۲۵۱؛




یہ دوائی مرض سوزاک میں کام آتی ہے۔ مجری البول (پیشاب کی نالی) میں رینگنے کا احساس ہوتا ہو۔ مواد گاڑھا زرد خارج ہوتا ہو۔ اور منی کی ڈوری میں درد ہوتی ہو؛ خوراک ایک سے دس قطرے تک؛




NITRATE OF URANIUM. (نائٹریٹ آف یورے نیم)

یہ دوائی زخم معدہ میں کام آتی ہے۔ جبکہ معدہ میں نہایت جلن دار درد پیدا ہوتی ہوں۔ قئیں آتی ہوں۔ اور تلخی بھی ساتھ ہو ؛

**ذیابیطس** میں بڑے کام کی چیز ہے۔ جبکہ پیاس شدت کی ہو۔ نقاہت ہو۔ پیشاب بافراط آتا ہو۔ تسلسل بول ہو۔ اور کمزوری ساتھ ہو ؛

**اس دوائی کی علامات یہ ہیں۔** نقاہت۔ کمزوری۔ استسقاء شکم۔ اور تمام جسم کا پھولنا ہو ؛

**معدہ** پیاس شدت کی ہو۔ اُبکائیاں اور قئیں آتی ہوں۔ بھوک بہت لگتی ہو۔ کھانے کے بعد تخفیف ہو جاتا ہو۔ معدہ کے نچلے منہ میں جو کہ چھوٹی انتڑیوں میں کھلتا ہے درد ہوتی ہو۔ معدہ اور ڈیوڈینم (چھوٹی انتڑیوں کا اوپر کا حصہ) میں زخم ہوں اور جلن دار درد پیدا ہوتی ہوں۔ شکم پھولا ہوا ہو ؛

**امراضِ مردانہ۔** کامل نامردی ہو۔ شب کو احتلام ہو جاتا ہو۔ اعضائے تناسل سرد۔ ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ اور ان پر پسینہ آتا ہو ؛

خوراک ۲x ٹرائی ٹیوریشن (سفوف) ؛




یہ دوائی استسقاء (جلندھر) میں کام آتی ہے۔ جب کہ پیشاب مقدار میں کم آتا ہو۔ اور اس میں یوریا کی مقدار کم ہوتی ہو۔ پیشاب پتلا ہو۔ اور اس کا وزن مخصوص کم ہو گیا ہو۔

البومنی یوریا (پیشاب میں البومن آنا) **ذیابیطس** سمیت بول میں بھی یہ دوائی نافع ہے مرض سل میں بھی یہ دوائی مفید ہے۔ خوراک۔ خالص دوائی دو تین گرین یا ۱x ؛



یہ دوائی سوزشِ حوضِ گردہ (PYELTIS) اور سوزشِ مثانہ (CYSTITIS) میں کام آتی ہے۔ جب کہ پیشاب میں سے امونیا کی سی بو آتی ہو۔

جب فاسفیٹس پیشاب میں خارج ہوتے ہوں تو بھی یہ کارگر ہوا کرتی ہے؛

یورک ایسڈ کی کنکریوں (پتھریوں) کو تحلیل کرنے میں یہ موثر کہی جاتی ہے؛

غدود مذی (PROSTATE) کے بڑھ جانے سے جو عوارضات پیدا ہوتے ہوں اور بعدہٗ جو تبدیلیاں مثانہ میں ظہور پذیر ہوتی ہیں۔ اُن کے لئے یہ ایک مشہور دوائی ہے۔

آلاتِ بول کے کسی بھی حصہ میں جب پیپ پڑ جاوے تو اس کے لئے بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے۔

شرط یہ ہے کہ اس دوائی کو اس صورت میں برتا جاوے جب کہ پیشاب پہلے ایسڈ کر لیا جاوے۔ خوراک:۔ دس گرین سے تین ۳ گرین۔ ایک دن میں سات گرین تک دی جا سکتی ہے؛




(سٹنگنگ نیٹل) STINGING-NETTLE

(ڈوارف نیٹل) DWARF NETTLE.

یہ دوائی کئی ایک امراض مثلاً چھپاکی (پتی اچھلنا)، نقرس۔ آگ یا پانی سے جلنے جھلنے اور چھاتیوں میں کم دودھ پیدا ہونے میں کام آتی ہے۔

گردہ یا مثانہ میں پتھری ہو۔ یا سنگریزہ ہو۔ سنگریزوں کو باہر نکال دینے میں مدد دیتی ہے؛

جب چھپاکی کے ہمراہ وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ تو یہ دوائی خاص ہوتی ہے؛

امراضِ مردانہ۔ چھاتیوں میں دودھ کم پیدا ہوتا ہو۔ رحم سے جریانِ خون ہو

تُرش و چپکنے والا نکو رہا ہو۔ شرمگاہ میں خارش ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی ڈنگ مارنے کی سی درد میں و جلن ہوتی ہو۔ دودھ چھڑانے کے بعد چھاتیوں میں دودھ کی آمد کو یہ روکتی ہے۔ یعنی دودھ کو خشک کرتی ہے۔ جب چھاتیاں بہت سوج گئی ہوں تو یہ دوائی نافع ہوتی ہے ؛

چھپاکی میں یہ دوائی اس وقت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ جلن اور گرمی ہو۔ اور نہایت شدید خارش ہوتی ہو جسم میں چیونٹیاں رینگتی معلوم ہوں ؛

زیادتی مرض۔ برفانی ہوا سے۔ پانی سے۔ سرد و مرطوب ہوا میں

خوراک عرق کا ایک سے تین قطرے یا ۱x ؛ شدید کیسوں میں (۱۰) کے فی خوراک دس قطرے دینے چاہئیں ؛

## اسٹی لاگو مائیڈس USTILAGO MAYDIS.

(کارن سمٹ) CORN-SMUT.

یہ دوائی کثرت حیض[1] (مینوریجیا) اور استحاضہ (میٹرراجیا) میں کام آتی ہے جبکہ یہ عوارضات بوجہ اجتماع خون رحم پیدا ہوئے ہوں۔ خون سیاہ رنگ کا آتا ہو۔ جریان خون آہستہ ہو۔ اور لگاتار آتا رہتا ہو۔ سیاہ خون خارج ہوتا رہتا ہو۔ اور اس میں چھوٹے چھوٹے سیاہ لوتھڑے نکلتے ہوں۔ رحم بڑھ گیا ہو۔ اور اس کا منہ کھلا ہو۔ سوجا ہوا۔ اور ملپلا ہو۔ کثرت حیض کے ہمراہ بعض اوقات خصیۃ الرحم میں خراش بھی ہوتی ہو۔ دائیں خصیۃ الرحم میں جلن دار درد میں ہوتی ہوں۔ اور خون کئی ہفتوں تک آتا رہتا ہو۔ خون برنگ سیاہ ہو اور اس میں لیس دار لوتھڑے نکلتے ہوں۔ سر میں چکر آتے ہوں۔ گرمی کی لہریں اٹھتی ہوں اور معدہ میں ڈوبنے کا احساس ہو ؛

ڈس مینوریا (حیض کا تکلیف و درد سے آنا) میں یہ دوائی سود مند ہوتی ہے جبکہ

[1] جب خون حیض بکثرت خارج ہوتا ہو۔ تو طب میں اسے کثرت حیض یا کثرت الطمث اور انگریزی میں مینوریجیا کہتے ہیں۔ لیکن جب ایام حیض کے علاوہ رحم سے خون جاری ہو تو اسے طب میں استحاضہ اور ڈاکٹری میں میٹراجیا کہتے ہیں ؛

خصیتہ الرحم وناف اور کمر میں شدید درد ہوتی ہوں۔ ہر چند لمحوں کے بعد بائیں خصیتہ الرحم میں عصبی درد بی اٹھتی ہوں۔ اور یہ خصیتہ الرحم بڑھا ہوا ہو۔ اور چھونے سے درد کرتا ہو؛

**امراض مردانہ۔** سخت زنی کی خواہش نہ کرنے والی ہو۔ عاشقانہ وعیاشانہ خیالات کے ساتھ منی خارج ہو جاتی ہو۔ سخت زنی کی زبردست خواہش اور اس کے ساتھ دھات گرتی ہو۔ کمر میں دھیمی دھیمی درد ہوتی ہو۔ اور ساتھ ہی دل بڑا پژمردہ اور مزاج چڑچڑا ہو فوطوں میں تیز عصبی درد ہوتی ہو۔ جس کے باعث غشی ہو جاتی ہو۔ اور خصیے کئی دنوں تک درد کرتے رہتے ہوں۔

**امراض زنانہ۔** خون حیض بجائے رحم سے آنے کے ناک یا منہ وغیرہ کے راستہ خارج ہوتا ہو۔ دبرائی اونیا۔ فاسعوریس ماحیص کو انگریزی میں (VICARIOUS MENSTRUATION.) کہتے ہیں۔ اسقاط حمل کے بعد خون بکثرت آتا ہو۔ خفیف استعمال ولانے سے خون جاری ہو جاتا ہو۔ خون چمکیلا سرخ ہو۔ اور کسی قدر منجمد ہو۔ اوصیر ٹرن کی عمر میں ہیموراجیہ کا عارضہ ہو۔ خون رنگ سیاہ اور منجمد آتا ہو۔ جس سے لمبے سیاہ ڈوئے بن جاتے ہوں۔ ناف بڑھ گئی ہو۔ اور رحم کے منہ سے خون بآسانی نکلتا ہو۔ (سلفیورک ایسڈ)؛ وضع حمل کے بعد خون جاری رہتا ہو۔ (اپی کاک۔ سباٹنا۔ سیکیل) لوشیا بمقدار کثیر خارج ہوتی ہو۔

یہ دوائی اوصیر ٹرن کی چھپاکی میں بھی کام آتی ہے۔ جبکہ جلد جسم خشک، گرم اور سرخ ہو۔

خوراک:۔ ۳x-۵x مدر ٹنکچر (۵) سے ۱۰ قطرے فی خوراک موزوں ڈوز ہے؛



## یووارسی UVA URSI.

BEAR BERRY. (بیئر بیری)

یہ دوائی سوزش مثانہ میں کام آتی ہے۔ جب کہ خونی پیشاب آتا ہو۔ پیشاب کرنے کی حاجت لگاتار بنی رہتی ہو کو تھوڑا تھوڑا آتا ہو۔ اور خون۔ پیپ۔ لیسدار مواد و خون کے بڑے بڑے لوتھڑے خارج ہوتے ہوں۔

حبس بول و تقطیر بول۔ میں یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ پیشاب میں پیپ و خون خارج ہوتے ہوں:

خوراک مدر ٹنکچر (۵) پانچ سے بیس قطروں تک:

سوزش حوض گردہ۔ میں اس دوائی کے پتوں کا ٹی ٹیوریشن استعمال کرنا چاہیئے:




یہ دوائی اس قسم کے کیسوں میں مستعمل ہوتی ہے جن میں ویری اولائینم استعمال کی جاتی ہے اس لیئے ویری اولائینم کا بیان مطالعہ فرمائیں:

خوراک ۶ایکس-۳۰-۲۰۰-۵۰۰-۱۰۰۰ سب طاقتوں میں نفع کرتی ہے:




VALERIAN. (ولے ری ان)

یہ دوائی اعصابی علالتوں میں کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ دیگر ادویات ناکامیاب ہو چکی ہوں۔ اگرچہ وہ بالکل مناسب معلوم ہوتی ہوں۔ مریض عصبی اور ہسٹیریکل مزاج والا ہوتا ہے اور اکثر عصبی اکساہٹ کا شکار رہتا ہے۔ اس دوائی کے مریض کم ہیں اور تیز فہم ہوتے ہیں:

ہسٹیریا (باؤ گولہ) میں یہ دوائی مفید ہوتی ہے جبکہ مریضہ متلون مزاج اور چڑچڑی ہو وہ پھر نرم مزاج ہو جاتی ہو۔ کئی قسم کے توہمات کا شکار رہتی ہو۔ کبھی تو اس کو یوں معلوم ہوتا ہو کہ وہ ہوا میں لٹک رہی ہے۔ یا دھاگا اس کے حلق میں لٹک رہا ہے:

بچہ دودھ قے کر چھوڑتا ہو۔ بڑے بڑے پھیکڑے نکالتا ہو۔ اور پاخانہ میں بھی پھیکڑے خارج ہوتے ہوں۔ وہ اعصاب زدہ اور جوں ہی کہ غصہ میں بھری ہوئی ماں کا دودھ پیتا ہو تو قے کر چھوڑتا ہو:

لنگڑی یا کار ہنگی درد۔ کھڑا ہونے سے اور پاؤں کو فرش پر ٹکانے یا عضو کو پھیلانے سے درد زیادہ ہوتی ہو۔ دبانے (وزن) اور چلنے پھرنے سے درد کو آرام ہو۔ سر میں ٹھنڈک کا بھاری احساس ہو:

کان درد۔ ہوا کے جھونکوں اور سردی لگنے سے کان درد ہوتی ہو:

خوراک۔ مدر ٹنکچر ۳ کے بیس سے تیس قطروں تک فی خوراک:




THE MATAL. (دی میٹل)

یہ دوائی اس وقت مظہر ہوتی ہے جبکہ فعل دل کمزور ہو۔ یا جب کہ جگر۔ دل اور شریانوں کی دیواروں کی شحمی ابتری (FATTY CEGENERATION.) ہو۔ ایسے مریضوں میں یہ خاص اور پرسوا بند ہوتی ہے۔ جن میں مرض کا سبب کمی خون۔ مزمن وجع المفاصل۔ ذیابیطس۔ ضعف عصبی یا مادہ سل ہو:

خوراک ۳x تا ۶x ٹری ٹیوریشن اور او نچی پوٹینسی ڈائیلیوشن:




THE NOSODE OF SMALL POX. (چیچک کا مواد)

یہ دوائی مانع مرض چیچک ہے۔ اور نیز مرض کے دوران میں بھی دی جاتی ہے۔ اس کے استعمال سے مرض کا زور اور دورہ گھٹ جاتا ہے۔ کمر درد نہایت شدید ہو۔ اور بہت بے چینی ہو۔ ٹانگیں دکھتی ہوں۔ بخار کا زور ہو۔ اور بدبودار پسینہ بافراط آتا ہو:

چیچک کی روک تھام میں یہ دوائی ٹیکہ کروانے کے مقابلہ میں بہت ہی اعلے

ثابت ہوئی ہے۔ اس کے استعمال سے نہ تو سمیت خون کا ڈر اور نہ ہی اور کوئی پیچیدگی پیدا ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔ جیسا کہ ٹیکہ کروانے کے بعد بعض اوقات ہوا کرتا ہے۔ عام طور پر اس مطلب کے لئے ۳۰ طاقت میں یہ دوائی صبح و شام دو وقت استعمال کی جاتی ہے۔

خوراک۔ ۶x سے ۳۰-۲۰۰-۵۰۰-۱۰۰۰ ______ سب طاقتوں میں نفع کرتی ہے:




WHITE HELLEBORE. (وائیٹ ہیلی بور)

اس دوائی کا اثر بچوں اور بوڑھوں پر خاص طور پر ہوتا ہے۔ اور ایسے اشخاص پر جو کہ ٹھنڈک محسوس کرتے رہتے ہوں اور جن کی قوت زیست پست ہو گئی ہو۔ یا ایسے نوجوانوں پر جو کہ عصبی و دموی مزاج کے ہوں:

یہ دوائی ایسے امراض میں استعمال کی جاتی ہے جن کی قوت زیست یکایک پست ہو جاوے۔ اور ضعف و نقاہت بدرجۂ کمال ہو جاوے۔ مریض ٹھنڈا ٹھار ہو جاوے۔ اور ٹھنڈا پسینہ (تریلی) اس کے ماتھے پر بکثرت آوے:

**مرض ہیضہ اور ہیضۂ اطفال۔** میں یہ دوائی نہایت مفید ہوتی ہے۔ جب کہ قیئوں کا زور ہو۔ ٹھنڈا پسینہ ماتھے پر آتا ہو۔ اور اسہال بھی ساتھ آتے ہوں۔ مریض کے اندر تو آگ لگی ہوئی ہوتی ہے۔ لیکن بیرونی جسم نیلا پڑ جاتا ہے۔ ٹھنڈا ٹھار ہوتا ہے اور چہرہ پر مردنی چھائی ہوئی ہوتی ہے۔ بصارت گم ہو جاتی ہے۔ اور اعصابی طاقتیں پست پڑ جاتی ہیں۔ قیئیں شدید ہوتی ہیں۔ بڑے زور سے آتی ہیں۔ اُن میں خوراک بلغم۔ پت اور خون خارج ہوتے ہیں۔ اسہال بکثرت اور آبی آتے ہیں۔ اور بعض اوقات بے اختیار نکل جاتے ہیں:

**دردِ معدہ اور درد قولنج** میں یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ ابکائیاں و قیئیں آتی ہوں۔ اور مریض کو ایسا محسوس ہو کہ انتڑیوں میں گانٹھ پڑ گئی ہے۔ اور ٹھنڈا پسینہ

پیشانی پر بسبب درد کے آتا ہو:

زچگی کے مے نیا (مالیخولیا) اور تشنج میں بھی یہ دوائی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے جب کہ دماغ میں خون کا اجتماع ہو۔ چہرہ نیلگوں اور پھولا ہوا ہو۔ اور آنکھیں باہر کو ابھری ہوئی ہوں۔ مریضہ وحشیانہ طور پر چیخیں مارتی ہو۔ اور پھاڑنے اور کاٹنے کی جانب اس کی طبیعت کا رجحان ہو۔ سر کو جھکانے سے غلبۂ خون بجانب سر ہوتا ہو۔ سر میں درد سخت ہوتی ہو:

پراڈیکائیٹس:۔ (شدید کھانسی) میں یہ ایک مفید دوائی ہے۔ جب کہ چہرہ کا رنگ نیلگوں ہو جاتا ہو۔ کھانسی تو تر ہو۔ لیکن بلغم بمشکل خارج ہوتی ہو۔ سانس بہت جلدی جلدی آتا ہو۔ دل کی دھڑکن تیز ہو جاتی ہو۔ اور کوتاہ دمی ہوتی ہو۔

بخار۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ بیرونی جسم تو سرد ہو۔ لیکن اندرونی شدید گرمی ہو۔ نبض باریک دھاگے کی مانند چلتی ہو۔ ٹھنڈا پانی پینے کی خواہش ہوتی ہو۔ اور جسمی نقاہت بہت زیادہ ہو۔ لرزہ کے ہمراہ بڑی ٹھنڈ اور پیاس لگتی ہو:

قبض کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جب کہ پاخانہ جانے کی حاجت معلوم نہ ہوتی ہو۔ پاخانہ لمبا سخت گول اور سیاہ گولیوں میں آتا ہو۔ عضلات مقعد کام نہ کرتے ہوں۔ درحالیکہ پاخانہ جانے کی بار بار خواہش شکم میں ہوتی ہو:

افیون اور تمباکو نوشی کے بداثرات کو دور کرنے کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے:

پیشانی پر سرد پسینہ کا آنا۔ اس دوائی کی خاص علامت ہے۔ اور تقریباً ہر ایک مرض میں جہاں کہ وراٹرم ایلبم مظہر ہوتی ہے۔ علامت موجود ہوا کرتی ہے:

معدہ:۔ استہا بہت ہو۔ ٹھنڈے پانی کی خواہش بہت ہو۔ لیکن جوں ہی کہ مریض ٹھنڈا پانی پیوے فوراً قے کر چھوڑے۔ گرم خوراک سے نفرت ہو۔ ہچکی آتی ہو۔ قئیں بافراط آتی ہوں۔ اور جی متلاتا ہو۔ پینے اور ذرا سی حرکت کرنے سے مرض میں زیادتی ہوتی ہو۔ مریض پھلوں کے کھانے۔ رسدار اور ٹھنڈی اشیاء اور برف کے پینے کی خواہش کرتا رہتا ہو۔ معدہ میں بے چینی ہو۔ قے کرنے کے بعد بڑی کمزوری ہو جاتی ہو۔ مریض تنہا رہنا پسند نہ کرتا ہو۔ لیکن گفتگو کرنے سے بھی انکار کرتا ہو:

عورت کو ایسا احساس ہو کہ وہ حاملہ ہے۔ اور بچہ جلدی پیدا ہو جاوے گا؛
جبکہ ایسا محسوس ہو کہ سر کی چوٹی پر برف کا ڈھیلا رکھا ہوا ہے۔ پیاس شدید ہو۔ بجھنے میں نہ آتی ہو۔ اور مریض بہت ٹھنڈا ٹھار پانی پینا چاہتا ہو۔ ترش اور تر و تازہ کرنے والی اشیاء کی زبردست خواہش کرتا ہو (فاسفورک ایسڈ): مریض ہر ایک شے ٹھنڈی ٹھار رکھنا چاہتا ہو؛

چہرہ۔ ناک کی نوک۔ پاؤں۔ ٹانگیں۔ ہاتھ بازو۔ اور دیگر اعضاء برف کی مانند سرد ہوں پیٹ میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ (کالچیکم۔ ٹیبکم)؛

شکم:۔ میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ جیسا کہ کوئی اندر سے چاقو کے ساتھ کاٹ رہا ہے؛

عسر الطمث (حیض کا درد و تکلیف سے آنا۔) اور اس کے ساتھ قئیں اور اسہال بھی آتے ہوں۔ یا اسہال نہایت کمزور کرنے والے ہوں۔ اور ٹھنڈا پسینہ ساتھ ہو۔ مریضہ اتنی کمزور ہو کہ وہ دوران حیض میں کھڑا ہونے کی طاقت نہ رکھتی ہو؛

درد کے ساتھ ہذیان ہو۔ اور مریض مارے درد کے دیوانہ ہو جاتا ہو۔ تمام رات گالیاں نکالتا اور چیختا چلاتا رہتا ہو؛

آنکھوں۔ کے گرد سیاہ حلقے پڑ گئے ہوں۔ ٹکٹکی بندھی ہو۔ اوپر کی جانب پتلیاں پھر گئی ہوں۔ اور کچھ نظر نہ آتا ہو؛

زبان سرد ہو اور اس میں ٹھنڈک محسوس ہوتی ہو۔ جیسا کہ پیپرمنٹ کھانے سے ٹھنڈک ہوا کرتی ہے؛

دانت درد۔ دانت بہت وزنی معلوم ہوتے ہوں۔ گویا کہ ان میں سکہ بھرا ہوا ہے؛

زیادتی مرض۔ پینے کے بعد۔ حیض کے قبل و دوران میں۔ پاخانہ پھرنے کے پیشتر اور دوران میں۔ کبھی پاخانہ کے بعد۔ پسینہ کے دوران میں۔ شب کو۔ مرطوب ٹھنڈے موسم میں نیند کے بعد۔ ذرا سی بھی حرکت کرنے سے؛

کمی مرض:۔ چلنے پھرنے سے۔ گرمی سے۔ دبانے سے؛

خوراک:۔ ۱x تا ۳۰ مزمن اسہال میں ۶x سے نیچی طاقت میں استعمال نہیں کرنی چاہیے؛

۳x سے ۱۲ پوٹینسی تک عموماً استعمال ہوتی ہے۔ لیکن مرض ہیضہ میں اس سے نیچی اور اونچی طاقتوں میں بھی ڈاکٹروں نے اس کو استعمال کیا ہے۔ بہت ڈاکٹروں کے نزدیک نبس طاقت زیادہ مرغوب ہے۔ بعض اوقات وبا میں اس کو 1X طاقت میں دیتے ہیں ؛

مرگی۔ مینیا اور مالیخولیا کے امراض میں اس دوائی کی نیچی طاقت دینی مفید ہوتی ہے ؛




(وائٹ امریکن ہیلی بور) WHITE AMERICAN HELLEBORE.

یہ دوائی حاد امراض میں کام آتی ہے۔ جب کہ شریانوں میں خون کا جوش ہو۔ یا اجتماع خون ہو۔ نبض تیز اور بھری ہوئی۔ اکثر پسینہ بھی آتا ہو۔ ابکائیاں اور قئیں آتی ہوں ؛

اجتماعِ خونِ دماغ۔ میں یہ دوائی بڑی مفید ہے۔ جب کہ ایسا احساس ہو گویا کہ سر پھٹ جائے گا۔ خواہ یہ اجتماع کثرت خون کے باعث واقع ہوا ہو۔ اور خواہ اکساہٹ۔ گرمی و منقبات کے استعمال سے ؛

سرسام کے درجۂ ابتدائیہ میں یہ دوائی نہایت نافع ہے۔ جب کہ اجتماع خون نہایت شدید ہو۔ ابکائیاں اور قئیں بھی اس کے ہمراہ آتی ہوں۔ نبض سخت اور بھرپور ہو ؛

نمونیہ کی اس حالت میں جب کہ پھیپھڑوں میں اجتماع خون ہو جاتا ہے۔ یہ دوائی کارآمد ہوا کرتی ہے۔ جب کہ حرارت تیز ہو۔ نبض سخت بھرپور اور تیز چلتی ہو۔ تنفس بھی تیز ہو۔ اور اکثر اوقات معدہ کی اکساہٹ بھی ساتھ شامل حال ہو۔ پسینہ با فراط آتا ہو ؛

ڈیبہ میں بھی اس دوائی کا نمایاں اثر ہوتا ہے ؛

شدید برانکائیٹس اور دمہ میں یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ

پھیپھڑوں میں اجتماعِ خون نہایت شدید ہو۔ بخار تیز ہو۔ اور تنفس تنگی سے آتا ہو۔ نبض بھری ہوئی ہو۔ اور سخت جلتی ہو۔ اکثر ابکائیاں اور عقیقیں بھی ساتھ آتی ہوں۔

پرسوت میں پردۂ صفاق کی سوزش۔ ورم رحم۔ اور سوزش خفیتہ الرحم کے لئے یہ ایک نہایت اعلیٰ دوائی ہے۔ جب کہ بخار تیز ہو۔ نبض بھری ہوئی اور سخت جلتی ہو۔

تشنج پرسوتی۔ میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ جب کہ سر میں اجتماعِ خون شدید ہو۔ چہرہ نیلا۔ ہذیان شدید اور جی متلاتا ہو۔

پلوریسی ذات الجنب۔ گلے پڑنے۔ سوزش جگر۔ ورم گردہ۔ اور سوزش مثانہ کے درجہ ابتدائیہ میں۔ یہ دوائی نہایت کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ نبض بھری ہوئی اور سخت جلتی ہو۔

بخار۔ صبح کو حرارت کم ہو۔ اور شام کو حرارت تیز ہو۔ ورمی بخاروں میں یہ دوائی کام آتی ہے۔ جب کہ حرارت کبھی بڑھ جاتی ہو اور کبھی کم ہو جاتی ہو۔ یعنی بخار کی حرارت میں کمی و بیشی باری باری سے ہوتی رہتی ہو۔

مصلح۔ اسٹرکنائینم۔ خوراک۔ ۱x-۱x-۶x۔




MULLEIN OIL. (مولین آئیل)

یہ دوائی بہرہ پن کے لئے مشہور عالم ہے۔ یورپ کے تمام ممالک۔ امریکہ اور دنیا کے دیگر حصوں میں یہ دوائی اس مطلب کے لئے بکثرت استعمال ہوتی ہے۔ نیز جب کان میں سوزش ہو اور درد کرتا ہو۔ تو اس دوائی کو کان میں ڈالنے سے آرام ہو جاتا ہے۔

کان بہنے کی ہر دو حادو مزمن صورتوں میں اس دوائی کا استعمال نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔ جب درد کی زیادتی ہو۔ تو یہ دوائی دن میں تین چار مرتبہ بلکہ اس سے زیادہ مرتبہ کان میں ڈالنی چاہیئے۔ جب درد کان کے ارد گرد مقام میں بھی ہو۔ تو یہ دوائی تھوڑے سے تیل میں

حاذکر حاذق جگہ پر دن میں کئی مرتبہ ملنی چاہیے :

**تقطیر بول** کے عارضہ میں جب کہ جوان یا بوڑھے اشخاص کو پیشاب کی حاجت بنی رہتی ہو۔ اور پیشاب قطرہ قطرہ گرتا رہتا ہو۔ رات کو بسترہ بھیگ جاوے تو اس دوائی کو اندرونی طور پر استعمال کرتے ہیں۔ یعنی ۴ یا پانچ قطرے دوائی نصف چھٹانک پانی میں ڈال کر مریض کو پلاتے ہیں۔ اور اسی طرح سے دن میں تین چار مرتبہ دیتے ہیں۔ جوں جوں مرض کمی پر آتا جاتا ہے توں توں دوائی بھی مقدار میں کم اور تھوڑی مرتبہ دیتے ہیں :

**دمشوالے مقام** پر ملنے سے درد اور سوزش کو تسکین ہوتی ہے :

**گلٹیوں** پر ملنے سے ان کی سوزش کم ہو جاتی ہے :

براونکائیٹس (شدید کھانسی)، ورم گلو اور تپ دق کے امراض میں اس دوائی کو چھاتی اور گردن پر ملنے سے تکلیف دہ کھانسی اور آواز کے بیٹھ جانے کو آرام ہو جاتا ہے :

**زیادتی مرض** - درجۃ الحرارت کی تبدیلی سے : بولنے سے - چھینکنے سے : ۹ بجے صبح سے لے کر ۴ بجے شام تک :

**خوراک** ۵-۱ :

## ویسپا کرابرو
## VESPA CRABRO.

یہ دوائی آنکھ کے چھپڑوں کی سرخبادی ورم اور سوزش چشم میں کام آتی ہے تمام چہرہ سوجا ہوا ہو۔ اور درد کرتا ہو۔ بائیں خصیۃ الرحم کے اجتماع خون میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ خون حیض جاری ہونے سے پہلے درد و تکلیف ہوتی ہو :

**جلد جسم** پھنسیاں ہوں۔ شدید خارش ہوتی ہو۔ جلن ہوتی ہو۔ پھنسیوں میں ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ سرکہ میں نہانے سے آرام ہوتا ہے :

**خوراک** :- ۳x-۳۰ :

## ونکا مائی نر
## VINCA MINOR.

یہ دوائی سر کی کھوپڑی اور چہرہ کے ایگزیما (جلن دار پھنسیاں) میں کام آتی ہے۔ ماؤف مقامات سے نہایت بدبودار رطوبت خارج ہوتی ہے۔ سر کے بال آپس میں چمٹ جاتے ہیں اور پپڑیاں جم جاتی ہیں۔ اور پپڑیوں کے زیریں رطوبت قائم رہتی ہے ؛

خوراک۔ مدر ٹنکچر (ø) کے ایک سے لے کر بیس قطروں تک یا ۳۰، ۱x ؛

## وائی برنم آپولس
## VIBURNUM OPULUS.

یہ دوائی ایسے مریضوں میں کام آتی ہے جن کے مقام رحم (ضعیفۃ الرحم) میں بے قاعدہ تشنجی دردیں ہوتی ہوں۔ نیز مثانہ اور دیگر آلات شکم کے تشنجی سکڑاؤ میں نافع ہے جب کہ یہ سکڑاؤ رحم کی جلن وخراش کے معکوس اثر سے پیدا ہوا ہو ؛

سوزش و جلن رحم میں اس دوائی کو یاد رکھنا چاہیے۔ جب کہ یہ عارضہ ہسٹیریا کی وجہ سے پیدا ہوا ہو ؛

عصبی۔ غشائی اور تشنجی عسر الطمث (حیض کا درد تکلیف سے آنا) میں بھی یہ دوائی نافع ہے۔ جب کہ رحم میں شدید تشنجی دردیں ہوتی ہوں ؛

حیض جبکہ اکثر دیر کر کے آتا ہو۔ مقدار میں کم اور صرف چند گھنٹے کے ساتھ آتا ہو۔ جلد ہی خشک ہو جاتا ہو۔ ضعیفۃ الرحم میں بوجھ محسوس ہوتا ہو اور دردیں رانوں تک جاتی ہوں۔ ہسٹیریکل تشنج ہوں۔ نظام عصبی میں اکساہٹ ہوتی ہو۔ ہسٹیریکل مزاج کی مستورات کو پیشاب کی تشنجی رکاوٹ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ ایسی مستورات رحم یا ضعیفۃ الرحم کی سوزش و جلن میں مبتلا ہوا کرتی ہیں ؛

باقاعدہ پیدل چلنے کے بعد پاؤں میں جب کرل پڑجاویں تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے۔ نیز دوران حمل میں ٹانگوں کے کرل میں بھی سودمند ہوتی ہے :

کرل کی یہ مشہور دوائی ہے :

یہ دوائی مانع اسقاط حمل بھی ہے۔ حمل کے دوران میں حاملہ کو استعمال کرتے رہنا چاہیئے۔ اس سے اسقاط کا خطرہ دور ہوجاتا ہے :

جھوٹی دردزہ کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے :

سر۔ سر جھک جاویں۔ ایسا محسوس ہو کہ مریض آگے کی جانب گرا جاتا ہے۔ کنپٹیوں میں شدید درد ہو۔ آنکھوں کے ڈیلے دکھتے ہوں۔ (سمی سی فیوگا) :

معدہ۔ جی لگاتار متلاتا ہے۔ کھانے سے افاقہ ہو :

شکم۔ شکم میں یکایک درد شروع ہوجاوے۔ اور کرل (تشنج) پڑیں۔ ناف کے آس پاس دبانے سے دکھن ہو :

امراض زنانہ۔ خون حیض بہت دیر کرکے آئے۔ مقدار میں تھوڑا آوے۔ اور صرف چند گھنٹے رہ کر خشک ہوجائے۔ خون بدبودار ہو۔ کرل کی دردیں ہوتی ہوں اور رانوں کے نیچے تک جاتی ہوں : (بیلاڈونا) :

قبل از حیض نیچے کی جانب بوجھ پڑا ہوا ہو۔ اور دردیں ہوتی ہوں۔ حقیبۃ الرحم میں اجتماع خون ہو۔ اور بدہضمی ہو۔ چوتڑ کی ہڈی اور شرمگاہ دکھتی ہوں۔ اور دردیں رانوں کے عضلات میں جاتی ہوں۔ تشنجی مسر العطمت ہو (بوریکس) :

سیلان الرحم (لیکوریا) جلتا ہوا خارج ہوتا ہو۔ آلات ولادت میں جلن اور خارش ہوتی ہو۔ اٹھ کر بیٹھنے کی کوشش کرے پر مریضہ کو غشی آجاتی ہو۔ حمل کا اسقاط بار بار ہوجایا کرتا ہو۔ جس سے ظاہراً بانجھ پن پیدا ہوگیا ہو۔

آلات بول۔ پیشاب کی حاجت بار بار ہو۔ مقدار میں زیادہ آتا ہو۔ ہلکے زرد رنگ کا ہو۔ کھانسنے اور چلنے پھرنے سے پیشاب نکل جاتا ہو۔

مقعد۔ پاخانہ لمبا اور سخت آتا ہو۔ مقعد میں کاٹنے والی دردیں ہوتی ہوں۔ اور مقعد دکھتی ہو :

ٹانگیں اور بازو۔ سخت ہوں۔ گردن کی پشت دکھتی ہو۔ چوتڑوں میں درد ہوتی ہو :

ٹانگیں کمزور اور بوجھل ہوں:

زیادتی مرض۔ ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے۔ گرم کمرہ میں۔ شام کو اور شب کو:

کمی مرض۔ کھلی ہوا میں۔ آرام کرنے سے:

خوراک۔ مدر ٹنکچر (θ) کے پانچ قطرے یا ۱x-۱۲x-۳x:

# وائی برنم پرونی فولیم

VIBURNUM PRUNIFOLIUM

جن حاملہ مستورات کو اسقاط حمل کا ڈر چوتھے مہینے سے لے کر چھٹے مہینے تک لگا رہتا ہو۔ (جس کو انگریزی میں MISCARRIAGE مس کیریج کہتے ہیں) یا جن کو گرب پات (اسقاط حمل) کی عادت پڑ گئی ہو۔ یا جن مستورات کے رحم میں درد اور جلن رہتی ہو جیض درد اور قلت سے آتا ہو اُن کے لئے یہ دوائی مفید ہے: نیز جب کمر میں درد ہوتی ہو۔ یا بوجھ نیچے کی جانب پڑا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ یا ان حاملہ عورتوں کے لئے جن کو دوران حمل میں جھوٹی دردیں ہوتی رہتی ہوں۔ یہ دوائی نہایت مفید ہوا کرتی ہے:

اگر یہ دوائی زچہ کو وضع حمل کے موقع پر استعمال کرائی جاوے۔ تو یہ تولید کے کام میں نہایت آسانی پیدا کرتی ہے۔ تکلیف بھی کم ہوتی ہے۔ اور بچہ بھی آسانی سے پیدا ہو جاتا ہے۔ مابعد کی دردوں پر بھی یہ قابو رکھتی ہے۔ یعنی وضع حمل کے بعد کی دردیں زیادہ تکلیف دہ نہیں ہوتیں۔ اور جریانِ خون کو بھی یہ دوائی روکتی ہے۔ اور رحم میں کسی قسم کی اُلجھن پڑنے سے بچاتی ہے:

حاملہ کے روگ۔ (MORNING SICKNESS.) میں بھی یہ دوائی بہت مفید ہوتی ہے۔ اس کے استعمال سے جی متلانے۔ اُبکائیاں اور قیئوں کی روک تھام میں مدد ملتی ہے:

خون حیض ا۔ ظاہر ہونے کے قبل ذکی الحس مستورات کے دل۔ معدہ اور نظام عصبی

میں جو خرابیاں واقع ہوا کرتی ہیں۔ ان کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے۔ حیض آنے سے کچھ یوم قبل اس دوائی کا استعمال شروع کر دینا چاہئے۔ اور دوران حیض بھی دیتے جانا چاہیئے:

**بانجھ مستورات:** جن کے رحم اپنی جگہ سے ٹل گئے ہوں اور جن میں حیض کی بے قاعدگی ہو۔ ان کے لئے یہ ایک مفید دوائی ہے:

**امراض ہسٹیریا اور ہسٹیریکل مرگی** میں یہ ایک نہایت کارآمد دوائی ہے۔ جبکہ مریضہ کے رحم میں خراش ہوتی ہو۔ اور حیض کی بے قاعدگی ہو:

**مریضہ چیچک** کو ایام حیض میں اگر جریان خون زیادہ ہو۔ تو اس کی روک تھام کے لئے یہ ایک اعلیٰ دوائی ہے:

**زیادتی مرض۔** ماؤف مقام کے بل لیٹنے سے: گرم کمرہ میں: شام اور رات کو:

**کمی مرض۔** کھلی ہوا میں۔ آرام کرنے سے:

**خوراک:-** مدر ٹنکچر (۵) کے پانچ قطرے نصف چھٹانک پانی میں ڈال کر دن میں دو مرتبہ۔ لیکن جب درددں کا زور ہو۔ اور رحم سے خون جاری ہو چکا ہو۔ اس وقت اس دوائی کی خوراکیں ہر دو گھنٹے کے بعد یا اس سے بھی جلدی دی جاتی ہیں:



## وی اولا اڈوراٹا
## VIOLA ODORATA.

یہ دوائی سیاہ فام مریضوں کو جن کے کان بہتے ہوں مفید ہے۔ بہرہ پن ہو۔ کان میں تیز چبھنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ اور نیز پیشانی میں درد ہوتی ہو۔ کھوپڑی کی کھال تنی ہوئی ہو۔ پیشانی میں جلن ہو۔ اور سر چکراتا ہو:

**آنکھیں:-** آنکھوں کے جھپر وغنی ہوں آنکھ کا ڈیلا دبا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ آنکھوں کے سامنے شعلے ہوں۔ قریب نظری ہو۔ سوزش چشم ہو۔ آنکھوں کے سامنے نقوش پھرتی ہوں۔ سغلوں کی۔ سانپوں کے دائروں کی:

آکلات بول - پیشاب دودھیا آتا ہو - تیز بو والا ہو؛

زیادتی مرض - ٹھنڈی ہوا سے؛

خوراک - مدرٹنکچر (Q) کے ایک سے لے کر تیں قطروں تک یا ۲x - ۶x؛

## وی اولاٹری کولر

VIOLA TRICOLOR.

یہ دوائی سر کی پپڑیوں میں کام آتی ہے - جبکہ بکثرت پیپ کی وجہ سے بال آپس میں چپٹ گئے ہوں - نیز جلن دار پھنسیوں میں کام آتی ہے - جب کہ جلن اور خارش بہت ہو - خصوصاً رات کو بہت زیادہ ہو - پیشاب بکثرت آتا ہو اور اس میں سے بلی کے پیشاب کی مانند بو آتی ہو؛

زیادتی مرض - موسم سرما میں - گیارہ بجے دن کے؛

خوراک :- مدرٹنکچر (Q) کے ایک سے تیس قطروں تک یا ۱x - ۳x؛

## وائپیرا ٹوروا

VIPERA TORVA.

یہ دوائی ورم ورید (PHLEBITIS) اور وریدوں کے پھول جانے میں کام آتی ہے - جب کہ ایسا احساس ہو - کہ وریدیں پھٹ جاویں گی؛ نیز ٹانگ کو اونچا رکھنے سے آرام محسوس ہوتا ہو؛

جگر کے بڑھ جانے میں بھی سود مند ہوتی ہے؛

انقطاع الطمث کے عوارضات میں مظہر ہوتی ہے؛

انتہاب المزمار (OEDEMA OF GLOTTIS) میں سود مند

ہے :۔

خوراک :۔ علاج تری یورنشن یا اونچی پوٹینسی ڈائیلیوشن :۔




یہ دوائی مرگی۔ رعشہ۔ اور درد عصبی خصوصاً سیاٹیکا لنگڑی کا درد میں کام آتی ہے۔ نیز وجع المفاصل میں بھی جب کہ دردیں گھٹنے اور ٹخنے میں اور کندھے بغل میں باری باری سے ہوتی ہوں :۔

زیادتی مرض :۔ موسم سرما میں۔ سردی سے۔ ابر دار موسم میں۔ بستر میں :۔

کمی مرض :۔ داہنے پہلو لیٹنے پر :۔

خوراک۔ مدر ٹنکچر (ϕ) کے ایک سے دس قطروں تک یا ۱x - ۳x :۔




یہ دوائی ورم گلو میں کام آتی ہے۔ جب کہ مریض حلق کو صاف کرنے کی لگاتار جدوجہد کرتا رہتا ہو۔ لیکن اس سے اس کو فائدہ نہ ہوتا ہو نگلنے کی خواہش بنی رہتی ہو۔ ماؤف مقامات خشک ہوں۔ گویا کہ سوجے ہوئے ہیں :۔

لیکچراروں اور گویوں کی خراش گلو۔ میں بھی یہ دوائی کام آتی ہے۔ نیز خشک تکلیف دہ کھانسی میں بھی یہ دوائی آتی ہے۔ جو کہ کوے کی خراش کرنے کی وجہ سے پیدا ہوئی ہو۔ ہوا کی نالیوں میں جلن کا احساس ہو :۔

بواسیری مسوں کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہے۔ جبکہ ساتھ ہی قبض بھی ہو۔ مقعد میں خارش ہوتی ہو :۔

خوراک مدر ٹنکچر (ϕ) کے ایک سے دس قطروں تک یا ۱x - ۳x - ۶x :۔

# ایکیتھاکسی لم

XANTHOXYLUM.

PRICKLY ASH. (پرکلی ایش)

یہ دوائی مزمن وجع المفاصل میں مفید ہوتی ہے۔ اور نیز جگر کی امراض میں جبکہ صفرا کی نالی (BILE DUCT) اور حلق مبتلا ہوں ؛

یہ دوائی کمزور۔ نازک مزاج مستورات کے امراض میں مفید ہوتی ہے۔ جن کو حیض بکثرت آتا ہو۔ اور تشنجی و عصبی عسر الطمث (حیض کا درد و تکلیف سے آنا) میں مبتلا ہوں۔ درد یہ ٹانگوں تک جاتی ہوں ؛

وضع حمل کے بعد کی دردوں اور حفیفۃ الرحم کی عصبی دردوں میں یہ دوائی کارآمد ثابت ہوتی ہے۔ جبکہ درد یہ ران تک پہنچتی ہوں۔ ایسی حالتوں میں مریضہ سپت، حتی تکلیف کی بسوار متوحش خیالات : عدم اشتہا

خوراک x ۱ تا x ۶ پوٹینسی ؛

# ایکس رے

X-RAY.

یہ دوائی مردوں کے خصیوں اور عورتوں کے خفیفۃ الرحم کے دبلا پن (جھوٹا ہو جانا) میں کام آتی ہے۔ بانجھ پن میں نافع ہے ؛

اس دوائی کے استعمال سے جیبائی اور دماغی ملائمتیں جاگ اٹھتی ہیں۔ جو علامات مرض دب گئی ہوں خصوصاً۔ SYCOSIS (سر و داڑھی کے بالوں کی جڑوں میں پرانی سوزش اور ان میں پھنسیاں ہو جانا) اس دوائی کے استعمال سے مسطح پر آجاتی ہیں ؛

سر۔ سر اور چہرہ کے مختلف حصوں میں دردیں ہوتی ہوں اوپر کے دائیں جبڑے میں وجعی درد ہوتی ہو۔ گردن اکڑ گئی ہو۔ گردن میں یکایک کڑک پڑتی ہو۔ کانوں کے پیچھے دردیں تیز ہوتی ہوں جب سر بانہ سے سر کو اونچا کیا جائے تو گردن کے عضلات درد کرتے ہوں۔ کان بھرے ہوئے ہوں۔ سر پر گھنٹی بجتا ہو۔

مُنہ۔ زبان خشک۔ کھردری اور دکھتی ہو نگلتے وقت گلے میں درد ہوتی ہو جی متلاتا ہو۔

امراض مردانہ۔ عشقیہ خواب آتی ہوں۔ قوت باہ معدوم ہو گئی ہو۔ اس دوائی کے استعمال سے دبا ہوا سوزاک آشکار ہو جاتا ہے۔

ٹانگیں اور بازو۔ وجع المفاصل کی دردیں ہوتی ہوں۔ اعضا تھکے ٹوٹے ہوں۔ ہتھیلیاں کھردری اور اُن پر سے چھلکے اترتے ہوں۔

جلد جسم۔ خشک خارش دار پھنسیاں ہوں۔ جلد خشک اور جھریاں پڑی ہوئی ہوں۔ جلد پھٹی ہوئی اور دردکرتی ہو۔ مسّے ہوں۔ ناخن موٹے ہو گئے ہوں۔ چنبل ہو۔

زیادتی مرض۔ بستر میں۔ سہ پہر کو۔ شام اور رات کو۔ کھلی خوراک۔ علاج اور اونچی پوٹینسی۔




یہ دوائی نہایت اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ ہے جبکہ اس کی بڑی بڑی خوراکیں کھائی جاویں کمزور۔ بیکے۔ دُبلے زود رنج اشخاص کے لئے موزوں تر ہے۔

انتشار قضیب بڑا سخت ہوا اور دیر تک رہتا ہو۔ خونی بواسیر ہو۔ انتڑیوں سے خون خارج ہوتا ہو۔ ورم نازہ ہو۔ (جریان البول) ہو۔

بخار۔ لرزہ و کپکپی ہو۔ حرارت تیز ہو گرمی و سردی کی لہریں اٹھتی ہوں۔ پسینہ کی طرف طبیعت راغب ہو۔

نیند۔ بے خوابی ہو۔ زندگی کے گذشتہ واقعات سامنے آکر نیند نہ آنے دیتے ہوں۔

خوراک ۔خالص دوائی ½ سے ½ گرین ؛ قوت باہ ۔ کم کے لئے ایک فی صدی سولیوشن کے دس قطرے ؛

ہومیوپیتھک خوراک ۔ ۳x ؛

## یکّہ فائیلمنٹوسا

YUCCA FILAMENTOSA.

BEAR-GRASS. (بیر گراس)

یہ دوائی اجتماع خون درد جگر میں کار آمد ہوتی ہے ۔ درد جگر کے بالائی حصے سے کمر تک جاتی ہوں ۔ چہرہ زرد اور زبان پر زرد فر ۔ اور اس پر دانتوں کے نشانات موجود ہوں ۔ اسہال آتے ہوں ۔ اور ان میں صفراء بہت خارج ہوتی ہو ؛

سوزش حشفہ (سپاری کی سوجن) اور سوزاک میں یہ دوائی موثر ہوتی ہے ۔ جبکہ غلاف حشفہ میں ورم اور جلن ہو ۔ نیز حشفہ کی نالی میں جلن ہو ؛

خوراک ۔ مدر ٹنکچر (θ) کے ایک سے لیکر دس قطروں تک یا ۳x ؛

## زنکم بروميٹم

ZINCUM BROMATUM.

بچوں لوگوں کے دماغ کی تھکاوٹ میں یہ دوائی کام آتی ہے ۔ جبکہ سر میں گاہے بگاہے شدید درد ہوجایا کرتا ہو ۔ مزمن اجتماع خون میں بھی یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ۔ جب کہ پاگل پن اور مالیخولیا کا عارضہ ہونے کا احتمال ہو ؛

دانت نکالنے والے بچوں کو جب سر اور چہرہ کے پٹھوں میں شدید درد ہوتی ہوں ۔ تو یہ دوائی سودمند ہوتی ہے ؛

خوراک ۔ ۱x کے آٹھ گرین ؛

## زنکم سیانیٹم

ZINCUM CYANATUM.

یہ دوائی شیرخوار بچوں کے تشنج۔ سوزش ورم دماغ ۔ رعشہ مع فالج اور ہسٹیریا میں کام آتی ہے۔ خوراک ۱x تا ۳x ؛

## زنکم میٹیلیکم

ZINCUM METALLICUM.

ZINC (جست)

یہ دوائی ایسے اشخاص کے لئے مفید ہوا کرتی ہے جن کو بوجہ قلت خون دماغ اور ضعف عصبی۔ دماغی و اعصابی کمزوری ہو۔ اور بدیں وجہ ان کے جسم و جان کمزور ہو چکے ہوں۔ جان اتنی کمزور ہو گئی ہو۔ کہ نہ تو جسم پر چھپاکی ہی نمودار ہو۔ اور نہ ہی خون حیض جاری ہو سکتا ہو۔ بلکہ تھوک باہر نکالنے یا پیشاب کرنے کی طاقت بھی نہ رہی ہو۔ نچلے دھڑ میں بے چینی بہت ہوتی ہو اور اس لئے مریض ٹانگوں کو متواتر ہلاتا رہتا ہو؛

تشنج اطفال۔ میں یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جب کہ بچہ دانت نکال رہا ہو۔ اس کے چہرے کا رنگ زرد اور حرارت جسم نارمل ہو۔ بچہ دانت پیستا ہو۔ اور آنکھیں پھیر لیتا ہو؛ یا سر اور ہاتھ خود بخود بلا ارادہ ہلتے رہتے ہوں؛

خراش نخاع (SPINAL IRRITATION) میں یہ بڑی مفید دوائی ہے۔ جب کہ کمر میں دھیمی دھیمی درد ہوتی ہو۔ تمام نخاع میں جلن ہوتی ہو؛

بیٹھنے سے تکلیف بہت بڑھ جاتی ہو۔ اور چلنے پھرنے آرام ہوتا ہو۔ نقاہت بدرجہ کمال ہو؛

مزمن سردرد کے لئے بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جبکہ کمزوری بہت ہو۔ اور پشت سر میں بہت درد ہوتی ہو؛

نقصِ معدہ میں یہ دوائی اس وقت کارآمد ہوتی ہے۔ جبکہ معدہ پر بہت بوجھ پڑا ہوا معلوم ہوتا ہو۔ کسے ہوئے کپڑوں سے بہت تکلیف ہوتی ہو۔ اور اُن کو ڈھیلا کرنا پڑتا ہو۔ کھانا کھاتے وقت کھانے وقت کھانے کی حرص اتنی تیز ہوجاتی ہو کہ اُس کو ملنے کے لئے مریض کافی جلدی نہ کھا سکتا ہو۔ یہ حرص ۱۱-۱۲ بجے دن کے بہت زیادہ ہوجایا کرتی ہو؛

جب خونِ حیض کے جاری ہوجانے سے ہر قسم کی تکالیف میں کمی واقع ہوتی ہو یا جب کہ بائیں خصیتا الرحم میں متواتر چھیدنے کی سی دردیں رہتی ہوں لیکن خونِ حیض کے جاری ہونے سے تکالیف میں اضافہ ہوتا ہو۔ تو یہ دوائی سودمند ہوا کرتی ہے۔

رعشہ۔ (CHOREA) میں بھی یہ دوائی مفید ہوتی ہے۔ جب کہ چھپاکی کے دب جانے یا خوف کے باعث یہ عارضہ پیدا ہوگیا ہو؛

چل بلینیز:۔ (CHILBLAINS) (پالا مارنا۔ بوائیاں پھٹنا) کے لئے بھی یہ دوائی کارآمد ہوتی ہے۔ جب کہ وہ درد کرتی ہوں۔ اور چلنے جلنے سے زیادہ تکلیف ہوتی ہو؛

استسقاء سر میں بھی یہ دوائی مفید ہوا کرتی ہے۔ جبکہ بچہ سر کو کبھی ادھر مارتا ہو اور کبھی ادھر۔ اور سرہانے میں سر کو گھسیٹتا ہو؛

# دیگر ضروری علامات

(۱) پاؤں یا ٹانگوں میں متواتر بے چینی رہتی ہو۔ اور مریض ان کو لگاتار حرکت دیتا رہتا ہو؛

(۲) خونِ حیض کے جاری ہونے سے تمام موجودہ تکالیف کو آرام آجایا کرتا ہو۔ لیکن خون کے بند ہوتے ہی پھر تکالیف عود کر آیا کرتی ہوں؛

(۳) بچہ ہر ایک بات کو جو اس کو کہی جائے دہرا تا ہو:

(۴) بچہ سوتا سوتا چیخ اٹھتا ہو۔ خواب میں تمام جسم جھٹلاتا ہو۔ خوف زدہ ہو کر جاگ اٹھتا ہو اور چیخیں مارتا ہو۔ سرہانے پر سر کبھی اس طرف پٹکتا ہو۔ اور کبھی اس طرف چہرہ باری باری سے زرد اور سرخ ہو جاتا ہو:

(۵) کئی گھنٹوں تک بستر میں آرام کرنے کے بعد اور سوتے میں بھی پاؤں میں حرکت لگاتار ہوتی رہتی ہو۔ پیشاب خارج نہ ہوتا ہو۔ جب تک کہ مریض پیچھے کی جانب جھک کر نہ بیٹھتا ہو:

(۶) کسی مقام کے عضلات جھٹلاتے ہوں:

(۷) لکھتے وقت ہاتھ کانپتا ہو۔ دوران حیض میں ہاتھ اور پلکیں کانپتے ہوں۔ اور کمزور ہوں:

(۸) دوران پسینہ میں مریض کپڑا اوڑھنا برداشت نہ کر سکتا ہو:

(۹) دل کی حالت بہت کمزور ہو۔ خفیف شور بھی برداشت نہ کر سکتا ہو۔ کام کرنے اور بولنے کو دل نہ چاہتا ہو:

(۱۰) مفروضہ جرم کے بدلے گرفتاری کا ڈر لگا رہتا ہو۔ مریض مغموم و سست رہتا ہو:

(۱۱) منہ کا ذائقہ بہت میٹھا ہوتا ہو۔ اور میٹھی اشیاء مریض نہ کھا سکتا ہو:

(۱۲)۔ تھوڑی سی شراب پینے سے بھی سر درد پیدا ہو جاتی ہو۔ دماغ کی کمزوری ہو۔ اور زیادہ مطالعہ سے طالب علم کو سر درد ہونے لگ پڑتی ہو:

(۱۳) آنکھیں جلتی ہوں۔ خارش ہوتی ہو۔ اُن سے پانی بہتا ہو۔ اور ایسا محسوس ہوتا ہو کہ آنکھیں سر کے اندر گھسی جا رہی ہیں:

(۱۴) سر درد کے ساتھ آنکھوں کے آگے اندھیرا ہو جاتا ہو:

(۱۵) کانوں سے بدبودار مواد نکلتا ہو۔

(۱۶) ہونٹ زرد ہوں۔ منہ کے کونے پھٹے ہوئے ہوں۔ ٹھوڑی سرخ ہو۔ اور اس پر دانے نکلے ہوئے ہوں۔ جن میں خارش ہوتی ہو:

(۱۷) مٹھائی کھانے سے معدہ جلتا ہو:

(۱۸) شراب کی خفیف سے خفیف مقدار بھی برداشت نہ ہو سکتی ہو:

(۱۹) گیارہ بجے دن کے بھوک کا بڑا غلبہ ہوتا ہو: (سلفر)

(۲۰) تھوڑی سی خوراک کھانے سے بھی شکم میں درد ہوتی ہو:

(۲۱) ناف کے قریب ایک مقام میں درد ہوتی ہو۔ اور گڑگڑ ہوتی ہو ساور نفخی ہو۔ اور شکم اندر کو کھچا ہوا ہو:

(۲۲) چلنے پھرنے۔ کھانسنے یا چھینکنے سے پیشاب بے اختیار نکل جایا کرتا ہو:

(۲۳) اسہال کے یکایک بند ہو جانے کے بعد علامات دماغ کا ظہور ہوتا ہو:

(۲۴) خون حیض دب گیا ہو یا بہت دیر سے آتا ہو۔ یا جبکہ آنول رک گئی ہو:

(۲۵) نقاہت پیدا کرنے والی تشنجی کھانسی ہوتی ہو۔ اور مٹھائی کھانے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہو:

(۲۶) کھانسنے وقت بچہ اپنے اعضائے تناسل کو پکڑ لیتا ہو:

(۲۷) بلغم کے خارج ہونے سے کوتاہ دمی کو آرام ہوتا ہو:

(۲۸) ٹانگوں کی ورید میں بہت پھولی ہوئی ہوں:

(۲۹) بچہ سوتے میں اونچی اونچی چیخیں مارتا ہو۔ لیکن اس کو خبر نہ رہتی ہو:

(۳۰) ایسا احساس ہو کہ پاؤں اور ٹانگوں کے اوپر کھٹمل رینگ رہے ہوں اور نیند نہ آتی ہو:

(۳۱) چھپاکی جسم پر ظاہر ہو کر دب گئی ہو:

زیادتی مرض: حیض آنے کے موقع پر۔ چھونے سے: پانچ سات بجے شام کے درمیان دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد۔ شراب نوشی سے:

کمی مرض۔ کھانے سے۔ اخراج سے: چھپاکی کے ظہور سے:

امراض سینہ کو آرام ہو۔ بلغم کے خارج ہونے سے:

امراض مثانہ کو آرام ہو۔ پیشاب کے خارج ہونے سے:

امراض کمر کو آرام ہو۔ منی کے خارج ہونے سے:

امراض عامہ کو آرام ہو۔ خون حیض کے خارج ہونے سے:

معاون۔ اگنیشیا:

متضاد۔ کیمومیلا۔ نکس وامیکا۔ یہ ادویات نہ ہی پہلے۔ اور نہ ہی مابعد میں استعمال

کرنی چاہییں ؛

خوراک - ۲x سے ۶x - اور اونچی طاقت ؛




ZINCUM PHOSPHORATUM.

یہ دوائی امراض نظام عصبی مثلاً وہم - مالیخولیا - کمزوری - فالج - سکتہ اور ہزال النخاع میں کام آتی ہے - جب کہ ٹانگیں اور بازو کانپتے ہوں - خصوصاً بازو زیادہ کانپتے ہوں - مریض نحیف اور بہ تناسب عمر کے زیادہ بوڑھا معلوم ہوتا ہو - اور نقاہت و ضعف عصبی کی شکایت کرتا ہو ؛

عصبی دردوں میں بھی یہ دوائی سود مند ہوتی ہے - کہ بوجہ ضعف عصبی اور دلی تشویش کے بے خوابی سے پیدا ہوئی ہوں ؛

خوراک :- خالص دوائی ۱/۶ سے ۱/۲ گرین تک یا ۲x ۳x ؛




ZINCUM SULPHURICUM.

یہ دوائی فالج میں کام آتی ہے - جب کہ اعضاء متشنج ہوں اور کانپتے ہوں - اور ٹانگوں و بازوؤں میں کڑل پڑتے ہوں ؛

جب آنکھ میں بار بار سوزش قرنیہ کے باعث پھولا پڑ جاوے تو اس دوائی کو نہیں بھولنا چاہیے ؛

خوراک ۔ ۲x - ۳x - ۶x قے لانے کے لئے خالص دوائی کے پندرہ گرین ؛

# زنکم ویلیریانیکم

ZINCUM VALERIANICUM.

یہ دوائی دردِ سر عصبی میں کام آتی ہے۔ جب کہ درد اتنی شدید بھالا مارنے کی سی اور چاقو مارنے کی سی ہوتی ہو۔ کہ مریضہ چیخیتی چلاتی ہو۔ اپنے بالوں کو نوچتی ہو ؛ اور پاگل ہو جاتی ہو۔ دردیں اتنی شدید ہوا کرتی ہیں کہ مریضہ کی صحت تباہ ہو جاتی ہے

بے خوابی میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ جب کہ سر میں درد ہوتی ہو۔ خصوصاً بچوں میں۔ وہ رات کو اکثر جاگ اٹھتے ہوں۔ غنودگی میں پڑے رہتے ہوں۔ زرد رو اور تھکے ماندے ہوتے ہوں ؛

چہرے کی دردِ عصبی اور شیاٹک عصب کی درد میں اس دوائی کو نہیں بھولنا چاہیئے ؛

نخاع کی درد عصبی اور سرسام میں بھی یہ دوائی نافع ہوتی ہے۔ گردن اور نخاع میں تیز دردیں ہوتی ہوں۔ اور مریض عصبی مزاج کا ہو ؛

مرگی میں بھی یہ دوائی سودمند ہے ؛

ہسٹیریکل درد دل۔ میں بھی نافع ہے ؛

خوراک۔ خالص دوائی دو گرین یا ۲x ا - ۳x ؛

درد عصبی کے لئے اس دوائی کو کچھ عرصہ جاری رکھنا چاہیئے ؛

# زنجی برآفیشینل

ZINGIBER OFFICIANALE.

GINGER. (ادرک)

دمہ۔ نقائص معدہ وانتڑیاں و حبس بول میں کام آتی ہے۔ خاصکر ایسے اشخاص میں جن کو ضعف ہاضمہ کی شکایت رہتی ہو؛

دمہ میں یہ دوائی اس وقت کام دیتی ہے جب کہ سانس بدقت آتا ہو۔ آواز بھدی اور حلق میں کھرچے جلنے کا احساس ہو۔ اور حنجرہ کے زیر میں جلن ہوتی ہو۔ کھانسی خشک اور تکلیف دہ بوقت شب ہوتی ہو؛ اور ساتھ ہی سینہ میں چبھن پڑتی ہو؛

ضعف ہاضمہ میں یہ دوائی نافع ہوتی ہے جب کہ خوراک معدہ میں بدون ہضم ہونے کے بہت دیر تک پڑی رہتی ہو۔ معدہ بوجھل۔ اور تکلیف بہت ہوتی ہو۔ اور اس کے باعث سر درد معدی پیدا ہو جاتی ہو۔ اور بھووں کے اوپر درد ہوتی ہو۔ اور دماغ پریشان رہتا ہو؛

جب تربوز کھانے یا گندہ پانی پینے سے شکایات پیدا ہو جاویں تو ان کے دور کرنے کے لئے یہ ایک بہتر دوائی ہے۔ ترشی معدہ ہو (کلکیریا۔ روبینیا)؛

شکم۔ درد قولنج ہو۔ اسہال آویں۔ بہت کھلے اسہال آویں۔ گندہ پانی پینے سے دست آنے شروع ہو جاویں۔ اور ساتھ ہی نفخ بھی بہت ہو۔ شکم میں کاٹنے والی دردیں ہوں۔ دوران حمل میں مقعد گرم اور دکھتی ہو۔ امعاء میں مزمن نزلہ ہو۔ مقعد سرخ اور سوجی ہوئی ہو۔ بواسیری مسے ہوں۔ اور دکھتے ہوں (ایلوز)؛

پیشاب۔ گردوں کا فعل بالکل معطل ہو گیا ہو۔ پیشاب کرنے کی بار بار حاجت ہوتی ہو۔ مثانہ کے منہ میں جلن دار ڈنگ مارنے کی سی دردیں ہوتی ہوں۔ مجری البول (پیشاب کی نالی) سے زرد پیپ خارج ہوتی ہو۔ پیشاب گاڑھا۔ گدلا۔ اور تیز بودار آتا ہو۔ حبس بول ہو۔ تپ محرقہ کے بعد پیشاب قطعی رک گیا ہو۔ پیشاب کر چکنے کے بعد بول قطرہ قطرہ گرتا رہتا ہو؛

مصلح۔ نکس وامیکا خوراک ۶-۱۲-۳۰؛

تمام شد

علاج العلامات

# ریپرٹری

## REPERTORY

(۱) ریپرٹری کے بغیر میٹیریا میڈیکا مکمل نہیں کہلا سکتا۔ کیونکہ مناسب دوائی کے انتخاب میں ریپرٹری نہایت مددگار ہوتی ہے۔ ریپرٹری میں خاص خاص علامات دیکر اُن کے مقابل میں مشہور مشہور ادویات درج کر دی گئی ہیں۔ اس کی مدد سے معالج وہ دوائی انتخاب کر سکتا ہے جو کہ شافی ہو۔

(۲) ریپرٹری کو کس طرح مطالعہ کرنا چاہئیے؟ جب ایک مریض کسی ڈاکٹر کے پاس آتا ہے تو وہ اپنے مرض کی ہسٹری بیان کرتا ہے۔ ڈاکٹر کا فرض ہے کہ وہ مریض کی تمام ضروری علامات نوٹ کرتا جائے اور پھر خود مریض کو سوالات پوچھے۔ اور اس کے جسم کا معائنہ کرے۔ جو جو علامات مرض کی اس کو معلوم ہوں وہ نوٹ کرے۔ بعد کو ہر ایک علامت کو الگ الگ درج کرے۔ اور ریپرٹری میں سے ہر ایک علامت کو دیکھ کر اس کے مقابل میں جو جو ادویات درج ہیں ان کو نوٹ کرے۔ اس طرح سے ہر ایک ضروری علامت کے سامنے ادویات کا نام درج کرے۔ اب دیکھے کہ کون کون سی دوائی ان علامات میں زیادہ آئی ہے پس ان ادویات یا دوائی کو جو زیادہ مرتبہ آئی ہے۔ الگ کرے۔ پھر میٹیریا میڈیکا میں وہ دوائی مطالعہ کرے۔ اگر مرض سے مشابہ بہت حد تک ہے تو اس کو استعمال کرائے یہی دوائی شافی ہوگی۔

(۳) بعض اوقات دو تین یا چار ادویات ایسی معلوم ہوں گی جو کہ مشابہ علامات رکھتی ہیں۔ پھر ان ادویات کو یکے بعد دیگرے یا ملا کر مریض کو دیدے۔ جلدی شفا ہو جائے گی ادویات کو ملا کر دیتے وقت صرف یہ دیکھے کہ متضاد اثر رکھنے والی ادویات کو نہ ملایا جائے بلکہ وہ ادویات ملائی جائیں جو کہ معاون ہیں یا ایک دوسرے کے بعد دی جا سکتی ہوں۔

**نوٹ۔** ہماری تصنیف گلدستہ معلومات ہومیوپیتھی میں معاون و متضاد ادویات سب درج ہیں۔

(۴) ریپرٹری میں ادویات زیادہ درج ہیں کیونکہ ریپرٹری میں قریباً تمام ادویات کا نام آگیا ہے لیکن میٹیریا میڈیکا میں ان سب کا حال درج نہیں ہے۔ لہٰذا اس امر سے گھبرانا نہیں چاہئیے بلکہ یہ سمجھنا چاہئیے کہ ریپرٹری بھی میٹیریا میڈیکا کا ایک حصّہ ہے جو جو

علامات میٹیریا میڈیکا میں ادویات کی رہ گئی ہیں وہ سب ریپرٹری میں درج کر دی گئی ہیں۔
لہٰذا یہ کوئی ضروری امر نہیں ہے۔ کہ

(ا) میٹیریا میڈیکا میں ہر ایک دوائی ضرور درج کی گئی ہو۔ یا

(ب) میٹیریا میڈیکا میں اس دوائی کے بیان میں وہ علامت ضرور دی گئی ہو۔

ریپرٹری کو مطالعہ کر کے ایک یا زیادہ ادویات کا درست انتخاب کر لو۔ اور بیمار کو استعمال کراؤ۔ شفا آپ کے قدم چومے گی۔

(۵) درست دوائی کے انتخاب میں مندرجہ ذیل امور بہت مددگار ہوتے ہیں۔

(۱) LOCATION مرض کہاں واقع ہے مثلاً سر۔ حلق۔ منہ۔ پیٹ۔ گردے مثانہ۔ اعضائے تناسل وغیرہ وغیرہ۔

(۲) SENSATION مریض کو کیا محسوس ہوتا ہے یعنی درد۔ سردی۔ گرمی۔ جلن کرٹل۔ خلاؤ۔ پُر ہونا۔ یا کوئی اور علامت۔

(۳) MODALATIES کن کن علامات میں مرض میں زیادتی ہوتی ہے۔ اور کن کن حالات میں کمی۔

(۴) CAUSES. مرض کے اسباب کیا ہیں یعنی مرض کیسے پیدا ہوا۔ ظاہراً سبب کیا معلوم ہوتا ہے

(۵) CONSTITUTION ANDTEMPERAMENT. مریض کا جثہ اور اس کا مزاج ''

(۶) GENERALS عام علاماتِ مرض۔

(۷) PARTICULARS خاص علاماتِ مرض

مذکورۂ بالا سات عنوانوں (HEADINGS.) کا خیال کر کے اسی کے بموجب دوائی کا انتخاب کریں یعنی ریپرٹری میں دیکھیں۔ کہ ان سرخیوں کے ماتحت کون کون سی ادویات آتی ہیں اور ان ادویات میں سے سب سے زیادہ آنے والی دوائی یا ادویات انتخاب کریں۔ ہومیوپیتھک ڈاکٹر کی کامیابی کا یہی راز ہے ''

ڈاکٹر دولت سنگھ ایم ڈی ہومیو

مؤلف

# REPERTORY

# ریپرٹری

## HEAD.

## سر

دماغ میں پھوڑا ہو۔ آرنیکا۔ بیلاڈونا۔ کروٹیلس۔ آیوڈیم۔ لاکے سس اوپیم"

دماغ میں خون کی کمی۔ ایلم۔ آرسینکم۔ کلکیریا فاس۔ کیمفر، چائنا۔ فیرم میٹیلیکم۔ فیرم فاس۔ کالی کارب
کالی فاس۔ نکس وامیکا۔ فاسفورس۔ سیکیل۔ ٹبےکم۔ وراٹرم ایلبم۔ زنکم میٹیلیکم۔

دماغ کا چھوٹا ہو جانا۔ آرم میٹیلیکم۔ برائٹا کارب۔ فلورک ایسڈ۔ آیوڈیم۔ فاسفورس۔ پلمبم
زنکم میٹیلیکم"

دماغ کا دہل جانا۔ ایکونائٹ۔ آرنیکا۔ بیلاڈونا۔ سائی کیوٹا۔ ہیمیلس۔ ہائی پریکم۔ کالی آیوڈائیڈ
نیٹرم سلف۔ اوپیم۔ سلفیورک ایسڈ"

دماغ میں اجتماع خون (خون کا سر کی جانب جوش) ابسنتھم۔ ایکونائٹ۔ اگاریکس۔ ایمرا
ایمل۔ آرنیکا۔ آرم۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کاکٹس۔ کاربوویج۔ کیمومیلا۔ چینینم سلف۔
سنابرس۔ چائنا۔ کافیہ۔ کروکس۔ کیوپرم ایسی ٹیٹ۔ کیوپرم میٹیلیکم۔ فیرم فاس۔ جلسی میم۔ گلونائین
ہائیوسائمس۔ اگنیشیا۔ آیوڈیم۔ لاکے سس۔ لائیکوپوڈیم۔ میلی لوٹس۔ نکس وامیکا۔ اوپیم۔ سینگوئنیریا
سی پیا۔ سلیشیا۔ سولانم لائیکو۔ سٹرامونیم۔ سلفر۔ وراٹرم ورائیڈ۔

دماغ میں سوزش ہو (سرسام حاد اور مزمن) ایکونائٹ۔ ایتھوزا۔ ایپس۔ آرنیکا۔ آرسینکم۔ بپٹیشیا۔
بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کلکیریا فاس۔ کیمفر۔ کاربالک ایسڈ۔ چینینم سلف۔ سائی کیوٹا۔ سمی سی فیوگا
چائنا۔ کروٹیلس۔ کیوپرم۔ ایسی ٹیکم۔ کیوپرم میٹیلیکم۔ ڈیجی ٹیلس۔ جلسی میم۔ گلونائین۔ ہیلی بورس
ہائیڈروسیانک ایسڈ۔ ہائی پریکم۔ آیوڈیم۔ کالی آیوڈائیڈ۔ کری اوزوٹ۔ لائےسس۔
مرکیورس کار۔ مرکیورس ڈلسس۔ ماسکس۔ اوپیم۔ ایسڈ اوکسالک۔ فائسوسٹگما
پلمبم۔ فاسفورس۔ رسٹاکس۔ سلی شیا۔ سولانم نائیگرم۔ سلفر۔ سٹرامونیم۔ ٹیوبرکیولائینم
وراٹرم ورائیڈ۔ زنکم میٹیلیکم۔

دماغ کے پیندے کی سوزش ڈیجی ٹیلس۔ ہیلی بورس۔ آیوڈیم۔ سیکیل۔ کیوپرم سیانیٹم
ٹیوبرکیولائینم۔ وراٹرم ورائیڈ۔

دماغ و نخاع کی سوزش ۔ اگاریکس ۔ ایپس ۔ آرجنٹم نائیٹریکم ۔ بیلاڈونا ۔ برائی اُونیا
سائی کیوٹا ۔ سمی سی فیوگا ۔ کاکیولس ۔ کروٹیلس ۔ کوپرم ایسی ٹیکم ۔ ایکی نیشیا ۔ جلسی میم
گلونائین ۔ ہیلی بورس ۔ ہائیوسائی مس ۔ اپی کاک ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ اوپیم ۔ فائیسوسٹگما
سیلیشیا ۔ سٹرامونیم ۔ سلفر ۔ وراٹرم وراوئیڈ ۔ زنکم میٹیلیکم ۔ زنکم سیانیٹم ۔

دماغ میں سوزش (بوجہ چوٹ) ایکونائیٹ ۔ آرنیکا ۔ بیلاڈونا ۔ ہیپر ۔ نیٹرم سلف ۔
سلیشیا

دماغ میں سوزش (بوجہ مادہ سل) ایپس ۔ بیسی لائینم ۔ بیلاڈونا ۔ برائی اونیا ۔ کلکیریا کارب
کلکیریا فاس ۔ کاکیولس ۔ ڈیجی ٹیلس ۔ گلونائین ۔ ہیلی بورس ۔ ہائیوسائیس ۔ آیوڈیم ۔
کالی آیوڈائیڈ ۔ اوپیم ۔ سٹرامونیم ۔ سلفر ۔ ٹیوبرکیولائینم ۔ وراٹرم ورائیڈ ۔ زنکم میٹیلیکم ۔ کیوپرم سیانیٹم

دماغ کا شل ہوجانا ۔ ایپس ۔ کینیم ۔ کیوپرم میٹیلیکم ۔ جلسی میم ۔ لائیکوپوڈیم ۔ اوپیم ۔ پلم بم ۔
پیکیل ۔ زنکم میٹیلیکم ۔ (دیکھو سکتہ)

دماغ میں رسولیاں ۔ ایپو ماربیا ۔ آرنیکا ۔ برائیٹا کارب ۔ بیلاڈونا ۔ کلکیریا کارب ۔ کونیم ۔ گلونائین
گریفائیٹس ۔ ہائیڈراسٹس ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ پلم بم ۔ سی پیا ۔

چندیا کی ہڈیوں کا دیر سے جڑنا ۔ ایپس ۔ اپوسائینم ۔ کلکیریا کارب ۔ کلکیریا فاس ۔ مرکیوریس
سی پیا ۔ سلیشیا ۔ سلفر ۔ زنکم میٹیلیکم ۔

HEADACHE

# سردرد

سردرد اونچی سطح پر رہنے سے ۔ کوکا ۔
سردرد نہانے سے ۔ اینٹم کروڈم
سردرد مٹھائی کھانے سے ۔ اینٹم کروڈم
سردرد بیئر پینے سے ۔ رسٹاکس
سردرد بوجہ نزلہ ۔ ایلیم سی پا ۔ ہائیڈراسٹس ۔ مرکیوریس ۔ پلسٹیلا ۔ سٹکٹا ۔
سردرد نزلہ کے رکنے سے ۔ بیلاڈونا ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ لاکےسس ۔
سردرد کا نیند کی کمی سے ۔ آرام ٹری فائیلم ۔ اگنیشیا ۔ نکس وامیکا ۔
سردرد بوجہ قبض ۔ ایلوز ۔ ایلومینا ۔ برائی اونیا ۔ کالن سونیا ۔ ہائیڈراسٹس ۔ ایسڈ نائیٹرک ۔ نکس وامیکا ۔ اوپیم
ریٹےتھینیا

سردرد ناچ کرنے سے۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔

سردرد بوجہ جوش۔ ایسی ٹانی لڈ۔ آرجنٹم نائٹریکم۔ کیمپیلا۔ سمی سی فیوگا۔ کافیہ۔ جلسی میم۔ اگنیشیا۔ پکرک ایسڈ۔ سیلیشیا۔

سردرد چھانٹ کے دب جانے سے۔ اینٹم کروڈم۔ سورائینم۔ سلفر۔

سردرد نظر لگانے سے۔ ایسی ٹانی لڈ۔ سمی سی فیوگا۔ جلسی میم۔ نیٹرم میور۔ اونس موڈیم۔ فاسفورک ایسڈ۔ روٹا۔

سردرد بوجہ فاقہ کشی آرسینکم۔ کاکٹس۔ لائیکوپوڈیم۔ سیلیشیا۔

سردرد بوجہ نقص ہاضمہ۔ اینٹم کروڈم۔ برائی اونیا۔ کاربوویج۔ چائنا۔ انی کاک۔ آئرس۔ نکس وامیکا۔ ٹیکسیا امیکا۔ پلسٹلا۔ روبی نیا۔

سردرد بال کٹوانے سے۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔

سردرد پگڑی یا ٹوپی کے دباؤ سے۔ کلکیریا فاس۔ کاربوویج۔ ہیپر سلف۔ نیٹرم میور۔ نائیٹرک ایسڈ۔

سردرد بوجہ اخراج خون۔ کثرت مجامعت یا رطوبت زندگی کے ضائع ہونے سے۔ کاربوویج۔ چائنا۔ فیرم۔ فاسفورک ایسڈ۔ سلی شیا۔

سردرد بوجہ بواسیر۔ کالن سونیا۔ نکسیوامیکا۔

سردرد برفانی پانی سے۔ ڈیجی ٹیلس۔

سردرد انفلوئنزا کے باعث۔ کیمفر۔ یوبیلیا۔

سردرد استری کرنے سے۔ برائی اونیا۔ سی پیا

سردرد بوجہ نقص جگر۔ لیپٹنڈرا۔ نکسیوامیکا۔

سردرد بوجہ طیریا بخار۔ آرسینکم۔ کیپسی کم۔ سیڈرن۔ چینیم سلف۔ چائنا۔ کیپرم۔ ایٹیلم۔ یوپیٹوریم۔ پمرنیول ایسڈ۔ جلسی میم۔ نیٹرم میور۔

سردرد دماغی محنت کرنے یا عصبی تھکاوٹ سے۔ ایسی ٹانی لڈ۔ اگاری کس۔ اناکارڈیم۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ چینیتھس۔ سمی سی فیوگا۔ کافیہ۔ جلسی میم۔ اگنیشیا۔ کالی فاس۔ نیٹرم کارب۔ نکولم۔ نکسیوامیکا۔ فاسفورک ایسڈ۔ پکرک ایسڈ۔ سپاڈولا۔ سلی شیا۔ زنکم میٹیلیکم۔ اپی جنگس۔

سردرد نیند آور ادویات کے ناجائز استعمال سے۔ ایسی ٹک ایسڈ۔

سردرد بوجھ اوپر اٹھانے سے۔ کلکیریا کارب۔

سردرد پسینہ دب جانے سے۔ بیلس کلپ یاس۔ برائی اونیا۔

سردرد ہوا کی مخالف سمت میں سواری کرنے سے۔ کلکیریا آیوڈائیڈ۔ کالی کارب۔

سر درد گاڑی کی سواری سے۔ کاکیولس۔ گریفائیٹس۔ میڈھورینم۔ نائیٹرک ایسڈ

سر درد خواہش جماع یا ضعف باہ کے باعث۔ چائنا۔ نکس وامیکا۔ اونوس۔ سوڈیم فاسفورک ایسڈ۔ سیلیشیا۔

سر درد مرطوب کمرے میں سونے سے۔ برائی اونیا۔

سر درد بے خوابی کے باعث۔ سیمی سی فیوگا۔ کاکیولس۔ نکس وامیکا

سر درد بوجہ مرض نخاع یا رعشہ۔ اگاریکس۔

سر درد بوجہ مے خواری۔ اگاریکس۔ اینٹم کروڈم۔ نکس وامیکا۔ روڈوڈینڈرن روٹا۔ زنکم میٹیلیکم۔

سر درد دھوپ یا تمازت آفتاب سے۔ بیلاڈونا۔ کیکٹس۔ فیرم فاس۔ جلسی میم گلونائین۔ پکلیسا۔ لاکیسس۔ نیٹرم کارب۔ نکس وامیکا۔ سینگوینیریا۔ سٹرامونیم۔

سر درد بوجہ سفلس۔ آرسینکم۔ آرم آرس۔ آرم میٹیلیکم۔ سارسپریلا۔ سفلائینم۔

سر درد چائے نوشی سے۔ نکس وامیکا۔ سیلینیم۔ تھوجا

سر درد حقہ نوشی سے۔ اینٹم کروڈم۔ کلاڈیم۔ کاربالک ایسڈ۔ جلسی میم۔ اگنیشیا۔ نکس وامیکا

سر درد چوٹ لگنے کے باعث۔ آرنیکا۔ ہائی پیریکم۔ نیٹرم سلف۔

سر درد بوجہ صحبت بدل۔ آرنیکا۔ ہیپ ٹیشیا۔ کینابس انڈیکا۔ گلونائین۔ ہائی پریکم۔ سینگوینیریا۔

سر درد مرض رحم کے معکوس اثر سے۔ ایلیز۔ بیلاڈونا۔ سیمی سی فیوگا۔ جلسی میم اگنیشیا۔ پلسٹلا۔ سی پیا۔ زنکم فاس۔

سر درد چیچک کا ٹیکہ لگوانے سے۔ تھوجا۔

سر درد بوجہ تبدیلی موسم۔ کلکیریا فاس۔ فائی ٹولیکا۔

سر درد اور اسہال باری باری سے ہوں۔ ایلیز۔ پوڈوفائیلم۔

سر درد اور کمر درد باری باری سے ہوں۔ ایلیز۔

سر درد کی اقسام

سر درد بوجہ کمی خون۔ آرسینکم۔ کلکیریا فاس۔ چائنا۔ سائی کلیمن۔ فیرم فاس۔ کلمیا۔ نیٹرم میور۔ فاسفورک ایسڈ۔ زنکم میٹیلیکم۔

سر درد نزلی۔ آرسینکم۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کیمفر۔ ایلیم سیپا۔ یوپاٹوریم۔ پرفولی ایٹم یوفریزیا۔ جلسی میم۔ کالی بائی کرومیکم۔ لائیکوپوڈیم۔ مرکیورس۔ نکس وامیکا

پلسٹلا۔ سیپیا۔ ڈلابینگیہ بیریا۔ سکٹا۔ سلفر۔

سر درد مزمنہ۔ آرجنٹم۔ نائیٹریکم۔ چینی نم سلف۔ کاکیولس۔ لاکسس۔ نیٹرم میور۔ فاسفورس۔ پلمبم میٹ۔ پیرائی نم۔ سی پیا۔ سپائیجیلیا۔ ٹیبیکم لائیمنم۔ زنکم میٹیلیکم۔

سر درد مزمنہ پیری (بوڑھاپہ) برائیٹاکارب۔ کلکیریا فاس۔ آیوڈیم۔ فاسفورس۔

سر درد مزمنہ طالب علم لڑکیاں۔ کلکیریا فاس۔ کالی فاس۔ نیٹرم میور۔ فاسفورک ایسڈ۔ پکرک ایسڈ۔ سیورائینم۔ ٹیبیکم لائینم۔ زنکم میٹیلیکم۔

سر درد مزمنہ ورزش چیدہ اشخاص۔ اناکارڈیم۔ آرجنٹم نائٹریکم۔ برائی اونیا۔ نکس وامیکا۔

سر درد ادھیڑپن کی عمر میں۔ ایلو۔ کاکلس۔ سیمی سی فیوگا۔ کریوزوٹم۔ سائی کلیمن۔ گلونائین۔ لاکسس۔ سینگوئینیریا۔ سلفر۔

سر درد دموی۔ ایکونائیٹ۔ ایلو۔ آرجنٹم نائٹریکم۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کاکلس۔ چینی نم سلف۔ فیرم فاس۔ جلسی میم۔ گلونائین۔ لاکسس۔ ملی لوٹس۔ نکس وامیکا۔ اوپیم۔ سینگوئینیریا۔ سپائیجیلیا۔ سٹانم۔ فائیٹولاکا۔ سلفر۔ ویراٹرم ورائیڈ۔

سر درد معدی صفراوی۔ اناکارڈیم۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ بپٹیشیا۔ برائی اونیا۔ کیمومیلا۔ چیلی ڈونیم۔ چینینم ہس۔ سائی کلیمن۔ یوپاٹوریم۔ پرفولی ایٹم۔ اپی کاک۔ آئرس۔ لوبیلیا۔ مرکیوریس سالوبلس۔ نکس وامیکا۔ پوڈوفائیلم۔ پلسٹلا۔ سینگوئینیریا۔ ٹارٹر کنائینم۔

سر درد ہسٹیریکل (اختناق باؤ گولہ) گاریکس۔ کاکیولس۔ اگنیشیا۔ کافیہ۔ ہیپر سلف۔ اگنیشیا۔ کالی کارب۔ میگنیشیا میور۔ نکس وامیکا۔ پلاٹینا۔ پلسٹلا۔ تھوجا۔

سر درد طمثی (حیض) ایگنس ایکٹس۔ ایمبرا۔ ایدی نا۔ بیلاڈونا۔ کاکلس۔ کینابس انڈیکا۔ کینابس سٹائی وا۔ چینینم ہس۔ سیمی سی فیوگا۔ سپائی جیلیا۔ کاکیولس۔ کروکس۔ سائی کلیمن۔ فیرم میٹیلیکم۔ گلونائین۔ کالی فاس۔ لاکسس۔ لیلیم ٹگری نم۔ نیٹرم میور۔ پلاٹینا۔ پلسٹلا۔ سینگوئینیریا۔ سی پیا۔ سٹی لاگو۔ وائی بریم۔ ایپس۔

درد شقیقہ (آدھا سیسی) امونیم کارب۔ اناکارڈیم۔ آرجنٹم نائٹریکم۔ ایدی نا۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کلکیریا کارب۔ کینابس انڈیکا۔ سیڈرن۔ چینینم ہس۔ سیمی سی فیوگا۔ کاکیولس۔ سائی کلیمن۔ جلسی میم۔ اگنیشیا۔ آئرس۔ کالی بائی کرومیکم۔ کالی کارب۔ لاکسس۔ میلی لوٹس۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ سینگوئینیریا۔ سی پیا۔ سلی شیا۔ سپائی جیلیا۔ سٹینم۔ ٹبیکم۔ ورباسکم۔ زنکم۔ اونوسموڈیم۔

درد شقیقہ عصبی ۔ ایکونائیٹ ۔ ایپی کیکس ۔ ارجنٹم نائٹریکم ۔ آرسنیکم ۔ بیلاڈونا ۔
بسمتھ ۔ سیڈرن ۔ چینی نم سلف ۔ سمی سی فیوگا ۔ کالوسنتھ ۔ جلسی میم ۔ مینگنیشیا فاس ۔ میلی لوٹس
فاسفورس ۔ سپائی جیلیا ۔ زنکم ویلیریانہ ۔

درد شقیقہ وجع المفاصلی ونقرسی ۔ بیلاڈونا ۔ برائی اونیا ۔ کلکیریا کارب ۔ کالچیکم ۔ کالوسنتھ
گوائیکم ۔ ہیپر سلف ۔ ای کاک ۔ کالی سلف ۔ لائیکوپوڈیم ۔ نکس وامیکا ۔ فائٹولیکا ۔ رسٹاکس
سی پیا ۔ سیلیشیا ۔ سلفر ۔

درد شقیقہ بوجہ سمیت بول ۔ آرنیکا ۔ گلونائین ۔ ہائی پیریکم ۔ سینگوینیریا ۔

درد شقیقہ بوجہ نقص رحم و خصیۃ الرحم ۔ بیلاڈونا ۔ سمی سی فیوگا ۔ جلسی میم ۔ ہیلونائیز ۔ اگنیشیا
پلسٹلا ۔ سی پیا ۔ زنکم ۔

سر درد نوبتی ہو ۔ ایکونائیٹ ۔ امونیم پکریکم ۔ ارجنٹم نائٹریکم ۔ آرسنیکم ۔ بیلاڈونا ۔ کاکٹس ۔ سیڈرن
چائنا ۔ یوپاٹوریم پرفولی ایٹم ۔ جلسی میم ۔ اگنیشیا ۔ کالی بیانیٹم ۔ مینگنیشیا میور ۔ نکلم ۔ سینگوینیریا
سی پیا ۔ سپائی جیلیا ۔ ٹیبکم ۔ زنکم ۔ ویلیریانہ ۔

سر درد نوبتی دورہ ہر تیسرے روز ۔ چائنا ۔ یوپاٹوریم ۔ پرفولی ایٹم ۔

سر درد نوبتی دورہ ہر چھٹے روز یا ساتویں روز ۔ یوپاٹوریم ۔ پرفولی ایٹم ۔ کلکیریا آرس
سباڈلا ۔ سینگوینیریا ۔ سلیشیا ۔ سلفر ۔

سر درد نوبتی دورہ ہر آٹھویں روز ۔ آئیرس ۔

سر درد نوبتی دورہ ہر ہفتہ یا ہر دو ہفتہ کے بعد ۔ سلفر ۔

سر درد نوبتی دورہ ہر دوسرے تیسرے ہفتہ ۔ فیرم میٹیلیکم ۔

سر درد نوبتی دورہ ہر چھ ہفتے کے بعد ۔ میگنیشیا میور

سر درد نوبتی دورہ لگاتار کئی دن ہوتا رہے ۔ ٹیبکم ۔

سر درد نوبتی سورج کے ساتھ بڑھتا اور کم ہوتا ہے یعنی سر درد شمسی گلونائین کلمیا نیٹرم کارب
نیٹرم میور ۔ سینگوینیریا ۔ سپائی جیلیا ۔ ٹیبکم ۔

سر درد کے ہمراہ ہو ۔

تشویش و غم ۔ ایکونائیٹ ۔ آرسنیکم ۔ پلاٹینا ۔

ٹھنڈک سردی ۔ ارجنٹم نائٹریکم ۔ کیمفر ۔ پلسٹلا ۔ سینگوینیریا ۔ سیلیشیا ۔

ٹھنڈک کمر اور پشت میں ہو ۔ بربرس ۔ ڈلکیس ۔ ٹھنڈک سر میں ہو ۔ کلکیریا کارب ۔ سی پیا ۔ [illegible]

ہاتھ اور پاؤں ٹھنڈے ہوں ۔ بیلاڈونا ۔ کلکیریا کارب ۔ فیرم میٹیلیکم ۔ لیکسس ۔ میلی لوٹس ۔ ناجا ۔ سی پیا ۔ ورٹرم البم

سر درد کے ہمراہ زرد قے بتیخ ہو - ایلوز - کالی کیس -

سر درد کے ہمراہ قبض ہو - ایلوز - الیومینا - برائی اونیا - ہیپر - ہائیڈراسٹس - نکولم - نکس وامیکا - پلم بم

سر درد کے ہمراہ زکام ہو - اگاریکس - کیمفر - ایم سی پا -

سر درد کے ہمراہ کھانسی ہو - ارنیکا - کیپ سی - لائیکو پوڈیم -

سر درد کے ہمراہ ہذیان ہو - اگاریکس - بیلاڈونا - ویراٹرم ایلبم -

سر درد کے ہمراہ اسہال آئیں - ایلوز - کیمومیلا - پوڈو فائیلم - ویراٹرم ایلبم

سر درد کے ہمراہ غنودگی ہو - اینٹم ٹارٹ - چیلی ڈونیم - جلسی میم - لیپ ٹنڈرا

سر درد کے ہمراہ کان جلتے ہوں - رسٹاکس -

سر درد کے ہمراہ بہرہ پن ہو - چینینم سلف - ور باسکم -

سر درد کے ہمراہ معدہ میں خلا کا احساس ہو - اگنیشیا - کالی فاس - سی پیا -

سر درد کے ہمراہ مجامعت کی خواہش ہو - ایپس - پلاٹینم میور -

سر درد کے ہمراہ یا قبل بینائی میں نقص واقع ہو - بیلاڈونا - سائکلیمن - جلسی میم - گنیشیا

آئیرس - کالی بائی کروم - کالی کارب - نیٹرم میور - نکولم - نکس وامیکا - پکرک ایسڈ - پوڈو فائیلم

سینگونیریا - سلی شیا - سپائی جیلیا - زنکم سلف -

سر درد کے ہمراہ آنکھیں بڑی معلوم ہوں - آرجنٹم - نائیٹریکم -

سر درد کے ہمراہ آنکھیں وزنی ہوں - ایلوز -

سر درد کے ہمراہ آنکھیں اور پپوٹے وزنی ہوں - بیلاڈونا - جلسی میم -

سر درد کے ہمراہ آنکھوں سے پانی جاری ہو - بچے لین ڈیم - سپائی جیلیا -

سر درد کے ہمراہ آنکھوں میں درد ہوتی ہو - سی ڈرن - سیمی سی فیوگا - پیپا ڈیم - پرفولی ایلم

جلسی میم - نیٹرم میور - پچے لین ڈیم - سیلیشیا - سپائی جیلیا -

سر درد کے ہمراہ چہرہ تمتماتا ہو - ایکونائیٹ - ایمل - بیلاڈونا - کیمومیلا - فیرم فاس - جلسی میم

گلونائین - میلی لوٹس - ناجا - نیٹرم میور - نکس وامیکا - پوڈو فائیلم - سینگونیریا - سی پیا -

سر درد کے ہمراہ چہرہ زرد ہو - ایکونائیٹ - کلکیریا کارب - چائنا - اگنیشیا - لاکسس

لوبیلیا - میلی لوٹس - نیٹرم میور - سیلیشیا - سپائی جیلیا - ویراٹرم ایلبم -

سر درد کے ہمراہ غشی ہو - نکس امیکا - ویراٹرم ایلبم -

سر درد کے ہمراہ بخار ہو - ایکونائیٹ - آرسینکم - بیلاڈونا - فیرم فاس

سر درد کے ہمراہ تشنج ہو - ڈیس کلپ یاس - کلکیریا فاس - کیناب انڈیکا -

کاربو ویجی

سردرد کے ہمراہ نقص ہاضمہ ہو۔ اگاری کس۔ ایلوز۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ آرسنیکم۔ برائی اونیا کینابس انڈیکا۔ کاربو ویجی۔ چائنا۔ آئرس۔ نکس وامیکا۔ پوڈوفائیلم۔ پلسٹلا

سردرد کے ہمراہ بالجبر ہو۔ ڈیجم کرونڈم۔ نائیٹرک ایسڈ۔ بیلڈیا۔

سردرد کے ہمراہ دل کا فعل بوجھل ہو۔ لائیکپس۔

سردرد کے ہمراہ بواسیر ہو۔ نکس وامیکا۔

سردرد کے ہمراہ بھوک لگے۔ اناکارڈیم۔ کاکلس۔ اگنیشیا۔ لائیکوپوڈیم۔ سورائینم۔

سردرد کے ہمراہ نقص جگر ہو۔ چیلی ڈونیم۔ لیپ ٹنڈرا۔ نکس وامیکا۔

سردرد کے ہمراہ مریض بکواس کرے۔ کینابس انڈیکا۔

سردرد کے ہمراہ ابکائیاں آئیں۔ جی مچلائے۔ ایلوز۔ انٹیم کروڈم۔ آرسنیکم۔ برائی اونیا کاکیولس۔ جلسی میم۔ اپی کاک۔ آئرس۔ لوبیلیا۔ ناجا۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا سینگوئنیریا۔ سی پیا۔ سلیشیا۔ ٹبیکم۔

سردرد کے ہمراہ نکسیر پھوٹے۔ اگاری کس۔ انٹیم کروڈم۔ ہماملس۔ میلی لوٹس

سردرد کے ہمراہ ناک خشک ہو۔ ڈلکامارا۔

سردرد کے ہمراہ درد شکم ہو۔ سائینا۔ کالوسنتھ۔ وراٹرم البم

سردرد کے ہمراہ اعضا شکنی ہو۔ سینگوئنیریا۔

سردرد کے ساتھ دل کی دھڑکن ہو۔ کاکلس۔ سپائی جیلیا۔

سردرد ہو اور پیشاب زیادہ آوے۔ جلسی میم۔ اگنیشیا۔ سینگوئنیریا۔ سیلی شیا۔

سردرد کے ہمراہ رال بہ نکلے۔ آئیرس۔

سردرد کے ساتھ بے چینی ہو۔ آرسینکم۔ ہیلی بورس۔ اگنیشیا۔ سپائی جیلیا۔

سردرد کے ساتھ بے خوابی ہو۔ کافیہ۔ زنکم ویلریانہ۔

سردرد کے ہمراہ پسینہ بکثرت آوے۔ لوبیلیا۔ ٹبیکم۔

سردرد کے ہمراہ دانت درد ہو۔ سینگوئنیریا۔

سردرد کے ہمراہ تمام جسم کانپتا ہو۔ آرجنٹم۔ نائٹریکم۔ بورکس۔ جلسی میم۔

سردرد ہو اور قئیں آویں۔ آرسینکم۔ برائی اونیا۔ کیمومیلا۔ چائنا۔ کاکیولس۔ گلونائین اپیکاک۔ آئیرس۔ لوبیلیا۔ میلی لوٹس۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا۔ سینگوئنیریا۔ سی پیا۔ سلیشیا۔ ٹبیکم۔ وراٹرم البم۔ زنکم سلف۔

سر درد ہو اور جمائیاں آئیں۔ کالی کارب۔ سٹافی سیگریا۔
سر درد کے ہمراہ یا مابعد روشکم ہو۔ بسمتھم۔
سر درد میں زیادتی ہو۔
" بعد نیم شب فیرم میٹیلیکم۔
" سہ پہر کو۔ بیڈیاگا۔ بیلاڈونا۔ سائی کلیمن۔ لیوپاڈویم پیپیریم۔ پلسٹیلا۔ میلی لوٹس
" کھلی ہوا میں۔ آرسینیکم۔ بیوسٹا۔ چائنا۔ کاکیولس کافیہ نکس وامیکا سی پیا میگنیشیا میور
" غصہ سے نکس وامیکا۔
" چڑھائی چڑھنے سے۔ اینٹم کروڈم۔ کلکیریا کارب۔ کنیبریا۔ بیلاڈونا۔ ہیوٹرک ایسڈ
" نیند سے بیداری پر۔ لیکسس۔
" سر پیچھے کی طرف جھکانے سے۔ گلونائین۔
" سر آگے کی جانب جھکانے سے۔ بیلاڈونا۔ کوبرا۔
" ٹھنڈی ہوا کے جھونکے سے۔ آرسینیکم۔ بیلاڈونا۔ چائنا۔ آئرس۔ اگنیشیا۔
نکس وامیکا۔ روڈو ڈینڈرن۔ سلی شیا۔
" کھانسنے سے۔ ایکونائیٹ۔ آرنیکا۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کیپ سی کم۔ کاربو ویجی
آئرس۔ کالی کارب۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا۔ فاسفورس۔ سی پیا۔ سلفر۔
" کافی پینے سے۔ اگنیشیا۔ نکس وامیکا۔
" دودھ پینے سے۔ برومیم۔
" کھانا کھانے سے آرنیکا۔ آرسینیکم۔ برائی اونیا۔ کاٹس۔ کاکیولس۔ کافیہ۔ جلسی میم۔ اگنیشیا۔
لیکسس۔ لائیکوپوڈیم۔ نکس وامیکا۔
" بوقت شام۔ کاسٹیکم۔ ایلیم سی پیا۔ سائی کلیمن۔ لیوپاڈویم پرپیریم۔ کالی سلف
پلسٹیلا۔ تھلاسپی۔
" دماغی یا جسمانی محنت کرنے سے۔ ایلوز۔ اناکارڈیم۔ ارجنٹم نائیٹریکم۔ کاکیولس
جلسی میم۔ نیٹرم کارب نکس وامیکا۔ فاسفورک ایسڈ۔ فاسفورس۔ پکرک ایسڈ
سلی شیا۔ سی پیا۔
" روشنی سے۔ بیلاڈونا۔ فیرم۔ لائیسین۔ اگنیشیا۔ کالی کارب۔ نکس وامیکا۔
پیچیس ڈریم۔ سینگوینیریا۔ سلی شیا۔
" لیٹنے پر۔ بیلاڈونا۔ بیلاڈونا۔ کاڈیننتھ۔ لیوپاڈویم پرفولی ایٹم۔ جلسی میم۔ گلونائین۔

لائیکو پوڈیم - سپنگیلیریا -

〃 چت لیٹنے پر - کاکیولس - کاویسٹکم -

〃 حیض آنے پر - کوکس - نیٹرم میورسی پیا -

〃 بوقت صبح - ایسی کیولس - ایلیومینا - امونیم میورسائی کلیمن - ہیپرسلف - نیٹرم میور - نکس وامیکا - فاسفورک ایسڈ - پوڈوفائیلم - سپنگیریا - کالی جیلیا - سلفر -

〃 حرکت کرنے سے - ایکونائیٹ - ایپس - بیلاڈونا - برائی اونیا - چائنا - کاکیولس - جلسی میم - گلونائین - گنیشیا - آئرس - نیٹرم میور - نکس وامیکا - فاسفورک ایسڈ - رسٹاکس - سی پیا - سلی شیا - سپائی جیلیا - سٹینم -

〃 نیند آور ادویات کے استعمال سے - کافیہ -

〃 بوقت شب - آرسینیکم - آرم - بووسٹا - مرکیوریس ڈسمس - پلسٹیلا - سٹرکنائیم - سلفر -

〃 بوقت دوپہر - چینم سلف - سپنگیریا - ٹیبکم -

〃 نکسیر آنے سے - ایمل - اینٹیم کروڈم -

〃 خوشبوؤں سے - کافیہ - اگنیشیا - سیلینیم -

〃 گاڑی میں سواری کرنے سے - کاکیولس - کالی کارب - پٹرولیم -

〃 منشیات کے ناجائز استعمال سے - اگنیشیا - نکس وامیکا -

〃 دھوپ میں - بیلاڈونا - جلسی میم - گلونائین - کالی بائی کروبیکم - لاکسس - نیٹرم کارب - نکس وامیکا - سپنگیریا - سیلینیم - سپائی جیلیا -

〃 گفتگو کرنے سے - کاکلس - اگنیشیا - میزی ریم -

〃 تمباکو نوشی سے - جلسی میم - ہیپرسلف - اگنیشیا - لوبیلیا - نیٹرم آرس

〃 پانی کی دید سے - لائی سین -

〃 موسم کی تبدیلی سے - کلکیریا فاس - ڈلکامارا - گوائیکم - فائی ٹولیکا - سیرائیم - روڈوڈینڈرن - سپائی جیلیا -

سر درد میں کمی ہو -

〃 اٹھنے کے بعد - کالی فاس -

〃 سر پیچھے کی جانب جھکانے سے - بیلاڈونا - میورکس -

〃 سر آگے کی جانب جھکانے سے - سمی سی فیوگا - ہائیوسائمس - اگنیشیا -

〃 آنکھیں بند کرنے سے - اینٹم ٹارٹ - بیلاڈونا -

" سردی سے - ایلوز - ایلیومن - آرسینکم - بسمتھ - ایلیم سی پا - سمائی کیلمن - فیرم فاس لائیکوپوڈیم - فاسفورس - پلسٹلا - سپائی جیلیا - ٹیکم -
" سیاہ کمرہ میں - سینگوفیریا - سیلیشیا - سیلیشیا -
" کھانا کھانے سے - ایلیومینا - اناکارڈیم - چیلی ڈونیم - کوکا - کالی فاس - سوڈیم - لیتھیم کارب
" لیٹنے سے - برائی اونیا - چائنا - فیرم - جلسی میم - گلونائین - اگنیشیا - لاکسس - نکس امیکا - فاسفورک ایسڈ - سینگوینریا - سیلیشیا -
" حیض کے دوران میں - بیلاڈونا - ایلیم سی پیا - لاکیسس - میلی لوٹس - زنکم میٹیلیکم
" دماغی محنت سے - ہیلیونائینز - پکرک ایسڈ -
" تھوڑی حرکت کرنے سے - چائنا - گلونائین - ہیلیونائینز - آئیرس - کالی فاس - پلسٹلا -
" سخت لگاتار حرکت کرنے سے - سی پیا -
" نکسیر پھوٹنے سے - بیو فیرم فاس - میگنیشیا سلف - میلی لوٹس - سوڈائیم - رسٹاکس -
" کھلی ہوا میں - ایکونائیٹ - ایم سی پا - کوکا - پلسٹلا - ریڈیم - سی پیا - تھوجا -
" بکثرت پیشاب آنے سے - ایکونائیٹ - جلسی میم - گنیشیا - فاسفورک ایسڈ - سینگوینریا - سیلی شیا - وراٹرم البیم -
" سراوپر اٹھانے سے - سلفونل -
" چپ چاپ آرام کرنے سے - بیلاڈونا - برائی اونیا - کاکیولس - جلسی میم - لیتھیم کارب - نکس امیکا - پلسٹلا - سینگوینریا - سیلیشیا - سپائی جیلیا -
" مالش کرنے سے - انڈیگو -
" سونے سے - جلسی میم - سینگوفیریا - سیلیشیا -
" منشیات سے جلسی میم -
" پاخانہ پھرنے اندر ہوا خارج کرنے سے - ایکیوزا - سینگوینریا -
" چائے نوشی سے - کاربالک ایسڈ -
" سر ننگا کرنے سے - گلونائین -
" گرمی سے - امونیم کارب - چائنا - کاڈمیم - میگنیشیا فاس - نکس امیکا - فاسفورس - سلیشیا -
" سر ڈھانپنے یا مضبوط باندھنے سے - اگاریکس - ایپس - آرجنٹم - فائیٹریکم - گلونائین - اگنیشیا - میگنیشیا میور - پکرک ایسڈ - پلسٹلا - سیلیشیا -

اجتماع المادی الراس شدید درد سر (سر میں جلندھر) ایکونائیٹ۔ ایپس۔ اپوسائی نم
ارجنٹم نائی ٹریکم۔ آرسینکم۔ برائیٹا کارب۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ کلکیریا کارب۔ کلکیریا فاس
کینتھرس۔ کاربالک ایسڈ۔ چینی نم سلف۔ چائنا۔ کیوپرم ایسی ٹیٹ۔ ڈیجی ٹیلس۔ جلسی میم
ہیلی بورس۔ آیوڈیم۔ اپی کاک۔ کالی آیوڈائیڈ۔ مرکیورس کار۔ مرکیورس سال۔ اوپیم
فاسفورس۔ پوڈوفائیلم۔ سیلیشیا۔ سولانی نم نیگرم۔ سلفر۔ ٹیوبرکیولائینم۔ ورائٹرم ایلبم
زنکم میٹیلیکم۔ زنکم برومیٹم۔ زنکم میور۔

گردن اتنی کمزور ہو کہ سر کو کھڑا نہ رکھ سکتی ہو۔ ایبراٹینم۔ ایتھوزا۔ کاکیولس۔ نیٹرم میور
ورائٹرم ایلبم۔

بفا سر کی بھوسی۔ آرسینکم۔ امونیم میور۔ برائیٹا کارب۔ برائی اونیا۔ فلورک ایسڈ۔ گریفائٹس
ہیپر سلف۔ آیوڈیم۔ کالی سلف۔ لائیکوپوڈیم۔ نیٹرم میور۔ فاسفورس۔ سینی کیولا
سی پیا۔ سلفر۔ سلفر آیوڈائیڈ۔ تھوجا۔

سر پر پھنسیاں۔ اناکارڈیم۔ اینٹم ٹارٹ۔ آرم میٹیلیکم۔ کلکیریا میور۔ کلکیریا سلف۔ ڈلکامارا
ہیپر سلف۔ سیلیشیا۔

سر پر دھدر۔ آرسینکم۔ برائٹا میور۔ کلکیریا کارب۔ کرائی سارو بینم۔ ڈلکامارا۔ گریفائٹس
کالی سلف۔ میزیریم۔ پیٹرولیم۔ سورائینم۔ سی پیا۔ سیلیشیا۔ سلفر۔ سوری ام۔ ٹیوبرکیولائینم
وی اولا ٹرائی کولر۔

بال بھربھرے خشک اور کھردرے۔ بیڈیاگا۔ بیلاڈونا۔ بورکس۔ گریفائٹس۔ کالی کارب
پلمبم۔ سورائینم۔ سینیکیولا۔ سٹافی سیگریا۔ تھوجا۔

سر سے بال گرتے ہوں (گنج) ایلم۔ اینٹم کروڈم۔ آرسینکم۔ آرم۔ برائیٹا کارب۔ کلکیریا
کارب۔ کاربو ویج۔ کرائی سارو بینم۔ فلورک ایسڈ۔ گریفائٹس۔ ہیپر سلف۔ کالی کارب
لائیکوپوڈیم۔ میزیریم۔ نیٹرم میور۔ نائیٹرک ایسڈ۔ پیٹرولیم۔ فاسفورک ایسڈ۔ فاسفورس
میکنیم۔ سی پیا۔ سیلیشیا۔ سٹرکینیا آرس۔ تھیلیم۔ تھوجا۔ تھائی راڈی نم۔ زنکم میور

سر میں جلن اور گرمی محسوس ہو۔ ایکونائیٹ۔ ایلیومن۔ ایپس۔ آرنیکا۔ آرسینکم۔ بیلاڈونا
کینتھرس۔ نکس وومیکا۔ فاسفورس۔ زنکم۔

سر میں ٹھنڈک محسوس ہو۔ اگاریکس۔ آرسینکم۔ برائٹا کارب۔ کلکیریا کارب۔ کلکیریا فاس
کاربو ویج۔ کیڈمیم۔ نیٹرم میور۔ سی پیا۔ سیلیشیا۔ ورائٹرم ایلبم۔

سر میں کیڑیاں رینگتی محسوس ہوں۔ ایکونائیٹ۔ کلکیریا کارب۔ پیٹرولیم۔ رین کیولس بلبوسس۔ سلفر

سر میں خلاء کا احساس ہو۔ آرجنٹم میٹیلیکم۔ کاکیولس۔ کاسٹیکم۔ کیوپرم ایسی ٹیٹ۔ کیوپرم میٹیلیکم
گرے نیٹم۔ اگنیشیا۔ فاسفورس۔ پلسٹلا۔ زنکم

# سر چکر۔ دوران سر (VERTIGO)

سر چکر بوجہ ضعف دماغ۔ آرنیکا۔ بریلیٹا میور۔ کلکیریا کارب۔ چینم سلف۔ چائنا۔
کونیم۔ ڈیجی ٹیلس۔ فیرم۔ ہائیڈروسیانک ایسڈ۔ نیٹرم میور۔ بیلنشیا۔

سر چکر بوجہ امتلاء الدماغ (دماغ میں خون بھر جانا) ایکونائیٹ۔ آرنیکا۔ بیلاڈونا۔
چائنا۔ کیوپرم میٹیلیکم۔ گلونائن۔ ہائیڈروسیانک ایسڈ۔ آیوڈیم۔ نکس امیکا۔ اوپیم۔
سٹرامونیم۔ سلفر۔

سر چکر بوجہ مرگی۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ کلکیریا کارب۔ کیوپرم میٹیلیکم۔ کلمیا۔ نکس وامیکا۔ سیلیشیا۔

سر چکر بوجہ نقص ہضمہ۔ ایلوز۔ برائی اونیا۔ چائنا۔ کاکیولس۔ اپی کاک۔ کالی کارب۔
نکس امیکا۔ پلسٹلا۔ ٹیبیکم۔

سر چکر بوجہ ہسٹیریا۔ ایسافوٹیڈا۔ اگنیشیا۔ ویلیریانہ

سر چکر بوجہ محنت دماغی۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ نیٹرم کارب۔ نکس امیکا۔

سر چکر بوجہ ضعف عصبی۔ ایمبرا۔ آرجنٹم۔ نائیٹریکم۔ کاکیولس۔ نکس امیکا۔ فاسفورس۔ رسٹاکس

سر چکر بوجہ شور۔ نکس وامیکا۔

سر چکر بوجہ خوشبوئے گل۔ نکس وامیکا۔ فاسفورس

سر چکر بوجہ بڑھاپا۔ ایمبرا۔ آرسینکم آیوڈائیڈ۔ برائٹا میور۔ بیلس۔ کونیم۔ ڈیجی ٹیلس
آیوڈیم۔ اوپیم۔ فاسفورس۔ رسٹاکس۔ سلفر۔

سر چکر کھلی ہوا میں آئے۔ آرنیکا۔ کینتھرس۔ سائی کلیمن۔ نکس امیکا

سر چکر بوجہ نقص چشم۔ کونیم۔ جلسیمیم۔ پائی لوکارپس

سر چکر بوجہ تکالیف پیڑو۔ ایلوز۔ کونیم

سر چکر بوجہ تمازت آفتاب۔ آگاریکس۔

سر چکر بوجہ کرم۔ سائنا۔ سپائی جیلیا۔

سر چکر اور درد قولنج باری باری سے ہوں۔ کالوسنتھ۔ میگنیشیا کارب۔
سپائی جیلیا۔

سر چکر گردن یا پشت سر سے شروع ہو۔ جلسیمیم۔ پٹرولیم۔ سلی شیا۔

سر چکر سیڑھیاں چڑھتے وقت آتے ہیں۔ آرسینکم۔ ہائیڈراسٹس۔ کلکیریا کارب۔
سر چکر آنکھیں بند کرنے وقت آتے ہیں۔ ایپس۔ ارنیکا۔ لاکے سس۔ تھوجا۔ میگنیشیا فاس
سر چکر کھانسنے وقت آتے ہیں۔ انٹیم ٹارٹ۔
سر چکر سیڑھیاں اترتے وقت آتے ہیں۔ بورکس۔ کونیم۔ فیرم۔ میتھائی ٹس۔ سیپی کیڈلا۔
سر چکر کھانے وقت آتے ہیں۔ امونیم کارب۔ کاکیولس۔ میگنیشیا میور۔ نکس وامیکا۔ پلسٹلا
سر چکر گرم کمرے میں داخل ہونے وقت آتے ہیں۔ آرسینکم۔ آیوڈیم۔ پلاٹینا۔ ٹیبکم
سر چکر خوف سے آتے ہیں۔ اوپیم
سر چکر آب روان دیکھنے پر آتے ہیں۔ آرجنٹم میٹیلکم۔ برومیم۔ فیرائٹرم۔ اوپیم۔
سر چکر نیچے کی طرف دیکھنے پر آتے ہیں۔ بورکس۔ ایلینینڈر۔ کلمیا۔ سپائی جیلیا۔
سر چکر ٹکٹکی لگانے سے آتے ہیں۔ کاسٹیکم۔ کونیم۔ لاکے سس۔ اولینڈر۔
سر چکر اوپر کی جانب دیکھنے پر آتے ہیں۔ کلکیریا کارب۔ چینی نم آرس۔ گریفائٹم۔
کالی فاس۔ پیٹرولیم۔ پلسٹلا۔ سلیشیا۔ ٹیبکم۔
سر چکر لیٹنے پر آتے ہیں۔ ایپس۔ کلاڈیم۔ کونیم۔ لاکے سس۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا
روڈوڈینڈرن۔ رسٹاکس۔ سلیشیا۔ سٹافی سیگریا۔ تھوجا۔
سر چکر آنکھیں کھولنے پر آتے ہیں۔ لاکے سس۔ ٹیبکم۔
سر چکر پڑھتے وقت آتے ہیں۔ امونیم کارب۔ ارنیکا۔ کیوپرم میٹیلکم۔ نیٹرم میور
سر چکر گاڑی میں سواری کرنے پر آتے ہیں۔ کاکیولس۔ ہیپر۔ پیٹرولیم۔
سر چکر بستر یا کرسی پر سے اٹھنے پر آتے ہیں۔ ایکونائیٹ۔ بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔
کینابس انڈیکا۔ کاکیولس۔ کونیم۔ فیرم میٹیلکم۔ نیٹرم سلف۔ نکس وامیکا۔ اوپی اینڈ
اوپیم۔ پیٹرولیم۔ فاسفورس۔ رسٹاکس۔ سلفر۔
سر چکر صبح اٹھنے پر آتے ہیں۔ ایلیومینا۔ برائی اونیا۔ لاکے سس۔ لائیکوپوڈیم۔
نکس وامیکا۔ اوپیم۔ فاسفورس۔ پوڈوفائیلم۔ پلسٹلا
سر چکر سر گھمانے پر آتے ہیں۔ ایکونائیٹ۔ کلکیریا کارب۔ کونیم
ہیپر سلف۔ کالی کارب۔ نیٹرم آرس
سر چکر سر کھجانے پر آتے ہیں۔ ایکونائیٹ۔ بیرائٹا کارب
برائی اونیا۔ گلونائن۔ آیوڈیم۔ کلمیا۔ نکس وامیکا
پلسٹلا۔ سلفر

سرچکر کروٹ بدلنے پر آویں ۔ بیلا ڈونا ۔ کونیم ؛

سرچکر چلنے پھرنے پر آویں ۔ ایکونائیٹ ۔ اگاریکس ۔ بیلا ڈونا ۔ کاسٹیکم ۔ سکوٹا ۔ ڈیجی ٹیلس ۔ جلسیمیم ۔ کالی کارب ۔ لیکےسس ۔ میگنیشیا فاس ۔ نائیٹرک ایسڈ ۔ نکس وامیکا ۔ پیٹرولیم ۔ فاسفورک ایسڈ ؛

سرچکر اندھیرے میں چلنے سے آویں ۔ سٹرامونیم ؛

سرچکر کھلی ہوا میں چلنے سے آویں ۔ اگاریکس ۔ ارنیکا ۔ سائی کلیمن ۔ ڈراسرا ۔ نکس وامیکا ۔ سی پیا ۔ سلفر ؛

سرچکر پل یا پانی پر چلنے سے آویں ۔ فیرم ۔ لائی سین ؛

سرچکر کے ہمراہ دل دھڑکتی ہو ۔ انفلوئنزا ۔ بیلا ڈونا ۔ کاکلس ۔ ڈیجی ٹیلس ۔ سپائی جیلیا ؛

سرچکر کو آنکھیں بند کرنے سے آرام ہو ۔ ایلیوز ؛

سرچکر کو کھانے سے آرام ہو ۔ الیومینا ؛

سرچکر کو لیٹنے سے آرام ہو ۔ ایپس ۔ آرم ۔ برائی اونیا ۔ چائنا ۔ کاکیولس ۔ نائیٹرک ایسڈ ۔ پلسٹلا ؛

سرچکر کو نکسیر پھوٹنے سے آرام ہو ۔ بروسیم ؛

سرچکر کو آرام کرنے سے آرام ہو ۔ ارنیکا ۔ کاسٹیکم ۔ سائی کلیمن ۔ سپائی جیلیا ؛

سرچکر کو قے کرنے سے آرام ہو ۔ ٹیبیکم ؛

سرچکر کو کھلی ہوا میں سیر کرنے سے آرام ہو ۔ امونیم میور ۔ کالی کارب ۔ میگنیشیا فاس ۔ پلسٹلا ۔ رسٹاکس ۔ ٹیبیکم ؛

سرچکر کو گرمائش سے آرام ہو ۔ سلیشیا ؛

# آنکھیں

## EYES.

بھووں کا بالجھڑ۔ ایلیومینا۔ بوریکس۔ مرکیوریس۔ نائٹرک ایسڈ۔ پلمبم ایسی ٹیٹ۔ سیلینیم۔ سلیشیا؛

بھووں پر پھنسیاں۔ فلورک ایسڈ۔ سلیشیا۔ تھوجا؛

گوشۂ چشم میں خارش اور جلن ہو۔ ایلیومینا۔ آرسینیکم۔ کاربوویج۔ فلورک ایسڈ۔ گریفائیٹس۔ ہیپر سلفر۔ لائیکوپوڈیم۔ نیٹرم میور۔ نکس وامیکا۔ فاسفورس۔ سلفر۔ زنکم میٹیلیکم؛

گوشۂ چشم متورم اور سرخ ہو۔ اگاریکس۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ سینابرس۔ گریفائیٹس۔ زنکم میٹیلیکم؛

موتیا بند۔ امونیم کارب۔ کلکیریا کارب۔ کلکیریا فلوریکا۔ کینابس سٹیوا۔ کاسٹیکم۔ چمافیلا۔ کانیبیکم۔ کونیم۔ یوفریزیا۔ آیوڈیم۔ کالی میور۔ لیڈم۔ میگنیشیا کارب۔ نیٹرم میور۔ فاسفورس۔ پلسٹلا۔ سینٹونائن۔ سیکیل۔ سنی گا۔ سی پیا۔ سلیشیا۔ سلفر۔ ٹے لیوریم۔ زنکم۔ سنی ریریا؛

آنکھ کے پردہ میں پیپ ہو۔ ہیپر سلفر۔ سلیشیا؛

التہاب الملتحمہ۔ آشوب چشم (CONJUNCTIVITIS)۔ ایکونائیٹ۔ ایپس۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ آرسینیکم۔ بیلاڈونا۔ کینتھرس۔ کلورالم۔ ڈلکامارا۔ یوفریزیا۔ فیرم فاس۔ ہیپر سلفر۔ کالی میور۔ مرکیوریس کار۔ مرکیوریس۔ نیٹرم آرس۔ افیم۔ پکرک ایسڈ۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ سی پیا۔ سٹکٹا۔ سلفر۔ اوپاس؛

سوزش چشم۔ ایلیومینا۔ اینٹم ٹارٹ۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ آرسینیکم۔ آرم میور۔ بیلاڈونا۔ یوفریزیا۔ کالی بائی کرومیکم۔ مرکیوریس سالو۔ پلسٹلا۔ سلفر۔ تھوجا۔ زنکم میٹیلیکم؛

سوزش چشم سوزاکی (درمد سوزاکی)۔ ایکونائیٹ۔ اینٹم ٹارٹ۔ ایپس۔ آرجنٹم نائیٹریکم۔ کلکیریا فاس۔ ہیپر۔ کالی بائی کرومیکم۔ مرکیوریس کار۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ ویراٹرم ورائیڈ؛

سوزش چشم پیپ دار ۔ آرجنٹم نائٹریکم ۔ کلکیریا ہیپوفاس ۔ ہیپر ۔ مرکیورس کار ۔ پلسٹلا ۔ رسٹاکس ۔ سلیشیا ؛

سوزش چشم بوجہ چوٹ ۔ ایکونائٹ ۔ آرنیکا ۔ بیلاڈونا ۔ کیلنڈولا ۔ کینتھرس ۔ یوفریزیا ۔ ہیمامیلس ۔ لیڈم ۔ سیمفائٹم ؛

قرنیہ (آنکھ کا شفاف پردہ) کا زخم ۔ کلکیریا سلف ۔ ہیپر سلف ۔ کالی سلف ۔ مرکیورس کار ۔ سلیشیا ۔ سلفر ؛

ورم قرنیہ (KERATITIS) ۔ ایکونائٹ ۔ ایپس ۔ آرسینیکم ۔ آرسینیکم آیوڈائیڈ ۔ آرم میور ۔ بیلاڈونا ۔ کینابس سیٹوا ۔ کونیم ۔ یوفریزیا ۔ ہیپر سلف ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ کالی میور ۔ مرکیورس کار ۔ نکس وامیکا ۔ فاسفورس ۔ سپیجیلیا ۔ سلفر ۔ تھوجا ؛

پھولا ۔ پھلی (OPACITIES) آرجنٹم نائٹریکم ۔ آرم میور ۔ کلکیریا کارب ۔ کلکیریا فلور ۔ کلکیریا آیوڈائیڈ ۔ کاسٹیکم ۔ کینابس سیٹوا ۔ سنی ریریا ۔ کونیم ۔ یوفریزیا ۔ ہیپر سلف ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ مرکیورس کار ۔ مرکیورس سالو ۔ نائٹرک ایسڈ ۔ فاسفورس ۔ پلسٹلا ۔ سنیگا ۔ سلیشیا ۔ سلفر ۔ زنکم میٹیلیکم ؛

آنکھ میں زخم (گھاؤ) ۔ ایپس ۔ آرجنٹم نائٹریکم ۔ آرسینیکم ۔ آرم میور ۔ کلکیریا کارب ۔ کلکیریا ہیپوفاس ۔ کلکیریا آیوڈائیڈ ۔ یوفریزیا ۔ گریفائٹس ۔ ہیپر سلف ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ کالی میور ۔ مرکیورس کار ۔ مرکیورس آیوڈا بیہہ ؛ فلیورس ۔ نیٹرم میور ۔ نائٹرک ایسڈ ۔ رسٹاکس ۔ سلیشیا ۔ سلفر ۔ تھوجا ۔ زنکم میٹیلیکم ؛

آنکھ کے پپوٹے (چھپر) اور ان کے کنارے جڑے ہوئے ہوں ۔ اگاریکس ۔ ایلیومینا ۔ اینٹم کروڈم ۔ ایپس ۔ آرجنٹم نائٹریکم ۔ بوریکس ۔ کلکیریا کارب ۔ کاسٹیکم ۔ ڈجی ٹیلس ۔ یوفریزیا ۔ گریفائٹس ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ کالی کارب ۔ لائیکوپوڈیم ۔ مرکیورس سالو ۔ نیٹرم آرس ۔ نیٹرم میور ۔ سورائینم ۔ پلسٹلا ۔ رسٹاکس ۔ سی پیا ۔ سلفر ۔ یورینیم ۔ زنکم میٹیلیکم ؛

اوپر کے پپوٹوں کا فالج ۔ ایلیومینا ۔ کاسٹیکم ۔ کونیم ڈلکامارا ۔ جلسی میم ۔ کلمیا ۔ مارفینم ۔ نیٹرم آرس ۔ نائٹرک ایسڈ ۔ نکس ماسکاٹا ۔ نکس وامیکا ۔ اوپیم ۔ فاسفورس ۔ پلمبم ۔ رسٹاکس ۔ سی پیا ۔ سپائی جیلیا ۔ سٹرامونیم ۔ سلفونل ۔ وائرٹم البم ۔ زنکم میٹیلیکم ؛

پلک کا باہر کو مڑ جانا۔ ایپس۔ گرے فائیٹس۔ تھجی اوسی نم۔

پلک کا آنکھ کے ڈھیلے کی طرف مڑ جانا۔ بوریکس۔ گرے فائیٹس۔ نیٹرم میور۔ ٹی لیوبیم۔

ککرے۔ البومینا۔ آرسینیکم۔ آرم میور۔ کلکیریا کارب۔ سنابرس۔ ڈلکامارا۔ یوفریشیا۔ گرے فائیٹس۔ ہیپر سلف۔ کالی بائی کرومیکم۔ کالی میور۔ نیٹرم آرس۔ پلسٹلا۔ سی پیا۔ سلفر۔ تھوجا۔ زنکم سلف۔

سبز موتیا بند۔ (GLAUCOMA) ایکونائیٹ۔ اٹروپین۔ آرم۔ بیلاڈونا۔ برائیونیا۔ کاسٹیکم۔ سیڈرن۔ کوکین۔ کالوسنتھ۔ جلسی میم۔ میگنیشیا کارب۔ نکس وامیکا۔ اوسمیم۔ فاسفورس۔ فائی سوسٹگما۔ رسٹاکس۔ سپائی جیلیا۔ اوسمیم۔

آنکھ کے انگوری پردہ کی سوجن۔ (IRITIS)۔ ایکونائیٹ۔ آرسینیکم۔ بیلاڈونا۔ سی ڈرن۔ سنابرس۔ کلیمیٹس۔ یوفریشیا۔ فیرم فاس۔ جلسی میم۔ گرینڈیلیا۔ ہیپر سلف۔ آیوڈیم۔ کالی بائی کرومیکم۔ کالی آیوڈائیڈ۔ مرکیورس کار۔ مرکیورس سالو۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ سپائی جیلیا۔ سلفر۔ ٹیریبن تھینا۔ تھوجا۔

آنکھوں سے پانی بہنا۔ (LACHRYMATION) ایکونائیٹ۔ انٹیم ٹارٹ۔ ایپس۔ آرسینیکم۔ آرسینیکم میٹیلیکم۔ آرم۔ کلکیریا کارب۔ کاسٹیکم۔ ایلیم سی پا۔ کونیم۔ یوفریشیا۔ اپی کاک۔ کالی آیوڈائیڈ۔ لائیکوپوڈیم۔ مرکیورس کار۔ مرکیورس سالو۔ نیٹرم آرس۔ نیٹرم میور۔ فاسفورس۔ فائی ٹولیکا۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ سباڈلا۔ سینگوئنیریا نائیٹر۔ سیلا۔ سلیشیا۔ سٹکٹا۔ سلفر۔

آنکھوں سے تُرش جلتا ہوا گرم پانی خارج ہونا۔ ایپیا۔ آرسینیکم۔ سیڈرن۔ یوفریشیا۔ گرے فائیٹس۔ کالی آیوڈائیڈ۔ کیری اونوٹ۔ مرکیورس کار۔ نیٹرم میور۔ رسٹاکس۔ سلفر۔

آنکھوں سے صاف پانی خارج ہو۔ ایلیم سی پا۔ پلسٹلا۔

## درد چشم میں زیادتی ہو۔

" بوقت شب۔ آرسینکم۔ ایسافیٹیڈا۔ سنابرس۔ کونیم۔ یوفریشیا۔ ہیپر سلف۔ کالی آیوڈائیڈ۔ لائیکوپوڈیم۔ مرکیورس کار۔ مرکیورس سالو۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ سی پیا۔ سپائی جیلیا۔ سفلائی نم۔ تھوجا۔

" قبل از طوفان ۔ رہوڈوڈینڈرن ؛
" آنکھیں بند کرنے سے ۔ سلیشیا
" ٹھنڈی ہوا سے ۔ اسارم ۔ کاسٹیکم ۔ ہیپر سلف ۔ میگنیشیا فاس ؛
" مرطوب ٹھنڈے برساتی موسم میں ۔ مرکیورس کالہ رسٹاکس ۔ سپائی جیلیا ؛
" تیز روشنی سے ۔ اسارم ۔ کونیم ۔ مرکیورس ؛
" نیچے کی جانب دیکھنے سے ۔ نیٹرم میور ؛
" اوپر کی جانب دیکھنے سے ۔ جیلی ڈونیم ؛
" لیٹنے پر ۔ بیلاڈونا ؛
" حرکت کرنے سے ۔ آرسینکم ۔ برائی اونیا ۔ کروٹیلس ۔ کرنڈیلیا ۔ کلمیا ۔ رسٹاکس ۔ سپائی جیلیا ؛
" آنکھوں کو حرکت دینے یا استعمال کرنے سے ۔ آرجنٹم ۔ نائیٹریکم ۔ آرنیکا ۔ برائی اونیا ۔ سمی سی فیوگا ۔ دیرٹریا ۔ کلمیا ۔ نیٹرم میور ۔ اونوس موڈیم ۔ فائسوسٹگما ۔ پلسٹلا ۔ رسٹاکس ۔ روٹا ۔ سپائی جیلیا ؛
" سورج کی روشنی سے ۔ اسارم ۔ مرکیورس ؛
" طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک ۔ کلمیا ۔ نیٹرم میور ؛
" چھینکنے سے ۔ برائی اونیا ۔ ہیپر سلف ۔ فاسفورس ۔ پلانٹیگو ؛
" گرمائش سے ۔ آرجنٹم نائیٹریکم ۔ پلسٹلا ۔ سلفر ۔ تھوجا ؛

## آنکھ درد کو آرام ہو

" ٹھنڈی ہوا یا ٹھنڈی ٹکمید سے ۔ آرجنٹم نائیٹریکم ۔ اسارم ۔ پلسٹلا ؛
" اندھیرے میں ۔ کونیم ۔ للیم ٹگرینم ؛
" چت لیٹنے سے ۔ پلسٹلا ؛
" حرکت سے ۔ کالی آیوڈائیڈ ؛
" دبانے سے ۔ ایسافوٹیڈا ۔ جیلی ڈونیم ۔ چینم سلف ۔ کالوسنتھ ۔ کونیم ۔ للیم ٹگرینم ؛
" آرام کرنے سے ۔ ایسافوٹیڈا ۔ برائی اونیا ۔ سمی سی فیوگا ؛
" گرمائش سے ۔ آرسینکم ۔ ہیپر سلف ۔ میگنیشیا فاس ۔ تھوجا ؛

آنکھ پر پردہ چھا جانا ۔ (PANNUS) ۔ ایپس ۔ آرم میور ۔ چینم میور ۔ ہیپر سلف ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ مرکیورس آئیوڈیٹس ڈبل ۔ ایسڈ نائیٹرک ؛

**روشنی سے ( PHOTOPHOBIA )** - ایکونائیٹ - اگیرس - انٹیم ٹارٹ ؛
ایپس - آرجنٹم نائٹریکم - آرسینیکم البم - اسارم - آرم میور - بیلاڈونا
کلکیریا کارب - کلکیریا فاس - ایلیم سی پا - سمی سی فیوگا - کونیم - یوفریشیا -
گریفائیٹس - اگنیشیا - کالی کارب - لائیکوپوڈیم - مرکیورس کار -
مرکیورس سالو - نکس وامیکا - اوپیم - فاسفورک ایسڈ - سورائینم - پلسٹلا
رسٹاکس - سلیشیا - سپائی جیلیا - سلفر - زنکم ؛

**ناخونہ** - اوریم برومیٹم - ایپس - کلکیریا کارب - کینابس سیٹوا - الکے سس - رٹینہا - سپائی جیلیا
سلفر - ٹی لیوڈیم - زنکم میٹیلیکم ؛

**آنکھ کی پتلیاں پھیلی ہوئی ہوں** - ایسی ٹانی لڈ - اگاریکس - اگیرس کاکٹس -
اے لین تھس - اڑوپین - بیلاڈونا - کلکیریا کارب - کیمفر - سائی کیوٹا -
کوکین - ڈیجی ٹیلس - جلسی میم - گلونائین - ہیلی بورس - ہائیوسائی مس -
نائیٹرک ایسڈ - نکس ماسکاٹا - اوپنتھی - سیکیل - سٹرامونیم - ویراٹرم ورائیڈ
زنکم میٹیلیکم ؛

**بھینگاپن** - الیوسی - ایلومینا - ایپس - ایپوسائی نم - بیلاڈونا - کلکیریا فاس - سائی کیوٹا
سائیکلا - کوپرم ایسی - سائی کلیمن - جلسی میم - ہائیوسائی مس - نکس وامیکا - سینٹونائین
سیکیل - سپائی جیلیا - سٹرامونیم - ٹبیکم - زنکم ؛

**اندھاپن - اندھراتا** - ایکونائیٹ - ایپس - ایپوسائی نم - بیلاڈونا - کلکیریا فاس - سائی کیوٹا
سائیکلا کوپرم ایسی - سائی کلیمن - جلسی میم - ہائیوسائی مس - نکس وامیکا - سینٹونائین
سیکیل - سپائی جیلیا - سٹرامونیم - ٹبیکم - زنکم ؛

**اندھاپن - اندھراتا** - ایکونائیٹ - ایپس - آرم میٹیلیکم - بیلاڈونا - کلکیریا کارب ؛
کاسٹی کم - چینی نم سلف - چاینا - کونیم - سائی کلیمن - ڈلکامارا - جلسی میم ؛
ہیپر سلف - ہائیوسائی مس - مرکیورس - نیفالیم - نیٹرم میور - نکس ماسکاٹا -
نکس وامیکا - فاسفورس - پلم بم ایسی ٹیٹ - سینٹونائین - سی پیا - سلی شیا - سٹرامونیم
سٹرکنائینم - زنکم میٹیلیکم ؛

**رنگوں کا اندھ** - فائیسوسٹگما - سینٹونائین ؛

**اندھراتا بوقت دن** - ایکونائیٹ - لائیکوپوڈیم - فاسفورس - رے نن کیولس بلبوسس
سلی شیا ؛

**اندھراتا بوقت شب** - بیلاڈونا - چاینا - ہیلی بورس - ہیپر سلف -
ہائیوسائی مس - لائیکوپوڈیم - نکس وامیکا - فائی سوسٹگما - پلسٹلا -
سٹرکنیا ؛

دھندھ غبار۔ ضعف بصر (AMBLYOPIA) ایکونائیٹ۔ اگاری کس۔
اناکارڈیم۔ آرم۔ بیپ ٹیشیا۔ کاسٹیکم۔ چاینا۔ کونیم۔ کالچیکم۔
سائی کلیمن۔ ڈیجی ٹیلس۔ الپس۔ یوفریزیا۔ جلسی میم۔ ہیپر سلف۔
جیبورینڈی۔ کالی کارب۔ کالی فاس۔ لیلیم ٹگری نم۔ لائیکوپوڈیم۔ میگنیشیا فاس
نیٹرم میور۔ نکس امیکا۔ اونوسمہ موڈیم۔ فاسفورک ایسڈ۔ فاسفورس۔ فائیسو سٹگما۔
پائی لوکارپس۔ پلسٹلا۔ رسٹاکس۔ روٹا۔ سینٹونائین۔ سنی گا۔ سی پیا۔ سلی شیا۔ ٹبیکم۔
تھوجا۔ زنکم میٹیلیکم؛

چیزیں لمبی نظر آویں۔ بیلاڈونا۔

چیزیں الٹی نظر آویں۔ بیلاڈونا۔

چیزیں بہت بڑی نظر آویں بووشا۔ ہیپر سلف۔ ہائیوسائی مس۔ نگولم۔ نکس ماسکاٹا
اوکسالک ایسڈ؛

چیزیں بہت چھوٹی نظر آویں۔ گلونائین۔ پلاٹینا۔ سٹرامونیم؛

پڑھتے وقت آنکھیں جلدی تھک جاویں۔ امونیم۔ کلکیریا کارب۔ سائینا۔ جیبورینڈی۔
نیٹرم آرس۔ نیٹرم میور۔ فاسفورس۔ روٹا۔ سی پیا۔ سلفر؛

پڑھتے وقت آنکھیں ابھری ہوئی معلوم ہوں۔ ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے
سے آرام ہو۔ اسارم؛

پڑھتے وقت حروف سرخ نظر آویں۔ فاسفورس؛

پڑھتے وقت حروف گم ہو جاویں۔ سائی کیوٹا۔ کاکیولس؛

پڑھتے وقت حروف ایک دوسرے کے اوپر چڑھ جاویں۔ اگاریکس۔ بیلاڈونا
کلکیریا کارب۔ کینابس انڈیکا۔ سائینا۔ چاینا۔ کونیم۔ الیپس۔ فیرم۔ ہائیوسائی مس۔
لائیکوپوڈیم۔ نیٹرم میور۔ سلیشیا؛

ضعف البصر (ASTHENOPIA) اگاری کس۔ ایتھوزا۔ ایپس۔ آرجنٹم نائیٹریکم
آرنیکا۔ بیلاڈونا۔ کاسٹیکم۔ سمی سی فیوگا۔ جلسی میم۔ جیبورینڈی۔
کالی کارب۔ کلمیا۔ نیٹرم میور۔ نکس امیکا۔ فاسفورس۔ فائیسو سٹگما۔
روٹا۔ سینٹونائین؛

خرابی نظر (ASTIGMATISM) جلسی میم۔ لیلیم ٹگری نم۔ فائی سو
سٹگما؛

ازدواج النظر۔ ایک ایک کے دو دو نظر آویں (DIPLOPIA) اگاری کس۔ آرم
بیلاڈونا۔ سائی کیوٹا۔ کونیم۔ سائی کلیمن۔ جلسی میم۔ ہائیوسائی مس۔ نیٹرم میور۔ اونوسمہ موڈیم۔ فاسفورس؛

نائی سوسٹگما ۔ سلفر ۔

تقرنصفی ۔ آدھی نظر ۔ (HEMIOPIA) کلکیریا سلف ۔ گلونائن ۔ ہیپر سلف ۔ کیلیم کارب ۔
لائیکوپوڈیم ۔ میوریاٹک ایسڈ ۔ نیٹرم میور ؛

طول البصر ۔ بعید نظری ۔ (HYPERMETROPIA) کلکیریا کارب ۔ کونیم ۔
جیبورنڈی ۔ نیٹرم میور ۔ پیٹرولیم ۔ سلی شیا ؛

قریب نظری ۔ (MYOPIA) اگاری کس ۔ آرم میور ۔ بیلاڈونا ۔ یوفریزیا ۔
جلسیمیم ۔ فاسفورس ۔ فائی سوسٹگما ۔ پائی لوکارپس ۔
وی اولا اوڈو ؛

تمام چیزیں نیلی نظر آویں ۔ کروٹیلس ۔ شٹلیم ناس ؛

رنگوں کی شناخت میں گڑبڑ ہو جاوے ۔ بیلاڈونا ۔ کلکیریا کارب ۔ کروکس ۔
مرکیوریس ۔ پلسٹلا ۔ روٹا ۔ سانی سنگریا ۔ سٹرامونیم ؛

شعلے اور چنگاریاں نظر آویں ۔ اگارکیس ۔ ایلوز ۔ بیلاڈونا ۔ کلکیریا فلوریکا ۔ کاسٹیکم ۔
کلیمٹس ۔ سائی کلیمن ۔ گلونائن ۔ ہیپر سلف ۔ اگنیشیا ۔ آئرس ۔ لائیکوپوڈیم ۔
فاسفورس ۔ فائی سوسٹگما ۔ پلسٹلا ۔ سپی گا ۔ وی اولا اوڈو ؛

ہر ایک چیز سبز نظر آوے ۔ ڈجی ٹیلس ۔ اوسمیم ۔ فاسفورس ؛

ہر ایک چیز سفید نظر آوے ۔ کلوریلم ؛

روشنی کے گرد حلقہ نظر آوے ۔ بیلاڈونا ۔ کلوریلم ۔ ہائیوسائمس ۔ سلفر ؛

آنکھوں کے سامنے چنگاریاں اور تارے دکھائی دیویں ۔ آرم ۔ بیلاڈونا ۔
کلکیریا فلوریکا ۔ کاسٹیکم ۔ کروکس ۔ سائی کلیمن ۔ گلونائن ۔ لائیکوپوڈیم ۔
سلی شیا ۔ سٹرکنائینم ؛

چیزیں زرد دکھائی دیں ۔ ایلوز ۔ کینتھرس ۔ سائینا ۔ سینٹونائین ؛

تمام چیزیں سیاہ نظر آویں ۔ اگاری کس ۔ ایڈرین ۔ بیلاڈونا ۔ کاربو ویج ۔
چائنا ۔ سائی کلیمن ۔ ڈجی ٹیلس ۔ لاکے سس ۔ لائیکوپوڈیم ۔ میگنیشیا کارب ۔
میگنیشیا فاس ۔ مرکیوریس ۔ نیٹرم میور ۔ فاسفورس ۔ فائی سوسٹگما ۔
سیپیا ۔ سٹینم ۔ زنکم ؛

# کان

## EARS.

کان کی پیپی جلتی ہو۔ اگاریکس۔ کاسٹی کم۔ سینگوئیریا ۔

کان کے گرد جلن دار پھنسیاں (ایگزیما) ہوں۔ آرسینکم۔ انٹم۔ بووسٹا۔ کلیمیٹس۔ کروٹن ٹگلیم۔ گریفائٹس۔ ہیپرسلف۔ کالی میور۔ میزیریم۔ اولی انڈر۔ پٹرولیم۔ سورائی نم۔ رسٹاکس۔ سیلینیم ۔

کان کے گرد باشرا ہو۔ ایپس۔ بیلاڈونا۔ رسٹاکس ۔

کان کے اردگرد کے غدود متورم اور درد کرتے ہوں۔ بیرائٹا کارب۔ بیلاڈونا۔ کلکیریا کارب۔ کیپسی کم۔ گریفائٹس۔ آیوڈیم۔ مرکیورس ۔

بہرہ پن۔ (DEAFNESS) اگاریکس۔ ایمبرا۔ امونیم کارب۔ آرنیکا۔ آرسینکم آیوڈائیڈ۔ بیرائٹا کارب۔ بیرائٹا میور۔ بیلاڈونا۔ کلکیریا کارب۔ کلکیریا فلوریکا۔ کیلنڈولا۔ کاسٹیکم۔ چینوپوڈیم۔ چینی نم سلف۔ عائینا۔ فیرم فاس۔ گریفائٹس۔ ہیپرسلف۔ ہائیڈراسٹس۔ کالی آرس۔ کالی میور۔ لائیکوپوڈیم۔ مرکیورس ڈلسس۔ پٹرولیم۔ فاسفورس۔ فاسفورک ایسڈ۔ وربا سکم۔ ویبی اولا اوڈورا۔ سلیشیا ۔

## بہرہ پن کا سبب۔

- پارہ کا زیادہ استعمال۔ ہیپرسلف۔ نائٹرک ایسڈ ۔
- غدود گلو کا بہت بڑھ جانا۔ اگرافس۔ آرم۔ بیرائٹا کارب۔ کلکیریا فاس۔ مرکیورس۔ نائٹرک ایسڈ۔ سٹافی سیگریا ۔
- سکتہ کا مرض۔ آرنیکا۔ بیلاڈونا۔ کاسٹیکم۔ ہائیوسائمس۔ رسٹاکس ۔
- نزلہ کان۔ اسارم۔ کاسٹیکم۔ جلسی میم۔ گریفائٹس۔ ہیپرسلف۔ ہائیڈراسٹس۔ آیوڈیم۔ کالی بائی کرومیکم۔ کالی میور۔ کالی سلف۔ مرکیورس۔ ڈلسس۔ مرکیورس سالو۔ پٹرولیم۔ پلسٹلا۔ سینگوئیریا۔ سیپیا۔ سلیشیا۔ کلکیریا ۔
- سردی لگنا۔ ایکونائٹ۔ کالی میور۔ دسکم لب ۔
- سیلان کان دب گیا ہو۔ لوبیلیا انفلاٹا ۔
- انسانی آواز سننی مشکل ہو۔ کلکیریا کارب۔ چینوپوڈیم۔ اگنیشیا۔ فاسفورس۔

سلیشیا - سلفر ؛
وبائی امراض کے بعد بہرہ پن - آرنیکا - ہیپ ٹیشیا - جلسی میم - ہیپر - لائیکوپوڈیم - نیٹرم میور - فاسفورس - پلسٹیلا ؛
امراض عصبی کے باعث بہرہ پن - ایمبرا - اناکارڈیم - آرم - بیلاڈونا - کاسٹیکم - چینی نم سلفیٹ - چائینا - جلسی میم - اگنیشیا - لاکے سیس - فاسفورک ایسڈ - فاسفورس - پلاٹینم - ٹیکیم - ویریانہ ؛
پیری کے باعث بہرہ پن - کالی میور - مرکیورس - ڈلسس - فاسفورس ؛

# غشاء طبلی - پردہ ڈھول

## TYMPANIC-MEMBRANE.

غشائے طبلی کی سوزش - ایکونائیٹ - ایٹروپین - بیلاڈونا - برائی اونیا - چائینا - ہیپر ؛
غشائے طبلی میں سوراخ ہوں - آرم - کلکیریا کارب - کیپسی کم - کالی بائی کرومیکم - مرکیورس - سلیشیا - ٹےبیوریم - ٹیوبر کیولائینم ؛
غشائے طبلی موٹا ہو گیا ہو - آرسینکم - آیوڈائیڈ - مرکیورس ڈلسس ؛
غشائے طبلی پر زخم ہوں - کالی بائی کرومیکم ؛
کان کی اندرونی ننھی ننھی ہڈیاں گل سڑ رہی ہوں - ایسا فوئیٹیڈا - آرم - کلکیریا کارب - کیپسی کم - فلورک ایسڈ - ہیپر سلف - آیوڈیم - سلی شیا - سفلائینم ؛
کان کی سوجن نزلی - ایکونائیٹ - بیلاڈونا - کیموسیلا - فیرم فاس - جلسی میم - ہیپر سلف - کالی میور - مرکیورس - پلسٹلا - رسٹاکس - سلیشیا ؛
اسیلان الاذن - کان بہنا خونی - آرسینکم - فیرم فاس - کالی آیوڈائیڈ - مرکیورس - سورینم - رسٹاکس - ہیپر سلف ؛
سیلان الاذن - پتلا اور جلانے والا ہو - الیومینا - آرسینکم - آرسینکم آیوڈائیڈ - کلکیریا آیوڈائیڈ - کلکیریا فاس - سس ٹس - آیوڈیم - مرکیورس - سفلائینم - ٹےبیوریم ؛
سیلان الاذن پیپ دار اور بدبودار ہو - آرسینکم - آیوڈائیڈ - آرم - بورکس - کلکیریا کارب - کلکیریا سلف - فیرم فاس - گریفائٹس - ہیپر سلف - کالی سلف - پلسٹلا - سلیشیا - سلفر - ٹےبیورم - تھوجا - ٹیوبرکیولائینم - مرکیورس وغیرہ ؛
کان درد (OTALGIA) ایکونائیٹ - اینٹی پائرین - ایپس - بیلاڈونا -

بوریکس ۔ کیپ سی کم ۔ کیمو میلا ۔ چینونم سلف ۔ کا فیہ ۔ فیرم فاس جلسی میم ہیپر ۔ آیوڈیم ۔ کالی بائی ۔ کالی آیوڈ ایسڈ ۔ میگنیشیا فاس ۔ مرکیوس میٹاکو مرکیوریس ڈی ۔ ناجا ۔ پلانٹیگو ۔ پلسٹلا ۔ ٹیری بن تھینا ۔ ویربیا نہ ۔ وی اولا اوڈرد وسکم الیم ۔ وریاسکم ؛

کان درد ٹھکانا دار ہو ۔ کیپ سی کم ۔ گرافیٹس ۔ مرکیوریس ؛

کان درد جلن دار ہو ۔ آرسینیکم ۔ کیپ سی کم ۔ کریا وزوٹ ۔ سینگوینریا ؛

کان درد عصبی ۔ بھالا مارنے کی سی اور دورہ کے ساتھ ہو ۔ ایکونائیٹ ۔ بیلاڈونا کیپ سی کم ۔ البیم سی پا ۔ کیمو میلا ۔ چائنا ۔ فیرم فاس ۔ کالی کارب ۔ میگنیشیا فاس نائٹرک ایسڈ ۔ پلسٹلا ۔ سلیشیا ۔ سپائی جیلیا ۔ وی اولا اوڈرد ؛

کان درد شب کو زیادہ ہو ۔ ایکونائیٹ ۔ آرسینیکم ۔ بیلاڈونا ۔ کلکیریا فاس ۔ کیمو میلا ۔ ڈلکامارا ۔ فیرم فاس ۔ ہیپر سلف ۔ کالی آیوڈ ایسڈ ۔ مرکیوریس ۔ پلسٹلا ۔ رسٹاکس ؛

کان درد ٹھنڈی ہوا لگنے سے زیادہ ہو ۔ کلکیریا فاس ۔ کیپ سی کم ۔ کیمو میلا ۔ ہیپر سلف ۔ کالی میور ۔ میگنیشیا فاس ۔ سینگوینریا ؛

کان درد شور سے زیادہ ہو ۔ بیلاڈونا ۔ کیمو میلا ؛

کان درد آرام کرنے سے اور کپڑا اتارنے سے زیادہ ہو ۔ آرم ؛

کان درد گرم مالش سے زیادہ ہو ۔ ایکونائیٹ ۔ بورکس ۔ کلکیریا فاس ۔ کیمو میلا ۔ ڈلکامارا نکس وامیکا ۔ مرکیوریس ۔ پلسٹلا ؛

کان درد منہ کو ٹھنڈے پانی کے ساتھ دھونے سے زیادہ ہو ۔

کان درد میں کمی ہو بوقت دن ۔ ایکونائیٹ ؛

کان درد میں کمی ہو حرکت سے ۔ کیمو میلا ؛

کان درد میں کمی ہو ۔ سر کو تکمید سے ۔ پلسٹلا ؛

کان درد میں کمی ہو گرمائش سے ۔ بیلاڈونا ۔ کیپ سی کم ۔ کیمو میلا ۔ ڈلکامارا ۔ ہیپر سلف ۔ میگنیشیا فاس ؛

کان درد میں کمی ہو کھلی ہوا میں ۔ ایکونائیٹ ۔ آرم ۔ فیرم فاس ۔ پلسٹلا ؛

کان میں بھنبھناہٹ ہو ۔ امونیم کارب ۔ انا کارڈیم ۔ اینٹی پائی رین ۔ برائیا میور کلکیریا کارب ۔ کاسٹی کم ۔ چینونم سلف ۔ چائنا ۔ ڈایاسکوریا ۔ فیرم فاس ۔ فارمیکا ۔ گریفائیٹس ۔ آیوڈیم ۔ آئرس ۔ کالی فاس ۔ کری اوزوٹم ۔ لاکے سس ۔ چینوپوڈیم ؛

**کانوں میں کڑکڑ کی آواز پیدا ہو۔ چبانے۔ نگلنے۔ چھینکنے اور ناک صاف کرنے سے** ۔ ایمبرا۔ برائیٹا کارب۔ برائیٹا میور۔ کلکیریا کارب۔ فارمیکا۔ جلسی میم۔ گرے فائیٹس۔ کالی کارب۔ کالی میور۔ لاکے سس۔ نائیٹرک ایسڈ۔ پٹرولیم۔ پلسٹلا۔ سیپیا۔ تھوجا ؞

**کانوں میں گھنٹی بجنے کی سی آواز ہو** ۔ بیلاڈونا۔ کلکیریا فلوریکا۔ کاسٹی کم۔ کیمو سیلا۔ چینم سلف۔ چائنا۔ فارمیکا۔ گرے فائیٹس۔ آئرس۔ لاکے سس۔ میزریم۔ پٹرولیم۔ تھیریڈین سلف ؞

**کانوں میں گرجنے کی آواز ہو** ۔ آرم۔ کلکیریا کارب۔ کاسٹی کم۔ چینم سلف۔ چائنا۔ فیرم فاس۔ گرے فائیٹس۔ لائیکوپوڈیم۔ مرکیورس ڈلسس۔ نیٹرم میور۔ نائیٹرک ایسڈ۔ پٹرولیم۔ فاسفورک ایسڈ۔ پلسٹلا۔ سینگوینیریا۔ سلیشیا۔ سٹرکنیا۔ دی اولا اوڈورو ؞

**کانوں میں گانے کی آواز پیدا ہو** ۔ چینم سلف۔ ڈیجی ٹیلس۔ گرے فائیٹس۔ لاکے سس۔ پلسٹلا ؞

**کانوں میں گنبد کی سی آواز پیدا ہو** ۔ برائیٹا کارب۔ برائیٹا میور۔ کاسٹی کم۔ کالو سنتھم۔ لائیکوپوڈیم۔ فاسفورس۔ ٹیبری بن تھینا ؞

**کانوں میں راگ ورنگ ناقابل برداشت ہو** ۔ ایکونائٹ۔ ایمبرا۔ نیفو۔ دی اولا اوڈورو ؞

---

# ناک

## NOSE.

**ناک کے امراض بوجہ زہر آتشک** ۔ ایسافوٹیڈا۔ آرم۔ سنابرس۔ فلورک ایسڈ۔ کالی بائی کرومیکم۔ کالی آیوڈائیڈ ؞ مرکیورس کار۔ سلیشیا ؞

**ناک کی ہڈیاں گل سڑ رہی ہوں** ۔ ایسافوٹیڈا۔ آرم۔ کاڈمیم سلف۔ مرکیورس آیوڈائیڈ ڈبرم۔ فاسفورس ؞

**ناک کی ہڈیوں میں درد ہو** ۔ ایسافوٹیڈا۔ آرم۔ سنابرس۔ ہیپر سلف۔ کالی آیوڈائیڈ۔ لاکے سس۔ مرکیورس۔ پلسٹلا۔ سلیشیا ؞

ناک کے اوپر جلن وار پھنسیاں ہوں ۔ بالسم پیرو ۔ آئیرس ۔ سارسپریلا ؛

ناک کا سرخ باد ہو ۔ بیلاڈونا ۔ کینتھرس ۔ رسٹاکس ؛

ناک کی سوزش ہو ۔ ایکونائیٹ ۔ اگاریکس ۔ اپس ۔ آرم ۔ بیلاڈونا ۔ فیرم آیوڈائیڈ ۔ فیرم پکریکم ۔ گرے فائٹس ۔ ہیپرسلف ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ نیٹرم کارب ۔ نائٹرک ایسڈ ۔ سلی شیا ۔ سلفر ؛

بیرونی ناک پر خارش ہو ۔ اگاریکس ۔ سائینا ۔ فائی نکس ماس ۔ اگنیشیا ۔ آیوڈیم ۔ فاسفورک ایسڈ ۔ زنکم ؛

ناک سن ہو ۔ نیٹرم میور ؛

ناک سرخ ہو ۔ اگاریکس ۔ ایلیومینا ۔ اپس ۔ آرسینیکم ۔ بیلاڈونا ۔ بوریکس ۔ آیوڈیم ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ نیٹرم کارب ۔ سورائینم ۔ رسٹاکس ۔ زنکم ؛

ناک پر زرد کاٹھی ہو ۔ سیپیا ؛

ناک کی وریدیں پھولی ہوئی ہوں ۔ کاربو ویج ؛

نتھنے خشک ہوں ۔ ہیلی بورس ۔ سینگوئینیریا نائٹریٹ ؛

نتھنوں میں جلن وار پھنسیاں ہوں ۔ اینٹیم کروڈم ۔ بالسم پیرو ۔ برائیٹا کارب ۔ گریفائیٹس ۔ پیٹرولیم ؛

نتھنے پنکھے کی مانند چلتے ہوں ۔ اینٹیم ٹارٹ ۔ چیلی ڈونیم ۔ کالی بائی کرومیکم ۔ کارڈوس ۔ لائیکوپوڈیم ۔ فاسفورس ۔ پائی روجینیم ۔ سلفیورک ایسڈ ؛

نتھنوں میں خارش ہو ۔ کاربو ویج ۔ سائینا ۔ نیٹرم فاس ۔ سیشونائیون ۔ سلی شیا ۔ سلفر ؛

ناک کی نوک نیلی ہو ۔ کاربو اینی میلس ۔ ڈیجی ٹیلس ؛

ناک کی نوک میں جلن ہو ۔ بیلاڈونا ۔ بوریکس ۔ آکسالک ایسڈ ۔ رسٹاکس ؛

ناک کی نوک ٹھنڈی زرد اور نوکیلی ہو ۔ آرسینیکم ۔ کیمفر ۔ کاربو ویج ۔ چائینا ۔ ہیلی بورس ۔ سیکیل ۔ ویراٹرم البم ؛

ناک کی نوک متورم ہو ۔ امونیم کارب ؛

## نکسیر پھوٹ نکلے :-

- ناک صاف کرنے پر ۔ اگاریکس ۔ بووسٹا ۔ کاسٹیکم ۔ فاسفورس ۔ سیکیل ۔ سیپیا ۔ سلفر ؛
- " کھانسنے سے ۔ آرنیکا ؛
- " کھانے سے ۔ امونیم کارب ؛
- " بواسیر کے دب جانے سے ۔ نکس وامیکا ؛

" حیض کے عوض میں - برومی اوڈیا - ہمامیلس - فلنڈکسس - پیرم سلف - خاسفورس - پلسٹلا - سی پیا ؛

" حرکت - شور - روشنی سے - بیلاڈونا ؛

" جھکنے سے - رسٹاکس ؛

" چوٹ آنے سے - ایسی ٹک ایسڈ - ارنیکا - ہمامیلس - تی نولیم ؛

" منہ دھونے سے - امونیم کارب - کالی کارب - میگنیشیا کارب ؛

" بخار میں - ارنیکا - ہمامیلس - اپی کاک - لاکےسس - فاسفورس - رسٹاکس ؛

" بوقت شب نیند میں - مرکیورس سالو - نکس وامیکا ؛

" جلدی بڑھنے والے بچوں میں - امبرا گریزم - ارنیکا - کلکیریا کارب - کروکس - فاسفورس -

" بوقت صبح منہ دھونے پر - امونیم کارب - ارنیکا - کالی کارب -

" بوقت صبح اٹھنے پر - ایلوز - ایمبرا - بووسٹا - برائی اوڈینا - چائنا - لاکےسس - نکس وامیکا ؛

" بوڑھاپے میں - ایگنس کیکس - کاربو ویج ؛

نکسیر روزانہ پھوٹ نکلے - کاربو ویج ؛

نکسیر آنے سے پہلے سر میں گرمی اور درد ہو - نکس وامیکا ؛

نکسیر کے ساتھ صفرا کا زور ہو - چیلی ڈونیم -

نکسیر کے ساتھ عوارضات سینہ ہوں - نائٹرک ایسڈ ؛

نکسیر آنے کے وقت چہرہ سرخ ہو جاوے - بیلاڈونا - میلی لوٹس - نکس وامیکا ؛

نکسیر آنے کے وقت چہرہ زرد ہو - کاربو ویج - اپی کاک ؛

نکسیر آنے سے سر درد کو آرام ہو - ہمامیلس - میلی لوٹس ؛

نکسیر آنے سے امراض سینہ کو آرام ہو - بووسٹا ؛

نکسیر کا خون سیاہ ریشہ دار ہو - کروکس - کروٹیلس - مرکیورس سالو ؛

نکسیر کا خون چمکیلا سرخ ہو - ایکونائیٹ - بیلاڈونا - برائی اوڈینا - کاربو ویج - فیرم فاس - اپیکاک - ملی فولیم ؛ ٹرلی یم ؛

نکسیر کا خون منجمد ہو - چائنا - ہیپرسلفر - نکس وامیکا ؛

نکسیر کا خون سیاہ اور سیال ہو - ارنیکا - ہمامیلس - لاکےسس - سلفیورک ایسڈ - سیکیل ؛

نکسیر کا خون بمقدار کثیر ہو - اور منجمد نہ ہوتا ہو - کاربو ویج - کروٹیلس - ہمامیلس - فاسفورس - سلفر ؛

ناک میں سادہ رسولیاں ہوں (POLYPI) ۔ کاڈمیم سلف ۔ کلکیریا کارب ۔ کلکیریا آیوڈائیڈ ۔ کلکیریا فاس ۔ کاسٹیکم ۔ ایلیم سی پا ۔ کالی بائی کروم ۔ میکم ٹاٹیریکم ایسڈ فاسفورس ۔ سینگونیریا ۔ سینگونیریا نائیٹر ۔ سٹافی سیگریا ۔ تھوجا ؛

## زکام :-

زکام کبھی خشک کبھی رواں ۔ امونیم کارب ۔ آرسینکم ۔ نیٹرم آرس ۔ نکس وامیکا ۔ پلسٹلا ۔ سولانم نائیگرم ۔ لیک کنین ؛

زکام رواں آبی اور سرد ہو ۔ ایمبرا سنبیا ۔ آرسینی کم ۔ آرسینکم آیوڈائیڈ ؛ آرم ٹری فی لیم ۔ برومیم ۔ ایلیم سی پا ۔ یوفریزیا ۔ جلسی میم ۔ جس ٹیشیا ۔ کالی میور ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ مرکیورئس سالو ۔ نیٹرم آرس ۔ نیٹرم میور ۔ سباڈلا ۔ سینگونیریا نائیٹر ؛

زکام نوبتی ہو ۔ آرسینی کم ۔ چائنا ۔ سینگونیریا ؛

زکام کے ہمراہ دل دھڑکن خصوصاً پیری میں ۔ اناکارڈیم ؛

زکام میں گاڑھا مواد خارج ہو ۔ آرم ۔ فیرم آیوڈائیڈ ۔ ہیپر ۔ کالی بائی ۔ کالی سلف مرکیورئس سالو ۔ پلسٹلا ۔ سینگونیریا نائیٹر ۔ سی پیا ۔ سٹکٹا ؛

زکام شام کو زیادہ زور ہو ۔ ایلیم سی پا ۔ پلسٹلا ؛

زکام گرم کمرہ میں زیادہ ۔ کھلی ہوا میں آرام ۔ آرسینکم ۔ ایلیم سی پا ؛

زکام اور کھانسی ۔ بیلاڈونا ۔ برائی اونیا ۔ ایلیم سی پا ۔ ڈراسرا ۔ یوفریزیا جس ٹیشیا ۔ اسینگونیریا ۔ سٹکٹا ؛

زکام کے ساتھ نرم بخار پیری میں ہو ۔ بپ ٹیشیا ؛

زکام کے ہمراہ سر درد ۔ ایکونائیٹ ۔ آرسینی کم ۔ ایلیم سی پا کیمفر ۔ چائنا ؛ یوپاٹوریم پرفولی ایٹم ۔ جلسی میم ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ نیٹرم آرس ۔ نکس وامیکا ۔ سباڈلا ۔ سینگونیریا ۔ برائی اونیا ؛

زکام کے ساتھ آواز بیٹھ گئی ہو ۔ آرسینکم ۔ کاسٹیکم ۔ ایلیم سی پا ۔ ہیپر سلف ۔ فاسفورس ۔ ٹے لیوریم ؛

زکام کی وجہ سے بیخوابی ہو ۔ آرسینی کم ۔ کیمومیلا ؛

زکام شیر خوار بچے ۔ گنگنانہ ۔ امونیم کارب ۔ کیمومیلا ۔ ہیپر سلف ۔ مرکیورئس ۔ ایکھ تھوزیم نکس وامیکا ۔ سمبوکس ؛

زکام ۔ آنسو چھینکنا ۔ آرسینی کم ۔ کیمفر ۔ ایلیم سی پا ۔ رسائی کلیمن ۔ یوفریزیا ۔ جلسی میم ۔ جس ٹیشیا کالی میور ۔ کالی آیوڈائیڈ ۔ نیٹرم میور ۔ نکس وامیکا ۔ سباڈلا ۔ سٹکٹا ؛

زکام ۔ کالی ۔ نقاہت ۔ آرسینکم ۔ آرسینکم آئیوڈائیڈ ۔ بیپٹیشیا ۔ جلسی میم ۔

زکام ۔ ورم ۔ ارلیا ۔ انٹیم ٹارٹ ۔ آرسینکم آئیوڈائیڈ ۔ سینیگا ۔ اپی کاک ۔

قوت شامہ کم ہو گئی ہو ۔ انیمونیا ۔ سائی کلیمن ۔ ہیلیبورس ۔ ہیپر سلفر ۔ کالی کارب ۔
میزیریم ۔ روڈوڈینڈرن ۔ سلیشیا ۔ زنکم ۔

قوت شامہ ذکی الحس ہو ۔ ایکونائٹ ۔ بیلاڈونا ۔ کاربوویج ۔ کیموملا ۔ کالچیکم ۔ نکس وامیکا ۔
فاسفورس ۔ سباڈیلا ۔ سیپیا ۔ سلفر ۔ گریفائٹس ۔

قوت شامہ زائل ہو گئی ہو ۔ انیمونیا ۔ اناکارڈیم ۔ کلکیریا کارب ۔ بیلاڈونا ۔ ہیپر سلفر ۔
کالی بائی ۔ نیٹرم میور ۔ پلساٹلا ۔ سلیشیا ۔ سیپیا ۔ سلفر ۔

چھینکنا یا چھینکیں آنا ۔ ایکونائٹ ۔ ایمبروسیا ۔ ارلیا ۔ آرسینکم ۔
ارنڈو ۔ کیمفر ۔ اینیم سیا ۔ سائی کلیمن ۔ یوفریزیا ۔ جلسی میم ۔ اپی کاک ۔
کالی آئیوڈائیڈ ۔ نیٹرم میور ۔ رسٹاکس ۔ سباڈیلا ۔ سینگونیریا نائٹرٹ ۔ سیلا ۔
سینیگا ۔ سٹکٹا ۔

چھینکنا مزمن ۔ سلیشیا ۔

چھینکنا سرد ہوا میں زیادہ ۔ آرسینکم ۔ ہیپر سلفر ۔ سباڈیلا ۔

چھینکیں شام کو زیادہ ۔ گلیسیمین ۔

چھینکیں صبح کو زیادہ ۔ کاسٹیکم ۔ نکس وامیکا ۔

چھینکیں پانی میں ہاتھ ڈالنے سے زیادہ ۔ فاسفورس ۔

ناک بند ۔ ایکونائٹ ۔ امونیم کارب ۔ اناکارڈیم ۔ آرسینکم آئیوڈائیڈ ۔ آرم ٹرائی فائیلم ۔
آرم میور ۔ نیٹرم ۔ کلکیریا کارب ۔ کاسٹیکم ۔ کیموملا ۔ فائیکا ۔ گلیسیمین ۔ ہیپر ۔ کالی بائی ۔
کالی کارب ۔ کالی آئیوڈائیڈ ۔ لائیکوپوڈیم ۔ نیٹرم میور ۔ نکس وامیکا ۔ پلاٹینا ۔ ریومیم ۔ سباڈیلا ۔
سمبوکس ۔ سینگونیریا ۔ سٹکٹا ۔

کبھی ایک نتھنا بند کبھی دوسرا ۔ ایکونائٹ ۔ امونیم کارب ۔ بورکس ۔ میگنیشیا میور ۔
نکس وامیکا ۔ لیک کینی نم ۔

